کے حاملین میں مولانا عبداللہ عباس ندوی، مفتی عزیز الرحمن مدنی، مولانا محمد قاسم مولانا خورشید انور اعظمی وغیرہم کے نام شامل ہیں، ان حضرات نے سکر کی لغوی تشریح اور نشہ کی وہ حد جس میں عقل زائل ہوجاتی ہے اور جو کچھ فقہاء ومحققین نے اس کی تفصیلات ذکر کی ہیں ان کو سامنے رکھتے ہوئے رائے دی ہے، مثلاً:

* وحد السكر الذي يقعه الخلاف في صاحبه هو الذي يجعله يخلط في كلامه ولا يعرف ردائه من رداء غيره ونعله من نعل غيره ونحوه [المغنى ۱۰،۳۴۸]۔

* السكر سرور يزيل العقل فلا يعرف به السماء من الأرض [رد المحتار ۲،۴۵۹]۔

* السبب في اختلافهم هل حكمه حكم المجنون أم بينهما فرق؟ فمن قال هو والمجنون سواء إذ كان كلاهما فاقدا للعقل ومن شرط التكليف العقل، قال لا يقع ومن قال الفرق بينهما أن السكران أدخل الفساد على عقله بإرادته والمجنون بخلاف ذلك، ألزم السكران الطلاق وذلك من باب التغليظ عليه [بداية المجتهد ۲،۶۲]۔

* السكران عقله معه إلا أنه يغلب عليه السرور فيمنعه من استعمال عقله وذلك لا يخرجه من أن يكون عاقلاً [الشرح الكبير ۲،۲۱۵]۔

* والعجب ما صرح به في بعض العبارات من أن معه من العقل ما يقوم به التكليف إذ لا شك أن على هذا التقدير لا يتجه لأحد أن يقول لا يصح تصرفاته [فتح القدير ۳،۴]۔

* وإن كان معه من العقل ما يقوم به التكليف فهو كالصاحي [البحر الرائق ۳،۲۶۶]۔

* ثلاث جدهن جد وهزلهن جد النكاح والطلاق والرجعة۔ [ترمذی وابوداؤد]۔

مزید تفصیل کے لئے دیکھئے: مقالہ مولانا عبداللہ عباس ندوی، مولانا خورشید انور اعظمی۔

د۔ چوتھا نقطہ نظر یہ ہے کہ ہندوستان جو دار الحرب ہے یہاں شراب پر کوئی پابندی نہیں ہے، یہاں کی گورنمنٹ ایک طرف کہتی ہے کہ شراب مت پیو دوسری طرف ٹیلی ویژن وغیرہ پر شراب کے اشتہارات اور طرح طرح سے لوگوں کو شراب کی طرف مائل کرنے کے طریقے زوروں پر ہیں، اس لئے اس مسئلہ کو دار الاسلام اور دار الحرب کے آئینہ میں دیکھا جانا چاہئے اور اسلامی ممالک میں تو سکران کی طلاق کے وقوع کا ہی نفاذ ہونا چاہئے، البتہ دار الحرب میں اس کی گنجائش ہونی چاہئے کہ سکران کی طلاق واقع نہ ہو۔ اس رائے کے حاملین میں مولانا نوشاد عالم ندوی، مولانا محمد شمیم اختر قاسمی، مولانا منصور عالم قاسمی، اور مولانا محمد سہیل اختر قاسمی ہیں۔

ان حضرات نے اس کی تائید میں ان مسائل کا سہارا لیا ہے جن میں ماضی کے فقہاء نے دار الاسلام اور دار الکفر کے فرق کو وہاں کے سیاسی اور معاشی حالات کی بنیاد پر ملحوظ رکھتے ہوئے حکم شرعی مستنبط کیا ہے۔

ہ۔ پانچویں اور آخری رائے یہ ہے کہ کتب فقہ وحدیث میں جہاں کہیں طلاق سکران کا تذکرہ ہے وہاں زیادہ تر ایسے مقامات ہیں جن میں شوہر کی تعزیر اور زجر وتوبیخ کے پیش نظر وقوع طلاق کا فتویٰ اور فیصلہ کیا گیا ہے، مگر آج کے حالات میں اور بالخصوص برصغیر ہند وپاک وغیرہ کے پس منظر میں طلاق کی وجہ سے شوہر کو تنبیہ اور زجر ہونے کے بجائے بیوی بچے بے گھر ہوجاتے ہیں اور طرح طرح کی پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے، اس لئے سکران کی طلاق کے عدم وقوع کا فتویٰ دیا جائے اور وہ ائمہ جو اس کے عدم وقوع کے قائل ہیں، اور وہ قول بھی چونکہ مبنی بر دلائل شرعیہ ہے، اس لئے اس قول پر فتویٰ دیا جائے، اس رائے کے حاملین علماء وفقہاء ہیں:

حضرت مفتی سید نظام الدین، مولانا سعید الاعظمی، مفتی عبد الرحیم، مولانا ریاض احمد سلفی، ڈاکٹر عبد العظیم اصلاحی، مولانا زبیر احمد قاسمی، مولانا بدر احمد

مجیبی، مفتی نسیم احمد قاسمی، مولانا محمد یعقوب قاسمی، مولانا محمد ظفر عالم ندوی، مفتی وسیم احمد القاسمی، مولانا عبد القیوم پالنپوری، مولانا مبارک حسین ندوی، مولانا راشد حسین ندوی، مولانا سلطان احمد اصلاحی، ڈاکٹر سید قدرت اللہ باقوی، مولانا محمد عزیر اختر قاسمی، حکیم ظل الرحمن، مولانا فرحت افتخار القاسمی، مولانا نوشاد عالم ندوی، مولانا نعیم اختر القاسمی، مولانا محمد نور القاسمی، مولانا شفیق الرحمن ندوی، مولانا محمد ابرار خاں ندوی، مولانا محمد یوسف ندوی، مولانا عبد الرشید القاسمی اور مولانا ریاض الدین القاسمی وغیرہم صاحبان ہیں۔

نیز وہ حضرات جو طلاق سکران کے عدم وقوع کے قائل ہیں ان حضرات نے فریقین کے دلائل ذکر کرنے کے بعد ترجیحی طور پر مندرجہ ذیل نصوص وقواعد پیش کئے ہیں:

(۱) قال تعالیٰ: {ولا تزر وازرة وزر أخرى} (سورہ زمر:۷، انعام:۱۶۴)۔

(۲) قاعدہ فقہیہ: لا ینکر تغیر الأحکام بتغیر الزمان اور یتغیر الفتویٰ بتغیر الزمان۔

(۳) الضرر یزال۔

(۴) یتحمل ضرر الأخف یدفع ضرر الأشد۔

(۵) یہ مسئلہ عہد صحابہ سے ہی اختلافی اور مجتہد فیہ رہا ہے، اور اختلاف کے وقت حالات کے پیش نظر کسی بھی فقیہ کے قول کو اختیار کیا جاسکتا ہے جو "اقرب الی مقاصد الشریعہ" ہو۔

(۶) فقہی عبارت سے معلوم ہوتا ہے امام کرخی اور طحاوی کا قول ماضی میں بھی مفتیٰ بہ رہا ہے، چنانچہ تاتارخانیہ میں ہے: وکان الشیخ أبوالحسن الکرخي یختار أنه لا یقع شئ وهو قول الطحاوي وأحد قول الشافعي وفي التفرید الفتویٰ علیه [الفتاوی التاتارخانیه]۔

وفي الهدایة: وطلاق السکران واختیار الکرخي والطحاوي أنه لا یقع وهو أحد الشافعي لأن صحة العقد بالعقل وهو زائل العقل فصار کزواله بالنبج والدواء [الهدایة للمرغیناني ۲،۳۵۸]۔

(دلائل کی تفصیلات کے لئے دیکھئے: مقالات حضرت مولانا سید نظام الدین صاحب، مفتی نسیم احمد قاسمی، مولانا فرحت افتخار قاسمی، مولانا راشد حسین ندوی)

علاوہ ازیں مولانا عبد الجلیل قاسمی اور مفتی عزیز الرحمن صاحبان کی رائے یہ ہے کہ اگر ایسا شخص جو اپنے بچے اور بیوی کو وقت پر نفقہ نہ دیتا ہو، اس پر ظلم روا رکھتا ہو، اور وہ شراب پی لے، یا اسے شراب پلا دیا جائے اور نشہ میں اگر بیوی کو طلاق دیدے تو اس کی طلاق مانی جائے گی اور نافذ ہوگی بشرطیکہ اس کے ساتھ کسی قسم کا دھوکہ نہ کیا گیا ہو اور اگر شوہر شریف اور بھلا ہو، بیوی بچے کے واجب حقوق ادا کرتا ہو اور اس نے اگر نشہ کی حالت میں طلاق دیدی تو اس کی طلاق نہ مانی جائے۔ جبکہ مولانا ظفر الاسلام صاحب کہتے ہیں کہ طلاق سکران کے متعلق بجائے اس کے کہ عدم وقوع کے فتویٰ کی عام اجازت دی جائے، اسے قاضی کی طرف محول کرنا چاہئے تاکہ قاضی حالات کی پوری چھان بین کے بعد جو صورت حال سامنے ہو اس کے مطابق فیصلہ کرے اور کسی قسم کا کوئی معاشرتی اندیشہ بھی نہ ہو۔

☆☆☆

عرض مسئلہ:

# طلاق سکران

مولانا ابدر احمد مجیبی [1]

اسلام نے جس طرح خانگی زندگی گزارنے کے لئے نکاح کو مشروع کیا ہے اور زوجین کے درمیان ہم آہنگی اور میل محبت پیدا کرنے کی کوشش کی ہے، اسی طرح جب شوہر و بیوی کے درمیان شدید اختلاف کی صورت ہو اور دونوں میں نباہ مشکل نظر آتا ہو تو ایسے ناگزیر حالات میں طلاق کو بھی مشروع کیا ہے تاکہ دونوں اس مصیبت بھری زندگی سے چھٹکارا پاکر اطمینان کی زندگی بسر کرسکیں۔ لیکن اس کے لئے یہ ضروری قرار دیا ہے کہ بہت سوچ سمجھ کر، پورے غور وفکر کے بعد ایسے حالات میں اس کا اقدام کیا جائے جب اس کے علاوہ کوئی دوسرا چارۂ کار باقی نہ رہے۔

یہ عجیب المیہ ہے کہ طلاق جیسی چیز جس کا استعمال انتہائی نامساعد حالات میں کرنا چاہئے اس کو لوگوں نے بازیچۂ اطفال بنا کر رکھ دیا ہے، تھوڑی سی رنجش پر طلاق دیدینا عوام خصوصاً غیر تعلیم یافتہ طبقہ میں عام مسئلہ بن چکا ہے۔ خصوصاً نشہ کی حالت میں بغیر سوچے سمجھے طلاق دینے میں کوئی رکاوٹ نہیں ہوتی۔ بعد میں کیسی پریشانی اور دقت کا سامنا کرنا پڑے گا اس کا اس وقت اندازہ نہیں ہوتا ایسے حالات کے پیش نظر فقہ اکیڈمی نے طلاق سکران کو اپنے سمینار کا ایک موضوع قرار دیا ہے کہ نشہ میں مبتلا شخص کی طلاق کا فقہاء اسلام کے نزدیک کیا حکم ہے اور ہندوستان جیسے حالات میں ایسی طلاق واقع ہوگی یا نہیں۔

## سکر کی تعریف

اصطلاح شرع میں سکر ایسی غفلت کا نام ہے جو سرور کے غلبہ سے عقل پر طاری ہوجاتی ہے، اور یہ حالت غفلت کو لانے والے ماکولات یا مشروبات کے استعمال سے ہوتی ہے (التعریفات للجرجانی، ص ۸۶)۔

عقل پر سرور کے کس حد تک غلبہ کو سکر یا نشہ سے تعبیر کیا جائے گا اس کی تحدید میں فقہاء کرام کے دو قول ملتے ہیں:

(۱) پہلا قول یہ ہے کہ نشہ اتنا زیادہ ہو کہ وہ شخص زمین وآسمان میں تمیز نہ کرسکے، یہ امام ابوحنیفہؒ کا قول ہے (فتح القدیر، ۳/ ۳۴۵)۔

(۲) دوسرا قول یہ ہے کہ انسان کی عقل پر نشہ کا اتنا غلبہ ہو کہ اس کا کلام غیر مربوط ہوجائے اور وہ ہذیان بکنے لگے، یہ حضرات صاحبین اور امام شافعی سے منقول ہے (رد المحتار ۲/ ۴۵۹)۔

علامہ ابن نجیم مصری نے ان دونوں اقوال میں سے امام صاحب کے قول کو ترجیح دی ہے (البحر الرائق ۳/ ۲۴۷)، لیکن علامہ ابن ہمام نے "تحریر" میں اس پر بحث کی ہے، حدود میں امام صاحب کی پیش کردہ سکران کی تعریف کو اور دوسرے مسائل میں صاحبین کی تعریف کو مختار قرار دیا ہے۔ علامہ شامی نے بھی صاحبینؒ کے قول کو ہی مشائخ کا مختار بتایا ہے اور ائمہ ثلاثہ کا بھی یہی قول ہے۔

"ومال أكثر المشائخ إلى قولهما وهو قول الأئمة الثلاثة واختاروه للفتوى لأنه المتعارف" (رد المحتار ۲/۴۵۹، التقریر والتحبیر شرح التحریر ۲/۱۹۴)۔

## سکران کی طلاق

اگر کوئی شخص نشہ کی حالت میں اپنی بیوی کو طلاق دیدیتا ہے تو اس کا کیا حکم ہے، یہ ایسا مسئلہ ہے جس میں عہد صحابہ ہی سے اختلاف چلا آرہا ہے۔ بعض صحابہ کرام طلاق سکران کے وقوع کے قائل تھے اور بعض عدم وقوع کے قائل۔ صحابہ میں سے حضرت سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے بارے میں بعض روایات ملتی ہیں کہ انہوں نے سکران کی طلاق کو نافذ قرار دیا تھا (مصنف ابن ابی شیبہ: ۴/ ۷۵)، اسی طرح حضرت سیدنا علی رضی اللہ عنہ کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ بھی طلاق سکران کے وقوع کے قائل تھے (مرقاۃ شرح مشکاۃ: ۶/ ۲۸۹)، دوسری طرف حضرت سیدنا عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے بارے میں صراحت ملتی ہے کہ وہ سکران کی طلاق کو

---

[1] استاذ المعہد العالی، امارت شرعیہ، پھلواری شریف، پٹنہ۔

واقع قرار نہیں دیتے تھے۔ اسی طرح حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بھی سکران کی طلاق کے عدم وقوع کے قائل تھے (الجامع للامام البخاری ۲ر ۷۹۳)۔

تابعین کے عہد میں بھی دونوں قول کے قائلین نظر آتے ہیں اور دونوں طرف کثیر جماعت ہے۔ طلاق سکران کے وقوع کے قائل تابعین میں درج ذیل حضرات ہیں:

سعید بن المسیب، حسن بصری، زہری، محمد بن سیرین، مجاہد، سالم بن عبداللہ، نافع، سلیمان بن یسار، مکحول، قتادہ، میمون بن مہران وغیرہ۔

طلاق سکران کے عدم وقوع کے قائل درج ذیل حضرات تابعین ہیں:

عمر بن عبدالعزیز، عکرمہ، قاسم بن محمد، طاؤس، ربیعۃ الرای، ابوالشعثاء، شعبی، عطاء بن ابی رباح وغیرہ، حضرات مجتہدین میں سے ایک جماعت اس کی قائل ہے کہ اگر مباح چیز کے استعمال سے نشہ ہوا ہے اور اسی نشہ میں طلاق دیدی ہے تو اس کی طلاق واقع نہیں ہوگی، اور اگر حرام چیز کے استعمال سے نشہ ہوا ہے اور اس نشہ میں طلاق دی ہے تو اس کی طلاق واقع ہوجائیگی، اس قول کے قائل ہیں امام ابوحنیفہ، امام مالک، امام سفیان ثوری، امام شافعی، امام ابویوسف، امام محمد وغیرہ، دوسری جماعت طلاق سکران کے مطلقاً واقع نہ ہونے کے قائل ہے، ان میں امام لیث بن سعد، امام احمد بن حنبل، امام اسحاق بن راہویہ، امام زفر، امام ابوثور وغیرہ ہیں، بعد کے فقہاء میں احناف میں سے امام طحاوی، امام کرخی، فقیہ محمد بن سلمہ، شوافع میں سے امام مزنی (الجموع شرح المہذب ۱۷ر ۶۲)، مالکیہ میں سے محمد بن عبدالحکیم (عقد الجواہر الثمینۃ لابن شاش ۲ر ۱۶۱)، اسی طرح ابن حزم، ابن تیمیہ اور ابن قیم بھی عدم وقوع کے قائل ہیں۔

طلاق سکران کے سلسلہ میں حضرات صحابہ وتابعین، حضرات مجتہدین امت اور فقہاء کرام کے اقوال کا یہ ایک مختصر جائزہ تھا، فقہ اکیڈمی کے سوالنامہ کے جواب میں اب تک جو مقالات اور رائے موصول ہوئے ان کی تعداد ۷۲ ہے ان میں سے ۴۵ مفتیان کرام اور حضرات علماء کے مقالے یا رائے طلاق سکران کے عدم وقوع کے ہیں ۱۷ مقالات یا رائیں طلاق سکران کے وقوع کے ہیں، ۸ مقالہ نگار حضرات نے کچھ تفصیل سے کام لیا ہے اور دو رائے ایسی تھی جس میں صاحب رائے کا نام نہیں پڑھا جاسکا یا ان کی رائے واضح نہیں تھی، پہلے ان مفتیان کرام اور حضرات علماء کے نام پیش کردیئے جاتے ہیں، اس کے بعد ان کے دلائل پیش کئے جائیں گے، حرام چیز کے نشے میں دی گئی طلاق کے وقوع کے قائل درج ذیل حضرات ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ مولانا برہان الدین سنبھلی۔ | ۲۔ مولانا ابوالحسن علی ماٹلی والا گجرات۔ | ۳۔ مولانا مفتی محبوب علی وجیہی |
| ۴۔ مولانا مفتی حبیب اللہ قاسمی | ۵۔ مولانا ابوسفیان مفتاحی | ۶۔ مولانا مفتی محی الدین بڑودوی |
| ۷۔ مولانا مفتی انور علی اعظمی | ۸۔ مولانا اختر امام عادل | ۹۔ مولانا مصطفی قاسمی |
| ۱۰۔ مولانا عبداللطیف پالنپوری | ۱۱۔ مولانا محمد ارشاد قاسمی | ۱۲۔ مولانا عطاء اللہ قاسمی |
| ۱۳۔ مولانا تنویر عالم قاسمی | ۱۴۔ مولانا محمد صادق مبارکپور | ۱۵۔ مولانا جنید قاسمی |
| ۱۶۔ مولانا سراج الدین قاسمی | ۱۷۔ مولانا محمد اقبال قاسمی | |

طلاق سکران کے عدم وقوع کے قائل درج ذیل حضرات ہیں، جن کی کل تعداد ۴۵ ہے:

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ مولانا مفتی نظام الدین صاحبؒ دیوبند | ۲۔ مولانا سعید الرحمن اعظمی ندوی | ۳۔ مولانا شفیق الرحمن ندویؒ |
| ۴۔ مولانا زبیر احمد قاسمی | ۵۔ شیخ صدیق محمد امین الضریر | ۶۔ مولانا محمد قاسم مظفرپوری سپول |
| ۷۔ مولانا مفتی جمیل احمد نذیری | ۸۔ مولانا سلطان احمد اصلاحی | ۹۔ ڈاکٹر عبداللہ جولم |
| ۱۰۔ مولانا نسیم احمد قاسمی | ۱۱۔ مولانا مبارک حسین ندوی | ۱۲۔ ڈاکٹر عبدالعظیم اصلاحی |
| ۱۳۔ مولانا عبدالرشید قاسمی | ۱۴۔ مولانا عبدالستار مدنی | ۱۵۔ مولانا ظفر عالم ندوی |
| ۱۶۔ مولانا محمد یوسف ندوی | ۱۷۔ مولانا خورشید احمد اعظمی | ۱۸۔ مفتی نوشاد عالم ندوی سہارنپور |

۱۹۔ مولانا عبد الرحیم قاسمی
۲۰۔ مولانا عبد القیوم قاسمی احمد آباد
۲۱۔ مولانا عطاء الرحمن مدنی
۲۲۔ مولانا محمد اسجد جمال قاسمی
۲۳۔ مولانا ریاض احمد سلفی
۲۴۔ مولانا محمد نور قاسمی
۲۵۔ مولانا راشد حسین ندوی
۲۶۔ مولانا جمیل احمد سلفی
۲۷۔ مولانا سید قدرت اللہ باقوی
۲۸۔ مولانا نعیم اختر سبیلی
۲۹۔ مولانا یعقوب قاسمی
۳۰۔ مولانا صباح الدین قاسمی
۳۱۔ مولانا سید اسرار الحق سبیلی
۳۲۔ مولانا فرحت افتخار قاسمی
۳۳۔ مفتی وسیع احمد قاسمی گورکھپور
۳۴۔ مولانا محمد ابرار خاں ندوی
۳۵۔ احقر بدر احمد مجیبی
۳۶۔ مولانا نوشاد عالم ندوی لکھنو
۳۷۔ مولانا اطہر جاوید ندوی
۳۸۔ مولانا ریاض الدین قاسمی
۳۹۔ مولانا امتیاز احمد قاسمی
۴۰۔ مولانا نظر الباری ندوی
۴۱۔ مولانا سہیل اختر قاسمی
۴۲۔ مولانا منصور عالم قاسمی
۴۳۔ مولانا شمیم اختر قاسمی
۴۴۔ مولانا منصور احمد قاسمی
۴۵۔ مولانا نعمان اختر قاسمی

جن حضرات نے تفصیل سے کام لیا ہے اور اپنی جداگانہ رائے پیش کی ہے، ان کے نام یہ ہیں:

۱ مولانا عبد اللہ عباس ندویؒ
۲ مولانا قاضی عبد الجلیل قاسمی
۳ مولانا ظفر الاسلام صاحب
۴ مولانا مفتی جنید عالم قاسمی ندوی
۵ مولانا خورشید انور اعظمی
۶ مولانا مفتی عزیز الرحمن صاحب بجنوری
۷ مولانا عزیز اختر قاسمی
۸ مولانا عبد القیوم پالنپوری

## قائلین وقوع طلاق کے دلائل

طلاق سکران کے وقوع کے قائل حضرات کے دلائل یہ ہیں:

(۱) آیت قرآنی: "الطلاق مرتان فإمساك بمعروف أو تسريح باحسان" إلى قوله تعالى "فان طلقها فلا تحل له حتىٰ تنكح زوجا غيره" (سورئہ بقرہ ۲۲۹، ۲۳۰)۔

یہ آیت عام ہے اس میں تمام طرح کے طلاق دینے والے شامل ہیں، ان کی طلاق واقع ہوجائے گی، اس میں سے بعض افراد احادیث کے ذریعہ خاص کیے گیے ہیں وہ اس حکم سے خارج ہیں، ان کی طلاق واقع نہیں ہوگی۔ احادیث یہ ہیں:

''عن علي قال: كل طلاق جائز إلا طلاق المعتوه'' (الجامع الصحیح للبخاری ۲،۷۹۳)

حدیث: ''رفع القلم عن ثلاثة عن النائم حتى يستيقظ عن الصبى حتى يبلغ عن المعتوه حتى يعقل'' (رواه الترمذی وابو داؤد، مشكاة ۱،۲۸۴)۔

اس حدیث کی رو سے نائم، مجنون اور صبی اس حکم سے خارج ہوجاتے ہیں، ان کی دی ہوئی طلاق واقع نہیں ہوگی۔ ان کے علاوہ سب کی طلاق واقع ہوگی اس لئے سکران کی طلاق بھی واقع ہوجائیگی۔

(۲) صحابہ کرام میں حضرت عمر فاروق اور حضرت علی رضی اللہ عنہما کے آثار، یہ حضرات طلاق سکران کے وقوع کے قائل تھے، مصنف ابن ابی شیبہ میں ہے: عن أبي لبيد أن عمر أجاز طلاق السكران بشهادة النسوة (مصنف ابن ابی شیبہ ۴،۷۵)۔

(۳) سکران مکلف ہے کیونکہ اس بات پر اتفاق ہے کہ اگر وہ قذف کرے گا تو اس پر حد جاری ہوگی، کسی کو قتل یا زخمی کرے گا تو قصاص لیا جائے گا، چوری کرے گا

تو ہاتھ کاٹا جائے گا۔ جب کہ غیر مکلف پر حدود جاری نہیں ہوتے اور جب وہ مکلف ہے تو مکلف کی طلاق واقع ہوتی ہے اس لئے سکران کی طلاق بھی واقع ہوگی۔

(۴) وہ شرائع کا مخاطب ہے، کیونکہ سکر کی حالت میں بھی اس پر نماز وروزہ وغیرہ فرض ہیں، نشہ اترنے کے بعد وہ نمازیں پوری کرے گا۔

(۵) معذور فی الواقع وہی شخص ہوسکتا ہے جو اس عذر کے معاملہ میں معذور اور مضبوط ہو، معتوہ اور مجنون کا عذر اسی نوعیت کا ہے خود ان کا پیدا کردہ عذر نہیں ہے، جب کہ سکران اپنے طور پر سمجھ بوجھ کر نشہ کا استعمال کرتا ہے جو اس کے لئے ممنوع ہے اور پھر اپنی عقل سے بیگانہ ہوجاتا ہے، ایسے شخص کو واقعی میں معذور کیسے قرار دیا جاسکتا ہے۔

(۶) سکران کی عقل کا زوال معصیت کی وجہ سے ہوا ہے، اس نے اپنی مرضی سے بلاضرورت شراب پی کر معصیت کا کام کیا ہے جس سے اس کو نشہ آ گیا ہے۔ اس لئے اس کی عقل کے زوال کا شرعاً اعتبار نہیں کیا گیا ہے، بطور سزا اس کو قائم العقل کے مثل قرار دیا گیا ہے جب وہ قائم العقل کے مثل ہے تو اس کے تمام تصرفات نافذ ہوں گے۔

پہلی دلیل میں آیت قرآنی کے عموم سے استدلال کیا گیا ہے، اس پر یہ اشکال ہوتا ہے کہ اس کو عام ماننے کی صورت میں مباح چیز کے نشہ میں دی گئی طلاق بھی واقع ہونی چاہئے۔ اسی طرح اکراہ یا اضطرار کی صورت میں نشہ آجانے پر دی گئی طلاق بھی واقع ہونی چاہئے، جس کا کوئی قائل نہیں ہے۔

دوسری دلیل میں بعض صحابہ کرام حضرت عمرؓ و حضرت علیؓ کے وقوع کے قول سے استدلال کیا گیا ہے اس پر یہ اشکال ہے کہ بعض دوسرے صحابہ کرام عدم وقوع کے بھی قائل تھے۔

بقیہ دلائل قیاس سے متعلق ہیں: (۱) سکران کو حدود وقصاص میں مکلف بنایا گیا ہے۔ اس لئے اس کے تمام تصرفات نافذ ہوں گے۔ اس پر اشکال یہ ہے کہ پھر تو اس کی ارتداد بھی درست ہونی چاہئے، جس کا کوئی قائل نہیں ہے۔

(۲) سکران کو شرائع کا مخاطب بنایا گیا ہے، افاقہ کے بعد اس کو نماز وروزہ ادا کرنا ہے، اس پر اشکال یہ ہے کہ یہ تو نائم پر بھی لازم ہے وہ نیند سے بیداری کے بعد فرائض ادا کرے گا، لیکن نیند میں اس کی دی ہوئی طلاق واقع نہیں ہوتی۔

(۳) سکران کی عقل کا زوال معصیت کے ارتکاب کی وجہ سے ہوا ہے، اس لئے اس کو بطور سزا قائم العقل قرار دیا گیا ہے، اس پر یہ اشکال ہے کہ اس زجر کی کیا ضرورت ہے، شریعت نے خود اس پر حد خمر جاری کی ہے، پھر ایک اور سزا نافذ کرنا اس پر اضافہ ہے جو درست نہیں ہے، اور نہ اس کی کوئی نظیر ہے۔

## قائلین عدم وقوع کے دلائل

طلاق سکران کے عدم وقوع کے قائل حضرات کے دلائل درج ذیل ہیں۔

(۱) ''یا أیھا الذین آمنوا لا تقربوا الصلوٰۃ وأنتم سکاریٰ حتی تعلموا ما تقولون'' (سورہ نساء: ۴۳)۔

اس آیت میں حالت سکر میں نماز پڑھنے کی ممانعت کی گئی ہے اور حکم ہوتا ہے کہ جب اپنی کہی ہوئی بات سمجھنے لگو تب نماز پڑھو، یہ اس پر واضح دلیل ہے کہ سکران یہ نہیں سمجھتا کہ وہ کیا کہہ رہا ہے، اس کے اندر فہم کی صلاحیت نہیں رہتی، ایسا شخص جو سمجھنے کی صلاحیت نہیں رکھتا وہ مکلف کیسے ہوسکتا ہے، مکلف ہونے کے لئے عقل وفہم کی صلاحیت ہونا ضروری ہے۔

(۲) حضرت ماعز کی مشہور حدیث ہے کہ جب انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس زنا کا اقرار کیا تھا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہ نشہ میں تو نہیں ہیں؟ کسی صحابی نے ان کے منہ کو سونگھ کر خبر دی کہ یہ نشہ میں نہیں ہیں تو ان پر حد جاری کی گئی۔ اس سے معلوم ہوا کہ اگر وہ نشہ میں ہوتے تو ان کا اقرار معتبر نہیں ہوتا اور جب نشہ کا اقرار معتبر نہیں ہے تو نشہ کی طلاق بھی معتبر نہیں ہونی چاہئے، کیونکہ اقرار اور طلاق دونوں کا تعلق اقوال سے ہے، حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

''فسأل رسول اللہ ﷺ أبه جنون؟ فأخبر أنه ليس بمجنون، فقال: أشرب خمراً فقام رجل فاستنكهه فلم يجد منه ريح خمر، قال: فقال رسول اللہ ﷺ: أزنيت؟ فقال: نعم فأمر به فرجم'' (الصحیح للامام مسلم ۶؍۲۱۲)۔

(۳) صحابہ کرام میں سے حضرت عثمان غنی اور حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کے آثار، یہ حضرات سکران کی طلاق واقع نہیں مانتے تھے، صحیح بخاری میں تعلیقاً مروی ہے:

''وقال عثمان ليس لمجنون ولا لسكران طلاق وقال ابن عباس: طلاق السكران والمستكره ليس بجائز'' (الجامع الصحیح للامام البخاری ۲/۷۹۳)

حضرت عثمانؓ کے اثر کو اس مسئلہ میں امام احمد سب سے قوی مانتے ہیں، مغنی میں ان کا قول منقول ہے:

''قال أحمد: حديث عثمان أرفع شيء فيه وهو أصح من حديث علي'' (المغنی لابن قدامہ ۷/۱۱۵)۔

(۴) سکران کی عقل زائل ہوتی ہے اور مکلف ہونے کے لئے عقل شرط ہے، عقل نہ ہونے کی وجہ سے ہی صبی، مجنون، بیہوش اور نائم کی طلاق واقع نہیں ہوتی، زائل العقل ہونے کی وجہ سے ہی سکران کا ارتداد بھی درست نہیں ہے، اس لئے اس کی طلاق بھی واقع نہیں ہونی چاہئے، اسی لئے مباح چیز کے استعمال سے نشہ میں مبتلا ہونے والے کی طلاق بھی واقع نہیں ہوتی۔

(۵) معصیت کی وجہ سے کسی عمل کا اصل حکم تبدیل نہیں ہوتا، مثلاً کسی نے قصداً اپنا پیر توڑ لیا ہے اور وہ قیام پر قادر نہیں ہے تو وہ بیٹھ کر نماز پڑھے گا، اس سے قیام ساقط ہو جائے گا، اسی طرح کسی شخص نے خودکشی کی کوشش کی جس سے اس کی زندگی تو بچ گئی لیکن جنون طاری ہو گیا تو اس پر مجنون کا حکم جاری ہوگا اور وہ غیر مکلف قرار دیا جائے گا، اگر کسی نے چوری یا ڈاکہ زنی کی نیت سے سفر کیا تو اس کو سفر کی شرعی سہولت حاصل ہوگی، وہ نماز میں قصر کرے گا، اسی طرح سکران مفقود العقل ہوتا ہے، خواہ اس نے حرام طریقے سے نشہ کیا ہو، اس کا حکم بھی مفقود العقل لوگوں کی طرح ہونا چاہئے اور اس کی طلاق واقع نہیں ہونی چاہئے۔

## دلائل پر تبصرہ

آیت قرآنی سے استدلال پر اشکال یہ ہے کہ یہ آیت تحریم خمر سے قبل کی ہے اور یہ طلاق سکران کے واقع نہ ہونے پر صریح نہیں ہے، حدیث ماعز پر یہ اشکال ہے کہ اس میں بھی طلاق سکران کے واقع نہیں ہونے کی صراحت نہیں ہے، البتہ اس سے سکران کے اقرار کے معتبر نہ ہونے کا مفہوم نکلتا ہے۔

حضرت عثمانؓ اور حضرت عبداللہ بن عباسؓ کے آثار سے استدلال پر یہ کہا جا سکتا ہے کہ اس کے مقابلہ میں حضرت عمر و حضرت علی رضی اللہ عنہما کے آثار وقوع طلاق کے بارے میں بھی موجود ہیں، بقیہ دلیلیں قیاس سے متعلق ہیں، ان کے بارے میں وقوع کے قائلین یہ کہہ سکتے ہیں کہ قیاس کے اعتبار سے تو طلاق نہیں ہونی چاہئے لیکن سزا کے طور پر طلاق نافذ مانی جاتی ہے۔

دونوں فریق کے دلائل کے جائزہ سے یہ بات سامنے آتی ہے کہ دونوں فریق میں سے کسی کے پاس قرآن سے کوئی صریح دلیل نہیں ہے۔ اسی طرح کوئی حدیث مرفوع صحیح جو اس باب میں صریح ہو موجود نہیں ہے، جہاں تک صحابہ کرام کے آثار کا تعلق ہے تو دونوں طرح کے آثار موجود ہیں، اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ان کے پیش نظر بھی کوئی نص نہیں تھی، یہ بھی اجتہاد و قیاس پر مبنی ہیں، اسی لئے اب مسئلہ قیاس پر آجاتا ہے، دونوں فریق قیاس سے کام لیتے ہیں۔

جن مفتیان کرام اور مقالہ نگار حضرات نے سکران کی طلاق کے حکم میں کچھ تفصیل سے کام لیا ہے، ان کے نام کے ساتھ ان کی رائے درج ذیل ہے۔

(۱) حضرت مولانا عبداللہ عباس ندویؒ فرماتے ہیں کہ اگر نشہ کی حالت ابتداء سکر کی ہے اور سرور کی حالت ہے تو ایسا شخص صاحی کے حکم میں ہوگا، اور اگر نشہ اتنا چڑھ گیا ہے کہ وہ نہیں جانتا کہ منہ سے کیا کہہ رہا ہے تو استحساناً اس کی ایک طلاق رجعی مانی جائے خواہ اس نے تغلیظ ہی کیوں نہ کر دی ہو، اور ہوش آنے کے بعد اس سے پوچھا جائے کہ آیا اس نے سمجھ بوجھ کر طلاق دی ہے یا نہیں، اگر اس وقت بھی مصر ہو تو تغلیظ واقع ہوگی ورنہ نہیں۔

(۲) مولانا مفتی ظفر الاسلام صاحب کا خیال ہے کہ چونکہ یہ مسئلہ مجتہد فیہ ہے، اس لئے اس صورت میں دی گئی طلاق کو قاضی کی رائے پر محمول کرنا چاہئے تاکہ وہ دیکھے آیا اس کا سدھار اور اصلاح مستقبل میں ممکن ہے یا نہیں، اگر ممکن ہو تو عدم وقوع کا فیصلہ کرنا چاہئے ورنہ نہیں۔

(۳) قاضی عبدالجلیل قاسمی اور مفتی عزیز الرحمن صاحب کی رائے یہ ہے کہ جہاں شوہر ظالم نہ ہو اور اہل و عیال کے حقوق ادا کرتا ہو اس نے اگر نشہ کی حالت میں طلاق دیدی ہے تو اس کی طلاق واقع نہ کی جائے اور اگر شوہر نشہ کا عادی ہے بیوی بچوں کے حقوق ادا نہیں کرتا ہے، ظالم و جابر ہے تو ایسے شخص کی

طلاق واقع قرار دی جائے۔

(۵) مولانا عزیز اختر قاسمی کی رائے یہ کہ مفتی تحقیق کرلے کہ شوہر واقعی نشہ میں تھا یا نہیں، اگر تحقیق کے ساتھ یہ معلوم ہوجائے کہ وہ حالت سکر میں تھا تو اس کی طلاق غیر نافذ اور کالعدم قرار دیں۔

(۶) مولانا عبدالقیوم پالنپوری کی رائے یہ ہے کہ اصل مذہب طلاق سکران کے وقوع کا ہے، ماضی قریب کے ہمارے اکابر علماء ہند میں سے کسی نے بھی طلاق سکران کے عدم وقوع کا فتویٰ نہیں دیا ہے، مذہب غیر راجح پر فتویٰ دینے کی شرط ضرورت شدیدہ کا تحقق ہے جن علاقوں میں ضرورت شدیدہ کا تحقق ہو وہاں کے مفتیان کرام کے لئے جائز ہوگا کہ وہ عدم وقوع کا فتویٰ دیں۔

## موجودہ حالات کا تقاضہ

ہم دلائل کے قوت وضعف سے قطع نظر کر کے حالات حاضرہ کا جائزہ لیں کہ موجودہ حالات کے پیش نظر سکران کی طلاق کے بارے میں کیا فتویٰ ہونا چاہئے۔

جو فقہاء کرام طلاق سکران کے وقوع کے قائل ہیں وہ اس کو شوہر کے لئے سزا کے طور پر نافذ کرتے ہیں کہ اس سے شوہر کو اپنی غلطی کا احساس ہو گا اور وہ آئندہ شراب نوشی سے پرہیز کرے گا۔ فقہاء کرام کے زمانہ کی حد تک تو یہ فیصلہ درست تھا کہ اس زمانہ کے ماحول کے اعتبار سے واقعی اس سے عبرت ہوتی تھی اور عورتوں کے لئے بھی زیادہ پریشانی نہیں تھی، بیوہ اور مطلقہ عورتوں کی شادیاں عام طور سے ہوجایا کرتی تھیں۔

لیکن موجودہ ماحول میں جب کہ شراب نوشی عام ہے اس پر کوئی پابندی نہیں ہے اور جہیز و مطالبات جیسی ہندوانہ رسم ورواج کی وجہ سے کنواری لڑکیوں کی شادیوں میں بھی دقتیں پیش آرہی ہیں، بیوہ اور مطلقہ عورتوں کی شادیاں انجام دینا تو بہت دشوار اور مشکل ترین مسئلہ بن گیا ہے اگر سکران کی طلاق کو واقع مانیں تو شوہر کو کوئی سزا نہیں ملتی وہ بڑے آرام سے دوسری شادی کر لیتا ہے اور ساری سزا اس کی معصوم اور بے قصور بیوی پر عائد ہوجاتی ہے، اور وہ زندگی بھر کے اس عذاب کو برداشت کرنے کے لئے تنہا رہ جاتی ہے، فقہاء کرام نے جس مقصد کے پیش نظر اس کو نافذ کیا تھا وہ زمانہ اور حالات کے بدلنے سے فوت ہوچکا ہے، اب یہ طلاق شوہر کے بجائے اس کی بے قصور بیوی کے لئے سزا بن چکی ہے، امام قرافی فرماتے ہیں کہ شہروں اور زمانے کے بدل جانے سے زجر وتعزیر بھی بدل جاتی ہیں۔

قال القرافی: ''إن التعزير يختلف باختلاف الأمكنة والأزمنة'' (الموسوعة الفقهيه ۱۲،۲۶۲)۔

ایسے حالات میں احناف میں سے ہی امام زفر، امام طحاوی، امام کرخی، امام محمد بن سلمہ کے قول کو اختیار کر کے اس پر فتویٰ دینا بہت مناسب معلوم ہوتا ہے، اس سے خروج عن المذہب بھی نہیں ہوگا، صاحب درمختار علامہ علاء الدین حصکفی نے غالباً کچھ ایسے ہی حالات کے پیش نظر تاتارخانیہ کے حوالہ سے امام طحاوی وامام کرخی کے عدم وقوع کے قول کو بھی مفتیٰ بہ بتایا ہے۔

''ولم يوقع الشافعي طلاق السكران واختاره الطحاوي والكرخي وفي التاتارخانية عن التفريد والفتوى عليه'' (الدر المختار ۲۱۷،۱)۔

تاتارخانیہ کی عبارت یہ ہے: ''وكان الشيخ أبو الحسن الكرخي يختار أنه لا يقع شيء وهو قول الطحاوي وأحد قولي الشافعي وفي التفريد والفتوىٰ عليه'' (الفتاوىٰ التاتارخانيه ۳،۲۵۶)۔

اس لئے موجودہ حالات کے پیش نظر طلاق سکران کے عدم وقوع کے قول کو اختیار کرنا مناسب معلوم ہوتا ہے، خصوصاً جب کہ احناف میں سے بھی متعدد متقدمین فقہاء اس کے قائل مل جاتے ہیں۔

جدید فقہی تحقیقات

# دوسرا باب تفصیلی مقالات

## طلاق سکران میں مفتی بہ قول سے رجوع

مولانا محمد برہان الدین سنبھلی[1]

۱۔ سوالنامہ میں معاشرہ کی حالت کے بارے میں جو تفصیلات لکھی ہیں ان سے بس جزوی طور پر ہی اتفاق کیا جاسکتا ہے، راقم کے مطالعہ وعلم میں سکران کی طلاق کا اوسط بعض دیگر اسباب طلاق کے مقابلہ میں بہت ہی کم ہے، حالانکہ سوالنامہ میں ایسے انداز میں پیش کیا گیا ہے جیسا کہ طلاق کے بیشتر واقعات اس وجہ سے پیش آتے ہوں یقیناً یہ تصویر مبالغہ پر مبنی ہے۔ راقم کا تقریباً دس سالہ قضاء کا عملی تجربہ ہے کہ اس درمیان سینکڑوں مقدمات میں سے ایک بھی مقدمہ محض طلاق سکران کا دائر ہونا یاد نہیں۔

بنابریں مقاصد شرع کی رعایت کا تقاضہ اس مسئلہ میں یہ نہیں معلوم ہوتا کہ راجح اور مفتی بہ قول سے عدول کیا جائے، علاوہ ازیں ایسے واقعات بھی کم نہیں ہوتے کہ نشہ باز شخص سے عورت (بیوی) پیچھا چھڑانا چاہتی ہے اور بحالت ہوش وحواس وہ طلاق دینے پر کسی طرح آمادہ نہیں ہوتا، بحالت نشہ طلاق دیدینے اور مفتی بہ قول کے مطابق اس کے واقع ہوجانے سے مصیبت زدہ عورت کی مشکل حل ہوجائے گی ورنہ پوری عمر ضیق میں مبتلا رہے گی، مزید برآں یہ کہ طلاق واقع ہونے کے خوف سے اس کا بھی امکان ہے کہ وہ نشہ کی عادت چھوڑنے پر آمادہ ہوجائے۔ (غالباً فقہاء کی زجراً تعبیر کا مقصد یا حاصل بھی یہی ہے) اور جب اسے اطمینان ہوگا کہ نشہ سے طلاق واقع نہ ہوگی تو اس کا گمان ہے کہ وہ نشہ چھوڑنے کی فکر ہی نہ کرے، اس طرح گناہ پر اصرار کی راہ کھلنے اور توبہ کی راہ بند ہونے کا خطرہ پیدا ہوجائے گا، جو پہلی مصلحت سے بھی زیادہ قابل لحاظ ہے، رہا یہ کہنا یا سمجھنا کہ طلاق سکران کے واقع ہونے کی وجہ سے عورت اور بچے زیادہ متاثر ہوتے ہیں اس لئے طلاق واقع نہ کی جائے صحیح نہیں، کیونکہ اس دلیل...... اگر اسے دلیل کہنا درست ہو...... کی رو سے تو نوے فیصد طلاقوں کو خواہ کسی وجہ سے طلاق دی جائے غیر واقع قرار دیا جانا پڑے گا، اس لئے کہ موجودہ فضا میں تقریباً ہر طلاق سے شوہر کے مقابلہ میں بیوی بچوں کو زیادہ مصیبت سے دوچار ہونا پڑتا ہے۔

فقہاء کی یہ بات بھی قابل غور ہے کہ انہوں نے سکران کو (جس نے بالارادہ بطور معصیت نشہ کیا ہو) "صاحی" کے قائم مقام قرار دے کر بڑی ہی دوراندیشی کا ثبوت دیا ہے، اگر وہ ایسا نہ کرتے تو انسان، بہت سے معاملات میں خود کو بآسانی غیر مکلف بنالیتا اور قید شریعت سے آزاد ہوجاتا، غالباً اس طرف امام شافعی نے اپنی اہم ترین کتاب "الام" میں توجہ دلائی ہے فرماتے ہیں:

"لاتسقط المعصية لشرب الخمر والمعصية بالسكر من النبيذ عنه فرضاً ولا طلاقاً" (الأم: ۵،۲۲۵، مطبعة الكبرى الأميريه)

(شراب پینے یا نبیذ (نشہ آور چیز) پینے سے نشہ کی معصیت نہ کوئی فریضہ ساقط کرتی ہے نہ اہلیت طلاق) واضح رہے کہ امام شافعی کا اصح قول یہی ہے کہ حرام نشہ سے طلاق پڑجاتی ہے، جیسا کہ محقق ابن ہمام نے نقل کیا ہے (حوالہ آگے آرہا ہے) اور امام مالک کا بھی "مدونہ" میں یہی قول ملتا ہے جیسا کہ سحنون نے براہ راست امام مالک سے نقل کیا ہے: "قلت: أيجوز طلاق السكران! (قال) طلاق السكران جائز" (المدونة ۲،۱۲۷)۔

(میں نے دریافت کیا کیا طلاق سکران جائز ہے (واقع ہوجاتی ہے) انہوں نے فرمایا: طلاق سکران جائز ہے (واقع ہوجاتی ہے)۔

اس پہلو کو جس کا ذکر پہلے آیا یعنی سکر بحالت معصیت سے طلاق پڑجانے نیز پوری طرح مکلف رہنے کو محقق ابن ہمام نے مؤثر پیرایہ میں بیان کیا ہے، فرماتے ہیں: "لما خاطبه الشرع في حال سكره بالأمر والنهي بحكم فرعي عرفنا أنه اعتبره كقائم العقل تشديدا عليه في

[1] استاذ تفسیر وحدیث دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ۔

الأحكام الفرعية عقلنا أن ذلك يناسب كونه تسبب في زوال عقله بسبب محظور وهو مختار فيه فأدرنا عليه واعتبرنا أقواله وعلى هذا اتفق فتاوى مشائخ المذهبين من الشافعيه والحنفية بوقوع طلاق من غاب عقله بأكل الحشيش ... أما ذلك فقوله تعالى: ''يا أيها الذين آمنوا لاتقربوا الصلاة وأنتم سكارى'' لأنه إن كان خطابا له حال سكره فنص وإن كان سكره يستلزم أن يكون خطابا في حال سكره... وبدلالات النصوص والإجماع. فإنه لما ألحق بالصاحي فيما لا يثبت مع الشبهة وهو الحدود والقصاص حد وقتل إذا قذف وقتل فلأن يلحق به فيما كانت مع الشبهة كالطلاق والعتاق أولى''۔

اس عبارت سے قبل موصوف (ابن الہمام) نے وقوع کے قائلین کی فہرست ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے:

''فقال بعد قوله من التابعين سعيد بن المسيب وعطاء والحسن وإبراهيم النخعي وابن سيرين ومجاهد وبه قال مالك والثوري والأوزاعي والشافعي في الأصح...'' (فتح القدير ۳۱،۲ المطبعة الكبرى الاميرية بولاق)۔

علامہ شامی نے مذکورہ بالا امر (بحالت سکر معصیت) کی طرف عجیب فقیہانہ انداز میں توجہ دلائی ہے، جس کے بعد طلاق کا وقوع ہی گویا متعین ہوجاتا ہے، فرماتے ہیں: ''كان السكر بأفيون وبنج، للتداوى لم يقع لعدم المعصية وإن للهو وإدخال الآفة قصداً فينبغي أن لا يتردد في الوقوع وفي هذا الزمان إذا سكر من البنج والأفيون يقع زجرا وعليه الفتوىٰ'' (شامی ۴۲۲،۲، مكتبة نعمانية ديوبند)۔

مذکورہ بالا دلائل وشواہد کی بنا پر راقم کی رائے یہی ہے کہ مفتیٰ بہ قول سے رجوع کی حاجت نہیں، اس کے لئے سوالنامہ میں جو دلائل دئے گئے ہیں وہ کمزور ہیں، بلکہ ''حبہ'' کو ''قبہ'' بنانے کے مترادف ہے۔

☆☆☆

# طلاق کا حکم نشہ کی وضاحت سے مشروط ہے

مولانا محمد قاسم صاحب مظفر پوری[1]

۱۔ جن ائمہ کے یہاں طلاق سکران واقع ہوجاتی ہے، ان میں صرف فقہاء حنفیہ کی کتابوں میں زجراً (تعزیراً) کی قید ہے، ورنہ دیگر ائمہ فقہ وحدیث کے اقوال کو نقل کرنے والے زجراً کی قید ذکر نہیں کرتے ہیں، چنانچہ المغنی لابن قدامہ کی جلد سات صفحہ ۱۱۴ اور ۱۱۵ میں صرف یہ تصریح ہے:

''وفی المسألہ: روایتان: أحدهما یقع طلاقه، اختارها أبو بكر الخلال والقاضي وهو مذهب سعيد بن المسيب وعطاء ومجاهد والحسن وابن سيرين والشعبي والنخعي وميمون بن مهران والحكم ومالك والثوري والأوزاعي والشافعي في أحد قوله وابن شبرمة وأبي حنيفة وصاحبيه وسليمان بن حرب لقول النبي ﷺ كل الطلاق جائز إلا طلاق المعتوه، وقيل: هذا عن علي ومعاوية وابن عباس قال ابن عباس: طلاق السكران جائز، ولأن الصحابة جعلوه كالصاحي في الحد بالقذف''۔

کچھ سطروں کے بعد اس امر کی تصریح کی جارہی ہے کہ سکران شرعاً مکلف رہتا ہے "ويدل على تكليفه أنه يقتل بالقتل يقطع بالسرقة" اور سکران کو مجنون و پاگل پر قیاس نہیں کیا جاسکتا ہے۔

ظاہر ہے کہ سکران کے لئے تو شریعت نے مستقل حد شرب مقرر کی ہے، اس لئے اب مزید تعزیر جس کی وجہ سے اس کی معصوم بیوی مطلقہ ہوجائے یہ وجہ وجیہ نہیں ہے، بلکہ اسے ان حضرات نے جملہ تصرفات میں باہوش (الصاحی) قرار دیا ہے۔

۲۔ دوسرا قول جسے المغنی میں نقل کیا گیا ہے، یہ ہے کہ سکران مجنون کی طرح ہے اور سکران زائل العقل ہوتا ہے اور شریعت کے جملہ خطابات کا تعلق ثبات عقل سے ہے، جملہ عبادات ومعاملات کے لئے جوہر عقل کو بنیادی شرط قرار دیا گیا ہے، چنانچہ صفحہ ۱۱۵ جلد ۷ میں تصریح ہے: ''الرواية الثانية لا يقع طلاقه اختارها أبو بكر عبدالعزيز وهو قول عثمان ؓ ومذهب عمر بن عبد العزيز والقاسم وطاؤوس وربيعة ويحي الأنصارى والليث والعنبرى وإسحق وأبو ثور المزنى وقال ابن المنذر: هذا ثابت عن عثمان ؓ ولا نعلم أحداً من الصحابة خالفه''۔

امام احمد کی اس دوسری روایت کو امام طحاوی اور امام کرخی وغیرہ نے اختیار کیا ہے، اس بارے میں علامہ ابن تیمیہ سے جب سوال کیا گیا تو انہوں نے تفصیلی جواب ذکر کیا جس میں جملہ اقوال کے دلائل بھی انہوں نے ذکر کئے، چنانچہ انہوں نے اپنے فتاوی (۳۳/۱۰۲، ۱۰۳، ۱۰۴) پر پوری تشریح کی ہے:

''هذه المسالة فيها قولان للعلماء: أصحهما: لا يقع طلاقه، وهذا ثابت عن أمير المؤمنين عثمان بن عفان ؓ ولم يثبت عن الصحابة خلافه فيما أعلم، وهو قول كثير من السلف والخلف كعمر بن عبد العزيز وغيره وهو إحدى الروايتين عن أحمد اختارها طائفة من أصحابه، وهو القول القديم للشافعي واختاره طائفة من أصحابه وهو قول طائفة من أصحاب أبي حنيفة كالطحاوى''۔

پس علامہ ابن تیمیہ کے نزدیک اصح قول یہ ہے کہ سکران (غائب العقل) کی طلاق واقع نہیں ہوگی اور مختلف وجوہ کے پیش نظر سکران کے تصرفات معتبر نہیں ہیں جس کو انہوں نے تفصیل سے ذکر کیا ہے۔

---

[1] خادم التدریس للقضاء الشرعی، مدرسہ رحمانیہ، دربھنگہ۔

علامہ ابن عابدین کی ایک عبارت: درمختار میں (صفحہ ۲۴۱) کی یہ عبارت: ''ولم یوقع الشافعي طلاق السکران، واختاره الطحاوي والکرخي، وفي التاتارخانية عن التفريد والفتوى عليه''۔

اس عبارت میں اگر مفتی بہ سے مراد امام شافعی کا قول یعنی عدم وقوع طلاق سکران ہے تو موجودہ احوال وظروف میں اس مفتی بہ قول کو عمل میں لایا جانا چاہئے۔

جس طرح فسخ نکاح کے باب میں مفقود الخبری زوج اور اعسار زوج کی بنا پر دیگر ائمہ کے مذہب پر عمل کئے جانے کی پوری صراحت موجود ہے۔

طلاق سکران کے بارے میں خود ائمہ حنفیہ کے اقوال موجود ہیں، اس لئے یہاں من کل الوجوہ فقہ حنفی سے عدول وخروج بھی نہیں نظر آتا ہے، اس لئے مصالح شرعیہ کی بنا پر عام متون کی تصریح سے ضرور عدول ہو رہا ہے۔

سکران کی تعریف کیا ہے اور سکر کے کس درجہ میں عدم وقوع طلاق کا حکم ہوگا یہ نازک معاملہ ہے۔

وہ سکر جس میں زوال عقل ہو جاتا ہے، اگر اس حالت میں طلاق دی جائے گی تو اس کو واقع مانا جائے، اگر کوئی شخص نشہ کے ابتدائی مراحل میں ہے جسے اہل لغت نشوان کہتے ہیں تو اس کی طلاق واقع ہو جائے گی، اس لئے کہ اسے عقل وتمیز ہوتی ہے، نشہ کی مختلف کیفیات ہیں، اس لئے صرف حالت نشہ کی طلاق کو علی الاطلاق غیر نافذ نہیں کہا جا سکتا ہے، بعض نشہ کے خوگر نشہ آور اشیاء کے استعمال کے بعد بھی نشہ کی کیفیت سے جلد متاثر نہیں ہوتے ہیں۔

بے شک اکیڈمی کے مرتبہ سوالنامہ میں وہی نشہ مراد ہے جس کی بنا پر انسان عقل وخرد سے محروم ہو جائے۔

## دار الافتاء کے جوابات

دار الافتاء میں علی العموم ایک ہی طرح کا سوال آتا ہے کہ شوہر نے نشہ کی حالت میں طلاق دی، کسی سوال میں نشہ کی قدرے وضاحت ہوتی ہے، اس لئے دار الافتاء کی طرف سے اگر عدم وقوع طلاق کا حکم لکھا جائے تو نشہ کی وضاحت ضروری ہے، کیونکہ طلاق کا معاملہ تو انتہائی نازک ہے: "جدهن جد وهزلهن جد مرفوعاً" (ترمذی) سامنے آتی ہے اور فقہ کا اصول بھی "الأصل في الإبضاع التحريم" (القواعد الفقہیہ) ہے۔

۱۔ معاشرہ میں شراب نوشی کے نتیجہ میں طلاق کی کثرت کا کوئی انکار نہیں کر سکتا ہے اور سوالات کی تمہیدات میں جن بنیادی اور اصولی تقاضوں کا ذکر کیا گیا ہے وہ بالکل حسب حال ہیں۔

۲۔ طلاق سکران جب کہ نشہ کی وجہ سے مرد عقل وخرد سے محروم ہو چکا ہو تو ایسے شخص کی طلاق بہ قول امام ابوحنیفہ واصحابہ واقع نہ قرار دی جائے اور دار الافتاء کی طرف سے پوری تفصیل ہو یا پھر دار القضاء سے سکران کے سکر مزیل للعقل ہونے کو ممکن حد تک ثابت کیا جائے تو پھر یہ حکم لگایا جائے۔

☆☆☆

# نشہ کی طلاق کا مسئلہ

مولانا زبیر احمد قاسمی[1]

۱۔ بلاشبہ آج ہمارے مسلم معاشرہ میں بحالتِ نشہ طلاق کی کثرت ایک واقعہ ہے۔ یہ بات بھی اپنی جگہ ایک سچائی ہے کہ بحالت نشہ دی ہوئی طلاق کے نفاذ وعدم نفاذ کا مسئلہ ہر دور میں مختلف فیہ رہا ہے، خواہ وہ عہد صحابہ ہو یا تابعین اور ائمہ مجتہدین کا زمانہ (المغنی ۸/ ۲۵۵، اعلاء السنن ۱۱/ ۱۷۵)۔

یہ بھی آئے دن کا مشاہدہ وتجربہ ہے کہ کم ازکم ہندوستان میں بحالت نشہ دی ہوئی طلاق کو جب نافذ کیا جاتا ہے تو اس کے بُرے انجام اور تکلیف دہ پریشان کن اثرات ونتائج سے ظالم مرد تو کم مگر مظلوم عورت ہی زیادہ متاثر ہوتی ہے، ممکن ہے بعض اسلامی ممالک مثلاً سعودیہ عربیہ وغیرہ میں مرد بھی متاثر ہوتے ہوں، جیسا کہ سنا جاتا ہے کہ وہاں مرد وعورت کے مابین تعداد میں عدم تناسب اور زیادہ تفاوت کے سبب یا پھر دیگر اسباب ووجوہ کی بنا پر مردوں کے لئے ہی نئی شادی اور نئے رشتہ کا مسئلہ پیچیدہ تر بن جاتا ہے، بہر حال ہندوستان کی سطح تک ان حقائق وواقعات اور تجربات ومشاہدات کے ہوتے ہوئے سوالنامہ میں بعنوان تمہید پیش کردہ تفصیلات سے اختلاف نہیں کیا جاسکتا۔

۲۔ زیر بحث مسئلہ میں حضرات شوافع اور حنابلہ کے یہاں خود صاحبِ مذہب سے چونکہ دونوں اقوال منقول ہیں، اس لئے یہ صورت ان کے حق میں اپنے مذہب سے عدول وخروج کی نہیں، صرف مذہب کے دو اقوال میں سے ایک کو دوسرے پر ترجیح کی ہوگی۔

البتہ حضرات مالکیہ اور فقہاء حنفیہ کو یا تو عدول عن المذہب کرنا ہوگا یا خروج عن ظاہر الروایۃ، اس سلسلہ میں ایک حنفی کی حیثیت سے میرا ذاتی خیال یہ ہے کہ آج ہندوستان کے مسلم معاشرہ میں بحالت نشہ دی ہوئی طلاق کے نفاذ کے نتیجے میں بہت سی خواتین جن روح فرسا مشکلات اور مستقل ضیق وگھٹن سے دوچار ہوکر پوری زندگی سسک سسک کر جینے پر مجبور ہوتی ہیں اور گھٹ گھٹ کر زندہ درگور بنی رہتی ہیں، ان کی مظلومیت اور بے بسی کا تقاضہ ہے کہ رفع ضرر اور دفع ظلم کے لئے ایسی طلاقوں کے عدم نفاذ کا حکم دیتے ہوئے ظاہر روایت سے خروج کی اجازت دی جائے، وجوہ ودلائل حسب ذیل ہیں:

## ظاہر روایت سے خروج کے وجوہ ودلائل:

**اول:** اس لئے کہ عدول عن المذہب ہو یا خروج عن ظاہر روایت کبھی شجر ممنوعہ نہیں رہا، بوقت ضرورت فقہاء متقدمین اور متاخرین سب ہی ایسا کرتے آئے ہیں، زوجہ مفقود کے احکام اور تعلیم قرآن وغیرہ پر عقد اجارہ کے جواز کی شکل میں اس کے نظائر سبھوں کے علم میں ہیں۔

آج ہندوستان کی حد تک اس عدول وخروج کی مقتضی اور مبیح ضرورت بہر حال متحقق ہے، ملک کے اندر عامتہ الورود واقعات ومشاہدات اس پر شاہد عدل ہیں۔ میں نہیں سمجھتا کہ بیکس ومجبور خواتین سے رفع ضرر اور دفع ظلم سے بڑھ کر بھی کوئی اور ضرورت ہوسکتی ہے۔

**دوم:** اس لئے کہ طلاق کی مشروعیت جس حکمت ومصلحت اور جس مقصد کے لئے ہوئی تھی، یعنی زوجین کی مشکلات کا حل اور دونوں کی زندگی کو ضیق وگھٹن سے بچانا، اگر بحالت نشہ دی ہوئی طلاق کو نافذ کیا جاتا ہے تو بجائے حل مشکلات اور دفع ضیق کے عموماً نئی مشکلات اور مزید گھٹن اور مختلف پیچیدہ مسائل ہی سے سابقہ پڑتا ہے اور اس طرح مشروعیت طلاق کی حکمت ومصلحت اور اس کے اصل مقاصد فوت ہوکر قلب موضوع کی صورت ہوجاتی ہے، جو من وجہ تغییر مشروع کو مستلزم ہے جس سے بحالت موجودہ بغیر خروج عن ظاہر الروایت کے ہم نہیں بچ سکتے، یہ تغییر مشروع کا لزوم بھی عدول عن المذہب اور خروج عن ظاہر روایت کا مقتضی ومبیح ہے۔

---

[1] جامعہ عربیہ اشرف العلوم کنہواں، سیتامڑھی (بہار)۔

سوم: اس لئے کہ حالتِ نشہ میں انسانوں کا زائل العقل، فائت الحواس اور دائرہ تکلیف سے خارج ہونا تقریباً متفق علیہ ہے، چنانچہ مباح چیزوں سے علی الاطلاق اور حرام چیزوں سے بوجہ لاعلمی یا بغرض دوا وعلاج استعمال سے اگر نشہ آجاتا ہے تو اس حال میں اس کے تمام ہی اقوال شرعاً غیر نافذ ہوتے ہیں، یہ بھی ایک اجماعی مسئلہ ہے۔ فقہاء بھی لکھتے ہیں۔

''فکل هذا یمنع وقوع الطلاق روایة واحدة ولا نعلم فیه خلافاً'' (الشرح الکبیر علی المغنی ۸،۲۳۸)۔

آثار وروایات سے بھی اس کی شہادت ملتی ہے۔ سب ہی جانتے ہیں کہ حضرت حمزہؓ بحالتِ نشہ خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو ''هل أنتم إلا عبید لأبي'' جیسے غلط انداز سے مخاطب کرتے ہیں مگر کوئی مواخذہ نہیں کیا جاتا اور نماز پڑھنے والے بحالتِ نشہ ''اعبد ما تعبدون ونحن نعبد ما تعبدون'' جیسے کلماتِ کفریہ کا تکلم کرتے ہیں، مگر ان کی تکفیر نہیں کی جاتی، وغیرہ وغیرہ۔

بہرحال جب یہ طے شدہ مسئلہ ہے کہ نفس نشہ کی حالت میں انسانوں کے اقوال ہدر اور غیر نافذ ہوا کرتے ہیں تو تقاضا عقل وقیاس اور روایت ودرایت کا اشارہ یہی ہے کہ اس حالت کی طلاق کو بھی غیر نافذ اور ہدر ہونا چاہیے۔

چہارم: اس لئے کہ جن حضرات فقہاء نے حرام چیزوں کے استعمال بغرض لہو واحب سے نشہ کی حالت میں دی ہوئی طلاق کو نافذ کہا ہے وہ واقعتاً محض ''زجراً وتنبیہاً'' ہے، گویا اس حکم کی اصل بنا حصول زجر وتادیب اور عبرت پذیری ہے اور ممکن ہے کہ ان کے دور میں یا بعض خاص ممالک میں آج بھی یہ اصل بنا اور منشاء حکم پائی جاتی ہو، مگر ہمارے ملک ہندوستان کی حد تک آج دنیائے واقعات میں اس حکم کی اصل بنا کا وجود عملاً اور مشاہدۃً مفقود ہو چکا ہے اور جب یہ حکم زجر وتادیب پر مبنی رہا تو اسے دراصل حکم مطلق نہیں بلکہ موقت بوقت خاص اور مقید بمکان خاص احکام کے قبیل سے کہا جا سکتا ہے اور مسائل مجتہد فیہا میں اختلاف زمان ومکان بلکہ اختلاف اشخاص وافراد سے حکم کی اصل بنا میں تعدد واختلاف اور پھر نتیجتاً حکم شرع میں تغیر وتعدد اہل علم کے مابین ایک معروف مسئلہ ہے۔ بہرحال ان مذکورہ بالا وجوہ ودلائل کی بنیاد پر بحالت نشہ دی ہوئی طلاق کے بارے میں اپنا ذاتی خیال ورجحان یہی ہے کہ سیدنا حضرت عثمان غنیؓ اور امام شافعی کے ایک قول اور امام احمد بن حنبل علیہما الرحمۃ کے قول معتمد فی المذہب کی اتباع میں فقہاء حنفیہ میں سے امام زفر، امام ابوجعفر طحاوی، امام کرخی اور محمد بن مسلمہ رحمھم اللہ کی رائے کو معمول بہ بناتے ہوئے طلاق سکران کے عدم نفاذ کا فتوی کم از کم ہندوستان کی سطح پر ضرور دیا جانا چاہئے۔

یہاں کسی دل میں ممکن ہے یہ خلجان اور وسوسہ آئے کہ اس دور فساد میں اگر ایسا فتوی دیا جائے تو پھر ایسا بھی ہو سکتا ہے کہ ایک شخص بحالت ہوش وعقل طلاق دے مگر دعوی کرے کہ بحالتِ نشہ ہم سے طلاق واقع ہوگئی ہے، تو یہ وسوسہ بس ایک سفسطہ ہی ہوگا کیونکہ اولاً تو ایسا بہت شاذ ونادر ہوگا "ولا عبرة للشواذ" ثانیاً اس کے مابین الناس معروف ومعلوم عادات واطوار کی روشنی میں قوی قرائن سے اس کے دعوی کی تغلیط وتردید کی جا سکتی ہے اور صحیح حکم شرعی کی تعیین ہو سکتی ہے۔

☆☆☆

# موجودہ حالات میں نشہ کی طلاق اور تعزیری پہلو

مولانا سعید الرحمن اعظمی ندوی[1]

عائلی زندگی کی تکمیل میں جس طرح نکاح کا کردار نہایت اہم اور بنیادی ہے، اسی طرح طلاق کی مشروعیت میں بھی شریعت مطہرہ کی بہت بڑی حکمت ورحمت مضمر ہے، لیکن اس حقیقت سے بھی صرف نظر نہیں کیا جاسکتا کہ اس حق طلاق کا بے جا استعمال خصوصاً ان حالات میں جب کہ انسان عقل وخرد، شعور وآگہی اور فکر وفہم سے محروم ہوتا ہے، مسلم سماج کو ایک بہت بڑے عذاب میں مبتلا کردیتا ہے، جو دراصل صنف نازک کے گلے میں زندگی کا بدترین پھندا لٹکانے کے مرادف ہوتا ہے۔

اہل علم سے یہ بات مخفی نہیں ہے کہ ہندوستان میں جہالت اور بے دینی کی وجہ سے طلاق کی تعداد میں مسلسل اضافہ ہورہا ہے، اس کی ایک قابل لحاظ تعداد کا سبب نشہ ہے، دارالافتاء میں طلاق سے متعلق استفتاء کا جائزہ لینے سے یہ محسوس ہوتا ہے کہ کم از کم پچاس فیصد طلاق کے واقعات نشے کی وجہ سے پیش آرہے ہیں، جیسا کہ سوالنامہ میں مذکور ہے، لہٰذا مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ''طلاق سکران'' کو موضوع بنا کر اس کے نفاذ اور عدم نفاذ کے سلسلہ میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم، ائمہ مجتہدین، فقہائے عظام اور دیگر اہل علم کے اقوال ودلائل کا جائزہ لیتے ہوئے حالات حاضرہ میں اس اہم مسئلہ کا قابل عمل حل تلاش کیا جائے۔

سب سے پہلے اس حقیقت سے نقاب کشائی کردینا مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ''طلاق سکران'' کا مسئلہ عہد صحابہ ہی سے مختلف فیہ چلا آرہا ہے، ائمہ مجتہدین، فقہائے کرام اور اہل علم کی آراء میں بھی شدید اختلاف موجود ہے، چنانچہ صحابہ کرامؓ میں حضرت علیؓ، امیر معاویہؓ اور تابعین میں سعید بن المسیب، حسن بصری، عطاء، ابراہیم نخعی، محمد بن سیرین، مجاہد اور فقہائے کرام میں امام مالک، سفیان ثوری، امام اوزاعی، امام شافعی، (قول معتمد فی المذاہب) امام احمد رحمہم اللہ (قول) اور اکثر حنفیہ کے نزدیک طلاق سکران واقع ہوگی، اور اس کو نافذ قرار دیا جائے گا (ملاحظہ فرمائیں: فتح القدیر ۴؍ ۴۷۲)۔

مذکورہ حضرات کے دلائل وشواہد پر علامہ کاسانی رحمۃ اللہ علیہ نے سیر حاصل بحث کی ہے، یہاں ہم صرف اس کا خلاصہ پیش کررہے ہیں۔

الف۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: ''الطلاق مرتان، فإمساك بمعروف أو تسريح بإحسان... إلى قوله تعالى حتى تنكح زوجاً غيره'' (سورہ بقرہ: ۲۲۹۔۲۳۰)۔

علامہ موصوف نے آیت کریمہ سے یوں استدلال کیا ہے کہ یہ آیت عام ہے جس سے معلوم ہوا کہ طلاق دینے والا خواہ کوئی بھی ہو اس کی طلاق واقع ہو جائے گی، سکران اور غیر سکران کی کوئی تفصیل مذکور نہیں ہے، لہٰذا آیت کے عموم میں سکران بھی داخل ہے (بحوالہ بدائع الصنائع ۳؍ ۱۵۹ طبع مکتبہ زکریا دیوبند ۱۴۱۹ھ موافق ۱۹۹۸ء)۔

ب۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: ''كل طلاق جائز إلا طلاق الصبي والمعتوه'' اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ہر شخص کی طلاق وارد ہوجاتی ہے، اس حدیث کے استثناء میں سکران داخل نہیں ہے، البتہ اسے معتوہ پر قیاس کیا جاسکتا تھا، جیسا کہ عدم نفاذ کے قائلین نے قیاس کیا ہے، لیکن اسے معتوہ پر قیاس کرنا اس لئے درست نہیں ہے کہ سکران کے زوال عقل کا سبب معصیت ہے، جب کہ معتوہ میں یہ بات نہیں ہے، لہٰذا ارتکاب معصیت سے روکنے کے لئے زجراً وتوبیخاً سکران کو قائم العقل تسلیم کیا جائے گا، یہی وجہ ہے کہ اگر وہ کسی پر تہمت لگائے یا کسی کو قتل کردے تو اس پر حد اور قصاص واجب ہوگا اور ظاہر ہے کہ حد اور قصاص غیر عاقل پر واجب نہیں ہوتا، لہٰذا اس سے معلوم ہوا کہ سکران کو مسئلہ مذکور میں تقدیراً عاقل مانا جائے گا، اگرچہ حقیقۃً وہ زائل العقل ہے اور بسا اوقات زائل العقل کو بطور زجر وعقاب تقدیری طور پر قائم العقل کا حکم دے دیا جاتا ہے، جبکہ زوال عقل کا سبب معصیت ہو، اس کی بہت سی مثالیں شرع میں موجود ہیں، مثلاً اگر

[1] مہتمم دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ، رئیس التحریر ''البعث الاسلامی''۔

وارث نے مورث کو قتل کر دیا تو اس صورت میں وارث کو زجراً وراثت سے محروم کیا جائے گا اور اس کے مورث میت (مقتول) کو تقدیراً زندہ مان کر اس کی دی ہوئی طلاق کو نافذ قرار دیا جائے گا، برخلاف اس صورت کے جس میں زوال عقل کا سبب معصیت نہ ہو، بلکہ دوا یا اس طرح کی دوسری چیزوں کے استعمال سے عقل زائل ہوئی ہو تو اس وقت سکران کو قائم العقل کا حکم نہیں دیا جائے گا، بلکہ حقیقۃً اسے زائل العقل ہی سمجھا جائے گا اور معتوہ پر قیاس کرتے ہوئے اس کی طلاق نافذ نہیں قرار دی جائے گی، کیونکہ یہاں پر زوال عقل کا سبب معصیت نہیں ہے، اس لئے زجر و توبیخ کی حاجت نہ رہی (تلخیص بدائع الصنائع ۳/۱۵۹ طبع مکتبہ زکریا دیوبند سہارنپور ۱۴۱۹ھ موافق ۱۹۹۸ء) جہاں تک طلاق سکران کے عدم وقوع کا تعلق ہے تو صحابہ کرام میں سیدنا عثمان غنیؓ، عبداللہ بن عباسؓ اور تابعین میں طاؤس، ربیعہ بن عبدالرحمن، ابوثور اور قاسم ابن محمد رحمہم اللہ، اور فقہائے کرام میں اسحاق بن راہویہ، امام احمد بن حنبل (قول معتمد فی المذہب) امام شافعی (قول) امام سرخسی، لیث بن سعد، امام طحاوی، امام زفر اور محمد بن مسلمہ رحمہم اللہ کا مسلک یہ ہے کہ سکران کی دی ہوئی طلاق واقع نہیں ہوگی۔

ان حضرات کی دلیل حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے: ''كل طلاق جائز إلا طلاق الصبي والمعتوه'' اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ معتوہ اور صبی غیر عاقل کی طلاق کو نافذ نہیں قرار دیا جائے گا، کیونکہ وہ دونوں زائل العقل ہیں، یعنی عدم نفاذ کی علت زوال عقل ہے، اور یہ بات مسلمہ ہے کہ سکران بھی زائل العقل ہے، لہذا معتوہ اور صبی غیر عاقل پر قیاس کرتے ہوئے سکران کو بھی حدیث مذکور کے استثناء میں داخل کیا جائے گا، اور اس کی دی ہوئی طلاق کو نافذ نہیں قرار دیا جائے گا، جہاں تک اس بات کا تعلق ہے کہ بطور زجر و توبیخ ارتکاب معصیت کی وجہ سے اس کی طلاق کو واقع قرار دینا چاہئے، تو اس کا جواب یہ ہے کہ اگر ارتکاب معصیت پر واقع زجر و توبیخ مؤثر ہوتی ہے تو مسئلہ ارتداد میں بھی زجراً و توبیخاً سکران کی ردت کو معتبر قرار دینا چاہئے، حالانکہ اس کی ردت کا اعتبار نہیں کیا جاتا ہے، اس سے معلوم ہوا کہ ارتکاب معصیت پر زجراً سکران کی طلاق کو نافذ قرار دینے میں زجر و توبیخ کا کوئی اثر نہیں ہے، لہذا اس کی طلاق نافذ نہیں قرار دی جائے گی، جیسا کہ مشہور محقق علامہ ابن الہمام طلاق سکران کے عدم وقوع کے قائلین کی دلیل نقل کرتے ہوئے رقم طراز ہیں: ''وكون زوال عقله بسبب هو معصية لا أثر له وإلا صحت ردته ولا تصح'' (فتح القدیر ۳/۴۰۲)۔

علامہ کاسانیؒ نے بھی بدائع الصنائع میں مذکورہ حضرات کے مستدلات میں نقل کیا ہے کہ سکران زائل العقل ہے اور اہلیت تصرف کے شرائط میں سے عقل کا وجود ایک اہم شرط ہے، جس کے مفقود ہونے پر اس کے تصرف کا اعتبار نہیں کیا جائے گا، لہذا سکران کی طلاق تصرف کے عدم اہلیت کی وجہ سے واقع نہیں ہوگی (ملاحظہ فرمائیں: بدائع الصنائع ۳/۱۵۸، مطبوعہ مکتبہ زکریا دیوبند ۱۹۹۸ء)۔

## خلاصۂ بحث

طلاق سکران کے وقوع اور عدم وقوع کے مستدلات پر غور و فکر کرنے سے یہ بات سمجھ میں آتی ہے کہ جن حضرات نے اس کے نفاذ کو ضروری قرار دیا ہے ان کے پیش نظر شوہر کو زجر و توبیخ اور اس کو سزا دینا مقصود ہے، لیکن موجودہ حالات خصوصاً ہندوستانی ماحول کے تناظر میں شاید ہی ۱۰۰ میں سے ایک کو نفاذ طلاق کی صورت میں زجر اور سزا حاصل ہوتی ہو، لہذا زجر کا مقصد ہی فوت ہے۔

اس لئے اس مجتہد فیہ مسئلہ میں مقاصد شرع کی رعایت کرتے ہوئے مدارج احکام کی روشنی میں اتنی گنجائش ہونی چاہئے کہ آج کل کے حالات میں طلاق سکران کے عدم قائلین کی رائے کو معمول بہ بنا کر اس کی دی ہوئی طلاق کو غیر نافذ قرار دیا جائے۔

☆☆☆

# طلاق سکران ۔ دلائل اور احکام

مفتی محمد جنید عالم ندوی قاسمی [1]

سوالنامہ میں اٹھائے گئے سوال کا جواب دینے سے قبل درج ذیل بحثیں پیش کی جاتی ہیں:

۱۔ سکران کی تعریف۔

۲۔ سکران کے تصرفات کا حکم۔

۳۔ طلاق سکران کی صورتیں اور ان صورتوں کا حکم۔

۴۔ طلاق سکران کے وقوع اور عدم وقوع کے سلسلہ میں علماء وفقہاء کے مسالک اور ان کے دلائل، قول راجح، راقم الحروف کی رائے۔

## سکران کی تعریف

سکران صاحی کی ضد ہے، اس کی جمع سکری اور سکاری آتی ہے۔

سکران اس شخص کو کہتے ہیں جو نشہ کی حالت میں ہو۔ سکران کی اصطلاحی تعریف میں دو نقاط نظر سامنے آتے ہیں:

۱۔ سکران اس شخص کو کہا جائے کہ جس کی عقل نشہ کی وجہ سے زائل ہوگئی ہو، جس کی وجہ سے وہ آسمان وزمین اور مرد وعورت کے درمیان تمیز نہ کرسکے۔ یہ تعریف امام ابوحنیفہ نے کی ہے۔ رد المحتار میں ہے: ''السکر سرور یزیل العقل فلا یعرف به السماء من الأرض'' (رد المحتار ۲،۴۲۲)۔

فتح القدیر میں ہے: ''وھو من لا یعرف الرجل من المرأۃ ولا السماء من الأرض'' (فتح القدیر ۳،۴۷۲)۔

البحر الرائق میں ہے: ''وقد فسره ھنا بمذھب أبي حنیفة وھو من لا یعرف الرجل من المرأۃ ولا السماء من الأرض'' (البحر الرائق ۳،۲۲۶)۔

۲۔ سکران کی دوسری تعریف یہ کی گئی ہے کہ سکران اس شخص کو کہا جائے گا جس کی عقل زائل نہ ہو، بلکہ اس کی عقل پر نشہ غالب آجائے جس کی وجہ سے وہ بکواس کرے، بہکی بہکی باتیں کرے اور اس کا کلام گڈمڈ ہوجائے۔

یہ تعریف صاحبین (امام ابویوسف، امام محمد) اور ائمہ ثلاثہ (امام مالک، امام شافعی اور امام احمد بن حنبل) نے کی ہے۔

مشہور حنبلی فقیہ امام علاء الدین ابوالحسن علی بن سلیمان المرداوی نے الانصاف میں سکران کی تعریف یوں کی ہے:

''سکران سے مراد وہ شخص ہے جو اپنے کلام اور پڑھنے میں گڈمڈ کردے اور چیزوں کے درمیان اس کی تمیز ختم ہوگئی ہو، اور اس میں یہ شرط نہیں ہے کہ وہ اس حال میں ہوجائے کہ آسمان وزمین اور مرد وعورت کے درمیان تمیز نہ کرسکے'' (الانصاف ۸/ ۴۳۴)۔

سکران کی تعریف میں دو نقطہ نظر سامنے آئے: ایک امام ابوحنیفہ کا کہ عقل زائل ہوجائے اور زمین وآسمان اور مرد وعورت کے درمیان پہچان باقی نہ رہے اور دوسرا امام ابویوسف، امام محمد اور ائمہ ثلاثہ کا کہ عقل زائل نہ ہو بلکہ عقل پر نشہ غالب آجائے اور بکواس کرے، کلام گڈمڈ ہوجائے۔

امام ابوحنیفہ کے نقطہ نظر کی تائید صاحب البحر الرائق علامہ ابن نجیم نے کی ہے، چنانچہ وہ تحریر فرماتے ہیں: ''والحاصل أن المعتمد في

[1] مفتی امارت شرعیہ پھلواری شریف، پٹنہ۔

المذهب أن السكران الذي تصح منه التصرفات من لا عقل له يميز به الرجل من المرأة'' (البحر الرائق ۳،۲۶۶)۔

(حاصل یہ ہے کہ مذہب کا معتمد قول یہ ہے کہ سکران جس کے تصرفات صحیح ہوتے ہیں وہ ہے جس کے پاس عقل نہ ہو جس کے ذریعہ وہ مرد وعورت کے درمیان تمیز کر سکے)۔

لیکن علامہ ابن عابدین شامی کا رجحان صاحبین اور ائمہ ثلاثہ کے قول کی طرف معلوم ہوتا ہے، چنانچہ وہ لکھتے ہیں کہ مشائخ نے طہارت، ایمان اور حدود میں صاحبین کے قول کو راجح قرار دیا ہے اور شرح بکر میں ہے کہ سکران جس کے تصرفات صحیح ہوتے ہیں وہ اس حال میں ہو کہ لوگ جس کو برا سمجھتے ہوں اس کو وہ اچھا سمجھے یا جس کو اچھا سمجھتے ہوں اس کو وہ برا سمجھے، لیکن مرد وعورت کو پہچانتا ہو۔ علامہ شامی محقق ابن الہمام کے حوالہ سے مزید یہ لکھتے ہیں کہ امام صاحب سے سکر کی جو تعریف مذکور ہے وہ اس سکر کی ہے جو موجب حد ہے۔

اس لئے کہ اگر وہ زمین وآسمان کے درمیان تمیز کر سکے تو پھر اس کے سکر میں نقص آئے گا جس کی وجہ سے حد ساقط ہو جائے گی اور اکثر مشائخ نے صاحبین کے قول کو اختیار کیا ہے اور یہی ائمہ ثلاثہ کا قول ہے اور اسی کو فتوی کے لئے اختیار کیا ہے۔

سکران کی تعریف کے سلسلہ میں صاحبین اور ائمہ ثلاثہ کا قول راجح اور اقرب الی الفقہ معلوم ہوتا ہے، اس لئے اگر عقل زائل ہو جائے تو پھر اس کا حکم مجنون کا ہونا چاہئے نہ کہ صحیح سالم شخص کا اور صاحب فتح القدیر کے حوالہ سے علامہ شامی نے جو لکھا ہے اس سے تو معلوم ہوتا ہے کہ حدود کے علاوہ میں امام ابوحنیفہ بھی اسی تعریف کے قائل ہیں جو صاحبین نے کی ہے۔

بہرحال! اگر صاحبین کے قول کو راجح قرار دیا جائے جیسا کہ اکثر مشائخ کا رجحان ہے اور اسی کو مختار اور مفتی بہ قرار دیا ہے تو اس کا مطلب یہ ہوتا کہ سکران کے تصرفات کے صحیح ہونے یا نہ ہونے اور طلاق پڑنے یا نہ پڑنے میں جو اختلاف ہے وہ اس سکران کے سلسلہ میں ہوگا جس کی عقل قائم ہو، لیکن عقل پر نشہ کے غالب ہونے کی وجہ سے وہ بکواس کرے اور کلام گڈمڈ کر دے اور اچھا کو برا اور برا کو اچھا سمجھے اور اگر عقل زائل ہو جائے تو پھر بالاتفاق اس کی طلاق واقع نہیں ہونی چاہئے۔

## سکران کے تصرفات کا حکم

حنفیہ کے نزدیک اگر نشہ حرام چیز کے استعمال سے پیدا ہوا ہے تو اس پر احکام لازم ہیں اور اس کے تصرفات خواہ اقوال کی قبیل سے ہوں، مثلاً طلاق، عتاق، خرید وفروخت، اقرار اور اسلام کا لانا، یا افعال کی قبیل سے ہوں، مثلاً حدود وقصاص، سب صحیح ودرست ہیں (رد المحتار ۲/ ۴۲۳)۔

امام طحاوی نے مختصر اختلاف العلماء میں اس کی پوری تفصیل بیان کی ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ:

الف۔ حنفیہ کے نزدیک جس طرح صحیح سالم شخص کے عقود ومعاملات اور اس کے تصرفات معتبر اور اس کے افعال کے احکام ثابت شدہ ہیں، اسی طرح سکران کے تصرفات ومعاملات بھی معتبر ہیں، البتہ ارتداد میں دونوں کا حکم الگ الگ ہے، صحیح سالم شخص اگر نعوذ باللہ مرتد ہو جائے تو اس کا اعتبار ہوگا، لیکن اگر سکران حالت نشہ میں کلمہ کفر کہہ دے تو وہ مرتد اور خارج از اسلام نہیں ہوگا۔

ب۔ امام محمد فرماتے ہیں کہ اگر سکران کسی پر تہمت لگائے تو اس پر حد قذف لگائی جائے گی، اسی طرح اگر وہ کسی کو قتل کر دے تو اس کو بھی قتل کیا جائے گا یا زنا کرے یا چوری کرے تو اس پر بھی حد زنا اور حد سرقہ نافذ ہوگی، یعنی سکران کے اقوال وافعال دونوں معتبر ہوں گے۔

ج۔ ابن القاسم نے امام مالک سے ذکر کیا ہے کہ جب ان سے سکران کے نکاح کے متعلق پوچھا گیا تو امام مالک نے فرمایا کہ میں اس کو جائز نہیں سمجھتا ہوں اور اس کی طلاق جائز ہے۔

د۔ سفیان ثوری اور حسن بن نباحی کہتے ہیں کہ سکران کی طلاق اور اس کا عتق جائز وصحیح ہے، اس کی بیع اور اس کا نکاح درست نہیں، اس پر نہ حد قذف جاری ہوگی نہ حد زنا اور نہ حد سرقہ۔

ہ۔ فقیہ لیث نے سکران کے افعال واقوال کے درمیان فرق کیا ہے، ان کے نزدیک سکران کے اقوال نافذ نہیں ہوں گے، البتہ اس کے افعال نافذ ہوں گے، چنانچہ اگر وہ طلاق دے تو طلاق واقع نہیں ہوگی، اگر غلام آزاد کرے تو غلام آزاد نہیں ہوگا۔ اس کی خرید وفروخت درست نہیں ہوگی، اس کا کیا ہوا نکاح صحیح نہیں ہوگا، اس پر حد قذف نہیں لگائی جائے گی، البتہ صرف حد شرب اس پر جاری ہوگی اور اگر کسی کو قتل کر دے یا چوری کرے یا زنا کرے تو اس پر حدود نافذ ہوں گے، اس

لئے کہ یہ افعال کی قبیل سے ہیں۔

د۔ امام شافعی کے دو اقوال ہیں: ایک قول کے مطابق سکران کے تصرفات صحیح ہوں گے اور دوسرے قول کے مطابق صحیح نہیں ہوں گے (تفصیل کے لئے دیکھئے: مختصر اختلاف العلماء ۲/۴۳۰)۔

اس سے قبل سکران کی جو تعریف کی گئی ہے اس کی روشنی میں یہ بات واضح ہوتی ہے کہ جو حضرات سکران کے تصرفات ومعاملات اور اقوال وافعال کو نافذ قرار دیتے ہیں، وہ اس حالت میں جب کہ اس کی عقل قائم ہو اور وہ آسمان وزمین اور مرد وعورت کے درمیان تمیز کر سکے۔

## طلاق سکران کی صورتیں اور ان کا حکم

نشہ مختلف چیزوں سے پیدا ہوتا ہے، کبھی حرام چیزوں کے استعمال سے اور کبھی جائز وحلال چیزوں کے استعمال سے، کبھی اختیاری ہوتا ہے اور کبھی اضطراری، ان مختلف چیزوں سے پیدا ہونے والے نشہ کی حالت میں طلاق دینے کے احکام مختلف ہیں۔ ان کی مختصر تفصیل درج ذیل ہے:

الف۔ اگر حلال چیزوں کے استعمال سے نشہ پیدا ہوا ہو، مثلاً بھوک کی شدت میں کھانا کھایا، اس سے نشہ پیدا ہوا اور اس حالت میں طلاق دی تو ایسی صورت میں طلاق واقع نہیں ہوگی۔

ب۔ جان مارنے کی دھمکی دے کر زبردستی کسی کو شراب یا تاڑی پلائی گئی، جس کی وجہ سے نشہ پیدا ہوا اور اسی حالت میں طلاق دے دی تو طلاق واقع نہیں ہوگی۔

ج۔ کوئی چیز کھانے یا پینے کے لئے نہ ہو آخری حالت میں شراب موجود ہو، اگر شراب استعمال نہ کرے تو جان جانے کا اندیشہ ہو تو ایسی حالت میں شریعت بقدر ضرورت شراب کے استعمال کی اجازت دیتی ہے، اس کو حالت اضطراری کہتے ہیں، اگر اس اضطراری حالت میں کسی شخص نے شراب پی اور حالت نشہ میں اپنی بیوی کو طلاق دے دی تو اس حالت میں طلاق دینے سے طلاق واقع نہیں ہوگی۔

د۔ لقمہ گلے میں پھنس گیا، اس لقمہ کو حلق سے نیچے اتارنے کے لئے شراب کا استعمال کیا اور نشہ پیدا ہو گیا، اس نشہ میں طلاق دے دی تو مفتی بہ قول کے مطابق طلاق واقع نہیں ہوگی (فتح القدیر ۳/۴۷۷ طبع بیروت)۔

ھ۔ اگر کسی شخص نے نبیذ کا استعمال کیا جس کی وجہ سے سر میں درد پیدا ہو گیا اور اس کی عقل زائل ہو گئی، درد کی وجہ سے نہ کہ نبیذ کے استعمال کی وجہ سے، تو اس صورت میں بھی طلاق واقع نہیں ہوگی۔ خلاصۃ الفتاویٰ میں شرح طحاوی کے حوالہ سے لکھا ہے:

''لو شرب النبيذ فلم يوافقه فصدع حتى ذهب عقله من الصداع لا من النبيذ فطلق لا يقع'' (خلاصة الفتاوى ۲،۵)۔

و۔ اگر کسی شخص کی عقل زائل ہو گئی کسی حلال چیز کے پینے یا اس کے سر پر چوٹ لگنے کی وجہ سے اور اسی حالت میں اس نے طلاق دے دی تو طلاق واقع نہیں ہوگی (خانیہ علی ہامش الہندیہ ۱/۴۷۰)۔

ز۔ کسی شخص نے بھنگ یا افیون کو بطور دوا استعمال کیا، نہ کہ بقصد معصیت اور اس کی عقل غائب ہو گئی تو اس حالت میں طلاق واقع نہیں ہوگی (البحر الرائق ۳/۲۶۶)۔

ح۔ اگر کسی شخص نے دوا کا استعمال کیا جس کے نتیجہ میں نشہ پیدا ہو گیا اور اسی حالت میں طلاق دے دی تو ایسی صورت میں طلاق واقع نہیں ہوگی۔ علامہ کاسانی بدائع الصنائع میں تحریر فرماتے ہیں: ''وكذلك إذا شرب البنج أو الدواء الذي يسكر وزال عقله لا يقع طلاقه لما قلنا'' (بدائع الصنائع ۳،۹۲)۔

ط۔ اگر کسی شخص نے حرام اور ممنوع چیزوں کا استعمال کیا جس کی وجہ سے نشہ پیدا ہوا اور اسی نشہ کی حالت میں طلاق دیدی تو یہ طلاق واقع ہوگی یا نہیں؟ اس سلسلہ میں علماء اور فقہاء کے مابین اختلاف ہے۔

## طلاق سکران کے وقوع اور عدم وقوع کے سلسلہ میں علماء وفقہاء کے مسالک

اس صورت میں دو مسالک سامنے آتے ہیں:

ا۔ طلاق واقع ہوجائے گی۔ ۲۔ طلاق واقع نہیں ہوگی۔

جو حضرات وقوع طلاق کے قائل ہیں ان کے اسماء گرامی درج ذیل ہیں۔

حضرت علیؓ، حضرت عبداللہ بن عباسؓ، حضرت معاویہؓ، امام مالک، امام ابوحنیفہ اوران کے دونوں شاگرد امام ابویوسف اورامام محمد، ایک قول کے مطابق امام شافعی، ابوبکر الخلال، سعید بن المسیب، عطاء، مجاہد، حسن بصری، ابن سیرین، شعبی، نخعی، میمون بن مہران، حکم، سفیان ثوری، امام اوزاعی (دیکھئے: المغنی لابن قدامہ ۷/۱۱۵)۔

## جو حضرات عدم وقوع طلاق کے قائل ہیں ان کے اسماء گرامی درج ذیل ہیں

حضرت عثمان غنیؓ، عمر بن عبدالعزیز، قاسم، طاؤس، ربیعہ، یحی الانصاری، لیث بن سعد، اسحاق بن راہویہ، ابوثور، المزنی، فقہاء حنفیہ میں سے امام زفر، امام طحاوی، امام کرخی، امام محمد بن مسلم، امام شافعی اورامام احمد بن حنبل کا ایک قول بھی عدم وقوع طلاق کا ہے (حوالہ مذکور)۔

حرام چیزوں کے استعمال کے نتیجہ میں پیدا ہونے والے نشہ کی حالت میں دی گئی طلاق واقع ہوتی ہے یا نہیں؟ اس سلسلہ میں علماء وفقہاء کی دو جماعتیں سامنے آئیں: ایک وقوع طلاق کے قائلین کی اور دوسری جماعت عدم وقوع طلاق کے قائلین کی ہے، دونوں جماعتوں میں سے کسی بھی جماعت کے پاس کوئی صحیح وصریح واضح اور ٹھوس دلیل نہیں ہے۔ ہر فریق نے کچھ استدلال کیا ہے اور دوسرے فریق نے اس کا جواب دیا ہے۔ ذیل میں ہر فریق کے کچھ دلائل اور ان دلائل کے جوابات پیش کرتا ہوں۔

## قائلین طلاق کے دلائل اور ان دلائل کے جوابات

جو حضرات وقوع طلاق کے قائل ہیں ان کی ایک دلیل یہ ہے کہ شریعت نے حالت نشہ میں سکران کو امر ونہی کے ذریعہ مخاطب کیا ہے، مثلاً اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ اے ایمان والو! حالت نشہ میں تم نماز کے قریب نہ جاؤ۔

''یا أیها الذین آمنوا لا تقربوا الصلاة وأنتم سکاری'' (سورۂ نساء: ۴۳)۔

وجہ استدلال یہ ہے کہ اگر سکران حالت نشہ میں احکام کا مکلف نہ ہوتا تو اللہ تعالیٰ اس حالت میں نماز پڑھنے سے منع کیوں کرتا؟ اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ اس حالت میں بھی مکلف ہے، لہذا اس کے تصرفات معتبر ہوں گے اور اس کی دی گئی طلاق واقع ہوگی۔

شرح نقایہ میں ہے کہ سکران اللہ تعالیٰ کے قول، "لا تقربوا الصلوة وأنتم سکاری" کے پیش نظر احکام کا مکلف ہے، یہی وجہ ہے کہ اس پر قصاص اور حد قذف واجب ہے، لہذا اس کی طلاق بھی واقع ہوگی۔

ظاہر ہے کہ یہ استدلال اپنے مدعا پر واضح اور صریح نہیں ہے۔ مذکورہ بالا آیت میں یہ بتانا مقصود نہیں ہے کہ سکران حالت نشہ میں بھی احکام کا مکلف ہے بلکہ اصل نشہ سے منع کرنا مقصود ہے۔ علامہ شوکانی نے اس استدلال کا ایک جواب تو وہی دیا ہے جو ابھی مذکور ہوا۔ دوسرا جواب یہ دیا ہے کہ یہ ممانعت اس نشہ والے شخص کے لئے ہے جو خطاب کو سمجھتا ہو۔ آگے لکھتے ہیں کہ اس آیت کے اخیر میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: حتی تعلموا ما تقولون، اس سے معلوم ہوا کہ سکران جو کہتا ہے اس کو جانتا نہیں تو پھر کیسے احکام کا مکلف ہوسکتا ہے، اس لئے کہ وہ خطاب کو سمجھنے والا نہیں ہے اور یہ احکام کے مکلف ہونے کے لئے شرط ہے۔

۲۔ ان کی دوسری دلیل وقوع طلاق سے متعلق آیات وروایات کا عموم ہے، مثلاً اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''الطلاق مرتان... فإن طلقها فلا تحل له من بعد حتی تنکح زوجاً غیره'' (سورہ بقرہ: ۲۲۹-۲۳۰)، ظاہر ہے کہ یہ آیتیں مطلق ہیں، نشہ اور غیر نشہ کی کوئی قید نہیں ہے، جس طرح غیر نشہ کی حالت میں دی گئی طلاق واقع ہوگی، اسی طرح نشہ کی حالت میں دی گئی طلاق بھی واقع ہوگی۔

اس کا جواب یہ ہے کہ اگر ان آیات کو مطلق مان کر سکران کی طلاق کو واقع کرتے ہیں تو پھر مجنون کی طلاق یا معتوہ کی طلاق کے متعلق کیا کہیں گے؟ نیز خود حالت نشہ کی بہت سی صورتیں ہیں جن میں طلاق واقع نہیں ہوتی ہے جیسا کہ اوپر مذکور ہے، ان کے متعلق آپ کیا جواب دیں گے، ظاہر ہے کہ یہ آیت اس مسئلہ میں صریح نہیں ہے۔

۳۔ تیسری دلیل حضرت علیؓ سے مروی ہے وہ کہتے ہیں: ''کل طلاق جائز إلا طلاق الصبي والمعتوہ''۔

وجہ استدلال یہ ہے کہ سوائے صبی اور معتوہ کے ہر عاقل وبالغ شخص کی طلاق کو جائز ونافذ قرار دیا گیا ہے، جس میں سکران بھی شامل ہے، صاحب بدائع الصنائع لکھتے ہیں: ''ولنا عموم قوله عزوجل: الطلاق مرتان إلى قوله سبحانه وتعالى حتى تنكح زوجاً غيره، و قوله عليه الصلاة والسلام: كل طلاق جائز إلا طلاق الصبي والمعتوه'' (بدائع الصنائع ۳،۱۰۹)۔

اس کا جواب امام طحاوی یہ دیتے ہیں: سکران بھی اپنے سکر کی وجہ سے معتوہ میں شامل ہے، جیسا کہ مجنون معتوہ ہے اپنے جنون کی وجہ سے اور جو شخص وسوسہ کا شکار ہو وہ معتوہ ہے اپنے وسوسہ کی وجہ سے۔ ملاحظہ ہو عبارت:

''فإن قيل: روي عن علي أنه قال: كل طلاق جائز إلا طلاق المعتوه، قيل له: السكران معتوه بسكره كالمجنون معتوه بالجنون والموسوس معتوه بالوسوسة'' (مختصر اختلاف العلماء ۲،۴۳۰)۔

حافظ ابن حجر فتح الباری میں فرماتے ہیں: حدیث شریف میں معتوہ سے مراد ناقص العقل شخص ہے، لہذا اس کے تحت صبی، مجنون اور سکران تینوں آئیں گے، اس لئے کہ تینوں ناقص العقل ہیں اور جمہور علماء وفقہاء ایسے شخص کے اقوال وافعال اور تصرفات ومعاملات کو غیر معتبر اور غیر نافذ مانتے ہیں (فتح الباری ۹/۴۹۱)۔

''والمراد بالمعتوه ناقص العقل فيدخل فيه الطفل والمجنون والسكران، والجمهور على عدم اعتبار ما يصدر عنه'' (فتح الباری ۹،۴۹۱)۔

۴۔ چوتھی دلیل عقلی ہے کہ سکران کی عقل ایک گناہ اور معصیت کے ارتکاب سے زائل ہوتی ہے اور بسا اوقات ایک چیز جو کسی معصیت کے ارتکاب سے حقیقۃً زائل ہو اس کو بطور زجر وتوبیخ کے حکماً تسلیم کرلیا جاتا ہے، جیسا کہ اگر کسی شخص نے اپنے کسی مورث کو قتل کردیا تو وہ میراث سے محروم ہوجاتا ہے، حالانکہ اس کو محروم نہیں ہونا چاہئے، کیونکہ اس کا مورث زندہ نہیں ہے، لیکن چونکہ اس نے ایک معصیت کا ارتکاب کیا اس لئے سزاءً اور زجراً وتوبیخاً اس کے مورث کو زندہ تسلیم کر کے اس کو وراثت سے محروم کیا گیا، لہذا مذکورہ صورت میں گرچہ سکران کی عقل زائل ہوگئی لیکن چونکہ معصیت کے ارتکاب کی وجہ سے زائل ہوئی ہے اس لئے حکماً اس کی عقل کو تسلیم کیا جائے گا اور اس کے تصرفات نافذ ہوں گے، جیسا کہ اس پر حد اور قصاص واجب ہوتا ہے، حالانکہ دونوں چیزیں عاقل پر نافذ نہیں ہوتی ہیں، اس سے معلوم ہوا کہ شریعت نے سکران کی عقل کو تسلیم کیا ہے (تفصیل کے لئے دیکھئے: بدائع الصنائع ۳/۱۰۹)۔

امام طحاوی نے اس کا جواب یہ دیا ہے کہ سکران بہر حال ''فاقد العقل'' یعنی عقل کو کھونے والا ہے اور اس کے احکام مختلف نہیں ہوتے ہیں خواہ عقل کا فقدان اللہ تعالی کی جانب سے آئی ہوئی کسی مصیبت کے نتیجہ میں ہو یا خود اس کی جانب سے ہو جس طرح کوئی شخص نماز میں قیام سے عاجز ہوجائے تو وہ بیٹھ کر فرض نماز پڑھ سکتا ہے خواہ یہ عجز اللہ کی جانب سے پیدا ہوا ہو یا خود اس نے اپنے پیر کو توڑ کر عجز پیدا کرلیا ہو، لہذا مجنون کی طرح سکران کے تصرفات نافذ نہیں ہوں گے اور اس کی طلاق واقع نہیں ہوگی (مختصر اختلاف العلماء ۲/۴۳۰)۔

۵۔ ایک دلیل یہ بھی دی جاتی ہے کہ سکران کی جو نمازیں حالت سکر میں چھوٹ جائیں ان کی قضا بعد میں لازم ہے، اس سے معلوم ہوا کہ وہ احکام کا مکلف ہے، لہذا اس کی طلاق بھی واقع ہوجائے گی۔

ابن المنذر نے اس استدلال کا جواب یہ دیا ہے کہ نمازوں کی قضا الگ چیز ہے اور وقوع طلاق الگ، دونوں کو ایک دوسرے پر قیاس نہیں کرسکتے ہیں، اگر کوئی شخص سوجائے اور اس حالت میں نمازیں قضا ہوجائیں تو اس پر بعد میں قضا لازم ہوگی، لیکن اگر اسی حالت میں وہ شخص اپنی بیوی کو طلاق دے دے تو بالاتفاق طلاق واقع نہیں ہوگی (فتح الباری ۹/۴۹۱)۔

یہاں تک وقوع طلاق کے قائلین کے کچھ دلائل اور ان دلائل کے جوابات ہوئے۔ اب دوسرے فریق کے کچھ دلائل اور ان دلائل کے جوابات ذکر کئے جاتے ہیں:

## عدم وقوع طلاق کے قائلین کے دلائل اور ان کے جوابات

جو حضرات عدم وقوع کے قائل ہیں ان کے پاس بھی کوئی صریح صحیح اور ٹھوس دلیل نہیں ہے، ان کی ایک دلیل تو حضرت عثمان غنیؓ کا اثر ہے کہ وہ طلاق سکران کو نافذ نہیں قرار دیتے تھے، دوسری دلیل یہ ہے کہ ایک مرتبہ حضرت حمزہ نشہ کی حالت میں تھے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت علیؓ ان کے پاس تشریف لے گئے۔ حضرت حمزہؓ نے ان سے یہ کہا کہ تم لوگ تو میرے باپ کے غلام ہو، حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو چھوڑ دیا اور وہاں سے تشریف لے گئے اور ان کے اس کلمہ پر کسی طرح کا حکم نہیں لگایا، حالانکہ اگر وہ نشہ کی حالت میں نہ ہوتے تو وہ کلمہ کفر تھا۔ اس کا ایک جواب یہ ہے کہ جو حضرات وقوع طلاق کے قائل ہیں وہ بھی حالت نشہ میں ارتداد کے قائل نہیں ہیں، دوسرا جواب یہ ہے کہ اس وقت تک شراب مباح تھی اور یہاں بحث اس کی حرمت کے بعد کی ہے، نیل الاوطار میں ہے۔

''ومن الأدلة الدالة على عدم الوقوع ما فى صحيح البخارى وغيره أن حمزة سكر، وقال للنبى ﷺ لما دخل هو عليه وعلى: وهل أنتم إلا عبيد لأبى فى قصة مشهورة فتركه ﷺ وخرج ولم يلزمه حكم تلك الكلمة مع أنه لو قالها غير سكران لكان كفراً كما قال ابن القيم، وأجيب بأن الخمر كانت إذا ذاك مباحة والخلاف إنما هو بعد تحريمها'' (......)۔

۳۔ ان کی عقلی دلیل یہ ہے کہ سکران کی عقل زائل ہو جاتی ہے اور عقل اہلیت تصرف کے لئے شرط ہے، عقل کے بغیر کوئی بھی تصرف صحیح و نافذ نہیں، یہی وجہ ہے کہ مجنون اور نا سمجھ بچہ کی طلاق واقع نہیں ہوتی ہے اور سکران کے ارتداد کا اعتبار نہیں، لہذا اس کی طلاق بھی واقع نہیں ہوگی (بدائع الصنائع)۔

علامہ ابن ہمام شرح فتح القدیر میں اس کی عقلی دلیل ان الفاظ میں بیان کرتے ہیں:

''کم از کم جس سے تصرف صحیح ہو وہ یہ ہے کہ قصد صحیح ہو یا اس کا گمان ہو اور سکران کے پاس نہ تو قصد صحیح ہے اور نہ ہی اس کا مظنہ ہے، بلکہ سکران سونے والے سے بھی بری حالت میں ہوتا ہے، کیونکہ سونے والے کو جب جگایا جائے تو وہ جاگ جائے گا، لیکن نشہ میں مستغشص کو جگایا جائے تو نہیں جاگے گا (فتح القدیر..........)۔

وقوع طلاق کے قائلین اس کا جواب یہ دیتے ہیں کہ گرچہ حقیقۃً اس کی عقل زائل ہے، لیکن حکماً اس کی عقل کو تسلیم کر لیا گیا ہے۔

## قول راجح

اوپر فقہاء کے مسالک ہر ایک کے دلائل اور دوسرے فریق کی جانب سے ان دلائل کے جوابات جو مذکور ہوئے ان سے یہ بات واضح ہوگئی کہ دونوں فریق میں سے کسی کے پاس بھی کوئی صحیح، صریح، واضح اور ٹھوس دلیل نہیں ہے اور یہ اختلاف آیات و روایات کی بنیاد پر نہیں ہے بلکہ حالات اور عرف و عادت کی بنیاد پر ہے۔ یہی وجہ ہے کہ عہد صحابہ ہی سے اختلاف چلا آرہا ہے، دلائل کی بنیاد پر کسی ایک قول کو راجح قرار دے کر دوسرے قول کو بالکلیہ ترک کر دینا مشکل ہے، کوئی وجہ نظر نہیں آتی ہے کہ مطلقاً وقوع طلاق کے قول کو یا مطلقاً عدم وقوع طلاق کے قول کو اختیار کیا جائے۔

دونوں فریق کے دلائل پر غور کرنے سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ اگر نشہ اس حد تک پہنچ گیا کہ عقل زائل ہوگئی ہو اور وہ آسمان و زمین اور مرد و عورت کے درمیان تمیز کو کھو چکا ہو تو ایسی صورت میں اس کا حکم مجنون کا ہوگا، بالاتفاق طلاق نہیں پڑنی چاہئے، اور اگر نشہ اس حد تک نہ پہنچا ہو بلکہ اس کے اندر زمین و آسمان کے درمیان تمیز باقی ہو اور اسے طلاق دینا یاد ہو تو اس صورت میں بالاتفاق طلاق واقع ہونی چاہئے، اس لئے کہ جو حضرات عدم وقوع طلاق کے قائل ہیں ان کی دلیل عقل کا زائل ہونا ہے اور دوسری صورت میں جب کہ اسے طلاق دینا یاد ہے عقل زائل نہیں ہوئی، لہذا طلاق واقع ہونی چاہئے اور جو حضرات وقوع طلاق کے قائل ہیں ان کے نزدیک مفتی بہ قول کے مطابق سکران کی جو تعریف کی گئی ہے اس تعریف کے مطابق سکران پہلی صورت میں جب کہ تمیز باقی نہیں رہی اور طلاق دینا یاد نہیں رہا مجنون جیسا ہے، لہذا طلاق واقع نہیں ہونی چاہئے۔

## راقم الحروف کی رائے

مذکورہ بالا بحثوں کی روشنی میں راقم الحروف کا خیال یہ ہے کہ اگر سکران کا نشہ اس حد تک پہنچا ہوا ہے کہ عقل زائل ہوگئی ہو، زمین و آسمان، مرد و عورت اور اپنے و بیگانہ کے درمیان تمیز باقی نہ رہی ہو، اسے کچھ یاد نہیں کہ کیا کہہ رہا ہے اور کیا نہیں؟ تو اس صورت میں طلاق واقع نہیں ہوگی اور اگر نشہ اس حد تک نہیں پہنچا ہے عقل

باقی ہے، اس کو طلاق دینا یاد ہے تو ایسی صورت میں طلاق واقع ہوجائے گی۔

۱۔ اس لئے کہ پہلی صورت میں عقل زائل ہوگئی اور دوسری صورت میں عقل باقی ہے اور احکام کا مدار عقل ہی پر ہے اور جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا کہ دونوں فریق کے دلائل اور سکران کی جو تعریف کی ہے اس کا خلاصہ یہی معلوم ہوتا ہے کہ اگر عقل زائل ہوجائے تو اس کا حکم مجنون جیسا ہوگا اور اگر عقل باقی ہو تو اس کا حکم صحیح وسالم جیسا ہوگا۔

۲۔ اس کی تائید درمختار کی اس عبارت سے بھی ہوتی ہے جس کو قہستانی نے زاہدی کے حوالہ سے لکھا ہے کہ اگر تمیز باقی نہ رہے تو تصرف باطل ہوگا۔

''وفي القهستاني معزيا للزاهدي أنه لو لم يميز ما يقوم به الخطاب كان تصرفه باطلاً'' (درمختار......)۔

۳۔ جو حضرات وقوع طلاق کے قائل ہیں ان کی دلیل یہ ہے کہ چونکہ اس نے حرام چیز کا استعمال کیا اس لئے بطور سزا اور زجر وتوبیخ کے طلاق واقع کی گئی، پہلی بات تو یہ کہ یہ سزا شوہر کو ممکن ہے کہ اس سے قبل کے حالات میں ہو، لیکن اس وقت جو حالات ہیں ان میں یہ سزا طلاق دینے والے کو تو نہیں ہوتی، کیونکہ وہ اطمینان سے دوسری شادی کر لیتا ہے، البتہ یہ سزا اس کی بیوی اور اس کے بچوں کو ہوتی ہے، یہ سب در در کی ٹھوکریں کھاتے ہیں اور دانہ دانہ کے محتاج ہوتے ہیں اس کا ایک بہترین جواب علامہ شوکانی نے نیل الاوطار میں دیا ہے:

''شریعت نے سکران کی سزا مقرر کردی ہے، اب ہم کو کیا اختیار ہے کہ اس سزا سے تجاوز کریں، اگر ہم مزید وقوع طلاق کی سزا دیتے ہیں تو گویا اس کو دو سزا کا پابند بنانا ہوا۔ ایک شریعت کی سزا اور دوسری انسانی سزا کا اور یہ صحیح نہیں ہے'' (نیل الاوطار..........)۔

علامہ شوکانی کی عبارت سے میرے نظریہ کی تائید ہوتی ہے۔

☆☆☆

# نشہ کی حالت میں دی ہوئی طلاق اور اس کا شرعی حکم

مولانا نور الحق رحمانی [1]

نشہ کی حالت میں دی گئی طلاق کا حکم شرعی دریافت کرنے اور موجودہ ظروف واحوال میں اس مسئلہ کا جائزہ لینے اور صحیح نتیجہ تک پہنچنے کے لئے بطور تمہید چند نقاط ذکر کی جاتی ہیں:

۱۔ طلاق سکران کا مسئلہ مجتہد فیہ ہے۔ کتاب وسنت میں اس کے وقوع یا عدم وقوع کے سلسلہ میں کوئی صراحت نہیں ہے۔

۲۔ اسی بنا پر یہ مسئلہ عہد صحابہ سے لے کر اب تک اختلافی رہا ہے۔ نظائر وشواہد پر قیاس کر کے ائمہ وفقہاء نے اس کا حکم متعین کرنے کی کوشش کی ہے۔ اس سلسلہ میں ان کے دو نقطہائے نظر ہیں، حتی کہ ایک مکتبۂ فکر کے فقہاء کے درمیان بھی اس مسئلہ میں اختلاف رائے پایا جاتا ہے۔

۳۔ طلاق شرعاً ایک قبیح اور ناپسندیدہ عمل ہے کہ اس کے ذریعہ ایک نعمت (رشتۂ نکاح) کا ازالہ ہوتا ہے اور بہت سے پیچیدہ مسائل کھڑے ہوتے ہیں، تاہم بعض مخصوص حالات میں یہ ایک ضرورت بن جاتی ہے کہ اگر اس کی اجازت نہ ہو تو اس کے بڑے سنگین اور خطرناک نتائج سامنے آتے ہیں، اس لئے ایسی ضرورت کی بنیاد پر شریعت نے اس کی اجازت دی ہے لیکن اسے ابغض المباحات (حلال چیزوں میں سب سے زیادہ قبیح) قرار دیا ہے، اس لئے طلاق کے دائرہ کو تنگ کرنا شرعاً مطلوب ہے بشرطیکہ اس سے کسی نص کا ترک لازم نہ آتا ہو۔

۴۔ عصر حاضر میں نشہ خوری کی وجہ سے کثرت سے طلاقیں واقع ہوتی ہیں، حتی کہ اس کا تناسب ۲۵ رفیصد سے لے کر پچاس فیصد تک بتایا جاتا ہے۔

۵۔ فقہاء نے صراحت کی ہے کہ ضرورت کی بنیاد پر کسی مسئلے میں ایک فقہ سے دوسری فقہ کی طرف عدول کیا جاسکتا ہے۔

۶۔ ضرورت کی بنیاد پر مذہب کے قول ضعیف اور قول مرجوح پر فتویٰ دیا جاسکتا ہے۔

۷۔ قرآن کریم کی صراحت کی رو سے نشہ اس کیفیت کا نام ہے جس میں انسان کی عقل زائل ہوجاتی ہے اور اسے یہ پتہ نہیں چلتا کہ وہ کیا کہہ رہا ہے اور کیا کررہا ہے اور اگر یہ پتہ چلنے لگے کہ وہ کیا بول رہا ہے تو اس کا مطلب یہ ہے نشہ کی کیفیت ختم ہوچکی ہے اور وہ باہوش ہے ایسی صورت میں وہ شرعاً مکلف ہے اور اسے نماز کی ادائیگی کا حکم ہے۔ ارشاد باری ہے: ''يا أيها الذين آمنوا لا تقربوا الصلاة وأنتم سكارىٰ حتى تعلموا ما تقولون'' (سورہ نساء: ۴۳)۔ (اے ایمان والو! جس وقت کہ تم نشہ میں ہو نماز کے قریب مت جاؤ یہاں تک کہ جو کہتے ہو اسے سمجھنے لگو)۔

۸۔ شرعی تکلیف کا مدار بقائے عقل پر ہے اسی بنا پر بچہ، مجنون اور خوابیدہ انسان کو حدیث میں مرفوع القلم اور غیر مکلف قرار دیا گیا ہے۔ بچہ جب تک بلوغ کی منزل کو نہ پہنچ جائے غیر مکلف رہتا ہے، حالانکہ صبی مراہق ومميز جو بلوغ کی منزل سے قریب ہو عقل وشعور رکھتا ہے۔ اسی بنا پر اس کے بعض تصرفات شرعاً معتبر قرار پاتے ہیں، لیکن چونکہ نقصان عقل ہے اس بنا پر شریعت نے اس کی طلاق کو غیر معتبر قرار دیا ہے۔ اسی طرح معتوہ کی طلاق کو بھی۔

۹۔ غصہ کی شدت کی وجہ سے اگر آدمی اتنا بدحواس ہوجائے کہ اسے اپنی کہی ہوئی بات کا شعور واحساس نہ رہے تو ایسے آدمی کی طلاق اور دیگر قولی تصرفات بالاتفاق نافذ نہیں ہوتے۔ جیسا کہ فقہاء نے اس کی صراحت کی ہے۔

۱۰۔ جہالت، دینی تعلیم وتربیت کی کمی اور دین کے احکام سے دوری کے باعث اس دور میں طلاق کی کثرت ہے، جس سے ایک طرف گھر کی بربادی ہوتی ہے، بیوی بچوں کو مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے اور دوسری طرف اس کی وجہ سے مخالفین اسلام، اسلام اور مسلمانوں کو بدنام کرنے کی کوشش کرتے ہیں، اور شرعی قوانین جو اللہ رب العزت کے عطا کردہ ہیں اور ناقابل تنسیخ ہیں ان میں تبدیلی لانے اور مردوں سے طلاق کا اختیار چھین کر عدالت کے سپرد کرنے کا مطالبہ کرتے ہیں۔

---

[1] استاذ المعهد العالی للتدریب فی القضاء والافتاء امارت شرعیہ۔

اس صورت حال میں علماء اور امت کے ارباب حل وعقد کی ذمہ داری ہے کہ وہ مسلم سماج کی اصلاح اور طلاق کے واقعات کو کم کرنے کی صورتوں پر سنجیدگی سے غور وفکر کریں۔

## طلاق سکران کے بارے میں فقہاء سلف کا نقطہ نظر

طلاق سکران کا مسئلہ عہد صحابہ سے اختلافی رہا ہے۔ خلفائے راشدین میں سے حضرت عمر فاروقؓ کے بارے میں یہ منقول ہے کہ وہ طلاق سکران کے وقوع کے قائل تھے اور انہوں نے محض عورتوں کی شہادت پر طلاق سکران کو جائز قرار دیا۔

''عن أبي لبيد: أن عمر بن الخطاب أجاز طلاق السكران بشهادة النسوة'' (الاستذکار ۱۸،۱۶۳، بحوالہ مصنف ابن أبي شيبہ)۔

خلیفہ ثالث حضرت عثمان بن عفانؓ سے یہ منقول ہے کہ وہ طلاق سکران کو جائز قرار نہیں دیتے تھے، بلکہ بعض اہل علم نے تو یہاں تک فرمایا کہ صحابہ میں سے کوئی ان کے زمانہ میں اس مسئلہ میں ان کا مخالف نہیں تھا لیکن علامہ ابن عبد البر فرماتے ہیں کہ میرے نزدیک یہ دعویٰ صحیح نہیں ہے، اس لئے کہ اوپر حضرت عمرؓ کے بارے میں گزر چکا کہ وہ وقوع کے قائل تھے۔ اسی طرح حضرت علی بن ابی طالب کے بارے میں صحیح سند کے ساتھ منقول ہے کہ وہ فرماتے تھے کہ معتوہ کے سوا ہر ایک کی طلاق جائز ہے، آگے علامہ ابن عبد البر فرماتے ہیں کہ جو لوگ یہ کہتے ہیں کہ طلاق سکران کے سلسلہ میں صحابہ میں سے کوئی حضرت عثمانؓ کا مخالف نہیں تھا وہ حضرت علیؓ کے اس قول کی تاویل کرتے ہیں کہ سکران بھی سکر کی وجہ سے معتوہ ہے (الاستذکار، کتاب الطلاق ۱۸/ ۱۶۳)۔

امام بخاریؒ نے بھی حضرت علیؓ اور حضرت ابن عباسؓ کی طرف عدم وقوع کا قول منسوب کیا ہے۔ فرماتے ہیں: ''وقال عثمان: ليس لمجنون ولا لسكران طلاق، وقال ابن عباس: طلاق السكران والمستكره ليس بجائز'' (بخاری مع فتح الباری ۹،۴۸۵)

(حضرت عثمانؓ نے فرمایا کہ مجنون اور سکران کی طلاق معتبر نہیں ہے، اور ابن عباسؓ نے فرمایا کہ سکران اور مکرہ کی طلاق جائز نہیں ہے)۔

علامہ ابن حجر نے حضرت عثمانؓ کے قول کے ذیل میں نقل کیا ہے کہ حضرت عمر بن عبد العزیزؒ کی عدالت میں ایک شخص نے اپنا مقدمہ پیش کیا کہ اس نے نشہ کی حالت میں اپنی بیوی کو طلاق دیدیا ہے تو حضرت عمرؒ کی رائے یہ تھی کہ اس پر حد شرب خمر جاری کر کے اس کے اور اس کی بیوی کے درمیان تفریق کر دیں کہ اسی مجلس میں حضرت عثمانؓ کے صاحبزادے حضرت ابان نے ان کے سامنے حضرت عثمانؓ کا قول عدم وقوع کا نقل کیا تو حضرت عمر نے اس پر حد جاری فرما کر اس کی بیوی کو اس کی طرف لوٹا دیا (فتح الباری، کتاب الطلاق ۹/ ۴۸۹)۔

آگے علامہ ابن حجر عسقلانی فرماتے ہیں کہ ابو الشعثاء، عطاء، طاؤس، عکرمہ، قاسم اور عمر بن عبد العزیز رحمہم اللہ بھی سکران کی طلاق کے عدم وقوع کے قائل ہیں اور ابن ابی شیبہ نے صحیح سند کے ساتھ یہ بات ذکر کی ہے اور ربیعہ، لیث، اسحاق اور مزنی بھی اسی کے قائل ہیں۔ امام طحاوی نے بھی اسی کو اختیار کیا ہے اور ان کی دلیل یہ ہے کہ ان حضرات کا اتفاق ہے کہ معتوہ کی طلاق واقع نہیں ہوتی ہے اور سکران اپنے سکر کی وجہ سے معتوہ ہے۔ طلاق سکران کے وقوع کی قائل تابعین کی ایک جماعت ہے، مثلاً سعید بن المسیب، حسن، ابراہیم، زہری، شعبی، اور امام اوزاعی، ثوری، مالک، ابوحنیفہ بھی اسی کے قائل ہیں اور امام شافعی سے دو قول مروی ہیں زیادہ صحیح قول وقوع کا ہے۔ حنابلہ کے نزدیک بھی اختلاف ہے لیکن ترجیح اس کے برعکس ہے، یعنی ان کا راجح قول عدم وقوع کا ہے (حوالہ سابق)۔

ائمہ سلف میں سے جو حضرات اس کی طلاق کو واقع قرار نہیں دیتے ان کے نزدیک اس کی علت اس کی عقل کا رخصت ہو جانا ہے جیسے کہ مجنون اور معتوہ اور جو حضرات اس کی طلاق کو واقع قرار دیتے ہیں ان کا استدلال یہ ہے کہ وہ اپنے اس فعل (نشہ خوری) کی وجہ سے نافرمان ہے اور شریعت کا خطاب اس کی طرف علی حالہ متوجہ ہے، اسی طرح وہ گناہ گار قرار دیا جاتا ہے، اس لئے کہ نشہ میں واقع ہونے سے قبل اس پر جو احکام واجب تھے مثلاً نماز وغیرہ نشہ ختم ہونے کے بعد اسے ان کی قضا کا حکم دیا جاتا ہے:

''وإنما استدل من قال بوقوعه مطلقاً بأنه عاص بفعله لم يزل عنه الخطاب بذلك ولا الإثم لأنه يؤمر بقضاء الصلوات وغيرها مما وجب عليه قبل وقوعه في السكر أو فيه'' (حوالہ سابق)۔

## ائمہ احناف کا مذہب اور ان کے دلائل

عام فقہائے حنفیہ کے نزدیک سکران کی طلاق واقع ہوجاتی ہے بشرطیکہ اس نے حرام طریقہ پر شراب یا نشہ آور چیز کا استعمال کیا ہو،لیکن اگر بھنگ یا کسی دوا کے استعمال سے یا کسی حلال شئی کے استعمال سے نشہ طاری ہوا، یا شراب نوشی پر اسے مجبور کیا گیا، یا اس نے اپنے اختیار سے شراب پی جس کے نتیجہ میں دردسر لاحق ہوا اور دردسر کی وجہ سے اس کی عقل زائل ہوگئی تو ان صورتوں میں اس کی طلاق واقع نہ ہوگی۔ ائمہ احناف کے نزدیک وقوع طلاق کی علت یہ ہے کہ یہاں پر عقل کا زوال ایک معصیت کی بنیاد پر ہوا ہے کہ اس نے ایک ممنوع اور حرام چیز کا استعمال کیا لہٰذا اس کی عقل کو بطور سزا اور زجر وتنبیہ باقی قرار دیا جائے گا۔ البتہ احناف میں سے امام کرخی اور امام طحاوی اس بات کے قائل ہیں کہ اس کی طلاق واقع نہ ہوگی اس لئے کہ اس کی عقل زائل ہوچکی ہے لہٰذا اس کا حکم وہی ہوگا جو بھنگ اور دوا کے استعمال کی وجہ سے عقل کے زائل ہونے کا ہوتا ہے۔ یہی بات ہدایہ میں کہی گئی ہے (ہدایہ ۳۵۹/۲)۔

شارح بخاری حافظ ابن حجرؒ نے امام طحاوی کا جواب نقل کرتے ہوئے فرمایا کہ طحاوی اس کا جواب یہ دیتے ہیں کہ فاقد العقل کی عقل کا زوال خواہ خود اس کے عمل سے ہو یا دوسرے کے عمل سے ہو اس کے احکام میں کوئی فرق نہیں پڑتا، اس لئے کہ جو شخص نماز میں قیام کرنے سے عاجز ہوجائے خواہ یہ عاجزی کسی قدرتی آفت کے نتیجہ میں ہو یا خود اس کے کسی عمل سے ہو اس سے قیام کا فریضہ ساقط ہوجائے گا اور اسے بیٹھ کر نماز پڑھنے کی اجازت حاصل ہوجائے گی، مثلاً اگر کوئی شخص اپنا پیر توڑ لے تو اس سے قیام کا فریضہ ساقط ہوجائے گا (فتح الباری ۴۸۹/۹)۔

علامہ شامی نے "التحریر" کے حوالہ سے نقل کیا ہے کہ طلاق سکران کا حکم یہ ہے کہ اگر اس کا نشہ حرام طریقے پر ہو تو اس کی تکلیف باطل نہ ہوگی (یعنی زوال عقل کو باوجود وہ شرعاً مکلف قرار دیا جائے گا) اور اس پر تمام شرعی احکام لازم ہوں گے اور اس کی عبادت صحیح قرار دی جائے گی، لہٰذا اس کی طلاق، عتاق، بیع، اقرار، چھوٹے بچوں کا کفو میں نکاح کرانا، قرض دینا اور لینا سب شرعاً معتبر ہوگا اس لئے کہ عقل قائم ہے (حاشیہ رد المحتار، کتاب الطلاق ۴۴۴/۴)۔

علامہ کاسانی جمہور ائمہ احناف جو وقوع کے قائل ہیں ان کی دلیل ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ قرآن کریم میں وقوع طلاق کے سلسلے میں جو آیات ہیں مثلاً "الطلاق مرتان" إلی قوله (فإن طلقها فلا تحل له من بعد حتی تنکح زوجاً غیره" (سورہ بقرہ: ۲۲۹-۲۳۰)، ان میں سکران اور غیر سکران کے درمیان کوئی فرق نہیں کیا گیا ہے۔ اس کا تقاضا یہ ہے کہ صحیح کی طرح سکران کی طلاق بھی واقع ہو، ہاں جسے کسی خاص دلیل کی بنیاد پر مستثنیٰ کیا گیا ہے اس کا یہ حکم نہ ہوگا، مثلاً حدیث میں بچے اور معتوہ کی طلاق کو غیر معتبر قرار دیا گیا ہے، اس لئے سکران اس آیت کے عموم میں داخل ہے اور دوسری دلیل وہی ہے جو پہلے مذکور ہوئی یعنی اس کی عقل کا زوال معصیت کی بنا پر ہے لہٰذا عقوبت کے طور پر اور معصیت کے ارتکاب سے باز رکھنے کے لئے اس کی عقل کو باقی تصور کیا جائے گا، اسی بنا پر اگر وہ کسی پر تہمت لگائے یا کسی کو قتل کردے تو اس پر حد اور قصاص جاری ہوتے ہیں، جبکہ حدود وقصاص غیر عاقل شخص پر جاری نہیں ہوتے یہ اس بات کی دلیل ہے کہ اس کی عقل باقی قرار دی گئی ہے اور کبھی ایسا ہوتا ہے کہ بطور زجر کے زائل شدہ شئی پر تقدیراً قائم کا حکم لگایا جاتا ہے، جبکہ اس کا زوال معصیت کی بنیاد پر ہوا ہو، مثلاً اگر کوئی شخص اپنے مورث کو قتل کردے تو اسے میراث سے محروم کردیا جاتا ہے اور بطور سزا اور تنبیہ اس کے حق میں مورث کو زندہ فرض کرلیا جاتا ہے اور عدم وقوع کے قائلین کی طرف سے جو یہ کہا گیا تھا کہ سکران کے ارتداد کا شرعاً اعتبار نہیں ہے تو اس کی طلاق کا بدرجہ اولیٰ اعتبار نہیں ہونا چاہئے تو اس کا جواب یہ دیا کہ قیاس کا تقاضا تو یہی تھا کہ اس کا ارتداد بھی صحیح ہو، لیکن استحساناً اس کا اعتبار نہیں کیا گیا کہ سزاء اور زجراً عقل کو وہاں باقی تصور کیا جائے گا جس کا وجود اکثر ہوتا ہو اور ارتداد کا وجود شاذ ونادر ہے، لہٰذا وہاں پر زجراً اسے باقی فرض کرنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے (بدائع الصنائع ۹۱/۴-۱۷۹۰)۔

## مالکیہ کا مذہب

امام مالک سکران کی طلاق کو واقع قرار دیتے ہیں، چنانچہ علامہ ابن رشد مالکی لکھتے ہیں:

"سکران پر کون سے احکام لازم ہوتے ہیں اور کون سے لازم نہیں ہوتے اس میں فقہاء کا اختلاف ہے، امام مالک فرماتے ہیں کہ طلاق، عتق اور زخم اور قتل کا قصاص اس پر لازم ہوں گے اور نکاح اور بیع اس پر لازم نہیں ہوگی، امام ابوحنیفہ نے اس پر ہر چیز کو لازم کیا ہے اور لیث فرماتے ہیں کہ سکران سے جو اقوال صادر ہوں ان کا اعتبار نہیں ہے لہٰذا طلاق، عتق، نکاح، اور بیع اس پر لازم نہیں ہوں گے اور نہ قذف کی صورت میں اس پر حد لازم ہوگا، البتہ اس کے اعضاء وجوارح سے جو جرائم صادر ہوں وہ اس پر لازم ہوں گے لہٰذا شراب نوشی، قتل، زنا اور چوری کی صورت میں اس پر حدود وقصاص جاری ہوں گے۔

جہاں تک سکران کی طلاق کی بات ہے تو جمہور فقہاء اسے واقع قرار دیتے ہیں اور ایک قوم عدم وقوع کی قائل ہے جن میں سے مزنی اور امام ابوحنیفہ کے

بعض اصحاب میں اور ان کے اختلاف کا سبب یہ ہے کہ سکران کا حکم مجنون جیسا ہو یا ان دونوں کے درمیان فرق ہے؟ تو جو لوگ اس کے قائل ہیں کہ سکران اور مجنون دونوں برابر ہیں، اس لئے کہ دونوں کی عقل مفقود ہے اور تکلیف کی شرط عقل ہے، تو وہ فرماتے ہیں کہ اس کی طلاق واقع نہ ہوگی اور جو لوگ اس کے قائل ہیں کہ ان دونوں کے درمیان فرق ہے کہ سکران نے اپنے ارادہ سے اپنی عقل پر فساد داخل کیا ہے اور مجنون اس کے برخلاف ہے تو ایسے حضرات نے سکران کی طلاق کو لازم قرار دیا ہے اور یہ سزا اور تغلیظ کے باب سے ہے'' (بدایۃ المجتہد ۲/۸۲)۔

اور المدونۃ الکبری میں ہے: ''قال ابن وهب: قال مالك: وبلغني عن سعيد بن المسيب وسليمان بن يسار أنهما سئلا عن السكران إذا طلق إمرأة أو قتل فقالا: إن قتل قتل وإن طلق جاز طلاقه'' (المدونۃ ۳/۲۹)۔

ابن وہب فرماتے ہیں کہ امام مالک نے فرمایا کہ مجھے سعید بن المسیب اور سلیمان بن یسار کے بارے میں یہ خبر پہنچی کہ ان دونوں سے پوچھا گیا کہ اگر سکران اپنی بیوی کو طلاق دے یا کسی کو قتل کردے تو اس کا کیا حکم ہے؟ تو ان دونوں نے فرمایا کہ اگر وہ قتل کا مرتکب ہو تو اسے (قصاصاً) قتل کیا جائے گا اور اگر وہ طلاق دے تو اس کی طلاق جائز ہوگی۔

فقہائے مالکیہ کے نزدیک بھی طلاق سکران کا وقوع اتفاقی نہیں بلکہ ان کے درمیان بھی فقہائے حنفیہ، شافعیہ اور حنابلہ کی طرح اختلاف ہے، البتہ مالکیہ کا مشہور قول وقوع ہی کا ہے، لیکن قول شاذ عدم وقوع کا بھی ہے اور محمد بن عبدالحکم مالکی اسے لازم قرار نہیں دیتے ہیں (عقد الجواہر الثمینہ ۲/۱۶۱)۔

## شافعیہ کا مذہب

طلاق سکران کے سلسلہ میں امام شافعی کی طرف دونوں قول منسوب ہے، البتہ ان کا راجح قول وقوع کا ہے۔ چنانچہ وہ اپنی مشہور تصنیف ''کتاب الأم'' میں جو ان کے جدید اقوال کا مجموعہ ہے، فرماتے ہیں کہ جس شخص نے شراب یا نبیذ پی اور اس پر نشہ طاری ہوگیا اور نشہ کی حالت میں اس نے طلاق دی تو اس پر طلاق لازم ہوگی اور تمام حدود (جرائم صادر ہونے کی صورت میں) اور فرائض لازم ہوں گے اور معصیت کی وجہ سے نہ اس سے کوئی فریضہ ساقط ہوگا اور نہ طلاق ساقط ہوگی۔ امام صاحب آگے فرماتے ہیں کہ اگر کوئی یہ کہے کہ سکران مغلوب العقل ہے جس طرح مریض اور مجنون مغلوب العقل ہیں تو جواب میں کہا جائے گا کہ مریض ومجنون اجر وثواب کے مستحق ہیں اور مرض ان کے گناہوں کا کفارہ ہے اور شریعت کے نزدیک وہ زوال عقل کی وجہ سے مرفوع القلم ہیں اور سکران (نشہ خوری) کی وجہ سے گنہ گار ہے اور حد کا مستحق ہے اور وہ مرفوع القلم نہیں ہے لہٰذا جو سزا کا مستحق ہے اسے اس پر قیاس نہیں کیا جاسکتا جو اجر وثواب کا مستحق ہے اور مغلوب العقل سے نماز ساقط ہے اور سکران سے ساقط نہیں ہے (کتاب الام ۵/۲۳۵)۔

آگے امام صاحب نے تحریر فرمایا کہ اگر کسی نے بھنگ وغیرہ کا استعمال دواءً کیا اور اس کی عقل رخصت ہوگئی، پھر اس نے بیوی کو طلاق دی تو یہ طلاق واقع نہ ہوگی، گویا امام شافعی بھی احناف کی طرح سزاءً اس کی طلاق کو نافذ فرماتے ہیں۔

علامہ نووی اپنی مشہور تصنیف المجموع شرح المہذب میں فرماتے ہیں کہ اگر کسی نے شراب یا نبیذ پی اور نشہ طاری ہوگیا اور نشہ کی حالت میں اس نے طلاق دی تو منصوص یہ ہے کہ اس کی طلاق واقع ہوگی اور مزنی نے نقل کیا ہے امام شافعی کا سکران کے ظہار کے بارے میں قدیم میں دو قول ہیں، تو ہمارے اصحاب میں سے کچھ حضرات نے فرمایا کہ اگر یہ ظہار کے بارے میں ثابت ہے تو اس کی طلاق کے بارے میں بھی دو قول ہوں گے، (ایک) یہ کہ واقع نہ ہوگی، ربیعہ، لیث، داؤد، ابوثور اور مزنی کا یہی مذہب ہے، اس لئے کہ اس کی عقل زائل ہوگئی لہٰذا وہ مجنون کے مشابہ ہوگیا۔

دوسرا قول یہ ہے کہ اس کی طلاق واقع ہوگی، اس لئے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''اے ایمان والو! تم نشہ کی حالت میں نماز کے قریب مت جاؤ'' تو اللہ تعالیٰ نے انہیں نشہ کی حالت میں مخاطب کیا اس سے پتہ چلا کہ سکران مکلف ہے اور حضرت عمرؓ کے بارے میں مروی ہے کہ انہوں نے صحابہ سے مشورہ کیا اور فرمایا کہ لوگ شراب پینے میں حد سے آگے بڑھ گئے ہیں اور اس میں جو حد بطور سزا ہے اس کو معمولی سمجھ لیا ہے۔ تو تمہاری کیا رائے ہے؟ تو حضرت علیؓ نے فرمایا کہ اگر وہ شراب پیئے گا تو نشہ طاری ہوگا اور جب نشہ طاری ہوگا تو ہذیان وبکواس کرے گا اور جب بکواس کرے گا تو لوگوں پر جھوٹا الزام لگائے گا لہٰذا مفتری کی حد اس پر جاری ہونی چاہئے۔ اس واقعہ سے نتیجہ نکالتے ہوئے فرماتے ہیں اگر سکران کے کلام پر حکم شرعی مرتب نہ ہو تو اس کے ہذیان کی وجہ سے اس کی حد میں اضافہ نہ کیا جاتا اور ہمارے اکثر اصحاب نے فرمایا کہ اس کی طلاق واقع ہوگی اکثر اصحاب کا ایک ہی قول ہے اور اس کی دلیل مذکورہ بالا آیات اور حضرت عمرؓ کے زمانہ میں اجماع ہے (المجموع شرح المہذب ۱۷/۶۲)۔

خلاصہ کلام یہ ہے کہ شوافع کا راجح اور مشہور قول وقوع کا ہے اور اس کی ایک دلیل قرآن کریم کی وہ آیت ہے جس میں نشہ کی حالت میں نماز کے قریب نہ ہونے کا حکم دیا گیا ہے اور وجہ استدلال یہ ہے کہ نشہ کی حالت میں اسے مخاطب کیا گیا جو اس بات کی دلیل ہے کہ وہ شرعاً مکلف ہے، جب مکلف ہے تو اس کے تصرفات کا اعتبار ہوگا اور طلاق واقع ہوگی دوسرا وہ اجماع ہے جو حضرت عمرؓ کے دور خلافت میں شرب خمر کی حد کے سلسلے میں ہوا اور سزا اسی کوڑے مقرر کی گئی، تو حضرت علیؓ کے فیصلے سے پتہ چلا کہ نشہ کی حالت میں ہذیان وافتراء کا اعتبار کیا گیا۔ اگر وہ مکلف نہ سمجھا جاتا تو پھر سزا میں اضافہ کیوں کیا جاتا، آگے چل کر المجموع میں تیسری دلیل یہ دی گئی ہے اس کے نشہ کی حالت میں طلاق دینے کا پتہ اس کے قول سے چلے گا اور وہ حرام مشروب کے استعمال کی وجہ سے فاسق ہے، لہٰذا اس کی بات کا اعتبار نہیں کیا جائے گا اور اس کی طلاق واقع کی جائے گی، اس قول کی بنیاد پر یہ طلاق ظاہر میں واقع ہوگی فیما بینہ وبین اللہ واقع نہیں ہوگی۔

چوتھی دلیل آگے یہ دی گئی ہے کہ اس پر طلاق کا وقوع تغلیظاً اور سزاءً ہے، لہٰذا ہر وہ عمل واقع ہوگا جس میں تغلیظاً ہو جیسے طلاق، ارتداد، عتق اور موجب حد جرم اور جس میں تخفیف ہے وہ واقع نہ ہوگا جیسے نکاح، رجعت اور ہدیہ وغیرہ کا قبول کرنا۔

آگے صاحب المجموع نے نقل کیا ہے کہ عمرانی شافعی فرماتے ہیں کہ اگر کسی نے کوئی دوا استعمال کی یا شراب اور نبیذ کے علاوہ ضرورتاً کوئی اور مشروب استعمال کیا اور نشہ طاری ہو گیا تو اس کا حکم مجنون جیسا ہے یعنی اس صورت میں طلاق واقع نہ ہوگی۔

## حنابلہ کا مذہب

امام احمد بن حنبل اور ان کے اصحاب سے طلاق سکران کے سلسلہ میں دونوں اقوال منقول ہیں، علامہ ابن قدامہ حنبلی المغنی میں فرماتے ہیں کہ ایک قول وقوع کا ہے جسے ابوبکر خلال اور قاضی نے اختیار کیا ہے اور اس کی دلیل حضرت علیؓ کی یہ حدیث ہے "كل طلاق جائز إلا طلاق المعتوه" اور دوسری دلیل یہ ہے کہ صحابہ نے حد کے معاملہ میں اسے صحیح قرار دیا ہے اس لئے اس کی طلاق کا حکم بھی صحت مند جیسا ہوگا، اس لئے شرعاً وہ مکلف ہے اور مکلف کی طلاق واقع ہوتی ہے اور اس کے مکلف ہونے کی دلیل یہ ہے کہ اس پر حد سرقہ اور قتل کے بدلے قصاص جاری ہوتا ہے اس لئے اس کا حکم مجنون جیسا نہیں ہوگا۔

دوسرا قول یہ ہے کہ اس کی طلاق واقع نہ ہوگی اس قول کو ابوبکر عبدالعزیز نے اختیار کیا ہے اور یہی حضرت عثمانؓ، عمر بن عبدالعزیز، قاسم، طاؤس، ربیعہ، یحییٰ انصاری وغیرہ کا مذہب ہے۔ ابن المنذر فرماتے ہیں کہ حضرت عثمانؓ سے یہ ثابت ہے اور ہم نہیں جانتے کہ صحابہ میں سے کسی نے ان سے اختلاف کیا ہے، امام احمد فرماتے ہیں کہ حضرت عثمانؓ والی حدیث اس مسئلہ میں سب سے اونچی چیز ہے اور وہ حضرت علیؓ کی مذکورہ بالا حدیث سے زیادہ صحیح ہے اور عقلی دلیل یہ ہے کہ زوال عقل کی وجہ سے وہ مجنون اور نائم کے مشابہ ہے اور وہ مفقود الارادہ ہونے کی وجہ سے مکرہ کے مشابہ ہے اور اس لئے کہ عقل شرط تکلیف ہے، اس لئے کہ تکلیف کا مطلب امر ونہی کے ذریعہ مخاطب کیا جانا ہے اور یہ خطاب کسی ایسے شخص کی طرف متوجہ نہیں ہوسکتا جو اسے سمجھ ہی نہیں سکتا ہو اور اس میں کوئی فرق نہیں کہ شرط کا زوال کسی معصیت کی بنا پر ہو یا کسی اور سبب کی بنا پر، اس کی دلیل یہ ہے کہ اگر کوئی شخص اپنا پیر توڑ لے تو اس کے لئے بیٹھ کر نماز پڑھنا جائز ہو جاتا ہے اور اگر کوئی حاملہ عورت اپنے پیٹ پر ضرب لگا کر حمل ساقط کرلے جس کے نتیجہ میں اسے نفاس آجائے تو اس سے نماز ساقط ہو جائے گی اور اگر کوئی شخص اپنے سر پر ضرب لگائے اور اس کے نتیجے میں وہ مجنون ہو جائے تو تکلیف اس سے ساقط ہو جائے گی، آگے فرماتے ہیں کہ حضرت ابو ہریرہؓ والی حدیث ثابت نہیں ہے اور جہاں تک سکران کے قتل اور چوری کا مسئلہ ہے تو اس میں بھی مسئلہ طلاق ہی کی طرح اختلاف ہے، یعنی سکران کے قتل اور سرقہ کی وجہ سے اس پر حد سرقہ اور قصاص کا جاری ہونا متفق علیہ نہیں ہے بلکہ اس میں اختلاف ہے، جو لوگ اس کی طلاق کو واقع کرتے ہیں وہ اس پر حد وقصاص کے جاری ہونے کے قائل ہیں اور جو حضرات اس کی طلاق کو غیر معتبر قرار دیتے ہیں ان کے نزدیک غیر مکلف ہونے کی وجہ سے اس کے سرقہ اور قتل پر بھی حد وقصاص جاری نہ ہوگا (المغنی لابن قدامہ ۷/۱۱۴-۱۱۶)۔

مذہب حنبلی کی نہایت معتبر کتاب "الانصاف" میں بھی امام احمد بن حنبل کی طرف دونوں قول منسوب ہیں، پہلا وقوع کا اور دوسرا عدم وقوع کا اور دوسرے قول کو ان کا آخری قول اور راجح قول قرار دیا گیا ہے اور زرکشی نے دلائل کے اعتبار سے اسے اظہر قرار دیا ہے۔

جس شخص کی عقل کسی ایسے سبب سے زائل ہوئی ہو جس میں وہ معذور ہو جیسے کہ مجنون اور خوابیدہ انسان اور بے ہوش اور مبرسم (ایک قسم کا مجنون) تو اس کی طلاق واقع نہ ہوگی اور اگر عقل کا زوال کسی ایسے سبب سے ہے جس میں وہ معذور نہیں ہے، مثلاً سکران تو اس کی طلاق کے صحیح ہونے کے سلسلہ میں دو روایتیں ہیں: ایک یہ ہے کہ واقع ہوگی اور دوسری یہ ہے کہ نہیں واقع ہوگی۔ زرکشی کہتے ہیں کہ یہ بات مخفی نہیں کہ اس دوسری روایت کے دلائل زیادہ ظاہر ہیں اور اسی بنا پر

کہا گیا کہ یہ آخری روایت ہے (الانصاف للمرداوی ۸/ ۴۳۲-۴۳۴)۔

متاخرین حنابلہ کے نزدیک عدم وقوع ہی کا قول زیادہ مشہور اور راجح ہے خصوصاً علامہ ابن تیمیہ اور علامہ ابن القیم نے اسی کو ترجیح دی ہے اور وقوع طلاق کے قائلین کے تمام دلائل کا تفصیل سے جائزہ لیا ہے۔

## فریقین کے دلائل کا جائزہ

میں نے پہلے ذکر کیا کہ یہ مسئلہ مجتہد فیہ ہے منصوص علیہ نہیں ہے۔ قرآن وحدیث میں اس سلسلہ میں کوئی نص وارد نہیں ہے۔ اسی بنا پر صحابہ وتابعین اور ائمہ مجتہدین نے اجتہاد کے ذریعہ نظائر وشواہد پر قیاس کر کے اس کا حکم دریافت کرنے کی کوشش کی ہے۔ جن فقہاء نے سے فاقد العقل اور مجنون کے مشابہ سمجھا انہوں نے اسے غیر مکلف قرار دے کر اس کی طلاق کو واقع نہیں کیا اور جن حضرات نے یہ دیکھا کہ زوال عقل کا سبب معصیت ہے انہوں نے حقیقتاً زوال عقل کے باوجود اسے تقدیراً اس کی عقل کو موجود فرض کر کے اسے صحت مند اور مکلف قرار دے کر اس کی طلاق کا اعتبار کیا۔ وقوع طلاق کے قائلین نے قرآن کریم کی آیت "لاتقربوا الصلاۃ وأنتم سکاری" سے استدلال کرتے ہوئے فرمایا کہ سکران کے مکلف ہونے کی دلیل یہ ہے کہ حالت نشہ میں اللہ تعالیٰ نے ان سے خطاب کیا اور نماز کے قریب نہ جانے کی تلقین کی۔ تکلیف کا مطلب یہ ہے کہ امر ونہی کے ذریعہ خطاب کیا جائے سب سے اہم محور طلاق سکران کے سلسلہ میں یہی ہے، لیکن دونوں فریق کے دلائل پر غور کرنے سے واضح ہوتا ہے کہ جن حضرات نے سکران کو مجنون کی طرح فاقد العقل اور غیر مکلف قرار دیا ہے ان کی رائے زیادہ قوی اور راجح ہے۔ سکران کی عقل زائل ہو جاتی ہے اور وہ خیر وشر کی تمیز کھو بیٹھتا ہے، یہ بات خود قرآن کریم کی صراحت سے معلوم ہوتی ہے، ارشاد فرمایا گیا کہ ''اے ایمان والو! نشہ کی حالت میں نماز کے قریب مت ہو یہاں تک کہ تم جاننے لگو کہ کیا کہہ رہے ہو''۔ اس سے پتہ چلا کہ نشہ والا آدمی وہ ہے جسے یہ معلوم نہ ہو کہ وہ کیا بول رہا ہے۔ روایت میں آتا ہے کہ نشہ کی حالت میں مغرب کی نماز میں ایک صحابی نے "لا أعبد ما تعبدون" کے بجائے "أعبد ما تعبدون" پڑھ دیا تھا۔ ظاہر ہے کہ یہ ایک کفریہ اور شرکیہ کلام ہے اگر انسان میں عقل وتمیز ہو تو وہ ایسی بات کیوں کر کہہ سکتا ہے؟ قرآن کریم کی اسی تصریح سے یہ بات بھی عیاں ہو جاتی ہے کہ جن حضرات نے سکر کی تعریف زوال عقل سے کی ہے وہ اصح اور قرآن کی تعبیر وبیان اور منشاء ومراد سے ہم آہنگ ہے۔ علامہ شامی لکھتے ہیں:

''السکر سرور یزیل العقل فلا یعرف به السماء من الأرض، وقالا: بل یغلب علی العقل فیهذی في کلامه. قال في البحر: والمعتمد في المذهب الأول'' (حاشیة رد المحتار کتاب الطلاق: ۲، ۵۸۲)۔

(سکر وہ سرور ہے جو عقل کو زائل کر دیتا ہے جس کی وجہ سے آدمی آسمان وزمین کے درمیان تمیز نہیں کر سکتا اور صاحبین فرماتے ہیں کہ عقل مغلوب ہو جاتی ہے اور وہ ہذیان بکنے لگتا ہے، صاحب البحر الرائق فرماتے ہیں کہ پہلا قول مذہب میں قابل اعتماد ہے)۔

جہاں تک سکران کے مکلف اور آیت مذکورہ بالا کا مخاطب ہونے کی بات ہے تو یہ صحیح معلوم نہیں ہوتی اور عدم وقوع کے قائلین کی طرف سے اس کا اطمینان بخش جواب دیا گیا ہے۔ یہ بات بالکل غیر معقول ہے کہ اللہ تعالیٰ نشہ کی حالت میں کسی انسان کو امر ونہی کے ساتھ خطاب کرے اور احکام کا مکلف بنائے، یہ بات اصولی طور پر تسلیم شدہ ہے کہ تکلیف کے لئے عقل شرط ہے جو شخص بات سمجھنے کی پوزیشن میں نہیں ہے اور بات سمجھنا تو درکنار خود اپنی کہی ہوئی بات کو نہیں سمجھ رہا ہے۔ اس سے ایک باشعور انسان بات کرنا گوارا نہیں کرے گا، چہ جائیکہ اس حال میں اسے ہدایات دی جائیں، جب ایک عقل مند انسان سے اس کا تصور نہیں کیا جا سکتا تو اللہ رب العزت کی ذات تو اس سے بہت بلند وبرتر ہے کہ وہ ایسے مدہوش اور فاقد العقل انسان کو امر ونہی کے ساتھ خطاب کرے۔ ایک ہوش وحواس کھوئے ہوئے انسان کو فاقد العقل جانتے ہوئے اگر کوئی اس سے خطاب کرے تو اس آدمی کے فاقد العقل ہونے کا فیصلہ تو بعد میں ہوگا خطاب کرنے والے کے فاقد العقل ہونے میں کسی کو شک نہیں رہ جائے گا۔

کسی آیت کا منشاء ومفہوم اس کے زمانہ نزول، شان نزول اور سیاق وسباق سے متعین ہوتا ہے۔ اس آیت کے شان نزول میں مفسرین نے جو واقعہ ذکر کیا ہے وہ درج ذیل ہے:

''إن جماعة من أفاضل الصحابة صنع لهم عبد الرحمن بن عوف طعاما وشراباً حین کانت الخمر مباحة، فأکلوا و شربوا، فلما ثملوا جاء وقت صلاة المغرب فقدموا أحدهم لیصلي بهم فقرأ: أعبد ما تعبدون وأنتم عابدون ما أعبد، فنزلت هذه الآیة، فکانوا لا یشربون في أوقات الصلوات، فإذا صلوا العشاء شربوها، فلا

يصبحون إلا وقد ذهب عنهم السكر وعلموا ما يقولون، ثم نزل تحريمها على الإطلاق في سورة المائدة'' (التفسير الكبير للإمام الرازي ۱۰،۸۷)۔

(حضرت عبدالرحمن بن عوف نے اکابر صحابہ کی ایک جماعت کے لئے کھانے پینے کا نظم کیا، یہ اس وقت کی بات ہے جب شراب مباح تھی، چنانچہ ان حضرات نے کھانا کھایا اور شراب پی، جب ان پر نشہ طاری ہوا تو مغرب کی نماز کا وقت آ گیا تو انہوں نے اپنے میں سے ایک کو آگے بڑھایا، نماز میں انہوں نے (سورۃ الکافرون کی تلاوت کی) اور "لا أعبد ما تعبدون" کے بجائے "أعبد ما تعبدون وأنتم عابدون ما أعبد" پڑھ دیا، اس موقع پر یہ آیت نازل ہوئی اس کے بعد ان کی حالت یہ ہوگئی کہ وہ نماز کے اوقات میں شراب نہیں پیتے تھے۔ نماز عشاء کے بعد پی کر سوجاتے تھے اور صبح ہوتی تو نشہ اتر جاتا پھر وہ جو کچھ بولتے تھے اسے سمجھنے لگتے تھے، اس کے بعد سورہ مائدہ میں علی الاطلاق شراب کی حرمت نازل ہوئی)۔

یہ آیت شراب کی قطعی حرمت کے نزول سے قبل کی ہے، اس میں گویا اہل ایمان کو شراب سے بچنے کی ترغیب ہے کہ جب شراب ایسی بری چیز ہے کہ اس کے پینے کے بعد آدمی نماز کے لائق نہیں رہتا تو پھر اس سے بچنا ہی بہتر ہے، چنانچہ اس کے بعد کچھ صحابہ نے شراب نوشی چھوڑ دی، یا اس میں یہ ہدایت اور تنبیہ ہے کہ اگر پینا ہی ہو تو نماز کے اوقات میں مت پیو، اوقات نماز کی رعایت کر کے پیو، چنانچہ صحابہ نے اس پر اس طرح عمل کیا کہ جسے پینا ہوتا وہ عشاء کی نماز کے بعد پیتا کہ صبح تک نشہ اتر جاتا اور نماز کی ادائیگی کے قابل ہو جاتا۔

امام فخر الدین رازی نے اس کی ایک اور تفسیر کی ہے جو امام شافعی کا اختیار کردہ ہے، حضرت ابن مسعودؓ اور دیگر صحابہ و تابعین کا بھی وہی قول ہے اور وہ یہ ہے کہ "لاتقربوا الصلوٰۃ" میں صلاۃ سے قبل مضاف محذوف ہے یعنی "لاتقربوا مواضع الصلاۃ" یعنی نشہ کی حالت میں مسجد کے قریب مت جاؤ) گویا یہ نشہ کی حالت میں مسجد جانے کی ممانعت ہے، امام رازی فرماتے ہیں کہ نماز پر مسجد کا اطلاق کرنے کا احتمال ہے، سورۂ حج میں بھی جہاں جہاد کی اجازت منقول ہے وہیں اس کی حکمت کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا گیا کہ اگر طاقت کے ذریعہ اللہ تعالیٰ بعض کو بعض کے ذریعہ دفع نہ کرتا تو کلیسے، گرجے، اور نماز کی جگہیں منہدم کردی جائیں۔

"ولولا دفع الله الناس بعضهم ببعض لهدمت صوامع وبيع وصلوات" (سورہ حج: ۴۰) فرماتے ہیں کہ یہاں پر صلوات سے مراد مواضع الصلوات، نماز پڑھنے کی جگہیں یعنی مسجدیں ہیں۔ اس سے ثابت ہوا کہ لفظ صلاۃ بول کر مسجد مراد لینا درست ہے، اس صورت میں آیت کا مطلب یہ ہوگا کہ اے ایمان والو! نشہ کی حالت میں مسجد سے قریب مت ہو اور نہ جنابت کی حالت میں مسجد سے قریب ہو الا یہ کہ راستہ سے گزرنا ہو، گویا اس آیت میں سکران اور جنبی کو مسجد جانے سے روکا گیا ہے (تفسیر الکبیر سورۃ النساء: ۴۳)۔

اس تفسیر کی رو سے سکران کے لئے مسجد جانے کی ممانعت ہے اس لئے کہ مسجد نماز، عبادت اور ذکر و تلاوت کی جگہ ہے، جسے ہر قسم کے شور و ہنگامہ سے پاک ہونا چاہئے تاکہ نمازیوں کی نماز و عبادت اور خشوع و خضوع میں کوئی خلل واقع نہ ہو، اسی بنا پر حدیث میں مسجد کو بچوں اور مجنونوں سے بھی بچانے کا حکم دیا گیا ہے، چونکہ یہ لوگ غیر مکلف اور مرفوع القلم ہیں تو غلط حرکت کر سکتے ہیں۔ بچے اور مجنون ہی کے مشابہ سکران بھی ہے کہ نشہ کی حالت میں مسجد جائے گا تو بکے گا اور لوگوں کی نماز و عبادت میں خلل واقع ہوگا۔ اس صورت میں گویا یہ مسلم سماج کے افراد سے خطاب ہے کہ ایسے لوگوں کو مسجد نہ آنے دیں اس سے تو یہ اشارہ ملتا ہے کہ سکران بچوں اور مجنون کے مشابہ ہے اس لحاظ سے طلاق کے معاملہ میں بھی ان کا حکم بچے اور مجنون جیسا ہونا چاہئے کہ وہ فاقد العقل ہونے کی وجہ سے غیر مکلف ہے، علامہ نووی اور شیخ الاسلام ابن تیمیہ نے وقوع کے قائلین کے اس استدلال کا مدلل جواب دیا ہے کہ اس آیت میں نشہ کی حالت میں سکران سے خطاب کیا گیا ہے، علامہ نووی لکھتے ہیں:

''ہم نے ذکر کیا کہ جو حضرات سکران کی طلاق کے وقوع کے قائل ہیں وہ اللہ تعالیٰ کے قول "لاتقربو الصلوٰۃ وأنتم سكارى" (سورہ نساء: ۴۳) سے تکلیف کے مفہوم پر استدلال کرتے ہیں اور اس کا جواب یہ ہے کہ آیت میں نہی اس اصل نشہ سے ہے جو نماز کے قریب ہونے سے مانع ہے اور ایک قول یہ ہے کہ یہ اس جماعت کو روکنا ہے، جو خطاب کو سمجھتی ہے اور نیز آیت کے اخیر میں اللہ تعالیٰ کا "حتى تعلموا ما تقولون" (سورہ نساء: ۴۳) فرمانا اس بات کی دلیل ہے کہ سکران ایسی بات بولتا ہے جسے سمجھتا نہیں اور جس شخص کی یہ کیفیت ہو وہ مکلف کیوں کر ہو سکتا ہے، جبکہ وہ سمجھ نہیں رہا ہے اور سمجھنا تکلیف کے لئے شرط ہے جیسا کہ اصول میں یہ بات ثابت شدہ ہے'' (المجموع شرح المہذب ۱۷/۶۳)۔

علامہ ابن تیمیہ فرماتے ہیں: ''وقوع کے قائلین کا تیسرا ماخذ یہ ہے کہ اس پر تکلیف کا حکم جاری ہے، وہ نہ اس مجنون کی طرح ہے جو مرفوع القلم ہے اور نہ خوابیدہ انسان کی طرح ہے اور یہ بات بھی ضعیف ہے۔ اس لئے کہ اگر اس کا مطلب یہ ہے کہ نشہ کی حالت میں اس کی طرف امر ونہی کا خطاب متوجہ ہے تو یہ باطل ہے اس لئے کہ جو شخص عقل نہ رکھتا ہو، خطاب کو نہ سمجھتا ہو، وہ کسی قانون وغیرہ کو نہ جانتا ہو اسے کس طرح حکم دیا جائے گا اور روکا جائے گا۔ بلکہ شرعی اور عقلی دونوں کے دلائل سے اس کی نفی ہوتی ہے کہ اس جیسا آدمی مخاطب کیا جائے، لیکن اللہ تعالیٰ کے قول "لا تقربوا الصلاة وأنتم سكارى" (سورہ نساء: ۴۳) میں انہیں اس بات سے روکا گیا ہے کہ وہ ایسی نشہ آور چیز کا استعمال کریں جس کے سبب ان کی نماز فوت ہوجائے، یا یہ کہ انہیں نماز کے بالکل قریب وقت میں پینے سے روکا گیا ہے یا یہ نہی اس آدمی کے لئے ہے جس میں نشہ کی ابتدائی علامت ظاہر ہورہی ہو، لیکن نشہ کی حالت میں تو کسی حال میں اسے خطاب نہیں کیا جاسکتا'' (مجموع فتاوی شیخ الاسلام احمد بن تیمیہ ۳۳/ ۱۰۵-۱۰۶)۔

یہ کہنا کہ چونکہ اس کی عقل کا زوال معصیت کی سبب سے ہوا ہے اس لئے اسے تقدیراً باقی تصور کیا جائے گا اور شریعت کا خطاب حسب سابق علی حالہ اس کی طرف متوجہ رہے گا یعنی زوال عقل کے باوجود معصیت کی وجہ سے شریعت کی نظر میں وہ عاقل ہے، مجنون اور معتوہ کی عقل کا زوال چونکہ قدرتی آفت کے نتیجہ میں ہے اور غیر اختیاری ہے اور سکران کی عقل کا زوال اختیاری اور ایک فعل ممنوع کے ارتکاب کے نتیجے میں ہے، اس لئے دونوں کے حکم میں فرق ہوگا۔ مجنون ومعتوہ کی طرح اس سے شریعت کا خطاب ساقط نہیں ہوگا، یہ بھی ایک غیر معقول بات ہے خطاب کے ساقط ہونے کی علت زوال عقل ہے، اور خطاب کے متوجہ ہونے کی شرط قیام عقل ہے، اختیاری اور غیر اختیاری کی وجہ سے شریعت کے احکام میں فرق نہیں پڑسکتا، عدم وقوع کے قائلین کی طرف سے اس کی بہت سی مثالیں دی گئیں جن کا قائلین وقوع کے پاس کوئی جواب نہیں ہے، کوئی بھی شریعت اور قانون حقائق سے چشم پوشی نہیں کرسکتا، بھلا جو شخص فاقد العقل ہے اسے عاقل کیسے تسلیم کیا جاسکتا ہے۔ اسے عاقل اور مکلف قرار دینے کا مطلب یہ ہے کہ ہم اس سے عین بے ہوشی کی حالت میں جب وہ عقل وتمیز کھو بیٹھا ہے اور کوئی بات نہیں سمجھ رہا ہے اس حالت میں اس سے مخاطب ہوکر کہیں کہ چونکہ تم نے شراب پی کر اپنی عقل زائل کی ہے اس لئے ہم تمہیں سزاءً عاقل ہی سمجھیں گے اور احکام شرع کا مکلف بنائیں گے یہ تو تکلیف مالایطاق ہے۔ جو خطاب کو سمجھنے ہی کا متحمل نہیں ہے اسے خطاب کیسے کیا جاسکتا ہے۔ "لا يكلف الله نفساً إلا وسعها" (سورہ بقرہ: ۲۸۶) اللہ کی بنائی ہوئی شریعت حقائق کا انکار نہیں کرسکتی، سکران فاقد العقل ہے یہ مان کر چلنا ہوگا خواہ اس کی عقل کا زوال اختیاری سبب سے ہو یا غیر اختیاری، نفاس کی حالت میں عورت سے نماز روزہ ساقط ہے خواہ یہ نفاس طبعی اور غیر اختیاری ہو یا بارادہ خود اسقاط حمل کرنے کے نتیجہ میں اختیاری ہو، جبکہ پہلی عورت اس حال میں اجر وثواب کی مستحق ہے حتی کہ اگر وفات ہوجائے تو شہید کے حکم میں ہے جبکہ دوسری عورت نافرمان اور ملعون ہے، کیا اس مسئلہ میں اختیاری یا غیر اختیاری فعل کے فرق کے نتیجہ میں صوم وصلاۃ کے خطاب کے ساقط ہونے میں کوئی فرق ہے، علامہ ابن حزم لکھتے ہیں:

''ولاخلاف بينكم فيمن تردى ليقتل نفسه عاصيا لله فسلمت نفسه إلا أنه سقط على رأسه ففسد عقله وفيمن حارب وأفسد الطريق فضرب في رأسه ففسد عقله أنه لايلزمه شئ مما يلزمه الأصحاء وهو الذي أدخل على نفسه الجنون بأعظم المعاصي'' (المحلی ۱۱،۵۳۵)۔

(آپ لوگوں کے درمیان اس شخص کے بارے میں کوئی اختلاف نہیں ہوگا جو اللہ کی نافرمانی کرتے ہوئے خودکشی کے ارادے سے اپنے آپ کو پہاڑ سے گرالے اور وہ سلامت رہ جائے، لیکن سر کے بل گرنے کی وجہ سے اس کی عقل رخصت ہوجائے اور اس شخص کے بارے میں جو ڈاکہ زنی کرے اور اس کے نتیجہ میں اس کے سر پر ایسی چوٹ لگے جس سے دماغی توازن بگڑ جائے کہ ان دونوں اشخاص وہ احکام جاری نہیں ہوں گے جو صحت مند اور صاحب عقل لوگوں پر جاری ہوتے ہیں (یعنی شریعت کے احکام کا وہ مکلف باقی نہیں رہے گا اس میں کسی کا اختلاف نہ ہوگا) حالانکہ اس نے عظیم ترین جرم کے ارتکاب سے اپنے اوپر جنون لاحق کیا ہے)۔

علامہ ابن تیمیہ لکھتے ہیں: ''أن جميع الأقوال والعقود مشروطة بوجود التمييز والعقل، فمن لا تميز له ولا عقل ليس بكلامه في الشرع اعتبار أصلاً... فإذا كان القلب قد زال عقله الذي به يتكلم ويتصرف فكيف يجوز أن يجعل له أمر ونهي، أو إثبات ملك أو إزالته، وهذا معلوم بالعقل، مع تقرير الشارع له'' (مجموع فتاوى شيخ الإسلام: ۱۰۷، ۳۳)۔

(تمام اقوال اور عقود وتصرفات عقل وتمیز کے ساتھ مشروط ہیں، تو جو شخص عقل وتمیز نہیں رکھتا شریعت میں اس کے کلام کا کوئی اعتبار نہیں ہے، پس اگر قلب کی

وہ عقل زائل ہوجائے جس کے ذریعہ انسان بات چیت اور تصرف کرتا ہے تو پھر یہ کیسے ممکن ہے کہ اس کے لئے امرونہی کا خطاب ہو یا کسی ملک کا اثبات یا ازالہ ہو اور یہ بات عقل کے ذریعہ معلوم ہے اور شارع نے اسے برقرار رکھا ہے)۔

بہرحال عقل ونقل کی روشنی میں یہ بات واضح ہوجاتی ہے کہ نشہ کی حالت میں آدمی عقل وخرد کھو بیٹھنے کی وجہ سے مجنون کے مشابہ ہوجاتا ہے، اختیاری اور غیر اختیاری فعل کا اثر احکام شرع پر اثر انداز نہیں ہوتا، اس لئے سکران کو مجنون ومعتوہ اور صبی کے ساتھ لاحق کرنا مناسب ہے، اسی بناپر اس کے ارتداد کا اعتبار نہیں ہوتا اور سکران پر حدود وقصاص اور دیگر تصرفات کے نفاذ کا مسئلہ بھی مختلف فیہ ہے، کسی صحیح حدیث سے یہ ثابت نہیں ہے کہ اس پر حدود وقصاص جاری ہوں گے یہ حکم بھی فقہاء نے اجتہاد ہی سے صادر کیا ہے، اس لئے اس مسئلہ میں بھی اختلاف ہے اور یہ بات زیادہ قرین قیاس ہے کہ اس پر حدود وقصاص کا بھی نفاذ نہ ہو، چونکہ شبہات کی بنیاد پر حدود کو ساقط کرنے کا حکم ہے اور اس کی حالت مجنون کے مشابہ ہے، اس لئے اس میں بھی مجنون کا حکم ہونا چاہئے، علامہ ابن قدامہ حنبلی لکھتے ہیں:

''والحكم في عتقه ونذره وبيعه وشرائه وردته وإقراره وقتله وقذفه وسرقته كالحكم في طلاقه لأن المعنى في الجميع واحد'' (المغنی ۷؍۱۱۶)۔

(سکران کے عتق، نذر، بیع وشراء، ارتداد، اقرار، قتل، قذف اور چوری کا وہی حکم ہے جو اس کی طلاق کا ہے، اس لئے کہ سبب سب کا ایک ہی ہے)۔

سکران کے مکلف ہونے کی ایک دلیل یہ بھی دی گئی ہے کہ اس کو نماز کی قضا کا حکم دیا جاتا ہے، ابن المنذر نے اس کا جواب یہ دیا کہ خوابیدہ انسان غیر مکلف اور مرفوع القلم ہے اس بناپر اس حال میں اگر وہ طلاق دے تو اس کا اعتبار نہیں، لیکن بیدار ہونے کے بعد اسے قضا نمازوں کی ادائیگی کا حکم دیا جاتا ہے، تو قضا کے حکم سے جس طرح نائم کا مکلف ہونا لازم نہیں آتا اسی طرح سکران کا مکلف ہونا بھی لازم نہیں آتا (حوالہ سابق)، یہ بھی دلیل دی گئی ہے کہ سکران کو مکلف کیسے قرار دیا جاسکتا ہے جبکہ اللہ تعالیٰ نے اس آیت میں اس سے تکلیف کو ساقط کیا ہے اور نماز کے قریب بھی نہ جانے کا حکم دیا ہے۔

زجر وتعزیر کے طور پر وقوع طلاق کا حکم موجودہ حالات کے مناسب نہیں ہے، جیسا کہ سوالنامہ میں اس کی وضاحت کی گئی ہے کہ موجودہ حالات میں ہندوستان جیسے ملک میں شوہر کم اور بیوی بچے زیادہ متاثر ہوتے ہیں۔ شوہر کو آسانی سے دوسرا رشتہ مل جاتا ہے، جبکہ بیوی بچوں کو سنگین مصائب ومشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے، اس لئے یہ سزا شوہر کے لئے موجودہ حالات میں زاجر نہیں ہے اور قرآن کریم کی رو سے ایک شخص کے جرم کی سزا دوسرے کو نہیں دی جاسکتی ولا تزر وازرة وزر أخرى پھر یہ کہ عرف وعادت اور ظروف واحوال اور زمان ومکان کی تبدیلی سے تعزیر میں بھی فرق آتا ہے، عین ممکن ہے ایک چیز ایک ملک اور ایک زمانہ کے لئے تعزیر ہو اور دوسرے ملک اور دوسرے زمانہ میں وہ تعزیر کے بجائے تعظیم واکرام شمار کیا جائے، جیسا کہ فقہاء نے اس کی صراحت کی ہے اور مثالیں دی ہیں، اس لئے ممکن ہے کہ جن حالات میں فقہاء نے تعزیرا طلاق کا حکم دیا ان میں وہ واقعتاً تعزیر تھا، لیکن موجودہ حالت میں وہ زاجر باقی نہیں رہا، اس لئے بھی اسے تبدیل ہونا چاہئے۔ جبکہ شرب خمر کی سزا مستقلاً شریعت میں موجود ہے۔

اور یہ کہنا کہ اسباب پر احکام مرتب ہوتے ہیں لہٰذا طلاق کا سبب تطلیق ہے تو جب سکران کی طرف سے تطلیق پائی گئی تو اس پر حکم شرعی یعنی وقوع طلاق مرتب ہونا چاہئے، علامہ نووی نے اس کا جواب نقل کرتے ہوئے فرمایا کہ اگر اس کا سبب مطلقاً لفظ طلاق کے تلفظ کو قرار دیا جائے تو پھر ہر حال میں تلفظ پر طلاق واقع ہونی چاہئے، خواہ اس سکر کا سبب حلال ہو یا حرام اور خواہ اس کا تلفظ سکران کرے یا مجنون وصبی اور نائم جبکہ اس کا کوئی قائل نہیں اور اگر یہ کہا جائے کہ اس شخص کا طلاق واقع کرنا معتبر ہے جو عاقل ہو اور اپنی بات کو سمجھنے والا ہو تو پھر سکران ایسا نہیں ہے لہٰذا اس کی طلاق واقع نہیں ہونی چاہئے (المجموع شرح المہذب: ۱۷؍۶۴)۔

شیخ الاسلام ابن تیمیہ نے سکران کے تصرفات کے صحیح نہ ہونے کی ایک دلیل یہ دی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ماعزؓ کے منہ سونگھنے کا حکم دیا تھا جبکہ انہوں نے زنا کا اقرار کیا، یہ حدیث صحیح مسلم میں حضرت جابر بن سمرہ سے مروی ہے، اس کا مطلب یہ ہے کہ اگر ان کے منہ سے شراب کی بو آتی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان پر حد جاری نہ فرماتے، اس سے پتہ چلا کہ سکران کے اقرار ودیگر تصرفات کا شرعاً اعتبار نہیں کہ وہ غیر مکلف ہے (مجموع فتاوی شیخ الاسلام ۳۳؍۱۰۶)۔

امام ابوحنیفہ کے علاوہ دیگر فقہائے احناف صاحبین وغیرہ نے سکر کی جو تعریف کی ہے اس سے مترشح ہوتا ہے کہ وہ نشہ کی آخری حالت زوال عقل سے قبل کی حالت کا اعتبار کرتے ہیں اور اس حالت کی طلاق کو واقع قرار دیتے ہیں جبکہ اس کے ہوش وحواس بالکلیہ ختم نہیں ہوتے، علامہ شامی لکھتے ہیں:

''لأن السكران في العرف من اختلاف جده بهزله فلا يستقر على شئ، ومال أكثر المشائخ إلى قولهما، وهو قول الأئمة الثلاثة، واختاروه للفتوى لأنه المتعارف'' (حاشية رد المحتار كتاب الطلاق ۴۴۴،۲، طبع بيروت)۔

(اس لئے کہ عرف میں سکران وہ کہلاتا ہے جس کی سنجیدہ بات مزاق کے ساتھ گڈمڈ ہوگئی ہو اور وہ کسی بات پر برقرار نہ رہتا ہو اور اکثر مشائخ صاحبین کے قول کی طرف مائل ہیں اور یہ ائمہ ثلاثہ (مالک، شافعی اور احمد) کا بھی قول ہے اور انہوں نے فتویٰ کے لئے اسی کو اختیار کیا ہے اس لئے کہ وہ متعارف ہے)۔

اس تعریف کی رو سے جبکہ عقل بالکلیہ زائل نہ ہو بلکہ عقل مغلوب ہوجائے اور بکواس کرنے لگے، صاحبین اور ائمہ ثلاثہ کے نزدیک وقوع طلاق کا حکم ہے اس صورت میں ظاہر یہی ہے کہ یہ کیفیت قرآن میں حتی تعلموا ما تقولون کی ہے، اس لئے جب بالکلیہ عقل وہوش کا فقدان نہ ہو تو اس حالت میں وقوع طلاق کا حکم ہے اور اس کی علامت یہ ہے کہ اگر اس سے پوچھا جائے اور وہ بتلادے کہ ہمیں طلاق دینا یاد ہے تو پھر یہ وہ کیفیت نہیں ہے جس کا ذکر قرآن میں ہے، اس صورت میں طلاق واقع ہونی چاہئے، البتہ جب عقل وشعور کا بالکلیہ فقدان ہوجائے تو اس حالت کی طلاق کے واقع ہونے میں کسی کا اختلاف نہیں ہے، جیسا کہ علامہ ابن تیمیہ اور بعض دیگر فقہاء کے کلام سے واضح ہوتا ہے، چنانچہ فقہ مالکی کی مشہور کتاب "عقد الجواهر الثمينة فی مذهب عالم المدينة" میں اس اختلاف کی یہی توجیہ کی گئی ہے اور کہا گیا ہے کہ یہ اختلاف اس سکران کے بارے میں ہے جس کی عقل پوری طرح زائل نہیں ہوتی ہو کچھ باقی ہو لیکن وہ سکران جو زوال عقل کے باعث آسمان وزمین اور مرد وزن کے درمیان تمیز نہ کرسکے اس کے بارے میں کوئی اختلاف نہیں ہے کہ تمام افعال واحوال میں اس کا حکم مجنون جیسا ہے۔ فيما بينه وبين الله بھی اور فيما بينه وبين الناس بھی (عقد الجواهر الثمینہ ۲/۱۶۱)۔

مذکورہ بالا تفصیلات کی روشنی میں سوالنامہ کے اخیر میں درج دونوں سوالات کا جواب درج ذیل ہے۔

۱۔ معاشرہ کی حالت کی جو عکاسی اور احکام شرعی کے بارے میں سوالنامہ میں جو تفصیلات درج ہیں ان سے یہ عاجز سو فیصد متفق ہے۔

۲۔ مقاصد شرع کی رعایت اور مدارج احکام پر نظر رکھتے ہوئے اس کی گنجائش معلوم ہوتی ہے کہ آج کے حالات میں سکران کی طلاق کو غیر نافذ قرار دیا جائے اور اس کا فتویٰ دیا جائے، یہ خروج عن المذہب نہیں ہے۔

☆☆☆

# طلاق سکران ائمہ وفقہاء کی آراء کی روشنی میں

مفتی حبیب اللہ القاسمی [1]

کتب فقہ وفتاویٰ کے تتبع وجستجو کے بعد طلاق سکران کے وقوع وعدم وقوع کے بارے میں دوطرح کی رائیں سامنے آتی ہیں، اکثر صحابہ کرام ائمہ اور فقہاء حالت نشہ کی طلاق کے وقوع کے قائل ہیں، جب کہ بعض حضرات سکران کی طلاق کو واقع نہیں مانتے۔

**قائلین عدم وقوع**...... حضرت عثمان غنیؓ، امام شافعی (ایک قول کے مطابق) حنفیہ میں سے امام طحاوی، امام کرخی، محمد بن مسلمہ۔

## قائلین عدم وقوع کے دلائل

تمام کتب فقہیہ میں قائلین عدم وقوع کی جانب سے صرف ایک دلیل مذکور ہے اور وہ ''زوال عقل'' ہے یعنی نشہ آور چیز کے پینے سے جب اس کی عقل زائل ہوگئی تو وہ غیر عاقل کے حکم میں ہوگیا، خواہ مباح چیز کے پینے سے نشہ آیا ہو یا کسی حرام چیز کے پینے سے اور وقوع طلاق کے لئے عقل کا صحیح سالم ہونا متفقہ طور پر ضروری ہے، کیونکہ طلاق دینا ایک طرح کا تصرف ہے اور غیر عاقل کا تصرف جائز نہیں ہے، جیسا کہ مجنون اور غیر عاقل بچے کی طلاق باتفاق ائمہ واقع نہیں ہوتی، اس کی علت صرف عدم عقل ہے، اسی طرح یہاں بھی جب نشہ کی وجہ سے عقل زائل ہوگئی تو وہ غیر عاقل کے حکم میں ہوگیا اور غیر عاقل کی طلاق واقع نہیں ہوتی (بدائع الصنائع ۳/۹۹ ہدایہ ۲/۳۳۸، بدائع الصنائع ۳/۹۹ ہدایہ ۲/۳۳۸)۔

مذکورہ بالا ائمہ وفقہاء کے علاوہ تقریباً سبھی حضرات طلاق سکران کے وقوع کے قائل ہیں۔

## قائلین وقوع کے دلائل

کتب فقہیہ میں قائلین وقوع طلاق کی جانب سے عام طور پر تین دلائل ملتے ہیں، ان تینوں میں سے مشترکہ طور پر جو دلیل سبھی فقہاء نے پیش کی ہے، وہ شوہر کی تعزیر ہے، یعنی قیاس کا تقاضا تو یہ تھا کہ طلاق سکران واقع نہ ہو، چونکہ نشہ کی حالت میں انسان عقل کھو دیتا ہے، لیکن ازراہ زجر طلاق سکران نافذ کی جاتی ہے، سوائے اس کے کہ اس نے کسی مباح چیز کا استعمال کیا ہو اور اسے نشہ آ گیا ہو، یا ایسی حالت میں نشہ آور شئی استعمال کی جب اس کے لئے اس کا استعمال مباح تھا اور نشہ میں اس نے طلاق دے دی تو طلاق واقع نہیں ہوگی (بدائع الصنائع ۳/۹۹، البحر الرائق ۳/۲۴۷، شامی ۲/۲۳۴، الجوہرۃ النیرۃ ۲/۵۶، ہدایہ ۲/۳۳۸)۔

کسی حرام شئی کے استعمال کی وجہ سے نشہ میں مبتلا شخص کو حکماً وتقدیراً عاقل ماننے پر صاحب بدائع جزئیہ پیش کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

''ولهذا لو قذف إنساناً وقتل يجب عليه الحد والقصاص وأنه ما لا يجبان على غير العاقل دل أن عقله جعله قائماً وقد يعطى للزائل حقيقة حكم القائم تقديراً'' (بدائع الصنائع ۳،۹۹)۔

(یعنی جس طرح نشہ میں مبتلا شخص کے گالی دینے اور کسی کو قتل کرنے پر حد اور قصاص واجب ہوتا ہے تقدیراً عاقل سمجھتے ہوئے، اسی طرح یہاں بھی طلاق کے باب میں حکماً عاقل سمجھا جائے گا)۔

علامہ ابن نجیم صاحب البحر الرائق فرماتے ہیں کہ حرام شئی کے استعمال کی وجہ سے نشہ میں مبتلا شخص شریعت کی نظر میں اوامر ونواہی اور دیگر تمام فروعیات کا مخاطب رہتا ہے، جیسے اگر نماز چھوٹ جائے تو بعد میں قضا کرنی پڑے گی، اس سے یہ معلوم ہوا کہ شریعت نے ایسے شخص کو ازراہ زجر وتوبیخ حکماً عاقل مانا ہے اور عاقل کی طلاق واقع ہونے میں کسی کو کلام نہیں ہے، لہٰذا ایسے شخص کی بھی طلاق واقع ہوجائے گی (البحر الرائق ۳/۲۴۷)۔

[1] ناظم دار العلوم مہذب پور، اعظم گڑھ۔

وقوعِ طلاق کے قائلین کی جانب سے بطور دوسری دلیل کلام پاک کی یہ آیت پیش کی گئی ہے:

''الطلاق مرتان (إلى قوله تعالىٰ) فإن طلقها فلا تحل له من بعد حتى تنكح زوجاً غيره'' (سورہ بقرہ: ۲۹۳-۲۳۰) (یعنی اگر دو طلاق کے بعد تیسری طلاق دی تو وہ عورت شوہر پر حرام ہوجائے گی، یہاں اللہ تعالیٰ نے کوئی تفصیل نہیں بیان کی کہ وہ حالت نشہ میں ہو یا نہ ہو، معلوم ہوا کہ حالت نشہ میں دی ہوئی طلاق واقع ہوجائے گی۔

''ولنا عموم قوله عزوجل: الطلاق مرتان -إلى قوله تعالى- فإن طلقها فلا تحل له من بعد حتى تنكح زوجاً غيره'' من غير فصل بين السكران وغيره إلا من خص بدليل وقوله عليه الصلاة والسلام: كل طلاق جائز إلا طلاق الصبي والمعتوه'' (بدائع الصنائع ۳،۹۹)۔

قائلین وقوع طلاق کی جانب سے دلیل دیتے ہوئے علامہ شیخ ابوبکر بن علی بن محمد صاحب جوہرہ فرماتے ہیں:

''ولأنه مكلف العدد كما إذا قال كعدد الألف'' (الجوهرة النيرة ۲،۵٦)۔

نشہ میں مبتلا شخص حقیقتاً تو عاقل نہیں ہے لیکن شریعت کی نظر میں تقدیراً عاقل ہے، اس کی دلیل یہ ہے کہ وہ عدد کا مکلف ہے یعنی ایک دو تین جتنی مرتبہ طلاق دے گا اتنی ہی معتبر ہوگی، اسی طرح حالت نشہ میں اگر کسی کا کچھ اقرار کرتا ہے تو اس پر وہ لازم ہوجائے گا، اب جتنا اقرار کرتا ہے اتنا ہی لازم ہوگا اگر شریعت اسے عاقل نہ مانتی تو اس کا بیان کردہ عدد معتبر نہ مانا جاتا، اس سے معلوم ہوا کہ یہ عاقل ہے اور عاقل کی طلاق واقع ہوتی ہے۔

فریقین کے دلائل اور تمام گوشوں پر نظر کرنے کے بعد معلوم ہوتا ہے کہ قائلین وقوع طلاق کے دلائل زیادہ قوی اور مضبوط ہیں، یہی وجہ ہے کہ صحابہ کرام کے زمانہ سے آج تک وقوع طلاق کا فتوی دیا جارہا ہے، جس کی طرف اشارہ کرتے ہوئے علامہ شامی لکھتے ہیں: "زجراً به يفتى"۔

اس لئے سوالنامہ میں ذکر کردہ موجودہ معاشرہ کی حالت اور احکام شرعی کے بارے میں لکھی ہوئی تمام تفصیلات سے متفق ہونے کے باوجود اس ناکارہ کی رائے یہ ہے کہ حرام شئی کے استعمال سے نشہ میں مبتلا شخص کی طلاق کو نافذ قرار دیا جائے، جیسا کہ شروع زمانے سے چلا آرہا ہے اور اس میں کسی طرح کی کوئی ڈھیل اور شفقت نہ برتی جائے، ورنہ شریعت کھیل ہو کر رہ جائے گی جو چاہے گا بلا جھجک شراب جیسی نشہ آور چیز استعمال کرے گا اور اس طرح فاسق کو فسق میں مبتلا ہونے کا سامان فراہم ہوجائے گا جیسا کہ اس کی طرف اشارہ کرتے ہوئے صاحب البحر الرائق فرماتے ہیں:

''وفي البزازية: المختار في زماننا لزوم الحد، لأن الفساق يجتمعون عليه، وكذا المختار وقوع الطلاق، لأن الحد يحتال لدرئه والطلاق يحتاط فيه'' (البحر الرائق ۳،۲۲۷ مطبوعه کراچی پاکستان)۔

☆☆☆

# حالت نشہ کی طلاق شرعی تفصیلات کی روشنی میں

مولانا راشد حسین ندوی[1]

اصل سوال کا جواب دینے سے پہلے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ سکران کی تعریف بیان کردی جائے اور اس کی طرف سے دی جانے والی طلاق کے وقوع اور عدم وقوع کے سلسلہ میں فقہاء وعلماء کے مسالک نقل کرکے ان کے دلائل کا بھی جائزہ لے لیا جائے، تاکہ مسئلہ کی روح اور حقیقت تک پہنچنا آسان ہوجائے۔

## سکران کی تعریف

لغت میں سکران: سکر یسکر (باب فرح) سے صفت کا صیغہ ہے، قاموس میں فرماتے ہیں کہ یہ "صحا" کی ضد ہے، لسان العرب میں ہے کہ سکران صاحی کی اور سکر صحو کی نقیض ہے "سکر کفرح سُکْرا وسُکْرا... نقیض صحا فهو سکر وسکران وهي سکرة سکری و سکرانة ج سُكاری وسكاری" (القاموس المحیط: مادہ: سکر، نیز دیکھئے: لسان العرب اور المعجم الوسیط مادہ سکر)۔

اصطلاح میں سکران کی تعریف کے سلسلہ میں دو اقوال ہیں:۔

۱۔ امام ابوحنیفہ کے نزدیک سکران اس شخص کو کہیں گے جس پر عقل زائل کردینے والی مستی چھاجائے اور اس کی وجہ سے وہ آسمان وزمین میں تمیز نہ کرسکے۔

"السکر سرور یزیل العقل فلا یعرف به السماء من الأرض" (رد المحتار ۲، ۴۳۵۹)۔

(سکر وہ سرور ہے جو عقل کو زائل کردے اور وہ اس کی وجہ سے آسمان وزمین میں تمیز نہ کرپائے)۔

۲۔ صاحبین کے نزدیک سکران وہ ہے جس کی عقل پر سرور کا غلبہ ہوجائے اور وہ لایعنی گفتگو کرنے لگے "وقالا: بل یغلب علی العقل فیهذي في کلامه" (ایضاً)۔

آگے علامہ شامی فرماتے ہیں: "ومال أكثر المشائخ إلی قولهما وهو قول الأئمة الثلاثة، واختاروه للفتوی، لأنه المتعارف" (شامی ۲، ۴۵۹)۔ (اکثر مشائخ کا رجحان صاحبین کے قول کی طرف ہے، ائمہ ثلاثہ کا قول بھی یہی ہے اور علماء نے فتوی کے لئے اسی کو مختار قرار دیا ہے، اس لئے کہ متعارف یہی ہے)۔

صاحب "المغنی" فرماتے ہیں: "وحد السکر الذی یقع الخلاف فی صاحبه هو الذی یجعله یخلط فی کلامه، ولا یعرف رداء ه من رداء غیره ونعله من نعل غیره (ثم قال) ولا یعتبر أن لا یعرف السماء من الأرض، ولا الذکر من الأنثی، لأن ذلك لا یخفی علی المجنون فعلیه أولی" (المغنی ۸،۲۵۷)۔

(اور اس سکر کی تعریف جس کے مبتلا کے بارے میں اختلاف ہے، یہ ہے کہ جو اس کو کلام میں خلط کرنے والا بنادے اور وہ دوسرے کی چادر سے اپنی چادر اور دوسرے کے جوتے سے اپنا جوتا نہ پہچان پائے (پھر فرماتے ہیں) اور اس کا اعتبار نہیں کیا جائے گا کہ آسمان وزمین اور مرد وعورت کے درمیان تمیز نہ کرپائے، اس لئے کہ یہ تو پاگل پر مخفی نہیں ہوتا، تو اس پر بدرجہ اولی مخفی نہ ہوگا۔

## سکران کی طلاق کے وقوع اور عدم وقوع کے سلسلہ میں فقہاء کے مسالک اور ان کے دلائل

سکران کی طلاق واقع ہوگی یا نہیں؟ اس میں فقہاء کے دو مسالک ہیں:

(الف) چنانچہ: سعید ابن المسیب، حضرت عطاء، مجاہد، حسن، بن سیرین، شعبی، نخعی، میمون ابن مہران، حکم، امام مالک، امام ثوری، اوزاعی، قول اصح کے

[1] مدرسہ ضیاء العلوم، میدانپور تکیہ کلاں (رائے بریلی)۔

مطابق امام شافعی، ابن شبرمہ، امام ابوحنیفہ، صاحبین، سلیمان ابن حرب اور ایک روایت کے مطابق امام احمد ابن حنبل رحمہم اللہ کا مسلک یہ ہے کہ سکران کی طلاق واقع ہوگی، یہ مسلک صحابہ کرام میں سے حضرت علی، حضرت معاویہ اور بقول صاحب المغنی حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہم سے بھی منقول ہے (المغنی ۸/۲۵۵، لا قناع ۲/۲۸۷، المدونۃ الکبری ۲/۲۹۸)۔

(ب) حضرت عثمانؓ، حضرت ابن عباسؓ، حضرت عمر بن عبدالعزیز، قاسم، طاؤس، ابوثور، ربیعہ، یحی انصاری، لیث، عنبری، اسحاق، مزنی اور ایک قول کے مطابق امام شافعی، امام زفر نیز امام احمد، ابن حنبل رحمہم اللہ کا قول معتمد یہ ہے کہ طلاق واقع نہ ہوگی، ہمارے مشائخ حنفیہ میں سے امام کرخی، طحاوی، اور محمد ابن سلمہ نے بھی اسی کو مختار قرار دیا ہے (المغنی ۸/۲۵۶، فتح القدیر ۳/۳۴۵، زاد المعاد ۵/۲۱۰)۔

ایک روایت کے مطابق یہی امام احمد کا مسلک ہے اور ان کے مسلک کا اسی پر استقرار ہے اور اس کی طرف رجوع کر لینے کی امام احمد نے تصریح کی ہے۔

## فریق اول کے دلائل

۱۔ ان حضرات کی پہلی دلیل مندرجہ ذیل آثار ہیں:

مصنف ابن ابی شیبہ میں حضرت عمرؓ کے بارے میں منقول یہ اثر: ''أن عمر أجاز طلاق السکران بشهادة نسوة'' (نصب الرایہ ۳، ۲۲۴)۔ (حضرت عمرؓ نے عورتوں کی شہادت پر طلاق سکران کو نافذ کردیا) نیز حضرت علیؓ کا یہ اثر:

''کل الطلاق جائز إلا طلاق المعتوه'' (بخاری تعلیقا فی الطلاق، باب فی الإغلاق الخ ۹، ۳۰۵ وسنن بیہقی ۷،۳۵۹)۔

اس اثر کی تخریج ترمذی نے حضرت ابوہریرہؓ کے حوالہ سے مرفوعاً بھی کی ہے، لیکن اس پر نقد کرتے ہوئے یہ بھی لکھا ہے:

''هذا حدیث لا نعرفه مرفوعاً إلا من حدیث عطاء بن عجلان، وعطاء ابن عجلان ضعیف ذاهب الحدیث'' (سنن ترمذی مع العرف الشذي، کتاب الطلاق باب ما جاء في طلاق المعتوه ۱، ۲۲۶)۔

(میں اس حدیث کو مرفوع کی حیثیت سے صرف عطاء ابن عجلان کے طریق سے جانتا ہوں اور عطاء ابن عجلان ضعیف ہیں)۔

صاحب تحفہ نے بھی اس حدیث پر نقد نقل کیا ہے، لیکن حضرت علیؓ پر موقوف حدیث کو صحیح قرار دیا ہے (دیکھئے: باب مذکور ۴/۲۹۶)۔

۲۔ دوسری دلیل یہ ہے کہ شریعت نے فروعات میں سکران کو امر و نہی کا مخاطب بنایا ہے، اس سے معلوم ہوا کہ شریعت نے اس کو عاقل قرار دیا ہے، لہذا اس کے تمام فروعی تصرفات معتبر ہوں گے اور طلاق بھی فروعی تصرفات میں سے ایک ہے (دیکھئے: کفایہ مع الفتح ۳/۳۴۷)۔

۳۔ تیسری دلیل یہ ہے کہ اس کی عقل ایک معصیت کے ارتکاب کی وجہ سے زائل ہوئی ہے، لہذا زجر کے لئے حکماً اس کو باقی مانا جائے گا۔

''ولنا أنه زال بسبب هو معصیة فجعل باقیا حکماً زجراً له'' (هدایة مع الفتح ۳،۳۴۶، بدائع الصنائع ۳،۱۵۹)۔

## قائلین عدم وقوع کے دلائل

۱۔ صحابہ کرام کے آثار، مثلاً حضرت عثمانؓ کا قول:

''لیس لمجنون ولا لسکران طلاق'' (بخاری تعلیقا مع الفتح ۹،۳۰۳)۔ (مجنون اور سکران کی طلاق نہیں ہوتی)۔

حضرت ابن عباسؓ کا قول ہے: ''طلاق السکران والمستکره لیس بجائز'' (رواه البخاري تعلیقا. وقال الحافظ: وصله ابن أبي شیبة وسعید بن منصور) (بخاری مع الفتح ۹،۳۰۹)۔ (سکران اور مکرہ کی طلاق جائز نہیں ہے)۔

امام احمد فرماتے ہیں: ''حدیث عثمان أرفع شيء فیه، وهو أصح یعني من حدیث علي'' (المغنی ۸،۲۵۶)۔ (اس باب میں حضرت عثمانؓ کی حدیث سب سے عالی ہے اور وہ حضرت علیؓ کی حدیث کے مقابلہ میں اصح ہے)۔

۲۔ صاحب ''المغنی'' عدم وقوع طلاق کی توجیہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

''ولأنه زائل العقل أشبه المجنون والنائم (ثم قال) ولأن العقل شرط التكليف إذ هو عبارة عن الخطاب بأمر أو نهي ولا يتوجه ذلك إلى من لا يفهمه، ولا فرق بين زوال الشرط بمعصية أو غيرها بدليل أن من كسر ساقيه جاز له أن يصلي قاعداً، ولو ضربت المرأة بطنها فنفست سقطت عنها الصلاة. ولوضرب رأسه فجن سقط التكليف'' (المغنی ۸،۲۵۶)۔

(اور اس لئے بھی کہ وہ مفقود العقل، پاگل اور سونے والے کے مشابہ ہے (پھر فرمایا) اور اس لئے بھی کہ عقل شرط تکلیف ہے، کیونکہ تکلیف کا مطلب امر و نہی کا مخاطب بنانا ہے اور خطاب اس شخص کی طرف متوجہ نہیں ہوتا جو اسے سمجھتا نہ ہو اور معصیت یا غیر معصیت سے شرط مفقود ہونے میں کوئی فرق نہیں پڑتا، اس دلیل سے کہ جو اپنے پیر توڑ ڈالے، اس کے لئے بیٹھ کر نماز پڑھنا جائز ہے اور عورت اگر اپنے پیٹ پر ضرب لگائے اور اس کو نفاس آجائے تو اس سے نماز ساقط ہوجائے گی اور اگر سر پر ضرب لگائے، اور پاگل ہوجائے تو اس سے تکلیف ساقط ہوجائے گی)۔

علامہ ابن الہمام ان حضرات کے قول کی توجیہ ان الفاظ سے کرتے ہیں:

''ووجهه أن أقل ما يصح التصرف معه وإن كان حكمه مما يتعلق بمجرد لفظه القصد الصحيح أومظنته وليس له ذلك، و هو أسوأ حالا من النائم، لأنه إذا أوقظ يستيقظ بخلاف السكران. وصار كزواله بالبنج والدواء وهو الأفيون، وكون زوال عقله بسبب هو معصية لا أثر له وإلا صحت ردته ولا تصح'' (فتح القدير ۳،۳۴۵)۔

(اس کی دلیل یہ ہے کہ وہ کم از کم چیز جس کے ساتھ تصرف صحیح ہوتا ہے (اگر چہ اس کا حکم مجرد لفظ سے متعلق ہوتا ہو) قصد صحیح یا اس کے مظنہ کا وجود ہے اور سکران کو یہ چیز حاصل نہیں ہے، اور وہ سونے والے سے بھی برے حال میں ہوتا ہے، اس لئے کہ سکران کے برخلاف اگر سونے والے کو بیدار کیا جائے تو بیدار ہو جائے گا اور یہ ایسے ہی ہوگیا جیسے بھنگ اور دوا یعنی افیون سے عقل زائل ہوجائے اور اس کی عقل کے معصیت سے زائل ہونے کا کوئی اثر نہیں ہوگا ورنہ اس کا ارتداد صحیح ہوتا جبکہ وہ صحیح نہیں ہوتا)۔

۳۔ علامہ ابن القیم نے عدم وقوع پر اس آیت سے بھی استدلال کیا ہے:۔

''يا أيها الذى آمنوا لا تقربوا الصلاة وأنتم سكارى'' (سورہ نساء: ۴۳)۔ (اے ایمان والو! نہ جاؤ نماز کے قریب جس وقت کہ تم نشہ کی حالت میں ہو)۔

جہاں تک فریقین کی پہلی دلیل کا تعلق ہے تو اس میں آثار دونوں طرف ہیں، بلکہ بقول بعض فریق ثانی کے آثار زیادہ قوی ہیں، چنانچہ ''المغنی'' میں امام احمد کا قول نقل کیا ہے: ''حديث عثمان أرفع شئى فيه وهو أصح يعني من حديث علي'' (المغنی ۸،۲۵۶)۔

(اس باب میں حضرت عثمانؓ کی حدیث سب سے عالی ہے اور وہ حضرت علیؓ کی حدیث کے مقابلہ اصح ہے)۔

بلکہ راقم کی ناقص فہم کے مطابق حضرت علیؓ کے اس اثر: ''كل الطلاق جائز إلا طلاق المعتوه'' (بخاری مع الفتح تعلیقاً الطلاق باب فی الاغلاق الخ ۹،۳۰۵۔ و بیہقی ۷،۳۵۹) (معتوہ کی طلاق کے علاوہ ہر طلاق جائز ہے) سے فریق اول کا استدلال تام نہیں ہے، اس لئے کہ لغت کی کتابوں میں معتوہ کے جو معنی درج کئے جاتے ہیں ان سے بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ اس کے عموم میں سکران بھی داخل ہوجائے گا، چنانچہ قاموس میں ہے:

''عته كعني... فهو معتوه: نقص عقله أو فقد أو دهش'' (مادہ: عته)

(عتہ عنی کی طرح ہے، اس سے صیغہ صفت معتوہ ہے: یعنی عقل کم ہوجانا یا ختم ہوجانا یا دہشت زدہ ہوجانا)۔

اور لسان العرب میں ہے: ''المعتوه: المدهوش من غير مس جنون، وقيل: الناقص العقل (مادہ: عته)

(معتوہ بغیر جنون کے دہشت زدہ ہوجانے والے کو کہتے ہیں، اور کہا جاتا ہے کہ ناقص العقل کو کہتے ہیں)۔

اسی لئے حافظ ابن حجر نے سکران کو بھی معتوہ کے حکم میں داخل ہوجانے کی تصریح کی ہے:

’’فيدخل فيه الطفل والمجنون والسكران‘‘ (فتح الباری فی الطلاق باب الطلاق فی الاعلاق الخ ۹،۳۰۵)۔

(لہذا بچہ پاگل اور سکران معتوہ میں داخل ہوجائیں گے)۔

جہاں تک فریق اول کی دوسری دلیل کا تعلق ہے، تو میرے خیال سے صرف احکام شریعت کا مخاطب ہوجانے سے یہ بات لازم نہیں آتی کہ اس کی دی ہوئی طلاق نافذ مانی جائے، اس لئے کہ سونے والا بھی احکام شریعت کا مخاطب ہوتا ہے، لیکن اس کی طلاق واقع نہیں ہوتی۔

حافظ ابن حجر ابن المنذر سے نقل کرتے ہیں: ’’وأجاب ابن المنذر عن الاحتجاج بقضاء الصلوات بأن النائم يجب عليه قضاء الصلاة، ولا يقع طلاقه، فافترقا‘‘ (فتح الباری ۹،۳۰۳)۔

(اور نمازوں کی قضا سے استدلال کا جواب ابن المنذر نے اس بات سے دیا ہے کہ سونے والے پر نماز کی قضا واجب ہوتی ہے، اور اس کی طلاق واقع نہیں ہوتی، لہذا نماز کی قضا اور وقوع طلاق میں فرق ہے)۔

پھر اس دلیل کو تسلیم کیا جائے تو ہر سکران کی طلاق واقع ہونی چاہئے تھی، لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ اس کا کوئی قائل نہیں ہے اور کسی کو اگر زبردستی شراب پلادی جائے یا کوئی دوا کے طور پر افیون وغیرہ کھالے اور اسے نشہ آجائے یا شراب پینے سے سر درد ہوجائے اور اس سر درد کی وجہ سے اس کی عقل زائل ہوجائے اور وہ طلاق دے بیٹھے تو طلاق واقع نہیں ہوتی (اس کی تفصیل کے لئے دیکھئے: ہندیہ ار ۳۵۳، فتح القدیر ۳ر ۳۴۷، ہدایہ مع الفتح ۳ر ۳۴۸)۔

جہاں تک حدود وقصاص کا تعلق ہے تو بلاشبہ سکران پر حدود وقصاص کا نفاذ ہوتا ہے۔

’’ولهذا لو قذف إنساناً أو قتل يجب عليه الحد والقصاص‘‘ (بدائع الصنائع ۳،۱۵۹)۔

(اسی لئے اگر کسی شخص پر زنا کی تہمت لگائے یا قتل کرڈالے تو اس پر حد اور قصاص لازم ہوگا)۔

لیکن یہ بات غور کرنے کی ہے کہ سوائے حد قذف یا سبب قصاص کے بقیہ حدود کا اقرار سکران سے کیوں ثابت نہیں ہوتا؟ اس کی حکمت ’’البحر الرائق‘‘ میں ان الفاظ میں بیان کی گئی ہے:

’’وأشار إلى أن كل حد كان خالصاً لله تعالى فلا يصح إقرار السكران به، وإن لم يكن خالصاً لله تعالى فإنه يصح إقراره به، كحد القذف لأن فيه حق العبد، والسكران فيه كالصاحي عقوبة عليه كما في سائر تصرفاته، والحاصل أن إقراره بالحدود لا يصح إلا حد القذف وإقراره بسبب القصاص‘‘ (البحر الرائق ۵،۲۸۲۷)۔

(یہ اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ ہر وہ حد جو خالص اللہ تعالیٰ کے لئے ہو اس کا اقرار سکران سے صحیح نہیں ہے اور جو خالص اللہ کا حق نہ ہو اس کا اقرار صحیح ہے، جیسے کہ حد قذف، اس لئے کہ اس میں حق عبد پایا جاتا ہے اور اپنے تمام تصرفات کی طرح سزا کے طور پر سکران اس میں صاحی کے حکم میں ہوتا ہے، خلاصہ کلام یہ ہے سوائے حد قذف اور سبب قصاص کے بقیہ حدود کا اقرار اس سے صحیح نہیں ہوتا)۔

معلوم ہوا کہ سکران پر حد قذف وقصاص کا نفاذ اس لئے ہے کہ اس میں سکران کی تعدی محسوس طور پر دوسرے کے اوپر واقع ہوتی ہے اور اگر اس پر سزا مقرر نہ کی جائے تو قاتلین اور قاذفین کے ہاتھ میں بہت ہی بہترین ہاتھ آجائے گا اور وہ یہ کام ہمیشہ حالت سکر میں کیا کریں گے، اسی لئے فقہ وحکمت کا تقاضہ یہی ہے کہ اس پر حدود وقصاص کا نفاذ ہو، اسی لئے جہاں دوسرے پر تعدی کا مسئلہ نہ ہو وہاں اس کا اقرار صحیح نہیں ہوتا، یہی وجہ ہے کہ کفریہ الفاظ بکنے سے اس پر ارتداد کا حکم نہیں لگایا جاتا، اس لئے کہ اس سے خالص اللہ کا حق متعلق ہے "إلا أنه لا تصح ردة السكران" (البتہ سکران کا ارتداد صحیح نہیں ہوتا) (بدائع الصنائع ۳، ۱۵۹)۔

اس اعتبار سے غور کریں تو طلاق کو حد قذف یا قصاص کے بجائے بقیہ حدود کے اقرار نیز ارتداد پر قیاس کرنا چاہئے، اس لئے کہ موجودہ حالات میں دوسروں کے حقوق طلاق سکران کے اعتبار کے بجائے عدم اعتبار سے محفوظ رہتے ہیں، طلاق معتبر مانی جائے تو بیوی بچوں کو دشواریوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

لہذا صرف یہ دلیل باقی بچتی ہے کہ وقوع طلاق بطور زجر وتوبیخ ہوگا۔

اس دلیل پر بعض حضرات نے یہ اشکال کیا ہے کہ سکر کی ایک مخصوص حد شریعت نے مقرر کردی ہے، لہذا اس پر کسی دوسری چیز کا اضافہ نہ ہونا چاہئے:

''فقال عثمان البتي: لا يلزمه عقد ولا بيع ولا حد إلا حد الخمر فقط'' (عثمان بتی فرماتے ہیں: اس پر سوائے حد خمر کے کوئی اور عقد یا بیع وغیرہ لازم نہیں ہوگی)۔

لیکن اس اشکال کو نظر انداز کر بھی دیں تب بھی راقم کو اکیڈمی کی یہ بات دل میں لگتی ہے کہ ہمارے فقہاء نے جس دور اور جس معاشرہ میں یہ فیصلہ فرمایا تھا اس میں بلاشبہ ایقاع طلاق مردوں کے لئے زجر کا کام کر سکتا تھا، اس لئے کہ نکاح جدید کرتے وقت مصارف کا کل یا زیادہ تر حصہ اسی کے ذمہ آتا تھا، آج بھی بعض عرب ممالک میں یہی صورت حال ہے، لہٰذا ہو سکتا ہے کہ ایقاع طلاق کا فیصلہ آج بھی ان کے یہاں زاجر ہو۔

لیکن اس دور میں ہمارے ملک کی صورت حال اس سے خاصی مختلف ہے، چنانچہ طلاق واقع ہونے سے مرد سے کئی گنا زیادہ عورتوں کو مصائب کا شکار ہونا پڑتا ہے، مرد کو خواہ کچھ دشواری پیش بھی آتی ہو، لیکن اس حقیقت سے انکار ممکن نہیں کہ عام طور سے اسے دوسرا رشتہ آسانی سے مل جاتا ہے، لیکن عورتوں خاص طور سے مطلقہ عورتوں کے لئے رشتہ تلاش کرنا جوئے شیر لانے سے کم نہیں ہوتا اور زوجین اگر صاحب اولاد ہوں تو ان کے بچوں پر بھی مصائب کے پہاڑ ٹوٹ پڑتے ہیں اور وہ دو چکیوں کے درمیان میں پس کر رہ جاتے ہیں، لہٰذا راقم کی رائے میں امام زفر کے قول پر فتوی دینے کی گنجائش ہونی چاہئے۔

## امام زفر وغیرہ کے قول کو فتوی کے لئے مختار قرار دینے کے وجوہ

ا۔ ایک وجہ ترجیح راقم کی فہم ناقص میں یہ ہے کہ کسی حکم کا زجراً گو ہونا گویا اس کا بطور تعزیر واقع ہونا ہے، اس لئے کہ زجر کا مقصد بھی مکلف کو منہی عنہ سے باز رکھنا ہوتا ہے اور تعزیر کا مقصد بھی یہی ہوتا ہے، لہٰذا زجر و تعزیر ایسی چیزوں سے ہونی چاہئے جو واقعۃً ردع کا کام کر سکیں، اسی وجہ سے عرف اور علاقہ کی تبدیلی سے تعزیرات کی شکلیں بدل جاتی ہیں، چنانچہ فقہاء لکھتے ہیں کہ اگر تعزیر کی کسی نوع کو ایک علاقہ میں توہین سمجھا جاتا ہو اور دوسرے علاقہ میں تعظیم سمجھا جاتا ہو تو دونوں جگہ الگ الگ چیزوں سے تعزیر ہوگی۔

''قال القرافي: إن التعزير يختلف باختلاف الأزمنه والأمكنة وتطبيقاً لذلك، قال ابن فرحون: رب تعزير في بلد يكون إكراماً في بلد آخر كقطع الطيلسان ليس تعزيرا في الشام بل إكرام. وكشف الرأس عند الأندلسين ليس هواناً، مع أنه في مصر والعراق هوان'' (الموسوعة الفقهيه ۱۲/۲۶۲، تعزیر فقرہ ۱۱)۔

(قرافی کہتے ہیں کہ تعزیر زمانوں اور مکانوں کے مختلف ہونے سے بدل جاتی ہے، اس کی تطبیق میں ابن فرحون کہتے ہیں کہ کسی شہر کی بعض تعزیرات دوسرے شہر میں اعزاز ہوتی ہیں جیسے چادروں کو کاٹ ڈالنا شام میں تعزیر نہیں بلکہ اعزاز ہے اور اہل اندلس کے یہاں سر کھولنا ذلت نہیں ہے جب کہ مصر اور عراق میں وہ ذلت ہے)۔

لہٰذا جب یہ بات متحقق ہوگئی کہ طلاق سکران کے وقوع کا حکم زجراً ہے اور موجودہ دور میں وقوع کا حکم لگانا زجر نہیں رہ گیا ہے، بلکہ اس میں کچھ دوسرے معصومین بلا سبب دشواریوں میں پڑ جاتے ہیں تو اب زجر کی اس شکل کو تبدیل کیا جا سکتا ہے اور چونکہ حکم کی یہ تبدیلی عرف کی تبدیلی کے سبب ہے، لہٰذا اس سے خروج عن المذہب لازم نہیں آئے گا، اس لئے کہ ابھی آگے تفصیل آرہی ہے کہ تغیر زمان کی وجہ سے حکم میں تبدیلی کر لینے کی اجازت ہمارے فقہاء نے خود دے رکھی ہے۔

۲۔ فقہاء نے بیان کیا ہے کہ اگر کسی مسئلہ میں امام صاحب اور صاحبین متفق ہوں تو ضرورت کے بغیر اس سے عدول جائز نہیں ہے۔

''والحاصل أنه إذا اتفق أبوحنيفة وصاحباه على جواب لم يجز العدول عنه إلا لضرورة'' (رسائل ابن عابدین ۱/۲۶)۔

(خلاصہ کلام یہ کہ جب امام صاحب اور صاحبین کسی جواب پر متفق ہوں تو بغیر ضرورت اس سے عدول کرنا جائز نہ ہوگا)۔

اور اگر عرف وعادت بدل جائے، زمانہ میں تبدیلی ہو جائے، یا ضروریات متقاضی ہوں تو اس صورت میں تینوں کے مقابلہ میں امام زفر کے قول کو بھی اختیار کرنے کی گنجائش رہتی ہے، چنانچہ ایسی بہت سی مثالیں ملتی ہیں جہاں پر ائمہ ثلاثہ کے قول کو مندرجہ بالا وجوہات کی وجہ سے چھوڑ دیا گیا اور امام زفر کے قول پر عمل کیا گیا۔

اس پر اگر یہ اشکال کیا جائے کہ مندرجہ بالا تفصیل تو صرف مفتی مجتہد کے لئے ہے اور علامہ شامی نے لکھا ہے کہ دور حاضر میں مفتی مجتہد ختم ہو گئے ہیں، لہٰذا تفصیل (یعنی پہلے امام صاحب کے قول پر فتوی دیا جائے، نہ ہو تو صاحبین کے قول پراخ) پر عمل کرنا ضروری ہے۔

''ولما انقطع المفتي المجتهد في زماننا ولم يبق إلا المقلد المحض وجب علينا اتباع التفصيل'' (رسائل ابن عابدین

۱.۲۸)۔ پھر ہمارے لئے امام زفر کے قول کو راجح قرار دینے کی گنجائش کہاں ہے؟

تو میں عرض کروں گا کہ اگر یہ تسلیم کر بھی لیا جائے کہ انفرادی اجتہاد کا دروازہ بند ہو گیا ہے، تب بھی بقول علماء اجتماعی اجتہاد کا دروازہ بند نہیں ہوا ہے، لہذا اگر ہمارے علماء کی اکثریت امام زفر کے قول پر فتوی کی اجازت دیتی ہے، تو اس میں کوئی حرج نہیں ہوگا، مولانا منت اللہ صاحب رحمانی کی یہ تحریر دل کو لگتی ہے:

''آج کے حالات میں کسی خاص فرد کو تو یہ منصب سونپ دینا درست نہیں، لیکن علماء اور اصحاب نظر کی ایک جماعت جو دین کے متعلق ضروری علوم میں مہارت رکھتی ہو اور اس کی نگاہ زمانہ حال اور اس کی ضروریات، ملک کے تمدنی وثقافتی معاملات پر گہری ہو، نیز تاریخ اسلام، فقہ اسلامی کے مختلف ادوار اور ان تاریخی عوامل پر بھی نظر ہو جو مختلف مراحل میں قانون پر اثر انداز ہوئے ہوں نیز وہ ورع وتقوی کے زیور سے بھی آراستہ ہوں اور کتاب وسنت، آثار صحابہ، اجماع متقدمین اور اجتہاد فقہاء کو سامنے رکھ کر اپنی پوری صلاحیتیں اخلاص اور نیک نیتی کے ساتھ صرف کریں تو امید ہے کہ ان مسائل کا حل نکل سکے گا (پھر آگے اس کی کچھ نظیریں بھی بیان کی ہیں) (بحث ونظر فقہی سمینار نمبر ج ۲ شمارہ ۶ خطبہ افتتاحیہ ص ۳۳ / ۳۴)۔

اور جب ہم اس بات کو تسلیم کرلیں تو مندرجہ بالا اشکال دور ہو جاتا ہے اور یہ بات ثابت ہو جاتی ہے کہ مشائخ مجتہدین ہی کی طرح اجتماعی طور پر ہمارے لئے بھی امام زفر کے قول کو اختیار کرنے کی گنجائش ہے اور جس طرح تقریباً سترہ مسائل میں امام زفر کے قول کو راجح قرار دینے سے ہمارے مشائخ کا خروج عن المذہب لازم نہیں آیا، اس مسئلہ میں ہمارے امام زفر کے قول کو مفتی بہ قرار دینے سے بھی خروج عن المذہب لازم نہیں آئے گا، علامہ شامی نے اس کی توجیہ یوں کی ہے:

''وكذا ما بناه المشائخ على العرف الحادث لتغير الزمان أو للضرورة ونحو ذلك لا يخرج عن مذهبه أيضاً، لأن ما رجحوه لترجيح دليله عندهم، مأذون به من جهة الإمام، وكذا ما بنوه على تغير الزمان والضرورة باعتبار أنه لو كان حيا لقال بما قالوه'' (رسائل ابن عابدین ۱.۲۵)۔

(اسی طرح جس کی بناء مشائخ نے زمانہ کی تبدیلی یا ضرورت وغیرہ کی وجہ سے (نئے پیدا شدہ) عرف حادث پر رکھی ہو، وہ بھی امام صاحب کے مذہب سے باہر نہیں ہوگا، اس لئے کہ جس کو انہوں نے اپنے نزدیک دلیل کے راجح ہونے کی بنیاد پر ترجیح دیا ہے، اس کی امام صاحب کی طرف سے اجازت ہے، اسی طرح اس کا بھی حکم ہوگا جس کی بنا مشائخ نے زمانہ کی تبدیلی اور ضرورت کی وجہ سے اس اعتبار سے کی ہو کہ اگر امام صاحب زندہ ہوتے تو وہی کہتے جو وہ کہہ رہے ہیں)۔

رسم المفتی میں اس طرح کے مسائل کی تعداد سترہ لکھی ہے، پھر یہ بھی فرمایا ہے کہ تعداد اتنی نہیں ہے، لیکن اس طرح کے مسائل کی تعداد سترہ ہو یا اس سے کم ہو، اس سے کوئی فرق نہیں پڑے گا، اس لئے کہ اس سے ہمارے مدعا کا اثبات بہر حال ہو جاتا ہے کہ اس طرح کے حالات میں امام زفر کے قول کو اختیار کرنے کی گنجائش موجود ہے۔

ہم اوپر بیان کر چکے ہیں کہ اس طلاق کا وقوع شوہر کے لئے اس زمانہ میں یقیناً زاجر رہا ہوگا، اسی لئے اکثر کتب فقہیہ میں اس بات کو بطور دلیل پیش کیا گیا ہے، لیکن اب زمانہ بدل گیا ہے اور اس طلاق کا وقوع شوہر کے لئے بطور زجر نہیں رہ گیا ہے، بلکہ وقوع کے فیصلہ سے کچھ دوسرے معصومین کو مصائب کا سامنا کرنا پڑتا ہے، لہذا امام زفر کے قول پر فتوی دینے کی گنجائش ہے۔

اس لئے ہم دیکھتے ہیں کہ زمانہ قریب میں تغیر زمان اور ضرورت وغیرہ کی وجہ سے حضرت تھانوی نے کئی مسائل میں صرف یہی نہیں کہ فقہ حنفی کے غیر مفتی بہ اور مرجوح کو اختیار کیا بلکہ امام مالک کے مسلک کو بھی اختیار کیا اور جمہور علماء نے ان کی تائید کی اور خود فقہ اکیڈمی بھی کئی بار اس طرح کے جرأت مندانہ قدم اٹھا چکی ہے اور عام طور سے علمی حلقوں میں اس کا استقبال ہی ہوا ہے۔

☆☆☆

# نشہ والے شخص کی طلاق کا شرعی حکم

مولانا ابوبکر قاسمی [1]

اگر کسی شخص نے نشہ آور چیز کا استعمال خود اپنے اختیار و تعدی سے نہیں کیا، بلکہ کسی کے اکراہ (زبردستی کرنے) سے یا بحالت اضطرار یا کسی معتمد مسلم ڈاکٹر کے مشورہ سے بطور علاج کے کیا یا یہ معلوم نہیں ہے کہ یہ چیز نشہ آور ہے اور استعمال کرلیا یا یہ معلوم ہے کہ یہ چیز نشہ آور ہے لیکن اس کے استعمال سے فوری نشہ پیدا نہیں ہوا بلکہ دردسر ہوا اور عقل زائل ہوگی، یا کھانا کھایا اور سکر پیدا ہوگیا یا کسی جائز ومباح چیز کے استعمال سے سکر پیدا ہوگیا، اور اسی حال میں بیوی کو طلاق دیدی تو ان تمام صورتوں میں ایسے سکران کی طلاق باتفاق فقہاء واقع نہ ہوگی، البتہ تمام صورتوں میں یہ شرط ہے کہ نشہ آور چیز کے استعمال سے عقل بالکل چھپ گئی ہو اور اس کے تصرفات میں بگاڑ آ گیا ہو، ورنہ اگر نشہ کے استعمال کے باوجود ہوش وحواس صحیح ہوں تو بلا شبہ ایسے شخص کی طلاق واقع ہوگی (الموسوعہ ۲۹/۱۶، فتح الباری ۹/ ۳۰۳)۔

وقوع طلاق کے قائلین کے بالمقابل فقہاء کا ایک گروہ وہ ہے جن کے نزدیک حالت نشہ میں دی گئی طلاق واقع نہیں ہوتی، ان میں سرِ فہرست سیدنا عثمانؓ، سیدنا ابن عباسؓ، ابو الشعثاء، عطاء، طاؤس، عکرمہ، قاسم، عمر بن عبد العزیز، ربیعہ، لیث بن سعد، اسحاق بن راہویہ، امام احمد بن حنبل، ابن حزم ظاہری اور حافظ ابن قیم کا نام آتا ہے اور فقہائے حنفیہ میں سے امام طحاوی، ابوالحسن کرخی اور شوافع میں سے امام مزنی بھی اسی کے قائل ہیں (فتح الباری ۹/ ۳۰۳)۔

## قائلین وقوع کے دلائل

۱۔ سکران کی طلاق کے وقوع کے قائلین کی سب سے پہلی دلیل یہ ہے کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے سکران کو احکام شرعیہ کا مکلف قرار دیا ہے۔

۲۔ دوسری دلیل وہ حدیث نبوی ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ طلاق کے صریح الفاظ سے وقوع طلاق کے لئے قصد وارادہ اور نیت کی قطعاً ضرورت نہیں ہے، بلکہ بغیر نیت اور قصد وارادہ کے محض مذاق سے الفاظ طلاق کے تکلم سے بلکہ بطور خطاء کے زبان سے الفاظ طلاق کے صادر ہوجانے سے طلاق واقع ہوجاتی ہے۔

چنانچہ حضرت ابو ہریرہؓ سے مرفوعاً مروی ہے: ''ثلث جدهن جد وهزلهن جد: النكاح والطلاق والرجعة'' (ابو دائود ۱/۲۹۸، ابن ماجه ۱/۱۴۷، ترمذی ۱/۲۲۵، مشكوة ۲/۲۸۴، معانی الآثار ۲/۵۷)۔

مندرجہ حدیث نبوی سے یہ بات بالکل عیاں ہوگئی کہ طلاق کا وقوع بلا قصد کے محض الفاظ طلاق کے تکلم سے بھی ہوجاتا ہے، بشرطیکہ وہ طلاق دینے کا اہل ہو اور ظاہر ہے کہ جو شخص خود اپنے اختیار سے نشہ آور چیز کو استعمال کر کے سکران بنا ہے وہ بلا شبہ عند الشرع اہل ہے اور احکام شرع کا مکلف ہے، اس لئے بلا شبہ اس کی دی ہوئی طلاق واقع ہوگی، اس کے برعکس سکران کی نماز حالت سکر میں صحیح نہ ہوگی، کیونکہ صحت نماز کے لئے نیت اور قصد وارادہ ضروری ہے، کیونکہ نماز ذکر ہے جیسا کہ ارشاد خداوندی ہے: ''وأقم الصلوة لذكري'' (سورۂ طٰہٰ: ۱۴)۔

۳۔ جمہور کی تیسری دلیل حضرت عمرؓ کا وہ فیصلہ ہے جو مصنف ابن ابی شیبہ میں مذکور ہے کہ حضرت عمر فاروقؓ نے عورتوں کی شہادت کو سن کر حالت نشہ میں طلاق دینے والے شخص کی طلاق نافذ فرمادی۔

''أخرج ابن أبي شيبة في مصنفه أن عمر أجاز طلاق السكران بشهادة نسوة'' (نصب الرايه ۳/۲۲۲)۔

۴۔ حالت نشہ میں وقوع طلاق کے سلسلہ میں جمہور علماء کی چوتھی دلیل حضرات صحابہ کا وہ اجماع ہے جس سے واضح ہوتا ہے کہ ان حضرات نے حد قذف کے جاری کرنے میں نشہ والے شخص کو تندرست وباہوش شخص کے مانند مکلف قرار دیا ہے (الموسوعۃ الفقہیہ ۲۹/۱۶)۔

۵۔ طلاق سکران کے وقوع کی پانچویں دلیل سکران کے سلسلہ میں حضرات صحابہ کا وہ اجماع واتفاق ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ نشہ آور چیز کو استعمال کر کے

[1] مدرسہ اسلامیہ، شکرپور بھروارہ، دربھنگہ۔

مدہوش ہوجانے والے شخص کی سزا اس شخص کی سزا کے مانند ہے جو بغیر کسی شرعی ثبوت کے کسی پاکدامن عورت پر زنا کی تہمت لگائے، کیونکہ جو شخص نشہ آور چیز کو استعمال کرتا ہے وہ افتراپردازی بھی کرتا ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ حالت نشہ میں افتراپردازی کے سبب اسے معذور نہیں قرار دیا جاسکتا ہے، بلکہ اس حالت میں بھی وہ شخص احکام شرع کا مکلف ہے، لہذا سکران کی طلاق بلاشبہ واقع ہوگی۔

"واستدلوا بقول الصحابة في قصة الاتفاق على أن حد السكر حد المفتري لأنه إذا سكر افترى فلولا أنه يؤاخذ بافترائه لم يحدوه حد المفتري" (حاشیہ موطا امام مالک ۲۱۶)۔

۶۔ وقوع طلاق سکران کی چھٹی دلیل یہ ہے کہ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ نے سکران کی طلاق کو واقع قرار دیا ہے۔

چنانچہ علامہ ابن قیم علیہ الرحمہ نے زاد المعاد میں لکھا ہے: "عن سعيد بن المسيب أن معاوية أجاز طلاق السكران" (زاد المعاد ۲۱۲، ۵، المحلی ۲۰۹، ۱۰)۔

۷۔ سکران متعدی کے طلاق کے واقع ہونے کی ساتویں دلیل یہ ہے کہ شریعت نے مجنون ومعتوہ کے علاوہ ہر بالغ کی دی ہوئی طلاق کو معتبر تسلیم کیا ہے چنانچہ حضرت علیؓ کا ارشاد ہے۔ "كل طلاق جائز إلا طلاق المعتوه" (نصب الرایہ ۲۲۲، ۳ نقلا عن مصنف ابن ابی شیبہ)۔

لہذا سکران متعدی کے جس طرح فعل جنایت کو بالاتفاق علماء نے موجب مؤاخذہ قرار دے کر تاوان کو لازم کیا ہے اسی طرح اس کے قول کو معتبر تسلیم کیا جائے گا اور اس کی دی ہوئی طلاق واقع ہوگی۔

طلاق سکران کے سلسلہ میں یہاں تک قائلین وقوع کے دلائل کا خلاصہ تھا اور عدم قائلین کی طرف سے علامہ ابن قیم علیہ الرحمہ نے اس آیت قرآنی کو پیش کیا ہے جس میں اللہ تعالیٰ نے حالت سکر میں نماز ادا کرنے سے منع کرتے ہوئے ارشاد فرمایا ہے:

"حتى تعلموا ما تقولون" (سورہ نساء: ۴۳)۔ (یہاں تک کہ تم جان لو کہ کیا کہہ رہے ہو)۔

علامہ ابن قیم فرماتے ہیں کہ اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے سکران کے قول کو غیر معتبر مانا ہے، اس لئے کہ وہ نہیں جانتا کہ وہ کیا کہہ رہا ہے لہذا سکران کی طلاق واقع نہ ہوگی (زاد المعاد ۵/ ۲۱۰)۔

لیکن آیت مذکورہ سے علامہ ابن قیم علیہ الرحمہ کا سکران کے قول کے غیر معتبر ہونے پر استدلال کرنا صحیح نہیں ہے، زیادہ سے زیادہ اس آیت سے جو ثابت ہوتا ہے وہ یہ ہے کہ نماز حالت صحو میں پڑھی جائے، حالت سکر میں نماز پڑھنی جائز نہیں ہے، مگر اس سے سکران کے قول کا غیر معتبر ہونا ثابت نہیں ہوسکتا، کیونکہ مذہب اسلام نے ہر نشہ آور چیز کو موجب بغض وعداوت قرار دیا ہے (زاد المعاد ۵/ ۲۱۰، نصب الرایہ ۳/ ۲۲۲)۔ جو سکران کے قول کے معتبر ہونے پر دال ہے۔

"وصح عن عثمان بن عفان رضي الله عنه أنه قال: ليس لمجنون ولا لسكران طلاق" (بخاری ۲، ۷۹۳ باب الطلاق فی الاغلاق)۔

"قال ابن عباس طلاق السكران والمستكره ليس بجائز"۔

وقوع طلاق کے لئے ضروری ہے کہ تلفظ طلاق کے ساتھ قصد صحیح ہو اور ظاہر ہے کہ حالت سکر میں صحیح قصد نہیں ہوسکتا، اس لئے سکران کی طلاق واقع نہ ہوگی۔

عدم وقوع طلاق کے قائلین کی دلیل یہ ہے کہ جب سکران کا کفر وارتداد معتبر نہیں ہے تو اس کی طلاق کیونکر معتبر ہوگی، نیز جب سکران غیر متعدی کی طلاق واقع نہیں ہوتی تو سکران متعدی کی طلاق کیونکر معتبر ہوگی۔

یہاں تک فریقین کے پیش کردہ دلائل کا خلاصہ ہوا، دونوں گروہ کے دلائل میں غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ پہلے گروہ کے دلائل زیادہ قوی ہیں اور قرآن وسنت کے اشارات اور دیگر نتائج سے قائلین وقوع ہی کی تائید ہوتی ہے، رہے دوسرے گروہ کے دلائل تو بعض کی حیثیت شبہات کی ہے اور بعض دلائل اگرچہ صحیح ہیں لیکن قائلین وقوع کے دلائل کی موجودگی میں ان میں تاویل لازم ہے، جس کی تائید تابعین کے آثار سے ہوتی ہے تا کہ دونوں متضاد اقوال میں تطبیق ہوجائے۔

☆☆☆

# سماجی مشکلات کی وجہ سے طلاق سکران کے عدم وقوع کا حکم

مولانا بدر احمد مجیبی ندوی[1]

نشہ کی حالت میں دی گئی طلاق کے حکم میں عہد صحابہ سے ہی اختلاف چلا آرہا ہے، بعض صحابہ کرام اس کے وقوع کے قائل تھے اور بعض عدم وقوع کے۔

صحابہ میں سے حضرت عمر فاروقؓ کے بارے میں روایات ملتی ہیں کہ انہوں نے سکران کی طلاق کو نافذ قرار دیا ہے، چنانچہ مصنف ابن ابی شیبہ میں مذکور ہے:

''عن أبي لبيد أن عمر أجاز طلاق السكران بشهادة النسوة'' (مصنف ابن ابی شیبہ ۷۵/۴)۔

اسی طرح حضرت علیؓ کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ بھی طلاق سکران کے وقوع کے قائل تھے (مرقاۃ شرح مشکاۃ ۲۸۹/۶)۔

حضرت عثمان غنیؓ کے بارے میں صراحت ملتی ہے کہ وہ سکران کی طلاق کو واقع قرار نہیں دیتے تھے، اسی طرح حضرت عبداللہ بن عباسؓ بھی سکران کی طلاق کے عدم وقوع کے قائل تھے، صحیح بخاری میں تعلیقاً مذکور ہے:

''وقال عثمان: ليس لمجنون ولا لسكران طلاق، وقال ابن عباس: طلاق السكران والمستكره ليس بجائز'' (صحیح بخاری ۷۹۳/۲)۔

تابعین کے عہد میں دونوں قول کے قائلین نظر آتے ہیں اور دونوں طرف کثیر جماعت ہے، طلاق سکران کے وقوع کے قائل تابعین میں درج ذیل حضرات ہیں۔

عمر بن عبدالعزیز، عکرمہ، قاسم بن محمد، طاؤس، ربیعۃ الرائی، ابو الشعثاء، شعبی، عطاء بن رباح وغیرہ۔ حضرات مجتہدین میں بھی دونوں فریق موجود ہیں، قائلین وقوع میں امام ابوحنیفہ، امام مالک، امام سفیان ثوری، امام شافعی، امام ابو یوسف، امام محمد وغیرہ ہیں اور عدم وقوع کے قائلین میں امام لیث بن سعد، امام احمد بن حنبل، امام اسحاق بن راہویہ، امام زفر، امام ثور وغیرہ ہیں (فتح الباری ۳۹۱/۹، فتح القدیر ۳۴۵/۳، شرح نقایہ لعلی القاری ۱۳۶۰۸، نیل الأوطار ۲۳۵/۶، المغنی ۱۱۵/۷)۔

ائمہ اربعہ کے اقوال ان کے مسلک کی کتابوں سے پیش کئے جارہے ہیں تاکہ خود اپنے مسلک کی کتابوں سے طلاق سکران کے سلسلہ میں ائمہ کے اقوال واضح طور سے معلوم ہوجائیں۔

**حنفیہ**...... حنفیہ کے نزدیک اگر کسی شخص نے اپنی مرضی سے بلا ضرورت حرام مسکر چیز کا استعمال کیا جس سے اس کو نشہ آگیا اور اس نے اس کے نشہ میں بیوی کو طلاق دیدی تو یہ طلاق واقع ہوجائے گی اور اگر مباح چیز کے استعمال سے نشہ آگیا یا اضطراری حالت میں مسکر چیز استعمال کی یا اس کو زبردستی پلادی گئی اور اس نے اس کے نشہ میں بیوی کو طلاق دیدی تو ایسے شخص کی طلاق واقع نہیں ہوگی (خلاصۃ الفتاویٰ ۷۵/۲، بدائع الصنائع ۹۹/۳، فتح القدیر ۳۴۸/۳)۔

**مالکیہ**...... امام مالک کے نزدیک بھی ممنوع سبب سے جس کو نشہ آیا ہے اس کی طلاق واقع ہوجائے گی، اسی طرح حدود وقصاص وغیرہ کے احکام اس پر نافذ ہوں گے اور سبب مباح سے نشہ ہوا ہے تو اس طرح طلاق واقع نہیں ہوگی بلکہ وہ مجنون کے مثل ہوگا (الکافی لابن عبدالبر ۲۶۲، بدایۃ المجتہد ۹۵/۲، حاشیۃ الصاوی علی الشرح الصغیر ۵۴۳/۲، کتاب الأم ۲۳۵/۵، السراج الوہاج علی متن المنہاج ۴۰۸)۔

**حنابلہ**...... امام احمد بن حنبل کے طلاق سکران کے بارے میں تین اقوال ملتے ہیں: ایک قول وقوع کا ہے جس کو ابوبکر خلال وغیرہ نے اختیار کیا ہے، دوسرا قول عدم وقوع سے متعلق ہے جس کو ابوبکر عبدالعزیز نے اختیار کیا ہے اور تیسرا توقف کا ہے کہ اس میں عہد صحابہ سے ہی اختلاف منقول ہے، اس لئے اس میں توقف کیا

[1] استاذ المعہد العالی للتدریب فی القضاء والافتاء پھلواری شریف۔

جائے اور کوئی قول اختیار نہ کیا جائے، علامہ ابن قدامہ حنبلی پہلے وقوع کے قائل تھے مگر بعد میں انہوں نے عدم وقوع کی طرف رجوع کرلیا تھا (المغنی ۷/۱۱۵، اعلام الموقعین ۴/۴۸)۔

مذاہب اربعہ کی ان کتابوں سے یہ وضاحت ہوجاتی ہے کہ حنفیہ، مالکیہ، شافعیہ، کے نزدیک اگر سکر ممنوع سبب سے ہوا ہے تو سکران کی طلاق واقع ہوجاتی ہے اور حنابلہ کے نزدیک سکران کی طلاق واقع نہیں ہوتی، بعد کے فقہاء کی ایک تعداد نے عدم وقوع کے قول کو اختیار کیا ہے، حنفیہ میں سے امام زفر، امام طحاوی، امام کرخی، فقیہ محمد بن مسلمہ وغیرہ اس طلاق کے متعلق عدم وقوع کے قائل ہیں۔ شافعیہ میں سے امام مزنی بھی عدم وقوع کے قائل ہیں، اسی طرح ابن حزم، ابن تیمیہ اور ابن قیم بھی عدم وقوع کے قائل ہیں۔

## قائلین وقوع کے دلائل

فریق اول یعنی سکران کے وقوع کے قائل فقہاء کرام کے دلائل حسب ذیل ہیں:

''الطلاق مرتان فإمساك بمعروف أو تسريح بإحسان- إلى قوله تعالى- فإن طلقها فلا تحل له من بعد حتى تنكح زوجا غيره'' (سورۂ بقرہ ۲۲۹-۲۳۰)۔

یہ آیت عام ہے، اس میں تمام طرح کے طلاق دینے والے شامل ہیں، ان کی طلاق واقع ہوجائے گی، اس میں سے بعض افراد حدیث کے ذریعہ خاص کئے گئے ہیں، وہ اس حکم سے خارج ہیں ان کی طلاق واقع نہیں ہوگی:

''رفع القلم عن ثلاثة: عن النائم حتى يستيقظ وعن الصبى حتى يبلغ وعن المعتوه حتى يعقل'' (رواه الترمذى و ابوداؤد، مشكاة ۱،۲۸۴)۔

اس حدیث کی رو سے سونے والے، مجنون اور صبی اس حکم سے خارج ہوجاتے ہیں، ان کی دی ہوئی طلاق واقع نہیں ہوگی، ان کے علاوہ سب کی طلاق واقع ہوگی، اس لئے سکران کی طلاق بھی واقع ہوجائے گی۔

صحابہ کرام میں حضرت عمر فاروقؓ اور حضرت علیؓ کے آثار: یہ حضرات طلاق سکران کے وقوع کے قائل تھے۔

سکران مکلف ہے، کیونکہ اس بات پر اتفاق ہے کہ اگر وہ قذف کرے گا تو اس پر حد جاری ہوگی، کسی کو قتل یا زخمی کرے گا تو قصاص لیا جائے گا، جبکہ غیر مکلف پر حدود جاری نہیں ہوتے، جب وہ مکلف ہے تو مکلف کی طلاق واقع ہوتی ہے، اس لئے سکران کی طلاق بھی واقع ہوگی۔

وہ شرائع کا مخاطب ہے، کیونکہ سکر کی حالت میں بھی اس پر نماز وروزہ وغیرہ فرض ہیں، نشہ اترنے کے بعد وہ نمازیں پوری کرے گا۔

سکران کی عقل کا زوال معصیت کی وجہ سے ہوا ہے، اس نے معصیت کا کام کیا ہے یعنی اپنی مرضی سے بلا ضرورت شراب پی ہے، جس سے اس کو نشہ آگیا ہے، اس لئے اس کی عقل کے زوال کا شرعاً اعتبار نہیں کیا گیا ہے اور اس کو قائم العقل کے مثل قرار دیا گیا ہے اور جب وہ قائم العقل کے مثل ہے تو اس کے تمام تصرفات نافذ ہوں گے۔

## دلائل کا تجزیہ

پہلی دلیل میں آیت قرآنی کے عموم سے استدلال کیا گیا ہے، اس پر یہ اشکال ہوتا ہے کہ اس کو عام ماننے کی صورت میں مباح چیز کے سکر میں دی گئی طلاق بھی واقع ہونی چاہئے، اسی طرح اکراہ یا اضطرار کی صورت میں نشہ آجانے پر دی گئی طلاق بھی واقع ہونی چاہئے جس کا کوئی قائل نہیں ہے۔

دوسری دلیل میں بعض صحابہ کرام یعنی حضرت عمرؓ اور حضرت علیؓ کے وقوع کے قول سے استدلال کیا گیا ہے، اس پر یہ اشکال ہے کہ دوسرے صحابہ عدم وقوع کے بھی قائل ہیں۔

بقیہ تینوں دلیلیں قیاس سے متعلق ہیں:

۱- سکران کو زجراً مکلف بنایا گیا ہے، اس لئے اس کے تمام تصرفات نافذ ہوں گے، اس پر اشکال یہ ہے کہ پھر تو ان کے بھی تمام تصرفات درست ہونے

چاہئیں جس کا کوئی قائل نہیں ہے۔

سکران کو شرائع کا مخاطب بنایا گیا ہے، نماز وروزہ اس کو افاقہ کے بعد ادا کرنا ہے، اس پر اشکال یہ ہے کہ یہ تو سونے والے پر بھی لازم ہے، وہ بھی نیند سے بیداری کے بعد فرائض ادا کرے گا، لیکن نیند میں اس کی دی ہوئی طلاق واقع نہیں ہوتی، اسی طرح سکران کی طلاق بھی واقع نہیں ہونی چاہئے۔

سکران کی عقل کا زوال معصیت کی وجہ سے ہوا ہے، اس لئے اس کو قائم العقل قرار دیا گیا ہے، اس پر یہ اشکال ہے کہ اس زجر کی کیا ضرورت ہے، شریعت نے خود اس پر حد خمر جاری کی ہے، پھر ایک اور سزا نافذ کرنا اس پر اضافہ ہے جو درست نہیں ہے اور نہ اس کی کوئی نظیر ہے۔

## قائلین عدم وقوع کے دلائل

فریق دوم یعنی طلاق سکران کے عدم وقوع کے قائل فقہاء کرام کے دلائل درج ذیل ہیں:

"یایها الذین آمنوا لا تقربوا الصلاة وأنتم سكارى حتى تعلموا ما تقولون" (سورہ نساء: ۴۳)۔

اس آیت میں حالت سکر میں نماز پڑھنے کی ممانعت کی گئی ہے اور حکم ہوا ہے کہ جب اپنی کہی ہوئی بات سمجھنے لگو تب نماز پڑھو، یہ اس پر واضح دلیل ہے کہ سکران یہ نہیں سمجھتا کہ وہ کیا کہہ رہا ہے، اس کے اندر فہم کی صلاحیت نہیں رہتی، ایسا شخص جو سمجھنے کی صلاحیت نہیں رکھتا وہ مکلف کیسے ہوسکتا ہے، مکلف ہونے کے لئے فہم کی صلاحیت کا ہونا شرط ہے۔

حضرت ماعز اسلمیؓ کی مشہور حدیث ہے کہ جب انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس زنا کا اقرار کیا تھا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ان کا منہ سونگھ کر دیکھو کہیں یہ نشہ میں تو نہیں ہیں، کسی صحابی نے ان کے منہ کو سونگھ کر خبر دی کہ یہ نشہ میں نہیں ہیں تو ان پر حد جاری کی گئی، اس سے معلوم ہوا کہ اگر وہ نشہ میں ہوتے تو ان کا اقرار معتبر نہ ہوتا اور جب نشہ کا اقرار معتبر نہیں ہے تو نشہ کی طلاق بھی معتبر نہیں ہونی چاہئے، کیونکہ اقرار اور طلاق دونوں کا تعلق اقوال سے ہے۔

صحابہ کرام میں سے حضرت عثمان غنیؓ اور حضرت عبداللہ بن عباسؓ کے آثار: یہ حضرات طلاق سکران کے عدم وقوع کے قائل تھے۔

سکران کی عقل زائل ہوتی ہے اور مکلف ہونے کے لئے عقل شرط ہے، عقل نہ ہونے کی وجہ سے ہی صبی، مجنون، بیہوش، سونے والے کی طلاق واقع نہیں ہوتی، زائل العقل ہونے کی وجہ سے ہی سکران کا ارتداد بھی درست نہیں ہے، اس لئے اس کی طلاق بھی واقع نہیں ہونی چاہئے۔

معصیت کی وجہ سے کسی عمل کا اصل حکم تبدیل نہیں ہوتا، مثلاً کسی شخص نے اپنا پیر قصداً توڑ لیا ہے اور وہ قیام پر قادر نہیں ہے تو وہ بیٹھ کر نماز پڑھے گا، اس سے قیام ساقط ہوجائے گا، اسی طرح کسی شخص نے خودکشی کی کوشش کی جس سے اس کی زندگی تو بچ گئی لیکن جنون طاری ہوگیا تو اس پر مجنون کا حکم جاری ہوگا اور وہ غیر مکلف قرار دیا جائے گا، اگر کسی نے چوری یا ڈاکہ زنی کی نیت سے سفر کیا تو اس کو سفر کی شرعی سہولت حاصل ہوگی، وہ نماز قصر کرے گا، اسی طرح سکران مفقود العقل ہوتا ہے، خواہ اس نے اپنی مرضی سے نشہ استعمال کیا ہو، اس کا حکم بھی مفقود العقل لوگوں کی طرح ہونا چاہئے، اس کی طلاق واقع نہیں ہونی چاہئے۔

## دلائل پر تبصرہ

آیت قرآنی سے استدلال پر یہ اشکال ہے کہ یہ آیت تحریم خمر سے قبل کی ہے اور یہ سکران کی طلاق واقع نہ ہونے پر صریح نہیں ہے، حدیث ماعز پر یہ اشکال ہے کہ اس سے بھی طلاق سکران کے عدم وقوع کی صراحت نہیں ہوتی ہے، البتہ اس سے اقرار سکران کے معتبر نہ ہونے کا مفہوم نکلتا ہے۔

حضرت عثمانؓ اور حضرت ابن عباسؓ کے آثار سے استدلال پر یہ کہا جاسکتا ہے کہ اس کے مقابلہ میں حضرت عمرؓ اور حضرت علیؓ کے آثار وقوع کے بارے میں بھی موجود ہیں، بقیہ دلیلیں قیاس سے متعلق ہیں، ان کے بارے میں فریق اول یہ کہہ سکتا ہے کہ قیاس کے اعتبار سے تو طلاق نہیں ہونی چاہئے تھی، لیکن بطور سزا طلاق واقع مانی جاتی ہے۔

دونوں فریق کے دلائل کے جائزہ سے یہ بات سامنے آتی ہے کہ دونوں فریق میں سے کسی کے پاس قرآن سے کوئی صریح دلیل نہیں ہے، اسی طرح کوئی حدیث مرفوع صحیح جو اس باب میں صریح ہو موجود نہیں ہے، جہاں تک صحابہ کرام کے آثار کا تعلق ہے تو دونوں طرح کے آثار موجود ہیں، اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ان کے پیش نظر بھی کوئی نص نہیں تھی، یہ بھی اجتہاد وقیاس پر ہی مبنی ہیں، اس لئے اب مسئلہ قیاس پر ہی آجاتا ہے، دونوں فریق قیاس سے کام لیتے ہیں۔

## موجودہ حالات کا تقاضہ

ہم دلائل کے قوت وضعف سے قطع نظر کرکے یہ جائزہ لیں کہ موجودہ حالات کے پیش نظر سکران کی طلاق کے بارے میں کیا فتوی ہونا چاہئے۔

جو فقہاء کرام طلاق سکران کے وقوع کے قائل ہیں، وہ اس کو شوہر کے لئے بطور سزا نافذ کرتے ہیں کہ اس سے شوہر کو اپنی غلطی کا احساس ہوگا اور وہ آئندہ شراب نوشی سے پرہیز کرے گا، فقہاء کرام کے زمانے کی حد تک تو یہ فیصلہ درست تھا کہ اس زمانے کے ماحول کے لحاظ سے واقعی اس کو عبرت ہوتی تھی اور عورتوں کے لئے بھی زیادہ پریشانی نہیں تھی، بیوہ اور مطلقہ عورتوں کی شادیاں عام طور سے ہوجایا کرتی تھیں۔

لیکن موجودہ ماحول میں جبکہ جہیز ومطالبات جیسی ہندوانہ رسم ورواج کی وجہ سے کنواری لڑکیوں کی شادیوں میں بھی دقتیں پیش آرہی ہیں، بیوہ اور مطلقہ عورتوں کی شادیاں انجام دینا تو بہت دشوار اور مشکل ترین مسئلہ بن گیا ہے، اگر سکران کی طلاق کو واقع مانیں تو شوہر کو کوئی سزا نہیں ملتی، وہ بڑے آرام سے دوسری شادی کرلیتا ہے اور ساری سزا اس کی معصوم اور بے قصور بیوی پر عائد ہوجاتی ہے، اور وہ زندگی بھر کے اس عذاب کو برداشت کرنے کے لئے تنہا رہ جاتی ہے، فقہاء کرام نے جس مقصد کے پیش نظر اس کو نافذ کیا تھا وہ فوت ہوچکا ہے، اب یہ طلاق شوہر کے بجائے اس کی بے قصور بیوی کے لئے سزا بن چکی ہے۔

ایسے حالات میں حنفیہ میں سے ہی امام زفر، فقیہ محمد بن مسلمہ، امام طحاوی اور امام کرخی کے قول کو اختیار کرکے اس پر فتوی دینا بہت مناسب معلوم ہوتا ہے اور اندازہ ہوتا ہے کہ صاحب درمختار علامہ حصکفی نے بھی کچھ ایسے ہی حالات کے پیش نظر تاتارخانیہ کے حوالہ سے امام طحاوی اور امام کرخی کے عدم وقوع کے قول کو مفتی بہ بتایا ہے۔

''ولم يوقع الشافعي طلاق السكران، واختاره الطحاوي والكرخي، وفی التاتارخانية عن التفريد: والفتویٰ عليه''۔

تاتارخانیہ کی عبارت یہ ہے: ''وكان الشيخ أبو الحسن الكرخي يختار أنه لا يقع شئی وهو قول الطحاوي وأحد قولي الشافعي وفی التفريد: والفتوی عليه''۔

اس لئے میری ناقص رائے یہی ہے کہ موجودہ حالات کے پیش نظر عدم وقوع کے قول کو اختیار کیا جائے اور اسی پر فتوی دیا جائے، خصوصاً جبکہ حنفیہ میں سے متعدد متقدمین فقہاء بھی اس کے قائل مل جاتے ہیں اور صاحب درمختار بھی اس کی طرف مائل نظر آتے ہیں۔

☆☆☆

# شریعت کی نگاہ میں طلاق سکران

مولانا محمد ثناء الہدیٰ قاسمی [1]

اسلام میں نکاح کی حیثیت ایک پاکیزہ اور مستحکم رشتہ کی ہے اور استحکام کو متاثر کرنے والی ساری چیزوں پر شریعت کی نگاہ سخت ہے، اسی لئے زن وشو کے رشتوں کی استواری کے لئے قدم قدم پر زوجین کو خصوصی ہدایات دی گئیں اور اس رشتہ کو ختم کرنے والے الفاظ کے مذاق کو بھی حقیقت پر محمول کرکے یہ پیغام دیا کہ اسے عام حالات میں زبان پر نہ لایا جائے اور ہر ممکن گریز کیا جائے، اب اگر ان تاکیدی احکامات کے باوجود کوئی اس کا خیال نہیں رکھتا اور ارادی طور پر ممنوعہ اشیاء کو استعمال کرکے بے قابو ہوجاتا ہے اور اس حالت میں یا معمول کی زندگی میں ان کلمات کو استعمال کرکے اپنے کو ضیق اور مصیبت میں ڈالتا ہے تو شریعت ایسے لوگوں سے کوئی ہمدردی نہیں رکھتی اور اس کا نفاذ ضروری سمجھتی ہے۔

شریعت ان تمام حضرات کو معذور سمجھتی ہے جنہیں اس ''ابغض المباحات'' کو مجبوراً اپنانا پڑتا ہے، لیکن اس کو اپنانے والوں کی ایک بڑی تعداد وہ ہوتی ہے جو نشہ کی حالت میں غیر ضروری طور پر اسے اپناتے ہیں اور پھر دارالافتاء کے چکر لگاتے ہیں کہ تعلقات کی بقا کی کوئی شکل نکل آئے۔

اس سلسلہ میں فقہاء کا موقف یہ ہے کہ اگر نشہ مباح چیزوں کے استعمال سے ہوا ہے یا ناواقفی کی وجہ سے کسی ایسی چیز کے استعمال سے جسے نشہ آور نہیں سمجھا گیا یا بغرض علاج استعمال کیا گیا اور نشہ ہوگیا یا نشہ آور چیز کے استعمال خصوصاً شراب کے استعمال کے لئے جبر کیا گیا اور نشہ ہوگیا اور اس نشہ کی حالت میں طلاق دیدیا تو یہ طلاق بالاتفاق نہیں ہوگی، شرح الکبیر میں ہے:

''سواء زال بجنون أو إغماء أوشرب دواء أو إكراه على شرب الخمر أو شرب مايزيل عقله أو لم يعلم أنه مزيل للعقل فكل هذا يمنع وقوع الطلاق رواية واحدة و لانعلم فيه خلافاً'' (شرح الكبير مع المغنى ۸.۲۳۸)۔

(خواہ جنون کی وجہ سے یا غشی طاری ہوجانے کی وجہ سے یا کسی دوا کے پینے کی وجہ سے عقل زائل ہوگئی ہو یا یہ کہ شراب کے پینے پر مجبور کردیا گیا ہو یا یہ کہ اس نے ایسی چیز نوش فرمالی جس کی وجہ سے اس کی عقل جاتی رہی یا یہ کہ اس نے انجانے میں کسی چیز کو پی لیا اور اسے یہ نہیں معلوم کہ وہ عقل کو زائل کردینے والی ہے، تو یہ تمام چیزیں ایک روایت کے مطابق طلاق کے واقع ہونے میں مانع ہونگی اور ہمیں اس سلسلہ میں کسی اختلاف کا علم نہیں ہے)۔

ان صورتوں کے علاوہ کسی نے محض سرور ومستی کے لئے بلاضرورت شراب پی لیا، بھنگ وغیرہ کھالیا اور نشہ کی حالت میں طلاق دیدیا تو یہ طلاق جمہور فقہاء کے نزدیک نافذ ہوجائے گی حضرت علیؓ حضرت ابن عباسؓ اور حضرت معاویہؓ سے یہی منقول ہے، سعید ابن مسیب، عطاء مجاہد، ابن سیرین، شعبی، امام مالک، امام ابوحنیفہ اور صاحبین کا مذہب نیز امام شافعی کا ایک قول یہی ہے کہ نشہ کی حالت میں طلاق واقع ہوجائے گی، بدایۃ المجتہد میں ہے:

''وأما طلاق السكران فالجمهور من الفقهاء على وقوعه'' (بداية المجتهد ۲.۶۲-۶۱)۔

(جہاں تک طلاق سکران کے واقع ہونے کی بات ہے تو جمہور فقہاء اس کے وقوع کے قائل ہیں)۔

''يقع طلاقه اختارها أبوبكر الخلال والقاضي وهو مذهب سعيد بن المسيب وعطاء ومجاهد والحسن وابن سيرين والشعبي والنخعي وميمون بن مهران والحكم ومالك والثوري والاوزاعي والثاني في أحد قوليه وابن شبرمة وأبي حنيفه وصاحبيه وسليمان بن حرب'' (المغني ۸.۲۵۵)۔

(طلاق سکران واقع ہوجائے گی، اس بات کو ابوبکر خلال اور قاضی نے اختیار کیا ہے، یہی مذہب سعید بن مسیب، عطاء، مجاہد، حسن ابن سیرین، شعبی، نخعی،

---

[1] نائب ناظم، امارت شرعیہ پھلواری شریف پٹنہ۔

میمون بن مہران، حکم، مالک، ثوری اور اوزاعی کا بھی ہے اور امام شافعی کا بھی ایک قول یہی ہے، ابن شبرمہ، امام ابوحنیفہ ان کے صاحبین اور سلیمان بن حرب نے بھی طلاق کے واقع ہوجانے ہی کو اختیار کیا ہے۔

ان حضرات کی دلیل ایک تو حضرت ابن عباسؓ کا وہ اثر ہے، جس کے الفاظ ”طلاق السكران جائز“ منقول ہیں، دوسری وہ حدیث ہے جس کے الفاظ ”كل طلاق جائز إلا طلاق المعتوه المغلوب على عقله“، حدیث کی مختلف کتابوں میں ذکر کئے گئے ہیں (مشکوٰۃ ۲/ ۲۸۴)۔

لیکن ایک جماعت نے نشہ کی طلاق کو درست نہیں قرار دیا ہے اور واقع نہیں مانا ہے ان میں حضرت عثمان غنیؓ کا نام سرفہرست ہے۔ ان کے علاوہ عمر بن عبد العزیز، قاسم، طاؤس، ربیعہ، یحییٰ الانصاری، لیث، اسحاق، امام احمد بن حنبل، ابن حزم ظاہری، حافظ ابن قیم، امام طحاوی، ابوالحسن کرخی اور شوافع میں مزنی کا بھی مذہب ہے کہ حالت نشہ میں طلاق واقع نہیں ہوگی، بدایۃ المجتہد میں ہے:

”قال قوم: لايقع. مفهوم المزني وبعض أصحاب أبي حنيفة ... وبه قال داؤد وأبوثور وإسحاق وجماعة من التابعين أعني أن طلاقه ليس يلزم“ (بداية المجتهد ۲،۶۲-۶۱)۔

(ایک جماعت کا کہنا ہے جن میں مزنی اور بعض اصحاب امام ابوحنیفہ بھی ہیں۔۔۔ اور اسی کے قائل داؤد، ابوثور، اسحاق اور تابعین کی ایک جماعت بھی ہیں یعنی یہ کہ اس کی طلاق واقع نہیں ہوگی)۔

المغنی میں ہے: ”لايقع طلاقه اختارها أبوبكر عبد العزيز وهو قول عثمان ومذهب عمر بن عبد العزيز والقاسم وطاؤس وربيعة ويحيى الأنصاري والليث والعنبري وإسحاق وأبي ثور والمزني“ (المغني ۸،۲۵۶)۔

(اس کی طلاق واقع نہیں ہوگی اسے ابوبکر عبدالعزیز نے اختیار کیا اور یہی قول عثمانؓ کا ہے۔ نیز عمر بن عبدالعزیز، قاسم، طاؤس، ربیعہ، یحییٰ انصاری، لیث، عنبری، اسحاق، ابوثور اور مزنی کا بھی یہی مسلک ہے)۔

ان حضرات کی دلیل حضرت عثمانؓ کا وہ اثر ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ پاگل اور نشہ باز کی طلاق واقع نہیں ہوگی، بعض اہل علم نے تو یہاں تک کہہ دیا ہے کہ صحابہ کرام میں سے کوئی بھی حضرت عثمانؓ کا مخالف نہیں تھا، بدایۃ المجتہد میں ہے:

”وثبت عن عثمان بن عفان ﷺ أنه كان لايرى طلاق السكران وزعم بعض أهل العلم لامخالف لعثمان في ذلك من الصحابة“ (بداية المجتهد ۲،۶۲)۔

(حضرت عثمان بن عفان سے یہ ثابت ہے کہ وہ طلاق سکران کے واقع ہونے کے قائل نہیں تھے اور بعض اہل علم کا یہ بھی خیال ہے کہ صحابہ کرام میں سے کوئی بھی ان کے مخالف نہیں تھے)۔

المغنی میں ہے: ”قال ابن المنذر هذا ثابت عن عثمان ولا نعلم أحداً من الصحابة خالفه“ (المغني ۸،۲۵۶)۔

(ابن منذر نے کہا ہے کہ حضرت عثمانؓ سے یہ ثابت ہے اور ہمیں یہ نہیں معلوم کہ صحابہ کرام میں کوئی ان کا مخالف بھی تھا)۔

اس تفصیل سے یہ بات واضح ہوجاتی ہے کہ دلائل دونوں فریق کے پاس ہیں اور تحقیق، تنقیح اور تنقید کے بعد ہر فریق دوسرے کے دلائل کو کمزور سمجھ رہا ہے۔
جن حضرات نے عدم وقوع طلاق کا فتویٰ دیا ہے، انہوں نے مجنون اور سکران کو ایک ہی حکم میں رکھا ہے، کیونکہ دونوں فاقد العقل ہیں اور مکلف قرار دینے کے لئے عقل کا ہونا ضروری ہے، لیکن واقعہ یہ ہے کہ دونوں ایک نہیں ہیں، اس لئے کہ مجنون کا فساد عقل قدرتی ہوتا ہے جس میں اس کے قصد وارادہ کو دخل نہیں ہوا کرتا، جبکہ سکران بقید ہوش وحواس بلکہ برضا ورغبت اپنے عقل میں فساد پیدا کرتا ہے گویا اس نے شراب نوشی کر کے ایک جرم کا ارتکاب کیا اور اس جرم کے اثرات سے نشہ ہوا اور اس نے اس کے زیر اثر طلاق دیدیا، احناف کے یہاں چونکہ جرم کی وجہ سے کسی عمل کا اصل حکم ساقط نہیں ہوتا، اس لئے جرم کی وجہ سے بلکہ اس کے زیر اثر طلاق دینے کا جو عمل اس نے کیا ہے وہ لغو قرار نہیں دیا جاسکتا، بلکہ وہ نافذ ہوگا۔

دوسری وجہ یہ ہے کہ نشہ میں عقل وحواس اتنے مختل نہیں ہوتے جتنے جنون میں ہوتے ہیں، اسی لئے مجنون کو پتہ نہیں ہوتا کہ وہ کیا کہہ رہا ہے اور کس کو کہہ رہا ہے۔ جبکہ نشہ باز اتنے ہوش میں تو یقیناً ہوتا ہے جس سے وہ جانتا ہے کہ طلاق بیوی کو ہی دی جاتی ہے ماں کو نہیں، دارالافتاء میں طلاق کے سلسلہ کا جو استفتاء آتا

ہے اور جس میں طلاق نشہ کی حالت میں مذکور ہوتا ہے اس میں یہ بالکل نہیں ہوتا کہ نشہ باز نے ماں، بہن کو بھی طلاق دیدیا۔ جس کا صاف اور سیدھا مطلب یہی تو ہے کہ وہ مجنون کی طرح نہیں ہے، بلکہ اس کے تحت الشعور میں، ہی نہیں شعور میں بھی یہ بات موجود ہے کہ طلاق بیوی کو ہی دی جاتی ہے۔ اس لئے اس واضح فرق کی وجہ سے احقر کی رائے ہے کہ نشہ کی حالت میں دی ہوئی طلاق واقع ہوگی۔

البتہ یہ بات صحیح ہے کہ ہندوستان کے موجودہ حالات میں اس طلاق کے نفاذ سے عورتیں زیادہ متاثر ہوتی ہیں، اور انہیں نا کردہ گناہ کی سزا نکاح ثانی کے دشوار ہونے کی وجہ سے پوری زندگی برداشت کرنی ہوتی ہے خاندان کا شیرازہ منتشر ہوجاتا ہے اور نتیجہ میں جو مصیبتیں آتی ہیں اس کی زد میں معصوم بچے، آتے ہیں، اس کا حل راقم الحروف کے نزدیک یہ نہیں ہے کہ تغیر زمان کی وجہ سے فتویٰ میں تبدیلی کی جائے بلکہ یہ ہے کہ ہم ایک ایسے سماج کی تشکیل کے لئے جدوجہد کریں جس میں شراب کی شناعت اور نشہ کی حرمت لوگوں کے دلوں میں جاگزیں ہو، طلاق ایک ناپسندیدہ لفظ ہو، نشہ تک کی حالت میں زبان پر نہ آئے، مطلقہ اور بیوہ کا نکاح معیوب نہ سمجھا جائے اور تعدد ازدواج بھی ضرورتاً معیوب نہ قرار پائے۔ دراصل خرابی کی جڑ وہاں ہے، فتووں کے بدل دینے سے خرابیاں ختم نہیں ہوجائیں گی اور اگر طلاق کا مسئلہ حل ہوگا تو کچھ دوسرے مسائل پیدا ہوجائیں گے اس لیے:

۱۔ معاشرہ کی حالت کا جو نقشہ کھینچا گیا ہے اس سے کلی اتفاق ہے لیکن احکام شرعی کے بارے میں جو تفصیلات ذکر کی گئی ہیں اس سے جزوی اختلاف کے ساتھ تفصیلی باتیں اوپر درج کردی گئی ہیں۔

۲۔ مقاصد شرع کی رعایت اور مدارج احکام پر نظر رکھتے ہوئے یہ بات سمجھ میں آتی ہے کہ مفتی بہ قول عندالاحناف وقوع طلاق کے فتویٰ کو باقی رکھا جائے اور معاشرہ کی حالت سدھارنے کے لئے مختلف سطح پر جدوجہد کی جائے۔

☆☆☆

# نشہ کی حالت میں طلاق

مولانا سید اسرار الحق سبیلی [1]

۱۔ طلاق سکران سے متعلق سوالنامہ میں معاشرہ کی جو حالت اور تفصیلات لکھی گئی ہیں، راقم الحروف کو اس سے مکمل اتفاق ہے۔

۲۔ طلاق سکران سے متعلق احکام و دلائل بیان کرنے سے پہلے بہتر معلوم ہوتا ہے کہ طلاق کی حکمت و مصلحت پر کچھ روشنی ڈالی جائے۔

## طلاق کی مصلحت:

نکاح ایک مضبوط اور پائدار رشتہ ہے، جس رشتہ میں بندھ کر مرد و عورت سکون و راحت کا سامان فراہم کر لیتے ہیں، اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

''ومن آياته أن خلق لكم من أنفسكم أزواجا لتسكنوا إليها وجعل بينكم مودة ورحمة'' (الروم: ۲۱)۔

(اس کی نشانیوں میں سے یہ ہے کہ اس نے تمہارے لئے تمہاری جنس کی بیویاں بنائیں، تاکہ تم کو ان کے پاس آرام ملے، اور تم میاں بیوی میں محبت اور ہمدردی پیدا کی)۔

لیکن اگر نکاح میں رہنے کے باوجود زوجین کا سکون غارت ہو جائے، ایک دوسرے سے بیزار ہو جائیں، ایک دوسرے کو برداشت کرنے کا جذبہ ختم ہو جائے، مزاج میں ہم آہنگی کی کوئی صورت نہ ہو تو دوسرے مذاہب کی طرح اسلام زبردستی اس رشتہ کو باقی رکھنا ضروری نہیں سمجھتا، اسلام میں زوجین کو یہ حق ہے کہ وہ خوش گواری کے ساتھ ایک دوسرے سے علاحدہ ہو سکتے ہیں، شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ (۱۱۱۴۔۱۱۷۶ھ) لکھتے ہیں:

''فإنه قد يصير الزوجان متناشزين، إما لسوء خلقهما، أو لطموح عين أحدهما إلى حسن إنسان، أو يضيق معيشتهما، أو لخرق واحد منهما ونحو ذلك من الأسباب، فيكون إدامة هذا النظم مع ذلك بلاء عظيما وحرجا'' (حجة الله البالغة ۲/۱۳۹۸، ط: ديوبند)۔

(کبھی ایسا ہوتا ہے کہ زوجین ایک دوسرے کی بات نہیں مانتے، اس کی وجہ یا تو ان کی بداخلاقی ہوتی ہے، یا ان میں سے کوئی کسی اجنبی شخص کے حسن کی طرف رغبت کرنے لگتا ہے، یا رزق کی تنگی اور کسی کی حماقت وغیرہ اس کے اسباب ہوتے ہیں، لہٰذا ان قباحتوں کے ساتھ اس رشتہ کا باقی رکھنا بڑی مصیبت اور تنگی کا باعث ہے)۔

## علماء کی آراء

فقہ حنفی کے اہم ترجمان علامہ علاء الدین کاسانیؒ (م: ۵۸۷ھ) لکھتے ہیں:

''وأما السكران إذا طلق امرأته، فإن كان سكره بسبب محظور بأن شرب الخمر أو النبيذ طوعا، حتى سكر وزال عقله، فطلاقه واقع عند عامة الصحابة''۔ (نشہ میں مدہوش شخص جب اپنی بیوی کو طلاق دے دے، تو اگر ناجائز طریقہ پر اس کو نشہ آیا ہو، جیسے اس نے شراب یا نبیذ خوشی سے پی لی، اس کو نشہ آ گیا اور اس کی عقل زائل ہو گئی، تو اکثر علماء و صحابہ کے نزدیک اس کی طلاق واقع ہو گی)۔

''وعن عثمان رضي الله عنه: أنه لا يقع طلاقه، وبه أخذ الطحاوي والكرخي وهو أحد قولي الشافعي'' (بدائع الصنائع ۳/۱۵۸، ط: دیوبند، نیز دیکھئے: البحر الرائق ۳/۲۴۷، رد المحتار ۴/۴۴۴، الاشباہ والنظائر ۳۱۰)۔

---

[1] جامعۃ القرآن، اکبر باغ حیدر آباد۔

(سیدنا عثمانؓ سے منقول ہے کہ اس کی طلاق واقع نہیں ہوگی، اسی کو امام طحاوی اور کرخی نے اختیار کیا ہے، امام شافعی کا ایک قول بھی یہی ہے)۔

فقہ حنفی کے دوسرے اہم ترجمان علامہ برہان الدین مرغینانیؒ رقم طراز ہیں:

''نشہ میں پڑے ہوئے شخص کی طلاق واقع ہو جائے گی، امام کرخی اور طحاوی نے اس بات کو پسند کیا ہے کہ اس کی طلاق واقع نہیں ہوگی، امام شافعی کا ایک قول بھی یہی ہے، کیونکہ عقل کی بنا پر ارادہ صحیح ہوتا ہے، اس کی عقل تو زائل ہوگئی ہے، جیسے بھنگ اور دوا پینے سے عقل زائل ہونے کا حکم ہے، ہمارا کہنا یہ ہے کہ گناہ کی وجہ سے اس کی عقل زائل ہوئی ہے، لہٰذا بطور سزا اس کو صحیح آدمی کے حکم میں رکھا جائے گا، لہٰذا اگر کسی حلال چیز کے پینے سے اس کا سر چکرانے لگے اور اس کی عقل زائل ہو جائے تو ہم نہیں گے کہ اس کی طلاق واقع نہیں ہوگی'' (الہدایہ مع الفتح ۳/ ۴۷۰-۴۷۲)۔

فقہ مالکی کے شارح علامہ احمد دردیر لکھتے ہیں: ''ولو سكر) المكلف سكرا (حراما) كما لو شرب خمراً عمداً مختارا فيلزمه الطلاق ميز أو لم يميز، لأنه أدخل على نفسه، وقيل: إن ميز، وإلا فهو كالمجنون'' (الشرح الصغير ۲/ ۵۴۳، ط: دار المعارف مصر ۱۳۹۲ھ)۔ (اگر مکلف شخص حرام طور پر نشہ میں آجائے، جیسے جان بوجھ کر خوشی سے شراب پی لے، تو اس کی طلاق واقع ہو جائے گی، خواہ اس میں تمیز کی صلاحیت ہو یا نہ ہو، کیونکہ اس نے از خود نشہ کو اپنے اوپر مسلط کیا ہے، ایک قول یہ ہے کہ طلاق کا حکم تمیز کی حالت میں ہے، ورنہ وہ مجنون کے حکم میں ہے)۔

فقہ شافعی کے اہم شارح اور ترجمان علامہ نووی کا بیان ہے: ''اگر کسی کو خمر یا نبیذ پینے کی وجہ سے نشہ آگیا، اس نے نشہ کی حالت میں طلاق دے دی، تو نقل کیا گیا ہے کہ اس کی طلاق واقع ہو جائے گی، امام مزنی نے امام شافعی کے قول قدیم کے بارے میں فرمایا ہے کہ سکران کے ظہار کے بارے میں دو قول ہیں، ہمارے اصحاب کہتے ہیں کہ جب یہ بات ثابت ہے تو طلاق سکران کے بارے میں بھی ان کا دو قول سمجھا جائے گا، ایک یہ کہ اس کی طلاق واقع نہیں ہوگی، امام ربیعہ، لیث، داؤد، ابو ثور اور مزنیؒ کا یہی مذہب ہے، کیونکہ اس کی عقل زائل ہوگئی ہے، وہ پاگل کے مشابہ ہے'' (المجموع شرح المہذب ۱۷/ ۶۲)۔

اور فقہ حنبلی کے شارح علامہ ابن قدامہ (م: ۶۲۰ھ) نقل کرتے ہیں: ''وعن أبي عبد الله رحمه الله في السكران روايات: رواية يقع الطلاق، ورواية لايقع، ورواية يتوقف عن الجواب و يقول: قد اختلف فيه أصحاب رسول الله ﷺ'' (المغني ۷/ ۲۸۹، ط: دار الفكر بيروت)۔ (امام احمد سے طلاق سکران کے بارے میں چند روایات منقول ہیں: ایک روایت یہ ہے کہ طلاق واقع ہو جائے گی، ایک روایت کے مطابق طلاق واقع نہیں ہوگی، ایک روایت میں ہے کہ انہوں نے جواب دینے میں توقف فرمایا اور فرمایا کہ اس بارے میں صحابہ کا اختلاف ہے)۔

حنابلہ کے نزدیک راجح مذہب یہ ہے کہ طلاق سکران واقع نہیں ہوتی ہے، حافظ ابن حجر لکھتے ہیں:

''هذه المسألة هو فيها قولان للعلماء: أصحهما أنه لايقع طلاقه... وهو إحدى الروايتين عن أحمد، اختارها طائفة من أصحابه'' (فتاوى ابن تيميه ۳۳/ ۱۰۲، ط: دار الرحمة قاهرة)۔

اس مسئلہ میں علماء کا دو قول ہیں، زیادہ صحیح یہ ہے کہ اس کی طلاق واقع نہیں ہوگی، یہی ایک روایت امام احمد سے بھی ہے، جس کو ان کے شاگردوں کی ایک جماعت نے اختیار کیا ہے)۔

حافظ ابن قیم نے تو اس بارے میں امام احمد کا رجوع بیان کیا ہے: ''ولذلك رجع الإمام أحمد إلى هذا القول بعد أن كان يفتي بنفوذ طلاقه'' (اعلام الموقعين: ۴/ ۴۸، ط: دار الجيل بيروت)۔

اسی طرح طلاق سکران کے بارے میں علماء کی دو رائے پائی جاتی ہیں، صحابہ میں سیدنا علی، سیدنا معاویہ اور سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہم، تابعین میں سعید بن مسیب، سلیمان بن یسار، زید بن علی، ہادی اور مؤید باللہ اور فقہاء میں امام ابوحنیفہ، صاحبین، امام مالک، ثوری، اوزاعی اور امام شافعی وغیرہ کے نزدیک نشہ والے کی طلاق واقع ہو جاتی ہے۔

لیکن سیدنا عثمان، جابر بن زید، ابن عباس رضی اللہ عنہم (ایک روایت) تابعین میں ابوشعثاء، طاؤس، عکرمہ، مجاہد، قاسم بن محمد اور عمر بن عبدالعزیز اور فقہاء

میں امام ابو یوسف، امام زفر، امام طحاوی، امام کرخی، امام اسحاق، ربیعہ ولیث، داؤد بن علی، ابو ثور، مزنی، ناصر، ابو طالب، ابن سریج اور ابو بکر عبد العزیز وغیرہ کے نزدیک سکران کی طلاق واقع نہیں ہوتی ہے (دیکھئے: المغنی ۷/۲۸۹، المجموع ۱۷/۶۳، اعلام الموقعین: ۴/۴۹)۔

بہتر معلوم ہوتا ہے کہ دونوں فریقین کی دلائل پیش کر دیئے جائیں، تا کہ ان کی روشنی میں کوئی رائے قائم کرنے میں آسانی ہو۔

## قائلین طلاق کے دلائل اور ان کا جائزہ

۱۔ يا أيها الذين آمنوا لا تقربوا الصلاة وأنتم سكارى۔ (النساء: ۴۳) (اے ایمان والو! تم نماز کے پاس کبھی ایسی حالت میں مت جاؤ کہ تم نشہ میں ہو)۔

علامہ ابن ہمام (م: ۶۸۱ھ) کہتے ہیں: "اگر نشہ کی حالت میں خطاب کیا گیا ہے تو یہ نص ہے، اگر خطاب نشہ سے پہلے ہے، تو اس سے یہ لازم آتا ہے کہ وہ نشہ کی حالت میں مخاطب ہے، کیونکہ یہ نہیں کہا جاسکتا کہ اگر تم پاگل ہو جاؤ، تو ایسا نہ کرنا" (فتح القدیر ۳/ ۳۴۷، نیز دیکھئے: المجموع ۱۷/۶۲)۔

اس کا جواب یہ دیا گیا ہے کہ یہاں دراصل نشہ سے روکا گیا ہے، تا کہ نماز کی قریب ہوا جاسکے، نیز یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہاں نشہ میں چور شخص کو نماز سے روکا گیا ہے، چنانچہ آگے کہا گیا حتى تعلموا ما تقولون (یہاں تک کہ تم کو معلوم ہو جائے کہ تم کیا کہہ رہے ہو) اس لفظ سے معلوم ہوا کہ نشہ والا ایسی بات کہتا ہے جس کا اس کو علم نہیں ہوتا، تو جس کا یہ حال ہو وہ مکلف کیسے ہوسکتا ہے، وہ ناسمجھ ہے اور اصول ہے کہ مکلف قرار دینے کے لئے سمجھ شرط ہے (المجموع ۱۷/۶۳)۔

۲۔ "كل طلاق جائز، إلا طلاق المعتوه المغلوب على عقله" (ترمذي ۱/۲۲۶، كتاب الطلاق، باب ما جاء في طلاق المعتوه)۔ (تمام طلاق جائز ہے، سوائے ناسمجھ کے جس کی عقل زائل ہو چکی ہو)۔

علامہ کاسانی نے لکھا ہے کہ قرآن میں طلاق کا بیان مطلق ہے، جس میں سکران اور غیر سکران کے درمیان کوئی فرق نہیں کیا گیا ہے، البتہ حدیث میں جن لوگوں کی طلاق کا اعتبار نہیں کیا گیا ہے، جیسے معتوہ بچہ اور پاگل، تو صرف ان ہی کی طلاق کا اعتبار نہیں ہوگا (بدائع الصنائع ۳/۱۵۹، اور دیکھئے: المغنی ۷/۲۸۹)۔

اس کے جواب میں یہ کہا جاسکتا ہے کہ دوسرے شرعی دلائل سے اگر طلاق سکران ثابت نہ ہو تو آیت وحدیث کے عموم میں تخصیص کی جاسکتی ہے۔

ابو وبرہ کلبی کہتے ہیں کہ خالد نے مجھے سیدنا عمرؓ کے پاس بھیجا، میں مسجد میں ان کے پاس پہنچا، ان کے ساتھ سیدنا عثمان، علی، عبد الرحمن، طلحہ اور زبیر رضی اللہ عنہم موجود تھے، میں نے کہا: خالد کہتے ہیں کہ لوگوں کو خمر کے بارے میں تامل ہے، وہ اس کی سزا معلوم کرنا چاہ رہے ہیں، سیدنا عمر نے کہا: یہ حضرات تمہارے سامنے ہیں ان سے پوچھ لو، سیدنا علیؓ نے کہا: ہم سمجھتے ہیں کہ جب اسے نشہ آجاتا ہے تو بے کار کی باتیں کرنے لگتا ہے، جب بے کار کی باتیں کرنے لگے گا، تو افترا پردازی کرے گا، اور الزام لگانے والے کے لئے اسی کوڑے ہیں، سیدنا عمرؓ نے کہا: انہوں نے جو بات کہی ہے، اسے اپنے ساتھی تک پہنچادو" (المغنی ۷/۲۸۹، المجموع ۱۷/۶۲)۔

گویا صحابہ نے شراب پینے والے کو صحیح آدمی کے حکم میں رکھا، لیکن یہاں یہ کہا جاسکتا ہے کہ صحابہ کی حد مقرر کرنے سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ صحابہ نے اس کو ہوش مند آدمی کی حکم میں رکھا ہے، اگر ایسی بات ہوتی تو خود اس مجلس میں موجود رہتی والے حضرت عثمانؓ شرابی کی طلاق کے قائل ہوتے، جب کہ وہ قائل نہیں ہیں، بلکہ حافظ ابن قیم نے لکھا ہے کہ کسی صحابی سے حضرت عثمانؓ کا اختلاف ثابت نہیں (دیکھئے: اعلام الموقعین ۴/۴۷، فتاوی ابن تیمیہ: ۳۳/۱۰۲)۔

۴۔ انہوں نے اس سے بھی استدلال کیا ہے کہ شراب پینے والا گنہ گار ہے گناہ کی وجہ سے وہ غیر مکلف نہیں سمجھا جاسکتا، اس لئے اس کو قضا نماز پڑھنے کا اور ان چیزوں کا حکم دیا جاتا ہے جو نشہ سے پہلے اس پر واجب تھیں، امام طحاوی نے اس کا جواب دیا ہے کہ فاقد العقل کے احکام مختلف نہیں ہوتے، خواہ اس کی وجہ سے عقل زائل ہوئی ہو یا کسی اور وجہ سے، اسی طرح خواہ کسی وجہ سے نماز میں قیام کرنے سے مجبوری ہو، کوئی فرق نہیں پڑتا، جیسے کسی نے اپنا پاؤں خود ہی توڑ لیا، تو اب اس کے لئے قیام فرض نہیں رہے گا (المجموع ۱۷/۶۴، فتح الباری ۹/۴۸۹)۔

ابن منذر نے قضا نماز پر قیاس کا جواب دیا ہے کہ سونے والے شخص پر نماز کی قضا واجب ہے، لیکن اس کی طلاق واقع نہیں ہوتی، کیونکہ سونے کی حالت میں وہ بالاتفاق غیر مکلف ہے (حوالہ سابق)۔

۵- ان کا استدلال اس لئے بھی ہے کہ احکام کا تعلق اسباب سے ہوتا ہے، یہاں طلاق کا سبب خود طلاق کا تکلم ہے، جیسے جنایات میں ہوتا ہے، اس کا جواب دیا گیا ہے کہ اگر محض طلاق کا تکلم سبب ہے، تو مجنون، سویا ہوا اور ایسے نشہ والے کی بھی طلاق پڑ جانی چاہئے، جس کے نشہ میں آنے میں اس کا کوئی گناہ نہیں ہے۔ (حوالہ سابق)

## مانعین طلاق کے دلائل

۱- ''عن ماعز بن مالك لما جاء إلى النبي ﷺ وأقر أنه زنى أمر النبي ﷺ أن يستنكهوه ليعلموا هل هو سكران أم لا؟'' (بخاری بحوالہ فتاویٰ ابن تیمیہ ۳۳، ۱۰۲)۔ (حضرت ماعز بن مالکؓ جب نبی ﷺ کے پاس آئے اور انہوں نے بدکاری کا اقرار کیا، تو نبی کریم ﷺ نے سونگھنے کا حکم دیا کہ کہیں وہ نشہ کی حالت میں تو نہیں ہیں)؟

حافظ ابن تیمیہ کہتے ہیں کہ اگر وہ نشہ کی حالت میں ہوتے، تو ان کا اقرار درست نہیں ہوتا، جب اس حالت میں اقرار درست نہیں، تو معلوم ہوا کہ اس کے اقوال باطل ہیں، جیسا کہ مجنون کے اقوال کا کوئی اعتبار نہیں (فتاویٰ ابن تیمیہ ۳۳ / ۱۰۲)۔

۲- ''وقال علي: بقرحمزة خواصر شارفي، فطفق النبي ﷺ يلوم حمزة، فإذا حمزة ثمل محمرة عيناه، ثم قال حمزة: وهل أنتم إلا عبيد لأبي، فعرف النبي ﷺ أنه قد ثمل، فخرج وخرجنا معه'' (بخاري ۲، ۷۹۳، كتاب الطلاق: باب الطلاق في الإغلاق والكره)۔ (حضرت علیؓ نے کہا: حضرت حمزہؓ نے میری اونٹنی کی ایڑیاں کاٹ ڈالیں، نبی ﷺ حضرت حمزہؓ پر ملامت کرنے لگے، حضرت حمزہؓ نشہ میں مدہوش تھے، ان کی آنکھیں سرخ ہوگئی تھیں، انہوں نے کہا: تم لوگ میرے والد کے غلام ہو، نبی ﷺ نے جب محسوس کیا کہ وہ نشہ میں چور ہیں، تو آپ ﷺ وہاں سے چلے آئے، ہم بھی آپ ﷺ کے ساتھ چلے آئے)۔

حافظ ابن حجر عسقلانیؒ (۷۷۳-۸۵۲ھ) نے اس حدیث کو قابل استدلال قرار دیا ہے، اور اس پر اعتراض کا جواب بھی دیا ہے:

''یہ ان لوگوں کے لئے قوی تر دلیل ہے جو سکران کو قابل مؤاخذہ نہیں سمجھتے کہ نشہ کی حالت میں اس کی طلاق وغیرہ واقع نہیں ہوتی، مہلب نے اس پر اعتراض کیا ہے کہ اس وقت شراب مباح تھی، لہٰذا اس حالت میں جو کچھ کہا گیا، اس کا حکم بھی ساقط ہوگیا، نیز اسی واقعہ کے سبب شراب حرام کردی گئی ان کا یہ اعتراض محل نظر ہے، کیونکہ اس واقعہ سے صرف یہ ثابت ہوتا ہے کہ حالت نشہ میں کے قول و عمل پر مؤاخذہ نہ ہو، اس لئے کوئی فرق نہیں پڑتا کہ شراب مباح تھی یا نہیں تھی'' (فتح الباری ۹ / ۴۸۸)۔

۳- ''لاتقربوا الصلاة وأنتم سكارى حتى تعلموا ما تقولون'' (النساء: ۴۳)۔
(تم نماز کے قریب ایسی حالت میں نہ جاؤ کہ تم نشہ میں ہو، یہاں تک کہ تم سمجھنے لگو کہ تم کیا کہتے ہو)۔

حافظ ابن تیمیہ نے لکھا ہے کہ جس طرح نشہ کی حالت میں نماز درست نہیں ہوتی، اسی طرح اس آیت کے مطابق طلاق بھی واقع نہیں ہونی چاہئے: (فتاویٰ ابن تیمیہ: ۳۳ / ۱۰۳، نیز دیکھئے فقہ السنہ: ۲ / ۲۱۲)

۴- ''وقال عثمان ؓ: ليس لمجنون ولا لسكران طلاق'' (بخاری ۲، ۷۹۳، وصله ابن أبي شيبة عن شبابة، فتح الباري ۹، ۴۸۹)۔ (سیدنا عثمانؓ نے کہا: پاگل اور نشہ والے شخص کی طلاق نہیں پڑتی)۔

۵- ''وقال ابن عباس: طلاق السكران والمستكره ليس بجائز'' (حوالہ سابق)۔
(سیدنا ابن عباسؓ فرماتے ہیں: نشہ والے اور زبردستی کئے جانے والے شخص کی طلاق جائز نہیں)۔

حافظ ابن تیمیہ اور ان کے شاگرد حافظ ابن قیم کا دعویٰ ہے کہ صحابہ میں سے کسی نے ان دونوں حضرات کے فتویٰ کی مخالفت نہیں کی ہے، اور اسی بنا پر امام احمد نے اسی قول کی طرف رجوع کرلیا: ''ولا يعرف عن رجل من الصحابة أنه خالف عثمان وابن عباس في ذلك، ولذلك رجع الإمام أحمد إلى هذا القول بعد أن كان يفتي بنفوذ طلاقه'' (دیکھئے: اعلام الموقعین: ۴ / ۴۸-۴۹، فتاویٰ ابن تیمیہ: ۳۳ / ۱۰۲)۔

واضح رہے کہ علامہ کاسانی نے بھی دعویٰ کیا ہے کہ اکثر صحابہ کے نزدیک طلاق سکران واقع ہوجاتی ہے، لیکن اس پر انہوں نے نہ کوئی دلیل پیش کی ہے، نہ کسی صحابی کا قول ذکر کیا ہے اور نہ ہی اس سلسلہ میں کوئی توضیح کی ہے۔ (ملاحظہ ہو: بدائع الصنائع: ۳/۱۵۸)

## ۶۔ معتوہ (کم فہم اور نا تدبیر) پر قیاس

''واختاره الطحاوي واحتج بأنهم أجمعوا على أن طلاق المعتوه لا يقع، قال: والسكران معتوه بسكره'' (فتح البارى ۹،۴۸۹)۔ (امام طحاوی نے اس کو اختیار کیا ہے، ان کا استدلال یہ ہے کہ معتوہ کی طلاق واقع نہ ہونے پر علماء کا اتفاق ہے، اسی طرح نشہ والا اپنے نشہ کی وجہ سے معتوہ کے حکم میں ہے)۔

۷۔ ''والقياس الصحيح المحض على زائل العقل بدواء أو بنج أو مسكر هو معذور بمقتضى قواعد الشريعة، فإن السكران لاقصد، فهو أولى بعدم المؤاخذه فمن اللاغى'' (اعلام الموقعين ۴،۴۹)۔

(دوا، بھنگ یا ایسی منشیات کا استعمال کیا، جن میں شرعی قواعد کے مطابق معذور ہے اور اس کی عقل زائل ہوگئی (تو اس کی طلاق واقع نہیں ہوگی) اس کے مطابق صحیح قیاس یہ ہے کہ جان بوجھ کر منشیات استعمال کرنے والے کی بھی طلاق واقع نہ ہو، کیونکہ اس کا ارادہ طلاق دینے کا نہیں ہے، معتوہ کے مقابلہ میں وہ زیادہ نا قابل مؤاخذہ ہے)۔

۸۔ دوسری نظائر سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ سکران کی طلاق واقع نہ ہو، ابن قدامہ لکھتے ہیں:

''من كسر ساقيه جاز له أن يصلى قاعداً، ولو ضربت المرأة بطنها فنفست سقطت عنها الصلاة، ولوضرب رأسه فجن سقط التكليف'' (المغنى ۲۸۹،۷-۲۹۰)۔ (جو خود اپنی پنڈلی توڑ ڈالے، اس کے لئے بیٹھ کر نماز پڑھنا جائز ہے، اگر عورت اپنے پیٹ پر مارے اور اس کو نفاس کا خون آنے لگے، تو اس سے نماز معاف ہوجائے گی، اسی طرح اگر کسی نے اپنے سر پر مارا جس کی وجہ سے وہ پاگل ہوگیا، تو اس پر سے شرعی پابندی اٹھ جائے گی)۔

## طلاق سکران کی وجوہات اور ان کا جائزہ

قائلین طلاق سکران کے نزدیک تین وجوہ پیش نظر ہیں، جیسا کہ علامہ نووی نے ذکر کیا ہے:

''سکران کی نیت کے بارے میں ہمارے اصحاب کا اختلاف ہے: بعض لوگ کہتے ہیں کہ اس کے نشہ کا علم اسی کی طرف سے ہوسکتا ہے، فسق کی بنا پر وہ نشہ کے دعویٰ میں متہم ہے، اس لحاظ سے ظاہر میں تو اس کی طلاق ہوجائے گی، لیکن اللہ تعالیٰ کے نزدیک اور اس شخص کے نزدیک طلاق واقع نہیں ہوگی''۔

جبکہ بعض حضرات کہتے ہیں: بہ طور سختی (تغلیظ) اس کی طلاق واقع شمار کی جاتی ہے، اس کے مطابق اس کا وہ تمام عمل واقع شمار کیا جائے، جس میں سختی ہو، جیسے طلاق، ارتداد، عتق اور حدود اور جس میں تخفیف ہو جیسے نکاح، رجعت اور ہدیہ قبول کرنا، یہ واقع نہ ہوں، بعض حضرات کہتے ہیں: اس کا نشہ میں آنا گناہ ہے، اس لئے نشہ کا حکم ساقط ہوگیا، گویا وہ صحیح آدمی کی طرح ہے، اس کے تمام افعال درست ہوں گے'' (المجموع ۷۱/۶۲)۔

صاحب ہدایہ نے بھی لکھا ہے کہ معصیت کے سبب بہ طور زجر اس کی طلاق واقع سمجھی جائے گی (دیکھئے: ہدایہ مع الفتح ۳/۴۷۲)۔

پہلی وجہ کا جواب یہ ہے کہ نشہ کوئی ایسی مخفی چیز نہیں جس کا دوسروں کو اندازہ نہ ہوسکے، حدیث میں ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے جب یہ جان لیا کہ سیدنا حمزہؓ حالت نشہ میں ہیں، تو ان کے پاس سے ہٹ گئے: ''فعرف النبي ﷺ أنه قد ثمل فخرج'' (بخاری ۲/۷۹۳)۔

معصیت، تغلیظ اور زجر کا بہتر جواب علامہ شوکانی نے دیا ہے:

علامہ شوکانی کہتے ہیں: ''نشہ میں مدہوش شخص جو سمجھ نہیں رکھتا ہے، اس کے لئے طلاق کا فیصلہ نہیں کیا جاسکتا، کیونکہ اس حالت میں اس پر شرعی احکام لاگو نہیں ہوتے، شارع نے اس کی سزا متعین کردی ہے، ہمارے لئے مناسب نہیں کہ ہم اپنی عقل سے اس سے تجاوز کریں اور کہیں کہ بہ طور سزا اس کی طلاق واقع ہوجائے گی، تا کہ اس کی سزا دوہری ہوجائے'' (فقہ السنہ ۲/۱۲۳)۔

اس کے علاوہ یہ حقیقت ہے کہ اگر سزا کی طور پر سکران کی طلاق واقع سمجھی جائے تو اس سے زیادہ اس کی بیوی اور بچوں کے لئے سزا ہوجاتی ہے، اس لئے آج کے موجودہ حالات کے مطابق بہ طور زجر و سزا سکران کی طلاق قرار دینے میں کوئی معقولیت نظر نہیں آتی ہے۔ آخر میں علامہ حافظ ابن تیمیہ کی بات نقل کر کے موضوع ختم کرتا ہوں۔

''ومن تأمل أصول الشريعة ومقاصدها تبين له أن هذا القول هو الصواب، وأن إيقاع الطلاق بالسكران قول ليس له حجة صحيحة يعتمد عليها'' (مجموعه فتاوىٰ ابن تيميه ۱۰۲/۳۳، الفتاوىٰ الكبرىٰ ۳۰۴/۳)۔

(جو شریعت کے اصول اور اس کے مقاصد پر غور کرے اس پر یہ بات واضح ہوجائے گی کہ یہی بات درست ہے اور سکران کی طلاق کو واقع کرنا ایسا قول ہے جس کی کوئی صحیح اور قابل اعتماد دلیل نہیں ہے)۔

☆☆☆

جائیں گے) وقوع کے قائلین کی دلیل ہے، اس کے بارے میں علامہ شوکانی تحریر فرماتے ہیں:

''اعلم أن هذا الأثر لا يتم إلا بعد تسليم أن كل شارب خمر يهذي بما هو افتراء وأن كل مفتر يجلد ثمانين جلدة والكل ممنوع، فإن الهذيان إذا كان ملازماً للسكر فلا يلزمه الافتراء، لأنه نوع خاص من أنواع ما يهذي به الإنسان والجلد إنما يلزم من افترى افتراء خاصا وهو القذف لا كل مفتر وهذا لاخلاف فيه فكيف صح مثل هذاالقياس، فإن قال قائل: إنه من باب الإخراج للكلام على الغالب فذلك أيضاً ممنوع، فإن أنواع الهذيان بالنسبة إلى الافتراء وأنواع الافتراء بالنسبة إلى القذف هي الغالب بلا ريب، وقد تقرر في علم المعاني أن أصل ''إذا'' الجزم بوقوع الشرط، ومثل هذا الأمر النادر مما يبعد بوقوعه'' (نيل الأوطار من أحاديث سيد الأخيار ۷،۱۴۶، كتب حد شارب الخمر طبع دار القلم بيروت)۔

(جان لو کہ اس اثر کا مفہوم اس وقت تک مکمل نہیں ہوسکتا جب تک کہ یہ تسلیم نہ کرلیا جائے کہ شراب پینے والا ہر شخص ایسی بکواس کرتا ہے جس میں تہمت ہوتی ہو اور یہ کہ ہر تہمت لگانے والے کو اسی کوڑے مارے جاتے ہوں، حالانکہ یہ دونوں باتیں ممنوع ہیں، اس لئے کہ ہذیان کو اگر سکر کے لئے لازم و ملزوم مان بھی لیں تو بھی ہذیان میں افتراء ہی ہو یہ ضروری نہیں، اس لئے کہ انسان کے بکواس و ہذیان میں سے ایک خاص قسم کا نام افتراء ہے اور کوڑے کی سزا بھی ہر قسم کی افتراء پر نہیں ہوتی، بلکہ ایک خاص قسم کے افتراء یعنی قذف (پاکدامن پر زنا کی تہمت لگانے) پر ہوتی ہے، یہ تمام مسائل تو متفق علیہ ہیں تو پھر اس قسم کا قیاس کیوں کر صحیح ہوسکتا ہے، اگر کوئی اعتراض کرے کہ اس قیاس میں جو باتیں کہی گئی ہیں وہ غلبہ کی بنا پر کہی گئی ہیں۔ تو یہ اعتراض بھی صحیح نہیں ہے اس لئے کہ ہذیان کے اقسام کی نسبت افتراء کی طرف اور افتراء کے اقسام کی نسبت قذف کی طرف اگرچہ اکثر و بیشتر ہوتا ہے، لیکن علم ''معانی'' میں یہ بات ثابت ہے کہ لفظ ''إذا'' کی اصل شرط کے وقوع کا بالیقین ہونا ہے، جب کہ مذکورہ امر نادر کے وقوع کا بالکل یقین کرلینا بہت بعید ہے)۔

## عدم وقوع کے قائلین

جن حضرات کا موقف یہ ہے کہ نشہ کی حالت میں اگر طلاق دی تو طلاق واقع نہیں ہوگی، ان میں حضرت عثمانؓ، حضرت عبد اللہ بن عباسؓ، جابر بن زید، عکرمہ، ابوبکر عبد العزیز، عمر بن عبد العزیز (اصح قول)، قاسم، طاؤس، ربیعہ، یحیی بن سعید انصاری، لیث بن سعد، العنبری، اسحاق بن راہویہ، ابوثور، المزنی، احمد بن حنبل (دوسری روایت)، عطاء (اصح قول)، ابن سریج، جوینی، ابوجعفر طحاوی، ابوالحسن کرخی، ابویوسف (ایک روایت) محمد بن الحسن (ایک روایت) زفر بن ہذیل، حمید بن عبد الرحمن، عبد اللہ ابن الحسین، امام محمد بن اسماعیل بخاری، علامہ ابن القیم جوزی، علامہ شوکانی، ابوحامد، ابوسہل صعلوکی، سہل صعلوکی، ابوالطاہر زنادی، محمد بن مسلمہ، علامہ ابن حزم، ابوالشعثاء وغیرہم (رضی اللہ عنہم وارضاہم) شامل ہیں (ملاحظہ ہو: نصب الرایہ ۳؍ ۲۲۴، المغنی ۸؍ ۲۵۶، اعلام الموقعین ۴؍ ۴۹، فقہ السنہ ۳؍ ۲۲۲، روضۃ الطالبین للنووی ۸؍ ۶۲، المحلی ۱۰؍ ۲۱۹، فتح الباری ۹؍ ۳۹۱، فتح القدیر ۳؍ ۴۹۰، سنن سعید بن منصور ۱؍ ۲۶۹، ۲۷۴)۔

## ان حضرات کے دلائل

۱۔ ہر قول و عمل کی صحت کا دارومدار نیت پر ہے، حدیث میں ہے: ''إنما الأعمال بالنيات'' (صحيح البخارى ۱،۲، باب كيف كان بدء الوحى الخ، طبع کتب خانہ رشیدیہ دہلی)۔

جس شخص میں قصد و ارادہ کی صلاحیت ہی نہ ہو اس کے اعمال و اقوال کیسے درست قرار دیئے جاسکتے ہیں، سکران اپنے نشہ کی وجہ سے اس حالت میں نہیں ہوتا کہ اس کی طرف سے قصد و ارادہ کا وقوع ہو۔

۲۔ حضرت عثمانؓ کا قول: ''ليس لمجنون والسكران طلاق'' (صحيح البخارى ۲،۷۹۳، باب الطلاق فى الاغلاق والكره والسكران الخ طبع کتب خانہ رشیدیہ)۔ (مجنون اور سکران کی طلاق نہیں ہوتی ہے)۔

اس حدیث کے ذکر کرنے کے بعد علامہ ابن قدامہ نے ابن المنذر کا قول نقل کرتے ہوئے لکھا ہے:

''قال ابن المنذر: هذا ثابت عن عثمان و لا نعلم أحداً من الصحابة خالفه'' (المغنى ۸،۲۵۶، روايات عن ابي عبد

الله في طلاق السكران، كتاب الطلاق، طبع دار الكتاب العربي بيروت ۱۴۰۲ھ، ۱۹۸۳ء)۔

(ابن المنذر نے فرمایا کہ یہ حضرت عثمانؓ سے ثابت ہے اور ہمیں معلوم نہیں کہ صحابہ میں سے کسی نے ان کی مخالفت کی ہو)۔

اور امام احمد بن حنبل کا قول اس طرح نقل فرمایا ہے: ''قال أحمد: حديث عثمان أرفع شئي فيه وهو أصح'' (حوالہ سابق)۔

(احمد فرماتے ہیں کہ حضرت عثمان کی حدیث اس سلسلہ میں سب سے زیادہ بلند ہے اور اصح ہے)۔

دوسری روایت میں حضرت عثمان کی حدیث کے الفاظ اس طرح ہیں: ''عن عثمان قال: كل الطلاق جائز إلا طلاق النشوان وطلاق المجنون'' (سنن سعيد بن منصور، تحقيق الشيخ حبيب الرحمن الاعظمي: ۱،۲۷۱، حديث ۱۱۱۲، باب ما جاء في طلاق السكران الخ، طبع دار الكتب العلميه بيروت، پہلا اڈیشن ۱۴۰۵ء ۱۹۸۵ء)۔ (حضرت عثمان سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ ہر طلاق جائز ہے، سوائے مست آدمی اور مجنون کی طلاق کے)۔

۳۔ حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے مروی ہے: ''طلاق السكران والمستكره ليس بجائز'' (صحيح البخاری ۲،۷۹۳، باب الطلاق في الإغلاق والكره والسكران، كتاب الطلاق، طبع کتب خانہ رشیدیہ دہلی)۔ (سکران اور ایسے شخص کی طلاق جس کو مجبور کیا گیا ہو، واقع یا نافذ نہیں ہوگی اور ایک دوسری روایت کے الفاظ ہیں:

''ليس لسكران ولا مضطهد طلاق'' (كتاب تهذيب التهذيب ۵،۲۲۶، عن عبد الله بن طلحه الخزاعي، طبع دار الفكر بیروت) (سکران اور مجبور کی طلاق واقع نہیں ہوتی ہے)۔

۴۔ ''قال ابن عباس: الطلاق عن وطر والعتاق ما أريد به وجه الله'' (صحيح البخاری ۲،۷۹۳، باب الطلاق في الإغلاق والكره والسكران، طبع كتب خانه رشيديه دہلی)۔ (حضرت عبداللہ بن عباسؓ فرماتے ہیں کہ طلاق ضرورت کی وجہ سے ہوتی ہے اور عتاق تو وہ ہے جس سے اللہ کی خوشنودی مقصود ہو)۔

یعنی شوہر کے لئے مناسب نہیں کہ وہ اپنی بیوی کو بغیر ضرورت طلاق دے، ہاں ضرورت ہو مثلاً بیوی ناشزہ ہو تو پھر طلاق دے دے جبکہ سکران اپنی ضرورت سے طلاق نہیں دیتا ہے بلکہ نشہ کی وجہ سے بغیر قصد وارادہ کے وہ بکواس کرتا ہے)۔

۵۔ امام بخاری نے طلاق سکران کے عدم وقوع پر استدلال کرتے ہوئے حضرت علیؓ کا قول بھی پیش کیا ہے: ''كل الطلاق جائز إلا طلاق المعتوه'' (صحيح البخاری ۲،۷۹۳، كتاب الطلاق طبع كتب خانه رشيديه دہلی) (معتوہ کی طلاق کے علاوہ سب طلاقیں نافذ ہوتی ہیں)۔

طریقہ استدلال شاید یہ ہے کہ اس روایت میں معتوہ کی طلاق کو نافذ نہیں مانا گیا ہے، کیونکہ اس کی عقل میں نقص پیدا ہو چکا ہوتا ہے، معتوہ میں خود سکران بھی داخل ہے، اس لئے کہ نشہ کی وجہ سے اس کی عقل بھی مختل اور ماؤف ہو جاتی ہے۔

۶۔ ان حضرات کا استدلال اس سے بھی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے نشہ کی حالت میں انسان کے قول وعمل کو قابل مؤاخذہ تسلیم نہیں کیا ہے۔ جیسا کہ مندرجہ ذیل واقعہ سے پتہ چلتا ہے۔

''قال علي: بقر حمزة خواصر شارفي فطفق النبي ﷺ يلوم حمزة فإذا حمزة قد ثمل محمرة عيناه ثم قال حمزة: هل أنتم إلا عبيد لأبي فعرف النبي ﷺ أنه قد ثمل فخرج وخرجنا معه'' (حوالہ سابق)۔

(حضرت علیؓ فرماتے ہیں کہ حضرت حمزہ نے میری دو اونٹنیوں کے پیٹ پھاڑ دیئے، نبی کریم ﷺ ان کی ملامت کرنے لگے، حضرت حمزہ نشہ میں تھے ان کی آنکھیں سرخ تھیں، پھر حضرت حمزہ نے کہا: کیا تم لوگ میرے باپ کے غلام نہیں ہو نبی کریم ﷺ نے سمجھ لیا کہ وہ نشہ میں ہیں، لہذا آپ ﷺ وہاں سے چلے گئے اور ہم بھی آپ ﷺ کے ساتھ نکل گئے)۔

یہاں حضرت حمزہؓ کا عمل ایسا تھا کہ اگر عدم نشہ کی حالت میں یہ ہوتا تو ان کا زبردست مواخذہ ہوتا، لیکن چونکہ نشہ کی حالت میں یہ واقعہ پیش آیا تھا اس لئے نبی کریم ﷺ نے درگذر فرمایا، معلوم ہوا کہ نشہ کی حالت میں اعمال واقوال معتبر نہیں ہوتے ہیں۔ اس واقعہ پر اعتراض واقع ہوتا ہے کہ یہ اس وقت کی بات ہے

جب کہ شراب نوشی مباح تھی، اسی وجہ سے مواخذہ نہیں ہوا؟ اس اعتراض کو علامہ ابن حجر نے نقل کیا ہے اور اس کا جواب بھی دیا ہے:

''واعترض المهلب بأن الخمر حينئذ كانت مباحة. قال: فبذلك سقط عنه حكم ما نطق به في تلك الحال. قال وبسبب هذه القصة كان تحريم الخمر، وفيما قاله نظر، اما أولاً فإن الاحتجاج من هذه القصة إنما هو بعد مؤاخذة السكران بما يصدر منه ولا يفترق الحال بين أن يكون الشرب مباحاً أولا'' (فتح الباری ۹.۳۹۰، کتاب الطلاق، باب الطلاق فی الاغلاق والکره السکران الخ طبع دار المعرفه بیروت)۔

(مہلب نے اعتراض کیا ہے کہ شراب اس وقت حلال تھی، وہ فرماتے ہیں کہ اسی وجہ سے اس حالت میں جو کچھ انہوں نے کہا اس پر مواخذہ نہ ہوا، نیز وہ فرماتے ہیں کہ شراب کی حرمت کا سبب یہی واقعہ ہے۔ انہوں نے جو بات کہی ہے وہ صحیح نہیں (یہ قابل غور) ہے، اولاً تو اس لئے کہ اس واقعہ سے استدلال صرف یہ ہے کہ سکران کا مواخذہ نہیں ہوتا ہے اور شراب کے مباح یا حرام ہونے کی وجہ سے اس بات پر کوئی اثر نہیں پڑتا)۔

۷۔ علامہ ابن قدامہ بطور دلیل تحریر فرماتے ہیں: ''ولأنه زائل العقل فأشبه المجنون والنائم'' (المغنی: ۸.۲۵۶، کتاب الطلاق طبع دار الکتاب العربي بیروت) (اور اس لئے بھی کہ وہ زائل العقل ہے، لہذا وہ مجنون اور سونے والے کے مشابہ ہو گیا)۔

یہ معلوم ہے کہ مجنون اور سونے والے کی طلاق واقع نہیں ہوتی ہے، لہذا سکران کی بھی طلاق واقع نہیں ہوگی۔

۸۔ ان حضرات کی دلیل کی ترجمانی کرتے ہوئے علامہ ابن الہمام نقل فرماتے ہیں: ''ووجهه أن أقل ما يصح التصرف معه إن كان حكمه يتعلق بمجرد لفظه القصد الصحيح أو مظنته وليس كذلك وهو أسوء حالاً من النائم. لأنه إذا أوقظ يستيقظ بخلاف السكران'' (فتح القدیر ۳.۴۹۰، فصل: ویقع طلاق کل زوج اذا کان الخ، کتاب الطلاق، طبع دار الفکر بیروت۔ دوسرا ایڈیشن)۔ (اس کی دلیل یہ ہے کہ اس تصرف کے صحیح ہونے کے لئے جس کا تعلق محض الفاظ سے ہو، کم از کم قصد وارادہ یا اس کا غلبہ گمان ہونا ضروری ہے، جب کہ اس کی یہ حالت نہیں ہوتی، بلکہ نشہ والا شخص سوئے ہوئے آدمی کے مقابلہ بری حالت میں ہوتا ہے، اس لئے کہ سونے والے کو جب جگایا جاتا ہے تو وہ جاگ جاتا ہے برخلاف سکران کے کہ اسے کتنا ہی جھنجھوڑ دیئے وہ نشہ ہی میں رہتا ہے)۔

اور یہ بات معلوم ہے کہ سونے والے کی طلاق واقع نہیں ہوتی ہے تو سکران کی طلاق بدرجہ اولیٰ نہیں ہونی چاہئے۔

۹۔ ان حضرات کی دلیل یہ بھی ہے حضرت ماعز اسلمیؓ نے جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آ کر زنا کے سرزد ہونے کا اقرار کیا تھا تو آپ نے ان کا منہ سونگھنے کا حکم دیا تھا کہ کہیں نشہ کی حالت میں تو وہ اس کا اقرار نہیں کر رہے ہیں؟ چنانچہ امام ابوداؤد سجستانی نے نقل کیا ہے:

''عن أبي بريدة عن النبي صلى الله عليه وسلم استنكهه ماعزاً'' (سنن ابی داؤد ۲.۶۰۸، کتاب الحدود، باب فی الرجم، طبع کتب خانہ رشیدیہ۔ (حدیث نمبر: ۴۴۳۳) (حضرت ابو بریدہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ماعزؓ کا منہ سونگھا)۔

مسلم کی روایت میں ہے: ''فقال: أشرب خمراً فقام رجل فاستنكهه فلم يجد منه ريح خمر'' (صحیح مسلم ۲.۶۷، کتاب الحدود، باب حد الزنا طبع کتب خانہ رشیدیہ) (تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کیا اس نے شراب پی رکھی ہے؟ چنانچہ ایک آدمی کھڑا ہوا اور اس نے ان کا منہ سونگھا اس نے ان کے منہ سے شراب کی بو نہیں پائی)۔

معلوم ہوا کہ اگر نشہ کی حالت میں وہ اقرار کرتے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم انہیں سنگسار کرنے کا حکم نہ دیتے۔ اس لئے کہ نشہ کی حالت میں نہ قول معتبر ہوتا ہے نہ کوئی عمل۔ لیکن جب شراب کی بو نہیں آئی تب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے رجم کرنے کا حکم صادر فرمایا۔

ترجیح...... ہندوستان کے موجودہ ماحول کو سامنے رکھتے ہوئے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اس سلسلہ میں ان لوگوں کی رائے کو راجح قرار دیا جائے جو نشہ حالت میں دی ہوئی طلاق کے عدم وقوع کے قائل ہیں، جیسا کہ قیاس کا تقاضا بھی ہے۔ ہندوستان میں اس طلاق کو نافذ ماننے کی صورت میں عورت کے لئے نکاح ثانی کی دشواری اور عدالتی کارروائیوں کی سرگرانی اور طول عمل کی وجہ سے طلاق کے نتیجہ میں جو مصیبتیں آتی ہیں ان سے شوہر کے بجائے بیوی اور معصوم بچے اور ان کے گھر والے زیادہ دوچار ہوتے ہیں نیز شاید ہی کوئی ایسی مثال ملتی ہو کہ وقوع طلاق کی وجہ سے نشہ کرنے والے نے نشہ کا استعمال چھوڑ دیا ہو۔ ☆☆☆

# نشہ آنے کے بعد دی گئی طلاق۔ شرعی موقف

مولانا محمد ابرار خان ندوی [۱]

حالت نشہ میں دی گئی طلاق کے واقع ہونے اور نہ ہونے کے بارے میں صحابہ کرام اور بعد کے فقہاء عظام کے درمیان اختلاف پایا جاتا ہے اور ہر ایک کے پاس عقلی ونقلی دلائل موجود ہیں۔

## نشہ کی طلاق کا نفاذ بطور سزا

جو لوگ نشہ میں دی گئی طلاق کو نافذ مانتے ہیں، ان کے نزدیک بھی یہ صرف اسی صورت میں ہے جبکہ حرام طریقہ پر شراب پی کر طلاق دی گئی ہو اور اس کی یہ علت بیان کرتے ہیں کہ اس نے شراب نوشی کا جرم کیا ہے، ناجائز طریقہ پر شراب پی ہے، تو بطور سزا طلاق کو نافذ قرار دیا گیا ہے کہ خود اس شوہر کو اور دوسرے لوگوں کو عبرت حاصل ہو اور وہ شراب نوشی کے جرم سے باز آجائیں، اس کے برعکس شراب بطور دوا استعمال کی ہو یا حلق میں لقمہ اٹک جائے اور پانی یا کوئی متبادل چیز موجود نہ ہو تو لقمہ نگلنے کے لئے شراب پینی پڑے، بصورت دیگر ہلاکت یقینی یا مظنون ہو، وغیرہ (اس کے علاوہ بہت سی اضطراری صورتیں ہیں جو اعذار میں شمار ہیں) تو ان اضطراری صورتوں میں شراب پینے سے نشہ آنے کے بعد اگر طلاق دی گئی تو طلاق واقع نہ ہوگی۔

نشہ میں مست شخص اپنی بیوی کو طلاق دیدے، تو اگر اس کا نشہ حرام وممنوع طریقہ سے ہوا ہے (مثلاً بغیر کسی جبر واضطرار کے شراب پی ہو، پھر اسی نشہ کی حالت میں اپنی بیوی کو طلاق دیدی) تو عام علماء وصحابہ کرام کے نزدیک طلاق ہوجائے گی، برخلاف اس کے کہ اگر اس کی عقل بھنگ یا دوا کے استعمال سے جاتی رہے (تو طلاق واقع نہیں ہوگی)، کیونکہ یہاں عقل کے زائل ہونے کا سبب معصیت نہیں ہے۔

## نشہ کی طلاق علماء کرام کی نظر میں

ناچیز کی رائے تو یہی ہے کہ جہاں نشہ کے استعمال پر نہ پابندی ہو اور نہ کوئی سزا مقرر ہے اور دوسری طرف مطلقہ عورت سے شادی کرنا سماجی عیب تصور کیا جاتا ہو، وہاں سزا شوہر کو نہیں ملتی ہے بلکہ بے گناہ عورت کو اپنے شوہر کے جرم کی سزا بھگتنی پڑتی ہے، یہ کہاں کا انصاف ہے کہ جرم کوئی کرے اور سزا کسی اور کو دی جائے، اس لئے حالات کو مدنظر رکھتے ہوئے نشہ کی طلاق کو واقع قرار نہ دینے میں ہی مصلحت ہے، اور یہی تقاضائے شریعت بھی ہے۔

اس مذکورہ رائے کی تائید میں دنیائے اسلام کے چند نامور فضلاء (جن کے تبحر علمی اور فضل وکمال کے دوست ودشمن سبھی معترف ہیں) کی آراء کو پیش کیا جا رہا ہے، تاکہ مسئلہ کی نزاکت اور یہ حقیقت آشکارا ہوجائے کہ بعد کے بھی فاضل علماء نشہ کی طلاق کو واقع نہیں مانتے۔

### ۱۔ علامہ ابن تیمیہ: (متوفی: ۷۲۸)

علامہ ابن تیمیہ جو مسلکاً امام احمد بن حنبل کے پیروکار ہیں، قوت دلائل کی بنیاد پر بعض مسائل میں اپنے امام سے اختلاف کرتے ہیں، عقلی ونقلی دلائل ذکر کرنے کے بعد لکھتے ہیں کہ مدہوش کی نماز جیسے درست نہیں ہوتی ویسے ہی طلاق بھی نہ ہوگی۔

”فالصحيح أنه لا يقع الطلاق إلا ممن يعلم ما يقول كما أنه لا تصح صلاته في هذه الحالة. ومن لا يصح صلاته لا يقع طلاقه“ (فتاویٰ النساء لابن تیمیہ، نیز دیکھئے مختصر الفتاوی المصریة ۵۴۷، ۶۵۰، دار ابن القیم)۔

(صحیح یہی ہے کہ طلاق واقع نہ ہوگی، ہاں مگر اس شخص کی جو کچھ کہہ رہا ہو اس کو سمجھ بھی رہا ہو جس طرح حالت (نشہ) میں نماز درست نہیں ہے اور جس کی نماز

---

[۱] جامعۃ الہدایہ جے پور، راجستھان۔

صحیح نہ ہو اس کی طلاق بھی نافذ نہ ہوگی)۔

## ۲۔ علامہ شوکانی

علامہ شوکانی (۱۱۷۳۔ ۱۲۵۰ھ۔ ۱۷۶۰۔ ۱۸۳۴ء) نے دونوں فریق کے دلائل کا تذکرہ، وقوع طلاق کے قائلین کے دلائل کا تجزیہ اوران کو دیئے جانے والے جوابات نقل کرنے کے بعد اپنی رائے کا تذکرہ یوں کیا ہے:

''والحاصل أن السكران الذي لايعقل لاحكم لطلاقه، لعدم المناط الذي تدور عليه الأحكام، وقد عيّن الشارع عقوبته فليس لنا أن نجاوزها برأينا ونقول: يقع طلاقه عقوبة له فيجمع له بين غرمين'' (نيل الاوطار ۶، ۲۶۷، باب ما جاء فی كلام الهازل والمكروه والسكران بالطلاق وغيره)۔

(خلاصۂ کلام یہ کہ جو شخص نشہ میں بدمست ہو وہ احکام کا مکلف نہیں ہے اور جب خود شارع علیہ السلام نے اس کی سزا مقرر فرمادی ہے تو ہمارے لئے جائز نہیں کہ اپنی عقل ورائے کے ذریعہ اس سے تجاوز کریں اور یہ کہنے لگیں کہ بطور سزا اس کی طلاق پڑ جائے گی، کیونکہ اس سے اس کو دوہری سزا دینا لازم آتا ہے۔

## ۳۔ علامہ ابن حزم ظاہری (م:۴۵۶)

علامہ ابن حزم ظاہری کا مسلک یہ ہے کہ سکران جو بے سروپیر کی باتیں کرے، جو بولے اس کو خود نہ سمجھے، ایسے بدمست کی طلاق معتبر نہیں ہے، اس لئے کہ اللہ تعالیٰ نے نماز جیسی عبادت سے اسے روک دیا ہے کہ نشہ کی حالت میں نماز کے قریب مت جاؤ کہ اسے خود نہیں معلوم کہ وہ کیا کہہ رہا ہے تو اس پر دیگر احکام طلاق ہو یا کوئی اور حکم کالاگو کرنا قطعاً جائز نہیں ہوسکتا، کیونکہ وہ صاحب عقل نہیں ہے کہ احکام شریعت کا مخاطب ہو اور جہاں تک اس کا سوال ہے کہ ازراہ سزا طلاق کا نفاذ ضروری ہے، تو وہ اپنی عقل کے زوال کا مجرم خود ہے، تو مخالفین کی یہ دلیل بالکل لغو ہے کہ آپ حضرات اس شخص کی طلاق کو واقع مانتے ہیں، جیسے عیار و مکار قوم نے گرفتار کرکے اس کے ہاتھ پیر باندھ دیئے ہوں اور پھر اس کا منہ کھول کر شراب پلادی گئی ہو جس سے اس کو نشہ آجائے اور وہ اپنی بیوی کو طلاق دیدے تو اس کی طلاق پڑ جائے گی، یہ کہاں کا انصاف ہے، آپ کی دلیل کا خون خود اپنے ہاتھوں ہورہا ہے کہ یہاں وہ مجبور ہے، خود اس نے جرم نہیں کیا ہے اور نہ کسی قسم کی نافرمانی کا مرتکب ہوا ہے، دیکھئے عبارت: وطلاق السكران غير لازم الخ (المحلى ۲۰۸،۱۰،۲، المكتبة التجارية للطباعة والنشر بيروت لبنان)۔

## ۴۔ ڈاکٹر یوسف القرضاوی

عالم اسلام کے معروف دردمند خطیب، فقہ اسلامی کے رمز شناس اور فکر اخوان کے غیور اور مخلص داعی علامہ یوسف القرضاوی کا دعوت دین اور احیاء خلافت کے ساتھ اسلامی فقہ بھی ان کا خاص موضوع ہے، انہوں نے ''طلاق سکران'' پر مدلل گفتگو کی ہے کہ انسان نشہ میں میں قوت تمیز اور قصد وارادہ کی صلاحیت کھو بیٹھتا ہے، اس لئے نشہ کی طلاق، نافذ نہ ہوگی، عبارت ملاحظہ ہو:

''إن طلاق السكران لا يقع لأن العلم والتمييز والقصد معدوم فيه''۔

(نشہ میں مبتلا شخص کی طلاق واقع نہیں ہوتی، اس لئے کہ اس میں علم، تمیز اور ارداہ مفقود ہے)۔

## مصر اور شام میں نافذ قانون

مصر اور شام کے قانون میں اسی مذکورہ رائے کو اختیار کیا گیا ہے، ۱۹۲۹ء میں مصر کے قانون میں یہ صراحت کی گئی کہ نشہ میں مبتلا شخص کی طلاق نافذ نہ تصور کی جائے گی اور شام کے قانون نے بھی یہ وضاحت کی کہ مست بے ہوش اور مکرہ کی طلاق واقع نہیں مانی جائے گی، عربی عبارت ملاحظہ ہو: ''وقد أخذ القانون فی سورية ومصر بهذا الرائي، فنص قانون رقم ۲۵ لسنة ۱۹۲۹م فی مصر علی أنه لا يقع طلاق السكران، ونص القانون السورية ۸۹ علی ما يلی: لا يقع طلاق السكران والمدهوش ولا المكره''۔

خلاصہ..... حالات وزمانہ کے تغیر، اخلاقی انحطاط، مطلقہ عورت کے نکاح ثانی کی مشکلات، عدالتی کارروائیوں کی دشواری اور طلاق کے بعد معصوم بچوں کی پریشانی کو دیکھتے ہوئے ہندوستان اور اس جیسے ممالک جہاں بے راہ روی عام ہے، جام ومینا فیشن ہے اور خصوصاً انگریزی شراب جس کے مفید صحت ہونے

کا پروپگنڈہ اور اس کے کثیر مضرات کو چھپانے کے بعد اس کا چلن بہت زیادہ ہے، منشیات کے کاروبار پر کوئی پابندی نہیں وہاں طلاق کے معتدبہ واقعات نشہ کے نتیجہ میں پیش آتے ہیں، مناسب ہوگا کہ اس سلسلہ میں سیدنا عثمان غنیؓ، لیث بن سعد، اسحاق بن راہویہ، امام شافعی (ایک قول) علماء شوافع میں امام مزنی اور امام احمد بن حنبل (قول معتمد المذہب) فقہاء حنفیہ میں امام زفر، امام ابوجعفر الطحاوی، امام کرخی اور محمد بن مسلمہ کی رائے کو اپنایا جائے اور فتوی بھی اسی رائے پر دیا جائے، تا کہ اس بے راہ روی اور عورت کی مشکل کا خاتمہ ہو اور اسے پریشانی سے بچایا جا سکے۔

## امام طحاوی وامام کرخی کے قول پر فتوی

معروف حنفی عالم عالم بن العلاء الانصاری نے "تغرید" کے حوالہ سے نقل کیا ہے کہ فتوی امام کرخی وامام طحاوی کے قول نشہ کی طلاق کے واقع نہ ہونے پر ہے، اگرچہ خود ان کا مسلک جمہور حنفیہ کے موافق ہے، لکھتے ہیں:

"وكان الشيخ أبو الحسن الكرخي يختار أنه لا يقع شئی وهو قول الطحاوي وأحد قولي الشافعي. وفي التغريد: والفتوى عليه"۔

(شیخ ابوالحسن کرخی اسی کو اختیار فرماتے ہیں کہ کچھ بھی واقع نہیں ہوتا اور یہی امام طحاوی کی رائے اور امام شافعی کا ایک قول ہے اور تغرید میں ہے کہ فتوی اسی پر ہے)۔

☆☆☆

# حالت نشہ کی طلاق، وقوع اور عدم وقوع کی فقہی تفصیلات

مولانا نوشاد عالم ندوی [۱]

**سکران کی تعریف**..... سکران کسے کہتے ہیں؟ اس سلسلہ میں اقوال متعدد ہیں، چنانچہ حنفی محقق علامہ ابن الہمام نے "فتح القدیر" میں سکران کی تعریف اس طرح کی ہے، "وھو من لا یعرف الرجل من المرأة ولا السماء من الأرض" (فتح القدیر ۳/۴۷۲ مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت لبنان) (سکران وہ ہے جو مرد وعورت اور آسمان وزمین میں نشہ کی وجہ سے تمیز نہ کرسکے) اس تعریف کے بارے میں علامہ ابن عابد بن شامی نے لکھا ہے کہ یہ تعریف امام ابوحنیفہ سے منقول ہے، مگر انہوں نے صاحبین کی تعریف کو راجح قرار دیا ہے اور وہ اس طرح ہے: "قالا: بل یغلب علی العقل فیھذی في کلامہ" (رد المحتار علی الدر المختار ۲/۴۲۳) (صاحبین فرماتے ہیں کہ سکران وہ ہے جو مغلوب العقل ہو اور نشہ کی وجہ سے گفتگو میں بڑبڑاتا ہو)، سکران کی یہی تعریف ائمہ ثلاثہ سے بھی منقول ہے اور یہی راجح ہے، اس کی تائید حضرت علیؓ کے اس قول سے بھی ہوتی ہے: "إذا سکر ھذي" (ایضا مطبوعہ دار احیاء التراث العربی) (جب کوئی نشہ میں ہوگا تو بڑبڑائے گا)۔

## طلاق سکران کا حکم

طلاق سکران کے وقوع اور عدم وقوع کے سلسلہ میں شدید اختلاف ہے، یہ مسئلہ عہد صحابہ سے ہی مختلف فیہ چلا آرہا ہے، چنانچہ حضرت علیؓ، حضرت امیر معاویہؓ، سعید بن المسیب، حسن بصری، سیرین، عطاء، ابراہیم نخعی، مجاہد، امام مالک، سفیان ثوری، امام اوزاعی، امام شافعی، (ایک قول) امام احمد رحمہم اللہ (ایک قول) اور اکثر حنفیہ کے نزدیک سکران کی دی ہوئی طلاق واقع ہوجاتی ہے (فتح القدیر ۴/۴۷۲)۔

اس کے برخلاف جو لوگ کہتے ہیں کہ طلاق سکران واقع نہیں ہوتی ان کے اسماء گرامی مندرجہ ذیل ہیں حضرت عثمانؓ، طاؤس، ربیعہ بن عبد الرحمن، ابوثور، عمر بن عبد العزیز، قاسم، یحی الانصاری، امام لیث، اسحاق، امام شافعی، (ایک قول) امام احمد بن حنبل، (قول معتمد) امام کرخی، امام طحاوی، امام زفر اور محمد بن سلمہ رحمہم اللہ، ان حضرات کا مسلک یہ ہے کہ سکران کی دی ہوئی طلاق واقع نہیں ہوتی (ایضا)۔

جو حضرات کہتے ہیں کہ طلاق سکران واقع ہوجاتی ہے ان کے دلائل مندرجہ ذیل ہیں:

## دلائل

الف۔ قرآن کریم کی آیت کریمہ: "الطلاق مرتان، فإمساك بمعروف أو تسریح بإحسان إلی قولہ فإن طلقھا فلا تحل لہ من بعد حتی تنکح زوجاً غیرہ" (سورۃ البقرہ ۲۲۹-۲۳۰)۔

اس آیت کریمہ سے علامہ کاسانیؒ نے "بدائع الصنائع" میں طلاق سکران کے وقوع پر اس طرح استدلال کیا ہے کہ آیت عام ہے، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ طلاق دینے والا خواہ کوئی بھی ہو اس کی دی ہوئی طلاق واقع ہوجاتی ہے، سکران اور غیر سکران کی کوئی تفصیل اس آیت میں مذکور نہیں ہے، لہذا عام کو خاص کرنے کے لئے دلیل کی ضرورت پڑے گی، اور یہاں کوئی ایسی دلیل نہیں ہے جس سے سکران کو آیت کے عموم سے خارج قرار دیا جائے، پس آیت کے عموم میں سکران بھی داخل ہے (بدائع الصنائع ۳/۱۵۹)۔

ب۔ حضور اقدس ﷺ کا یہ فرمان "کل الطلاق جائز إلا طلاق الصبي والمعتوہ" ہے، اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ ہر شخص کی دی ہوئی طلاق واقع ہوجاتی ہے، البتہ صبی غیر عاقل اور معتوہ کی طلاق واقع نہیں ہوتی، اس حدیث کے استثناء میں سکران داخل نہیں ہے، لیکن سکران کو معتوہ پر قیاس کیا جا

[۱] استاذ معہد الفردوس دوبگا، لکھنؤ۔

سکتا تھا، کیونکہ زوال عقل میں سکران اور معتوہ دونوں برابر ہیں، مگر یہ قیاس اس لئے درست نہیں ہوگا کہ سکران کے زوال عقل کا سبب معصیت ہے، جب کہ معتوہ میں یہ بات نہیں ہے، چنانچہ سکران کو ارتکاب معصیت سے روکنے کے لئے زجراً و توبیخاً اس کو تقدیری طور پر قائم العقل مان کر اس کی طلاق کو واقع قرار دیا جائے گا (بدائع الصنائع ۳؍۱۵۹)۔

جہاں تک سکران کو تقدیری طور پر قائم العقل ماننے کا تعلق ہے تو شریعت میں اس کی بہت سی مثالیں ہیں، مثلاً اگر وارث نے اپنے مورث کو قتل کر دیا تو اس صورت میں مورث میت کو تقدیری طور پر زندہ مان کر زجراً و عقاباً اس قاتل وارث کو وارثت سے محروم کر دیا جاتا ہے، گرچہ مورث فی الحقیقت مر چکا ہے، چنانچہ مسئلہ طلاق سکران میں بھی تقدیری طور پر سکران کو قائم العقل مان کر بطور سزا اس کی طلاق کو نافذ قرار دیا جائے گا، گرچہ فی الحقیقت وہ زائل العقل ہے (حوالہ سابق)۔

لیکن اگر زوال عقل کا سبب معصیت نہ ہو بلکہ دوا یا اس طرح کی دوسری چیزوں کے استعمال کی وجہ سے عقل زائل ہوئی ہو تو اس وقت سکران کو فی الحقیقت زائل العقل ہی مانا جائے گا اور اس کی دی ہوئی طلاق کو نافذ قرار نہیں دیا جائے گا، کیونکہ یہاں زوال عقل کا سبب معصیت نہیں ہے، اس لئے زجر و عقاب کی بھی کوئی ضرورت نہیں ہے۔

جو حضرات کہتے ہیں کہ طلاق سکران واقع نہیں ہوتی ان کے دلائل مندرجہ ذیل ہیں:

الف۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث ''کل الطلاق جائز إلا طلاق الصبي والمعتوه'' سے معلوم ہوتا ہے کہ صبی اور معتوہ کی طلاق واقع نہیں ہوتی، کیونکہ اہلیت تصرف کی بنیادی شرط عقل کا موجود ہونا ہے اور یہ دونوں زائل العقل ہیں، یعنی طلاق کے عدم وقوع کی علت دونوں کے اندر زوال عقل ہے اور یہ بات مسلم ہے کہ سکران بھی زائل العقل ہے، لہذا اس کی دی ہوئی طلاق بھی واقع نہیں ہوگی۔

ب۔ حضرت عثمانؓ کا قول ہے: ''ليس لمجنون ولا لسكران طلاق'' (مجنون اور سکران کی دی ہوئی طلاق واقع نہیں ہوتی)۔

اس حدیث کے متعلق علامہ ابن قدامہ نے ''المغنی'' میں امام احمد کا یہ قول نقل کیا ہے ''قال أحمد: حديث عثمان أرفع شيء فيه وهو أصح من حديث علي'' (امام احمد فرماتے ہیں کہ حضرت عثمانؓ کی حدیث اس باب میں سب سے زیادہ قوی ہے اور حضرت علیؓ کی حدیث کے مقابلہ میں زیادہ صحیح ہے)

ج۔ ''رفع القلم عن ثلاثة: عن المجنون المغلوب على عقله حتى يبرأ وعن النائم حتى يستيقظ وعن الصبي حتى يحتلم''۔ (تین قسم کے لوگ مرفوع القلم ہیں، یعنی ان کے تصرف کا اعتبار نہیں کیا جائے گا: مجنون جو مغلوب العقل ہو یہاں تک کہ وہ ٹھیک ہو جائے، سونے والا یہاں تک کہ وہ جاگ جائے، نابالغ بچہ یہاں تک کہ بالغ ہو جائے)۔

علامہ ابن قدامہ نے ''المغنی'' میں طلاق سکران کے عدم وقوع پر اس حدیث سے بڑا اچھا استدلال کیا ہے۔ وہ فرماتے ہیں: ''لأنه زائل العقل أشبه المجنون والنائم، ولأنه مفقود الإرادة أشبه المكره'' (المغنی ۷؍۳۷۹) (سکران زائل العقل ہے اس لئے مجنون اور سونے والے کے مشابہ ہے اور چونکہ مفقود الارادہ بھی ہے)، اس لئے ''مکرہ'' کے مشابہ ہے اور ظاہر ہے کہ ان لوگوں کی دی ہوئی طلاق واقع نہیں ہوتی، اس لئے سکران کی طلاق بھی واقع نہیں ہوگی۔

جہاں تک اس بات کا تعلق ہے کہ زوال عقل کا سبب اگر معصیت ہو تو اس کی طلاق کو بطور زجر و عقاب نافذ قرار دیا جائے تو اس کا جواب علامہ ابن قدامہ نے اس طرح دیا ہے: ''لا فرق بين زوال الشرط بمعصية أوغيرها بدليل أن من كسر ساقيه جاز له أن يصلي قاعداً أو لو ضربت المرأة بطنها فنفست سقطت عنها الصلاة ولو ضرب رأسه فجنّ سقط عنه التكليف'' (المغنی ۷؍۳۸۰)۔

یعنی احکام شریعت کی تکلیف کے لئے عقل کا ہونا شرط ہے، لہذا اس شرط کے زوال میں معصیت یا عدم معصیت کی کوئی تفریق نہیں ہے، کیونکہ اگر کوئی شخص اپنی دونوں پنڈلیوں کو توڑ لے تو اس کے لئے بیٹھ کر نماز پڑھنا درست ہے یا کوئی عورت اپنے پیٹ پر خود سے مار لے اور نفاس میں مبتلا ہو جائے تو نماز اس سے ساقط ہو جاتی ہے، اسی طرح اگر کوئی اپنے سر پر مارے اور پاگل ہو جائے تو احکام شریعت کی تکلیف اس سے ساقط ہو جاتی ہے، چنانچہ زوال شرط (عقل) میں اگر معصیت یا عدم معصیت کی کوئی تفریق ہوتی تو پھر خود سے پیر توڑ کر نماز پڑھنے والے کے لئے بطور زجر و عقاب بیٹھ کر نماز پڑھنے کی اجازت نہیں ہونی چاہئے تھی، یا پیٹ پر مار کر خود سے نفاس میں مبتلا ہونے والی عورت سے بطور زجر و عقاب کے نماز ساقط نہیں ہونی چاہئے تھی، کیونکہ ان تینوں نے معصیت کا ارتکاب کیا ہے، چنانچہ ان کو زجر و عقاب کی اشد ضرورت تھی، لیکن جب ان تینوں کے اندر معصیت کی بنیاد پر احکام میں کوئی فرق نہیں پڑتا تو سکران میں بھی معصیت یا عدم معصیت کی وجہ سے اس کی طلاق کے عدم وقوع پر کوئی اثر نہیں پڑے گا اور اس کو بھی مجنون، معتوہ، نائم، مکرہ، مغمی علیہ وغیرہ پر قیاس کرتے ہوئے اس کی طلاق کو غیر نافذ قرار دیا جائے گا۔ ☆☆☆

# طلاق سکران، چند ضروری مسائل اور حل

محمد اسجد جمال قاسمی ندوی [1]

اختلافات کی تفصیلات اور معاشرہ کی صورت حال سوالنامہ میں جس طرح واضح کی گئی ہے وہ بے کم وکاست درست اور مطابق واقعہ ہے۔

طلاق سکران کے وقوع وعدم وقوع کا مسئلہ وقت کا نازک اور اہم ترین مسئلہ ہے، سب سے بنیادی چیز جو سامنے آتی ہے وہ کیفیت سکر کی تعیین ہے۔

بعض اہل علم سکر کا اطلاق اس کیفیت پر کرتے ہیں جب انسان اتنا بدمست و مدہوش ہوجائے کہ زمین وآسمان اور مرد وعورت تک کا فرق بھی نہ کرسکے، دوسری طرف بعض حضرات کا کہنا ہے کہ نشہ کا اطلاق مدہوشی سے انسان کی بے معنی گفتگو اور ہذیان پر ہوتا ہے، یہ رائے وقیع بھی ہے اور تجربہ کے مطابق بھی، کیونکہ سکر کی عام کیفیت ہذیان ہوتی ہے، علامہ شامی نے بھی یہی رائے ظاہر کی ہے (رد المحتار ۲؍ ۴۳۴)۔

طلاق سکران کے وقوع وعدم وقوع کا مسئلہ مختلف فیہ ہے، دونوں طرح کی آراء ہیں۔

وقوع کے قائلین میں حضرت علیؓ، ابن عباسؓ، معاویہؓ امام مالک، ابوحنیفہ، صاحبین، مجاہد، حسن بصری، سعید بن مسیب، ابراہیم بن شہاب زہری، قاضی شریح، سلیمان بن یسار، سفیان ثوری، ابن ابی لیلی وغیرہ ہیں، امام شافعی کا بھی ایک قول اسی طرح کا ہے۔

عدم وقوع کے قائلین میں حضرت عثمان غنیؓ، عمر بن عبد العزیز، لیث بن سعد، عکرمہ، طاؤس، اسحاق بن راہویہ، ابوثور، ابن حزم ظاہری، امام زفر، طحاوی، کرخی، مزنی وغیرہ ہیں، امام شافعی وزہری کا ایک قول اسی طرح کا ہے راجح قول کے لحاظ سے امام احمد بھی عدم وقوع کے قائل ہیں۔

دونوں فریقوں کے پاس اپنی آراء کی تائید میں متعدد دلائل ہیں، ذیل میں ہم مختصراً ان دلائل کا ذکر کریں گے، ساتھ ہی دلائل کی صحت وقابل استدلال ہونے کا بھی جائزہ لیں گے۔

جو حضرات سکران کی طلاق کو واقع مانتے ہیں ان کا پہلا مستدل صفوان بن عمران الطائی کی حدیث ہے:

''إن رجلاً كان نائماً فقامت امرأته فأخذت سكيناً فجلست علىٰ صدره فقالت: لتطلقني ثلاثاً أو لأذبحنك، فطلقّها ثم أتى النبي ﷺ فذكره له ذلك فقال: لا قيلولة في الطلاق'' (موطا امام محمد)۔

(ایک عورت چھری لے کر اپنے شوہر کے سینہ پر جب وہ سورہا تھا بیٹھ گئی اور مطالبہ کیا کہ اگر وہ اسے طلاق نہ دے گا تو وہ اسے مار ڈالے گی، چنانچہ جبر ودباؤ کی وجہ سے مرد نے اسے طلاق دے دی پھر رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوکر معاملہ کا ذکر کیا تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ طلاق کے معاملہ میں کوئی ٹھہراؤ نہیں ہے)، یعنی طلاق واقع ہوجائے گی۔

دوسرا مستدل ابن عباسؓ کا فرمان ہے: ''كل الطلاق جائز إلا طلاق المعتوه المغلوب على عقله''۔

تیسرا مستدل حضرات ابوہریرہؓ کی حدیث معروف ہے: ''ثلاث جدّهن جد وهزلهن جدّ: النكاح والطلاق والرّجعة''۔

چوتھا مستدل عثمان کا واقعہ جس میں کسی شراب کے نشہ میں بدمست انسان نے اپنی بیوی کو طلاق دے دی اور چار عورتوں کی گواہی کے پیش نظر حضرت عمرؓ

---

[1] دار العلوم اسلامیہ بستی۔

نے طلاق کے وقوع کا فیصلہ فرمادیا۔

پانچواں استدلال عقلی ہے کہ طلاق کا ایقاع اس کے جرم ومعصیت شراب نوشی کے لئے سزا وعقاب ہے تا کہ باعثِ عبرت وموعظت ہو۔

مگر جو حضرات سکران کی طلاق کو واقع نہیں مانتے ان کا پہلا استدلال حضرت عثمان غنیؓ کے فتوی سے ہے کہ وہ مجنون وسکران کی طلاق کو واقع نہیں مانتے۔

دوسرا مستدل یہ ہے کہ چونکہ حدیث صریح کے بموجب سارے اعمال کا دارومدار نیات وعزائم پر ہے اور سکران صاحب نیت وارادہ نہیں ہوتا، لہذا اس کی طلاق نافذ نہ مانی جائے گی۔

تیسرا استدلال اس سے ہے کہ چونکہ مجنون، مغمیٰ علیہ (بے ہوش) مخبوط العقل، سونے والا اور سکران بالحلال کی طلاق اجماعاً نافذ نہیں ہے، کیونکہ وہ ہوش میں نہیں ہیں اور نہ ہی صاحبِ عقل ہیں، لہذا یہی حکم سکران کا بھی ہونا چاہئے کہ اس کی طلاق واقع ونافذ نہ مانی جائے۔

دونوں فریقوں کے ان چند دلائل کی روشنی میں بظاہر یہ محسوس ہوتا ہے کہ وقوع کے قائلین کے دلائل مضبوط ووزنی ہیں اور ان کا مسلک قوی ہے لیکن فی الواقع صحیح وصریح نص کسی کے پاس نہیں ہے اور دونوں آراء قیاس ہی پر مبنی ہیں۔

چنانچہ وقوع کی تائید میں پیش کی جانے والی حدیث صفوان بے انتہا ضعیف ہے، جمہور محدثین صفوان کو ضعیف قرار دیتے ہیں، امام بخاری نے انہیں منکر الحدیث اور ابن حزم نے ساقط الحدیث قرار دیا ہے، اسی سند حدیث کے دوسرے راوی بقیہ بھی ضعیف ہیں، تیسرے راوی غازی بن حبلہ متکلم فیہ ہیں، جنہیں ابن حزم نے مجہول کہا ہے۔

وقوع کے حق میں پیش کی گئی حدیث ابن عباسؓ بھی عطا بن عجلان نامی راوی (جو متہم بالکذب ہیں) کی بنیاد پر ضعیف ہے، ابن قیم دونوں حدیثوں کے ضعف کے قائل ہیں۔

پھر عقلاً یہ بات سامنے آتی ہے کہ ان احادیث میں وہ طلاق مراد ہے جس میں انسان اپنے ارادہ سے طلاق کا لفظ بولے، بہر حال حدیث مرفوع کسی بھی رائے کی تائید نہیں کرتی، اب رہے آثار صحابہؓ تو وہ بھی مختلف ہیں، حضرت عمرؓ کا فتوی وقوعِ طلاق کا اور حضرات عثمانؓ کا فتوی وعمل عدمِ وقوع کا مؤید ہے، یہاں یہ بات بھی محل غور ہے کہ حضرت عمرؓ کا اثر مشکوک معلوم ہوتا ہے، کیونکہ اثباتِ دعویٰ کے لئے نصاب شہادت بالا جماع قرآن کے صریح حکم کے مطابق دو مرد یا ایک مرد اور دو عورتیں ہیں، حالانکہ یہ اثر صرف چار عورتوں کی شہادت اور اسی بنیاد پر حضرت عمرؓ کے وقوع طلاق سکران کے فیصلہ کا ذکر کرتا ہے جو صراحۃً نص کے خلاف اور حضرت عمرؓ سے مستبعد ہے۔

لہذا طلاق سکران اس کے دیگر تصرفات کی طرح غیر نافذ ہے، یہی قول اصول ومقاصد شرع کے مطالعہ کی روشنی میں معتمد اور قابل ترجیح معلوم ہوتا ہے۔

☆☆☆

# طلاق سکران اور سماج پر اس کے منفی اثرات

مولانا عبدالستار بن ولی محمد مدنی [1]

شریعت کے مصالح ومقاصد اور معاشرے کی بگڑتی ہوئی حالت کو دیکھتے ہوئے ہم یہ کہتے ہیں کہ نصوص شرعیہ نے طلاق سکران کے بارے میں جو سکوت اختیار کیا ہے، شاید اسی لئے اختیار کیا ہے کہ علماء وفقہاء اس کے بارے میں حالات کے اعتبار سے حکم لگائیں۔ چنانچہ سابق زمانہ میں طلاق سکران کو نافذ قرار دینا سکران کے لئے زجر وتعزیر تھا، لیکن موجودہ دور میں خصوصاً ہندوستان میں سکران کی طلاق کو واقع اور نافذ ماننے کی صورت میں اس کے حق میں زجر وتعزیر نہیں رہ گئی ہے، بلکہ اس کی بیوی بچوں کے حق میں زجر ہوگیا ہے اور شوہر کی اس حرکت کی سزا بیوی بچے بھگتتے ہیں، جبکہ شوہر کو کوئی خاص حرج نہیں ہوتا۔

جہاں تک ادلہ کی بات ہے تو طلاق سکران کو نافذ ماننے والوں کے جو نقلی دلائل ہیں وہ صراحت سے تو یقیناً خالی ہیں اور دلالت واقتضاء کی صورت میں بھی مقال سے خالی نہیں اور جو عقلی دلائل ہیں ان کا حاصل بھی زجر وتعزیر ہی ہے اور یہ زجر وتعزیر موجودہ دور میں سکران کے حق میں نہیں رہ گئی ہے۔

## فقہاء کی آراء

۱۔ سکران کی طلاق واقع اور نافذ ہوگی، اس قول کو اکثر حنفیہ، مالکیہ اور صحیح قول کے مطابق شافعیہ نے اختیار کیا ہے اور امام احمد کی ایک روایت اسی کے مطابق ہے (مجمع الانہر في ملتقی الابحر ۱/ ۳۸۴ المبسوط ۶/ ۱۱۷۶ البحر الرائق ۳/ ۲۶۶ شرح فتح القدیر ۳/ ۴۷۲ رد المحتار ۴/ ۴۳۸ البنایہ شرح الہدایہ ۴/ ۳۹۱ بدائع الصنائع ۳/ ۹۹، الکافی للقرطبی ۲/ ۱۵۷۱ المجموع شرح المہذب ۱۷/ ۶۲۔ ۶۳ عقد الجواہر الثمینۃ فی مذہب عالم المدینۃ ۲/ ۱۶۱ الشرح الصغیر علی أقرب المسالک الی مذہب الامام مالک ۲/ ۵۴۳ والمغنی لابن قدامہ ۷/ ۱۱۴)

۲۔ سکران کی طلاق واقع اور نافذ نہیں ہوگی، اسی کو حنفیہ میں سے امام ابوجعفر طحاوی کرخی، زفر اور محمد بن مسلمہ اور شافعیہ میں سے مزنی نے اختیار کیا ہے، امام شافعی کا ایک قول اور امام احمد کا بھی ایک قول اسی کے ساتھ ہے اور یہی حنابلہ کا مذہب ہے (صحیح البخاری مع فتح الباری ۹/ ۴۸۵ ۴۴ کتاب الطلاق باب) صحابہ میں سے حضرت عثمانؓ اور ابن عباسؓ سے یہی قول منقول ہے (مختصر اختلاف العلماء ۲/ ۴۳۱)۔

## ادلہ فریق اول

جن لوگوں نے سکران کی طلاق کو واقع اور نافذ مانا ہے ان کی نقلی اور عقلی دونوں طرح کی دلیلیں ہیں:

ذیل میں ان کی دلیلیں ملاحظہ ہوں:

''عموم قوله تعالى: فإن طلقها فلا تحل له من بعد حتى تنكح زوجاً غيره...'' (سورۂ بقرہ ۲۳۰)۔

''من غير فصل بين السكران وغيره إلا من خص بدليل''۔

پس اگر اس کو طلاق دے دیا تو اس کے بعد وہ عورت اس کے لئے حلال نہیں یہاں تک کہ دوسرے شوہر سے نکاح کر لے۔ اس آیت کا عموم سکران اور غیر سکران میں تفریق کئے بغیر سب کو شامل ہے سوائے اس کے جو کسی دلیل سے خاص کر لیا گیا ہو (بدائع الصنائع ۳/ ۹۹)۔

''قوله تعالى (يأ ايها الذى آمنوا لا تقربوا الصلاة وانتم سكارى...) (سورۂ نساء ۴۳)، فخاطبهم فى حال السكر فدل على أن السكران مكلف...''

---

[1] استاذ المعہد العالی، امارت شرعیہ، پھلواری شریف پٹنہ۔

(اللہ کا قول "اے ایمان والو! نشہ کی حالت میں نماز کے قریب مت جاؤ" اللہ تعالیٰ نے اس آیت میں نشہ خور کو نشہ کی حالت میں مخاطب کیا ہے، چنانچہ یہ اس بات کی دلیل ہے کہ سکران مکلف ہے (المجموع شرح المہذب ۱۷/ ۶۲)، لہذا اس کا تصرف درست ہے۔

"قوله عليه الصلاة والسلام: كل طلاق جائز إلا طلاق الصبي والمعتوه" (بخاری مع فتح الباری مع قول علی بن ابی طالب ﷺ ۹،۴۵۸ کتاب الطلاق)۔

(نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد کہ بچہ اور بے عقل کی طلاق کے علاوہ ہر طلاق صحیح ہے) (بدائع الصنائع ۳/ ۹۹، المغنی لابن قدامہ ۷/ ۱۱۵، المبسوط ۶/ ۱۷۶)۔

"إن الصحابة جعلوه كالصاحي في الحد بالقذف"۔

(صحابہ نے قذف کی وجہ سے حد جاری کرنے کے سلسلے میں اس کو غیر مدہوش کی طرح مانا ہے) (المغنی لابن قدامہ ۷/ ۱۱۵)۔

"إن عقله زال بسبب هو معصية فينزل قائماً عقوبة عليه وزجراً له عن ارتكاب المعصية"۔

(اس کی عقل کا چلا جانا ایسے سبب سے ہوا ہے جو معصیت ہے، لہذا اس کی زائل شدہ عقل کو موجود ہونے کے درجہ میں مانا جائے گا اس کے لئے عقوبت اور اس کا ارتکاب معصیت کی وجہ سے زجراً) (بدائع الصنائع ۳/ ۹۹)۔

## ادلہ فریق ثانی

طلاق سکران کو واقع نہ ماننے والوں کی دلائل درج ذیل ہیں:

"إن عقله زائل والعقل من شرائط أهلية التصرف، ولهذا لا يقع طلاق المجنون والصبي الذي لا يعقل، والذي زال عقله بالبنج والدواء كذا هذا والدليل عليه أنه لا تصح ردته فلان لا يصح طلاقه أولى"۔

(سکران کی عقل زائل ہوتی ہے اور عقل تصرف کی اہلیت کی ایک شرط ہے، اسی وجہ سے مجنون اور غیر عاقل بچہ کی اور جس کی عقل بھنگ اور دوا سے زائل ہوگئی ہو اس کی طلاق واقع نہیں ہوتی تو اس کی بھی طلاق اسی طرح واقع نہیں ہوگی، اس کی دلیل یہ ہے کہ اس کی ردت صحیح نہیں ہوتی تو بدرجہ اولی اس کی طلاق واقع نہیں ہونی چاہئے) (بدائع الصنائع ۳/ ۹۹)۔

"إنه زائل العقل فأشبه المجنون والنائم وإن العقل شرط للتكليف إذ هو عبارة عن الخطاب بأمر أونهي ولا يتوجه ذلك إلى من لا يفهمه"

(سکران زائل العقل ہے، لہذا وہ مجنون اور سونیکے مشابہ ہے اور عقل تکلیف کی شرط ہے، کیونکہ امر و نہی کے ساتھ خطاب کو ہی تکلیف کہتے ہیں اور جو اس کو نہ سمجھ سکے اس کی طرف متوجہ نہیں ہوتا۔

## مناقشہ ادلہ

دونوں فریق کے ادلہ پر غور کرنے سے پتہ چلتا ہے کہ فریق اول کی دلیلیں نقلی اور عقلی ہونے کے باوجود طلاق سکران کے ثبوت پر دلالت کرنے کے اعتبار سے فریق ثانی کے ادلہ کے مقابلہ میں درج ذیل وجوہات کی بنا پر بہت کمزور ہیں:

۱۔ نقلی دلیلیں طلاق سکران کے وقوع اور ثبوت کی صراحت سے یقینا خالی ہیں۔

۲۔ دونوں قرآنی آیتوں کے عموم میں سکران کو داخل کرکے اس کی طلاق کو اگر صحیح اور واقع مان لیا جائے تو یہ بھی جائز ہے کہ سونے والے، بچے، مجنون، مغمیعلیہ اور معتوہ کی صف میں کھڑا کرکے اس کی طلاق کو لغو قرار دیا جائے، کیونکہ جس علت کی بنا پر سونے والے، بچہ، مجنون وغیرہ کی طلاق کو غیر نافذ قرار دیا گیا وہی علت سکران میں بھی ہے۔

۳۔ جس دلیل سے بچہ، سونے والے، مجنون، مغمی علیہ اور معتوہ کو دونوں آیتوں کے عموم سے خاص کیا گیا ہے، اسی دلیل سے سکران بھی مخصوص اور آیت کے عموم سے خارج ہے، کیونکہ وہ علت اس میں بھی ہے۔

## خلاصہ

۱۔ اگر سکران کے نشہ کا سبب معصیت نہیں ہے تو اس صورت میں اس کی طلاق بالاتفاق واقع اور نافذ نہیں ہوگی۔

۲۔ لیکن اگر نشہ کا سبب معصیت کے قصد سے سکر کا استعمال ہے تو ایسے سکران کی طلاق کے واقع ہونے یا نہ ہونے کے بارے میں فقہاء نے اختلاف کیا ہے۔

پہلا قول یہ ہے کہ اس کی طلاق صحیح اور نافذ ہوگی، اس قول کو اکثر حنفیہ، مالکیہ اور صحیح قول کے مطابق شافعیہ نے اختیار کیا ہے اور امام احمد کی ایک روایت اسی طرح ہے۔ دوسرا قول یہ ہے کہ اس کی طلاق واقع اور نافذ نہیں ہوگی، اس قول کو حنفیہ میں سے امام طحاوی، کرخی، زفر اور محمد بن مسلمہ اور شافعیہ میں سے مزنی اور مالکیہ میں سے محمد بن عبد الحکم نے اختیار کیا ہے، اور حنابلہ کا یہی مذہب ہے۔ صحابہ میں سے حضرت عثمان اور ابن عباس رضی اللہ عنہم کا یہی قول مروی ہے اور دونوں فریق کے ادلہ کے مناقشہ کے بعد طلاق سکران کا عدم وقوع راجح ہوا۔

☆☆☆

# طلاق غضبان وسکران کا حکم

مولانا عبدالسلام ابو ہریرہ سلفی [1]

طلاق سکران: آدمی اس طرح نشہ میں مدہوش ہو اور اپنے ہوش وحواس کو کھو بیٹھے جس کی وجہ سے زبان قابو میں نہ رہے کہ کیا کہا اور کیا نہیں کہا، اسی کا نام سکران ہے، ارشاد باری ہے:

''لا تقربوا الصلاة وأنتم سكارى حتى تعلموا ما تقولون'' (سورہ نساء: ۴۳)، یعنی ''ان السکران لا یعلم ما یقول''، یعنی سکر اور نشہ کی وجہ سے عقل بالکل غائب ہو چکی ہو، ایسی حالت میں اگر کوئی آدمی طلاق دے دے تو واقع نہیں ہوگی، کیونکہ مختلف معتبر سندوں سے مروی ہے:

''قال عثمان: ليس لمجنون ولا لسكران طلاق'' (صحیح بخاری مع الفتح ۹،۳۸۸) (حضرت عثمان بن عفانؓ حالت نشہ میں دی ہوئی طلاق کو غیر واقع مانتے تھے) اور مصنف ابن ابی شیبہ میں صحیح سند کے ساتھ یہ مروی ہے کہ حضرت عمر بن عبدالعزیز نشہ والے کی طلاق کو واقع مانتے تھے، مگر جب انہیں ابان بن عثمان کے ذریعہ معلوم ہوا کہ حضرت عثمانؓ ایسی طلاق کو کالعدم قرار دیتے تھے تو انہوں نے فرمان عثمانی پر عمل کیا (مصنف ابن ابی شیبہ ۵/۳۹)۔

ان دونوں خلفاء راشدین (حضرت عثمان اور حضرت عمر بن عبدالعزیز) کے اس فرمان سے کسی صحابی کا اختلاف معتبر سندوں سے منقول نہیں، اور فرمان الٰہی کے بموجب خلفائے راشدین کی اتباع بھی ہمارے لئے ضروری ہے، ارشاد باری ہے: ''فإن تنازعتم في شئ فردوه إلى الله والرسول وأولى الأمر منكم'' (النساء: ۵۹)۔

صحیح بخاری میں ہے: ''قال ابن عباس ﷺ: طلاق السكران والمستكره ليس بجائز'' وقال علي ﷺ: كل الطلاق جائز إلا طلاق المعتوه'' (صحیح بخاری مع الفتح ۹،۳۸۸) اور ''المعتوہ'' کا معنی حافظ ابن حزم نے اپنی کتاب ''المحلی'' میں یہ لکھا ہے: ''وأما السكران الذي لا يدري ما يتكلم به فهو معتوه بلا شك، لأن المعتوه في اللغة هو الذي لا عقل له، ومن لا يدري ما يتكلم به فلا عقل له فهو معتوه بأي وجه كان'' (محلی لابن حزم ۱۰،۲۱۱)۔

دوسری روایت میں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''رفع القلم عن ثلاثة: عن النائم حتى يستيقظ وعن المجنون، وفي رواية ''المعتوه'' حتى يعقل أو يفيق وعن الصبي حتى يبلغ'' (ابوداؤد، نسائی، دارمی، ابن ماجہ، ابن حبان، مستدرک حاکم، احمد ۶،۱۰۰، ۱۰۱، ۱۴۴)۔

علامہ البانی نے اس حدیث کو صحیح کہا ہے (دیکھئے: ارواء الغلیل ۲/۴)، یعنی تین شخصوں سے احکام شرعیہ مرتفع ہیں، اس میں دوسرا مسلوب العقل ہے، اور یہ ظاہر ہے کہ سکر کامل سالب عقل اور زائل حواس ہے، لہذا ایسا سکر جس سے عقل اور ہوش وحواس مفقود ہو جائیں اور ایسی حالت میں جو بھی اپنی زبان سے بکے چاہے طلاق کے سلسلے میں یا غیر طلاق کے سلسلہ میں اس کا اعتبار نہ کر کے اس کا شمار مرفوع القلم میں ہوگا۔

حافظ شیخ الاسلام علامہ ابن تیمیہؒ نے نشہ کی حالت میں دی ہوئی طلاق کی بابت فرمایا:

''هذه المسألة فيها قولان للعلماء: أصحهما أنه لا يقع طلاقه، فلا تنعقد يمين السكران ولا يقع به طلاق

---

[1] صدر شعبہ دار الافتاء، جامعہ سلفیہ، مرکزی دار العلوم بنارس۔

إذا طلق، وهذا ثابت عن أمير المؤمنين عثمان بن عفان ﷺ، ولم يثبت عن الصحابة خلافه فيما أعلم، وهو قول كثير من السلف والخلف كعمر بن عبد العزيز وغيره، وهو إحدى الروايتين عن أحمد: اختارها طائفة من أصحابه، وهو القول القديم للشافعي، واختاره طائفة من أصحابه وهو قول طائفة من أصحاب أبي حنيفة كالطحاوي، وهو مذهب غير هؤلاء'' (مجموع فتاوی لابن تیمیہ ۳۳،۱۰۲)۔

اکابر علماء حنفیہ میں سے امام طحاوی اور امام کرخی نے عدم وقوع طلاق کے موقف کو اختیار کیا ہے، فقہ حنفی کی مشہور کتاب ''درمختار'' میں ہے: ''ولم يوقع الشافعي طلاق السكران واختاره الطحاوي والكرخي'' امام شافعیؒ فرماتے ہیں کہ نشہ والے کی طلاق واقع نہیں ہوگی، اسی قول کو اختیار کیا ہے، امام طحاوی اور امام کرخی نے۔

فتاوی تاتارخانیہ میں تفرید سے نقل کیا ہے کہ اسی قول پر حنفیہ کا فتوی ہے، اسی قول مختار کے تحت میں علامہ شامی لکھتے ہیں:

''وكذا محمد بن مسلمة وهو قول زفر'' (یعنی محمد بن مسلمہ حنفی نے بھی اسی قول کو اختیار کیا ہے) اور امام ابوحنیفہؒ کے شاگرد رشید امام زفرؒ کا بھی یہی قول ہے۔

فقہ حنفی کی شہرہ آفاق کتاب ''ہدایہ'' کی شرح فتح القدیر (۱۵۸/۲ کتاب الطلاق مطبع منشی نولکشور لکھنؤ) میں طلاق سکران کے عدم وقوع کے قائل یہ لوگ ہیں:

''قال بعدم وقوله القاسم بن محمد و طاؤس وربيعة بن عبد الرحمن والليث وإسحاق بن راهويه وأبوثور وزفر وقد ذكرناه عن عثمان ﷺ وروي عن ابن عباس ﷺ وهو مختار الكرخي والطحاوي ومحمد بن مسلمة من مشائخنا'' اور آگے چل کر اسی صفحہ پر لکھتے ہیں جس کا خلاصہ یہ ہے کہ اگر حالت نشہ میں دی ہوئی طلاق واقع اور صحیح ہو تو مرتد ہونا بھی صحیح ہوگا، حالانکہ سکران کا ارتداد معتبر نہیں ہے۔

حافظ شیخ الاسلام ابن تیمیہؒ اپنے فتاوی میں لکھتے ہیں: ''والصحيح أنه لا يقع الطلاق إلا ممن يعلم ما يقول كما أنه لا تصح صلاته في هذه الحالة، ومن لا تصح صلاته لا يقع طلاقه، وقد قال: ولا تقربوا الصلاة وأنتم سكارى حتى تعلموا ما تقولون'' (فتاوی ابن تیمیہ ۳۳،۱۰۳) (یعنی صحیح اور درست بات یہ ہے کہ نشہ میں مدہوش آدمی کی دی ہوئی طلاق واقع نہیں ہوگی، جب تک کہ اسے یہ نہ معلوم ہو جائے کہ وہ کیا کہہ رہا ہے اور جب ایسی حالت میں نماز درست نہیں ہو سکتی تو طلاق کا وقوع بھی صحیح اور درست نہیں ہو سکتا)۔

علامہ شوکانیؒ طلاق سکران پر تفصیلی بحث کرنے کے بعد آخر میں بطور خلاصہ اور نچوڑ لکھتے ہوئے فرماتے ہیں:

''والحاصل: أن السكران الذي لا يعقل لا حكم لطلاقه لعدم المناط الذي تدور عليه الأحكام وقد عين الشارع عقوبته فليس لنا عن تجاوزها برأينا ونقول يقع طلاقه عقوبة له فيجمع له بين غرمين'' (نیل الأوطار للشوکانی ۷،۲۲)

یہ بات محقق اور مسلم ہے کہ دنیا کا کوئی بھی فرد اپنی شریک حیات کو بخوشی طلاق دے کر اپنی زوجیت سے الگ نہیں کرتا بلکہ ہر شخص غصے کی حالت میں ہی طلاق دیتا ہے، جیسا کہ ''نیل الأوطار'' میں ابن السید کا قول منقول ہے۔

البتہ ایسا آدمی جو اپنے غیظ وغضب میں ہونے کی وجہ سے بالکل مدہوش اور مسلوب العقل ہو جائے اور اسی حالت مدہوشی میں طلاق دے دے تو ایسی طلاق واقع نہیں ہوگی، کیونکہ ظاہر ہے کہ ایسی مدہوشی اور بے خودی کی حالت جنون کی قسم سے ہے اور جنون میں طلاق واقع نہیں ہوتی اور اسی بات کو علامہ ابن تیمیہؒ نے ''مجموع الفتاوی'' کے اندر ذکر کیا ہے۔

''إذا بلغ الأمر إلى أن لا يعقل ما يقول، كالمجنون، لم يقع به شئ'' (کما فی النیل ۸،۲۵)۔

"إغلاق" کا معنی اکثر محدثین نے "الغضب" کے ساتھ کیا ہے، یعنی ایسا غضب جس سے اس کی عقل متغیر اور ہوش وحواس زائل ہو جائے اور اس حالت میں اگر طلاق دے دے تو طلاق واقع نہیں ہوگی۔ اس کے علاوہ طلاق سکران اور طلاق غضبان کی جتنے بھی درجات اور مراتب ہیں اس میں طلاق واقع ہو جائے گی، جیسا کہ نصوص کتاب وسنت اس پر دال ہیں۔ ☆☆☆

جدید فقہی تحقیقات

# تیسرا باب مختصر تحریریں

## حالت نشہ کی طلاق اور ضرر اشد اور اخف کا اصول

حضرت مولانا مفتی نظام الدین عظمی[1]

۱۔ حکومت وقت کا حکم حکومت کے بدل جانے کے بعد باقی رہنا ضروری نہیں، جیسے کہ حکومت کا قانون تھا کہ اگر کوئی عورت اپنا نکاح غیر کفو میں کر لے تو اس کا یہ نکاح صحیح منعقد نہ ہوگا جس کی صراحت شامی جلدی ۲ میں ہے، اس کا حاصل یہ ہے کہ اس نکاح سے حرام کاری کرنے کا گناہ ہوتا رہے گا، لیکن جب وہ حکومت ختم ہوگئی تو اب یہ حکم باقی نہ رہا بلکہ نکاح صحیح ہوجاتا ہے، البتہ اولیا کو یہ اختیار رہتا ہے کہ ظاہر روایت کے مطابق اعتراض کر سکتے ہیں، اس جزئیہ سے معلوم ہوا کہ حکومتِ وقت ختم ہوجانے سے سابق حکم کا باقی رہنا ضروری نہیں رہتا۔

۲۔ اسی طرح سکران کے طلاق میں حکومت کا حکم شوہر پر زجر کرنے کے لئے ہوتا ہے، کما ھو ظاھر و مسلمہ اور یہ حکم حکومت کے حکم سے ہوتا ہے، پس اگر یہ حکومت ختم ہوجائے تو حکومت کا یہ حکم باقی رہنا ضروری نہیں رہے گا، جیسا کہ ابھی کسی عورت کے غیر کفو میں نکاح کرنے کے مسئلہ میں گزر چکا ہے۔

۳۔ کسی حکومت کے حکم کے نفاذ کے لئے شرط ہے کہ وہ حکم کسی نصِ قطعی کے معارض یا مخالف نہ ہو اور صورت مسئولہ میں حکومت کا یہ حکم اس نصِ قطعی "ولا تزر وازرۃ وزر اُخری" کے حکم سے ٹکراتا ہے اور معارض ہوتا ہے، کیونکہ حرام کا حکم لگانے میں شوہر پر زجر کرنا مطلوب ہوتا ہے اور فی زمانہ صورت موجودہ میں بجائے شوہر کے بیوی بچوں پر زجر ہوجاتا ہے اور ظاہر ہے شوہر شخص آخر ہے اور بیوی شخص آخر ہے اور بچے بھی شخص آخر ہیں اور صورتِ موجودہ میں بجائے شوہر کے بیوی بچوں پر زجر کھلا ہوا "ولا تزر وازرۃ وزر اخری" کا ارتکاب ہوگا، اگر یہ تدبیر کی جائے کہ طلاق ہوتے ہی شوہر مہر دے دے، عدت کا اور بچوں کا خرچ دے دے اگر وہ خود نہ کرے تو حکومت سے قانون بنوا کر یہ عمل کرلیا جائے جب بھی کام نہ چلے گا، اس لئے کہ اللہ تعالیٰ کا قول ہے: ''ما یبدل القول لدی وما انا بظلام للعبید'' (سورہ ق ۱۶:) اس منطوق کا حاصل یہ ہے کہ یہ بیوی بچے ناکردہ گناہ کے درجہ میں مظلوم ہیں اور اس خطرناک آیتِ کریمہ کے مصداق بنتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کے اس قول کے باغی بنتے ہیں اس لئے حرمت کا یہ حکم باقی رہنا ضروری نہیں رہے گا، خاص کر جب حکومت ختم ہوچکی ہے اور علما متقنین کا اس میں اختلاف بھی ہے، اس لئے حرمت کے ختم ہونے کا حکم ہوگا اور یہ حکم نظیر بن جائے گا اس حکم کے ختم ہونے کا جو عورت کے غیر کفو میں نکاح کرنے کا تھا اور حرمت کا حکم باقی رکھنا ایسا ہی ہوجائے گا کہ بارش میں بھیگنے سے بچنے کے لئے بھاگ کر پرنالے کے نیچے کھڑے ہوگئے۔

۴۔ اگر ہم ایسا نہ کرسکیں تو شرعاً تسلیم شدہ عند الکل یہ ضابطہ فقہیہ ہے کہ "الضرر الاشد یزال بالضرر الاخف" یعنی ضرر اخف کو قبول اور برداشت کرکے ضررِ اشد کو زائل کیا جائے گا، اس اصل شرعی کا تقاضا بھی یہی ہے کہ حرمتِ طلاق کے حکم کو برداشت کرکے اور اس کو نافذ نہ کرکے ضررِ اشد کو جو طلاق دینے والے کے بیوی بچہ پر پڑتا ہے، زائل کردیا جائے۔

☆☆☆

---

[1] سابق صدر مفتی، دار العلوم دیوبند۔

# وقوع طلاق سکران۔ غور وفکر کے چند پہلو

مولانا قاضی عبدالجلیل قاسمی [1]

اہل علم پر مخفی نہیں کہ طلاق سکران واقع ہوگی یا نہیں، یہ ایک مجتہد فیہ مسئلہ ہے، اس سلسلہ میں عہد صحابہ سے ہی اختلاف چلا آرہا ہے۔

ظاہر ہے کہ جو احکام نصوص قطعیہ سے ثابت ہیں یہ اور ان پر نصوص کی دلالت واضح صریح اور قطعی ہے، ان میں اختلاف کا کوئی سوال ہی پیدا نہیں ہوتا ہے۔

ایک بڑی تعداد ان صحابہ، تابعین وتبع تابعین کی ہے جو اس بات کے قائل ہیں کہ طلاق سکران واقع نہیں ہوگی (دیکھئے: مصنف ابن ابی شیبہ ۴، ۵، ۷۵، ۷۶، المجموع شرح المہذب ۱۷، ۶۳، ۶۴۔ البنایہ شرح الہدایہ ۴/۳۹۱۔ المدونۃ الکبری ۳/۳۰۔ المحلی لابن الحزم ۳۶/۵۳۵۔ فتح القدیر ۳/۴۷۲۔ فتح الباری ۹/۳۸۹۔ المغنی ۷/۱۱۴۔ الفتاوی الکبری لابن تیمیہ ۳/۸۰۔)

وقوع طلاق سکران کے قائلین کے کچھ دلائل علامہ کاسانی نے بدائع میں اور علامہ ابن الہمام نے فتح القدیر میں نقل کئے ہیں، ان کے جوابات بھی علامہ نووی، علامہ ابن تیمیہ اور علامہ ابن القیم نے دیئے ہیں، بلکہ علامہ ابن تیمیہ نے اپنے فتاویٰ میں اور علامہ ابن قیم نے زاد المعاد میں بڑی تفصیل کے ساتھ ان دلائل کا جائزہ لیا ہے۔

دوسری طرف عدم وقوع کے قائلین کے دلائل کا جائزہ بھی علامہ نووی نے لیا ہے۔

جو حضرات طلاق سکران کو واقع قرار دیتے ہیں، ان کے پیش نظر بنیادی طور پر شوہر کی تعزیر ہے، جیسا کہ سوال نامہ میں مذکور ہے

میری ناقص رائے یہ ہے کہ جہاں شوہر ظالم نہ ہو، اس کا برتاو بیوی بچوں کے ساتھ ہمدردانہ ہو، وہ ان کے حقوق ادا کرتا ہو وہ اگر نشہ کی حالت میں طلاق دے دے تو اس کی طلاق واقع نہ ہوگی، کیونکہ اس میں شوہر کو تنبیہ نہیں ہوگی، البتہ اس کے بیوی بچے مصائب میں مبتلا ہو جائیں گے اور اگر شوہر صرف یہی نہیں کہ وہ شراب نوشی کا عادی ہے، بلکہ بیوی کے حق میں ظالم ہے تو ایسا شخص اگر طلاق دے تو اس کی طلاق واقع ہونی چاہئے، اس میں شوہر کو زجر وتوبیخ ہو یا نہ ہو، لیکن ایک کمزور عورت کو ظلم وجور سے رہائی تو مل ہی جائے گی۔

یہ اعتراض کہ یہ وقوع طلاق یا عدم وقوع طلاق کا کوئی واضح جواب نہیں ہوا۔ اسی طرح ہر طلاق میں تحقیق کرنی ہوگی کہ شوہر جس نے نشہ کی حالت میں طلاق دی ہے، وہ ظالم ہے یا نہیں، یہ بات قابل التفات نہیں ہے۔

اس لئے کہ حضرات فقہاء حنفیہ میں جو حضرات سکران کی طلاق کو واقع قرار دیتے ہیں، ان کے ہاں بھی یہ صراحت موجود ہے کہ اگر کسی حلال چیز کے پینے سے نشہ آجائے اور اس حالت میں طلاق دے دے تو اس کی طلاق واقع نہ ہوگی۔

اسی طرح اگر شراب کسی نے زبردستی پلا دی اور نشہ آ گیا پھر طلاق دیدی تو بھی طلاق واقع نہ ہوگی۔

تو جہاں تک طلاق سکران میں اس کی تحقیق کی جائے گی کہ یہ نشہ حلال چیز کے پینے سے آیا یا حرام کے پینے سے اور اگر حرام کے پینے سے نشہ آیا ہے تو اس نے اپنی خوشی سے شراب پی ہے یا اس کو زبردستی پلائی گئی ہے، تاکہ اس کی روشنی میں طلاق کے وقوع یا عدم وقوع کا فتوی یا فیصلہ دیا جا سکے۔

اسی طرح یہ تحقیق بھی کی جائے گی کہ وہ اپنی بیوی بچوں کے حق میں ظالم وجابر ہے یا نہیں، اگر وہ ظلام وجابر ہے اور نشہ کی حالت میں زدوکوب کرتا ہے تو اس کی دی ہوئی طلاق واقع ہوگی، اس میں اس کو زجر ہو یا نہ ہو، لیکن اس کی بیوی تو ظلم وجور سے نجات پا جائے گی۔

اگر وہ ظلم وجور کا مرتکب نہیں ہوتا بلکہ اہل وعیال کے حق میں وہ مصلح ہے، ان کے حقوق ادا کرنے میں کوئی کوتاہی نہیں کرتا تو اس کی طلاق واقع نہ ہوگی۔ اس لئے کہ وقوع طلاق کا اثر اس پر نہیں ہوگا یا کم ہوگا، لیکن اس کی بیوی بچے مصائب کا شکار ہو جائیں گے۔ ☆☆☆

---

[1] قاضی امارت شرعیہ، پھلواری شریف پٹنہ

# اجتہادی مسائل سے متعلق بعض اصولی نکات

مفتی محبوب علی وجیہی[1]

۱۔ شریعت مطہرہ اور احکام اسلامی کے مآخذ اصل میں دو ہیں، کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ، اجماع اور قیاس بھی مآخذ شمار کئے گئے ہیں، لیکن ان کا محور بھی کتاب وسنت ہی ہے، ائمہ مجتہدین انہی کو مضبوطی کے ساتھ استنباط احکام میں استعمال کرتے ہیں، اس لئے مجتہدین کے متخرجہ ومستنبطہ مسائل شریعت مطہرہ ہی ہیں، ان حضرات کی یہ ذاتی رائے نہیں ہے، ان کے بیان کردہ مسائل اجتہادیہ کو ان کی ذاتی رائے کہہ کر ان کے شریعت ہونے کا جو انکار کررہا ہے وہ گمراہ ہے۔

۲۔ مسائل دو قسم کے ہیں: ایک وہ جو اعتقاد سے تعلق رکھتے ہیں اور کتاب سنت سے تعلق رکھتے ہیں، ان کے خلاف جو عقائد بیان کئے جائیں گے وہ باطل ہیں، جیسے معتزلہ کا انکار تقدیر یا ثواب وعذاب قبر، یا روافض کا صحابہ کرام کے سلسلہ میں عقیدہ فاسد۔

دوسری قسم ان مسائل کی ہے جو فقہی احکام سے متعلق ہیں اس میں غیر منصوص احکام میں لغت کی وجہ سے یا استعمال کی وجہ سے جو اختلاف ائمہ ہوگا وہ حق وباطل اور عزیمت ورخصت کا نہیں ہوگا، بلکہ اس میں سے ایک رائے صواب محتمل خطا ہے اور دوسری رائے خطا محتمل صواب ہے، مقلد پر واجب ہے کہ وہ اپنے امام کی تقلید کرے یعنی اس کے بیان کردہ مسائل پر ہی عمل کرے اور یہ شخص ان مسائل پر عمل کرنے کی وجہ سے عامل بالشریعت ہی کہلائے گا، مجتہدین کے اسباب اختلاف کی تفصیل تو بہت ہے جو اصول فقہ کی کتابوں میں درج ہے، ہمارے استاذ محترم نے ایک وجہ یہ بھی بیان کی تھی کہ امام ابوحنیفہ شارع کی غرض اور حکمت پر نظر کرتے ہیں اور اس کو علت بنا کر نئے مسائل کا استخراج کرتے ہیں، اس کے لئے ہلکی قابل تحمل حدیث ضعیف بھی مل جاتی ہے تو اسے مستدل بنالیتے ہیں اور امام مالک اہل مدینہ کو دیکھتے ہیں اور اس سے فیصلہ کرتے ہیں، امام شافعی اصح حدیث اور اصح سند کو دلیل بناتے ہیں اور امام احمد اگر حدیثوں میں تقدم وتاخر کی تاریخ نہیں پاتے تو کبھی اس حدیث پر فتوی دیتے ہیں اور کبھی اس حدیث پر اور فرماتے ہیں کہ یہ بھی قول رسول ہے اور وہ بھی قول رسول، اسی لئے امام احمد سے ایک مسئلہ میں کئی کئی روایتیں ملتی ہیں، نیز احادیث کے ضعیف اور غیر ضعیف کی تحقیق میں اختلاف ائمہ سبب ہوتا ہے مسئلہ کے اختلاف کا اور کبھی خاص، عام، مجمل وغیرہ کے اندر اختلاف بھی سبب ہوتا ہے، جیسے لفظ قرئ کے اندر متضاد معنی ہونے کی وجہ سے اختلاف ہوا ہے، علت استنباط کے اختلاف کی وجہ سے بھی اختلاف ہوتا ہے، جیسے حدیث ربا میں ہے۔

ایک عام مسلمان کیلئے اس کے سوا کوئی راستہ نہیں ہے کہ مسلم ائمہ اربعہ میں سے کسی ایک کی تقلید کرے، کیونکہ ان کی تقلید کرنے والے بڑے بڑے علما نے ان کے مسائل کو خوب جانچ تول لیا ہے اور جہاں ذرا کچھ خامی نظر آئی ہے اس کی اصلاح کردی ہے، عوام تو عوام ہیں آج کل علما بھی عام طور سے استخراج واستنباط کی پوری صلاحیت نہیں رکھتے، لہٰذا ان کیلئے بھی کسی ایک امام کی تقلید لازم ہے، یہ ہرگز جائز نہ ہوگا کہ کسی مسئلہ میں کسی امام کی تقلید کرلی اور کسی میں کسی کی، بلکہ سب مسائل میں ایک ہی امام کی تقلید ضروری ہوگی۔

۵۔ مجتہدین کرام سب حق پرست ہیں، لہٰذا کسی کو برا کہنا یا برا سمجھنا حرام ہے، ہمارے لئے سب پیشوایان دین اور قابل احترام ہیں، بلکہ اختلافی مسائل بیان کرتے وقت یہ نہ خیال کرے کہ میں ان کا جواب دے رہا ہوں یا ان کا مدمقابل ہوں، چہ خاک را نسبت با عالم پاک، حدیث شریف میں ہے: ''من لم يعظم كبيرنا ومن لم يرحم صغيرنا فليس منا'' اپنے دلائل یا مخالف کے جوابات دیتے وقت یہ خیال کرے کہ میں اپنے امام کے اقوال نقل کررہا ہوں، رحمۃ اللہ یا رضوان اللہ ان کے نام نامی کے ساتھ لگائے۔

---

[1] مدرسہ جامعۃ العلوم فرقانیہ رامپور یوپی۔

۶۔ سلف صالحین نے ہمیشہ اختلافی مسائل بیان کرتے وقت مخالف کا نہایت احترام کیا ہے، امام شافعی کا واقعہ مشہور ہے کہ قیام بغداد میں امام ابو حنیفہ کے مزار کے قریب انہوں نے فجر کی نماز ادا کی اور اس میں قنوت نہیں پڑھی، لوگوں نے معلوم کیا تو آپ نے فرمایا: ابوحنیفہ کے ادب کی وجہ سے میں نے اس کو ترک کردیا، ہمارے علما کا بھی یہی طریقہ ہونا چاہئے، بفضلہ تعالیٰ ہمارے استاذ مکرم کا بھی یہی طریقہ تھا اور ہم بھی اسی روش پر قائم ہیں۔

۷۔ یقیناً جب حالات ایسے پیدا ہوجائیں کہ اپنے امام کے قول پر عمل کرنا عسر اور سخت تنگی اور حرج کا باعث ہو تو دفع حرج کے لئے ایسے علما جو ماہرین شریعت ہوں اور ورع وتقوی بھی ان کے اندر موجود ہو تو ان کے لئے دوسرے امام کی رائے پر فتوی دینا جائز ہے جیسے امام ابوحنیفہ کے نزدیک مفقود الخبر کی مدت فسخ نکاح میں نوے سال ہے، لیکن اس میں عورت کے لئے سخت حرج تھا اس لئے علما حنفیہ امام مالک کے قول پر فتوی دیا جو چار سال کی مدت ہے۔

۸۔ جبکہ معتبر اصحاب افتاء کے آراء میں اختلاف ہو تو عام مسلمانوں کو غور کرنے کے بعد دل جس صاحب افتائ کی طرف مائل ہو اس پر عمل کرلے، عند اللہ اس کا عمل مقبول ہوگا۔

☆☆☆

# مدہوش شخص کی طلاق کے اعتبار وعدم اعتبار کا مسئلہ

ڈاکٹر عبداللہ عباس ندوی[1]

## مقدمہ اولی۔ سکر کے حدود کا تعین

لفظ سکران کا اطلاق نشہ کی اس حالت پر ہوگا جبکہ آدمی اس درجہ مدہوش کہ اس کو نہیں معلوم ہو کہ وہ کیا کہہ رہا ہے، قرآن کریم میں ارشاد ہے:
یاایھاالذین اٰمنوا لاتقربوا الصلوٰۃ وأنتم سکاری، حتی تعلموا ماتقولون'' (سورۃ النساء ۴۳)۔ اے ایمان والو! تم نماز کے پاس بھی ایسی حالت میں نہ جاؤ کہ تم نشہ میں ہو یہاں تک کہ تم سمجھنے لگو کہ (منہ) سے کیا کہتے ہو)

یہ حالت جس میں آدمی کو معلوم نہ ہو کہ وہ کیا کہہ رہا ہے یہ اس قسم سے بدتر ہے جس کے بارے میں ارشاد ہے: لایواخذکم اللہ باللغو فی أیمانکم ولکن یواخذکم بما کسبت قلوبکم (سورہ بقرہ ۲۲۵ سورہ مائدہ ۲۹) (اللہ تم سے آخرت میں مواخذہ نہیں فرمائیں گے تمہاری قسموں میں (ایسی) بیہودہ قسم پر لیکن داروگیر فرمائیں گے اس (جھوٹی قسم) پر جس میں تمہارے دلوں نے (جھوٹ بولنے کا) ارادہ کیا ہے)۔

لہٰذا بغیر نیت وارادہ کے وہ قسم بھی ناقابل اعتبار ہے جبکہ آدمی ہوش وحواس میں ہو، مگر بغیر قصد وارادہ کے قسم کھائے، لہٰذا قصد وارادہ کے بغیر کوئی فعل قابل اعتبار نہیں ہے۔

حدیث نبوی: انما الاعمال بالنیات'' (اعمال کا دارومدار نیت پر ہے) سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ اصل نیت وارادہ ہے، لیکن سکران (نشہ کی حالت میں ہونے والا شخص) ضروری نہیں ہے کہ وہ اتنا مدہوش ہو کہ اس کو معلوم نہ ہو کہ وہ کیا کہہ رہا ہے، ہوسکتا ہے کہ نشہ کی ابتدائی حالت ہو جس کو سرور کہتے ہیں اور وہ راستہ دیکھ کر سمجھ کر چل رہا ہو، مگر فقہاء کرام کے نزدیک حالت سکر وہی کہلائے گی جس میں آدمی کو زمین وآسمان کا پتہ نہ ہو۔

''التعریفات الفقہیہ مرتبہ مولانا مفتی عمیم الاحسان البرکتی سکران کی تعریف میں لکھتے ہیں: السکران عند أبي حنیفة من لایعلم الارض من السماء، وعندھما تخلیط کلامہ من شرب الخمر وعند بعض الفقہا من اختلط فی مشیہ وتحرکہ''۔
(حضرت امام ابوحنیفہ کے نزدیک سکران اس کو کہا جائے گا جس کو زمین آسمان کی تمیز نہ ہو اور صاحبین کے نزدیک جس کی باتیں بہکی بہکی ہوں اور بعض فقہا کے نزدیک جو چلنے میں لڑکھڑا رہا ہو اور (دائیں بائیں) جھوم رہا ہو)۔

حضرت امام ابوحنیفہ نے جو تعریف کی ہے وہ حتی تعلموا ماتقولون کے مفہوم سے قریب ہے، جو آیت قرآنی سے مستفاد ہے اور اس سے اس سکر کی تعیین ہوجاتی ہے جو زیر بحث ہے۔

## مقدمہ ثانیہ

لیکن فقہا کے سامنے یہ اصل بھی ہے کہ اگر نکاح، طلاق اور رجعت میں سنجیدگی سے کوئی بات کہی ہو یا مذاق سے کہی ہو یا یوں کہئے کہ بالارادہ کہی ہو یا لاابالی پن میں کہہ دی ہو اس کو سنجیدہ اور واقعی سمجھا جائے گا۔

## مقدمہ ثالثہ

حنفیہ کے نزدیک سکران کی دی ہوئی طلاق واقع ہوجاتی ہے جیسا کہ قاعدہ فقہیہ سے ثابت ہے، مگر اس سلسلہ وہ ایک بات یہ بھی کہتے ہیں کہ

[1] سابق معتمد تعلیمات دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنو۔

اگر کوئی نشہ کی حالت میں کلمہ کفر زبان سے نکال دے تو اس کی بیوی کو حرام نہیں قرار دیا جائے گا، یہ بات خلاف قیاس بطور استحسان کے تسلیم کی گئی ہے۔

لہٰذا اگر نشہ کی حالت ابتدائے سکر کی ہے اور نشہ کا زہر رگ وپے میں سرایت نہیں کیا ہے، صرف سرور کی حالت ہے، چال میں لغزش نہیں ہے، گفتار پر قابو ہے تو اس کا حکم اس شخص کا ہوگا جو بقید حواس ہے، اور جس طرح کی طلاق اس نے دی ہے وہ واقع ہوگی۔

واضح رہے کہ سکران کا اطلاق نشہ کے ابتدائی حالات پر بھی ہوتا ہے جیسا کہ ایک شاعر نے کہا ہے:

فاليوم أصبحنا سكارى نشوة
شامية قد ميته صحبائها

اور اگر نشہ اتنا چڑھ گیا ہے کہ وہ نہیں جانتا کہ منہ سے کیا کہہ رہا ہے یعنی (لايعلم يقول) کی حالت میں ہے تو استحسانا اس کی طلاق ایک طلاق رجعی مانی جائے گی، خواہ اس نے تغلیظ ہی کیوں نہ کردی ہو اور ہوش آنے کے بعد اس سے پوچھا جائے گا کہ آیا اس نے طلاق سمجھ بوجھ کردی تھی یا نہیں؟ اگر اس وقت بھی وہ مصر ہو تو تغلیظ واقع ہوگی ورنہ نہیں، اس تجویز میں اس کی رعایت رکھی گئی ہے کہ فقہی قاعدہ کی مطلق خلاف ورزی نہیں ہوگی۔

(۱) اس کی اصل ترمذی کی یہ حدیث ہے:

عن أبي هريرة أن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال : ثلاث جدهن جد وهزلهن جد: النكاح، والطلاق، والرجعة۔ رواه الترمذی وأبو داودوقال الترمذی : هذا حديث حسن غريب (مشكوة ۲۸۴)

اس قیاس میں ایک فرق ہے کہ کسی کو ہلاک کرنا خواہ زہر کے ذریعہ ہو یا گولی کے ذریعہ عملی فعل ہے اور زبان سے طلاق وعتاق کا لفظ نکالنا لسانی عمل ہے، لہٰذا قول کو فعل پر قیاس کرنا درست نہیں ہوگا

☆☆☆

# موجودہ حالات میں طلاق سکران کا نفاذ

مولانا شفیق الرحمن ندوی[1]

۱۔ معاشرہ کی حالت اور احکام شرعی کے بارے میں تحریر کردہ تفصیلات سے میں متفق ہوں۔

۲۔ طلاق سکران کے نافذ ہونے کے سلسلہ میں کوئی نص یا صریح حکم موجود نہیں ہے، قیاس کا تقاضا یہ ہے کہ طلاق سکران نافذ نہ ہو، کیونکہ کسی بھی عمل یا تصرف کے معتبر ہونے کیلئے ہر جگہ عقل کی قید لگی ہوئی ہے، عقل کے بغیر کوئی تصرف شرعاً معتبر نہیں ہوتا۔ سکران ہوش وحواس اور عقل سے عاری ہوتا ہے۔ نشہ کی حالت میں اس سے جو حرکتیں صادر ہوتی ہیں اس وقت اسے ان کا احساس وادراک ہی نہیں ہوتا۔

جن حضرات نے طلاق سکران کو واقع مانا ہے وہ زجر وتوبیخ اور عبرت پذیری کیلئے مانا ہے، ابتدا میں خدا ترسی تھی، اسلامی حکومت تھی اور اسلامی معاشرہ کی گرفت مضبوط تھی، اس لئے طلاق سکران کے وقوع سے عبرت پکڑتے ہوئے کچھ لوگوں نے اس ام الخبائث سے توبہ کرلی ہو تو بعید از قیاس نہیں، بلکہ اس کا غالب امکان ہے کہ ایسا ہوتا ہوگا، لیکن موجودہ حالات مختلف ہیں، ہندوستان جیسے ملک میں جہاں اسلامی حکومت نہیں ہے، آخرت کا تصور اور خوف مدھم پڑ چکا ہے، معاشرہ کی گرفت بھی افسوس ناک حد تک کمزور پڑ چکی ہے، ایسے حالات میں طلاق سکران کے نفاذ کا کوئی مثبت اثر نہیں پڑتا ہے، کوئی تائب نہیں ہوتا، دوسری طرف اس کے منفی اثرات مرتب ہورہے ہیں جن کا علم ہر شخص کو ہے، اس پس منظر میں اس مسئلہ پر غور کرنے کی واقعی ضرورت ہے۔ ہمارے نزدیک وہ فقہا اور ائمہ جو طلاق سکران کے عدم وقوع کے قائل ہیں ان کی رائے کو اختیار کرنا اور اس کے مطابق فتوی دینا جائز ہے۔

☆☆☆

[1] سابق استاذ فقہ، دار العلوم ندوۃ العلما لکھنو۔

# نشہ میں مبتلا شخص احکام کا مکلف نہیں

مفتی عزیز الرحمن بجنوری [1]

:یاأیها الذین اٰمنوا لاتقربوا الصلوة وأنتم سکاری، حتی تعلموا ما تقولون" (سورۃ النساء ۴۳)۔

اے ایمان والو! تم نماز نہ پڑھا کرو جبکہ تم نشہ کی حالت میں ہو حتی کہ تم جان لو جو کچھ کہتے ہو)

"حتی تعلموا ما تقولون" کی قید سے صاف ظاہر ہے کہ آدمی کو کوئی کام کرتے ہوئے باشعور اور باہوش وحواس ہونا چاہئے، یہی حال سکر اور نشہ کا ہے جس کے بارے میں بیان فرمایا گیا ہے:

"السکر اذا بلغ حداً لایعلم الرجل ما یقول فحینئذ لایصح خطابه الخطاب توجه بعد الصحو" (التفسیر المظهری ۲،۱۱۲) (سکر جب اس حد کو پہنچ جائے کہ آدمی نہ جان سکے کہ کیا کہتا ہے، اس صورت میں وہ مخاطب نہیں ہے، مخاطب وہ نشہ دور ہونے کے بعد ہوتا ہے)۔

اس تصریح کے مطابق جب نشہ باز مخاطب ہی نہیں تو احکام کا مکلف بھی نہیں ہے، چنانچہ صاحب ہدایہ نے کہا ہے:

۱۔ ولو زال عقله بالصداع لا یقع (هدایه) (اگر دردسر کی وجہ سے عقل جاتی رہے تو طلاق واقع نہ ہوگی)۔

۲۔ ولو ذهب عقله بدواء أو أکل البنج لا یقع" (البنایه ۲،۲۴۶) اور اگر عقل دواء یا بھنگ کھانے سے چلی گئی تو طلاق واقع نہ ہوگی)۔

۳۔ ولم یوقع الشافعی طلاق السکران واختاره الطحاوی والکرخی، وفی التتار خانیه: والفتوی علیه" (درمختار ۲،۴۲۴)۔

۴۔ خلافا لمحمد، ویفتی بقول محمد (فتح القدیر ص: ۱۵۱) امام شافعی نے سکران کی طلاق کو واقع نہیں مانا اور امام طحاوی اور کرخی نے اسی کو اختیار کیا ہے اور تاتارخانیہ میں اسی پر فتوی ہے، امام محمد اس کے خلاف ہیں (وہ طلاق کو واقع مانتے ہیں) اور انہی کے قول پر فتوی ہے)۔

۵۔ وعن عثمان ﷺ أنه لایقع طلاقه وبه أخذ الطحاوی والکرخی وهو أحد قولی الشافعی" (البدائع ۳،۱۱۴)۔
(حضرت عثمانؓ طلاق کو واقع نہیں مانتے تھے اور اسی کو کرخی اور امام شافعی نے اختیار کیا ہے)۔

اوپر ذکر کردہ تصریحات میں حضرات حنفیہ کے دو مکتب فکر گزرے ہیں، ایک تو حضرت عثمانؓ کے ارشاد کے مطابق ہے اور اس کو امام کرخی، امام طحاوی اور امام شافعی نے اختیار کیا ہے۔ دوسرا مکتب فکر امام محمد کا ہے کہ وہ طلاق سکران کو واقع مانتے ہیں۔ ظاہر یہ ہے کہ حالات اور زمانہ کی تبدیلی کی وجہ سے انہوں نے یہ حکم دیا ہے اور موجودہ زمانہ میں اس زمانہ کے مقابلہ میں ہزاروں گنا زیادہ بگاڑ ہے۔ پھر بھی ہمارے لئے دونوں مذکورہ مکتب فکر قابل تقلید ہیں، لہذا:

۱۔ جو لوگ شرابی اور اوباش ہیں اور عورتوں پر ظلم کرنے والے ہیں اور انہوں نے نشہ اختیاری طور پر کیا ہو یا ان کو نشہ دے دیا گیا ہو تو اس کو طلاق مکرہ پر قیاس کرتے ہوئے طلاق کو واقع مانا جائے گا بشرطیکہ اس کے ساتھ دھوکہ نہ کیا جاتا ہو۔

۲۔ پہلے مکتب فکر کے اعتبار سے شریف اور بھلے لوگ جو غریب ہیں اور عورتیں ان کی چالاک ہیں ان کی طلاق کو واقع نہ مانا جائے گا۔

☆☆☆

---

[1] مدنی دار الافتاء بجنور۔

# حالت نشہ کی طلاق، علماء کا موقف اور موجودہ حالات

مولانا عتیق احمد بستوی[1]

نشہ کی حالت میں دی گئی طلاق کے بارے میں عہد صحابہ ہی سے اختلاف چلا آرہا ہے، نشہ کی بعض حالتوں کی طلاق کے بارے میں فقہاء کے درمیان بڑی حد تک اتفاق رائے پایا جاتا ہے اور بعض شکلیں خاصی مختلف فیہ ہیں، اس لئے نشہ کی مختلف صورتوں کی وضاحت کے ساتھ ان میں دی گئی طلاق کا حکم بیان کرنا ضروری ہے۔

۱۔ اگر کسی شخص کو کسی حلال چیز کے استعمال سے نشہ پیدا ہو گیا اور اس نے نشہ کی حالت میں طلاق دے ڈالی تو جمہور فقہاء کے نزدیک طلاق واقع نہ ہوگی، حنفی مسالک کی تمام کتابوں میں اس مسئلہ کی صراحت موجود ہے (المغنی لابن قدامہ ۱۰/ ۳۴۵) مفتی بہ قول طلاق واقع نہ ہونے کا ہے (بدائع الصنائع ۳/ ۱۰۰، البحر الرائق ۳/ ۲۴۸)۔

۲۔ کسی شخص نے اگر کسی نشہ آور حرام چیز کا استعمال ایسی صورت میں بطور دواء کے کیا جب ماہر مسلم اطباء کی رائے میں اس مرض کا علاج اسی نشہ آور چیز ہی سے ہو سکتا تھا اور اسے استعمال کرنے سے اس کو نشہ لاحق ہو گیا اور اس حال میں اس نے بیوی کو طلاق دے ڈالی تو یہ طلاق بھی جمہور فقہاء کے نزدیک واقع نہیں ہوگی (المغنی لابن قدامہ ۱۰/ ۳۴۵، کتاب الأم الشافعی ۱۱/ ۳۸۲، فتح القدیر ۳/ ۳۴۷، ۳۴۸)۔

۳۔ اگر کسی شخص نے لاعلمی میں نشہ آور چیز کا استعمال کر لیا، مثلاً شراب کو کوئی حلال مشروب سمجھ کر پی گیا اور اسے نشہ طاری ہو گیا، اور ایسی حالت میں اس نے بیوی کو طلاق دے ڈالی تو جمہور فقہاء کے نزدیک یہ طلاق واقع نہ ہوگی بلکہ لغو قرار پائے گی۔

۴۔ کسی شخص کو شراب یا کسی دوسری نشہ آور چیز کے استعمال پر مجبور کیا گیا، جبر و اکراہ کی وہ صورت اختیار کی گئی جس میں اس کے لئے اس حرام چیز کا استعمال جائز ہو گیا، اس لئے اس نے نشہ آور چیز کا استعمال کر لیا اسے نشہ آ گیا اور اس نے نشہ کی حالت میں طلاق دے ڈالی تو یہ طلاق بھی جمہور فقہاء کے نزدیک لغو قرار پائے گی (فتح القدیر لابن الہمام ۳/ ۳۴۸)۔

کسی شخص نے شراب یا کسی نشہ آور چیز کا استعمال اپنی رضامندی سے جان بوجھ کر کیا، اس طرح اس نے گناہ کا ارتکاب کیا، اسے نشہ طاری ہو گیا اور نشہ کی حالت میں اس نے طلاق کے الفاظ استعمال کئے تو یہ طلاق واقع ہوئی یا نہیں اس بارے میں عہد صحابہ ہی سے اختلاف چلا آرہا ہے۔

رسول اللہ ﷺ سے اس بارے میں کوئی صریح حکم منقول نہیں ہے، صحابہ کرام میں سے خلیفہ ثالث حضرت عثمانؓ بن عفان کے بارے میں یہ بات ثابت ہے کہ وہ اس طلاق کو واقع نہیں مانتے تھے۔

(بدائع الصنائع ۳/ ۹۹، المغنی لابن قدامہ ۱۰/ ۳۴۷، صحیح البخاری کتاب الطلاق، باب الطلاق فی الاغلاق والکرہ والسکران)۔

ابن المنذر نے لکھا ہے کہ صحابہ کرام میں سے اس مسئلہ میں صرف حضرت عثمانؓ کا قول معلوم ہے اور ان کی رائے سے کسی دوسرے صحابی کا اختلاف معلوم نہیں، لیکن ابن المنذر کا یہ دعوی درست نہیں، کیونکہ اس مسئلہ میں بعض دوسرے صحابہ کرام کے آثار حضرت عثمانؓ کی رائے کے خلاف موجود ہیں، وقوع طلاق کے بارے میں حضرت علی، حضرت ابن عباس، حضرت معاویہؓ کے آثار ہیں (المغنی لابن قدامہ ۱۰/ ۳۴۷، بدایۃ المجتہد ۲/ ۸۲) حضرت ابن عباسؓ کا ایک اثر عدم وقوع کا بھی ہے (صحیح البخاری کتاب الطلاق، باب الطلاق فی الاغلاق، اعلاء السنن ۱۱/ ۱۷۵)۔

---

[1] استاذ فقہ دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ (یوپی)۔

تابعین اور فقہاء مجتہدین کی اکثریت اس طلاق کو واقع مانتی ہے، سعید بن المسیب، عطاء بن رباح، مجاہد، حسن بصری، ابن سیرین، ابراہیم نخعی، میمون بن مہران، سفیان ثوری، اوزاعی، ابن شبرمہ، ابوحنیفہ، صاحبین، مالک بن انس رحمہم اللہ اس طلاق کو واقع مانتے ہیں (فتح القدیر ۳/ ۳۴۵، المغنی لابن قدامہ ۱۰/ ۳۴۶، ۳۴۷) کتاب الأم کی صراحت کے مطابق امام شافعی بھی اس طلاق کو واقع مانتے ہیں (کتاب الأم ۱۱/ ۳۸۲)۔

اگرچہ ان کی ایک روایت طلاق واقع نہ ہونے کی بھی ہے جسے بہت سے فقہاء شافعیہ نے اختیار کیا ہے (المغنی لابن قدامہ ۱۰/ ۳۴۶)،

امام احمد بن حنبل کا بھی ایک قول طلاق واقع ہونے کا ہے، ابوبکر خلال حنبلی نے اسی قول کو راجح قرار دیا ہے (المغنی لابن قدامہ ۱۰/ ۳۴۶)۔

ہندوستان کے موجودہ حالات میں ہمیں غور یہ کرنا ہے کہ حالت نشہ میں دی ہوئی طلاق کو واقع قرار دینے میں سزا کا جو تصور کارفرما ہے وہ کس حد تک واقعی اور حقیقت پسندانہ ہے، مسلمانان ہند کی سماجی صورتِ حال پر نظر رکھنے والے جانتے ہیں کہ موجودہ حالات میں طلاق مرد سے کہیں زیادہ عورت کے لئے سزا ہے، شوہر نے نشہ میں دھت ہوکر بیوی کیلئے طلاق کے الفاظ استعمال کردیئے، طلاق واقع مان لی گئی اس کے نتیجہ میں بیوی کے لئے بے شمار مشکلات پیدا ہوگئیں، اسے ناکردہ گناہ کی بدترین سزا مل گئی اور مجرم شوہر آسانی کے ساتھ دوسرا نکاح کرکے عیش کرنے لگا، گویا موجودہ حالات میں جرم کسی نے کیا اور سزا کسی دوسرے کو ملی، ملک کے مختلف مراکز افتاء میں آنے والے طلاق کے واقعات سے یہی واضح ہوتا ہے۔

اس پس منظر میں یہ بات مناسب معلوم ہوتی ہے کہ حالت نشہ میں دی گئی طلاق کو واقع نہ ماننے کا قول فتوی کیلئے اختیار کیا جائے جبکہ یہ کوئی شاذ قول نہیں ہے، بلکہ عہد صحابہ سے لے کر آج تک ایک بڑی جماعت کا یہ موقف رہا ہے، خود فقہاء حنفیہ میں سے امام زفر، امام طحاوی، محمد بن مسلمہ رحمہم اللہ اس کے قائل رہے ہیں۔

☆☆☆

# طلاق سکران میں عدم وقوع کا فتویٰ

قاری ڈاکٹر ظفر الاسلام قاسمی[1]

بطور دواء استعمال کی گئی چیزوں سے سکر پائے جانے کی بناء پر طلاق واقع نہ ہوگی، کیونکہ معصیت کا یہاں قصد نہ تھا "فإنه إذا كان للتداوي لايزجر عنه لعدم قصد المعصية" (ردالمحتار علی الدرالمختار ۳/ ۲۴۰) اسی سے یہ بات بھی نکل آئی کہ اگر سکر کسی مباح شئ سے وجود میں آئے اور اس بناء پر طلاق دے دی جائے تو طلاق واقع نہ ہوگی "لو زال عقله بالصداع وبمباح لم يقع" (صفحہ مذکورہ) لیکن اگر سکر ایسی چیز سے پایا جائے جس کی حرمت پر اتفاق ہو جیسے شراب وغیرہ پس اگر شراب پینے کے بعد نشہ کی حالت میں طلاق دے دی جائے تو وہ واقع ہوگی:

"القسم الثالث أن يسكر من الخمر المتفق على تحريم تناوله وهوالمتخذ من العنب والزبيب والتمر ...فمن شرب من ذلك وطلق فإن طلاقه يقع باتفاق" (كتاب الفقه على المذاهب الاربعة ۴،۲۵۲) لیکن اعلاء السنن (۱۱/ ۱۸۲) کی تحریر دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ مسئلہ مختلف فیہ ہے، حضرت امام شافعی کے ایک قول کے مطابق نیز طحاوی وکرخی کے نزدیک طلاق واقع نہ ہوگی۔

"واختيار الكرخي والطحاوي أنه لايقع وهوأحد قولي الشافعي لأن صحة العقد بالعقل وهو زائل العقل" (بداية المجتهد لابن رشد القرطبي ۲،۸۸،۸۹)

دوسری جگہ اس طرح کی عبارت مرقوم ہے:

"وقال قوم لايقع منهم المزني وبعض اصحاب أبي حنيفة"

اس کے بعد علامہ قرطبیؒ فرماتے ہیں:

"درحقیقت اختلاف کا سبب یہ ہے کہ جنہوں نے شراب نوشی سے زوال عقل کو جنون کے زوال عقل کے مرادف سمجھا ہے وہ لوگ تو عدم وقوعِ طلاق کے قائل ہیں اور جنہوں نے مرادف نہیں سمجھا وہ وقوعِ طلاق کے قائل ہیں"۔

چونکہ یہ مسئلہ مجتہد فیہ ہے، اس لئے اس صورت میں دی گئی طلاق کو میرے خیال میں قاضی کی طرف محول کرنا چاہئے، تاکہ وہ دیکھے کہ آیا اس کی اصلاح مستقبل میں ممکن ہے یا نہیں، اگر ممکن نہ ہو تو وقوعِ طلاق کا فیصلہ کردینا چاہئے ورنہ نہیں اور سیدنا عثمان غنیؓ، لیث بن سعد، اسحاق بن راہویہ، امام شافعی (ایک قول) امام احمد بن حنبل (قول معتمد فی المذہب) امام زفر، امام ابوجعفر طحاوی، کرخی اور محمد بن مسلمہ کی رائے کو معمول بہ بنا کر اسی پر فتویٰ دیا جانا چاہئے۔

☆☆☆

---

[1] شیخ الحدیث وصدر المدرسین، جامعہ دارالعلوم مئو۔

# نشہ میں مدہوش کی طلاق اور موجودہ حالات میں راجح پہلو

مولانا خورشید احمد اعظمی[1]

اگر کسی نے نشہ آور اشیاء کا استعمال کیا جس کی وجہ سے اس پر نشہ طاری ہوا اور عقل زائل ہوگئی اور اس حالت میں اس نے طلاق کا استعمال کیا تو اس طلاق کے واقع ہونے اور نہ ہونے میں ائمہ مجتہدین اور سلف صالحین کے مابین اختلاف منقول ہے:

١۔ امام احمد بن حنبلؒ سے اگرچہ دونوں روایتیں ہیں، لیکن راجح قول عدم وقوع کا ہے ''والرواية الثانية : لايقع طلاقه، اختارها ابو بكر عبدالعزيز وهو قول عثمان ﷺ ومذهب عمر بن عبدالعزيز والقاسم وطاؤوس وربيعة ويحى الأنصارى والليث والعنبرى وإسحاق، وأبي ثور، والمزني. قال ابن المنذر: هذا ثابت عن عثمان ولا نعلم أحداً من الصحابة خالفه وقال أحمد: حديث عثمان أرفع شئ فيه وهو أصح يعني من حديث على ﷺ'' (المغنى ١٠،٣٤٧)

(دوسری روایت یہ ہے کہ طلاق واقع نہ ہوگی، اس قول کو ابو بکر عبد العزیز نے اختیار کیا ہے اور یہی قول حضرت عثمانؓ کا ہے، اسی طرح حضرت عمر بن عبد العزیز، قاسم، طاؤس، ربیعہ، یحی انصاری، لیث، عنبری، اسحاق، ابوثور وغیرہ کا مذہب بھی یہی ہے)۔

ابن المنذر کہتے ہیں کہ یہ قول امام احمد سے ثابت ہے اور صحابہ میں سے کسی کو بھی ہم نہیں جانتے کہ جس نے ان سے اختلاف کیا ہو، امام احمدؒ فرماتے ہیں کہ حضرت عثمانؓ کی حدیث اس باب میں مرفوع ترین ہے اور وہ حضرت علیؓ کی حدیث سے زیادہ صحیح ہے۔ ''وهو مذهب أحمد وأهل الظاهر'' (سبل السلام ٣،١٠٩٧) اور یہی امام احمدؒ اور اہل ظاہر کا بھی مذہب ہے اور یہی قول حضرت ابن عباسؓ سے بھی منقول ہے، وقال ابن عباس: طلاق السكران والمستكره ليس بجائز (صحيح البخارى مع فتح البارى ٩،٣٨٨) اور فقہاء حنفیہ میں سے امام طحاوی، کرخی، محمد بن مسلمہ اور زفر رحمہم اللہ نے بھی اسی قول کو اختیار کیا ہے ''واختاره الطحاوى والكرخى، وكذا محمد بن مسلمه، وهو قول زفر رحمهم الله كما أفاده فى الفتح (شامى ٤،٤٤٨)

اس قول کی دلیل یہ ہے کہ تکلیف کا مدار عقل پر ہے اور سکران زائل العقل ہوتا ہے، لہٰذا یہ سونے والے اور مجنون کی دی ہوئی طلاق واقع نہیں ہوتی (المغنی ١٠ / ٣٤٨)۔

٢۔ دوسرا قول یہ ہے کہ نشہ میں دی ہوئی طلاق واقع ہوجاتی ہے، جسے جمہور حنفیہ نے اختیار کیا ہے اور یہی قول امام شافعی (أصح القولين) ثوری، اوزاعی، سعید بن المسیب، ابراہیم نخعی، میمون بن مہران، مجاہد، عطاء، ابن سیرین، حسن بصری اور حضرات معاویہ و علی رضوان اللہ علیہم سے بھی منقول ہے۔

ان حضرات کا طریقہ استدلال یہ ہے کہ جان و مال، عزت و آبرو اور عقل و خرد کی حفاظت پر شریعت اسلامیہ نے کافی زور دیا ہے، کوئی شخص اپنے ہاتھوں انہیں ضائع کرتا ہے تو مالک حقیقی کے آگے جواب دہ ہوگا اور اگر ان کی حفاظت میں قتل کر دیا جائے تو شہید کا مرتبہ پائے گا، عقل مدار تکلیف ہے، لہٰذا کوئی شخص حرام اور ناجائز اشیاء کا استعمال کر کے اپنی عقل گنواتا ہے تو اگرچہ وہ حقیقتاً زائل العقل ہے مگر از راہ زجر و توبیخ حکماً اسے عاقل مانا جائے گا اور نشہ کی حالت میں اس سے صادر اقوال و افعال کا اعتبار کیا جائے گا، اس لئے اگر کسی نے حالت نشہ میں اپنی بیوی کو طلاق دیدی تو وہ طلاق بھی واقع اور معتبر ہوگی (درمختار مع الدر المختار ٤ / ٣٤٨، ہدایہ ١ / ٣٣٩)

دونوں قسم کے اقوال اور ان کے دلائل پر غور کرنے کے بعد راجح یہی معلوم ہوتا ہے کہ موجودہ حالات میں نشہ میں دی ہوئی طلاق کا اعتبار نہ کیا جائے۔

☆☆☆

[1] المکتب العلمی، رگھوناتھ پورہ مئوناتھ بھنجن

# طلاق سکران کا وقوع اور خواتین کی مشکلات

مولانا محمد ظفر عالم ندوی [۱]

۱۔ سوالنامہ میں بطور تمہید جو تفصیلات بیان کی گئی ہیں، ناچیز کو اس سے مکمل اتفاق ہے

۲۔ اس مسئلہ میں فقہاء کی جو آراء اور دلائل ہیں ان پر غور کرنے، ہمارے ملک ہندوستان میں اس مسئلہ سے متعلق آئے دن جو واقعات پیش آرہے ہیں اور ان کے جو نتائج برآمد ہوتے ہیں، ان کا جائزہ لینے اور ایک اہم دار الافتاء سے منسلک رہنے کی بناء پر اس قسم کے واقعات اور نتائج سے براہِ راست واقف ہونے کی وجہ سے ناچیز اس نتیجہ پر پہنچا ہے کہ نشہ کی ایسی حالت جس میں عقل وشعور باقی نہ رہے اور مبتلا بہ اچھی اور بری چیزوں کے درمیان تمیز نہ کرسکے، اس حالت کی دی ہوئی طلاق واقع نہ ہوگی، گوکہ حرام شئ ہی کے استعمال سے یہ نشہ پیدا ہوا ہو۔

یہ بالکل واضح ہے کہ یہ مسئلہ دورِ صحابہ ہی سے مختلف فیہ رہا ہے اور منصوص نہیں ہے، بلکہ مجتہد فیہ ہے، اور طلاق کے وقوع اور عدم وقوع دونوں طرح کی رائیں فقہاء مجتہدین نے دی ہیں اور ہر فریق نے بڑے دلائل بھی پیش کئے ہیں، لیکن اگر دیانت کے ساتھ تجزیہ کیا جائے تو یہ واضح ہوجاتا ہے کہ طلاق کے عدم وقوع کی رائے پر جو دلائل ہیں وہ زیادہ وقیع، اصول شرع، اور مقاصد شریعت سے زیادہ قریب تر ہیں۔

سچ فرمایا ہے امام ابن تیمیہ نے کہ:

''من تأمل أصول الشريعة ومقاصدها تبين له أن هذا القول هو الصواب، وأن إيقاع الطلاق بالسكران قول ليس له حجة يعتمد عليها، ولهذا كان كثير من محققى مذهب مالك والشافعى كأبي الوليدالباجى، وأبي المعالى الجوينى... يجعلون الشرائع فى النشوان، فأماالذى علم أنه لايدرى مايقول فلايقع به طلاق بلاريب، والصحيح أنه لايقع الطلاق إلا ممن يعلم مايقول'' (فتاوى ابن تيمية ٣٣،١٠٢)۔

جن حضرات نے وقوع طلاق کی رائے دی ہے ان کے نزدیک حکم کی بنیاد پر ''زجر'' ہے، جو ایک سماجی مصلحت ہے اور یہ صحیح ہے کہ بعض ممالک اور بعض حالات میں یہ چیز مصلحت ہوسکتی ہے اور اس کو زجر تصور کیا جاسکتا ہے، لیکن موجودہ ہندوستانی ماحول میں اس کو زجر کا درجہ نہیں دیا جاسکتا ہے، کیونکہ اس سے ماحول میں مردوں کیلئے دوسرا نکاح کرلینا تو آسان ہے لیکن عورتوں کیلئے مشکل ہی نہیں مشکل تر ہے، اور یہ زجر بجائے مرد کے عورت کے حق میں ہوجاتا ہے، اس لئے مصلحت (زجر) جس پر کہ مسئلہ کی بنیاد ہے اور جو مناط حکم ہے، اس کے بدل جانے کی وجہ سے حکم بھی بدل جائے گا، اس لئے ناچیز پورے انشراح کے ساتھ یہ تجویز پیش کرتا ہے کہ حالت نشہ کی مذکورہ صورت میں عدم وقوع طلاق کا ہی فتوی فی زماننا دیا جائے۔

☆☆☆

---

[۱] استاذ فقہ دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ۔

# نشہ میں مبتلا شخص اور تکلیف احکام شرعی

مولانا ابوالحسن علی صاحب[۱]

نشہ میں مبتلا شخص کی طلاق کے واقع ہونے پر تقریباً تمام ہی ائمہ کا اتفاق ہے اور یہی اکثر علماء اور صحابہ کی رائے ہے، جیسا کہ بدائع کی عبارت سے واضح ہے (۹۹،۹)، البتہ حضرت عثمانؓ اور حنفیہ میں سے حضرات امام طحاوی اور علامہ کرخی کی رائے یہ ہے کہ طلاق واقع نہیں ہوگی، اسی طرح امام شافعی کا ایک قول ایسا ہی ہے، لیکن تابعین کی ایک بڑی جماعت اور امام مالک، امام احمد، سفیان ثوری اور امام شافعی کا دوسرا قول ائمہ حنفیہ کے موافق ہے (دیکھئے ہدایہ ۲/۲۵۸، فتاوی عالمگیری جلد اول، رد المحتار ۳/۲۳۹، اعلاء السنن ۱۱/۱۷۶)

سکران کی طلاق کے واقع ہونے کی علت عقوبت وزجر ہے اور شراب کے عادی لوگوں کیلئے اس قسم کی تعزیر ضروری ہے کہ ان سے تکالیف شرعیہ کو ساقط نہ کیا جائے ورنہ لازم آئے گا کہ سکران کا قذف وقتل بھی ساقط قرار دیا جائے، حالانکہ سکران کا حد وقصاص ساقط نہیں ہے تو طلاق وعتاق کو کس طرح ساقط کیا جائے گا اور یہ بات کہ اس زمانہ میں اس سے شرابیوں کو زجر نہیں ہوتا ہے علی الاطلاق درست نہیں ہے، شرابی دو طرح کے ہوتے ہیں ایک تو وہ شرابی جو اس کے عادی ہیں اور برائے نام مسلمان ہیں ان کو تو واقعی زجر نہیں ہوتا ہے، مگر دوسرے قسم کے شرابی جو کبھی کبھی شراب پی لیتے ہیں تو ایسے لوگوں کو جب بتایا جاتا ہے کہ شراب کے نشہ میں طلاق دینے سے واقع ہوجاتی ہے تو ایسے لوگ شراب پینے پر ہیز کرتے ہیں، یا بہت احتیاط سے کم پیتے ہیں، میرے محلہ میں بعض رکشہ والے روزانہ رات کو شراب پی کر گھر آتے ہیں اور آتے ہی گھر میں بیوی کو مار دھاڑ، گالم گلوچ اور طلاق کی رٹ لگاتے ہیں اور ان پر نہ کسی کی نصیحت کا اثر ہوتا ہے اور نہ اس کو خدا کا ڈر یا جہنم کی پرواہ ہوتی ہے، تو ایسے لوگ نہ حرام سمجھتے ہیں نہ حلال اور بیوی کو طلاق دے کر بھی ساتھ ہی زندگی گزارتے ہیں، مگر جو لوگ کبھی کبھی تاڑی وغیرہ پی لیتے ہیں اور عقل وسمجھ بھی رکھتے ہیں تو ان کو سمجھانا اور اسلامی احکام بتلانا مفید ہوتا ہے، بعض لوگ تو بیوی کے نکاح سے خارج ہوجانے پر خوف سے تاڑی پینا چھوڑ دیتے ہیں، لہٰذا اس صورت میں اگر یہ فتوی دیا جائے کہ نشہ سے طلاق واقع نہیں ہوگی تو لوگ اور بھی جری ہوجائیں گے اور طلاق کو ایک کھیل بنالیں گے، اسی لئے میری رائے یہ ہے کہ اکثر ائمہ اور اکثر صحابہ کے قول پر ہی عمل کیا جائے اور نشہ کی حالت کی طلاق کو لازم قرار دیا جائے، اس بارے میں ضرورت اس بات کی ہے کہ لوگوں کو اسلامی تعلیمات سے روشناس کرایا جائے اور علماء امت دلسوزی کے ساتھ محبت سے لوگوں میں آخرت کا خوف پیدا کریں اور شراب نوشی کے مضر اثرات سے آگاہ کریں، انشاء اللہ یہ باتیں مفید ثابت ہونگی۔

☆☆☆

---

[۱] دار العلوم ماٹلی والا بھروچ، گجرات۔

# مخمور شخص کی طلاق کا حکم

مفتی محمد عبدالرحیم قاسمی[۱]

الف۔ بخاری شریف میں ہے کہ حضرت عثمانؓ نے فرمایا: پاگل اور نشہ میں مبتلا شخص کی طلاق درست نہیں اور حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہم نے فرمایا: نشہ میں مبتلا شخص اور مجبور کی طلاق جائز نہیں، ''قال عثمان: لیس لمجنون ولا لسکران طلاق وقال ابن عباس: طلاق السکران والمستکرہ لیس بجائز'' (صحیح البخاری ۲،۷۹۳)۔

ب۔ حضرت ماعز اسلمیؓ سے جب زناء کا صدور ہوا اور پھر انہوں نے اس کا اقرار حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے روبرو کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بعض صحابہ کو حکم دیا کہ ان کا منہ سونگھ کر پتہ کریں کہ کہیں وہ نشہ کی حالت میں تو اقرار نہیں کر رہے، اس کا مطلب یہ ہوا کہ نشہ کی حالت میں کیا ہوا اقرار حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک معتبر نہیں ہے۔

ج۔ اس بات پر تمام فقہاء کا اتفاق ہے کہ نشہ کی حالت میں نماز نہیں ہوتی، کیونکہ اس سلسلہ میں اللہ تعالیٰ کا صریح حکم موجود ہے جس طرح مدہوشی کی وجہ سے نماز نہیں ہوتی اسی طرح وہ تصرفات بھی واقع نہیں ہوتے ہیں جن میں براہ راست عقل کا استعمال نہ ہو، مثلاً نشہ کی حالت میں کی گئی خرید وفروخت کا کوئی اعتبار نہیں۔

د۔ حضرت ابن عباسؓ، حضرت عثمانؓ اور حضرت عمر بن عبدالعزیز وغیرہ سے مروی ہے کہ انہوں نے شرابی اور پاگل کی طلاق کو کالعدم قرار دیا۔

ان سب دلائل کی روشنی میں یہی بات صحیح تر معلوم ہوتی ہے کہ نشہ کی حالت میں دی گئی طلاق واقع نہیں ہوتی۔ (فتاوی یوسف القرضاوی اردو مترجم ص ۲۶۱) نشہ کی حالت میں انسان عقل وخرد سے محروم ہوجاتا ہے اور ہوش کھو دیتا ہے، اس لئے قیاس کا تقاضا یہ ہے کہ سکران کی طلاق واقع نہ ہو، خواہ نشہ حرام شئ کے استعمال سے ہو یا مباح شئ کے استعمال سے۔

مجوزین نے طلاق سکران کا نفاذ شوہر کو زجر کیلئے مانا ہے، جبکہ نشہ کی حالت میں طلاق دینے کے واقعات دور حاضر میں کثیر الظہور رہیں اور محض وقوع طلاق کے خوف سے شوہر کو عبرت وزجر ہونا اور اس کا نشہ سے رکنا شاذ ونادر بلکہ موہوم ہے اور طلاق کے نتیجہ میں بے گناہ عورت اور معصوم بچے زیادہ مصیبتوں کا شکار ہوتے ہیں اور در بدر کی ٹھوکریں کھانے پر مجبور ہوتے ہیں، لہٰذا شرابی کی طلاق واقع نہ ہونے کو فتوی کیلئے اختیار کرنا زیادہ مناسب ہے۔

☆☆☆

---

[۱] ناظم جامعہ خیر العلوم، بھوپال۔

# حالت نشہ کی طلاق اور علماء مجتہدین کا موقف

مولانا سلطان احمد اصلاحی [۱]

۱۔ موجودہ حالات میں معاشرے کی صورت حال اور اس کے حوالہ سے حکم شرعی کے متعلق ذکر کردہ تفصیلات سے ہم کو کامل اتفاق ہے۔

۲۔ ان حالات میں سیدنا عثمان غنیؓ اور ان کے ہم خیال ائمہ کرام اور فقہاء امت کی رائے کے مطابق نشہ کی حالت میں دی جانے والی طلاق کو غیر نافذ قرار دیا جاسکتا ہے اور اس کے مطابق فتوی دینے میں کوئی حرج نہیں ہے، سوال نامہ میں دیئے گئے اس کے مؤید علماء وفقہاء امت کے علاوہ صاحب المغنی علامہ ابن قدامہ کے مطابق اسی کے قائل ابوبکر عبدالعزیز، عمر بن عبدالعزیز، قاسم، طاؤس، ربیعہ، یحی انصاری، عنبری اور امام مزنی ہیں۔ علامہ ابن منذر کا بھی واضح رجحان اسی رائے کی طرف ہے، ساتھ ہی اس موقع سیدنا عثمان غنیؓ کی روایت کے متعلق ابن منذر کا کہنا ہے کہ جناب موصوف سے یہ روایت پوری طرح ثابت ہے اور حضرات صحابہ میں سے کسی سے اس کے خلاف منقول نہیں ہے، اسی طرح اس سلسلہ میں حضرت امام احمد بن حنبل نے کہا ہے کہ اس مسئلہ میں حضرت عثمانؓ کی یہ روایت سب سے اونچی چیز ہے، نیز یہ کہ حضرت علیؓ جو اس مسئلہ میں دوسری رائے کے قائل ہیں ان کی روایت کے مقابلہ میں یہ زیادہ صحیح ہے۔

''قال ابن المنذر: هذا ثابت عن عثمان ولا نعلم احداً من الصحابة خالفه وقال أحمد: حديث عثمان أرفع شئ فيه وهو أصح من حديث علی الخ (المغنی لابن قدامه ۷،۱۱۵ مکتبه الجمهورية العربية مصر)

☆☆☆

---

[۱] علی گڑھ۔

# نشہ میں مدہوش شخص کی طلاق

مولانا ریاض احمد سلفی [۱]

سکران کو اگر اس درجہ کا نشہ لاحق ہو کہ اس کی عقل وتمیز سلب ہو چکی ہو، جو کچھ کہتا ہو اس کا اسے علم نہ ہو تو اس کی طلاق صحیح عقل ونقل کی روشنی میں واقع نہیں ہوگی، کیونکہ جملہ اقوال وعقود کی صحت کے لئے عقل وتمیز شرط ہے اور سکران ان دونوں سے عاری ہوتا ہے، اس کی طلاق یا دیگر تصرفات نافذ نہیں ہونگے، اسی امر کی تائید متعدد نصوص سے بھی ہوتی ہے، جن میں سے بعض درج ذیل ہیں:

صحیح مسلم میں ثابت ہے کہ جب ماعز اسلمیؓ نے زناء کا اقرار کیا تو نبیٔ اکرم ﷺ نے ان کا منہ سونگھنے کا حکم دیا تا کہ یہ معلوم کریں کہ وہ سکران ہیں یا نہیں، اس دریافت کی بجز اس کے سوا کوئی اور وجہ نہیں ہوسکتی کہ سکران کا اقرار صحیح نہیں اور جب اس اقرار صحیح نہیں تو مجنون کی طرح اس کے تمام اقوال باطل ہونگے۔

نص اور اجماع دونوں ہی سے ثابت ہے کہ سکران کی عبادت، نماز وغیرہ صحیح نہیں ہے۔ اس لئے تمام علماء اس پر متفق ہیں کہ ایسے شخص کی طلاق واقع نہیں ہوگی جس کی عقل بغیر نشہ مثلاً جنون بے ہوشی اور نبیذ یا ایسے نشہ کے ذریعہ زائل ہوگئی ہو جو کسی مباح شیٔ کے استعمال سے پیدا ہوا ہو یا اس کے استعمال میں معذور ہو، مثلاً ایسا مشروب استعمال کرلیا جس کے نشہ آور ہونے کا اسے علم نہیں تھا یا اسے شراب نوشی پر مجبور کردیا گیا، اختلاف صرف اس صورت میں ہے جب بلا عذر شرعی حرام شیٔ کے استعمال سے اس کے اندر نشہ پیدا ہوا ہو۔

یہ صحابہ کرامؓ کے درمیان مختلف فیہ ہے، حضرت عثمانؓ اور ابن عباسؓ سے بسند صحیح عدم نفاذ ہی ثابت ہے، حضرت علیؓ کا قول بھی عدم نفاذ سے قریب تر ہے، البتہ حضرت معاویہؓ اور ابن عمرؓ سے اثبات طلاق بسند صحیح ثابت ہے، لیکن مذکورہ صحابہ کرام فضل ومرتبہ اور فقاہت میں ان دونوں پر فائق ہیں، نیز ان کے اقوال، ان سے زیادہ قوی اسانید سے ثابت ہیں، اس لئے میرے نزدیک ان علماء کا موقف علی الاطلاق راجح وقوی ہے جو اس حالت میں طلاق کے عدم نفاذ کے قائل ہیں۔

واضح رہے کہ اس اہم مسئلہ میں مسلم معاشرہ کا جو نقشہ...... سوال نامہ میں مذکور کھینچا گیا ہے اور اثبات طلاق کے فتوی سے عدول کی جو علت پیش کی گئی ہے اس سے میں خود بھی اتفاق کرتا ہوں اور مجھ سے پہلے بعض صاحب تحقیق علماء نے بھی اس کا اعتراف کیا ہے، اس لئے دور حاضر کے جو علماء اس طلاق کے نفاذ کے قائل ہیں، خواہ مثبتین کے دلائل سے اطمئنان کے باعث، یا کسی متعین مذہب کے التزام کے باعث، ان کیلئے مناسب ہے اپنے اس موقف پر نظر ثانی کریں اور علماء کے اس قول کی طرف رجوع کریں جو عقل ونقل کی رو سے راجح ہونے کے ساتھ معاشرتی مصالح سے بھی ہم آہنگ ہے۔

☆☆☆

---

[۱] استاذ جامعہ ابن تیمیہ، چندن بارہ مشرقی، چمپارن (بہار)۔

# طلاق سکران کا حکم احادیث کی روشنی میں

مولانا محمد عطاء الرحمن مدنی[۱]

مجنون کے بارے میں صحیح حدیث میں آیا ہے: رفع القلم عن ثلاثة: عن النائم حتی یستیقظ وعن الصبی حتی یحتلم وعن المجنون حتی یعقل'' (أبو داؤد کتاب الحدود باب فی المجنون)

ہم سمجھتے ہیں کہ ایک صاحب تفقہ عالم کو طلاق مجنون کے عدم وقوع کے حکم پر طلاق سکران کو محمول کرنے میں کوئی دقت نہیں ہونی چاہئے، کیونکہ مجنون وسکران میں عدم شعور کی علت جامعہ موجود ہے، مزید اطمینان کیلئے حضرت عثمانؓ کا اثر کافی ہے: ''وقال عثمان ﷺ بن عفان: لیس لمجنون ولا لسکران طلاق'' (البخاری باب الطلاق فی الإغلاق والمکرہ والسکران والمجنون)۔

ہمیں اس طرح کے مسائل کے حل پیش کرنے میں مذاہب فقہیہ کے تقید نے تنگی میں ڈال رکھا ہے۔ ہمیں چاہئے کہ تمام اماموں کو اپنا سمجھیں اور ان کے نام پر گھڑے ہوئے مذاہب کو ترک کر کے بلا تقید ان کے فقہی اجتہادات سے استفادہ کرتے ہوئے نصوص شرعیہ کے قریب ترین توضیح کے مطابق فتوی دیا کریں۔

☆☆☆

# حالت نشہ کی طلاق نافذ ہوگی

مولانا ابوسفیان مفتاحی[۲]

طلاق سکران کے وقوع کے باب میں عام علماء کرام اور اکثر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے نزدیک حکم یہ ہے کہ سکران کی طلاق نافذ ہوگی، لہٰذا آج کے حالات میں اسی پر فتوی دیا جانا چاہئے، اس پر دلیل اللہ تعالیٰ کے قول: ''الطلاق مرتان فإمساك بمعروف أو تسریح بإحسان (إلی قوله تعالی) فإن طلقها فلا تحل له من بعد حتی تنکح زوجاً غیرہ'' (سورہ بقرہ: ۲۲۹، ۲۳۰) کا عموم ہوگا، جن میں سکران وغیر سکران کے درمیان کوئی فرق نہیں کیا گیا ہے اور سکران کے طلاق کو اس کے عموم سے خاص سے کرنے کی کوئی دلیل نقلی نہیں ہے، البتہ بچے اور معتوہ کی طلاق کو اس کے عموم سے خاص کرنے کی دلیل موجود ہے، بناء بریں ان دونوں کی طلاق واقع نہ ہوگی اور دلیل مخصص رسول اللہ ﷺ کی حدیث: کل طلاق جائز إلا طلاق الصبی والمعتوہ" ہے۔

نیز اگر سکران کسی کو تہمت لگا دے یا قتل کر دے تو سب کے نزدیک اس پر حد وقصاص واجب ہوتا ہے، حالانکہ یہ دونوں غیر عاقل پر واجب نہیں ہیں، تو جس طرح وجوب حد وقصاص کے لئے اس کی عقل کو قائم مانا گیا ہے ایسے ہی طلاق کے باب میں بھی اس کی عقل کو قائم مانا جائے گا، لہٰذا فتوی طلاق سکران کے وقوع ہی کا دیا جانا چاہئے، اس میں کسی طرح کی ترمیم مناسب نہیں ہے (بدائع الصنائع ۳/۹۹، وکذا فی فتح الباری ۹/۳۴۳)۔

☆☆☆

---

۱۔ صدر مجلس تحقیق علمی (شعبہ افتاء) مرکزی جمعیت اہل حدیث ہند۔

۲۔ مفتاح العلوم مئو۔

# طلاق سکران کا مسئلہ مختلف فیہ ہے

ڈاکٹر عبد العظیم اصلاحی [۱]

''ثبت عن عثمان رضی اللہ عنہ أنه كان لايرى طلاق السكران، وزعم بعض أهل العلم أنه لا مخالف لعثمان في ذالك من الصحابة'' (بداية المجتهد لابن رشد بيروت ۲، ۶۲ دار الفكر) (حضرت عثمانؓ سے ثابت ہے کہ وہ طلاق سکران کے قائل نہیں تھے۔ بعض اہل علم کا خیال ہے کہ اس مسئلہ میں صحابہ میں سے کوئی حضرت عثمانؓ کا مخالف نہیں ہے)۔

طلاق سکران کا مسئلہ شروع سے مختلف فیہ رہا ہے، فقہاء حنفیہ میں جو اس کے قائل ہیں وہ بھی از راہ زجر وتعزیر یہ رائے رکھتے ہیں، اب جبکہ فی زمانہ اس فتوی سے زجر وتعزیر کا کوئی مقصد حاصل نہیں ہورہا ہے، بلکہ اس سے بیوی اور بچے مصیبت میں پڑ جاتے ہیں تو اس فتوی کا کوئی موقع ومحل Relevance نہیں رہ گیا، اس لئے مناسب ہوگا کہ حضرت عثمانؓ اور دوسرے ائمہ مجتہدین نیز حنفیہ میں سے طلاق سکران کے غیر قائلین کی رائے کے مطابق فتوی دیا جائے۔

☆☆☆

# طلاق سکران کے عدم وقوع کا فتوی

مولانا عبد القیوم پالنپوری [۲]

ہمارے تینوں امام حضرت امام ابوحنیفہ، امام ابو یوسف اور امام محمد رحمہم اللہ کا مذہب سکران کی طلاق کے وقوع کا ہے اور یہی راجح ہے، اور ماضی قریب کے ہمارے اکابر علماء ہند میں سے بھی کسی نے عدم وقوع طلاق سکران کا فتوی نہیں دیا ہے، لہٰذا مذہب غیر راجح پر فتوی دینے کی ضرورت شدیدہ (ناقابل برداشت تکلیف) کا تحقق جن علاقوں میں ہو، وہاں کے مفتیان کرام کیلئے جائز ہوگا کہ وہ عدم وقوع طلاق سکران کے قول پر فتوی دیں۔ علامہ شامی لکھتے ہیں:

ولم يوقع الشافعي طلاق السكران، واختاره الطحاوي والكرخي، وفي التاتارخانية عن التفريد، والفتوى عليه، (الدر المختار) قوله والفتوى عليه قد علمت مخالفته لسائر المتون، وفي التاتارخانية : طلاق السكران واقع إذا سكر من الخمر أو النبيذ، وهو مذهب أصحابنا'' (رد المحتار ۲، ۵۸۴)

☆☆☆

---

[۱] علی گڑھ

[۲] خادم تدریس وافتاء، جامعہ نذیریہ دار العلوم کاکوسی، شمالی گجرات۔

# حالت نشہ کی طلاق واقع نہیں ہوتی

مفتی جمیل احمد نذیری[1]

۱، ۲۔ احقر مذکورہ باتوں سے پورے طور پر متفق نہیں۔ احقر کے نزدیک یہ بات محل نظر ہے کہ مسلم معاشرہ میں پچاس فیصد طلاق کے واقعات نشہ کی وجہ سے پیش آتے ہیں، غالباً صورت حال کی عکاسی میں مبالغہ سے کام لیا گیا ہے، البتہ ۲۵ فیصد کسی حد تک مانے جاسکتے ہیں۔

دوسری بات یہ ہے کہ بلاسوچے سمجھے بلکہ بلاارادہ بھی طلاق واقع ہوجاتی ہے، حدیث نبوی ﷺ ہے: عن أبي هريرة أن رسول الله ﷺ قال ثلاث جدهن جد وهزلهن جد النكاح والطلاق والرجعة'' ( رواه الترمذي وأبوداؤد. مشكاة المصابيح ۲۸۴ باب الخلع والطلاق) لہذا نشہ کی طلاق کے عدم وقوع کے لئے یہ دلیل باوزن نہیں۔

البتہ ایقاع طلاق کے لئے عاقل ہونا شرط ہے، اس لئے مجنون یا معتوہ کی طلاق واقع نہیں ہوتی (شامی ۲، ۶۲۴ مطبوعہ مکتبہ رشیدیہ پاکستان) اور نشہ والا عاقل نہیں ہوتا۔

یہ بات بھی اپنی جگہ بالکل صحیح ہے کہ نشہ کی طلاق واقع کرنے سے نشہ کرنے والوں کو کوئی عبرت نہیں ہوتی کہ وہ اس کی وجہ سے نشہ کے استعمال سے رک جائیں، نشہ کی طلاق کے نفاذ کا حکم لگانے کی وجہ سے معاشرہ میں پیدا ہونے والے مفاسد زیادہ ہیں اور اس کا مقصدِ زجر حاصل نہیں ہوتا اور چونکہ یہ لوگ حقیقتاً عاقل نہیں، اس لئے احقر کا رجحان نشہ کی طلاق کے عدم وقوع کی جانب ہے۔

☆☆☆

# نشہ کی حالت میں طلاق اور موجودہ حالات کی رعایت

مولانا محی الدین قاسمی بڑودی[2]

جمہور فقہاء کرام رحمہم اللہ تعالیٰ قریب قریب اس پر متفق ہیں کہ نشہ میں مبتلا شخص کی طلاق کا اعتبار ونفاذ ہوگا۔

حضرت امام ابوحنیفہ وصاحبین رحمہم اللہ تعالیٰ قریب قریب اس پر متفق ہیں کہ نشہ میں مبتلا شخص کی طلاق کا اعتبار ونفاذ ہوگا۔

حضرت امام ابوحنیفہ وصاحبین اور حضرت امام مالک کا یہی مسلک ہے کہ سکران کی طلاق نافذ ہوگی (فتح القدیر ۳/ ۳۴۵)

امام شافعی کا صحیح قول یہ ہے کہ سکران کی طلاق واقع ہوگی اور امام احمد کی ایک روایت بھی یہی ہے۔ (فتح القدیر ۲/ ۷۹۳)

متعدد تابعین رحمہم اللہ کا بھی یہی مسلک ہے۔

جو حضرات عدم وقوع کے قائل ہیں ان کا مستدل حضرت عثمان بن عفانؓ اور حضرت ابن عباسؓ کے آثار ہیں۔

حضرت عثمان بن عفانؓ نے فرمایا کہ پاگل اور بدمست کی طلاق واقع نہیں ہوتی۔ ابن ابی شیبہ نے اس کو صحیح سند سے حضرت وکیعؒ سے روایت کیا ہے۔

''وقال ابن عباس طلاق السكران والمكره ليس بجائز'' (رواه البخاري)

موجودہ حالات میں بندہ کی رائے یہ ہے کہ اگر جائز اور مباح شئ کے استعمال سے نشہ آجائے یا کوئی مضطر ومکرہ ہو تو اس کی طلاق واقع نہ ہوگی۔ باقی ہر قسم کے سکر کی حالت میں طلاق واقع ہونی چاہئے۔

☆☆☆

[1] بانی ومہتمم جامعہ عربیہ عین الاسلام، نواده مبارک پور (یوپی)
[2] دار العلوم مرکز اسلامی، انکلیشور، گجرات۔

# نشہ کی طلاق کا عدم وقوع اشبہ بالفقہ ہے

مفتی نسیم احمد قاسمی[۱]

## سکران کے تصرفات ومعاملات

جمہور فقہاء حنفیہ کے نزدیک سکران کی طلاق، اس کے عقود ومعاملات اور اس کے افعال واقوال تندرست شخص کی طرح نافذ قرار پاتے ہیں، البتہ اگر اس کی زبان سے اس حالت میں ارتداد کے کلمات نکل جائیں تو وہ معتبر نہیں ہونگے اور اس کی بیوی استحساناً اس کی طرف سے بائنہ نہیں ہوگی۔ (رد المحتار ۲ر ۴۲۳)

امام ابولیث کے نزدیک سکران کے عقود ومعاملات درست اور نافذ نہیں ہونگے نہ تو اس پر طلاق لازم ہوگی نہ عتق، نہ خرید وفروخت اور نہ اس پر حد قذف جاری کی جائے گی، البتہ شراب کی حد اس پر جاری ہوگی، لیکن وہ عمل جسے وہ اپنے ہاتھ سے کرے گا، جیسے کسی کو قتل کر دینا یا چوری کرنا یا بدکاری کرنا تو اس میں سے ہر ایک کی حد اس پر جاری ہوگی (الانصاف ۸ر ۴۳۴)

فقہاء حنابلہ کی ایک جماعت کے نزدیک سکران کی عبارت صحیح نہیں ہوتی ہے، الانصاف میں ہے: قال جماعۃ من الأصحاب: لا تصح عبارۃ السکران (الإنصاف ۴۳۶)

## طلاق سکران

طلاق سکران کا مسئلہ قرآن وحدیث سے منصوص نہیں ہے اور نہ یہ مسئلہ اجماعی ہے بلکہ عہد رسالت ہی سے یہ مسئلہ فقہاء اور علماء کے درمیان مختلف فیہ رہا ہے، طلاق سکران کی حسب ذیل صورتیں ہیں۔

۱۔ اس پر اہل علم کا اجماع ہے کہ اگر کسی کی عقل نشہ آور یا اس کے ہم معنی کسی چیز کے استعمال کے بغیر زائل ہوگئی تو ایسے شخص کی طلاق واقع نہیں ہوگی، یعنی زوال عقل کا سبب نشہ آور چیز کا استعمال نہ ہو، بلکہ کوئی اور سبب ہو تو ایسے انسان کی طلاق نافذ نہیں ہوگی، حضرت عثمانؓ حضرت علیؓ، سعید بن المسیب، حسن بصری، نخعی، شعبی، ابوقلابہ، قتادہ، زہری، یحی انصاری، امام مالک، ثوری، امام شافعی اور اصحاب رائے کا فقہاء کا یہی مسلک ہے۔

۲۔ اگر بھنگ یا افیون کو دواء کے طور پر استعمال کیا جائے اور اس کی وجہ سے نشہ آجائے تو حنفیہ کے نزدیک ایسے شخص کی طلاق واقع نہیں ہوگی۔ اسی طرح اگر کسی شخص پر اکراہ کیا گیا اور اکراہ کی وجہ سے اس نے شراب پی لی، یا حالت اضطرار میں شراب پی لی اور اسے نشہ آگیا تو اس کی طلاق واقع نہیں ہوگی۔

فقہاء حنابلہ کے نزدیک بھی سکران کی طلاق اس صورت میں واقع ہوگی جبکہ وہ شخص نشہ استعمال کرنے کی وجہ سے گناہ گار ہو، اگر حالت اکراہ میں نشہ آور چیز استعمال کی گئی اور اس کی وجہ سے نشہ میں مبتلا ہوگیا تو اس کا حکم مجنون کا حکم ہوگا، اکثر فقہاء حنابلہ کا بھی یہی مسلک ہے، فقہ حنبلی کی مشہور کتاب ''الانصاف'' میں تحریر کیا گیا ہے۔

''فإما إن أکرہ علی السکر فحکمہ حکم المجنون. ہذا ہو المذہب وعلیہ اکثر الأصحاب''۔

---

[۱] سابق نائب ناظم امارت شرعیہ، پٹنہ۔

علامہ ابن عابدین نے تحریر کیا ہے کہ اس مسئلہ میں تفصیل ہے اور وہ یہ ہے کہ اگر ان چیزوں کو بطور دواء استعمال کیا گیا تو معصیت کے نہ ہونے کی وجہ سے طلاق واقع نہیں ہوگی اور اگر بطور لہو ولعب اور بالقصد اس آفت کو داخل کیا گیا تو وقوع طلاق میں تردد نہیں کرنا چاہئے اور تصحیح القدوری میں جواہر کے حوالہ سے نقل کیا ہے کہ اگر اس زمانے میں بھنگ یا افیون کے استعمال کی وجہ سے نشہ آجائے تو بطور زجر طلاق واقع ہوگی اور اسی پر فتوی ہے۔

۳۔ لیکن اگر سکران کا نشہ کسی حرام اور ممنوع چیز کے استعمال کی وجہ سے پیدا ہوا اور حالت نشہ میں اس نے اپنی بیوی کو طلاق دیدی تو اس کی طلاق کے حکم کے بارے میں فقہاء کی دو آراء ہیں:

۱۔ ایسے شخص کی طلاق واقع ہوگی۔

۲۔ ایسے شخص کی طلاق واقع نہیں ہوگی۔

## وقوعِ طلاق کے قائلین

طلاق سکران کے بارے میں پہلا نظریہ یہ ہے کہ ایسے شخص کی طلاق واقع ہوگی، صحابہ وتابعین اور ائمہ سلف کی ایک جماعت کی یہی رائے ہے۔

## عدم وقوع کے قائلین فقہاء

طلاق سکران کے سلسلے میں دوسرا نقطہ نظر یہ ہے کہ یہ واقع ہوگی، صحابہ وتابعین ائمہ سلف کی ایک جماعت کا یہی مسلک ہے۔

☆☆☆

# نشہ کی طلاق کا عدم وقوع اور پیدا ہونے والے مفاسد

مولانا خورشید انور اعظمی [1]

نشہ کی حالت میں دی گئی طلاق کے ہونے اور نہ ہونے کے بارے میں فقہاء کرام کا دور اول ہی سے اختلاف رہا ہے۔

جس سکران کے بارے میں اختلاف ہے وہ ہر ایک کے نزدیک زائل العقل ہے، اختلاف صرف اس میں ہے کہ اسے مجنون کے درجہ میں رکھا جائے یا نہیں، جن حضرات نے اسے مجنون کے درجہ میں رکھا ہے، اس کی طلاق کو واقع نہیں مانا اور جن لوگوں نے اس کی عقل کو بغرض زجر و توبیخ باقی مان کر مجنون کے درجہ میں نہیں رکھا، انہوں نے اس کی طلاق کو واقع قرار دیا۔

اگر وہ زائل العقل نہیں ہے تو اس صورت میں وہ مکلف کے درجہ میں ہے اور اس کے تمام تصرفات معتبر ہوں گے۔

لیکن سوال یہ ہے کہ جب سکران اپنی عقل کے استعمال پر قادر نہیں ہے تو وہ اور فاقد العقل دونوں نتیجہ اور حکم کے اعتبار سے یکساں ہوئے، اس وجہ سے کہ اگر اس کے پاس اتنی مقدار میں عقل کا سرمایہ ہے کہ اس بنیاد پر اسے مکلف گردانا جا سکتا ہے تو اس کے تصرفات کے صحیح ہونے کے بارے میں کسی کا اختلاف ہی نہ ہوگا، شاید اسی طرح کی عبارتوں کو مدنظر رکھتے ہوئے علامہ ابن ہمام نے تحریر فرمایا:

''والعجب ماصرح به في بعض العبارات من أن معه من العقل مايقوم به التكليف إذلاشك أن على هذا التقدير لايتجه لأحد أن يقول: لايصح تصرفاته''۔

(بعض عبارتوں میں اس طرح کی صراحتیں تعجب خیز ہیں کہ سکران کو اتنی عقل ہوتی ہے کہ وہ مکلف ہو سکے، کیونکہ بلاشبہ اس صورت حال میں کوئی بھی یہ نہیں کہہ پائے گا کہ اس کے تصرفات صحیح نہیں ہیں)۔

پھر یہ کہ سکر کے علاوہ کسی اور شی سے عقل کے زائل ہونے کی حالت میں دی گئی طلاق کے واقع نہ ہونے پر اہل علم کا اجماع ہے، جیسا کہ المغنی میں ہے۔

''أجمع أهل العلم على أن الزائل العقل بغير سكر أومافي معناه لايقع طلاقه''۔

(اہل علم کا اس بات پر اجماع ہے کہ جس کی عقل سکر یا اس جیسی چیز کے علاوہ سے زائل ہوئی ہو اس کی طلاق واقع نہیں ہوتی)۔

اسی طرح ہمارے علماء حنفیہ کے نزدیک بھی معتوہ اور مدہوش کی طلاق نہیں ہوتی، نیز علماء حنفیہ میں امام طحاوی، کرخی، محمد بن مسلمہ، زفر اور صاحب نہایہ کے بقول امام ابو یوسف بھی ایک روایت میں اس حالت میں طلاق کو غیر واقع مانتے ہیں۔

مذکورہ بالا تفصیل کی روشنی میں راقم الحروف کی ناقص رائے یہ ہے کہ جو سکران نشہ کی اس حد کو پہنچ گیا ہو کہ اس کے زوال عقل کا یقین ہو جائے تو اس کی طلاق نہیں ہوتی اور اگر ایسا نہیں ہے، بلکہ صرف لڑکھڑاہٹ، بیہودگیوں اور بے حیائیوں ہی تک معاملہ ہو اور اس کی عقل زائل نہ ہوئی ہو تو طلاق واقع ہو جائے گی، اس وجہ سے کہ سکران کی طلاق کے عدم وقوع کا حکم اگر علی الاطلاق لگا دیا جائے تو مفاسد کے خدا معلوم کتنے دروازے کھل جائیں گے۔

☆☆☆

[1] جامعہ مظہر العلوم، بنارس، یوپی

# عام حالات میں سکران کی طلاق واقع ہوگی

مفتی انور علی اعظمی [1]

سکر کی تعریف میں ائمہ حنفیہ سے دو روایتیں ہیں:

۱۔ ایسا سرور جو عقل کو زائل کردے یہاں تک کہ آدمی زمین وآسمان مین امتیاز نہ کرسکے۔

۲۔ ایسا سرور جو عقل کو مغلوب کردے اور آدمی بکواس کرنے لگے۔

پہلی تعریف امام ابوحنیفہ کی طرف منسوب ہے اور دوسری امام ابویوسف اور امام محمد رحمہم اللہ کی طرف۔

علامہ شامی نے کہا کہ اکثر مشائخ کا میلان دوسری تعریف کی طرف ہے اور یہی ائمہ ثلاثہ کے نزدیک بھی معتبر ہے اور اس تعریف کی تائید حضرت علیؓ کے ایک اثر سے بھی ہوتی ہے۔

''إذا سكر هذى'' رواه مالك والشافعي (شامی ج۴ ص۵۸۲)

سکران کی طلاق کو مطلقاً غیر نافذ قرار دینا بہت سارے نئے مسائل پیدا کرے گا۔

لہٰذا راقم السطور کے نزدیک بعض مستثنی صورتوں کو چھوڑ کر عام حالات میں سکران کی طلاق نافذ ہوگی، جمہور علماء اور جمہور صحابہ کا راجح مذہب بندہ کے نزدیک بھی راجح ہے۔ (بدائع الصنائع ۳/۱۵۸)

مستثنی صورتوں میں ایک صورت یہ ہے کہ نبیذ پی لی اور سکر کی بناء پر نہیں، بلکہ صداع کی بناء پر عقل زائل ہوگئی اس حال میں اس کی زبان سے لفظ طلاق نکل گیا، اسی طرح کوئی نیا آدمی زردہ والا پان کھالے یا گل لگانے کی وجہ سے اس کی عقل خبط ہوجائے، اس حال میں اگر زبان سے طلاق کے الفاظ نکل جائیں تو تصدیق وتحقیق کے بعد اس کی طلاق کو غیر نافذ قرار دیا جائے گا۔

اسی طرح اگر کوئی شخص مسکر دواء استعمال کرلے اور اس کی عقل زائل ہوجائے تو اس حال میں طلاق نافذ نہیں ہوگی (بدائع الصنائع ۳/۱۵۹)

☆☆☆

[1] دار العلوم مئو۔

# نشہ میں دی گئی طلاق اور موجودہ صورت حال

مولانا اختر امام عادل [1]

طلاق اسلام میں ایک ناپسندیدہ عمل ہے اور اس کی اجازت اصولی طور پر صرف ان حالات میں ہے جن میں زوجین کیلئے طلاق کے سواء کوئی چارہ کار نہ رہ جائے اور دونوں کے مفادات کا انحصار رشتہ ازدواج کے خاتمہ سے وابستہ ہو جائے۔

## دماغی صحت کی شرط

اسی لئے فقہاء نے یہ ضروری قرار دیا ہے کہ طلاق دیتے وقت شوہر میں خیر وشر، نفع ونقصان اور صحیح وغلط کے فہم وامتیاز کی اہلیت وصلاحیت موجود ہوتا کہ وہ پوری طرح سمجھ بوجھ کر اپنے حق طلاق کو استعمال کرے۔

حافظ ابن ہمام نے عام اصولی ضابطہ کو ان الفاظ میں بیان کیا ہے:

"معلوم من كليات الشرع أن التصرفات لاتنفذإلا ممن له أهلية التصرفات وأدناها بالعقل والبلوغ خصوصاً ما هودائر بين الضرر أوالنفع خصوصاً مالايحل إلالإنتفاء، مصلحة ضده القائم كالطلاق فإنه يستدعي تمام العقل به حكم التميز في ذلك" (عمدة الرعاية ٢/٦٧)۔

طلاق سکران کا مسئلہ عہد صحابہ میں بھی اختلافی رہا ہے، حضرت عثمان غنیؓ اور حضرت ابن عباسؓ کا مذہب یہ تھا کہ طلاق واقع نہیں ہوتی جبکہ حضرت علیؓ اور حضرت عمرؓ بن الخطاب کی رائے میں طلاق واقع ہو جاتی ہے (مرقاۃ شرح مشکاۃ ۶/۲۸۹، نصب الرایہ ۳/۲۲۴)

جو مسئلہ صحابہ کے درمیان اختلافی ہو جاتا ہے وہ بعد کے ادوار میں بھی اتفاقی نہیں بن پاتا اسی وجہ سے بعد کے مجتہدین اور فقہاء کے درمیان بھی اس مسئلے میں اختلاف ہوا اور زیادہ تر فقہاء کی رائے وقوع طلاق کے حق میں ہوگئی، خود ائمہ اربعہ سے تین امام ابوحنیفہ، امام مالک اور امام شافعی (اپنے قول اصح کے مطابق) وقوع طلاق کی رائے رکھتے ہیں اور امام احمد تنہا عدم وقوع طلاق کی طرف گئے ہیں، خود امام احمد کی ایک روایت وقوع طلاق کی بھی ہے، اس طرح کہا جا سکتا ہے کہ جمہور ائمہ وقوع طلاق کی رائے رکھتے ہیں اور ان کے مقابلہ میں تھوڑے لوگ عدم وقوع کی۔

## اختلاف کا سبب

جن علماء نے طلاق سکران کے وقوع کی رائے قائم کی ہے، ان کے نزدیک معتوہ کا مصداق سکران نہیں ہے، جبکہ عدم وقوع کی رائے رکھنے والے حضرات سکران کو معتوہ کا مصداق سمجھتے ہیں۔

معتوہ کی تفسیر حدیث میں مغلوب العقل سے کی گئی ہے، لغت میں "العتہ" کو تجنن کا ہم معنی بتایا گیا ہے (مرقاۃ ۶/۲۸۹)

فقہاء کی اصطلاح میں معتوہ کی تفسیر ان الفاظ میں آئی ہے: "من كان قليل الفهم مختلط الكلام، فاسد التدبير، شبيها بالمجنون وذالك لما يصيبه فساد في عقله من وقت الولادة" (قواعد الفقه ۴۹۴)

(جو کم فہم ہو، الٹ پلٹ باتیں کرتا ہو، نظم وتدبیر کا سلیقہ نہ رکھتا ہو، پاگل لگتا ہو اور اس کا سبب پیدائشی طور پر دماغی عدم توازن ہو)۔

شراب کی سخت حرمت، اس سے پیدا ہونے والے جرائم اور معاشرہ کی موجودہ صورتحال کو دیکھتے ہوئے جمہور ائمہ کا نقطہ نظر ہی زیادہ قرین مصلحت معلوم پڑتا ہے۔

[1] ناظم جامعہ ربانی منوروا شریف سمستی پور۔

☆☆☆

# حالت نشہ کی طلاق کو نافذ مانا جائے

مولانا محمد صادق [۱]

اس سلسلہ میں فقہاء کے دو مسلک ہیں:

## مسلک اول

حالت نشہ میں دی ہوئی طلاق واقع ہو جاتی ہے۔

اس کے قائلین یہ حضرات ہیں:

حضرت علیؓ، حضرت معاویہ رضوان اللہ علیہم اجمعین ابوبکر الخلال، سعید بن مسیب، عطاء، حسن بصری، ابراہیم نخعی، ابن سیرین، مجاہد، سفیان ثوری، شعبی، میمون بن مہران، حکم، ابن شبرمہ، سلیمان بن حرب، ائمہ میں سے امام مالک، امام شافعی (اصح قول میں) امام احمد بن حنبل (ایک روایت میں) امام ابوحنیفہ اور صاحبین رحمہم اللہ (ہدایہ ۳/۴۹۱، المغنی ۸/۲۵۶، عمدۃ القاری شرح البخاری ۱۹/ ۲۱۵، روضۃ الطالبین ۶/ ۲۳، المدونۃ الکبری ۲/ ۱۲۷)۔

## مسلک دوم

نشہ کی حالت میں دی ہوئی طلاق واقع نہیں ہوتی ہے، اس کے قائلین یہ حضرات ہیں: حضرت عثمانؓ، عبداللہ بن عباسؓ، ایک روایت میں قاسم بن محمد، طاؤس، ربیعہ بن عبدالرحمن، امام لیث، اسحاق بن راہویہ، ابوثور، حضرت عمر بن عبدالعزیز، یحی انصاری، شوافع میں سے امام مزنی، فقہائے حنفیہ میں سے امام زفر، امام کرخی، امام طحاوی، محمد بن مسلمہ رحمہم اللہ۔

(المغنی لابن قدامہ ۸/ ۲۵۶، عمدۃ القاری شرح البخاری ۱۹/ ۲۱۵، نیز ان مسالک کے دلائل کیلئے دیکھئے: ترمذی ۳/ ۴۹۶)۔

احقر کے خیال میں اس زمانہ میں متعدد وجوہ سے مفتی بہ قول وقوع کا ہے، عدم وقوع کی کوئی گنجائش نہیں ہے۔

اگر سکران کی طلاق نافذ نہ کی جائے تو نشہ کی کثرت سے معاصی کا باب روز افزوں کھلتا جائے گا۔

☆☆☆

[۱] مبارک پور اعظم گڑھ۔

# نشہ کی طلاق کا مسئلہ اور اختلاف اقوال

مولانا اعجاز احمد القاسمی ؒ [1]

کسی نے نشہ آور حرام چیز کا استعمال کیا اور استعمال میں نہ تو وہ مضطر تھا اور نہ مکرہ اور نشہ کی حالت میں اپنی بیوی کو طلاق دیدی تو اس کی طلاق واقع ہوگی یا نہیں؟ اس مسئلہ میں فقہاء کی دو رائیں ہیں:

۱۔ حضرت علیؓ، عبداللہ بن عباسؓ، معاویہؓ، سعید بن مسیب، عطاء، مجاہد، نخعی، سفیان ثوری، اوزاعی، امام مالک، امام ابوحنیفہ، ابو یوسف، امام محمد وغیرہم کے نزدیک طلاق واقع ہوجائے گی، امام شافعیؒ اور امام احمد بن حنبلؒ کا بھی ایک قول یہی ہے۔

۲۔ دوسری طرف عثمان غنیؓ، لیث بن سعد، عمر بن عبدالعزیز، طاؤس، عبداللہ بن حسن، اسحاق بن راھویہ، ابوثور، فقہاء حنفیہ میں سے امام زفر، طحاوی، کرخی، محمد بن مسلمہ کے نزدیک طلاق واقع نہ ہوگی، امام شافعیؒ اور امام احمد بن حنبل کا دوسرا قول بھی یہی ہے۔

## وقوعِ طلاق کے دلائل

۱۔ حضرت علیؓ، عبداللہ بن عباس اور عبداللہ بن مسعود کی حدیث میں ہے: "کل طلاق جائز إلا طلاق المعتوہ والصبی" (معتوہ اور بچہ کے علاوہ ہر شخص کی طلاق جائز ہے) اور سکران نہ تو معتوہ ہے نہ مجنون اور نہ صبی۔ لہٰذا اس کی طلاق واقع ہوگی۔

۲۔الف۔ "سکران" پر تکلیف ثابت ہے، شرعاً تین آدمی مکلف نہیں ہیں: صبی، مجنون اور سونے والا اور سکران نہ تو مجنون ہے اور نہ سونے والا بلکہ وہ لائق سزا ہے، اگر وہ غیر مکلف ہوتا تو اس پر عقاب (حد) کا حکم نہ ہوتا اور جب وہ مکلف ہے تو اس کی طلاق نافذ ہوگی۔

ب۔ اسی وجہ سے آیت: "یا أیھا الذین آمنوا لاتقربوا الصلوۃ وأنتم سکاری" میں سکران سے خطاب ہے، پس وہ مکلف ہے اور مکلف کا تصرف صحیح ہے۔

۳۔ شرب خمر سے گو عقل زائل یا مغلوب ہوگئی مگر اس نے اپنے قصد واختیار سے فعل منہی عنہ کا ارتکاب کیا، پس وہ ان حالات کا خود ذمہ دار ہے، لہٰذا حکماً اور تقدیراً اس کو عاقل تسلیم کرتے ہوئے اس کی طلاق کو زجراً اور توبیخاً واقع کر دیا جائے گا۔

## عدم وقوع کے دلائل

امام بخاریؒ نے حضرت عثمان غنیؓ کا یہ اثر تعلیقاً ذکر کیا ہے: "قال عثمان: لیس لمجنون ولا لسکران طلاق" (مجنون وسکران کی طلاق واقع نہیں ہوتی ہے) اسی طرح امام بخاریؒ نے ابن عباسؓ کا بھی قول: "طلاق السکران والمستکرہ لیس بجائز" ذکر کیا ہے جس کا حاصل بھی یہی ہے کہ سکران کی طلاق واقع نہیں ہوتی۔

۳۔ علامہ ابن حجرؒ نے فتح الباری میں لکھا ہے کہ اس بات پر علماء کا اتفاق ہے کہ معتوہ کی طلاق واقع نہیں ہوتی ہے اور سکران بھی نشہ کی حالت معتوہ ہے، لہٰذا اس کی بھی طلاق واقع نہیں ہوگی "واحتج بأنھم أجمعوا علی أن طلاق المعتوہ لایقع قال: والسکران معتوہ بسکرہ" (فتح الباری ۹، ۳۸۹، نیز دیکھئے: بدائع الصنائع ۳، ۱۷۹)

---

[1] قاضی شریعت دار القضاء امارات شرعیہ مدرسہ محمود العلوم دہلی۔

مذکورہ دلائل وشواہد کی بناء پر بحث وتمحیص کے بعد یہ بات نکھر کر سامنے آجاتی ہے کہ "سکران" کی طلاق کا مسئلہ مجتہد فیہ ہے، عدم وقوع طلاق کے دلائل نسبتاً مضبوط اور ٹھوس ہیں بالخصوص ان حالات میں جن کا تذکرہ سوالنامہ میں موجود ہے، جن فقہاء نے وقوع طلاق کا حکم دیا ہے ان کے دلائل میں غور کرنے سے پتہ چلتا ہے کہ اگر آج کے یہ حالات ان حضرات کے سامنے ہوتے تو وہ حضرات بھی وقوع طلاق کا حکم نہ دیتے۔

پس میری ناقص رائے میں عدم وقوع طلاق سکران اقرب الی الفقہ ہے، حضرت عثمان غنیؓ، لیث بن سعد، عمر بن عبدالعزیز، زفر، امام طحاوی، امام شافعی، اور امام احمد بن حنبل کے ایک قول نیز محمد بن مسلمہ وغیرہم کے قول پر فتوی دیا جانا چاہئے۔

☆☆☆

# طلاق سکران میں مرجوح قول پر فتوی

مولانا مفتی سعید الرحمن فاروقی قاسمیؒ [1]

سوال میں درج تفصیلات سے مطلق اتفاق نہیں کیا جاسکتا جس کی وجوہات یہ ہیں:

الف۔ طلاق خواہ کسی حالت میں ہو عورت کیلئے عموماً دشواریوں اور مشکلات کا سبب ہوتی ہے۔

ب۔ ہندوستان میں ہزاروں میں ایک دو طلاق کے واقعات ایسے ممکن ہیں مل سکیں جس میں حدود شریعت کی رعایت کی گئی ہو۔

ج۔ طلاق کے واقعات حالت سکر میں کم، غصے، جذبات، انتقام لینے اور بھرپور حملہ کرنے کے ارادے سے زیادہ ہوتے ہیں، حالآنکہ یہ امور مقاصد شریعت سے ہم آہنگ نہیں بلکہ متضاد ہیں اور ایسی حقیقت ہے جس سے انکار مشکل ہے۔

یہ سمجھنا کہ موجودہ حالات مطلقہ کیلئے زیادہ پریشان کن ہیں، اس لئے بھی صحیح نہیں ہے کہ جس وقت سے اس قول پر فتوی اور اکثر اہل علم کا اتفاق ہوا ہے اسی وقت سے ہی یہ پریشانیاں معاشرہ میں محسوس کی جاتی تھیں۔

سکران کے باب میں فقہاء کے اختلاف کا مدار اس کے ارادہ کا فہم وتدبر سے خالی ہونا ہے، اس لئے اگر سکران کی طلاق نافذ قرار نہ دی جائے تو مکرہ اور ہازل کی بھی طلاق نافذ قرار نہیں دی جاسکتی، حالآنکہ اکثر کتب حنفیہ میں وقوع طلاق کا فتوی موجود ہے۔

الحاصل! سوال میں درج کردہ معاشرہ کی حالت موجودہ گزشتہ سے جدا نہیں ہے، نہ مطلقہ کے مسائل سکران کی طلاق کے غیر نافذ قرار دینے سے کم ہوسکتے ہیں، لہذا مفتی بہ قول سے انحراف کی کوئی شرعی ضرورت یا عقلی تقاضہ بظاہر موجود نہیں ہے۔

☆☆☆

[1] دار العلوم امدادیہ ممبئی روڈ۔

# نشہ میں مست شخص کی طلاق اور تصرفات ومعاملات

مولانا محمد مصطفی قاسمی آواپوری [1]

نشہ میں مست شخص کے جمیع تصرفات ومعاملات نافذ العمل ہونگے، اس کی عقل معصیت والی چیز کے ارتکاب کرنے کی بناء پر زائل ہوگئی ہے، اس لئے تنبیہ کے طور پر اس کے زوال عقل کا اعتبار نہیں کیا گیا ہے اور درحقیقت یہ شخص شریعت کی روشنی میں مکلف ہے، فی الواقع ایسا شخص اگر کسی کے اوپر تہمت لگائے تو اس کے اوپر حد قذف جاری کی جائے گی اور اگر کسی کو قتل کردے تو اس کو بھی قصاصاً قتل کیا جائے گا اس لئے کہ وہ شریعت مطہرہ کا مخاطب ہے۔

عن أبي هريرة ﷺ قال قال رسول الله ﷺ كل طلاق جائز إلا طلاق المعتوه المغلوب على عقله'' (ترمذی ۱،۲۲۶)

(حضرت ابوہریرہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: کہ ہر عاقل وبالغ کی طلاق درست ونافذ ہے سوائے اس آدمی کی طلاق کے جس کی عقل مغلوب ہوگئی ہو)۔

قال أصحابنا: طلاق السكران وعقوده، وأحكام أفعاله ثابتة كأفعال الصاحي'' (مختصر اختلاف العلماء ۲،۲۳۰،۲۳۱)

(ہمارے علماء حنفیہ کا مسلک ہے کہ سکران کی طلاق اور اس کے عقود اور اس کے افعال کے احکام ثابت ہیں جیسے ہوشمند کے افعال)۔

☆☆☆

# طلاق سکران اور چند سماجی پہلو

مولانا عبد اللطیف پالنپوری [2]

۱،۲۔ طلاق سکران ایک مجتہد فیہ مسئلہ ہے، جاکے بارے میں عہد صحابہ سے اختلاف چلا آرہا ہے، تابعین، تبع تابعین اور ائمہ مجتہدین کے درمیان بھی اس میں اختلاف ہے، دونوں نقطہ ہائے نظر کیلئے نقلی وعقلی دلیلیں موجود ہیں، لیکن چند وجوہ سے طلاق سکران کا وقوع راجح معلوم ہوتا ہے، (۱) حنفیہ میں سے ائمہ ثلاثہ (امام ابوحنیفہؒ، امام ابویوسفؒ، امام محمدؒ) طلاق سکران کے وقوع کے قائل ہیں، چنانچہ تاتارخانیہ میں ہے:

''وطلاق السكران واقع اذا سكر من الخمر او النبيذ وهو مذهب أصحابنا'' (فتاوی تاتارخانیہ ۳،۲۶۵، جدید فقہی مسائل ۲،۱۲۲)

ماضی قریب کے ہمارے تمام اکابر نے طلاق سکران کے وقوع کا فتوی دیا ہے، حالانکہ ان کے سامنے ہمارے معاشرہ کی پوری نوعیت واضح تھی، آج بھی پورے ملک میں معاشرہ کی ایسی نوعیت نہیں ہے کہ زجر کا فائدہ حاصل نہ ہو۔

بعض حضرات نے یہ بات لکھی ہے کہ شریعت نے شراب کی سزا اسی کوڑے متعین کردی ہے، اب محض اجتہاد کی وجہ سے اس پر مزید ایک سزا کا اضافہ کیونکر روا ہوسکتا ہے، تو اس کے بارے میں یہ عرض ہے کہ وقوع کی سزا بطور حد کے نہیں ہے کہ یہ اضافہ صحیح نہ ہو، بلکہ بطور زجر ومصلحت کے ہے، جیسا کہ حد زناء میں بطور زجر ومصلحت کے ایک سال کے لئے جلاء وطن کیا جاسکتا ہے، اسی بناء پر فقہاء نے بھی لزوم حد کے ساتھ وقوع طلاق کو لکھا ہے، چنانچہ شامی میں ہے:

''وفي البحر عن البزازية: المختار في زماننا لزوم الحدود ووقوع الطلاق'' (شامی ۲،۴۲۴)

☆☆☆

[1] مدرسہ اسلامیہ شکر پورہ بھرواره، دربھنگہ بہار۔

[2] خادم افتاء والتدریس، جامعہ نذیریہ کاکوسی گجرات۔

# حالت نشہ کی طلاق کے باب میں احوط مذہب

مولانا ابوالقاسم عبدالعظیم[۱]

طلاق سکران کے وقوع اور عدم وقوع کے بارے میں سلف کے آراء واقوال پر مزید کسی قول اور دلیل کی گنجائش نہیں ہے، اس لئے جواز وعدم جواز کے مابین کسی ایک رائے کو نافذ العمل بنالینا اور خود صحابہ رضی اللہ عنہم کے درمیان ہوئے اس اختلاف میں سے کسی ایک رائے کا پابند ہوجانا جب کہ اس مسئلہ میں کوئی نص شرعی موجود نہیں ہے اور یہ مسئلہ مجتہد فیہ بھی ہے تو یہ ترجیح بلا مرجح ہے، خواہ اس میں ہندوستان کے موجودہ حالات اور معاشرہ کی رعایت کی گئی ہو یا عالمی معاشرہ کے حالات کی۔

وقوع اور عدم وقوع کے اس اختلاف کے درمیان عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کا مذہب اعدل اور احوط ہے، امام ابن القیمؒ لکھتے ہیں:

''وصح عن عمر بن عبدالعزیزأنه أتي بسکران طلق فاستحلفه باللّٰه لاإله إلا هو:لقد طلقهاوهو لایعقل، فحلف، فرد إلیه امرأته وضربه الحد'' (زاد المعاد ۵، ۲۱۰، طبع مؤسسۃ الرسالۃ بیروت)۔

لہٰذا ہر دارالافتاء اور موقر عالم وفقیہ کو حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ کے مذہب پر عمل کرتے ہوئے اقامت حد کی پابندی کرنی چاہئے تاکہ عسر ویسر کے درمیان معتدل راہ قائم ہوجائے۔

☆☆☆

# نشہ کی حالت میں دی ہوئی طلاق اور موجودہ حالات

مولانا نعیم اختر قاسمی سنبھلی[۲]

## فریقین کے دلائل

حالت نشہ میں دی ہوئی طلاق کے واقع ہونے اور نہ ہونے کا مسئلہ دور صحابہ وتابعین سے مختلف فیہ چلا آرہا ہے، ذیل میں فریقین کے کچھ اہم دلائل پر روشنی ڈالی جارہی ہے۔

## مانعین وقوع کے دلائل

ان حضرات کا مستدل وہ حدیث ہے جس میں فرمایا گیا:

کل طلاق جائز إلا طلاق الصبی والمعتوہ. (ترمذی ۱، ۱۴۲) (بچے یعنی نابالغ اور مغلوب العقل کے علاوہ ہر شخص کی طلاق نافذ ہوتی ہے)۔

یہ حدیث اگرچہ صرف ایک ضعیف واسطہ سے مرفوع ہے، اور بقیہ واسطوں سے موقوف ہے (حاشیہ بدائع الصنائع ۳؍۱۵۰)، تاہم قیاس کے موافق ہے،

---

[۱] مئو (یوپی)

[۲] (جامعہ عربیہ امداد العلوم، کوپا گنج مئو)

کیونکہ تصرف کے صحیح اور نافذ ہونے کیلئے عقل شرط ہے، چنانچہ جس طرح پاگل اور نابالغ کی طلاق واقع نہیں ہوتی اسی طرح نشہ کی وجہ سے عقل کھونے والے کی طلاق بھی واقع نہ ہوگی (فتح الباری ۹/ ۳۲۱)۔

## قائلین وقوع کے دلائل

علامہ ابن قیم جوزی نے اپنی شہرہ آفاق تصنیف ''زادالمعاد'' میں میں قائلین کے دلائل کا احاطہ کرتے ہوئے کل سات دلائل پیش کئے ہیں (زادالمعاد: ۹/ ۱۲۶۴، اردو نسخہ) جن میں دو دلیلیں نسبتاً قوی معلوم ہوتی ہیں:

۱۔ سکران مکلف ہے، اسی لئے نشہ کے دوران چھوٹی ہوئی نمازوں کی قضاء لازم ہے (التعلیق الصبیح ۴/ ۶۸) لیکن اس کی تردید یوں کی جاسکتی ہے کہ مباح چیز سے نشہ پیدا ہونے کے وقت بھی وہ مکلف ہوتا ہے، حالآنکہ اس کی دی ہوئی طلاق واقع نہیں ہوتی (بدائع الصنائع ۳/ ۱۵۹)۔

نیز ابن المنذر نے یہ کہہ کر اس دلیل کو نا قابل قبول قرار دیا کہ سونے والے پر بھی نماز کی قضاء واجب ہوتی ہے، حالآنکہ اس کی دی ہوئی طلاق کسی کے نزدیک واقع نہیں ہوتی (فتح الباری ۹/ ۳۲۱)۔

۲۔ قائلین وقوع کی دوسری دلیل جو اصل دلیل کی حیثیت رکھتی ہے اور فقہ کی تقریباً تمام کتابوں میں مذکور ہے، وہ یہ ہے کہ سکران حقیقتاً تو مفقود العقل اور قیاس کے مطابق غیر مکلف ہے، لیکن معصیت کا ارتکاب کر کے خود اپنی عقل زائل کرنے کی وجہ سے شریعت حکماً اسے مکلف ہی قرار دے گی اور اس کی دی ہوئی طلاق کو نافذ مانے گی تاکہ ارتکاب حرام کے نتیجہ میں بیوی کے نکاح سے نکل جانے پر اسے رنج و افسوس اور ندامت و پشیمانی ہو اور آئندہ ایسی حرکت سے باز رہے اور دوسروں کو بھی عبرت ہو (ہدایہ ۲/ ۳۵۹)۔

اس لئے کہ اس کی عقل ایک معصیت کے سبب زائل ہوئی ہے، لہٰذا اس کی تنبیہ کے لئے اسے حکماً باقی سمجھا جائے گا (بدائع الصنائع ۳/ ۱۵۹)۔

مگر ابن جوزی کے بقول یہ دلیل بھی ناکافی ہے، کیونکہ اس کی سزا شریعت نے اسی کوڑے متعین کر دی ہے، پھر ہم اپنی جانب سے مزید اسے کوئی نہیں دے سکتے (زادالمعاد ۹/ ۱۲۶۵، اردو نسخہ)۔

## دور حاضر میں طلاق سکران کا حکم

ضرورت اس بات کی ہے کہ فقہی قاعدہ "لاینکر تغیر الأحکام بتغیر الزمان" کے پیش نظر ہندوستان اور ہر ایسے ملک میں جہاں طلاق کا وقوع شوہر کیلئے زاجر نہ بنے، طلاق سکران کے واقع نہ ہونے کا حکم لگایا جائے اور یہ کہا جائے کہ اگر قائلین ہمارے معاشرہ کا مشاہدہ کرتے تو وہ بھی عدم وقوع کے قائل ہو جاتے۔

چنانچہ بہت سے اسلامی ممالک (مصر، عراق، مراکش، اردن، شام، سوڈان وغیرہ) کی عدالتیں جو پہلے طلاق سکران کے واقع ہونے کا فیصلہ کرتی تھیں، بعد میں شاید اسی زمانہ اور معاشرہ کی تبدیلی کے پیش نظر اب بحالتِ نشہ دی ہوئی طلاق کو واقع نہیں مانتیں، جسٹس تنزیل الرحمن صاحب نے مجموعہ قوانین اسلام میں ان ممالک کو نظیر میں پیش کر کے پاکستانی عدالت کو بھی اس جانب متوجہ ہونے کی دعوت دی ہے (مجموعہ قوانین اسلامی ۲/ ۴۲۱، ۴۲۴)

☆☆☆

# موجودہ سماجی حالات اور حالتِ نشہ کی طلاق

مولانا ابوجندل قاسمی[1]

مسلم سماج اور معاشرہ کی حالت واقعی اس سلسلہ میں نازک ہے، طلاق کا ظالمانہ اور بے جا استعمال ہوتا ہے جو موجب فکر وتشویش ہے، لیکن یہ کہنا کہ پچاس فیصد طلاق کے واقعات کا سبب نشہ ہے، عام مشاہداتی واقعات کے خلاف ہے، بلکہ لڑائی جھگڑے میں طلاق کے واقعات زیادہ ہیں کہ جہاں میاں بیوی میں کوئی اختلاف ہوا اور شوہر صاحب نے وقتی اثر سے فوراً تین گولیاں داغ دیں، پھر خود بھی پریشان رہتا ہے اور بیوی اور معصوم بچوں کو بھی پریشانی سامنا کرنا پڑتا ہے۔

پھر یہ کہنا کہ طلاق سکران کے وقوع میں شوہر کی تعزیر مقصود ہے اور شوہر پر طلاق کی وجہ سے مصائب کم آتے ہیں، بیوی اور بچوں پر زیادہ آتے ہیں، بظاہر تو طلاق سکران کے عدم وقوع کے سلسلہ میں معقول وجہ نظر آتی ہے، لیکن مسئلہ یہ ہے کہ طلاق تو ہے ہی ایسی چیز کہ جس کی وجہ سے ہمیشہ سے عورت زیادہ متاثر ہوتی ہے جبکہ مرد کم متاثر ہوتا ہے، طلاق فی السکر کی ہی یہ خصوصیت نہیں، بلکہ خیال یہ ہے کہ جن فقہاء نے یہ قول اختیار کیا ہے ان کے زمانہ میں بھی ایسا ہی ہوگا۔

اور اگر یوں کہا جائے کہ شوہر بھی زیادہ متاثر ہوتا ہے تو بے جا نہیں، وجہ ہے کہ شوہر کمانے والا ہوتا ہے، دن کا اکثر حصہ کمانے میں اور مجلسوں میں گزر جاتا ہے، اس لئے اس کا تاثر زیادہ ظاہر نہیں ہوتا، جبکہ عورت کماتی نہیں، مجلسوں میں زیادہ بیٹھنا نہیں ہوتا، اس لئے اس کا تاثر زیادہ ظاہر ہوتا ہے ورنہ حقیقت یہ ہے کہ مرد بھی متاثر کم نہیں ہوتا۔

نیز یہ کہنا کہ ''طلاق سوچ سمجھ کر اور برے بھلے کے شعور کے ساتھ ناگزیر حالات میں استعمال کیا جانے والا حق ہے اور نشہ میں مبتلا شخص اسے بے سوچے سمجھے استعمال کرتا ہے'' اپنی جگہ بالکل صحیح ہے، مگر بات یہ ہے کہ بہت کم شاید زیادہ سے زیادہ دس فیصد واقعات ایسے ہوں گے جن میں طلاق کو سوچ سمجھ کر استعمال کی گیا ہو، ورنہ طلاق اکثر لوگ بے سوچے سمجھے ہی استعمال کرتے ہیں۔ جیسا کہ استفتاءات سے بھی اندازہ ہوتا ہے، نیز سوالنامہ میں بھی کہا گیا ہے کہ ''طلاق کا بے جا استعمال ہوتا ہے'' تو بے جا تو یہی ہے۔ سوچ سمجھ کر طلاق دینا تو ''بے جا'' نہیں بلکہ ''بجا'' ہے، لہٰذا:

''جمہور ائمہ حنفیہ کے قول کے مطابق احقر کی رائے بھی یہی ہے کہ طلاق سکران نافذ ہوجائے گی''۔

☆☆☆

---

[1] خادم التدریس والافتاء دارالعلوم ٹانڈہ رامپور یوپی۔

# نشہ کی طلاق کا عدم وقوع اور دلائل

ڈاکٹر سید قدرت اللہ باقوی[1]

۱۔ ہندوستان کی موجودہ صورت حال میں طلاق سکران بہت اہم مسئلہ ہے جس کی ناعاقبت اندیشی سے مرد وعورت مصیبتوں کے بھنور میں گھر جاتے ہیں، جب نشہ اترتا ہے، غصہ سرد ہوجاتا ہے اور جذبات ہموار ہوجاتے ہیں تو حل طلب کرنے کیلئے عدالت کا دروازہ کھٹکھٹایا جاتا ہے، ظاہر ہے عدالت میں بہت سے مسائل ہوتے ہیں، کاروائی میں تاخیر ہوجاتی، بعض اوقات اس طول وتاخیر سے معاملہ سلجھنے کے بجائے مزید الجھ جاتا ہے خصوصاً صاحب اولاد عورت پر مصائب کا طوفان آجاتا ہے، اس لئے طلاق سکران پر ازسرِ نو غور وفکر کرنا بے حد ضروری ہے، انشاء اللہ اکیڈمی کی یہ کاوش قوم ومعاشرہ کیلئے مفید ہوگی۔

۲۔ ہندوستان کے موجودہ معاشرتی حالات میں طلاق سکران غیر نافذ قرار دی جائے کیونکہ حدیث شریف میں آیا ہے:

قال علیه السلام: کل طلاق جائز إلا طلاق الصبی والمجنون والمعتوه وهو قلیل الفهم، مختلط الکلام فاسد التدبیر" (القدوری کتاب الطلاق حاشیة التنقیح الضروری ص: ۱۷۱)

یہی بات رمز الحقائق میں بھی موجود ہے: "کل مسکر خمر" (مسلم) اور "الخمر ما خامر العقل" (ابوداؤد) سکران کے عادات اور اقوال میں اعتدال باقی نہیں رہتا اور نشہ سے عقل ودماغ، اقوال وحرکات اور جسم کے تمام فطری نظام متاثر ہوتے ہیں، ایسے شخص کی طلاق اعتدال کے حدود سے صادر نہیں ہوتی، فقہاء حنفیہ کے بعض اقوال کو معمول بہ بناکر طلاق سکران کو غیر نافذ قرار دیا جائے، اسی سے معاشرہ کی اصلاح ہوسکتی ہے اس پر عورت بھی مطمئن رہتی ہے اور معصوم بچوں کا ذہن وشعور بھی محفوظ رہتا ہے۔

☆☆☆

[1] میسور کرناٹک۔

# طلاق سکران کا وقوع اور حالات کا تقاضا

مفتی وسیم احمد قاسمی[۱]

چونکہ طلاق سکران کے متعلق کوئی نص نہیں ہے اور حضرات صحابہ کرامؓ کے زمانہ سے یہ مسئلہ مجتہد فیہ ہے اور وقوع اور عدم وقوع طلاق دونوں جانب صحابہ میں اجل صحابہ ہیں، جیسا کہ کتابوں سے ظاہر ہے اور سوال کی تفصیل سے بھی ظاہر ہے کہ بلاشبہ حضرات صحابہ کا اجتہاد بعد کے تمام لوگوں کے اجتہاد سے اولی وافضل ہے، عام حالات میں اور اسلامی بالادستی کے زمانہ میں وقوع طلاق کا قول جو کہ مفتی بہ ہے اور صاحبین کے نزدیک بھی مختار ہے اسی قول کو اختیار کرنا بطور عزیمت بہتر ہے، مگر چونکہ ہمارا زمانہ خصوصیت سے ہندوستان کے واسطے ابتلاء کا زمانہ ہے اور وقوع طلاق سے حقیقتاً زجر کے بجائے اور بہت سے محرمات کا وجود ہوتا ہے، مثلاً شرابی کسی حکم شریعت کی پاسداری نہیں کرتا اور مطلقہ بیوی کو زبردستی رکھتا ہے جس سے زجر کے بجائے تضحیک شریعت ہوتی ہے۔

حقیر کے نزدیک اس میں کوئی حرج نہیں ہے، صاحب درمختار کی عبارت سے اس کی گنجائش نکلتی ہے:

''ولم یوقع الشافعی طلاق السکران واختارہ الطحاوی والکرخی وفی التاتارخانیة عن التفرید والفتوی علیہ'' (درمختار ۲،۱۲۴)

(امام شافعی نے طلاق سکران کو واقع نہیں مانا ہے اور علامہ طحاوی اور کرخی نے اسی کو پسند کیا ہے اور فتاوی تاتارخانیہ میں تفرید سے منقول ہے کہ فتوی اسی پر ہے)۔

امام بخاریؒ نے خلیفہ ثالث حضرت عثمان غنیؓ کا قول اختیار کیا ہے جو حدیث مرفوع کے حکم میں ہے۔

''وقال عثمان لیس لمجنون ولا سکران طلاق، وقال ابن عباس: طلاق السکران والمستکرہ لیس بجائز'' (بخاری، کتاب الطلاق)۔

☆☆☆

---

۱۔ مہتمم مدرسہ اسلامیہ بھٹنی، گورکھپور۔

# موجودہ مصلحت اور طلاق سکران

مولانا محمد صباح الدین ملک قاسمی [۱]

۱- معاشرہ کی جس حالت اور جن احکام شرعی کا ذکر سوالات سے پہلے بطور صورت مسئلہ کیا گیا ہے، مجھے ان سے کلی اتفاق ہے۔

۲- طلاق سکران کو بنیادی طور پر غیر نافذ قرار دینا چاہئے، جیسا کہ قیاس کا تقاضا ہے اگر پہلے فقہاء کی ایک جماعت مدہوش شوہر کو تقدیراً عاقل سمجھ کر از راہِ زجر و تعزیر طلاق کو نافذ کرنے کی رائے رکھتی تھی تو وہ مصلحت موجودہ صورت حال میں نہیں پائی جاتی۔

☆☆☆

# حالت نشہ کی طلاق کا عدم وقوع دلیل اور مصلحت

مفتی عبدالقیوم قاسمی [۲]

زیر بحث مسئلہ میں سکران سے مراد وہ نہیں ہے جو زمین و آسمان کے درمیان اور مرد و عورت کے درمیان فرق نہ کر سکے، اس کے بارے میں اجماعی طور پر فقہاء نے صراحت کی ہے کہ اس کی طلاق واقع نہیں ہوگی، یہاں مراد صرف وہ سکران ہے، جس کا اکثر کلام لغو ہو اور کیا کہہ رہا ہے اس میں تمیز نہ کر سکے۔

اگر شیٔ مسکر کا استعمال نشہ کی غرض سے عمداً نہیں کیا گیا ہے، مثلاً شربت سمجھ کر شراب پی گیا اور نشہ طاری ہو گیا یا کسی نے زبردستی مسکر پلا دیا، ایسی کوئی چیز پی لی جو مسکر نہیں تھی لیکن نشہ طاری ہو گیا تو ان تمام صورتوں میں طلاق واقع نہیں ہوگی اور اس میں کسی کا اختلاف نہیں ہے، اگر مسکر کا استعمال عمداً کیا ہے اور اس کا مسکر ہونا جانتا ہے تو ایسے شخص کی طلاق کے وقوع میں فقہاء کے درمیان اختلاف ہے:

الف- طلاق واقع ہو جائے گی، اسے صحابہ میں سے حضرت علی، حضرت ابن عمر، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہم، اکثر حنفیہ، مالکیہ، امام شافعی (قول صحیح) امام احمد (ایک روایت)، سعید بن المسیب، حسن بصری، ابراہیم نخعی، سفیان ثوری، عمر بن عبدالعزیز وغیرہم حضرات اختیار کیا ہے۔

ب- طلاق واقع نہیں ہوگی، اسے صحابہ میں حضرت عثمان، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہم، امام زفر بن ہذیل، امام ابوجعفر طحاوی، حسن کرخی، محمد بن مسلمہ، امام شافعی (ایک قول) امام مزنی اور اسحاق بن راہویہ وغیرہم حضرات نے اختیار کیا ہے۔

دونوں جماعتوں کے دلائل عقلیہ اور نقلیہ پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ قائلین عدم وقوع طلاق کے دلائل عقلیہ اور نقلیہ دونوں مضبوط اور قوی تر ہیں، اور اس زمانہ میں اوفق بالعمل ہیں، اس کے بالمقابل جماعت اولیٰ کے دلائل عقلیہ اور نقلیہ کمزور اور صراحت سے بالکل خالی ہیں۔

☆☆☆

---

[۱] شعبہ دینیات، مسلم یونیورسٹی علی گڑھ۔
[۲] دارالافتاء والدعوۃ، فیض محمد سوسائٹی، پالڈی احمد آباد، گجرات۔

# حالتِ نشہ کی طلاق موجودہ حالات میں

مولانا عبدالرشید قاسمی [1]

## فقہاء کی رائے

ہدایہ (۲/ ۳۴۷) میں ہے:

''نشہ کی حالت میں دی ہوئی طلاق واقع ہوجاتی ہے۔ امام طحاوی اور امام کرخی نے اس پہلو کو لیا ہے کہ طلاق واقع نہ ہوگی اور امام شافعی کا بھی ایک قول یہی ہے، ان کی دلیل یہ ہے کہ ارادہ کی صحت عقل پر موقوف ہے اور اس وقت وہ نشہ کی وجہ سے اس حالت میں ہے کہ اس کی عقل کام نہیں کرتی ہے، لہٰذا وہ ایسا ہی ہوگیا جیسے کوئی بطور دواء بھنگ پی لے تو اس کی طلاق واقع نہیں ہوگی، حنفیہ کی دلیل یہ ہے کہ عقل ایک ایسے سبب سے زائل ہوئی ہے جو معصیت اور گناہ ہے، لہٰذا وقوع طلاق کا حکم بطور تنبیہ کے باقی رکھا گیا ہے، چناچہ اگر کسی کو دھوکہ سے شراب پلادی جائے اور اس کی وجہ سے اس کو درد سر وغیرہ ہوجائے اور اس کی عقل زائل ہوجائے تو ہم بھی یہی حکم لگائیں گے کہ طلاق واقع نہیں ہوگی''۔ مذکورہ بالا حوالہ سے امام کرخی (متوفی ۳۴۰ھ) اور امام طحاوی (متوفی ۳۲۱ھ) کا قول نقل کیا گیا اس کے علاوہ امام زفر (متوفی ۱۵۸ھ) اور محمد بن مسلمہ کی بھی یہی رائے ہے'' (شامی ۲/ ۵۸۴ طبع مکتبہ نعمانیہ دیوبند)۔

## فریق اول کے دلائل

۱۔ ''لاتقربوا الصلوۃ وأنتم سکاری'' (سورہ نساء ۴۳) نشہ کی حالت میں نماز پڑھنے سے روکنے کا تقاضہ یہ ہے کہ مکلف کا مکلف ہونا باقی ہے، اب جو بھی مکلف ہوگا وہ اگر لفظ طلاق بولتا ہے تو اس کی طلاق پڑ جائے گی۔

۲۔ حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے مروی ہے کہ آپ نے فرمایا:

کل الطلاق جائز إلا طلاق المعتوہ المغلوب علی عقلہ'' (المحلی ۱۰،۲۱)۔

۳۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ثلاث جدھن جد وھزلھن جد: النکاح، والطلاق والرجعة''۔

۴۔ حضرت علیؓ نے فرمایا: ''لالعب فیھن: الطلاق والعتاق، والنکاح'' (الفقہ الإسلامی وأدلتہ ۷،۳۶۹)۔

۵۔ شرابی چونکہ شراب نوشی کے بعد اپنی عقل کو عمداً کھو دیتا ہے لہٰذا اس کا حکم ان لوگوں کی طرح نہ ہوگا جو قدرتی طور پر عقل سے محروم ہوجاتے ہیں، لہٰذا بطور سزا اس پر طلاق واقع ہوگی۔

## فریق ثانی کے دلائل

۱۔ بخاری شریف وغیرہ میں مذکور ہے کہ حضرت حمزہؓ حالتِ نشہ میں حضور کے پاس آئے اور کہنے لگے آپ لوگ تو میرے والد کے غلام ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو چھوڑ دیا اور نکل آئے۔ ان پر اس لفظ کے بولنے سے اس کا حکم نافذ نہ کیا گیا حالانکہ اگر حالتِ صحت میں یہ لفظ بولا جائے تو کفر سے کم نہ ہوگا جیسا کہ علامہ ابن قیم نے اس کی تصریح کی ہے۔

۲۔ حضرت عثمانؓ نے فرمایا: ''لیس لمجنون ولا لسکران طلاق''۔

۳۔ حضرت ابن عباسؓ نے فرمایا: ''طلاق السکران والمستکرہ لیس بجائز'' (فتح الباری ۹،۳۸۸ دار الفکر)۔

---

[1] جامعہ اسلامیہ اشاعت العلوم اکل کوا، مہاراشٹرا۔

۴- وثبت عن عثمانﷺ أنه كان لايرى طلاق السكران، ذهب بعض أهل العلم أنه لايخالف عثمان في ذلك أحد من الصحابة'' (فقه للسنة ۲،۲۶۴)۔

۵ مجنون، بیہوش، مخبوط العقل، سونے والا اور مباح چیز کے کھالینے سے نشہ میں مبتلا ہونے والے شخص کی طلاق بالاتفاق واقع نہیں ہوتی، چونکہ یہ عقل اور ہوش سے محروم ہیں۔ لہٰذا اس کا تقاضا یہ ہے کہ نشہ میں مبتلا شخص کا حکم بھی یہی ہو۔

## فریقین کے دلائل پر ایک نظر

دلائل سے بظاہر یہ محسوس ہوتا ہے کہ فریق اول کی رائے زیادہ قوی اور مضبوط ہے اور ان کے پاس دلائل زیادہ ہیں، لیکن تنقیح وتنقید کے بعد یہ بات واضح ہوجاتی ہے کہ فریقین میں سے کسی کے پاس بھی کوئی صحیح اور صریح نص نہیں اور دونوں فریق کی رائے کی اصل بنیاد اور قیاس ہے، قیاس ہی کی بنیاد پر دونوں فریق وقوع طلاق اور عدم وقوع طلاق کے قائل ہیں۔

مقاصد شرع کی رعایت اور مدارج احکام پر نظر رکھتے ہوئے اس کی بھرپور گنجائش ہے کہ آج کے حالات میں اس طلاق کو غیر نافذ قرار دیں جو نشہ کی حالت میں دی جاتی ہے۔ بشرطیکہ شوہر ہوش وخرد سے محروم ہو اور اس سلسلہ میں سید عثمان غنیؓ، لیث بن سعد، اسحاق بن راھویہ، امام شافعی (ایک قول)، امام احمد بن حنبل (قول معتمد فی المذہب) اور فقہاء حنفیہ میں سے امام زفر، امام ابوجعفر طحاوی، امام کرخی اور محمد بن مسلمہ کی اس رائے کو معمول بہ بنایا جائے کہ طلاق سکران نافذ نہیں ہوگی اور یہ جائز ہے کہ ہم آج اس قول پر فتوی دیں۔

☆☆☆

# نشہ کی طلاق اور معاشرتی مصلحت

مولانا فرحت افتخار قاسمی اعظمی [1]

## طلاق سکران اقوال فقہاء اور ائمہ مجتہدین

سعید بن المسیب، حسن بصری، ابراہیم نخعی، اوزاعی، سفیان ثوری، امام ابوحنیفہ اور امام مالک رحمہم اللہ، یہ حضرات سکران کی طلاق کے وقوع کے قائل ہیں، امام شافعی کا قول اصح بھی اسی کے مطابق ہے، جبکہ ابوالشعثاء، طاؤس، عطاء، عکرمہ، عمر بن عبدالعزیز، لیث، اسحاق بن راہویہ، ابوثور، حنفیہ میں سے امام زفر، امام طحاوی، امام کرخی، محمد بن مسلمہ رحمہم اللہ اور صحابہ میں حضرت عثمان غنیؓ سکران کی طلاق کے عدم وقوع کے قائل ہیں (فتح الباری ۹/۸۹۳، فتح القدیر ۳/۳۴۵، عمدۃ القاری ۳۵۱/۴)۔

## قائلین وقوع طلاق اور ان کے مستدلات

جو حضرات فقہاء اور ائمہ مجتہدین سکران کی طلاق کو نافذ مانتے ہیں ان کے پیش نظر یہ ہے کہ زوال عقل سبب معصیت ہے اور ارتکاب معصیت سے بچنے اور زجر و توبیخ اور شر و فساد کے سدباب کیلئے شریعت نے بطور سزا اس کو بقائے عقل تسلیم کیا ہے، جیسا کہ بیشتر حدود اسی حیثیت کی حامل ہیں، نیز شوہر کی تعزیر بنیادی پہلو ہے تاکہ دوسروں کو اس جیسی حرکت و فعل پر عبرت و موعظت ہو (بدائع الصنائع ۳/۳۴۵، مجمع الانہر ۱/۳۸۵، الفقہ الاسلامی وأدلتہ ۱/۳۶۶)۔

## قائلین عدم وقوع طلاق اور ان کے مستدلات

جن فقہاء نے طلاق سکران کو غیر نافذ قرار دیا ہے ان کے پیش نظر انسان کا فہم و شعور سے آراستہ ہونا ہے، اس لئے کہ عقل و شعور اور فہم و فکر اہلیت تصرف کے شرائط میں سے ہے، یہی وجہ ہے کہ مجنون، معتوہ، صبی کی طلاق کے واقع نہ ہونے پر اجماع ہے، کیونکہ وہ برے بھلے، قصد صحیح اور عقل و خرد سے محروم ہوتا ہے، پھر عدم وقوع طلاق سونے والے اور بے ہوش شخص کو بھی شامل ہے۔

یہاں یہ امر قابل لحاظ ہے کہ مذکورہ معذورین اور سکران کی بابت طلاق میں کوئی فرق نہیں ہے، کیونکہ ان میں سے کوئی اپنے حواس پر باقی نہیں ہوتا تو جس طرح ان کی طلاق نہیں ہوتی سکران کی طلاق بھی واقع نہ ہوگی۔ (بدائع الصنائع ۳/۱۵۸، مجمع الانہر ۱/۳۸۵، الفقہ الاسلامی وأدلتہ ۱/۳۶۶، فتح القدیر ۳/۳۴۵، البحر الرائق ۲۴۸/۳)۔

## قول معمول بہ

معاشرتی مسائل و حالات اور مسلم عورتوں کی مشکلات کو ملحوظ رکھتے ہوئے حنفیہ میں سے امام کرخی، امام زفر اور امام طحاوی رحمہم اللہ کی آراء کو معمول بہ بنانا انسب ہے کہ طلاق سکران نافذ نہیں ہوتی۔

☆☆☆

---

[1] خادم التدریس والافتاء، جامعہ عربیہ عین الاسلام، نواده، مبارک پور۔

# فقہاء کی نظر میں طلاق سکران

مولانا محمد عزیز اختر القاسمی [۱]

جو نشہ کی حالت میں اپنی بیوی کو طلاق دیدے تو اس کی طلاق کے واقع ہونے میں عہد صحابہ ہی سے اختلاف چلا آرہا ہے، چنانچہ حضرت علی، عبداللہ بن عباس، امیر معاویہ رضی اللہ عنہم، امام مالک، سفیان ثوری اور اوزاعی وغیرہ حضرات اس کی طلاق کو واقع اور ثابت قرار دیتے ہیں، جبکہ حضرت عثمان غنیؓ، لیث بن سعد، اسحاق بن راہویہ اور فقہاء حنفیہ میں سے امام زفر، امام کرخی، امام طحاوی اور محمد بن مسلمہ وغیرہ حضرات ایسے شخص کی طلاق کو غیر واقع مانتے ہیں اور حضرت امام شافعی کا بھی ایک قول یہی ہے کہ طلاق واقع نہ ہوگی اور امام مالک کا معتمد علیہ مذہب یہی ہے، دونوں جماعتوں کے دلائل کے لئے دیکھئے: (بدائع الصنائع ۱۵۹/۳، ردالمحتار ۴۴۵/۴، اعلاء السنن ۱۷۶/۱۱)۔

تبدیلی حالات کا تقاضا یہ ہے کہ یہاں طلاق سکران کو غیر نافذ مانا جائے اور یہاں تبدیلی احکام کی ضرورت نہیں اور نہ ایک مقلد کو دوسرے امام کی اتباع کی ضرورت ہے، بلکہ ایک ہی مذہب ومسلک کے دو قول میں سے اب تک ایک پر عمل ہوتا رہا اور اب ضرورت داعی ہے کہ دوسرے قول پر عمل کیا جائے اور اس طرح عمل کرنے میں خروج عن الشریعت کا الزام ثابت نہ ہوگا۔

☆☆☆

# طلاق سکران اور شریعت کا راجح پہلو

مولانا عطاء اللہ قاسمی [۲]

بحالتِ نشہ طلاق کے وقوع یا عدم وقوع کی بحث میں تین نقاط نظر سامنے آتے ہیں:

۱۔ بحالتِ نشہ طلاق واقع ہوجاتی ہے، بشرطیکہ وہ نشہ حرام شیٔ سے ہوا ہو۔

۲۔ بحالت نشہ طلاق واقع نہیں ہوتی اگر حرام نشہ آور شیٔ کا استعمال جبراً کرایا گیا ہو۔

۳۔ بحالتِ نشہ طلاق نہیں ہوتی خواہ وہ نشہ حرام شیٔ سے ہوا ہو۔

## پہلا نقطہ نظر

پہلے نقطہ نظر کی بنیاد اصلاً حرام شیٔ کے استعمال پر ہے نہ کہ نشہ آور شیٔ کے استعمال، ورنشہ کی حالت پر۔ اسی بناء پر اگر جائز شیٔ یا دواء کے استعمال سے نشہ ہوجائے تو ایسی حالت میں طلاق کے عدم وقوع کا حکم دیا جاتا ہے۔

## دوسرا نقطہ نظر

یہ نقطہ نظر حرام شیٔ کے مطلق استعمال یا نشہ کی کیفیت کے مقابلہ میں متعلقہ (مخمور) شخص کے اختیار یا عدم اختیار پر قائم ہے، اور حرام شیٔ سے نشہ کی صورت

---

[۱] مدرسہ بالا ساتھ، سیتامڑھی۔

[۲]

میں جبکہ وہ نشہ حرام شیٔ سے ہو مگر جبراً استعمال کرایا گیا ہو یا کیا گیا ہو، طلاق کے واقع نہ ہونے کا حکم بطور ایک استثناء پیش کرتا ہے۔

## تیسرا نقطہ نظر

تیسرے نقطہ نظر کی بنیاد استعمال نشہ کے اثرات پر قائم ہے، چنانچہ اس کیفیت وحالت کے سبب جو نشہ آور شیٔ کے استعمال سے پیدا ہوتی ہے (خواہ وہ کیفیت حرام شیٔ ہی سے کیوں نہ پیدا ہوئی ہو) طلاق کے واقع ہونے کا حکم نہیں لگایا جاتا۔

طلاق سکران کے سلسلہ میں دوسرا نقطہ نظر درحقیقت پہلے نقطہ نظر کا ایک استثنائی حکم ہے۔ پہلا نقطہ نظر ہی امت کے درمیان معمول بہ ومفتی بہ ہے۔ لیکن پہلا نقطہ نظر یعنی طلاق سکران کا نفاذ موجود سماجی تناظر میں اول مرحلہ میں غیر مناسب اور ناموزوں معلوم ہوتا ہے، اسی لئے اکیڈمی کے سوالنامہ میں طلاق سکران کا موجودہ سماجی تناظر میں ایک گہرا جائزہ لیا گیا ہے، اور اس کے ممکنہ پہلوؤں اور گوشوں کو اس انداز میں اجاگر کیا گیا ہے کہ تیسرے نقطہ نظر کی ترجیح اور تائید محسوس ہوتی ہے۔

## طلاق سکران نافذ ہے

''وأما السکران إذا طلق إمرأته فإن کان سکره بسبب محظور بأن شرب الخمر أوالنبیذ طوعاً حتی سکر وزال عقله فطلاقه واقع''

(مخمور شخص جب بیوی کو طلاق دے تو اگر (الف) حرام شیٔ مثلاً شراب یا نبیذ پی ہے، (ب) اپنی طبعیت سے پی ہے (ج) اس کی عقل جاتی رہی ہے تو مخمور شخص کی طلاق واقع ہوگی)۔

## مذاہب صحابہ

''عند عامة العلماء وعامة الصحابة وعن عثمان أنه لایقع، وبه أخذ الطحاوی والکرخی وهو أحد قولی الشافعی''۔

عام علماء اور صحابہ کی اکثریت عدم نفاذ کی قائل ہے اور حضرت عثمانؓ نے فرمایا کہ طلاق واقع نہیں ہوگی، امام طحاوی اور امام کرخیؒ نے اس کو پسند فرمایا ہے، یہی امام شافعی کا مذہب ہے۔

## قرآن کریم سے دلیل

''لنا عموم قوله تعالیٰ عزوجل: ''الطلاق مرتان إلی قوله سبحانه: فإن طلقها فلاتحل له من بعد حتی تنکح زوجاً غیره'' من غیر فصل بین السکران وغیره إلا من خص بدلیل''۔

ہماری دلیل سورہ بقرہ کی آیات نمبر ۲۲۹ اور ۲۳۰ ہیں۔ ان آیات میں شوہر کے مخمور ہونے یا مخمور نہ ہونے کا اعتبار کئے بغیر طلاق کو واقع قرار دیا گیا ہے۔ اسی لئے اس عموم سے استثناء بغیر دلیل نہیں ہوگا۔

## حدیث شریف سے دلیل

''وقوله علیه السلام: کل طلاق جائز إلا طلاق الصبی والمعتوه'' (بدائع الصنائع ۳/۹۹)

نیز حدیث شریف میں ہے: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ہر شخص کی طلاق ہوتی ہے سوائے بچے اور پاگل کی طلاق کے۔

اس عبارت کا صاف مطلب یہ ہے کہ طلاق سکران کا نفاذ قرآن کریم سے ثابت ہے، حدیث شریف سے مؤید ہے اور صحابہ کا اجماع اس کی موافقت میں ہے، اس کے نفاذ کو مؤید بالقیاس کہنا سخت غلطی ہے۔

مختصر یہ کہ طلاق سکران کا نفاذ بھی منصوص مسئلہ ہے، موجودہ معاشرہ کی دقتوں اور پیچیدگیوں کے پیش نظر اس سے عدول قطعاً مناسب نہیں اور نہ موجودہ حالات عدول کی بنیاد بن سکتے ہیں۔

☆☆☆

# طلاق سکران سے متعلق نصوص پر ایک نظر

مولانا جمیل احمد سلفی [1]

طلاق سکران کی صحت وعدم صحت پر کسی طرح کی رائے ذکر کرنے سے قبل مناسب سمجھتا ہوں کہ ان چند نصوص شرعیہ کی طرف اشارہ کردوں جن کی بناء پر ان دونوں مذاہب میں سے ایک کو دوسرے پر ترجیح دینے میں مدد مل سکے اور یہ کہا جاسکے کہ ملت اسلامیہ کو چاہئے کہ اس مسلک پر اپنے عمل کو شریعت پر عمل تصور کرے، جس کی تائید وتوفیق بالاشارہ ان نصوص شرعیہ سے ہورہی ہے۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ''لاتقربوا الصلوۃ وأنتم سکاری حتی تعلموا ماتقولون'' (سورہ نساء ۴۲)

(لوگو! نشہ کی حالت میں نماز سے دور رہو یہاں تک کہ تم اپنی کہی ہوئی بات کو جان سکو)۔

حضرت ماعز اسلمیؓ کی روایت میں آتا ہے کہ جس وقت انہوں نے اپنے کو خدمت نبوی میں تنفیذ حد کیلئے پیش کیا تھا اس وقت آپ نے ان کے متعلق پوچھا:

''أشرب خمراً فقام رجل فاستنکهه فلم یجد منه ریح خمر'' (مسلم ۲، ۶۸)

(آپ نے پوچھا: کیا انہوں نے شراب پی ہے، ایک صحابی کھڑے ہوئے اور سونگھا تو انہیں شراب کی مہک نہیں ملی)۔

حضرت علیؓ کی وہ حدیث جس میں حضرت حمزہ نے شراب پی کر ان کے اونٹ کا پیٹ پھاڑ کر کلیجہ نکال لیا تھا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت حمزہ کو کچھ ملامت کرنے کیلئے جس وقت تشریف لے گئے انہوں نے کہا:

''وهل أنتم إلا عبید لأبي فعرف رسول الله ﷺ أنه ثمل فنکص رسول الله ﷺ علی عقبیه القهقری'' (مسلم ۲، ۱۶۲)۔ (حضرت حمزہ نے فرمایا: کیا تم سب میرے باپ کے غلام نہیں ہو، آپ نے جان لیا کہ وہ نشے میں ہیں پھر دبے پاؤں واپس ہوگئے)۔

مذکورہ بالا نصوص شرعیہ کے باوجود ایک غیر تشریعی چیز کو چھوڑنے کیلئے حرج وضیق وتنگی کو داعیہ وسبب قرار دینے کی میرے ناقص علم کی حد تک کوئی ضرورت نہیں ہے بلکہ شارع علیہ السلام کے نسخہ "فاسئلوا أهل الذکر" پر عمل کے لئے ملت اسلامیہ خود مختار ہے بشرطیکہ معمول بہ اجتہاد کا خطاء ہونا واضح نہ ہو۔

لہٰذا سکران کی طلاق کے عدم وقوع پر ان نصوص کو واضح وصریح کہنے میں اگر تردد وتذبذب ہے تو انہیں اس مسلک ومذہب کو ترجیح دینے میں مؤید سمجھنے میں تردد نہیں ہونا چاہئے جس کی طرف عدول کیلئے داعیہ وسبب کی تلاش وجستجو ہے۔

☆☆☆

# طلاق سکران کا وقوع اور وجہ ترجیح

مولانا محمد ارشاد القاسمی [2]

سکران کی طلاق جمہور کے نزدیک اور عند الحنفیہ مفتی بہ قول کے اعتبار سے واقع ہے۔

مذہب حنفیہ بھی یہی ہے۔ محیط کے حوالہ سے ہندیہ میں ہے: وطلاق السکران واقع وهو مذهب أصحابنا" (ہندیہ مصری ۲، ۳۵۳)

"من غاب عقله بالبنج والأفیون فإنه یقع طلاقه" (بحر الرائق ۳، ۲۶۴)

مذاہب اربعہ میں راجح یہی ہے (الفقہ الاسلامی وأدلتہ ۷، ۳۶۶)۔

☆☆☆

---

[1] مجلس التحقیق العلمی، مرکزی جمعیت اہل حدیث ہند۔

[2] مدرسہ ریاض العلوم گورینی جونپور۔

# نشہ کی طلاق میں عدول عن المذہب

مولانا محمد یوسف ندوی[1]

## طلاق سکران کا حکم

یہ مسئلہ دور صحابہ سے مختلف فیہ رہا ہے، چنانچہ صحابہ کرام پھر تابعین عظام اور ائمہ وفقہاء میں اس کے نافذ ہونے اور نہ ہونے کے قائلین کی دو جماعتیں پائی جاتی ہیں، صحابہ میں حضرت علیؓ، حضرت ابن عباسؓ، حضرت معاویہؓ اور تابعین میں سعید بن مسیب، حسن بصری، ابراہیم نخعی، عامر شعبی، ائمہ میں سے امام مالک، امام ابوحنیفہ، امام اوزاعی، سفیان ثوری، اور ایک قول امام شافعی واحمد کا بھی وقوع طلاق کا ہے، جبکہ دوسری جانب صحابہؓ میں حضرت عثمان غنیؓ، جابر بن زیدؓ اور تابعین میں عکرمہ، عطاء ابوالشعثاء، طاؤس، قاسم بن محمد، عمر بن عبدالعزیز، لیث، اسحاق بن راہویہ، امام مزنی، امام طحاوی، امام شافعی اور امام احمد رحمہم اللہ کا ایک قول عدم نفاذ کا ہے۔

## علت قائلین وقوع

غور طلب بات یہ ہے کہ جو حضرات نشہ کی حالت کی طلاق کو نافذ قرار دیتے ہیں، ان کے نزدیک اس حکم کی علت غالباً زجر وتنبیہ ہے، اسی لئے اگر مجبوری یا عذر کی وجہ سے شراب یا نشہ آور شئی کا استعمال مباح ہوجائے، جیسے حلق میں لقمہ پھنس کر ہلاکت کا یقین یا ظن غالب ہو اور دیگر حلال مشروب یا تدبیر اسے نیچے اتارنے کی میسر نہ ہو تو ایسی صورت میں اور بطور دواء وعلاج بعض صورتوں میں شراب اور نشہ آور چیز کا استعمال مباح ہوجاتا ہے، ایسی صورت میں اگر مسکر کے استعمال کے بعد عقل زائل ہوجائے اور اس حالت میں مرد اپنی بیوی کو طلاق دے تو وہ نافذ نہیں ہوتی ہے۔

اس سے معلوم ہوا کہ وقوع طلاق کی غرض زجر اور شوہر کو اس کی معصیت اور فعل حرام کی سزا دینا ہے، اسی وجہ سے مباح صورتوں میں طلاق واقع ہونے کا حکم جو بطور سزا ہے، نہیں لگایا جائے گا، لیکن موجودہ دور میں مطلقہ بلکہ ہزاروں کنواری لڑکیاں عمریں گزار رہی ہیں اور ان سے نکاح کرنے کے لئے کوئی تیار نہیں ہے، طرح طرح کے مطالبات کے بعد کہیں جاکر رشتہ میسر آتا ہے، ایسی صورت میں مطلقہ کی شادی کی راہ میں پیش آنے والی رکاوٹوں اور دشواریوں کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ انتہائی مشکل ہے اور بعید نہیں کہ عمر بھر اس کی شادی دوبارہ نہ ہو پائے۔

نیز دوسری جانب منشیات کی کثرت وبہتات کا یہ عالم ہے کہ گلی کوچوں ہی نہیں بلکہ عصری تعلیم گاہوں میں اس کے عادی اور متوالے بڑی تعداد میں پائے جاتے ہیں، شراب اور نشہ آور چیزوں کا استعمال فیشن بن چکا ہے، حکومت کی جانب سے بجائے اس کی روک تھام کے اسے فروغ دیا جاتا ہے، اس پر کوئی سزا نہیں ہے، بلکہ نت نئے طریقوں سے اسے رائج اور مقبول بنانے کے لئے گویا ایک مقابلہ ہو رہا ہے جس کے نتیجہ میں نشہ کی حالت میں طلاق بھی کثرت سے ہونے لگی ہیں، اگر دیکھا جائے تو حقیقتاً حکم طلاق سے سزا مجرم کو نہیں بلکہ اس کی بے گناہ بیوی اور معصوم بچوں کو ملتی ہے جو اس ناکردہ گناہ کی سزا میں اکثر زندگی بھر دربدر کی ٹھوکریں کھانے پر مجبور ہوتے ہیں، ان کی کفالت، تعلیم، تربیت، تہذیب وتثقیف سب برباد ہوکر رہ جاتے ہیں تو وقوع طلاق کا جو منشاء وعرض ہے اس کے بالکل برعکس نتیجہ برآمد ہوتا ہے شوہر جو مجرم ہے وہ تو آسانی سے دوسری شادی رچاتا ہے اسے کوئی دقت وزحمت، تنگی وسختی اٹھانی نہیں پڑتی جبکہ مستحق سزا مجرم وہی ہے۔

ان حالات کا تقاضہ یہی ہے کہ اس مسئلہ میں ان صحابہ وفقہاء کے قول کو اختیار کرکے اس کا شرعی حل تلاش کیا جائے جو اس کو غیر نافذ مانتے ہیں اور مسلم معاشرہ میں پھیلنے والے اس فساد اور ناسور کو ختم کیا جائے، جب احکام شرعیہ میں اس کی نظائر موجود ہیں کہ اشد ضرورت اور اضطرار کی صورت میں دوسرے مسلک کے امام کے قول کو فتوی کیلئے اختیار کیا جاسکتا ہے جیسے مفقود الخبر کی بیوی کے مسئلہ میں حنفیہ، امام مالک کے قول پر فتوی دینے کی اجازت دیتے ہیں تو اس صورت میں جبکہ حضرت امام شافعی، امام احمد کے معتمد قول کے مطابق نیز امام کرخی، امام طحاوی کے نزدیک طلاق واقع نہیں ہوتی، جیسا کہ رد المحتار میں بعض کتب سے اس کا مفتی بہ ہونا معلوم ہوتا ہے، اسے اختیار کیا جاسکتا ہے۔

---

[1] جامعۃ الہدایہ، جے پور۔

حالات وزمانہ کا تغیر، اخلاق واحساس ذمہ داری کا انحطاط، مطلقہ عورت کے نکاح ثانی کی مشکلات، عدالتی کاروائیوں کا طویل ودشوار الجھاؤ اور طلاق کے بعد معصوم بچوں کی بدحالی و پریشانی کو دیکھتے ہوئے ہندوستان اور ایسے ممالک جہاں بے راہ روی عام، شراب ومنشیات فیشن ہیں اور اس کی ترویج وعام ومقبول کرنے کے وسائل بکثرت ہیں شراب نوشی پر کوئی سزا نہیں، بلکہ ہر طرح اس کی پرورش اور اشاعت کو تقویت پہنچائی جارہی ہے طلاق کے متعدد واقعات نشہ کی وجہ سے پیش آتے ہیں، مناسب معلوم ہوتا ہے کہ سیدنا عثمانؓ، لیث بن سعد، اسحق بن راہویہ، امام شافعی (ایک قول) علماء شوافع میں امام مزنی، امام ابوثور، امام کرخی اور محمد بن مسلمہ کی رائے کو اپنایا جائے۔ اور اس پر فتوی دیا جائے تاکہ ان پریشانیوں کا خاتمہ ہو اور عورت کو ان مشکلات سے بچایا جائے اور ائمہ ثلاثہ امام ابوحنیفہ، امام شافعی، اور امام احمد بن حنبل رحمہم اللہ کے پیروکاروں کیلئے اسی کے قبول کرنے میں ان کے لئے خروج من المذہب بھی لازم نہیں آتا کہ امام احمد کا معتمد مذہب اور امام شافعی کا ایک قول اور حنفیہ میں امام طحاوی اور امام کرخی کا نقطہ نظر نشہ کی حالت کی طلاق کے عدم نفاذ کا ہے۔

☆☆☆

# طلاق سکران اور اختلاف ائمہ

مولانا تنویر عالم قاسمی [1]

بغیر ضرورت کے محض سرور اور مستی کے لئے شراب پی جائے اور نشہ آجائے تو اس صورت میں طلاق دینے سے طلاق پڑے گی یا نہیں؟ صحابہ تابعین اور ائمہ حضرات کے درمیان اس میں اختلاف ہوا ہے۔

پہلی روایت: طلاق واقع ہوجائے گی، حضرت علیؓ، حضرت معاویہؓ اور حضرت ابن عباسؓ سے یہی منقول ہے، شعبی، نخعی، امام مالک، ثوری، اوزاعی، امام ابوحنیفہ وصاحبین اور امام شافعی کا ایک قول ہے۔ (دیکھئے: المغنی ۸/۲۵۵)۔

## دلائل

۱۔ ''لقول النبی ﷺ کل طلاق جائز إلا طلاق المعتوہ''

۲۔ لأن الصحابة جعلوہ کالصاحی فی حد القذف''۔

۳۔ قال ابن عباس رضی اللہ عنہ: طلاق السکران جائز'' (المغنی ۸،۲۵۵،۲۵۶)۔

دوسری روایت: طلاق واقع نہ ہوگی، حضرت عثمانؓ کا یہی قول ہے، یہی عمر بن عبدالعزیز، قاسم، طاؤس، ربیعہ، یحی الانصاری، لیث، اسحاق، اور امام احمد بن حنبل رحمہم اللہ کا اصح مذہب ہے (المغنی ۸/۲۵۶)۔

## دلائل

۱۔ ''قال عثمان رضی اللہ عنہ: لیس لمجنون ولا لسکران طلاق'' (اعلاء السنن ۱۱، ۱۷۵، مطبع ادارۃ القرآن کراچی پاکستان)

۲۔ ''لأنه زائل العقل أشبه المجنون والنائم''۔

۳۔ ''لأنه مفقود الارادة أشبه المکرہ''۔

۴۔ ''لأن العقل شرط التکلیف إذ ھو عبارة عن الخطاب بأمر أو نھی ولا یتوجه ذالك إلی من لایفھمه، ولافرق بین زوال الشرط بمعصية أو غیرھما'' (المغنی ۸،۲۵۶)۔

میرا ذاتی خیال اور رائے یہی ہے کہ امام ابوحنیفہ اور صاحبین کے مسلک کو جو عندالحنفیہ مفتی بہ ہے باقی رکھا جائے اور حالت سکر میں وقوع طلاق نافذ ہو۔

☆☆☆

[1] جامعہ اشرف العلوم، سہواں، سیتامڑھی، بہار۔

# طلاق سکران اور ائمہ کا نقطہ نظر

مولانا مبارک حسین ندوی قاسمی [1]

معاشرہ کی حالت سے متعلق جو تفصیلات درج ہیں ان سے اختلاف نہیں کیا جاسکتا، واقعی لڑکیوں کی پہلی شادی اہم ہے، چہ جائے کہ مطلقہ کی شادی اور یہ بات بھی معقول ہے کہ سکران چونکہ نشہ میں ہوتا ہے اور اس کی عقل مختل ہوجاتی ہے اس لئے اس کی طلاق واقع نہیں ہونی چاہئے، ائمہ کا اختلاف آثار اور اجتہاد پر مبنی ہے، اسی لئے مسئلہ مجتہد فیہ ہے، لہٰذا موجودہ حالات کو دیکھتے ہوئے عدم وقوع کے قول پر فتوی دینے کی گنجائش معلوم ہوتی ہے، جبکہ فقہ حنفی کا بھی ایک قول ہے، لہٰذا معاشرہ کی ایک ضرورت محسوس کرتے ہوئے اس کی گنجائش معلوم ہوتی ہے۔

☆☆☆

# نشہ کی طلاق کا وقوع اور زجر و توبیخ

مولانا محمد یعقوب قاسمی [2]

۱۔ موجودہ حالات میں معاشرہ کی بگڑتی ہوئی حالت پر نظر رکھتے ہوئے میں مذکورہ جملہ تفصیلات سے بالکلیہ متفق ہوں، اسی مسئلے پر عمل کیا جائے اور امت کو اسی کی ترغیب دی جائے۔

ہمارے فقہاء حنفیہ طلاق سکران کو مطلق واقع کرتے ہیں، وہ فرماتے ہیں: إنه زال بسبب هو معصية فجعل باقياً حكماً زجراله''

(الهدایه ۲،۳۲۹، کتاب الطلاق)

اگر بطور زجر و عقوبت طلاق سکران واقع کردی جائے تو زجر و عقوبت مرد کے ساتھ خاص نہیں ہوتا، بلکہ اس کی وجہ سے عورتوں کو کافی مصیبتوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے، خصوصاً ہندوستان کے دور حاضر میں جبکہ لڑکیوں کی شادی کیلئے ایسی پریشانی اٹھانی پڑتی ہے جس سے پورا معاشرہ پریشان ہے۔

نیز جو لڑکیاں نالائق شوہروں کے ساتھ ہوتی ہیں ان کے شوہر اگر شراب پی کر طلاق دے دیں تو وہ ایسے حالات میں بھی فرقت گوارہ نہیں کرتی اور معاملہ کو دبا کر باہم ازدواجی زندگی گزارتی ہیں، اگر طلاق سکران واقع کردی جائے تو وہ ہمیشہ کے لئے زانی اور زانیہ ہوں گے، پھر ایسی زجر و عقوبت کیوں کی جائے جس سے بےقصور عورت پر ناقابل برداشت پریشانیاں آئیں، جبکہ زجر و عقوبت کے لئے شریعت کی مقرر کردہ حد تعزیری کافی ہے۔

لہٰذا ان دلائل کو مدنظر رکھتے ہوئے کیوں نہ طلاق سکران کو غیر نافذ قرار دیا جائے، جبکہ دو صحابہ اور امام کرخی و امام طحاوی کا پسندیدہ مذہب یہ ہے کہ طلاق سکران واقع نہ ہوگی۔ اور امام شافعی کا بھی ایک قول ہے کہ طلاق واقع نہ ہوگی، اس لئے کہ ارادہ کا صحیح ہونا عقل کے ساتھ ہے اور وہ شخص زائل العقل ہے، پس ایسا ہوگیا جیسے اس کی عقل بھنگ یا دواء سے زائل ہوگئی ہو۔

☆☆☆

---

[1] خادم مدرسہ نور العلوم مدھولیا نیپال۔

[2] استاذ مفتی جامعہ عربیہ، امداد العلوم، بارہ بنکی (یوپی)

## مناقشہ

# حالت نشہ کی طلاق

### محمد ارشد قاسمی صاحب مظاہر علوم وقف

طلاق سکران کے باب میں علامہ کاسانی اور علامہ ابن تیمیہ یہ دونوں اپنے اپنے مسلک کے مطابق یہ دعوی کرتے ہیں کہ عام صحابہ کا یہی مسلک ہے، یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ دونوں مسلک عام صحابہ کا ہوجائے، یہ تو تعارض ہے، البتہ یہ ضرور کہا جاسکتا ہے کہ یہ عام صحابہ کا نہیں، بلکہ یہ دونوں کا اپنا مسلک ہے، دوسری بات یہ ہے کہ حضرت مفتی نظام الدین صاحب کا فتوی عرض میں یہ نقل کیا گیا ہے کہ وہ طلاق سکران کے وقوع کے قائل نہیں ہیں جب کہ ''نظام الفتاوی'' میں مفتی نظام الدین صاحب کا ایک فتوی، بہت ہی صراحت کے ساتھ مفصل اور مدلل موجود ہے، جس میں وہ طلاق سکران کے وقوع کے قائل یقینی طور پر ہیں، ممکن ہے انہوں نے رجوع کیا ہو جس کا علم مجھے نہ ہو۔ اس کے بعد بات آتی ہے فیصد پر، تو جہاں تک طلاق سکران کا فیصد ہے تو اس سلسلہ میں جب ہم نے مرکزی دارالافتاؤں سے رابطہ قائم کیا تو دارالعلوم دیوبند میں حضرت مفتی حبیب الرحمن خیرآبادی نے مجھے بتایا کہ یہاں کا فیصد جو ہے مشکل سے ایک فیصد ہوگا، حضرت مفتی مظفر صاحب سے پوچھنے سے یہ معلوم ہوا کہ ایک فیصد یا بہت زیادہ توسع سے کام لیا جائے تو دو فیصد ہوگا، اسی طرح مفتی حنیف صاحب جو کہ ''ریاض العلوم گورینی'' کے مفتی رہ چکے ہیں اور اس وقت بیت العلوم سرائے میر کے شیخ الحدیث ہیں ان کا یہ کہنا ہے کہ چالیس سالہ دور میں ایک فیصد بھی مشکل سے نہیں نکلے گا۔

یہ تو فیصد کے متعلق بات ہوئی، اسی طرح ندوۃ العلماء میں مفتی ظہور صاحب سے رابطہ کرنے پر پتہ یہی چلا کہ ایک فیصد بمشکل ہوگا، اس کے علاوہ ایک بات اور بھی ہمارے ذہن میں آتی ہے وہ یہ کہ یہ کہا گیا ہے کہ آج کے دور میں سزا کی مختلف مصلحتیں ہیں، یہاں سزا کی ایک مصلحت یہ ہے کہ وہ مبتلی بہ کی اصلاح کا ذریعہ بنے، اسی طرح ایک یہ بھی ہے کہ کوئی شخص چوری کرتا ہے اور اس کا ہاتھ کاٹ دیا جاتا ہے اس کے بعد وہ دوبارہ چوری کرتا ہے تو شریعت نے حکم دیا ہے کہ اس کا بایاں پاؤں کاٹ دیا جائے اگر صرف سزا اور اصلاح مقصد ہوتا تو اس صورت میں یہ حکم نہ ہوتا کہ اس کا پاؤں کاٹا جائے یا پھر سہ بارہ چوری میں مزید اور سزا دی جائے، سکران کے سلسلہ میں عرض یہ ہے کہ اصلاح کا یہی نیا فتوی حالات کے تحت دیں، تعلیم کو عام کیا جائے، جہالت کو دور کیا جائے، اصلاح معاشرہ کی تحریک چلائی جائے اور علماء اسی طرح عملی طور پر دوسری جدوجہد کریں۔

### قاضی مجاہد الاسلام

آپ نے جو حضرات صحابہ کے آثار کی نسبت سے جو تعارض والی بات فرمائی ہے در اصل بہت سے مسائل میں ایسا ہوتا ہے کہ نسبت میں اپنے علم وتحقیق کے مطابق تحقیق کرنے والا بسا اوقات پوری جماعت کی طرف کسی مسئلہ کی نسبت کردیتا ہے بعض مرتبہ دو آراء تھوڑے، بہت فرق کے ساتھ تفصیلات میں ہوتی ہیں اور ایک رائے ایک آدمی کے علم میں آئی اور اس کے تحقیق پر اعتماد کیا اور اسے لکھ دیا اور دوسری بات دوسرے محقق کے علم میں آئی اور انہوں نے ویسا ہی لکھ دیا، تو ایسا علم وتحقیق کے باب میں ہوتا رہتا ہے، اس لئے ظاہر ہے کہ ابن تیمیہ علیہ الرحمہ اور دوسرے بعض حضرات کے اقوال کی جو تفصیل یہاں آئی ہے، ظاہر ہے کہ مقالہ نگار حضرات باحوالہ اس کو لکھا ہے، یہ باہم معارض نہیں ہیں، جہاں تک سوال ہے مفتی نظام الدین صاحب کی رائے کا ذکر عرض میں آیا اور آگے جو آپ نے تفصیل فرمائی ہے، تو یہ بات پہلے آچکی ہے کہ اصلاً یہاں گفتگو دلائل کی جو ترتیب وتحقیق ہے اس کی بنیاد پر نہیں، بلکہ ماحول ومعاشرہ اور ہمارے جو حالات ہیں ان کو مدنظر رکھتے ہوئے ہے، اور یہی وجہ ہے کہ مقالہ نگاران کہ جن کی تعداد ستر کے اوپر ہے اس میں تقریباً دو ثلث حضرات نے یہ موقف اختیار کیا ہے، اگرچہ اس میں کچھ حضرات قطعی طور پر، یعنی مطلقاً عدم وقوع کو کہتے ہیں، لیکن ایک بڑی تعداد ان حضرات کی ہے جو اصلاً اس بات کے قائل ہیں کہ طلاق واقع ہوتی ہے، لیکن سوال میں جو ترتیب پیش کی گئی ہے، جو پس منظر رکھا گیا ہے، جو مقصد ہے ذہن میں اس کی وضاحت کی گئی ہے، اس کے مدنظر اس میں یہ رائے بہت سے حضرات نے اپنائی ہے اور جیسا کہ آپ نے بھی ابھی سماعت فرمایا ہے کہ بعض حضرات نے تفصیل بھی کی ہے، جیسے مولانا جنید صاحب وغیرہ، لہٰذا مفتی صاحب کی ایک رائے جو آپ ان کے فتاوی کے حوالہ سے نقل کررہے ہیں جس میں وقوع کی بات آئی ہے اور یہ دوسری رائے سوال کے مدنظر ہے، مفتی صاحب، اللہ تعالیٰ ان کو صحت

وعافیت سے رکھے وہ اکیڈمی کے سوالوں کا جواب بڑے اہتمام سے اور بلکہ کہا جاسکتا ہے کہ ہم سب کے مقابلہ میں کہیں جلدی اور پوری تحقیق کے ساتھ بھیجا کرتے ہیں، لہٰذا کوئی اعتراض ان کا اس پر نہیں ہے۔

## مولانا سعید الرحمن صاحب (دار العلوم امدادیہ ممبئی)

بسم اللہ الرحمن الرحیم، سکران کے طلاق کے عدم وقوع کا فیصلہ یا اقوال جو ذکر کئے گئے ہیں اس کی بنیاد خاتون سے رفع حرج ہے، لیکن ایک حرج تو یہ پیدا ہوگا، ایک حرج دور ہوگا تو دوسرا حرج یہ پیدا ہوگا کہ عامۃً جو لوگ طلاق دیں گے وہ اسی کو بہانہ بنالیں گے اور ایسے واقعات میرے سامنے خود پیش آئے ہیں، پوچھا گیا: طلاق دی؟ کہاں، کتنی دی؟ الفاظ یاد ہیں؟ یاد ہیں، کس وقت دیا تھا؟ یاد ہے، اس کے بعد کہا ہم نے نشہ میں طلاق دی تھی، تو عامۃً ایسا مزید بڑھ جائے گا کہ طلاق دینے کے بعد آدمی اپنے آپ کو حربے کے طور پر اس عذر کو پیش کرے گا کہ نشہ کی حالت میں طلاق دی ہے اس لئے اگر ایک حرج دور کیا جانے کیلئے اس کو اختیار کیا جائے تو دوسرا حرج عام طور پر عموم بلوی کی وجہ سے پیدا ہوگا۔ اس لئے مفتی بہ قول سے عدول کی کوئی وجہ سمجھ میں نہیں آتی، دوسری بات جو میں سمجھتا ہوں کہ جن حضرات کا عدم وقوع کا قول ہے اس کی بنیاد ہے کہ عورت کو سزا نہیں، بلکہ مرد کو ہونی چاہئے جبکہ ساری سزائیں عورت پر گزرتی ہیں اس سے اتفاق نہیں ہے، اس لئے کہ عورت کو بعض مرتبہ شرابی سے نجات ملتی ہے، راحت ملتی ہے اور مرد کو یہ سزا ملتی ہے کہ معاشرہ اس کی بدتمیزی کی وجہ سے آئندہ کوئی اس سے اپنی لڑکی کو اور اپنے خاندان کو اس سے متعلق منسوب نہیں کرنا چاہتا، اس طرح زندگی بھر وہ آج کے بگڑے ہوئے معاشرہ میں بھی مردود سمجھا جاتا ہے کہ اس نے نشہ کیا اور بیوی کو اس حالت میں طلاق دی اور یہ آدمی ایسا نہیں کہ اس کے حوالہ کوئی اپنی لڑکی کر سکے، آئندہ پھر یہ طلاق دے گا پھر یہ مصیبتیں آئیں گی، تو اس طرح وہ اپنی سزا کو بہر حال بھگتے گا کہ ہوسکتا ہے کہ اس سے کوئی رشتہ کرنے کیلئے ہی تیار نہ ہو، اور اس خاتون کیلئے یہ عذر ہوگا کہ وہ بہت شریف تھی مہذب تھی اور اس کا کوئی جرم نہیں ہے، شوہر نے عقلی بدحواسی میں طلاق دی ہے، شریف ہے، لہٰذا اس کا رشتہ کہیں ہوجانا چاہئے تو اس کیلئے تو ہمدردی ہوگی، مگر شوہر کیلئے کسی طرح کی...... معاشرہ میں کوئی ہمدردی نہیں ہوگی، اس طرح سے شوہر کی یہ سزا ہوگی، یہ اگرچہ شرعی طور پر تعزیر کے حد میں نہیں، مگر معاشرتی طور پر یقیناً مطلوب ہے اور اس سے شراب کے چھوٹنے کی امید کی جاسکتی ہے، لہٰذا مفتی بہ قول سے عدول کی وجہ ضرورت کو بیان کرنا میں سمجھتا ہوں کہ درست نہیں ہے، ہم ممبئی میں ہیں وہاں کے دار الافتاء میں میرے پاس بھی، مفتی عزیز الرحمن کے پاس بھی جب کہ ممبئی کا ماحول بہت بگڑا ہوا ہے وہاں شراب عام ہے، لیکن اس کے باوجود ہمارے پاس واقعہ یہ ہے کہ سو میں ایک یا دو ہی یہ سوال آتا ہوگا کہ نشہ کی حالت میں طلاق دی ہے، نشہ کا جو معیار قائم کیا گیا ہے، وہ قول ہے: "من لا یفرق بین السماء والأرض الرجل والمرأۃ" اور ہذیان پر جو مجموعی صورت حال اس میں بھی عجیب بات ہے کہ اگر آدمی نشہ کی حالت میں میں ہو تو میرا مشاہدہ یہ ہے کہ نشہ کے باوجود وہ احترام سے سلام کرتا ہے، بہت ساری باتوں کو سمجھتا ہے اور بہت سارے احوال سے باخبر ہوتا ہے صرف وہی "من لا یفرق بین السماء والأرض" ہوسکتا ہے جس نے پہلی بار شراب پی ہو یا شراب معمول سے کہیں زیادہ پی لی ہو، ایک بات اور عرض ہے کہ اس سلسلہ میں عامۃً شرعی قانون کے علاوہ قانون بھی یہ ہے کہ اگر کسی نے شراب کی حالت میں کوئی جرم کیا ہو تو اس کا معاوضہ ہونا چاہئے، شریعت نے بھی مؤاخذہ کیا ہے اس کا، اس لئے میں سمجھتا ہوں عدول کی نہ ضرورت ہے، نہ ایسے احوال، بلکہ شاید اسلامی قانون کی ہمہ گیری میں ہمارے اس حکم کے بعد تھوڑا فرق پیدا ہوا کہ اچھا اگر وہ شرابی کسی کو قتل کردے تو شریعت سزا دے گی یا نہیں، کسی کے ساتھ بدتمیزی کرے، گالیاں دے تو اس کو سزا ملے گی یا نہیں، اگر طلاق مانی نہیں جاتی یا مکلف قرار نہیں دیا جاتا تو دوری چیزوں میں اسے مکلف کیسے قرار دیا جاسکے گا؟ اس لئے میں سمجھتا ہوں کہ بڑی سنجیدگی سے فقہ اکیڈمی کو فیصلہ کرنا چاہئے کہ ایک حرج کے رفع کرنے کے بعد دوسرے بہت سارے حرج اور بہت ساری مشکلات خود شریعت کیلئے اور عوام کیلئے پیدا نہ ہوں۔

## قاضی مجاہد الاسلام

یہ تو صحیح ہے کہ رخصت کا جب کوئی پہلو آدمی کے سامنے آجاتا ہے تو بہت جلد اس سے فائدہ اٹھانے کی کوشش کرتا ہے، طلاق کے جو مسائل سامنے آتے ہیں اور استفسار ہوتا ہے تو اس میں ظاہر ہے کہ طلاق دینے والے جن لوگوں سے قضیہ کا تعلق ہوتا ہے وہ طرح طرح کی باتیں ایسی کرتے ہیں، جس کو وہ گویا اپنے آپ کو اپنی مصیبت جو آپڑی ہے اس سے نکالنا چاہتا ہے، لیکن ظاہر ہے کہ اس قسم کا کوئی فیصلہ اگر کیا جاتا ہے تو اس میں یہ بات نہیں کہی جائے گی اور نہیں کہی جانی چاہئے، جس کے سامنے استفتاء آئے گا وہ اس کی تحقیق کرے گا، قضیہ دار القضاء میں جاتا ہے تو تحقیق ہوتی ہے دار الافتاء میں مسئلہ آئے گا تو ظاہر ہے کہ مفتی کی ذمہ داری ہے کہ اپنی وسعت بھر معلومات کرے، اطمینان حاصل ہونے کے بعد ہی کہ آیا یہ طلاق کس حالت میں دی گئی نشہ کی حالت میں دی گئی، غصہ کی حالت

میں عام طور سے طلاق دی جاتی ہے اور اس سلسلہ میں بعض جزئیات جو غصہ کے دیوانگی کے حدتک پائے جانے کے ہیں جس میں عدم وقوع طلاق کی بات آتی ہے ظاہر ہے وہاں استفسار و تحقیق کے بعد ہی مفتی حکم لگاتا ہے۔

دوسری بات یہ ہے کہ آپ نے جو فرمایا کہ بھائی سزا کا پہلو تو یہاں عورت کے حق میں نہیں سمجھ میں آتا، عام طور سے یہ بات ہمارے معاشرہ کے اندر لوگوں کے علم میں رشتہ وغیرہ کے نسبت سے پائی جاتی ہے، اس میں بہرحال جو بات فرمائی گئی تھی عورت کیلئے یہ ہوگا کہ وہ مجبور و معذور تھی، ہوا رشتہ ٹوٹ گیا، وغیرہ وغیرہ......اس اعتبار سے اس کا رشتہ جلدی ہوسکتا ہے، حالات ایسے نہیں ہیں، اب تو معاشرہ ایسا ہوگیا ہے کہ آپ کا سابقہ پڑتا ہوگا کہ بچی کا رشتہ پہلے مرحلہ میں جب ہوتا ہے، لوگ بات کرنے کیلئے آتے ہیں یونہی ابتدائی مرحلے میں انکار کردیتے ہیں تو بچی عیب دار قرار پاتی ہے۔ معاشرہ ہمارا ایسا بھی ہوگیا ہے کہ کسی کے رشتہ کو لڑکی کے رشتہ کہئے، لوگ گئے اور خدانخواستہ کسی وجہ سے وہاں شادی نہیں ہوسکی، اس کے نتیجہ میں بھی بچی عیب دار بن جاتی ہے تو ظاہر ہے کہ وہ لڑکی یا وہ عورت جس پر طلاق کا دھبہ لگ چکا ہو بہت کم لوگ ہمارے معاشرہ میں اس کو دوبارہ قبول کرنے کیلئے تیار ہوتے ہیں، اس لئے بہرحال ابھی تو گفتگو ہورہی ہے......جو فیصلہ ہوگا اس میں اس کو ملحوظ رکھا جائے گا۔

ایک بات پھر سے عرض ہے کہ ابتدائی مرحلہ میں کسی کے بارے میں یہ معلوم ہو کہ یہ شخص شرابی یا نشہ کا عادی ہے تو آپ مفتیان کرام ہیں، آپ ہی فرمائیں کوئی اپنی لڑکی دینے کیلئے تیار ہوگا؟

مگر آج کل سب کچھ ہوتا ہے، مرد کیلئے کوئی پریشانی نہیں ہے، بہت سی صورتیں موجود ہیں، لڑکی والے کن کن بنیادوں پر رشتہ کردیتے ہیں یہ لڑکی والے سے پوچھا جاسکتا ہے، سب ہوتا ہے۔

## مولانا ریاض احمد صاحب

ابھی اس سے پہلے یہ عرض کیا گیا کہ طلاق سکران کے عدم وقوع کی علت عورت سے رفع حرج ہے اور اسی کو بنیاد بنا کر یہ بات کہی گئی میں اس کی تائید کیلئے یہ بات کہنا چاہوں گا کہ طلاق سکران کے عدم وقوع کے سلسلہ میں عورت سے رفع حرج یہ ایک جزوی امر ہے، ورنہ اس کی بنیادی وجوہات دوسری ہیں، ان میں سے پہلی اور بنیادی وجہ یہی ہے کہ جملہ افعال کی صحت کے لئے عقل سلیم شرط ہے اور سکران ان دونوں سے عاری ہوتا ہے، اسی بنیاد پر اس کی طلاق یا اس کے دیگر تصرفات نافذ نہیں ہوتے، چنانچہ نص اور اجماع دونوں سے ہی ثابت ہے کہ سکران کی عبادت صحیح نہیں اور اس کی علت خود قرآن کے بیان کے مطابق اس کا اپنی کہی ہوئی بات کا عدم شعور ہے اور جس شخص کی عدم عقل کے باعث عبادت باطل ہو اس کے دوسرے عقود بدرجہ اولی باطل ہونگے، لیکن اس کے خلاف نہیں ہوتا، اسی بنیاد پر تمام علماء متفق ہیں کہ ایسے شخص کی طلاق واقع نہیں ہوگی جس کی عقل بغیر نشہ مثلاً جنون، بیہوشی اور نیند یا ایسے نشہ کے ذریعہ زائل ہوگئی ہو جو کسی مباح شئ کے استعمال سے پیدا ہوا ہو یا اس چیز کے استعمال میں وہ معذور ہو، مثلاً ایسا مشروب استعمال کرلیا جس کے نشہ آور ہونے کا اسے علم نہیں تھا یا اسے شراب نوشی پر مجبور کردیا گیا تو صرف یہ صورتیں متفق علیہ ہیں، مختلف فیہ صورت صرف یہی ہے کہ وہ بغیر کسی شرعی عذر کے کسی حرام شئ کا استعمال کرلے اور اس کی وجہ سے اس کو نشہ پیدا ہو اس میں اختلاف کیا گیا ہے۔ سوال یہ ہے کہ جس طرح سے مباح شئ کے استعمال سے یا اس استعمال سے جس میں وہ معذور ہو اس کی عقل زائل ہوتی ہے، اسی طرح حرام شئ کے استعمال سے اس کی عقل زائل ہوتی ہے اور مباح شئ کے استعمال پر اس کی طلاق کے عدم وقوع کی جو علت فقہاء نے ذکر کی ہے وہ یہی کہ اس کو عقل نہیں ہے، تمییز نہیں ہے، اس لئے واقع نہیں، اب یہاں پر بھی اس کی عقل و تمییز سلب ہوچکی ہے۔

ایک چیز اور یہ بات جو کہی گئی کہ سکران اگر کوئی جرم کرلے تو اس صورت میں وہ مستحق عقاب ہوتا ہے، میں اس کے تعلق سے یہ کہنا چاہوں گا کہ سکران اپنے اسی جرم پر مستحق عقاب ہوتا ہے جن سے اجتناب کا بحالتِ تکلیف وہ مکلف تھا، شراب پینے سے پہلے جن جرائم کے اجتناب کا وہ مکلف تھا اس وجہ سے اس میں عموم پیدا کرنا یہ چیز بہرحال درست نہیں۔

نیز ایک تیسری چیز ہے فقہاء نے جو یہ بات کہی ہے کہ اس کی سزا کے طور پر یہ ہے کہ اس کی طلاق نافذ کردی جائے تو یہ بات تو بہت ہی بدیہی ہے کہ شراب نوشی یہ ایک ایسا جرم ہے جس کی سزا شریعت میں متعین ہے اور نصوص کی صراحت کے مطابق یہ سزا نفاذ طلاق اور زوجین کے درمیان تفریق کیلئے قطعاً نہیں رکھی ہی نہیں ہے۔ پورے کتاب وسنت کے ذخیرے میں اس طرح کی کوئی مثال فراہم نہیں ہوسکتی ہے، دوسری بات یہ کہ عرض میں بہت سے مقالہ نگاروں کے حوالہ سے یہ بات کہی گئی کہ حضرت علیؓ طلاق سکران کے وقوع کے قائل تھے، میں یہ پوچھنا چاہوں گا کہ حضرت علیؓ کا وہ کون سا اثر ہے جس سے اس بات کی تائید

ہوتی ہے، ان کا ایک اثر جسے امام بخاریؒ نے صحیح میں تعلیقاً ذکر کیا ہے، اور اسی کو امام بغویؒ نے مرسلاً بیان کیا ہے وہ اثر ہے: "کل طلاق جائز إلا طلاق المعتوہ" یہ اثر ہے اگر اس سے استدلال ہے لفظ معتوہ سے تو بہر حال یہ استدلال بھی درست نہیں ہے، اس لئے کہ معتوہ کو مغلوب علی عقلہ کہا جاتا ہے اور سکران بھی مغلوب ہوتا ہے اپنی عقل پر، لہٰذا جو لوگ بھی اس بات کے قائل ہیں کہ حضرت علیؓ اس کے وقوع کے قائل تھے وہ اس کی وضاحت کریں۔

## ڈاکٹر عبد العظیم اصلاحی

الحمد للہ رب العالمین والصلاۃ والسلام علی سید المرسلین۔

طلاق سکران کے مسئلہ پر ناچیز کی رائے اکثریت کے ساتھ ہے، لیکن ایک خلش میرے ذہن میں رہی جس کو میں اس مجمع کے سامنے پیش کرنا چاہتا ہوں وہ یہ کہ اگر شوہر اور عورت کے درمیان اس بات پر اختلاف ہو کہ کس مسئلہ کو مانیں تو کیا ہم بیوی کو اختیار دیں اس کا کہ وہ مثلاً یہ مانیں کہ طلاق واقع ہوگئی، اس کو قبول کرلے؟ اور ہم یہ کہتے ہیں کہ شوہر کے سلسلہ میں بھی واقع نہیں ہوئی، دوسری یہ کہ اگر تعزیر ہی مقصود ہے تو کیا بیوی کو اس بات کا اختیار دیا جائے کہ اگر وہ سمجھتی ہے کہ علاحدگی سے اس کی تعزیر ہوگی تو وہ علیحدگی اختیار کرے، الگ ہوجائے، اس کو اختیار دیا جائے، یا اگر وہ ساتھ رہنا چاہتی ہے تو اس کے ساتھ رہ سکے، یہ دو باتیں تھی۔

## مولانا سلطان احمد اصلاحی

بسم اللہ الرحمن الرحیم، میرے نزدیک طلاق سکران کے عدم وقوع کے دلائل روایت اور درایت دونوں ہی پہلوؤں سے زیادہ قریب ہیں، بمقابلہ وقوع کے، جہاں تک روایت کا سوال ہے تو "مغنی" کے حوالہ سے وہ بات آچکی ہے جس میں یہ کہا گیا ہے کہ یہ، من حدیث علی رضی اللہ عنہ ہے تو روایت کے پہلو سے تو اس کو تقویت حاصل ہوتی ہے، دوسرے نصوص کے لحاظ سے بھی وہ بات آ بھی چکی ہے کہ جب قرآن شریف میں یہ کہا گیا ہے کہ "یأیھا الذین آمنوا لا تقربوا الصلوۃ وأنتم سکاری حتی تعلموا ما تقولون" (سورہ نساء ۴۳) تو سوال یہ ہے کہ جب حالت سکر میں نماز ادا نہیں ہوتی ہے تو طلاق کیسے واقع ہوسکتی ہے؟ دوسری بات جو حدیث سے ثابت ہے حضرت ماعز اسلمی اور غامدیہ کے واقعہ میں وہ بہت ہی معنی خیز ہے، اس مسئلہ کی تفہیم میں، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کہ بھائی دیکھو! کہ ان کے منہ سے شراب کی بو آرہی ہے، اس کا مطلب یہ تھا کہ شراب کی بو کا آنا اس بات کیلئے معلوم کرنا ہے کہ ان کو اس حد سے مستثنی قرار دیا جائے، گویا وہ اس وقت حکم شرعی کے مکلف قرار نہیں پائے تو اور جن نصوص میں یہ کہا گیا ہے "الطلاق مرتان"، یا یہ کہ "فإمساك بمعروف أو تسريح بإحسان" (سورہ بقرہ ۲۲۹) وہ عام حالات کے لئے ہے، ان دلائل کی روشنی میں اس عام کو خاص کیا جانا چاہئے۔

دوسری بات یہ کہ سوال اس بات کا ہے کہ ہندوستان کے موجودہ حالات میں "أوفق بالمصلحۃ" رائے کیا ہے؟ اور اس سلسلہ میں حضرات علماء کرام کو اور مجلس رائے بنانے کی زیادہ فکر ہونی چاہئے، بمقابلہ اس کے کہ ہمارے بزرگوں کی رائے سے استفادہ ضرور ہونا چاہئے، لیکن اس پر انحصار نہیں ہونا چاہئے، میرے نزدیک ہندوستان کے موجودہ حالات میں مصلحت اس کی متقاضی ہے کہ عدم وقوع کی رائے دی جائے، اور یہ دو وجہوں سے، ایک تو یہ کہ جیسا کہ خود مولانا اسعدی صاحب نے فرمایا کہ بہر حال معاشرہ کی گراوٹ کے تحت شراب نوشی کا استعمال بڑھا ہے اور نوجوان طبقہ میں بھی خاصا اس کا اثر ہوگیا اور خوشحال طبقہ میں بھی اس کا اثر ہوگیا ہے، اب دو ضرر ہیں ایک یہ کہ طلاق واقع ہوجائے اور بیوی یا اس کی شادی کا مسئلہ کھڑا ہوجائے اور شادی کے مسئلہ کے بارے میں بار بار کہا جارہا ہے لیکن اس سے بڑا مسئلہ بچوں کا ہے اور مسلمانوں کے جو بچے جرائم اطفال کا شکار ہورہے ہیں، بچہ مزدوری کررہے ہیں اور وہ مختلف نشہ کی عادتوں میں ملوث ہورہے ہیں، قلی کا کام کررہے ہیں، ہم سب اس سلسلہ میں میڈیا سے واقف ہیں ان کو اس کا اندازہ ہے تو اس بناء پر ضرر کا پہلو بہت ہی غالب ہے تو سوال عورت کے صرف مفاد کا نہیں ہے، بلکہ اس سے زیادہ مسلمانوں کی معاشرت کا سوال ہے، ان بچوں کے مستقبل کا سوال ہے، میرا ذاتی تجربہ ہے علی گڑھ کے اندر ہندوستان میں پندرہ کروڑ لوگ جھگیوں میں رہتے ہیں، چھوٹے مکانوں میں رہتے ہیں، جس میں مسلمانوں کی اکثریت ہے سب لوگ جانتے ہیں، ذاتی طور پر مجھ کو یہ بات معلوم ہے کہ صرف علی گڑھ میں بہار کا غریب طبقہ جو رکشہ وغیرہ چلاتا ہے جھگیوں میں رہتا ہے، اس جاڑے کے موسم میں وہ سردی سے بچنے کیلئے شراب پیتا ہے اپنی غربت کی وجہ سے زمین پر سوتا ہے، اور اس کی سردی سے بچنے کیلئے وہ شراب پیتا ہے، یہ میری ذاتی معلومات ہے، اب دو سوال...... یا تو وہ شرابی جس نے شراب پی کر اپنی بیوی کو طلاق دی ہے، اس کے بارے میں، ہم جانتے ہیں کہ وہ شرابی بھی ہے اور اسی حالت میں اپنے بچوں کی پرورش اور کفالت بھی کررہا ہے، اگر ہم طلاق کو واقع قرار دیں تو اس کا جو حال ہے جیسا رہے گا ویسا ہی رہے گا یا بہتر یہی ہوسکتا ہے کہ طلاق نافذ نہ ہو، کیونکہ اس کے نتیجہ میں جو بیوی

بے سہارا ہوتی ہے اس سے بڑھ کر بچے بے سہارا ہو رہے ہیں، ہمارے حضرات علماء کرام کو اس بات پر بہت سنجیدگی سے غور کرنا چاہئے کہ جرائم اطفال اس وقت ہندوستان میں بہت سنگین مسئلہ ہے اور اس میں ہمارا اثر بہت زیادہ تو عدم وقوع کی دلیل اس مصلحت کو بھی حاصل کرنے کا ایک ذریعہ ہے کہ مسلمان معاشرہ خواتین کے بے سہارا اور ان کے محروم ہونے کے ساتھ ساتھ بچوں کو جرائم اطفال سے بچایا جائے، اس کا ذریعہ یہ ہے کہ شراب نوشی کی تمام برائیوں کے اعتراف کے باوجود اس طلاق کے عدم وقوع کا فتوی متفقہ دیا جانا چاہئے۔

## قاضی مجاہد الاسلام قاسمی صاحبؒ

نشہ کی حالت میں طلاق کی بابت اوسط کا جو سوال تھا اس میں کچھ حضرات نے وضاحت کی ہے اور بعض حضرات نے تحریریں بھی بھیجی ہیں، اس میں جن حضرات گفتگو سامنے آئی ہے اس میں اور بعض مقالہ نگار حضرات نے اس پہلو کو لیا بھی ہے کہ اس میں بعض قبائل، بعض آبادیوں اور بعض مقامات میں اوسط جیسے ابھی مولانا سلطان احمد صاحب نے فرمایا اس قسم کے لوگ اور اس طرح بعض خاص علاقوں میں چلتے پھرتے بھی ہمارا گزر ہوتا ہے تو ہم وہاں کھلے عام یہ محسوس کرتے ہیں کہ یہاں شراب نوشی کا اوسط زیادہ ہے اور ظاہر ہے کہ اس کے نتیجہ میں یہ مسائل بھی پیدا ہوتے ہیں اور یہ جو بات بار بار آرہی ہے کہ ہمارے ماحول ومعاشرے کے جو حالات ہیں اس کے پس منظر میں یہ سوال ہے اس میں ظاہر ہے کہ صرف یہ بات ملحوظ نہیں ہے اور نہ ہی رہنی چاہئے کہ جس عورت کو طلاق ہو جاتی ہے دوبارہ اس کا رشتہ نہیں ہوتا، مسئلہ صرف اس کی ذات تک نہیں رہتا آج کل خاص طور سے جب رشتہ ختم ہو جاتا ہے تو مکمل دو گھرانے ٹوٹ جاتے ہیں اور عورت اور اس کے ساتھ بچے اور بکثرت ایسا ہوتا ہے، ظاہر ہے کہ لحاظ بھی نہیں ہوتا ہے کہ بچے ہیں کیا ہیں اور طلاق ہو جانے کے بعد پھر نہ تو باپ اور نہ اس کے گھر والے مرد کے ان بچوں کی ذمہ داری اوڑھنے کو...... حالانکہ شرعاً ان پر ذمہ داری ہوتی ہے...... تیار ہوتے ہیں، تو بات صرف عورت کی تنہا نہیں ہے کہ اس کا رشتہ نہیں ہوگا اس کے پیش نظر یہ سوال ہے، بلکہ اس کے ساتھ جو اور سارے مسائل ہیں بچوں وغیرہ کے، جن کی وجہ سے لوگ اس قسم کے بہانے تلاش کرتے ہیں یا سہارے لیتے ہیں بعد میں طلاق دے دی اور پھر اس کے بعد احساس ہو رہا ہے...... یہ سوالات پیدا ہوتے ہیں۔

## امیر شریعت حضرت مولانا سید نظام الدین صاحب

بسم اللہ الرحمن الرحیم، ابھی جو گفتگو ہو رہی ہے اس کا موضوع ہے طلاق سکران، یعنی نشہ کی حالت میں طلاق کا واقع ہونا اور بتایا گیا کہ اس کا اوسط مختلف دارالافتاء اور مفتیان حضرات کے یہاں ایک فی صد یا دو فی صد ہے، طلاق کے ضرر کا جہاں تک تعلق ہے جس سے عورت یا اس کے بچوں کو پہنچتا ہے تو فی نفسہ طلاق کی کثرت یا بیجا طلاق ہمارے معاشرہ میں کن وجوہ کی بنیاد پر زیادہ ہیں اس کو دیکھنا چاہئے، غصہ میں طلاق دی جاتی ہے، تلک اور جہیز نہ ملنے کی وجہ سے طلاق دی جاتی ہے دوسری شادی کرنے کیلئے پہلی بیوی کو طلاق دی جاتی ہے، میرا خیال ہے کہ اگر دیکھا جائے مختلف دارالافتاء میں تو جس کا فیصد زیادہ نکلے گا، جہاں تک طلاق سکران کے وقوع اور عدم وقوع کی بات ہے سب سے پہلے مسئلہ یہ ہے کہ دارالافتاء میں عملی شکل کیا ہے ایک شخص دور دراز سے لکھتا ہے کہ میں نے نشہ کی حالت میں اپنی بیوی کو طلاق دیدی ہے یا کوئی دوسرا لکھتا ہے کہ خالد نے نشہ کی حالت میں اپنی بیوی کو طلاق دیدی...... ایک دو تین جو بھی، طلاق واقع ہوئی یا نہیں؟ تو جن مفتی حضرات نے لکھنے والے مقالہ نگار حضرات نے کہا کہ سکر ایسا ہو کہ جس میں ہوش وحواس زائل ہو جائے اس کی تحقیق کی کیا شکل ہوگی مفتی تو لکھتا ہے بصحت سوال بصحت سوال یہ میرا جواب ہے اور آپ کہیں کہ اگر اس کو عدم وقوع کا فتوی مل گیا کہ تم نے اگر نشہ کی حالت میں طلاق دی ہے تو واقع نہیں ہوئی تو بشرط صحت سوال کو تو کوئی نہیں پڑھے گا وہاں وہ دکھلائے گا لوگوں کو کہ دیکھئے میرے پاس فتوی آگیا کہ طلاق واقع نہیں ہوئی اور وہ جھگڑے کا سبب بنے گا، کوئی کہے گا کہ تو نے تو نشہ کی حالت میں دی نہیں ہے محض اس کو بہانہ بنایا ہے، ہم نے تجھے نشہ کی حالت میں دیکھا ہی نہیں، اگر لوگوں کے سامنے اس نے طلاق دی ہے، تو اس لئے میرا خیال یہ ہے کہ مفتیان کرام جو اس ابتلاء میں آئیں گے جن کے پاس سوالات آئیں وہ اس کی تحقیق کریں کہ واقعی اس کی عقل زائل ہو گئی تھی یا نہیں، جیسا کہ غضب مفرط میں ہوتا ہے، آپ غضب مفرط کا مسئلہ مطالعہ کیجئے، ایسا غصہ جس میں اس کو یہ ہوش نہ رہے کہ میں کیا بول رہا ہوں اور نہ وہ پہچان سکے لوگوں کو، اگر کوئی ثابت ہو جائے یہ بات قاضی کے نزدیک یا مفتی کے نزدیک تو اس کی طلاق واقع نہیں ہوتی ہے۔ اسی طریقہ سے سکر کی حالت میں اگر سکر اس درجہ کا ہے کہ وہ ماں باپ، بہن بھائی کو بھی نہیں پہچانتا جو بولتا ہے اس کا ہوش نہیں رہتا...... جبھی طلاق واقع ہو سکتی ہے، عام مسئلہ اگر اس کو بنا دیجئے گا کہ طلاق سکران واقع نہیں ہوتی ہے تو لوگ طلاق دیں گے اور جب ان کو جھنجھوڑا جائے گا کہ تم نے غلط کیا یہ کیا تو پھر آ کر کہیں گے کہ صاحب ہم نے تو نشہ کی حالت میں طلاق دی تھی۔ یہ ہمارے یہاں دارالافتاء میں اکثر ہوتا ہے، طلاق کے بارے میں کہتے ہیں کہ نشہ کی حالت میں دی ہے، جب تحقیق کی جاتی ہے تو یہ بات معلوم

ہوتی ہے کہ نشہ کی حالت میں نہیں دی، بلکہ عام حالات میں دی ہے، اس لئے اس پر کافی احتیاط کے ساتھ غور کرنے کی ضرورت ہے۔

بلاشبہ جن فقہاء کی تصریحات آپ کے سامنے آئیں مولانا مفتی جنید عالم صاحب نے خصوصیت کے ساتھ جو سکر کی تعریف کی ہے اور شرط لگائی ہے وہ خود ہی مفتی ہیں وہ بتائیں کہ تحقیق کی شکل کیا ہوگی دارالافتاء اس کی تحقیق کرے گا یا مسئلہ قضاء میں جائے گا، تحقیق کا فرض انجام دینا قاضی کا کام ہے، ایک شخص دعوی کرتا ہے کہ میں نے شراب پی اور شراب پینے کے بعد مجھ پر اتنا زیادہ نشہ آیا کہ میں سمجھ نہیں پایا اور میں نے طلاق دیدی، جناب یہ طلاق واقع ہوئی یا نہیں تو اس کا دعوی ثابت کیسے ہوگا کہ اس نے شراب پی یا نہیں پی، پینے کے بعد اس کو نشہ آیا یا نہیں آیا، حلال اور حرام کا مسئلہ پیدا ہوگا اس کی تحقیق ضروری ہے۔

دوسری بات یہ ہے کہ موجودہ حالات کی جو بات کہی جاتی ہے اس کی وجہ سے مسائل نہیں بدل سکتے، مسائل میں آپ تسہیل کر سکتے ہیں، شکل نکال سکتے ہیں، ورنہ تو میں نے بتلادیا آپ کو کہ طلاق سکران کے مقابلہ میں بیجا بے وجہ طلاق، حصہ میں طلاق اور جہیز نہ ملنے کی وجہ سے طلاق اور دوسری شادی کرنے کیلئے طلاق، ساس سسر سے لڑائی اور سالے سے جھگڑے کی بنیاد پر طلاق، اس کا اوسط زیادہ ہے طلاق سکران کے مقابلہ میں۔ اس لئے طلاق سکران میں عام فتوی نہیں دینا چاہئے کہ طلاق سکران واقع ہوتی ہی نہیں ہے، بلکہ اس بنیاد پر کہ اگر سکر ثابت ہوجائے مفتی کے نزدیک یا مفتی اس مسئلہ کو قاضی کے پاس بھیج دے اور عندالقضاۃ اگر ثابت ہوجائے تب وہ طلاق واقع نہیں ہوگی ورنہ طلاق واقع ہوگی۔

## مولانا عتیق احمد صاحب قاسمی

بسم اللہ الرحمن الرحیم، طلاق سکرن کے موضوع پر جو عرض مسئلہ پیش ہوا اس میں دلائل کا بڑی حد تک احاطہ کرلیا گیا ہے، یہ بات کہی گئی تھی مسئلہ اس کا نہیں ہے کہ ہم کس قول کو دلیل کے ضعیف ہونے کی بنیاد پر چھوڑیں، یعنی طلاق سکران کے بارے میں کوئی آیت صراحتاً موجود نہیں ہے، استنباط کرنا الگ مسئلہ ہے کہ کسی آیت سے استنباط ہم کریں، اور نہ کوئی حدیث مرفوع ہے، اگر حدیث مرفوع کوئی ہو تو اسے آپ بیان کریں، حدیث مرفوع بھی نہیں ہے، جہاں تک میرا اپنا مطالعہ ہے، اور رہی بات صحابہ کرام کے اقوال کی تو صحابہ کرام کے اقوال مختلف ہیں، اور آثار دونوں طرف ہیں، بلکہ اگر آپ آثار کو دیکھیں گے صحت سند کے اعتبار سے تو عدم وقوع کے جو آثار ہیں وہ زیادہ صحیح ہیں، یعنی سند کی بنیاد پر، باقی ثابت دونوں ہیں، دونوں طرح کے آثار موجود ہیں، اس سلسلہ میں جو گفتگو ہم لوگ کر رہے ہیں اور مزید کریں گے، اس، میں یہ یاد رکھنا ہے کہ یہ دونوں مسالک شروع سے صحابہ کرام کے دور سے چلے آرہے ہیں اور دونوں قابل احترام مسالک ہیں اور دونوں کے پاس دلائل ہیں، ان دلائل میں مناقشہ اور اس پر گفتگو، پھر ترجیح یہ ہمارا مقصد نہیں ہے، سوال کا بنیادی نقطہ اور مرکز یہ ہے کہ جو مسئلہ کتاب اللہ سے ثابت نہیں ہے، اس کے بارے میں حدیث مرفوع موجود نہیں ہے اور آثار صحابہ مختلف ہیں، ائمہ مجتہدین کے درمیان دونوں رائیں پائی جاتی ہیں، تو اس صورتحال میں اگر ہندوستان کے موجودہ حالات میں واقعی یہ ضرورت ہے اور صحیح بھی ہے طلاق سکران کو واقع مان لینے کی بنیاد پر تو کیا ہم دوسری رائے کو اختیار کر سکتے ہیں؟ بات وہیں پہنچتی ہے کہ ہمارے فقہ اکیڈمی میں جو طریقہ اختیار کیا گیا ہے کہ مختلف علوم کے ماہرین سے مدد لی جاتی ہے، یہاں ضرورت تھی کہ یہاں سماجیات کے ماہرین بھی ہوں، کچھ تجزیہ نگار بھی ہوں، جنہوں نے اعداد وشمار جمع کئے ہوں، یعنی مختلف علاقوں میں نشہ کی بنیاد پر طلاق کی شرح کیا ہے؟ اس کا کوئی تجزیہ میرے خیال میں اب تک ہمارے پاس نہیں آیا ہے اور تجربات مختلف۔ لوگ بیان کر رہے ہیں، کہیں دو فیصد کی بات کہیں زیادہ کی بات، کہیں کم کی بات، لیکن ایک بات بہت صاف ہے کہ ہمارے، جن حضرات فقہاء نے اور جمہور فقہاء نے نشہ والی طلاق واقع قرار دیا ہے، اس کی تفصیلات کو جب آپ پڑھیں گے تو یہ بات صاف معلوم ہوگی کہ اس کو واقع کرنے کی جو بنیاد ہے وہ اصلاً شوہر کو تعزیر کرنا ہے کہ اس نے گناہ کا ارتکاب کیا ہے، معصیت کا ارتکاب کیا ہے اور معصیت کے ارتکاب کی بنیاد پر اس کی عقل زائل ہوگئی، لہٰذا اس کو عاقل کے حکم میں مان کر اس کی طلاق کو واقع مانا جاتا ہے، اسی لئے اگر جائز چیز کے استعمال سے نشہ ہوگیا یا نشہ آور چیز کے استعمال پر مجبور کیا گیا، اکراہ کیا گیا، یا اسے علم نہیں ہے کہ نشہ آور چیز ہے پی گیا بعد میں نشہ آگیا، ان ساری شکلوں میں اتفاق ہے کہ اس حالت میں دی ہوئی طلاق واقع نہیں ہوگی، اس طلاق میں نکتہ کیا ہے کہ جب جان بوجھ کر ایک نشہ آور چیز کا استعمال اس نے کیا، یعنی اس نے گناہ کا ارتکاب کیا اور اس کے نتیجہ میں اس پر نشہ طاری ہوگیا تو اس صورت میں اگر وہ طلاق دیتا ہے تو طلاق واقع ہوئی یا نہیں، اس پر غور کرنا ہے، پھر دوبارہ آپ حضرات سے یہ درخواست کی جاتی ہے کہ جو حضرات اصحاب افتاء ہیں خاص طور پر جنہوں نے مختلف علاقوں میں کام کیا ہے یا افتاء کا کام کر رہے ہیں، ایک تو وہ طلاقوں کی فیصد کی وضاحت کریں کہ کیا صورت حال ہے، اگر مسلمانوں میں الحمدللہ نشہ بالکل نہیں ہے یا ایک فیصد سے بھی کم ہے یہ خوشی کی بات ہے، لیکن اس کیلئے تجزیہ کی ضرورت ہے، اعداد وشمار کی ضرورت ہے۔

ایک بات مجھے عرض کرنی ہے کہ طلاق سکران کے تعلق سے اگر ہم اس کو اختیار کرتے ہیں کہ نشہ کی حالت میں دی ہوئی طلاق واقع نہیں ہوگی تو اس میں جو مسائل پیدا ہوتے ہیں جس کا ذکر بعض حضرات نے کیا ہے لوگ غلط بیانی کریں گے اور فوراً جب طلاق کا مسئلہ پیش آئے گا اس سے کچھ کہا جائے گا وہ کہے گا کہ اس نے نشہ کی حالت میں طلاق دی ہے، اس سلسلہ میں ہمیں عرض کرنا ہے کہ اگر غلط بیانی ہی کرنے کا ارادہ ہے، اس کے دل میں خدا کا خوف نہیں اور اللہ کے یہاں جوابدہی کا احساس نہیں ہے تو ایسے بہت سے واقعات ہوتے ہیں، ہوسکتا ہے کہ وہ چھپا جاتا ہے کہ میں نے طلاق دی ہے اس نے طلاق دی ہے، لیکن انکار کرجاتا ہے، کثرت سے ایسے واقعات بھی ہوتے ہیں، مفتی کا کام تو یہ ہے کہ اس کا معاملہ دیانت کے اوپر ہے، ایک آدمی آتا ہے سوال کرتا ہے یا سوال بھیجتا ہے، تو اگر وہ آپ کے پاس آرہا ہے تو جتنا بھی آپ جھنجھوڑ سکیں کہ بھئی تم اللہ کے یہاں جوابدہ ہوگے جو صحیح صورت حال ہے وہ بیان کرو، وہ صحیح صورت حال بیان کرے گا اس کی روشنی میں آپ کوئی فیصلہ کریں گے، کوئی فتوی دیں گے، تو مفتی بہرحال اگر تحقیق کرنے کی پوزیشن میں ہے مستفتی سے تو زیادہ بہتر صورت ہے، اور اگر بذریعہ تحریر استفتاء آرہا ہے بالکل گول مول سی بات ہے تو وضاحت طلب کرسکتے ہیں، چاہے تو لکھ کر بھیج دیں کہ اس کی وضاحت کی جائے، بہرحال یہ ایک الگ مسئلہ ہوا کہ اس کی تحقیق کیسے ہوگی اس کیلئے کیا صورت اختیار کی جائے گی، لیکن یہ مرحلہ بعد کا ہے، پہلا مرحلہ تو یہ ہے کہ کیا واقعی صورت حال ایسی ہے کیا واقعی نشہ کی طلاق کی شرح اچھی خاصی ہے جس کی بنیاد پر اس مسئلہ کے بارے میں ہم غور کریں! اور دوسری بات یہ ہے کہ یہ بات تو طے شدہ ہے کہ نشہ کی طلاق کے واقع ہونے کی بات جو ہمارے فقہاء نے فرمائی ہے وہ تعزیر کے طور پر ہے اور اس کا انکار مشکل ہوگا کہ آج کل کے حالات میں عام طور پر طلاق بجائے شوہر کیلئے سزا ہونے کے عورت کیلئے سزا بن رہی ہے، شاذ و نادر واقعات ہیں کہ طلاق شوہر کیلئے تعزیر اور سزا بن رہی ہو، لیکن عام حالات میں طلاق کے جو واقعات ہوتے ہیں اور طلاق کے بعد مشکلات زیادہ پیدا ہوتی ہیں عورتوں کیلئے اور بچوں کیلئے اور عورت کے ذمہ داروں کیلئے سزا ہوجاتی ہے، اس سے شاید آپ حضرات اتفاق کریں گے، ہاں کچھ ایسے واقعات بھی ہیں جہاں ہوسکتا ہے کہ شوہر کیلئے بھی تعزیر بن جائے، بہرحال ان خاص نقاط پر ہمیں بحث کو جاری رکھنا ہے، اس سلسلہ میں ایک بات اور میں عرض کردوں کہ مسلم پرسنل لاء بورڈ میں نکاح وطلاق کے مسائل کے بارے میں بورڈ کی طرف سے کچھ علماء مقرر ہوئے تھے جنہوں نے بڑی محنت سے اور بڑا وقت لگا کر کے بڑی جانفشانی کے ساتھ، عرق ریزی کے ساتھ دفعہ وار ایک مسودہ تیار کیا، اس میں بھی یہ مسئلہ زیر بحث آیا ہے اور کئی رائے اختیار کی گئی ہیں، یہ ہمارے لئے خوشی کی بات ہے، مسلم پرسنل لاء بورڈ مولانا برہان الدین صاحب اس کے ایک اہم رکن تھے وہ یہاں موجود ہیں، مولانا نے اس میں محنت کی ہے، کافی وقت لگایا ہے مولانا وضاحت فرمائیں گے اس سے ہم کو روشنی ملے گی اور باقی حضرات جو کسی مسئلہ کے بارے میں گفتگو کرنا چاہیں پہلے اس کا فیصلہ کردیا جائے طلاق ہوگی یا نہیں ہوگی لیکن جو غصہ اور جھگڑے میں طلاق ہوتی ہے وہ نوے بانوے فیصد ہے تو وہ زیادہ ہمارے لئے مضر ہے اور نقصان دہ ہے، مولانا نظام الدین صاحب دامت برکاتہم کی بصیرت افروز بات کے ساتھ عرض ہے...... جو اشکال مولانا نے پیش کیا ہے وہ اور مولانا عبدالکریم پاریکھ صاحب کی وہ بات کہ جب تک دو آدمی شاہد نہ بنیں جب تک علماء دستخط نہ کریں تب تک طلاق ہونا ہی نہیں چاہئے، شاید وہ ایک دم طلاق کے مسئلہ کو بالکل مقید کردے گا۔

اس کے علاوہ میری ایک خصوصی عرض یہ ہے کہ اگر اس موقر مجلس میں طلاق کے عدم وقوع کا فیصلہ کردیا جائے تو عوام میں علماء میں نہیں، عوام میں خصوصاً علماء کے احترام حق کا شدید خطرہ ہوگا، اس لئے کہ علماء ہند میں خصوصاً اپنے اکابرین میں کسی کی رائے آج تک وقوع کے خلاف میری نظروں میں اور میری معلومات میں نہیں ہے، بہت سارے لوگوں کو جنہوں نے ابھی کل تک یہ فتوی دیا گیا ہے کہ تمہاری بیوی تمہارے لئے حرام ہے، انہیں آج کی تاریخ میں عوام کی نظر میں یہ بات آئے گی کہ اب عالموں نے جائز کردیا ہے اور حلال کردیا ہے، کل تک جو خاتون حرام تھی آج سے وہ ہمارے لئے جائز اور حلال ہوگئی، اس طرح سے شریعت کا عوامی سطح پر ایک بے وزن ہونے اور مذاق بننے کا خطرہ ہوگا، اس کی عزت، بلکہ پورے دین پر فرق آسکتا ہے، اسلئے میں سمجھتا ہوں کہ علماء کے مفتی بہ اقوال سے جو پورے ہندوستان کا مسئلہ ہے، تمام اکابرین کا مسئلہ ہے اس سے انحراف کی نہ ضرورت ہے، نہ تقاضا ہے، بلکہ اور بھی دوسرے خطرات حرجات ہیں اس کا خیال کیا جائے۔

## قاضی مجاہد الاسلام قاسمی صاحبؒ

مفتی صاحب نے جو باتیں فرمائی ہیں ان میں سے ایک یہ بات فرمائی ہے کہ طلاق کے واقع ہونے کیلئے دو گواہوں کی شرط لگادی جائے تو مسئلہ بہت ہی آسان ہوجائے گا، اسی طرح دوسرے لوگوں نے بھی اس قسم کی اور باتیں کہی ہیں، سوال یہ ہے کہ جب کسی مسئلہ میں اس حد تک ہم آمادہ نہیں ہیں کہ بھائی جواز کا جو قول ہے اس کو اختیار ہم کریں تو پھر اس طرح کے اقوال جن کو شاذ بھی کہنا مشکل ہے ان کا ذکر کرنا اس مجمع میں شاید مناسب بات نہیں ہے۔

## مولانا محفوظ الرحمن شاہین جمالی صاحب

مجھے ایک بات یہ کہنی ہے کہ صبح کی نشست میں حضرت قاضی صاحب نے یہ فرمایا تھا کہ ہمیں مسئلہ پر اس طرح غور کرنا چاہئے کہ آج متجد دین اور مغرب زدہ ذہن جو ہے ہمارے خلاف جو کچھ کہتا ہے اس میں یہ بات خاص طور سے شامل ہے کہ مغرب کا ذہن اسلام کے نظام طلاق کو قبول نہیں کرتا ہے، وہ اعتراض کرتا ہے کہ مسلمانوں کے یہاں یہ کیا طریقہ ہے کہ طلاق طلاق کہہ دیا اور طلاق ہوگئی اور خاندان بگڑ گیا، وہ چاہتے ہیں کہ طلاق کا نظام ہی مرتفع ہو جائے تو کیا ہم لوگ دراصل متجد دین کیلئے آلہ کار تو نہیں بن رہے ہیں اس مسئلہ میں عدم وقوع کا قول کر کے۔

## قاضی مجاہد الاسلام قاسمی صاحب

بہر حال یہ مولانا شاہین جمالی صاحب کی بات ہے، مجھے ایک بات عرض کرنی ہے میں سمجھتا ہوں، مسئلہ یہ ہے کہ جیسا کہ ہمارے عثمان غنی صاحب جو مفتی بھی ہیں انہوں نے سکر کی...... جب یہ مسئلہ آیا کہ اس نے نشہ کی حالت میں طلاق دی تو تحقیق کی، تحقیق کے بارے میں جب یہ پتہ چل گیا کہ واقعی اس نے نشہ کی حالت میں طلاق دی ہے، جیسے دس مسئلہ میں ایک مسئلہ ایسا ثابت ہو گیا تو انہوں نے عدم وقوع کا حکم دیا اور پورے تحقیقی حوالہ سے اس کا جواب دیا، اس طرح یہ بات مفتیان کرام پر چھوڑ یئے کہ ان کے پاس ایسا سکر اگر ثابت ہو جائے جو واقعی وہ معذور ہو چکا تھا اس کی عقل زائل ہو چکی تھی، جبکہ حقیقت یہ ہے کہ یہ ثابت ہونا آسان نہیں ہے، لیکن اگر ثابت ہو جائے اس کے سامنے تو کسی مسئلہ میں وہ عدم وقوع کا حکم دے سکتے ہیں، کتاب وسنت کے حوالہ کے ساتھ اور فقہاء کے اقوال کے ساتھ اپنی تحقیق کے ساتھ، لیکن عام طریقے پر جو لوگ آ کر کہیں کہ میں نے نشہ کی حالت میں طلاق دیدی یا کوئی دوسرے لوگ کہیں تو بغیر تحقیق عدم وقوع کا فیصلہ نہیں ہونا چاہئے، بلکہ اگر ایسا کوئی کہے گا تو اگر تحقیق نہ ہو تب بھی وقوع طلاق کا فیصلہ ہوگا۔

بہت حضرات کے ہمارے پاس نام ہیں اور ان شاء اللہ حتی الامکان ان کو گفتگو کا موقع دیا جائے گا، ابھی جیسا کہ مولانا عتیق احمد صاحب نے فرمایا کہ جو گفتگو کی جائے اس میں سوال کا جو پس منظر ہے جو مقصود اس میں محدود رہنے کی کوشش کی جائے، یعنی اس اعتبار سے تفصیل اور گفتگو دلائل کی بنیاد پر نہیں، بلکہ سوال اس بات کا ہے کہ آپ اپنے اپنے ماحول اور معاشرہ کو پیش نظر رکھتے ہوئے کہ آیا یہ کوئی معاشرہ کی مشکل ہے، اس مشکل کے حل کے لئے یہ قول قوی سے مفتی بہ سے قول ضعیف کی طرف عدول اگر آپ قرار دیں، یہ کوئی مذہب کی بات نہیں خود فقہ حنفی کا قول ہے اور مفتی بہ بھی ہے، یعنی کچھ حضرات کے نزدیک سہی، آیا جو حضرات گفتگو کرنا جانتے ہیں ان کی رائے میں یہ مناسب ہے یا نہیں، اس لئے کہ وقت بھی کافی ہو رہا ہے، آپ اور حضرات اس دائرہ اور سوال کے دائرہ میں رہتے ہوئے گفتگو فرمائیں، دلائل کی نسبت سے گفتگو نہ فرمائیں اس میں کافی بات آچکی ہے۔

## مولانا شفیق احمد صاحبؒ مظاہری آسنسول

بسم اللہ الرحمن الرحیم، دار الافتاء میں آنے والے فتاوی جن کا تعلق سکران سے ہے ان کی فیصد کے بارے میں عرض کرنا چاہتا: وں وہ یہ کہ سکران کے متعلق طلاق کا جو معاملہ آتا ہے اس میں بعض وقت لوگ خود ایسے آتے ہیں جو کہتے ہیں کہ طلاق حالت نشہ میں دی ہے، لیکن کچھ دیر کے بعد جب اس سے ادھر ادھر کی گفتگو کے بعد پوچھا گیا کہ بھائی آپ نے کیا کھایا کیا پیا...... اس طریقہ سے تو وہ بھول گیا کہ اس نے نشہ میں کہا تھا اور طلاق دی تھی وہ اپنی ساری باتیں بتاتا ہے کہ میں نے یہ کھایا تھا یہ پیا تھا وغیرہ وغیرہ تو ایک حالت تو یہ ہے، دوسری صورت یہ ہوتی ہے کہ بجائے خود طلاق دینے والے کے ان کے بچے ان کی بیوی آتے ہیں دار القضاء میں اور معاملہ پیش کرتے ہیں روتے ہوئے کہ بھائی اس طرح کا معاملہ ہوا اور رات اس طرح بات ہوئی پی کر کے آئے اور مار پیٹ کی اور گالیاں دیں اور پھر طلاق بھی دیدی، اس طرح کے معاملات عام طور پر آتے رہتے ہیں اور جب اس بات کی تحقیق کی جاتی ہے کہ واقعی اس کا نشہ اس طرح کا تھا کہ وہ بجائے اپنے گھر کے دروازہ کھٹکھٹانے کے دوسرے گھر کا دروازہ کھٹکھٹا یا دوسرے نے لا کر اسے گھر پہنچایا اور جب گھر آئے تو وہی گالی گپتا بکنا شروع کی اور الجھنا شروع کیا اور اسی میں پھر یہ طلاق والی بات آئی تو اس طرح کے معاملات پیش آتے ہیں اور واقعی یہ پریشانی ہو جاتی ہے۔

## مولانا ابوبکر قاسمی صاحب شکر پورہ بھرواہ

مجھے کہنا یہ ہے کہ وقوع طلاق کے سلسلہ میں جو یہ کہا گیا ہے کہ مرد پر تعزیر نہیں ہوتی عورت پر تعزیر ہوتی ہے تو ایسا کیوں نہ کیا جائے کہ مرد کو بھی تعزیراً جو نکاح ثانی کے اخراجات ہوتے ہیں وہ اس سے دلوائے جائیں، چنانچہ حضرت قاضی مجاہد الاسلام صاحب نے اس طرح کا فیصلہ کیا ہے، خود میرے سامنے کئی

معاملے اس طرح کے آئے، میرے ذمہ تو اصل فتوی وغیرہ کی ذمہ داری ہے، لیکن گاؤں میں رہتے ہوئے اس طرح کی نوبت آئی کہ نشہ میں طلاق دیدی، میں نے لوگوں سے کہا کہ اس طرح کا اس سے خرچ دلوایا جائے تو ماشاء اللہ لڑکی شادی بھی ہوئی اور لوگوں نے اس کا اچھا اثر لیا تو اس لئے مرد پر تعزیراً نکاح ثانی کے اخراجات واجب کئے جائیں، اس پر میرا خیال ہے کہ غور کیا جائے، اور ایک بات مجھے یہ کہنی ہے کہ مولانا عتیق صاحب نے کہا کہ وقوع طلاق کے سلسلہ میں قرآن میں عدم وقوع کے سلسلہ میں اشارہ نہیں ملتا یا صراحت نہیں ہے تو صراحت تو نہیں ہے، لیکن دلائل کی جو ہمارے یہاں قسمیں ہیں عبارۃ النص، دلالۃ النص، اشارۃ النص، اقتضاء النص، اس پس منظر میں جب ہم دیکھتے ہیں تو اشارۃ النص سے یہ مسئلہ ثابت ہوتا ہے، اس لئے کہ خمر کے سلسلہ میں جو تین آیتیں ہیں اس میں بالکل جو آخری آیت اس سلسلہ میں نازل ہوئی ہے اس میں خمر کے سلسلہ میں ہے کہ ''انما یرید الشیطان أن یوقع بینکم العداوۃ والبغضاء فی الخمر والمیسر ویصدکم عن ذکر اللہ'' (سورہ مائدہ: ۹۱) یہ موجب بغض وعداوت کیوں ہے؟ دوسرے یہ ہے کہ بہت سے لوگوں نے درمیانی جو ایک آیت ہے کہ ''ولا تقربوا الصلوۃ وأنتم سکاری'' (سورہ نساء: ۴۳) اس آیت کو پیش کیا ہے تو ان کو یہ بات معلوم ہونا چاہئے کہ نماز کے صحیح ہونے کے لئے نیت شرط ہے۔

## مولانا ابوالعاص صاحب وحیدی

بسم اللہ الرحمن الرحیم، طلاق سکران کے سلسلہ میں دلائل سے قطع نظر چند معاشرتی مصالح کو سامنے رکھ کر کچھ باتیں عرض کر رہا ہوں، پہلی بات تو یہ ہے کہ اگر طلاق سکران کے عدم وقوع کا فتوی دیا جائے تو اس سے معاشرتی نقصان یہ ہو سکتا ہے کہ شراب نوشی کی ہمت افزائی ہوگی اور دوسری بات یہ ہے کہ ہندوستان کا معاشرہ ایسا تو نہیں ہے جہاں اسلامی حدود کا نفاذ ہوتا ہے، شرابی کو اور کوئی سزا تو نہیں دی جا سکتی یہاں، لہٰذا اگر سکران کی طلاق کو واقع مان لیا جائے تو یقیناً ازدواجی زندگی سے محرومی کی وجہ سے اس کی ازدواجی زندگی کا نشیمن اجڑ گیا، لہٰذا یہ اس کی سزا بھی ہوگی اور ممکن ہے اس خوف سے آئندہ شراب نوشی سے اجتناب بھی کرے گا، اور دوسری بات یہ ہے کہ معاشرتی مصالح کے پیش نظر ہی اگر سکران کی طلاق کو واقع نہ مانا جائے تو اس کا مطلب یہ ہوا کہ اس کی بیوی اور اس کے بچوں کو ہم مجبور کریں گے کہ وہ شرابی کے ساتھ زندگی گزاریں، ظاہری بات ہے کہ شرابی کے ساتھ جو بیوی زندگی گزارے گی جو بچے زندگی گزاریں گے آپ خود غور کرلیں کہ اس بیوی کی تربیت کیا ہوگی؟ بچوں کی تربیت کیا ہوگی؟ اور بچوں کی اخلاقیات کی جو سطح ہے وہ خراب ہو جائے گی، اس لئے معاشرتی مصالح کے جو تقاضے ہیں میری نظر میں دو تین...... ان کے پیش نظر طلاق سکران کو واقع ماننا چاہئے۔

اور ایک بات یہ اکیڈمی کی طرف سے پوچھی گئی کہ استفتاء کس طرح کے آتے ہیں تو مجھے بھی دس بارہ سال فتاوی لکھنے پڑتے ہیں اور سدھارتھ نگر میں جو مختلف تحصیلیں ہیں اور سدھارتھ نگر وغیرہ سے استفتاء میرے پاس ادھر آئے ہیں، ان دس بارہ سال کے عرصہ میں اس میں طلاق سکران کا کوئی استفتاء نہیں ہے، ایسے استفتاء تو ضرور آئے ہیں کہ عورت شرابی مرد سے خلع کرانا چاہتی ہے اور اس نے یہ درخواست کی ہے کہ میرا شوہر شرابی ہے فضول خرچی کرتا ہے، وہ ہے بچوں کے حقوق ادا نہیں کرتا، کیونکہ جو شرابی ہوگا وہ بچوں اور بیوی کے حقوق کیسے ادا کرے گا، ہمارے حقوق ادا نہیں کرتا اس لئے میں خلع کرانا چاہتی ہوں، اس طرح کے استفتاء تو آتے ہیں، لیکن کسی شرابی نے طلاق دی ہو میرے پاس ایسا کوئی استفتاء نہیں آیا ہے۔

## مولانا مفتی نسیم احمد صاحب قاسمیؒ

بسم اللہ الرحمن الرحیم، طلاق سکران پر یہ گفتگو چل رہی ہے اور اس سلسلہ میں مقالات کا خلاصہ بھی ہمارے سامنے آچکا ہے اور مختلف حضرات نے مناقشے میں حصہ لیتے ہوئے اپنی آراء کا اظہار کیا ہے، اس سلسلہ میں چند باتیں جو کہیں گئی ہیں ان سے متعلق میں اپنی رائے کا اظہار کرنا چاہتا ہوں، جن حضرات کے نزدیک سکران کی طلاق میں اصل وقوع ہے، یعنی وہ کہتے ہیں کہ اس کو واقع قرار دیا جائے وہ یہ اصرار کرتے ہیں کہ عدم وقوع کے قول کو نہ مانا جائے، اس لئے کہ خواہ مخواہ عدول ہے جس کی کوئی ضرورت نہیں، لیکن میں سمجھتا ہوں کہ ان کا سوچنا غلط ہے، اگر ہم عدم وقوع کی بات کو مانتے ہیں تو یہ بھی فقہ حنفی ہی کا قول ہے اور یہ عدول نہیں اور نہ ہی قول ضعیف یا قول شاذ کو اختیار کرنا ہے، بلکہ فقہ حنفی کے مستند علماء اور خاص طور پر بعض شارحین اور اصحاب متون نے صراحت کی ہے کہ یہ قول مفتی بہ ہے، اس میں عدول کی صورت نہیں پائی جارہی ہے، بلکہ صرف یہ شکل ہوتی ہے کہ دو اقوال مل رہے ہیں جن میں سے ایک قول کو ہم بر بنائے حاجت وضرورت، سماجی مصالح کے پیش نظر قبول کرتے ہیں، اس لئے عدول کی بات صحیح نہیں ہے۔

اسی طرح سے مفتی سعید الرحمن صاحب کی طرف سے یہ بات کہی گئی کہ اگر آپ طلاق کے عدم وقوع کی بات کہتے ہیں تو اسی طرح سے آپ کہہ دیجئے کہ

اگر وہ قتل کرتا ہے یا اس طرح کے جو دیگر احکام وہ احکام بھی واقع نہیں ہونگے، میں سمجھتا ہوں کہ اصحاب علم کو اس طرح کی بات نہیں کرنی چاہئے ان تمام کے بارے میں تفصیل ہے اور یہ تفصیل ہماری فقہ کی کتابوں میں موجود ہے، سکران کے سلسلہ میں تین اقوال ہیں میں صرف اختصاراً عرض کر دیتا ہوں کہ ایک قول تو یہ ہے کہ سکران کی طلاق اور اس کے تمام عقود و تصرفات اس کی عبادت صحیح اور درست قرار پائے گی جمہور احناف کا یہی مسلک ہے، چنانچہ امام طحاوی نے اختلاف العلماء میں ذکر کیا ''قال أصحابنا طلاق سکران وعقوده وأحكام أفعاله ثابتة كأفعال''... اور دوسرا جو قول ہے اس میں فرق کیا گیا ہے، طلاق اور دوسرے تصرفات میں، یہ امام سفیان ثوری کی رائے ہے اور تیسرا قول یہ ہے کہ سرے سے عقود و معاملات اور طلاق کوئی بھی چیز سکران کی واقع نہیں ہوگی، یہ رائے امام ابولیث کی ہے، جہاں تک یہ بات کہی گئی کہ عام طور پر جو لوگ سکران کی طلاق کو واقع قرار نہیں دیتے ہیں وہ حضرات زجراً کی بات کہتے ہیں کہ اس میں چونکہ شوہر کو سزا اس کی تعزیر ہے، لیکن یہ بات واضح رہنی چاہئے کہ جن فقہاء نے زجراً کی تعبیر اختیار کی ہے ان حضرات نے طلاق سکران کے عدم وقوع کیلئے اس کو دلیل کے طور پر ذکر نہیں کیا اور نہ علت کے طور پر، بلکہ صرف اس حکمت کا تذکرہ کیا ہے، نہ کہ دلیل اور علت کا، اس لئے اس کو بہت زیادہ پکڑنے کی ضرورت نہیں اور بعض ہمارے اکابر نے یہ کہا کہ اگر طلاق سکران کے عدم وقوع کی بات کرتے ہیں تو گویا کہ متجددین کے آلہ کار بننے کی بات ہوگی، میں کہہ رہا ہوں کہ بہت جسارت اور جرأت کی بات ہے، جب ایک مسئلہ میں فقہاء کے دو اقوال ہیں اور صحابہ کے دور میں بھی اس کی نظیریں اور تابعین کے دور میں بھی ہیں اس دور میں بھی ہیں تو اس طرح کی بات نہیں کرنی چاہئے۔ اس سلسلہ میں میرا اپنا خیال یہ ہے کہ اس وقت قطع نظر دلائل سے، ظاہر ہے کہ دونوں طرف دلائل ہیں اور ہم سمجھتے ہیں کہ دلائل کی قوت وضعف کا فیصلہ کرنا بہت آسان کام نہیں ہے اور یہ بات بھی صحیح ہے کہ ہمارے پاس وہ مبلغ علم نہیں ہے کہ ہم فقہاء کے ان دلائل کے درمیان محاکمہ کرسکیں، بلکہ ہمیں یہ دیکھنا چاہئے کہ جو سوال میں نکتہ اٹھایا گیا ہے اس کے پیش نظر آیا اس دور میں عدم وقوع کے قول کو اختیار کیا جاسکتا ہے یا نہیں کیا جاسکتا ہے، صحیح بات یہ ہے کہ اگر ہم عدم وقوع کی بات اختیار نہیں کرتے ہیں اور وقوع کی طرف جاتے ہیں، جیسے ہمارے مولانا ابوالعاص صاحب نے ابھی یہ کہا کہ وقوع کے سلسلہ میں جو مفاسد پیدا ہوتے ہیں اس سے زیادہ مفاسد پیدا ہونگے عدم وقوع میں، یعنی عورت کا شرابی کے ساتھ رہنا اور بچوں کی اخلاقی تربیت وغیرہ، لیکن ہمیں اس نقطہ نظر سے بھی سوچنا چاہئے کہ جب ایک آدمی اپنی بیوی کو طلاق دیدیتا ہے اور وہ مطلقہ ہوجاتی ہے اور یہ نشہ کی حالت میں اس نے طلاق دی ہے تو جو اس وقت ہمارا ہندوستانی معاشرہ اور سماج ہے اس معاشرہ میں عورتوں کے ساتھ، بچیوں کے ساتھ جو سلوک ہو رہا ہے اس میں خاص طور پر مطلقہ عورتوں اور بیوہ خواتین کے ساتھ وہ ہم سب پر عیاں اور روشن ہے، میکہ والے خدانخواستہ جرائم میں مبتلا ہوجاتے ہیں ایسے بچے دوسری اخلاقی کمزوریوں میں مبتلا ہوجاتے ہیں، بلکہ خود اس عورت کیلئے اپنی عفت وعصمت کی حفاظت ایک اہم ترین مسئلہ بن جاتا ہے، بہت دشواری پیدا ہوتی ہے، نہ باپ قبول کرتے ہیں، نہ سسرال والے، اس سلسلہ میں البتہ یہ بات ضرور قابل تحقیق ہونی چاہئے کہ ہم جب سکر کی بنیاد پر، نشہ کی بنیاد پر عدم وقوع کی بات کریں گے تو اس کی بنیاد کیا ہوگی؟ واقعی اس نے نشہ استعمال کیا تھا نہیں کیا تھا، ظاہر ہے جب ہم حکم لگا رہے ہیں نشہ کی وجہ سے عدم وقوع کا تو نشہ کا وجود بہر حال ضروری ہے اس سلسلہ میں حضرت امیر شریعت کی جو رائے آئی کہ تحقیق مفتی کو کرنی چاہئے کہ واقعی اس نے نشہ کی حالت میں طلاق دی یا نہیں، جہاں پر نظام قضاء ہو وہاں تو آسان کام ہے اور خود امارت کے دارالافتاء میں مفتی جنید صاحب بتائیں گے کہ ایسا ہوتا ہے کہ اس طرح کے مسائل میں شوہر سے پوچھا جاتا ہے اور تحقیق کی جاتی ہے کہ اس نے کیا کیا دو گواہوں کے ذریعہ یا جو بھی شکل ہو، بہت آسان ہے، نظام قضاء یا علماء کی جماعت، یا جس آبادی سے استفتاء آیا ہو وہاں علماء سے کہا جائے کہ اس سلسلہ میں ثبوت فراہم کریں اور جب یہ ثابت ہوجائے کہ واقعی اس نے نشہ کی حالت میں طلاق دی ہے تو اس طلاق کے عدم وقوع کا فیصلہ کیا جانا چاہئے۔

## قاضی عبدالجلیل صاحب (امارت شرعیہ)

بسم اللہ الرحمن الرحیم، ابھی بات آئی ہے کہ وقوع اور عدم وقوع کے دلائل سے قطع نظر معاشرہ میں جو حالات ہیں ان کے اعتبار سے غور کیا جائے، تو میرا خیال یہ ہے کہ معاشرہ میں عورتیں دو قسم کی ہیں، بعض وہ عورتیں ہیں جو شوہر کی ظلم وزیادتی کی شکار ہیں اور علاحدگی کی صورت میں جو مصیبتیں آسکتی ہیں وہ ساری مصیبتیں برداشت کرنے کیلئے وہ تیار ہیں، لیکن جس ظلم کی وہ شکار ہیں اس ظلم سے وہ نکلنا چاہتی ہیں اور مشکل یہ ہے کہ ان پر جو زیادتی ہوتی ہیں، جو ظلم ہوتا ہے، اس کیلئے ان کے پاس کوئی شہادت نہیں ہوتی ہے، بہت سی باتیں رات کی تنہائی میں پیش آتی ہیں یا شوہر کے گھر یہ باتیں ہوتی ہیں، شوہر کے گھر والے یا اس کے پڑوس والے اس کے گواہ ہوتے ہیں اور وہ عدالت آنے کیلئے تیار نہیں ہوتے یا نہیں آتے ہیں، تو عورت اپنے ظلم وزیادتی کو ثابت کر کے شوہر سے چھٹکارا حاصل کرسکتی تھی، دار القضاء کے ذریعہ، اس کیلئے یہ موقع نہیں ہوتا تو اس کیلئے کیا طریقہ اختیار کیا جائے، دوسری عورتیں بھی ہیں کہ جن کے حقوق شوہر کے شرابی ہونے کے باوجود ادا ہوتے ہیں وہ علاحدگی نہیں چاہتی ہیں تو طلاق کے وقوع کی بابت صرف وہی عورتیں دار الافتاء آتی ہیں مسئلہ پوچھنے کیلئے جو علاحدگی نہیں چاہتی ہیں اور ان

کو علاحدگی کے بعد پریشانیاں سامنے ہوتی ہیں، لیکن جو عورتیں چھٹکارا چاہتی ہیں شوہر سے، ان کو دار الافتاء میں آنے کی ضرورت پیش نہیں آتی ہے، بلکہ ان کو چھٹکارا مل گیا ہے، وہ اپنی دوسری راہ اختیار کرتی ہیں، دوسری بات یہ ہے کہ بیوہ عورتوں کی شادی کی جو دشواریاں بتائی جارہی ہیں، واقعات کی روشنی میں یہ پوری طرح سے صحیح نہیں ہیں، بہت سے مواقع ایسے ہیں کہ بیوہ، مطلقہ عورتوں کی شادیاں کنواری لڑکیوں سے پہلے ہوجاتی ہیں، اصل دیکھنا یہ ہے کہ جب معاشرہ میں دونوں قسم کی عورتیں موجود ہیں تو اگر ہم صرف ان عورتوں کی رعایت میں کہ جو مصیبتوں سے دوچار ہونے والی ہیں ہم طلاق کے عدم وقوع کا حکم لگاتے ہیں تو گویا ہم ان مظلوم عورتوں کو پھر ظلم کی چکی میں پیسنے کیلئے چھوڑ دیتے ہیں جن کو اتفاق سے شوہر کے طلاق کی وجہ سے موقع ان کو مل گیا تھا، ان کو نجات مل چکی تھی، اس لئے میرا خیال ہے کہ اس مسئلہ کے تمام پہلوؤں پر غور کرکے یہ حکم لگایا جائے اور فتوی تو یہی دیا جائے کہ طلاق سکران کی واقع ہوگی، البتہ مستثنیات ہیں، جیسا کہ طلاق غضبان کے سلسلہ میں آتا ہے کہ عام فتوی یہی ہے کہ غصہ کی حالت میں بھی طلاق واقع ہوگی، لیکن اگر کسی کا غصہ اس منزل تک پہنچ گیا ہے جو جنون کی حد کو چھونے لگا ہے تو وہاں پر ہمارے مفتی حضرات فتوی دیتے ہی ہیں کہ طلاق واقع نہیں ہوگی، اس لئے آج بھی یہ حکم دیا جائے کہ طلاق سکران بھی واقع ہوگی، البتہ جزئی طور پر اگر کوئی واقعہ ایسا آتا ہے کہ جس میں انتہائی نشہ کی حالت میں اس نے ایسا کیا ہے اور جس کی وجہ سے پریشانیاں بڑھتی ہیں تو پھر عدم وقوع کا فتوی دیا جائے تو کوئی مضائقہ نہیں ہے۔

## مولانا جنید عالم صاحب (مفتی امارت شرعیہ)

بسم اللہ الرحمن الرحیم، طلاق سکران کے وقوع اور عدم وقوع کے سلسلہ میں دونوں طرح باتیں آگئی ہیں اور میں دلائل کی روشنی میں ایک قول کو راجح قرار دینا کسی قول کو مرجوح قرار دینا مناسب نہیں سمجھتا ہوں اور نہ حالات کے اعتبار سے عدول کی ضرورت محسوس کرتا ہوں، دو نقطہائے نظر ہیں فقہاء کے، دونوں پر جب ہم سنجیدگی سے غور کرتے ہیں تو یہ محسوس ہوتا ہے کہ یہ اختلاف لفظی ہے، حقیقت میں دونوں متفق ہیں، اس لئے ہم اور آپ جہاں تک میں نے سمجھا ہے وہاں تک کہہ رہا ہوں کہ اختلاف لفظی سمجھتا ہوں حقیقت میں اختلاف نہیں ہے، جو حضرات کہتے ہیں کہ طلاق واقع ہوجاتی ہے ان کے نزدیک سکر کی جو تعریف ہے مفتی بہ قول کے مطابق وہ یہ ہے کہ نشہ غالب آجائے، نشہ کی وجہ سے اس کا کلام مخدوش ہوجائے گڈمڈ ہوجائے اور بکواس بکنے لگے اور یہی صاحبین کا قول اور مفتی بہ قول یہی ہے، اس کا مطلب یہ ہوا کہ اس حالت میں طلاق واقع ہوگئی، مناسب بھی ہے کہ طلاق واقع ہو، اس لئے کہ اس حالت میں اس کی عقل باقی ہے اور جب عقل باقی ہے تو احکام کا مکلف ہے، اس کی طلاق واقع ہونی چاہئے، لیکن جب اس مقام تک پہنچ گیا ہے کہ آسمان وزمین کے درمیان تمیز نہیں کرپاتا اور مرد وعورت کے درمیان تمیز نہیں کرپاتا، اپنے بیگانے میں کوئی فرق محسوس نہیں کرتا تو ظاہر ہے کہ ان حضرات کے نزدیک بھی اس کی عقل محفوظ باقی نہیں، لہذا طلاق واقع نہیں ہونی چاہئے، جو حضرات کہتے ہیں کہ طلاق واقع نہیں ہونی چاہئے، جو حضرات کہتے ہیں کہ طلاق واقع نہیں ہوگی ان کی دلیل یہ ہے کہ عقل باقی نہیں ہے اور احکام کا مدار عقل پر ہے، اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ ابتدائی مرحلہ میں ہے وہ سب کچھ جانتا ہے کہ یہ زمین ہے یہ آسمان ہے یہ مرد ہے یہ عورت ہے یہ اپنے ہیں یہ بیگانے ہیں اور طلاق دینا یاد ہے اور کیا کہہ رہا ہے کیا نہیں کہہ رہا ہے اس کو معلوم ہے، اس کا مطلب یہ ہوا کہ اس کی عقل محفوظ ہے اس کی عقل باقی ہے، لہذا جو حضرات عدم وقوع طلاق کے قائل ہیں ان کے نزدیک بھی اس حالت میں طلاق واقع ہوجانی چاہئے، اسی وجہ سے میں نے یہ اپنی رائے بھی دی ہے اور میری رائے بھی آگئی ہے۔

جہاں تک مسئلہ تحقیق کا ہے تو میں اس سلسلہ میں عرض کرنا چاہتا ہوں کہ علامہ شامی نے ابن القیم کے حوالہ سے طلاق غضبان کی تین صورتیں بیان کی ہیں، جیسا کہ حضرت قاضی صاحب نے بیان کیا اس میں ایک وہ صورت جب کہ عقل کھوچکا ہو اور زمین وآسمان کے درمیان تمیز باقی نہ رہ سکے تو ایسی حالت میں اس کو مجنون کا درجہ دیا گیا اور طلاق کے عدم وقوع کا فتوی دیا گیا ہے، جب ہمارے پاس سوال آتا ہے کہ ایک شخص نے حالت غضب میں طلاق دیدی تو ہم یہ جواب لکھتے ہیں کہ حالت غضب میں طلاق پڑجاتی ہے، لہذا اس صورت میں بھی طلاق واقع ہوگئی، البتہ ایک مستفتی سوال بھیجتا ہے کہ میرا غصہ انتہائی درجہ کو پہنچا ہوا تھا مجھ کو پتہ نہیں تھا کہ میں کیا کہہ رہا ہوں کیا نہیں کہہ رہا ہوں، مجھے طلاق دینا یاد نہیں ہے تو ایسی صورت میں طلاق واقع ہوئی یا نہیں ہوئی تو ہم لوگ یہ جواب دیتے ہیں کہ چونکہ جنون کی حد تک اس کا غصہ چڑھا ہوا تھا، اس لئے اس حالت میں اس کی طلاق واقع نہیں ہوئی، اسی طریقہ سے اگر ایک شخص کہتا ہے کہ میں نے طلاق دی طلاق طلاق طلاق، اور وہ کہتا ہے کہ میری نیت ایک طلاق دینے کی تھی دوسری اور تیسری دینے کی نہیں تھی، بلکہ اس سے تاکید میری مراد تھی، تو فقہاء نے یہ صراحت کی ہے کہ دیانۃً ایک طلاق واقع ہوگی دوسری اور تیسری طلاق واقع نہیں ہوگی، جب سوال آجائے دار الافتاء میں تو جواب یہ لکھتے ہیں کہ مکرر طلاق دینے سے بھی طلاق واقع ہوجاتی ہے، البتہ اگر سوال کے ساتھ وہ شخص کہتا ہے کہ میری نیت تاکید کی تھی طلاق دینے کی نہیں تھی مزید تو اس کا جواب ہم لکھتے ہیں کہ دیانۃً ایک طلاق واقع ہوئی دوسری اور تیسری نہیں ہوئی، مفتی دیانت پر فتوی دیتا ہے قضاء پر نہیں، قاضی کا کام تحقیق کرنا تحقیق کرے، اب ہمارے ساتھ مسئلہ آتا

ہے کہ ایک شخص کہتا ہے کہ میں نشہ کی حالت میں تھا اور میرا نشہ اس حد تک پہنچا ہوا تھا کہ مجھے کچھ پتہ نہیں کہ زمین ہے، آسمان ہے مرد وعورت ہیں، اور میری عقل محفوظ نہیں تھی باقی نہیں تھی، اس کو طلاق دینا یاد نہیں ہے، تو میری رائے یہ ہے کہ مفتی یہ جواب لکھے گا کہ اگر تمہارا یہ کہنا صحیح ہے تو طلاق واقع نہیں ہوئی۔

## مولانا اختر امام عادل صاحب

بسم اللہ الرحمن الرحیم، میں دو تین باتوں کی طرف توجہ دلانا چاہتا ہوں، مفتی جنید صاحب نے جو بات فرمائی کہ اختلاف لفظی ہے وہ سمجھ میں نہیں آتی، اختلاف اسی حد کے بارے میں ہے جب انسان کو تمیز ختم ہو جائے آسمان وزمین کے بارے میں یا یہ کہ یہ اس کی چادر ہے یا اُس کی چادر ہے یا اس کا یا اس کا جوتا ہے، عورت ہے کہ مرد ہے تو اختلاف اسی حد کے بارے میں ہے، اسی حد پر جب نشہ پہنچ جائے تب ہی اختلاف ہے، وہ صورت اختلافی ہے ہی نہیں جب انسان کے اندر یہ کیفیت پیدا نہ ہو، دوسری بات یہ میں کہنا چاہتا ہوں کہ غور طلب بات ہے کہ مغلوب العقل کی طلاق کے عدم وقوع پر فقہاء کا اجماع ہے علامہ عینی نے نقل کیا ہے پھر آخر کیا بات تھی کہ یہ اتفاقی بنیاد سامنے رہتے ہوئے جمہور ائمہ وفقہاء نے سکران کی طلاق کو واقع قرار دیا؟ تیسری بات، مسئلہ مجتہد فیہ ہے، مسئلہ افضل غیر افضل کا نہیں، بلکہ حلت وحرمت کا ہے، یعنی عدم وقوع طلاق کا مطلب ہے کہ عورت شوہر کیلئے حلال ہے اور وقوع طلاق کا مطلب ہے کہ عورت حرام ہوگئی، ایسے مواقع پر فقہاء کا عام مزاج یہ ہے کہ احتیاطاً ترجیح حرمت کے پہلو کو دی جاتی ہے، ایک چوتھی بات یہ میرے ذہن میں آرہی ہے کہ مولانا سلطان صاحب نے ایک روایت کا حوالہ دیا تھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: نشہ کا پتہ چلاؤ تا کہ مکلف ہونے نہ ہونے کا فیصلہ ہو، اس طرح کی روایتوں میں غور کا ایک پہلو یہ سمجھ میں آتا ہے کہ ممکن ہے کہ یہ واقعہ اس وقت کا ہو جب کہ شراب کی حرمت نازل نہ ہوئی ہو، جب کہ ہمارا موضوع بحث وہ نشہ ہے جو جائز چیز کے استعمال سے پیدا نہ ہوا ہو۔

## مولانا ابوجندل قاسمی صاحب (دار العلوم ٹانڈہ......)

یہ بات کہی جارہی ہے کہ دلائل سے ہٹ کر واقعات کو دیکھنا چاہئے اور معاشرہ کو، حقیقت بات یہی ہے کہ طلاق سکران کے واقعات بالکل نہ کے درجہ میں ہیں، ہم بھی یہی کام کرتے ہیں، اور فتوی دینے کا کام ہم بھی کرتے ہیں، لیکن ایک فتوی بھی اب تک ایسا نہیں آیا جس میں اس طرح کا سوال کیا گیا ہو، بلکہ لڑائی جھگڑے کے واقعات زیادہ ہیں جب مسئلہ بیوی بچوں کا ہے یا آپ کہہ رہے ہیں کہ دلائل سے ہٹ کر بیوی بچوں کے مسئلہ پر غور کرنا چاہئے تو بیوی بچوں کا مسئلہ اس کے علاوہ دوسری طلاقوں میں جو زیادہ ہے ان میں اہم ہے، اس میں غور وفکر کرنا چاہئے، طلاق سکران جب نہ کے درجہ میں ہے تو اس سلسلہ میں غور وفکر کرنا ہی بے سود ہے۔

## مولانا صباح الدین قاسمی صاحب

بسم اللہ الرحمن الرحیم، میں غور وفکر کرنے کے لئے صرف ایک نکتہ آپ تمام حضرات کے سامنے رکھنا چاہتا ہوں، کیونکہ جو پس منظر ہے جو حالات ہیں اور جس میں غور کرنا ہے وہ سوال یہ ہے کہ طلاق سکران، کیا کوئی ایسی صورت ہے کہ واقع نہ قرار دی جائے اس کو تو ابھی جو دلائل کا موازنہ ہوا ہے اس میں قرآن وسنت اور پھر اقوال صحابہ اور اس کے بعد قیاسی دلائل پر بات آکر رکی ہے، قیاسی دلائل کے سلسلہ میں وقوع طلاق کے حق میں یہ سوال اٹھایا گیا اور اس سوال کی تائید حاصل کی گئی کہ گویا عدم طلاق ہوا اس سے، وہ سوال یہ اٹھایا گیا ہے کہ کیا نشہ کی حالت میں اور جو جرائم ہوتے ہیں یا اور جو عقود وغیرہ کوئی سکران کرتا ہے تو شریعت اس کو معتبر قرار دیتی ہے یا نہیں، میں یہ سوال رکھنا چاہتا تھا لیکن مفتی نسیم صاحب نے یہ بات ایک قول سے واضح بھی کی کہ امام لیث کا یہ قول ہے کہ وہ اس کو معتبر قرار نہیں دیتے عقود وغیرہ کو یہ تو بہت اچھی بات ہے جو واضح ہوگئی بات، میں اس سلسلہ میں یہ بات کہنا چاہ رہا تھا کہ ایک چیز اور جس پر غور کرنا چاہئے وہ یہ کہ انتہائی نشہ کی حالت میں جس کی تعریف ابھی کی گئی ہے مفتی زید صاحب نے کی تو کیا انسان جو جرائم کرتا ہے تو جرائم دو طرح کے ہو سکتے ہیں ایک قولی اور ایک فعلی تو کیا انسان نشہ کی حالت میں کوئی جسمانی جرم بھی کرتا ہے، سوال یہ اٹھایا گیا تھا کہ اگر کوئی شرابی مدہوش شخص اگر قتل کرے تو کیا شریعت اس پر حد قتل نافذ کرے گی تو میرا خیال یہ ہے کہ یہ سوچنے کی چیز ہے کہ کیا نشہ کی حالت میں کوئی قتل بھی کر سکتا ہے یا نہیں، میں اس سلسلہ میں تین باتیں غور کے لئے رکھ رہا ہوں وہ یہ کہ قرآن میں جب ذکر کیا گیا ہے اور جس سیاق میں ''حتی تعلموا ما تقولون، لا تقربوا الصلوۃ'' والی تو اس میں جو جرم ہے وہ قولی جرم ہے، ''حتی تعلموا ما تقولون''، قول کی بات ہے، اور وہ جو حدیث کا حوالہ دیا گیا ہے کہ جس میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک زانی کے ساتھ فرمایا تھا کہ اس کو دیکھو وہ بھی اصل میں قولی بات ہے، اور تیسری بات وہ کہ جب حد شرب، حد شرب خمر کی بات آئی تو حضرت علیؓ کے بارے میں منقول ہے کہ انہوں نے حد قذف سے اس کو مشابہت دی، اور قذف بھی ایک قولی جرم ہے اور وہ جو ایک بات آئی ہے کہ معاملات اور بیوع اگر سکران کی طرف سے ہوں تو اس سلسلہ میں بھی بات یہ ہے کہ اگر

کوئی شخص سکران سے کوئی بیع کر بیٹھتا ہے تو اس میں دوسرے فریق کی غلطی ہے کہ وہ سکران سے کیوں آخر بیع کر رہا ہے، میں یہ کہنا چاہتا تھا کہ جتنی بھی مثالیں وہ سب یہ بتا رہی ہیں کہ جو شخص نشہ میں ہوتا ہے وہ جو جرم کرتا ہے وہ سب قولی نوعیت کے ہیں اور یہاں جو زیر بحث ہے طلاق، طلاق بھی قولی نوعیت کی بات ہے، اس سلسلہ میں یہ سوال اٹھانا کہ کیا اس قولی نوعیت کے جرم میں جو شرابی کر بیٹھتا ہے اس میں شریعت اس کو معتبر مانتی ہے یا نہیں تین جگہوں پر یہ معلوم ہوا کہ اس کو معتبر مانتی ہے، ایک نماز کے معاملہ میں جو قولی بات ہے، ایک اس حدیث کے واقعہ میں جس میں پوچھا گیا تھا زانی کے بارے میں، اور ایک قذف کے معاملہ میں غور کرنا چاہئے کہ آیا یہ نکتہ بھی کارآمد ہے۔

## مولانا ضمیر احمد صاحب (مظاہر علوم وقف)

بسم اللہ الرحمن الرحیم، کافی دیر سے طلاق سکران کے سلسلہ میں یہ بات کہی جارہی ہے کہ اس کا وقوع آج کل زیادہ ہے اور یہ مشکل مسئلہ بن کر رہ گیا ہے تو سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ آخر اس مشکل کا معیار کیا ہے، ظاہر بات ہے کہ یہاں پر ہندوستان کے مرکزی دارالافتاؤں کے ذمہ دار موجود ہیں اور ان سے جو فتاوی کی تعداد معلوم کی گئی ہے، مظاہر علوم ہے، دار العلوم ہے، ندوہ ہے تو ان حضرات نے بتلایا ہے جیسا کہ ابھی مفتی راشد صاحب نے بتلایا کہ وہاں یہ معلومات حاصل ہوئی ہیں کہ صرف ایک فیصد اس کا تناسب رہا ہے، ظاہری بات ہے کہ جب ننانوے فیصد دوسرے اسباب کی بنیاد پر طلاق ہوگی اور ایک فیصد صرف سکران کی وجہ سے طلاق ہوگی تو اس کو مشکل کا معیار قرار نہیں دیا جاسکتا، دوسری بات یہ کہنا کہ دلائل کو چھوڑو، کیوں صاحب دلائل کو کیوں چھوڑا جائے، فقہ تو نام ہی اس کا ہے کہ دلائل سے بحث کی جائے، قرآن کریم میں اللہ رب العالمین نے ''الطلاق مرتان'' فرمایا ہے تو اس میں کوئی استثناء نہیں کیا گیا، ہاں استثناء اگر چہ وہ ضعیف حدیث سے کیا گیا ہے، ''كل طلاق جائز إلا طلاق المعتوه المغلوب على عقله'' اور امام ترمذی علیہ الرحمہ نے اس کے اوپر حکم لگایا'' وقال: هذا حديث لانعرفه مرفوعاً إلا من حديث عطاء بن عجلان'' ٹھیک ہے ایک ہی طریق سے اور وہ بھی جو ضعیف طریق ہے اس کو مرفوع قرار دیا گیا ہے، لیکن علی قاری علیہ الرحمۃ نے شرح نقایہ میں لکھا ہے: ''ولا يقطع أن كونه ضعيفاً عنده لايستلزم ضعفه عند غيره بل به''، تو معلوم ہوا کہ قرآن کریم میں جو ''الطلاق مرتان''، فرمایا گیا ہے وہ اصل دلیل ہے طلاق کی، اور جو اس سے استثناء حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے گو وہ روایت ضعیف ہے صرف استثناء طلاق معتوہ مغلوب العقل کا کیا گیا ہے، یہ بات بھی پیش نظر رہے، دوسری بات یہ ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں طلاق اس قدر کثرت کے ساتھ استعمال ہوتی تھی کہ صحابہ کرامؓ کے ابتدائی دور میں پائے جاتے تھے لیکن حضور صلی اللہ علیہ وسلم وہ روایت جو ضعف کے درجہ میں ہے یا ایک ہی طریق سے نقل اس میں صرف معتوہ اور مغلوب العقل کی طلاق کو مستثنیٰ قرار دیا گیا ہے، اور ایک بات یہ ہے کہ جب سکران اپنا استفتاء پیش کرتا ہے تو اس کو یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ میں نے کتنی مرتبہ طلاق دی ہے اور اس کا اس بات کی وضاحت کر دینا کہ اس نے کتنی طلاق دی ہے قوی دلیل ہے اس بات کی کہ اس کی طلاق واقع ہوجائے گی۔

## قاضی مجاہد الاسلام صاحب

بات یہ نہیں کہی جارہی ہے کہ دلائل کو چھوڑ دیجئے، بات یہ کہی جارہی ہے کہ یہ سوال قدیم ہے صورت حال کوئی نہیں ہے، لیکن جو حالات ہمارے معاشرے کے ہیں ان کو سامنے رکھتے ہوئے دلائل سے قطع نظر، دلائل کی صحت وقوت اپنی جگہ پر، حالات کے پیش نظر آیا کوئی گنجائش سمجھ میں آتی ہے، اس کی وضاحت کیجئے، یہ بات کہی جارہی ہے۔

## مولانا زبیر احمد صاحب قاسمی

طلاق بحالت نشہ واقع ہونا یہ ہمارا معروف مطلب ہے سوال تو یہ نہیں ہے، مسئلہ یہ ہے ہمارے یہاں کہ عورت کی حالت...... وقوع طلاق کے حکم کے نتیجہ میں معاشرہ کے اندر اکثر گویا مظلومانہ ہوجاتی ہے یا نہیں ہوتی ہے یہی دو سوال ہے، بعض لوگوں کو احساس ہے کہ واقعہ ایسا ہی ہے، اکثر عورت بڑی مظلوم بن جاتی ہے اس کی زندگی دشوار گزرتی ہے، لیکن ہمارے ذہن میں اب ایک بات قاضی عبدالجلیل صاحب کی ایک رائے سے پیدا ہوئی کہ اگر ہم عدم وقوع طلاق کا فیصلہ کرتے ہیں تو بلاشبہ ایسی عورتوں کے حق شاید یہ فیصلہ مفید ہو، لیکن ہمارے معاشرہ میں ایسی بھی عورتیں ہیں جو یقیناً کسی شوہر شرابی سے چھٹکارا کو ہی اپنے لئے بہتر سمجھتی ہے، اس کے لئے کیا حل ہوگا، ہمارے ذہن میں یہ بات آتی ہے کہ واقعہ اکثر کیا ہے، ایک ہے مثلاً ضرر اخف اور اشد، اگر اکثریت واقعہ کے اعتبار سے ایسی عورتوں کی ہو کہ ایسے مظالم سے چھٹکارا پانے میں ہی اس کا خیر ہے تو اس کی رعایت ہونی چاہئے جو ہمارا مطلب تھا پہلے سے، لیکن آج اگر معاشرہ کی بری

حالت کے نتیجہ میں اکثریت عورتوں کی وہی ہوگئی ہے اگر ان کے شوہر کے حالت نشہ کی طلاق کے وقوع کا ہم فیصلہ کرتے ہیں اکثریت ایسی عورتوں کی نکلتی ہے جن کی زندگی دشوار گزرتی ہے تو میرے خیال میں اکثریت کا جائزہ لے کر کے عدم وقوع کا فیصلہ کیا جاسکتا ہے۔

## مفتی محمد زید صاحب (جامعہ عربیہ ہتھوڑہ)

بسم اللہ الرحمن الرحیم، فقہاء احناف نے دلائل کی روشنی میں طلاق سکران کے وقوع ہی کو صراحتاً ترجیح دی ہے، جہاں تک زجر و توبیخ اور سزا کا تعلق ہے جس کو بعض فقہاء نے ذکر کیا ہے تو یہ اصل مسئلہ کی علت نہیں، بلکہ حکمت ہے، اور حکم کا مدار علت پر ہوتا ہے نہ کہ حکمت پر، لہٰذا حکمت یعنی زجر و توبیخ کے فقدان سے بھی حکم پر اثر نہ پڑے گا، کیونکہ مسئلہ کے اصل دلائل کتاب وسنت اور آثار ہیں جس کو صاحب ہدایہ نے تفصیل سے ذکر کیا ہے، جہاں تک تعلق ضرورت اعذار، حالات کا ہے، جس کی کچھ تفصیل الحیلۃ الناجزہ وغیرہ میں موجود ہے تو اس وقت ایسے حالات نہیں جس کی بناء پر اس مسئلہ میں فقہاء کی توجیہی اور مفتی بہ قول سے غیر مفتی بہ کی طرف عدول کیا جائے۔

## مولانا ظفر عالم صاحب ندوی (دار العلوم ندوۃ العلماء)

ہمیں جو باتیں عرض کرنی تھیں ہمارے چند دوستوں نے کہہ دی ہیں، البتہ ایک دو باتیں مزید یہ کہنی ہے کہ ابھی دوران مناقشہ طلاق کی جو دیگر وجوہات بیان کی گئی ہیں، بلاشبہ یہ درست ہیں تاہم طلاق جن وجوہات کی بناء پر ہوتی ہے ہمارے ہندوستانی ماحول میں یقیناً اس سے سنگین مسائل پیدا ہوتے ہیں اس لئے ہمارے علماء کی ذمہ داری ہے کہ ان سنگین مسائل ومشکلات سے بچنے کیلئے طلاق کی تمام وجوہات واسباب کو دور کرنے کی کوشش کریں، لیکن ساتھ ساتھ سکران کی طلاق سے جو مشکلات پیدا ہوتی ہیں ان کو عدم وقوع قرار دے کر دور کردی جائیں۔ دوسری بات یہ کہنی ہے کہ کسی فیصلے کے لینے پر جو خدشات ظاہر کئے جارہے ہیں، میرے خیال میں خدشات وخطرات سے بالاتر ہو کر اصلاً روح شریعت اور بنیاد پر نظر رکھ کر فیصلہ کرلیا جائے، اور جو خدشات ظاہر کئے جارہے ہیں وہ انشاء اللہ خود بخود دور ہوجائیں گے۔

## مولانا نذیر احمد صاحب کشمیری

سکران کی طلاق کے وقوع کے قول کو چھوڑ کر عدم وقوع کے قول کو اختیار کرنے کا محرک، یا تو دلائل ہوسکتے ہیں یا حالات، دلائل سے بحث نہ کرنے کی بات باربار کہی گئی، اب رہے حالات، حالات کا تعین دار الافتاؤں میں آنے والے فتاوی سے ہوسکتا ہے، لیکن اب تک کسی بھی دار الافتاء سے یہ بات نہیں کہی گئی کہ پچاس فیصد بھی طلاق سکران کے واقعات پائے جارہے ہیں، میں کشمیر میں کام کرتا ہوں، دس پندرہ سال سے وہاں کرتا رہا ہوں اب تک ایک فیصد بھی نشہ کی حالت کے طلاق کا واقعہ ہمارے سامنے نہیں آیا، اس لئے اس معمول بہ اور مفتی بہ قول کو چھوڑ کر دوسرا قول اختیار کرنا تبھی بہتر ہوگا جب رفع ضرر کی ضرورت پیش آئے اور رفع ضرر کی ضرورت تب ثابت ہوگی جب اس کا تناسب تقریباً نصف یا اس سے زائد ہو، اور جب یہ ثابت نہیں ہو پارہا ہے کہ سکران کی طلاق کے واقعات نصف درجہ میں یا اس سے کچھ زائد ہوں تو گویا ضرورت کا تحقق نہیں ہوا اور جب ضرورت کا تحقق نہیں ہو رہا ہے تو پھر معمول بہ اور مفتی بہ قول کو چھوڑ کر غیر مفتی بہ قول کو اختیار کرنا غالباً بہتر نہ ہوگا۔

## قاضی مجاہد الاسلام صاحب

میں مولانا جنید صاحب سے گزارش کروں گا کہ امارت شرعیہ بہار، اڑیسہ کا جو دار الافتاء ہے اس کا اوسط یا دار القضاء قاضی عبد الجلیل صاحب تشریف رکھتے ہیں، بیان کریں۔

## مفتی جنید عالم صاحب

تقریباً پندرہ بیس فیصد ہے، دار الافتاء امارت شرعیہ میں تقریباً پندرہ بیس فیصد ہے، لیکن میں ایک بات بتادوں کہ عام طور سے نشہ کی حالت میں طلاق دینے والے ہمیشہ طلاق دیتے رہتے ہیں اس لئے وہ فتوی بھی نہیں پوچھتے، طلاق دیدی رکھ لی، عام طور سے دار الافتاء میں وہ آتے بھی نہیں، طلاق چونکہ عام معمول ہوتا ہے طلاق دی رکھ لی طلاق دی رکھ لی۔

## مولانا شفیق احمد صاحب

عام طور پر یہ بات مشہور ہے کہ نشہ کی طلاق واقع ہوتی ہے، اس لئے لوگ دارالافتاء کی طرف کم رجوع کرتے ہیں، وہیں مقامی علماء سے پوچھ لیتے ہیں اور وہ پریشانی بہرحال قائم ہوجاتی ہے معاشرہ میں۔

## قاضی مجاہد الاسلام صاحب

قاضی عبدالجلیل صاحب وضاحت فرمائیں۔

ہم لوگوں کے دارالافتاء میں تو وہ عورتیں آتی ہیں جو ظالم شوہروں سے نجات حاصل کرنا چاہتی ہیں، ہمارے یہاں فتوی پوچھنے کیلئے کوئی نہیں آتی۔ اس لئے استفتاء کا اوسط کیا ہے وہ میں نہیں بتاسکتا۔

## مولانا اسلم قاسمی صاحب (جامع العلوم بالا پورا پولہ)

میں عرض کرنا یہ چاہتا ہوں کہ جو حضرات عورتوں کی ہمدردی میں بات کررہے ہیں تو ان کی ہمدردی میں سے کتنا اچھا ہوتا کہ میراث میں سے حصہ دلایا جائے اس موضوع سے ان کا حل نکل سکتا تھا باقی جب یہ معلوم ہوجائے گا کہ نشہ کی حالت میں طلاق واقع نہیں ہوتی ہے تو مفتیوں سے کوئی فتوی نہیں پوچھے گا خود ہی فتوی دے لیگی یہ سمجھ لیجئے۔

## مولانا یعقوب صاحب قاسمی (زید پور بارہ بنکی)

بسم اللہ الرحمن الرحیم، محترم حضرات! طلاق کی شرح فیصد کے سلسلہ میں سوال کیا گیا کس علاقے میں کتنی طلاقیں واقع ہوتی ہیں کس اعتبار سے، نشہ کے لحاظ سے، تو ہمارے یہاں ''جامعہ امداد العلوم زید پور'' کے اندر جو دارالافتاء ہے وہاں پر طلاق کے سلسلہ میں جو مسائل آتے ہیں تو منشیات کے استعمال کرنے کے سلسلے میں آتے ہیں، وہاں پر منشیات کا استعمال عام ہے، بہت سے لوگ جو ہیں وہ گانجا پیتے ہیں حشیش پیتے ہیں افیون کا استعمال کرتے ہیں، کوکین کا استعمال کرتے ہیں اور رات کے وقت اپنے گھروں پر جاتے ہیں اور اپنی بیوی کو طلاق دے دیتے ہیں اس کے بعد وہ پھر مدرسہ آتے ہیں دارالافتاء طلاق کے سلسلہ میں فتوی کے سلسلہ میں، تو بہر کیف ان کو عام طور سے لوگ اس مسئلہ کو معلوم کرنے کے بعد گھر جاتے ہیں اور چھپا لیتے ہیں اور جس طرح سے پہلے وہ آپس میں ازدواجی زندگی گزارتے تھے ویسے اپنی ازدواجی زندگی گزارتے ہیں تو اگر ہم طلاق منشیات کے استعمال کرنے سے چاہے وہ شراب ہو یا کوکین ہو، حشیش ہو اس کے استعمال کرنے کے بعد اگر کوئی طلاق دیتا ہے اور اس طلاق کو ہم واقع قرار دے دیتے ہیں تو ظاہر بات ہے وہ لوگ جو طلاق کو چھپا لیتے ہیں اور آپس میں ازدواجی زندگی گزارتے ہیں تو ظاہر بات ہے وہ زانی زانیہ ہونگے تو اس کا گناہ کس کے سر ہوگا؟۔

دوسری بات یہ کہ ابھی ایک صاحب نے اپنی رائے کے اظہار میں یہ کہا کہ طلاق کو واقع قرار نہ دیا جائے، بلکہ نکاح ثانی کو لازم قرار دیا جائے، میرے خیال میں یہ فضول چیز ہے، ایک صاحب نے کہا کہ اگر طلاق کو واقع قرار دیا جائے تو جرائم کے اندر اضافہ ہوگا، میرے خیال سے جرائم کو روکنے کے واسطے بہت سے ذرائع ہیں ان کا استعمال کیا جائے انشاء اللہ جرائم کے اندر کمی آسکتی ہے، اور بہت سی چیزیں ایسی ہیں جو دلائل آچکے ہیں طلاق کے وقوع اور عدم وقوع کے سلسلہ میں، میرا خیال یہ ہے کہ ایسی طلاق کو معاشرہ کی بگڑتے ہوئے حالات کے پیش نظر آجکل موجودہ دور میں اس طلاق کو واقع قرار نہ دیا جائے اور آجکل کے بگڑتے ہوئے معاشرہ کے پیش نظر امام طحاویؒ، امام زفرؒ، شیخ ابوالحسن کرخیؒ اور دیگر صحابہ کے اقوال پر عمل کیا جائے یہی بات اچھی ہوگی کہ طلاق کو واقع قرار نہ دیا جائے۔

## مفتی سعید الرحمن صاحب (ممبئی)

میری ایکک گزارش تھی مولانا سے کہ اس وقت جو مقالات کی تلخیص پیش کی گئی تھی اس میں دو تہائی ایک طرف اور ایک تہائی ایک طرف کہا گیا تھا، لیکن اس وقت بحث سے اندازہ ہوتا ہے کہ معاملہ برعکس ہوگیا ہے، اس لئے اس پر دوبارہ غور کرلیا جائے، دوسرے جو مولانا نے ''کل طلاق جائز'' والی روایت پیش کی اس میں مستثنی منہ اور مستثنی کے اندر جو افراد ہیں اگر اس پر غور کیا جائے تو خود وہ حدیث دلیل ہے طلاق سکران کے واقع ہونے کے لئے۔

## مولانا عبید اللہ اسعدی صاحب

میں پہلا سوال یہ کرتا ہوں مفتی سعید صاحب سے کیا ان کا جواب اکیڈمی کو موصول ہو گیا تھا آپ نے جواب بھیجا تھا اس مسئلہ کے بارے میں۔

اصل مسئلہ یہ ہوتا ہے کہ دشواری پیش آتی ہے یعنی اکیڈمی کے پاس جو مقالات پہنچیں گے بہر حال اسی کی روشنی میں تلخیص تیار ہوگی، یہ شکایت ہم کو رہی ہے پہلے بھی اور ہم عرض کرتے رہے ہیں کہ اگر ہمارے اصحاب افتاء جو اپنی جگہ بہت مصروف ان کے بہت اہم مشاغل ہیں اتنا تھوڑی زحمت کر لیں کہ جو وقت دیا گیا ہے جواب دینے کا، جو کئی مہینہ کا ٹائم ہوتا ہے ایک دو روز کا نہیں ہوتا، وقت نکال کر اپنی رائے کم سے کم بھیج دیا کریں وقت کے اندر، تو اس میں بڑی آسانی ہوگی، ظاہر بات ہے کہ جب آپ کی رائے یہاں نہیں پہنچے گی بہت سے حضرات ایسے ہیں تو پھر یہاں گفتگو اور مسئلہ شروع ہوگا، بہر حال میں سمجھتا ہوں کہ جو گفتگو ہمارے سامنے آئی ہے مختلف حضرات کی، تو دونوں موقف اس مسئلہ میں ہیں پہلے سے چلے آرہے ہیں ان تمام کا احاطہ بڑی حد تک ہو گیا ہے، اصل مسئلہ یہی ہے کہ کیا واقعی اس وقت ہمارے معاشرہ کا کوئی اہم مسئلہ ہے کیا واقعی نشہ کی طلاق کی شرح اچھی خاصی ہے؟ اگر ایک فیصد دو فیصد کی بات ہے تو شاید اتنا اہم مسئلہ نہ ہو، لیکن اگر مسئلہ پندرہ اور بیس فیصد تک کا ہے تو ہمارے لئے یہ بات بہت قابل غور ہے، اس لئے اس سلسلہ میں بہر حال کمیٹی جو بنائے جائے گی وہ اس بات کو اپنے سامنے رکھے کہ اب تک جو آراء کا اظہار ہوا ہے اور تجزیہ کا اظہار ہوا ہے، اس سے بات مختلف معلوم ہوتی ہے، کچھ علاقوں میں میرے خیال سے رواج زیادہ ہوگا وہاں نشہ کی طلاق کی شرح زیادہ ہے اور کچھ علاقوں میں نشہ کا استعمال کم سے کم ہے الحمد للہ، خوشی کی بات ہے وہاں نشہ کی طلاق کی شرح بہت کم ہے، تو بہر حال، بہت سے حضرات میرے خیال سے باقی ہیں ابھی اور موضوع ایسا ہے کہ جس میں آپ حضرات بولیں جو آپ کو بولنا چاہئے۔ لیکن یہ میں درخواست پھر کروں گا آپ حضرات سے کہ جو باتیں بار بار کہی جا چکی ہیں، عرض میں آچکی ہیں کسی اور نے کہہ دی ہے، یعنی ہماری بات کی ترجمانی ہو چکی ہے کسی اور کی زبان سے تو اس کا اعادہ اور تکرار نہ کریں، ہاں کوئی اہم نکتہ ایسا ہو جس کی وضاحت ضروری ہے اور کوئی نیا اضافہ کریں ہمارے علم میں جس سے کمیٹی کو روشنی ملے اپنی تجاویز کی ترتیب میں تو بہتر رہے گا (عتیق بستوی)۔

## مولانا جمیل احمد نذیری

پہلی بات تو یہ ہے کہ یہ جو اوسط پوچھا گیا تھا میں بھی اپنا تجربہ بتا دوں تقریباً اٹھارہ سالوں سے مجموعی اعتبار سے میں فتوی نویسی سے منسلک ہوں اور میرا خیال ہے کہ بارہ تیرہ سے زیادہ نشہ کی طلاق کے واقعات میرے سامنے نہیں آئے اور مجھ کو تو اندازہ ہوتا ہے کہ ایک فیصد بھی نہیں ہے، جو مجھ سے متعلق معاملہ ہے اس میں میں بتاؤں میرا تجربہ کہ میرے پاس نشہ کی طلاقوں کے واقعات ایک فیصد بھی نہیں آئے ہیں، دوسری بات میں یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ ابھی جو مناقشہ ہوا ہے نشہ کی طلاق کے سلسلہ میں تو میں نے یہ لکھا تھا کہ موجودہ حالات کے تحت، یعنی دلائل میں محاکمہ کئے بغیر میں مصالح کے تحت تو یہ لکھا تھا کہ طلاق کے عدم وقوع کی بات میں نے لکھی تھی، لیکن موجودہ حالات کے پس منظر میں جو مناقشہ ہوا ہے، مباحثہ ہوا ہے اس سے میرے رجحان میں تبدیلی آئی ہے اور میرا ذہن اب یہ بنا ہے کہ نشہ کی طلاق کو واقع ہو جانا چاہئے اور اگر کچھ کیا بھی جائے تو ایک دم آخری سطح جبکہ نشہ والے کو یہ بھی نہ پتہ چلے کہ میں نالی میں گرا ہوں یا بستر پر بیٹھا ہوا ہوں اور میں نجاست کھا رہا ہوں کہ حلوہ کھا رہا ہوں، اگر اس حد تک وہ پہنچ جاتا ہے تو یہ قول اختیار کیا جا سکتا ہے۔

## قاضی مجاہد الاسلام قاسمی صاحب

بڑی اچھی بات ہے مولانا جمیل احمد نذیری صاحب نے فرمایا یعنی یہ بات طے ہے کہ ہم نے کوئی رائے طے کر لی ہو اور اس کے لئے ہم اصرار کریں خواہ مخواہ یہ مسئلہ نہیں ہے، بلکہ حالات کیا ہیں، صورت حال کیا ہے، اس کا تجزیہ کرنے کے بعد ہم کوئی رائے قائم کرتے ہیں اور اگر ہم کو معلوم ہوا کہ ہمارا تجزیہ صحیح نہیں تھا حالات یہ نہیں ہیں تو ہم رائے دوسری تبدیل کر لیتے ہیں، علماء کا یہ شعار رہا ہے، حضرت تھانویؒ کے یہاں یہ سلسلہ تھا، مستقل ترجیح الراجح کا، بہت سے مسائل میں انہوں نے فتوی دیا، پھر بعض حضرات کے توجہ دلانے سے کہیں انہوں نے رجوع کیا حالات کی اطلاع ملنے پر یا دلائل کی بنیاد پر یہ اہل علم کی ایک خاص علامت رہی، ایسا انشاء اللہ فقہ اکیڈمی میں بھی ہوگا اور ہمیشہ ہوتا رہے گا، اب میں سمجھتا ہوں کہ مزید لمبی بحث کرنے کے بجائے صدر اجلاس حضرت مولانا برہان الدین سنبھلی تشریف فرما ہیں اور مولانا نے فقہ میں بڑا کارنامہ انجام دیا ہے اور بڑا کام کیا ہے بورڈ کے زیر سایہ، میں ان سے درخواست کرتا ہوں کہ وہ اپنے کلمات سے ہم لوگوں کو مستفید فرمائیں۔

☆☆☆

علم اسلام کے اکابر علمائے کرام کے جدید فقہی مسائل پر مقالہ جات اور مناقشات کا مجموعہ نئی ترتیب کے ساتھ

سلسلہ
جدید فقہی مباحث

# غیر مسلم ممالک میں عدالتوں کی طلاق

یعنی جن ممالک میں مسلمان اقلیت میں ہیں، اگر وہاں غیر مسلم جج وقوع طلاق کا فیصلہ کریں تو کن صورتوں میں ان کا فیصلہ شرعاً معتبر ہوگا، اور کن صورتوں میں نہیں ہوگا؟ اس مسئلہ پر تفصیلی مقالات اور اہل علم کے مناقشات کا مجموعہ

تحقیقاتِ اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا

زیر سرپرستی
حضرت مولانا مجاہد الاسلام قاسمی
حضرت مولانا خالد سیف اللہ رحمانی دامت برکاتہم


دارالاشاعت
اُردو بازار ○ ایم اے جناح روڈ ○ کراچی پاکستان

# ابتدائیہ

اس وقت دنیا میں مسلمانوں کی تقریباً نصف آبادی مختلف اسباب کے تحت غیر مسلم ممالک میں آباد ہے، وہاں انہیں بعض ایسے مسائل درپیش ہیں جن سے عالم اسلام میں بسنے والے مسلمان دوچار نہیں ہیں، ان ہی میں ایک اہم مسئلہ عدالت کے ذریعہ حاصل کی جانے والی طلاق ہے، عدالت کی طرف سے فسخ نکاح کا فیصلہ اس بنیاد پر ہوتا ہے کہ قاضی کو عام مسلمانوں پر ولایت حاصل ہے، دوسری طرف یہ بھی قریب قریب متفق علیہ مسئلہ ہے کہ غیر مسلم کو مسلمانوں پر ولایت حاصل نہیں ہوسکتی اور وہ شرعاً قاضی نہیں ہوسکتا، اس کا لازمی نتیجہ یہ ہے کہ غیر مسلم جج اگر کسی مسلمان عورت کو طلاق دے بھی دے اور فسخ نکاح کا فیصلہ کر بھی دے تب بھی شرعاً طلاق واقع نہیں ہوتی اور اس عورت کے لئے اس فیصلہ کی بنیاد پر دوسرا نکاح کرنا جائز نہیں، لیکن جن ملکوں میں مسلم پرسنل لا نافذ نہیں ہے اور مرد کو خود طلاق دینے کا اختیار نہیں بلکہ قانوناً عدالتیں ہی طلاق دینے کی مجاز ہیں وہاں بعض دفعہ طلاق دینے کے لئے خود مرد رجوع کرتا ہے، بعض اوقات طلاق پر مرد سے دستخط حاصل کیا جاتا ہے، بعض دفعہ عورت طلاق کا مطالبہ کرتی ہے اور مرد عدالت سے کہتا ہے کہ وہ جو چاہے فیصلہ کردے، ایسی صورتوں میں کیا عدالت کو شوہر کا وکیل تصور کیا جاسکتا ہے اور یہ طلاق شوہر کی طرف سے مانی جاسکتی ہے؟ اس پہلو پر غور کرنے کے لئے اکیڈمی نے اپنے انیسویں فقہی سمینار میں علماء کو دعوت دی۔

موضوع پر بڑے اہم مقالات بھی پیش کئے گئے، تفصیلی تبادلہ خیال بھی ہوا اور مختلف نقاط نظر سامنے آئے، لیکن بالآخر جن نکات پر اتفاق رائے ہوا وہ تجاویز کی صورت میں اس مجموعہ کا حصہ ہے، اس حقیر کا خیال ہے کہ اردو زبان میں اس موضوع پر غالباً پہلی بار اتنی تفصیل کے ساتھ بحث کی گئی ہے اور مسئلہ کے تمام پہلوؤں کو قرآن وحدیث اور فقہاء کے اجتہادات کی روشنی میں پیش کیا گیا ہے، چنانچہ عزیزی مولانا محمد سراج الدین قاسمی رفیق شعبہ علمی نے ان مناقشات اور مقالات کا مجموعہ مرتب کیا ہے، جو اس وقت قارئین کے سامنے ہے، اللہ تعالیٰ کا شکر واحسان ہے کہ اکیڈمی کی خدمات میں تسلسل قائم ہے اور فکر ونظر کا یہ قافلہ اپنی منزل کی طرف رواں دواں ہے۔

واللہ المستعان

خالد سیف اللہ رحمانی

(جنرل سکریٹری اسلامک فقہ اکیڈمی، انڈیا)

۱۶ر صفر ۱۴۳۲ھ

۲۱ر جنوری ۲۰۱۱ء

# پہلا باب: تمہیدی امور

## اکیڈمی کا فیصلہ:

## غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق

مجمع الفقہ الاسلامی الہند (اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا) کا انیسواں سمینار صوبہ گجرات کے ضلع بھروچ کے معروف علمی ادارہ ''جامع مظہر سعادت ہانسوٹ'' میں ۲۷ تا ۳۰ صفر المظفر ۱۴۳۱ھ مطابق ۱۲ تا ۱۵ فروری ۲۰۱۰ء بروز جمعہ تا دوشنبہ منعقد ہوا۔

اس سمینار میں ملک کے تمام صوبہ جات کے ممتاز علماء، اور مرکزی اداروں کے نمائندوں کی بڑی تعداد نے شرکت کی، بیرون ملک سے بھی بہت سے علماء کی شرکت رہی، امریکہ، کناڈا، برطانیہ، جنوبی افریقہ کے علاوہ نیپال وایران نیز قطر سے وہاں کے معروف عالم ومحقق شیخ علی محی الدین قرہ داغی، اور مصر سے دار الافتاء مصریہ کے نمائندہ ونائب مفتی شیخ احمد ممدوح سعد نے بھی شرکت کی۔

اس سمینار میں پانچ موضوعات میں سے ایک موضوع ''غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق'' کے لئے درج ذیل تجاویز پاس کی گئیں:

۱- غیر مسلم ممالک کی عدالت کا جج اگر مسلمان ہو اور وہ فیصلہ کرتے وقت شرعی ضوابط کو ملحوظ رکھتا ہے تو اسے مسلم حاکم کے قائم مقام تسلیم کرتے ہوئے فسخ نکاح کے سلسلہ میں اس کا فیصلہ معتبر ہوگا۔

۲- جن غیر مسلم ممالک میں حکومت کی طرف سے مسلمانوں کے لئے شرعی اصولوں کے مطابق قضاء کا نظام قائم نہیں ہے، وہاں کے مسلمانوں پر واجب ہے کہ ارباب حل وعقد کے مشورے سے دار القضاء، شرعی پنچایت یا ان جیسے ادارے قائم کریں اور اپنے نزاعات ومعاملات میں ان ہی کی طرف رجوع کریں۔

۳- طلاق چونکہ ابغض المباحات ہے، اس لئے اسے اختیار کرنے سے پہلے پورے طور پر مصالحت اور نباہ کی صورت نکالنی چاہئے اور حتی الامکان طلاق وخلع سے بچنے کی کوشش کی جانی چاہئے۔

۴- غیر مسلم ممالک کی عدالت میں شوہر قانونی مجبوری کے تحت غیر مسلم جج کو درخواست دیتا ہے کہ میرا رشتۂ نکاح ختم کردیا جائے اور جج تفریق کا فیصلہ کرتا ہے، تو جج کے فیصلہ تفریق کو طلاق بائن مانا جائے گا؛ البتہ بہتر ہے کہ عدالت کے فیصلہ کے بعد شوہر اپنی زبان سے بھی الفاظ طلاق کہہ دے۔

۵- اگر غیر مسلم ممالک کی عدالت میں غیر مسلم جج کے سامنے عورت رشتۂ ازدواج کو ختم کرنے کے لئے درخواست دیتی ہے اور غیر مسلم جج اس کی درخواست پر شوہر کی اجازت سے تفریق کا فیصلہ کرتا ہے تو معتبر ہے، ورنہ یہ تفریق شرعاً معتبر نہیں ہوگی، ایسی صورت میں عورت یا تو شوہر سے خلع حاصل کرے یا دار القضاء وشرعی پنچایت کے ذریعہ نکاح فسخ کرائے۔

☆☆☆

**سوالنامہ:**

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق

شریعت اسلامیہ نے رشتۂ نکاح کو ختم کرنے کا حق شوہر کو ہی دیا ہے، شوہر کے ماسوا کسی کو یہ حق شوہر کی طرف سے اس کی نیابت میں ہی حاصل ہوتا ہے، یہ نیابت وکیل کی بھی ہوتی ہے، اور کبھی حاکم وحکم کو بھی حاصل ہوتی ہے اور اس صورت میں وکیل یا حاکم وحکم کی طرف سے رشتۂ نکاح کو ختم کیا جاتا ہے۔

البتہ حاکم کی طرف سے علیحدگی کے فیصلے میں کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ شوہر موجود نہیں ہوتا یا شوہر راضی نہیں ہوتا پھر بھی حاکم ایسے فیصلے پر مجبور ہوتا ہے۔

حاکم اگر مسلمان ہے خواہ قاضی شرعی ہو یا امیر تو اس کے فیصلے کا شرعاً اعتبار متفق علیہ ہے، اس لئے کہ شریعت نے اس کو عامۃ المسلمین کے مفاد۔ کے حق میں ولایت عامۃ دی ہے، اس کی وجہ سے اس قسم کے فیصلے بھی نافذ ہوتے ہیں۔

البتہ حاکم کے غیر مسلم ہونے کی صورت میں سوال ہے کہ اس کا اعتبار ہوگا یا نہیں؟ ہندوستان میں تو عموماً رائے اس کے عدم اعتبار کی ہے؛ لیکن مغربی ممالک میں جہاں بڑی مقدار میں برصغیر کے باشندے بھی ہیں، وہاں اس کی وجہ سے لوگ الجھن واضطراب میں بھی ہیں اور وہاں بعض حضرات کا رجحان یہ ہے کہ حاکم غیر مسلم بھی ہو تو حاکم ہے؛ لہٰذا اس کے ان فیصلوں کا بھی اعتبار کیا جانا چاہئے؛ لیکن وہاں بھی عام رجحان یہ نہیں ہے اور لوگ اس کی وجہ سے اضطراب اور پریشانیوں کا شکار ہیں، اس صورت حال کو مدِ نظر رکھتے ہوئے مسئلہ کی تحقیق مقصود ہے؛ تا کہ اس الجھن واضطراب کو دور کیا جاسکے۔

حاصل شدہ معلومات کے مطابق برطانیہ وغیرہ میں کئی شکلیں پائی جاتی ہیں جو دوسری جگہوں میں بھی ہوسکتی ہیں:

۱- شوہر غیر مسلم عدالت میں درخواست دیتا ہے کہ میں اپنے رشتۂ ازدواج کو ختم کرنا چاہتا ہوں؛ لہٰذا میرے حق میں اس رشتہ کے انقطاع کا فیصلہ کر دیا جائے، اور اس کے بعد عدالت ضابطہ کی کاروائی کرنے کے بعد طلاق وفرقت کا فیصلہ کر دیتی ہے، اس صورت کا کیا حکم ہوگا اور کیا اس درخواست کو تفویض وتحکیم مانا جاسکتا ہے، اور اسی بنا پر غیر مسلم جج کا فیصلہ معتبر ہوگا؟

۲- دوسری صورت یہ ہوتی ہے کہ عورت کی طرف سے عدالت میں درخواست آتی ہے کہ میرا رشتۂ نکاح ختم کر دیا جائے، عدالت شوہر کو بلا کر اس سے دستخط لیتی ہے کہ جو فیصلہ ہوگا وہ تم کو منظور کرنا ہوگا، اور کاروائی کے بعد علاحدگی کا فیصلہ کیا جاتا ہے، اس صورت حال کا کیا حکم ہوگا اور شوہر کے دستخط کی کیا حیثیت ہوگی؟

۳- تیسری صورت یہ ہے کہ عورت کی درخواست کے بعد شوہر عدالت میں نہیں آیا، یا آیا تو مگر دستخط وتفویض پر تیار نہیں ہوا اور عدالت نے حالات کا جائزہ لے کر تفریق کا فیصلہ کر دیا تو اس کا کیا حکم ہوگا؛ جبکہ اس صورت میں جو فیصلہ ہوا ہے، اس کی بابت شوہر کی طرف سے کوئی آمادگی نہیں ہے۔

۴- کیا مسئلہ میں اس سے بھی کچھ فرق پڑ سکتا ہے کہ جج اگرچہ غیر مسلم حکومت وغیر مسلم عدالت کا ہے، مگر مسلمان ہے، وہ اپنے عمومی فرائض منصبی کے تحت اس قسم کا کام بھی کرتا ہے، تو کیا اس کو "مسلم حاکم وقاضی" کی حیثیت دی جاسکتی ہے، اور اس حیثیت سے اس کے فیصلہ فرقت کا اعتبار کیا جاسکتا ہے؟

۵- ضرورت اس کی بھی ہے کہ اس بابت کچھ اصولی روشنی ڈالی جائے کہ غیر مسلم عدالتیں اور حکام کس حد تک مسلمانوں کے معاملات میں فیصلے کر سکتے ہیں یا کس حد تک ان کے فیصلوں کا اعتبار مسلمان کر سکتے ہیں؟ اس بابت فقہاء کی اصولی وفروعی تصریحات وتوضیحات زیر بحث مسئلہ میں معاون ثابت ہوگی۔

☆☆☆

# تلخیص مقالات:

## غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق

مولانا قاضی محمد کامل قاسمی [۱]

اسلامک فقہ اکیڈمی کے انیسویں فقہی سمینار کا ایک موضوع "غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق" ہے، اس موضوع سے متعلق اب تک اکیڈمی کو کل ۳۷ مقالات موصول ہوئے ہیں، ان مقالات کی تلخیص حسب ذیل ہے:

سوال نمبر ۱: شوہر غیر مسلم عدالت میں درخواست دیتا ہے کہ میں اپنے رشتہ ازدواج کو ختم کرنا چاہتا ہوں، لہذا میرے حق میں اس رشتہ کے انقطاع کا فیصلہ کردیا جائے اور اس کے بعد عدالت ضابطہ کی کاروائی کرنے کے بعد طلاق وفرقت کا فیصلہ کردیتی ہے، اس صورت میں کیا حکم ہوگا اور کیا اس درخواست کو تفویض و تحکیم مانا جاسکتا ہے، اور اسی بنیاد پر غیر مسلم جج کا فیصلہ معتبر ہوگا؟

سوال میں مذکور صورت میں غیر مسلم جج کے فیصلہ سے طلاق واقع ہوجائے گی اور غیر اسلامی عدالت کا یہ فیصلہ معتبر ہوگا۔

اس رائے کو اختیار کرنے والے حضرات مقالہ نگار کے اسمائے گرامی درج ذیل ہیں:

مولانا اشتیاق احمد اعظمی قاسمی، مفتی عبد الرحیم قاسمی، مولانا اختر امام عادل قاسمی، مولانا خورشید انور اعظمی، مولانا عبد القیوم پالنپوری، مولانا عبد اللطیف پالنپوری، مفتی سلمان پالنپوری قاسمی، مولانا محمد فاروق دربھنگوی، مفتی محمد عارف باللہ قاسمی، مولانا محمد شاہجہاں ندوی، مفتی رضوان الحسن مظاہری، مولانا محبوب فروغ احمد قاسمی، ڈاکٹر ظفر الاسلام صدیقی، مفتی محمد اشرف، مولانا ارشد شاداب، مفتی اقبال، مولانا محمد رمضان علی، مولانا عبد الحئی مفتاحی، مولانا انور علی اعظمی، مولانا ذکاء اللہ شبلی۔

ان میں سے ۱۲ حضرات کی رائے یہ ہے کہ غیر مسلم جج شوہر کا وکیل ہے اور غیر مسلم شخص کو طلاق دینے کا وکیل بنانا جائز ہے۔

ان حضرات کے اسمائے گرامی یہ ہیں:

مفتی عبد الرحیم قاسمی، مولانا اختر امام عادل قاسمی، مولانا خورشید انور اعظمی، مولانا عبد القیوم پالنپوری، مولانا عبد اللطیف پالنپوری، مفتی سلمان پالنپوری، مولانا محبوب فروغ احمد قاسمی، مولانا عبد الحئی مفتاحی، مولانا ارشد شاداب اور مولانا محمد رمضان علی۔

۵ حضرات نے اسے تفویض طلاق پر محمول کیا ہے، ان حضرات کے اسماء گرامی یہ ہیں: مولانا اشتیاق احمد اعظمی، ڈاکٹر ظفر الاسلام صدیقی، مفتی محمد اشرف، مولانا انور علی اعظمی، مولانا ذکاء اللہ شبلی۔

مولانا محمد شاہجہاں ندوی نے لکھا ہے کہ شوہر کی درخواست کو تفویض مطلق یا توکیل یا تحکیم نہیں مان سکتے، تفویض مقید مان سکتے ہیں، مولانا محمد شاہجہاں ندوی اور مولانا عبد اللطیف نے یہ بھی لکھا ہے کہ عدالت کے طلاق وفرقت کے فیصلہ کے بعد خود سے بھی شوہر طلاق دے دے۔

مولانا محمد فاروق دربھنگوی نے لکھا ہے کہ درخواست دینا تحکیم کی ایک صورت ہے جس میں تفصیل مذکور کے مطابق شوہر سے طلاق لے کر فرقت نامہ تحریر کردینا معتبر ہے، اس کے تحکیم کی صورت ہونے پر موصوف نے کوئی دلیل پیش نہیں کی ہے بلکہ اپنے مقالہ میں ہدایہ کے حوالہ سے یہ لکھا ہے کہ کافر کو حکم بنانا جائز نہیں ہے، وفی الهداية: لا يجوز تحكيم الكافر۔

---

[۱] دار القضاء، اوکھلا مین مارکیٹ، جامعہ نگر، نئی دہلی۔

شوہر کی درخواست کو اس کی طرف سے توکیل قرار دینے کی دلیل میں درج ذیل عبارتوں کو پیش کیا گیا ہے:

''واجمعوا علی ان قوله لأجنبي: طلق امرأتي توكيل ولا يتقيد بالمجلس'' (بدائع الصنائع ۳/ ۱۲۲)۔

''اذا قال لرجل: طلق امرأتي توكيلا ولم يقتصر على المجلس'' (فتاوی عالمگیری ۱/ ۴۰۲، الفصل الثالث فی المشیئة)

''اذا قال لرجل: طلق امرأتي فله أن يطلقها في المجلس وبعده وله أن يرجع، لأنه توكيل وانه استعانة فلايلزم ولا يقتصر على المجلس'' (ھدایہ ۲/ ۳۶۱)۔

''لو قال لرجل طلق امرأتي لم يتقيد بالمجلس لأنه توكيل وإنه استعانة فلا يقتصر على المجلس وأشار إلى أنه له الرجوع عنه'' (البحر الرائق ۳/ ۳۳۰، مطبوعہ رشیدیہ پاکستان)۔

غیر مسلم کو وکیل بنانا شرعا جائز ہے، اس کے متعلق پیش کی گئی دلیلیں حسب ذیل ہیں:

مولانا خورشید انور اعظمی صاحب اور مولانا ارشد شاداب صاحب نے بخاری شریف سے استدلال کیا ہے کہ امام بخاریؒ نے صحیح بخاری شریف میں اس سلسلہ میں مستقل ایک باب قائم کیا ہے: ''باب إذا وكل المسلم حربيا في دار الحرب او دار الاسلام جاز'' (بخاری شریف ۱/ ۳۰۸) اس کے ذیل میں حضرت عبدالرحمن بن عوفؓ کے ایک خط کا تذکرہ کیا ہے جس میں انہوں نے امیہ بن خلف کو لکھا ہے کہ مکہ میں وہ میرے متعلقین کی نگہداشت کریں اور مدینہ میں ہم ان کے متعلقین کی، حضرت عبدالرحمن بن عوف کے اس عمل سے واضح ہوتا ہے کہ غیر مسلم کو وکیل بنانا جائز ہے، اس لئے کہ آپ نے یہ عمل نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی اجازت ہی سے کیا ہوگا، جیسا کہ علامہ عینیؒ نے عمدۃ القاری میں تحریر فرمایا ہے:

''الظاهر أن عبد الرحمن لم يفعل هذا إلا بإطلاع النبي ﷺ فلم ينكر عليه فدل على صحته'' (عمدۃ القاری ۵/ ۶۸۲)

''ويصح توكيل كافر في نكاح كتابية ولو لمسلم، لانه يملك نكاحها لنفسه وكذا في طلاق مسلمة'' (اسنی المطالب، کتاب الوکالة، الباب الاول، علامہ ابو یحیی زکریا انصاری شافعی)۔

''ما يرجع الى الوكيل فالعقل فلا يصح توكيل مجنون وصبي لا يعقل لا البلوغ والحرية وعدم الردة فيصح توكيل المرتد'' (البحر الرائق ۷/ ۱۴۰ کتاب الوکالة مطبوعہ پاکستان)۔

''وكذا ردة الوكيل لا تمنع صحة الوكالة فتجوز وكالة المرتد بأن وكل مسلم مرتدًا، لأن وقوف تصرفات المرتد لوقوف ملكه والوكيل يتصرف في ملك الموكل وانه نافذ التصرفات'' (بدائع الصنائع ۵/ ۱۶ کتاب الوکالہ مطبوعہ زکریا دیوبند)۔

وکالت کے لئے مسلمان ہونا شرط نہیں ہے، اس لئے غیر مسلم کو وکیل بنانا صحیح ہے۔

''إذا وكل المسلم أو الذمي حربيا مستامنا في دار الاسلام بخصومة او بيع جاز'' (ہندیہ ۳/ ۵۶۳)۔

''قال ابن المنذر: توكيل المسلم حربيا مستامنا وتوكيل الحربي المستامن مسلما لا خلاف في جوازه'' (عمدۃ القاری ۸/ ۶۷۱)۔

جن پانچ حضرات نے شوہر کی اس درخواست کو تفویض پر محمول کیا ہے ان کے مستدلات کا خلاصہ یہ ہے:

تفویض وتوکیل کی تعریف: جس طرح مرد کو طلاق کا اختیار ہے اسی طرح وہ اپنا اختیار دوسروں کو سونپ سکتا ہے، اگر اس نے یہ اختیار اپنی بیوی کو دیا کہ وہ اپنی طرف سے اپنے اوپر طلاق واقع کرلے یا کسی اور شخص کو اس بات کا اختیار دیا کہ اگر وہ چاہے تو اس کی بیوی کو طلاق دے دے تو یہ تفویض ہے، لیکن اگر کسی دوسرے عاقل بالغ کو طلاق دینے کا حکم دے اور اس کے اختیار پر نہ چھوڑے تو یہ توکیل ہے۔

یہ سپردگی اگر طلاق کے لفظ کے ساتھ ہے تو تفویض وتوکیل صریح ہوگی اور اگر ایسے لفظ کے ساتھ ہے جو طلاق کے لئے صریح نہیں ہے تو اس میں شوہر کی

نیت کا اعتبار ہوگا۔

علامہ کاسانی لکھتے ہیں:

''ان یکون ذلك بمباشرة الزوج بنفسه بطریق الاصالة او بغیره باذنه أو أمره وذلك نوعان توکیل و تفویض اما التفویض فنحوقول الرجل لامرأته أمرك بیدك، اختاری، انت طالق ان شئت'' (بدائع الصنائع ۳/ ۱۱۲،۱۱۳)۔

شامی میں ہے:

''قال لها: اختاری او امرك بیدك یتولی تفویض (الطلاق) لانهما کنایة فلا یعملان بلانیة'' (درمختار ۲/ ۶۵۳، ۶۵۵ باب تفویض الطلاق)۔

''المراد بالتفویض تملیك الطلاق'' (شامی ۴/ ۴۱۴)۔

''ان الزوج کما یملك التطلیق بنفسه یملك ان ینیب عنه غیره فیه فله أن یفوض الطلاق إلی غیره ویکون التفویض بتعلیق أمرا لطلاق علی مشیة الاجنبی'' (الاحوال الشخصیة / ص۳۲۵ ابوزهره)۔

تفویض طلاق کی اصل قرآن کریم کی یہ آیت ہے:

''یا أیها النبی قل لأزواجك أن کنتن تردن الحیوة الدنیا وزینتها فتعالین أمتعکن وأسرحکن سراحًا جمیلا، ان کنتن تردن الله ورسوله والدار الأخرة فان الله اعد للمحسنا ت منکن أجرا عظیما'' (سورۃ احزاب ۲۹،۲۸)۔

اس آیت کے تحت امام جصاصؒ لکھتے ہیں:

''ان اختارت زوجها فلا شئ وان اختارت نفسها فواحدة بائنة اذا اراد الزوج الطلاق'' (احکام القرآن لجصاص ۳/ ۳۶۹)۔

مصنف ابن شیبہ میں حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے موقوفاً منقول ہے کہ ''اذا خیر الرجل امرأته فاختارت نفسها فواحدة بائنة وان اختارت زوجها فلا شئ'' (مصنف ابن شیبہ ۹/ ۵۸۳، مطبوعہ پاکستان کراچی)۔

تفویض طلاق مجلس تک محدود رہتی ہے، اور شوہر کو اس سے رجوع کا اختیار نہیں رہتا ہے، فتاویٰ ولوالجیہ میں ہے:

''لو قال لاجنبی: طلقها ان شئت کان تملیکا حتی اقتصر علی المجلس ولایقبل الرجوع فیه'' (فتاوی ولوالجیه۲/۹۶)

البتہ اگر تفویض طلاق کے لئے ایسے الفاظ استعمال کئے جائیں جو مجلس کے بعد بھی تفویض پر دلالت کرتے ہوں تو پھر مجلس کے بعد بھی اختیار باقی رہے گا، مثلاً: ''متی شاء''، ''اذا شاء'' (جب چاہے)، ''متی ماشاء''، ''اذاماشاء'' (جب بھی چاہے)، چنانچہ ہدایہ میں ہے:

''إذا قال لها طلقی نفسك متی شئت فلها ان تطلق فی المجلس وبعده لأن کلمة ''متی'' عامة فی الأوقات کلها فصار کما إذا قال فی أی وقت شئت'' (ہدایہ کتاب الطلاق ۲/ ۳۸۱)۔

لہٰذا شوہر کی درخواست میں تفویض طلاق کے لئے ایسے الفاظ استعمال کئے جائیں جو مجلس کے بعد بھی تفویض طلاق پر دلالت کرتے ہوں۔

مولانا محمد شاہجہاں ندوی صاحب اپنے مقالہ میں لکھتے ہیں کہ ''اس درخواست کو تفویض مطلق یا توکیل نہیں مان سکتے کیوں کہ تفویض مطلق مجلس کے ساتھ مقید ہوتی ہے، ''الدر المختار'' میں ہے: ''الفرق بینهما فی خمسة احکام: ففی التملیك لا یرجع، ولا یعزل، ولا یبطل بجنون الزوج، ویتقید بمجلس، لا بعقل، فیصح تفویضه بمجنون، وصبی لا یعقل، بخلاف التوکیل'' (الدر المختار ۲/

۵۵۵،۵۵۶، کتاب الطلاق باب تفویض الطلاق دار الکتب العلمیه بیروت)۔

اس درخواست کو توکیل بھی نہیں قرار دے سکتے ہیں، کیونکہ عدالت ضابطہ کی کاروائی کرنے کے بعد طلاق وفرقت کے فیصلہ میں خود مختار ہوتی ہے جبکہ وکیل موکل کی چاہت کے مطابق کام کرتا ہے۔

ردالمحتار میں ہے: ''والوکیل مطلوب منه الفعل شاء اولم یشا'' (ردالمحتار لابن عابدین محمد امین (۱۲۵۲ھ) کتاب الطلاق باب تفویض طلاق ۴/ ۵۵۵، دار الکتب العلمیه بیروت)۔

اس درخواست کو تحکیم بھی نہیں مان سکتے ہیں کیونکہ حکم کا مسلم ہونا شرط ہے۔

البتہ اس کو تفویض مقید جو مجلس کے ساتھ مقید نہیں ہوتی ہے مان سکتے ہیں، گویا درخواست دینے والا شوہر غیر مسلم جج کو عدالتی کاروائی کا مکمل [illegible] طلاق دینے کا مالک بنا رہا ہے، ''البحر الرائق'' میں ہے:

''وتمسك ابن المنذر لمن لم يشرطه بقوله عليه السلام لعائشة : ''لا تعجلي، حتى تستأمري أبويك''، ضعيف، لأن هٰذا التخيير لم يكن المتنازع فيه وهو أن توقع بنفسها، بل على انها بان اختارت نفسها، طلقها بدليل قوله تعالى: فتعالين أمتعكن وأسرحكن سراحا جميلا'' (الاحزاب:۲۸)۔

''وأجاب في المعراج بانه عليه السلام جعل لها الخيار، إلى غاية استشارة ابويها، لا مطلقا، وكلامنا في المطلق'' (البحر الرائق، کتاب الطلاق، باب تفویض الطلاق ۳/ ۵۲۹)۔

## جج کو وکیل ماننے یا معاملہ کی تفویض کرنے پر اعتراض:

غیر مسلم جج کو وکیل ماننے یا معاملہ کی تفویض کرنے میں یہ اعتراض ہوسکتا ہے کہ موکل وکیل کو جس وقت چاہے معزول کرسکتا ہے لیکن یہ چیز عدالت کے جج کے بارے میں نہیں پائی جاتی ہے، کیونکہ موکل چاہے بھی تو وکیل (غیر مسلم جج) کو معزول نہیں کرسکتا ہے، اگر تفویض مانتے ہیں تو یہ اعتراض لازم آتا ہے کہ تفویض مجلس تک ہی محدود رہتی ہے (جیسا کہ پچھلی عبارتوں سے واضح ہو چکا ہے) حالانکہ عدالت مجلس کے بعد طلاق واقع کرتی ہے۔

جواب: آپ کا یہ اعتراض درست نہیں کیونکہ موکل کا وکیل کو معزول کرنے کا اختیار یہاں بھی باقی ہے، البتہ معزول کرنے کی صورت یہ ہوگی کہ وہ شخص داخل کردہ درخواست واپس لے لے، درخواست واپس کرنا معزول کرنا ہوگا، اس سے پتہ چلا کہ موکل کا اختیار ابھی ختم نہیں ہوا بلکہ ابھی بھی باقی ہے۔

جہاں تک بات رہی تفویض کی تو اس میں ایسے الفاظ استعمال کئے جائیں جو مجلس کے بعد تک بھی تفویض پر دلالت کرتے ہوں۔

مثلاً ''متی شاء''، ''اذاشاء'' (جب چاہے)، ''متی ماشاء''، ''اذاماشاء'' (جب بھی چاہے) چنانچہ ہدایہ میں ہے:

''ان قال لها طلقي نفسك متى شئت فلها ان تطلق في المجلس وبعده لان كلمة متى عامة في الاوقات كلها فصاركما اذا قال في اى وقت شئت'' (هدايه کتاب الطلاق ۲/ ۳۸۱) (دیکھئے: مقالہ مولانا ارشد شاداب)۔

مقالہ نگار حضرات میں سے ۱۴ مقالہ نگاروں کے جواب کا خلاصہ یہ ہے کہ شوہر کی اس درخواست کو نہ تحکیم، نہ تفویض اور نہ توکیل کہا جاسکتا ہے، غیر مسلم عدالت کا فیصلہ شرعاً معتبر نہیں ہوگا، اس فیصلہ کی وجہ سے عورت مطلقہ نہیں ہوگی اور وہ دونوں بدستور میاں بیوی رہیں گے۔

مولانا صبیح اختر، مولانا محمد مصطفی قاسمی، مفتی لطیف الرحمن، مولانا محمد احسن عبدالحق ندوی، مولانا ابوسفیان مفتاحی، مولانا افتخار احمد مفتاحی، مولانا عطاء اللہ قاسمی، مولانا عبیداللہ ندوی، مولانا خورشید احمد اعظمی، مفتی معز الدین قاسمی، مفتی شیر علی، مفتی محمد اقبال قاسمی دربھنگہ، مولانا محمد موسیٰ شمسی قاسمی، ڈاکٹر سید اسرار الحق سبیلی۔

ان حضرات کے دلائل کا خلاصہ یہ ہے کہ غیر مسلم کو حکم نہیں بنایا جاسکتا ہے اور غیر مسلم جج کا فیصلہ مسلمان پر نافذ نہیں ہوسکتا ہے، ان دلائل کا مختصر ذکر آگے آئے گا۔

مفتی ابوبکر قاسمی صاحب نے اپنے مقالہ میں لکھا ہے کہ بیوی کو طلاق دے کر تفریق تو خود کردے البتہ بربنائے احتیاط اپنے تحفظ کی خاطر غیر مسلم جج کے ذریعہ بھی اپنے فیصلہ کی تائید وتوثیق کرالے تو شرعا اس کی گنجائش ہے جیسا کہ سورہ آل عمران کی آیت ۲۸ میں وارد الفاظ "إلا أن تتقوا منهم تقة" میں غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے۔

حافظ شیخ کلیم اللہ صاحب عمری مدنی کا جواب یہ ہے کہ مذکورہ درخواست کی حیثیت تفویض کی ہے اور غیر مسلم عدالت کو تحکیم کا اختیار نہیں دیا جاسکتا، اور غیر مسلم جج صاحبان کا فیصلہ اگر اسلامی قوانین کے مطابق ہو جس کی توثیق معتبر ومستند علماء یا اسلامی تحریکات وغیرہ کے ذریعہ ہو تو یہ فیصلہ قابل قبول ہوگا ورنہ نہیں، جیسا کہ مؤقر علماء کے فتاوی میں مذکور ہے۔

''ولا تتوقف صحة الزواج بما هو متبع فى القوانين الاسترالية لأن الزواج والطلاق من باب الولاية ولا ولاية لغير المسلم على المسلم ولكن يجب ان يوثق هذا الزواج لدى الجهات الاسلامية المختصة بذلك'' (فتاوى معاصره ۱/ ۳۰۲)۔

مولانا محمد شعیب عمر صاحب نے سوال نامہ میں درج سوالات میں سے کسی کا جواب نفی یا اثبات میں نہیں لکھا ہے۔

انہوں نے لکھا ہے کہ قضاء ولایت ہے اور کافر کو مسلمان پر ولایت حاصل نہیں ہوتی ہے، اس لئے اللہ تعالی کا فرمان ہے: "ولن يجعل الله للكافرين على المؤمنين سبيلا" (۴/ ۱۴۱)، کچھ مثالیں پیش کی اور ان پر سوالیہ نشان لگایا ہے۔

بعض حضرات نے اس سے تعرض نہیں کیا کہ کافر کو مسلمان پر ولایت حاصل ہوتی ہے یا نہیں اور کافر کو حکم بنایا جاسکتا ہے یا نہیں؟ البتہ اکثر مقالہ نگار حضرات اس پر متفق ہیں کہ کافر کو مسلمان پر ولایت حاصل نہیں ہوتی اور غیر مسلم جج وحاکم کا فیصلہ مسلمان پر نافذ نہیں ہوتا ہے، اور غیر مسلم کو حکم نہیں بنایا جاسکتا ہے۔

دلیل قرآن کریم کی آیت: "ولن يجعل الله للكافرين على المؤمنين سبيلا" (سورۂ نساء: ۱۴۱)۔

اس آیت کی تشریح میں شاطبی تحریر کرتے ہیں:

''إن حمل على انه اخبار لم يستمر مخبره، لو قوع سبيل الكافر على المؤمنين كثيرًا بأسره واذلاله، فلا يمكن ان يكون المعنى الا على ما يصدقه الواقع و يطرد عليه، وهو تقرير الحكم الشرعى فعليه يجب ان يحمل'' (الموافقات للشاطبى، المقدمة الثالثة عشرة ۱/ ۱۵۶، دار ابن عفان السعوديه)۔

یعنی آیت خبر کی صورت میں وارد ہوئی اور اس سے مراد امر ہے اور مطلب یہ ہے کہ شرعی اعتبار سے یہ درست نہیں کہ کافر کو مسلمانوں پر قانونی تسلط حاصل ہو۔

''يا أيها الذين آمنوا أطيعوا الله واطيعوا الرسول وأولى الامر منكم فإن تنازعتم فى شىء فردوه إلى الله والرسول إن كنتم تؤمنون بالله واليوم الآخر ذلك خير وأحسن تاويلا'' (سورۂ نساء: ۵۹)۔

## ''اولوالامر'' سے مراد:

''واصح القول الواردة فى المراد باولى الامر قولان:

الاول: اصل القرآن والعلم وهو اختيار مالك ونحوه... قالوا: هم الفقهاء والعلماء فى الدين۔

الثانى: وهو أولى الاقوال بالصواب هم الأمراء والولاة ...ويشتمل أمراء المسلمين فى عهد الرسول وبعده، ويندرج فيهم الخلفاء والسلاطين والأمراء و القضاة وغيره ممن له ولاية عامة'' (موسوعه ۶/ ۱۸۹)۔

حضرت مولانا تھانویؒ لکھتے ہیں: "اولوالامر" سے مراد خلفاء اسلام (یعنی مسلمان حکام مراد) ہیں، "ومنكم" اس کی کھلی دلیل ہے (اسلامی حکومت و

دستور مملکت: ۱۰۲)۔

''ألم تر إلى الذين يزعمون انهم آمنوا بماانزل اليك وما انزل من قبلك يريدون أن يتحاكموا إلى الطاغوت وقد أمروا أن يكفروا به ويريد الشيطان أن يضلهم ضلالا بعيدا'' (سورۂ نساء: ٦٩)۔

## فقہی حوالے:

## قاضی بننے کے لئے مسلمان ہونا بھی شرط ہے:

''الاسلام هو أحد الشروط التى يشترطها الفقهاء فيمن تقلدا لقضاء فلا يجوز تولية الكافر، لقوله تعالى: ''ولن يجعل الله للكافرين على المؤمنين سبيلا'' (سورۂ نساء: ١٤١، موسوعه ٣٣/ ٢٥٩)۔

''الصلاحية للقضاء لها شرائط: منها العقل، ومنها البلوغ ومنها الاسلام ومنها الحرية ومنها البصر ومنها النطق ومنها السلامة عن حد القذف... فلا يجوز تقليد المجنون والصبى والكافر والعبد والا عمى والأخرس والمحدود فى القذف۔ لأن القضاء من باب الولاية بل هو اعظم الولايات، وهؤلاء ليست لهم أهلية أدنى الولايات، وهى الشهادة فلأن لايكون لهم أهلية أعلاها اولى'' (بدائع الصنائع ٧/ ٣)۔

''كل من صلح شا هدا صلح قاضيا ومن لا فلا'' (معين الحكام / ٢٥)۔

''لأن القضاء ولاية ولا ولاية لغير المسلم على المسلم فلا تقبل شهادته عليه، لقوله تعالى: (ولن يجعل الله للكافرين على المؤمنين سبيلا) و أجاز ابوحنيفة تقليد غير المسلم للقضاء بين أهل دينه'' (الفقه الاسلامى وادلته ٦/ ٧٤٤)۔

''القضاء ولاية عامة... أما الشروط المتفق عليها بين ائمة المذاهب فهى ان يكون القاضى عاقلا، بالغا، حرا، مسلما، سميعا، بصيرا، عالما بالأحكام الشرعية'' (الفقه الاسلامى وادلته ٦/ ٧٤٣)۔

''وكذا الكافر لا ولاية له على المسلم، حتى لا تقبل شهادته عليه، ولأن هذه ولاية نظرية فلابد من التفويض الى القادر المشفق ليتحقق معنى النظر، والرق يزيل القدرة والكفر يقطع الشفقة على المسلم فلا تفويض اليهما'' (هدايه ٣/ ١٩٣ كتاب الوكاله)۔

حکم وثالث میں حاکم وقاضی کی صفت کا ہونا ضروری ہے۔

''وهذا إذا كان المحكم بصفة الحاكم لأنه بمنزلة القاضى فيما بينهما فيشترط اہلية القضاء، ولا يجوز تحكيم الكافر'' (هدايه ٣/ ١٢٧)۔

''وفى الهداية لا يجوز تحكيم الكافر لانعدام اہلية القضاء'' (فتح القدير ٧/ ٢٥٦ لبنان)۔

''ولا يجوز تحكيم الكافر والعبد والذمى والمحدود فى القذف والفاسق والصبى لانعدام اهلية القضاء'' (هدايه ٣/ ١٢٧)

اگر جج یا حاکم مسلمان نہ ہو تو اس کا فیصلہ قضاء قاضی کے قائم مقام نہ ہوگا۔

''لأن الكافر ليس بأهل للقضاء على المسلم كما هو مصرح فى جميع كتب الفقه'' (الحيلة الناجزه/ ص ٤٥)۔

مفتی اقبال محمد ٹنکاروی صاحب کے مقالہ میں لکھا ہے کہ:

وہ ممالک جہاں غیر مسلم حاکم ہیں، حکومت کی باگ ڈور انہیں کے ہاتھ میں ہے، مسلمان وہاں اقلیت میں ہیں اور حکومتی اعتبار سے مسلمانوں کا کوئی وزن نہیں نہ اقلیت کے مذہبی قوانین کا کوئی پاس ولحاظ ہے، ایسے حالات میں مسلمان پرسنل لا (یعنی عائلی مسائل: نکاح، طلاق، خلع، وقف، ہبہ، وراثت، وصیت

وغیرہ) جیسے مسائل میں (جہاں قضاء قاضی ضروری ہے) مسلمان اپنے شرعی حاکم کے فیصلہ کے مطابق ہی عمل کریں گے۔ البتہ اس کے علاوہ (Creminal Code) میں انہیں حکومت کے فیصلے کے مطابق عمل کی گنجائش ہوگی۔

مولانا اقبال قاسمی اور مولانا خالد سیف اللہ رحمانی لکھتے ہیں: جن فیصلوں کی بنیاد اتنی اور ایسی شہادتوں پر ہو جو شریعت کی نظر میں بھی کافی ہو اور قانون کی نظر میں بھی کافی ہو، تو اب یہ مقدمات دو طرح کے ہیں: ایک وہ جن میں محض سبب شرعی کا پایا جانا کافی ہے، قاضی کا حکم ضروری نہیں ...... ایسے معاملات میں تو غیر مسلم حاکم بھی فیصلہ کر سکتا ہے، لیکن جن امور میں سبب شرعی کا پایا جانا کافی نہیں، بلکہ قاضی کا حکم بھی ضروری ہے، ان میں غیر مسلم حاکم کا فیصلہ معتبر نہیں (غیر مسلم ممالک میں مسلمانوں کے کچھ مسائل/ص ۱۳۸)۔

نزاعات کی ایک قسم ایسی ہے کہ اس میں قضاء قاضی شرط ہے اس میں قاضی مسلم بااختیار کا ہونا اشد ضروری ہے ایسا نہ ہونے کی وجہ سے بہت سی اسلامی ضرورتیں معطل ہی نہیں بلکہ مسلمان سخت مواخذہ شرعیہ میں مبتلا ہوتے ہیں (مستفاد کفایت المفتی ۲/ ۲۲۰)۔

اس قسم میں غیر مسلم عدالتیں اور حکام فیصلہ نہیں کر سکتے اگر کریں گے تو شرعاً معتبر نہیں ہوگا۔

''لأن الكافر ليس بأهل للقضاء على المسلم كما هو مصرح في جميع كتب الفقه'' (الحیلۃ الناجزہ/ ۴۵)۔

وہ معاملات جن میں قضاء قاضی ضروری ہے اور ان میں سے ایک صورت یہ ہے کہ بسا اوقات کسی عورت کا شوہر مفقود ہو جاتا ہے اور عورت بھی نوعمر اور محتاج ہوتی ہے، متاخرین حنفیہ کے فتوی کے بموجب اس کے لئے گنجائش ہے کہ وہ اپنی طبعی و مالی مشکلات سے گلوخلاصی کے لئے کوئی راستہ اختیار کرے، لیکن اس کی تکمیل بغیر مسلم قاضی کے فیصلے اور حکم کے نہیں ہو سکتی، ہزاروں عورتیں اس مصیبت میں مبتلا ہیں، اور موجودہ حکومت کا قانون ان کی مصیبت رفع کرنے کے لئے ناکافی ہے اور مسلم قاضی کا نہ ہونا ان تمام مصائب کا ذمہ دار ہے (مستفاد کفایت المفتی ۲/ ۲۲۱)۔

غیر مسلم جج کا نکاح فسخ کر دینا غیر معتبر ہے، اور اگر عدالت اس کا فیصلہ بھی کر دے تو اپنے علاقہ کے قاضی شریعت سے رجوع ہو کر دوبارہ اپنے معاملہ کی تنقیح کرانی چاہئے (جدید فقہی مسائل ۱/ ۴۵۲، ۴۵۳)۔

فتاوی رحیمیہ میں ہے: غیر مسلم جج تفریق کرے تو کیا شرعاً اس کا فیصلہ معتبر ہے؟

جواب: غیر مسلم مجسٹریٹ کا فیصلہ شرعاً معتبر نہیں، لہذا لڑکی نکاح نہیں کر سکتی اور اگر کرے تو وہ غیر معتبر ہے (فتاوی رحیمیہ ۸/ ۲۷۷)۔

غیر مسلم جج کے فیصلہ کے متعلق حضرت مفتی کفایت اللہ صاحب تحریر فرماتے ہیں:

اس بارے میں غیر مسلم حاکم کا فیصلہ کافی نہیں، البتہ یہ ممکن ہے کہ سیشن جج غیر مسلم سے درخواست کی جائے وہ اس معاملہ کے لئے کسی مسلمان عالم کو مجاز کر دے کہ وہ شرعی فیصلہ کر دے اور پھر سیشن جج اس کے فیصلہ کو اپنی عدالت سے نافذ کر دے (کفایت المفتی ۶/ ۱۳۲)۔

ایک دوسری جگہ تحریر فرماتے ہیں کہ اگر غیر مسلم حاکم نکاح فسخ کر دے تو عورت آزاد نہ ہوگی اور دوسرا نکاح نہ کر سکے گی (کفایت المفتی ۶/ ۱۶۶)۔

بہر حال خلاصہ جواب یہ ہے کہ سوال نمبر (۱) کے جواب میں حضرات مقالہ نگار کی جو آراء سامنے آئی ہیں وہ یہ ہیں کہ سوال میں مذکورہ صورت میں غیر مسلم جج کے فیصلہ سے طلاق واقع ہو جائے گی، اور غیر اسلامی عدالت کا یہ فیصلہ معتبر ہوگا یہ رائے (۱۷) حضرات کی ہے، ان ۱۷ میں سے دس حضرات کی رائے یہ ہے کہ غیر مسلم جج شوہر کا وکیل ہے اور غیر مسلم شخص کو طلاق دینے کا وکیل بنانا جائز ہے، ۵ حضرات نے شوہر کی اس درخواست کو تفویض طلاق پر محمول کیا ہے، مولانا محمد شاہجہاں ندوی صاحب نے لکھا ہے کہ شوہر کی درخواست کو تفویض مقید مان سکتے ہیں، مولانا محمد فاروق در بھنگوی نے اس درخواست کو تحکیم کی ایک صورت مانا ہے، شوہر کی درخواست کو تحکیم یا تفویض یا توکیل نہیں کہا جا سکتا ہے، غیر مسلم عدالت کا فیصلہ شرعاً معتبر نہیں ہوگا، اس فیصلہ کی وجہ سے عورت مطلقہ نہیں ہوگی اور وہ دونوں میاں بیوی رہیں گے (سبھی حضرات کے اسماء گرامی پہلے لکھے جا چکے ہیں)۔

مولانا محمد شاہجہاں ندوی اور مولانا عبد اللطیف صاحبان نے یہ بھی لکھا ہے کہ ''عدالت کے طلاق و فرقت کے فیصلہ کے بعد خود سے بھی شوہر طلاق دے دے)۔

مفتی ابوبکر قاسمی صاحب نے لکھا ہے کہ بیوی کو طلاق دے کر تفریق تو خود کر دے البتہ بر بنائے احتیاط اپنے تحفظ کی خاطر غیر مسلم جج کے ذریعہ بھی اپنے فیصلہ کی تائید و توثیق کرالے تو شرعاً اسکی گنجائش ہے۔

سوال نمبر ۲- دوسری صورت یہ ہوتی ہے کہ عورت کی طرف سے عدالت میں درخواست آتی ہے کہ میرا رشتہ نکاح ختم کردیا جائے، عدالت شوہر کو بلا کر اس سے دستخط لیتی ہے کہ جو فیصلہ ہوگا وہ تم کو منظور کرنا ہوگا، اور کارروائی کے بعد علاحدگی کا فیصلہ کیا جاتا ہے، اس صورت حال کا کیا حکم ہوگا اور شوہر کے دستخط کی کیا حیثیت ہوگی؟

مقالہ نگار حضرات میں سے بعض کی رائے یہ ہے کہ اس دوسری صورت میں شوہر کی دستخط تفویض طلاق نہیں ہے، اس دستخط کی کوئی حیثیت نہیں ہے، غیر مسلم جج کا فیصلہ شرعاً نافذ نہ ہوگا، غیر مسلم عدالت کو یہ حق نہیں ہے کہ وہ شوہر کے حق طلاق کو بالجبر سلب کرلے اور جدائیگی کا فیصلہ کردے۔

اس رائے کو اختیار کرنے والے حضرات کے اسماء گرامی درج ذیل ہیں:

مولانا عبدالحق مفتاحی، مولانا شیر علی، مولانا محمد احسن عبدالحق ندوی، مفتی لطیف الرحمن، مولانا محمد مصطفی قاسمی، مولانا ذکاء اللہ شبلی، مولانا صبیح اختر، مولانا محمد موسیٰ شمسی قاسمی، مولانا خورشید احمد اعظمی، مولانا عطاء اللہ قاسمی، مولانا عبیداللہ ندوی، مولانا افتخار مفتاحی، مولانا ابوسفیان مفتاحی، مفتی معزالدین قاسمی، مفتی محمد اقبال دربھنگہ، مولانا سید اسرارالحق سبیلی۔

اس رائے کے تعلق سے جو دلائل پیش کئے گئے ہیں وہی ہیں جو غیر مسلم کے قاضی اور حکم نہ بنائے جانے سے متعلق پہلی صورت کے تحت درج کئے گئے ہیں۔

حضرت مفتی کفایت اللہ دہلویؒ اور حضرت مفتی عبدالرحیم لاجپوری قدس سرہما کے فتاوی کے حوالہ سے درج ذیل سوال وجواب بھی لکھے ہیں:

سوال: حکومت موجودہ میں حاکم وقت اگر کسی عورت کو آزادگی کی درخواست دینے پر بغیر رضامندی شوہر حکم آزادی دے دے تو وہ عقد ثانی کرسکتی ہے یا نہیں؟

جواب: اگر غیر مسلم حاکم نکاح فسخ کردے تو عورت آزاد نہ ہوگی، اور دوسرا نکاح نہ کرسکے گی (کفایت المفتی ۶/ ۱۳۵)۔

سوال: ممبئی میں ایک لڑکی کی شادی ہوئی پانچ برس ہوئے لڑکا افریقہ میں ہے، فی الحال لڑکی کی عمر ۲۰ برس کی ہے، شادی کے بعد لڑکے نے اس کو نہیں بلایا، نہ نفقہ وغیرہ بھیجتا ہے، خط لکھے جواب ندارد، طلاق کا مطالبہ کیا جب بھی جواب نہیں دیا، بالآخر ممبئی کورٹ میں مقدمہ دائر کرکے طلاق حاصل کی، کیا یہ طلاق واقع ہوئی؟ ورنہ حصول طلاق کی کیا صورت ہو؟

جواب: صورت مسئولہ میں غیر مسلم مجسٹریٹ ''جج'' کا فیصلہ شرعاً معتبر نہیں ہے، لہذا لڑکی نکاح نہیں کرسکتی، اور اگر کرے تو وہ غیر معتبر ہے، لہذا اس مقدمہ کو مسلم جماعت یعنی دیندار مسلم پنچایت کے سامنے پیش کیا جائے جس میں ماہر عالم بھی ہوں، یہ پنچایت شرعی شہادت وغیرہ کے ذریعہ تحقیق کرکے فسخ نکاح کا فیصلہ کرے تب عورت شرعی نقطہ نظر سے بہ موجب آزاد ہوگی (فتاوی رحیمیہ ۲/ ۱۴۳، مکتبہ رحیمیہ راندیر)۔

اگر عدالت میں جج نے زبردستی طلاق شوہر سے لکھوائی تحریری طور پر، یا زبردستی طلاق نامہ پر انگوٹھے کا نشان لگوالیا، چاہے جج مسلم ہو یا غیر مسلم ہر حال میں اس طرح سے طلاق واقع نہ ہوگی، کیونکہ شوہر نے زبان سے طلاق نہیں دی اور نہ ہی اپنی مرضی سے انگوٹھے کا نشان لگایا، تحریری طلاق اس وقت پڑتی ہے جب شوہر اپنی مرضی سے طلاق لکھ کر بیوی کو دے دے یا اپنی مرضی سے طلاق نامہ پر انگوٹھے کا نشان لگادے تب جاکر طلاق پڑتی ہے، غیر مسلم جج کی عدالتی طلاق سے طلاق واقع نہ ہوگی، شرعاً عدالت کا فیصلہ اور طلاق غیر معتبر ہے، برطانیہ کی عورت کی طرف سے عدالت میں جو درخواست آئی ہے کہ میرا رشتہ نکاح ختم کردیا جائے عدالت شوہر کو بلا کر اس سے دستخط لیتی ہے کہ جو فیصلہ ہوگا وہ تم کو منظور ہوگا اور کارروائی کے بعد علاحدگی کا فیصلہ کیا جاتا ہے اس صورت کی بھی شریعت اسلامیہ میں کوئی حیثیت نہیں ہے، اور شوہر کے دستخط کی بھی کوئی حیثیت نہیں ہے، وہ ہباء منثورا کے مانند ہے، گویا کہ یہ ایک قسم کا ظلم وستم اور جبری طلاق ہوئی، تم مانو یا نہ مانو عدالت کارروائی کے بعد جو فیصلہ کرے گی وہی معتبر ہوگا، حالانکہ غیر مسلم جج کا فیصلہ شرعی نقطہ نظر سے معتبر نہیں ہے، لہذا برطانیہ کے مسلمانوں پر لازم ہے کہ اپنے یہاں دارالقضاء قائم کریں، اور اس کے مطابق شرعی فیصلہ کریں، نظام قضاء کی اہمیت کا سب سے نازک پہلو یہ ہے کہ غیر مسلم جج کا فیصلہ مسلمانوں کے حق میں معتبر نہیں ہے، اس طرح جو عورتیں سرکاری عدالتوں سے اپنا نکاح فسخ کرالیں تو چاہے وہ بجائے خود اسلامی قانون کے مطابق ہی کیوں نہ ہو یہ فیصلے غیر معتبر ہیں، وہ عورت اپنے شوہر کی زوجیت میں باقی رہتی ہے اور یہ (غیر مسلم جج کے فسخ نکاح کے فیصلہ کے بعد کا) نکاح نادرست ہوتا ہے، نیز اس کے بعد تعلقات معصیت قرار پاتے ہیں، ایسی خواتین کے لئے اسلامی اور شرعی زندگی کا واحد نظام قضاء کا قیام ہے، اس طرح انگلستان میں نظام قضاء کے بعد مسلم پرسنل لا کا نفاذ مکمل اسلامی طریقے پر ہوتا رہے گا (سورۂ نساء: ۵۸، ۵۹، اس مسئلہ کی مکمل تفصیل دیکھئے: معارف القرآن ۲/ ۴۴۴ تا ۴۵۳ فرید بک ڈپو دہلی)۔

مفتی محمد اشرف، مولانا خورشید انور اعظمی اور مولانا عبد اللطیف پالنپوری کی رائے یہ ہے کہ اس صورت میں شوہر نے محض عدالت کے دباؤ میں قانونی مجبوریوں کے پیش نظر ایک تحریر دے دی ہے، ہمارے فقہاء اس امر میں متفق ہیں کہ جو طلاق جبراً کی جائے وہ نافذ نہ ہوگی، ان کی دلیل یہ ہے کہ تحریری طلاق زبانی کے مقابلہ میں ضرورۃً جائز ہے اور چونکہ یہاں ضرورت نہ تھی اس لئے طلاق جائز نہیں ہے، یہی رائے مولانا رضوان الحسن مظاہری صاحب کی بھی ہے۔

''فلو أكره على أن يكتب طلاق امرأته فكتب لا تطلق، لأن الكتابة أقيمت مقام العبارة باعتبار الحاجة ولا حاجة هنا. كذا في الخانية'' (ردالمحتار ۴/ ۴۴۰، البحر الرائق ۳/ ۲۲۹ کتاب الطلاق)۔

''وإن لم يقرأنه كتابه ولم تقم بينة لكنه وصف الأمر على وجه لا تطلق قضاء ولا ديانة، وكذا كل كتاب لم يكتبه بخطه ولم يمله بنفسه لا يقع الطلاق مالم يقرانه كتابه'' (ردالمحتار ۲/ ۴۲۹ باب الصريح)۔

**وجہ استدلال:**...... جب فقہاء کے نزدیک بلاضرورت تحریر سے طلاق کا وقوع نہیں ہوتا تو جو طلاق جبراً تحریر کرائی جائے بدرجہ اولی واقع نہ ہوگی۔

مفتی ابوبکر قاسمی صاحب نے لکھا ہے کہ اگر عورت نے غیر مسلم عدالت میں غیر مسلم جج کے پاس رشتہ نکاح ختم کردینے کی درخواست دی اور شوہر نے بخوشی عدالت کے فیصلہ کو منظور کرنے کے ثبوت کے لئے دستخط کردیا اور پھر غیر مسلم جج نے علاحدگی کا فیصلہ کردیا تو شوہر کے اس دستخط کی حیثیت تحریری طلاق کی ہوگی، ایسی صورت میں عورت پر ایک طلاق واقع ہوگی۔

''كما قال الفقهاء: الكتاب كالخطاب في حق الغائب والحاضر'' (ہدایہ جلد چہارم مسائل شتی)۔

''قال في ردالمحتار: ولو قال: اكتب طلاق امرأتي كان اقرارا بالطلاق وإن لم يكتب'' (ردالمحتار ۲/ ۴۶۵)

حافظ شیخ کلیم اللہ عمری مدنی صاحب نے تحریر فرمایا ہے کہ غیر مسلم عدالتوں میں مسلم عورتوں کا خلع وغیرہ کے لئے رجوع کرنا درست نہیں ہے بلکہ معتبر و مستند علماء یا اسلامی تحریکات وغیرہ کے ذریعہ خلع کا مطالبہ کیا جائے پھر اس خلع پر عدالتوں کے ذریعہ توثیق کی جائے تو مناسب ہے۔

مولانا سلمان پالنپوری، مولانا عبد اللطیف پالنپوری، مفتی محمد اشرف قاسمی، مولانا خورشید انور اعظمی، مولانا ارشد شاداب، مولانا اختر امام عادل قاسمی، ڈاکٹر ظفر الاسلام صدیقی، مولانا محمد رمضان علی اور مفتی عبد الرحیم قاسمی صاحبان نے اس صورت کو تفویض یا توکیل بالطلاق پر محمول کیا ہے اور عدالت کے فیصلہ کو معتبر و نافذ مانا ہے اور اس فیصلہ سے شرعاً طلاق واقع ہوجائے گی، اور رشتہ نکاح ختم ہوجائے گا۔

مفتی عبد الرحیم قاسمی صاحب لکھتے ہیں کہ فقیہ الامت حضرت مفتی محمود حسن گنگوہیؒ نے تحریر فرمایا ہے کہ مرد اگر حاکم وقت کے سامنے درخواست پیش کرتا ہے یا مطبوعہ فارم پر سمجھ کر بغیر جبر و اکراہ کے دستخط کردیتا ہے جس میں یہ لکھا ہوتا ہے کہ مذکورہ نکاح فسخ کردو تو اس صورت میں حاکم وقت کو مرد اپنا وکیل بناتا ہے کہ وہ اس کا وکیل بن کر اس کی تکمیل کرے اور اس کا جو نکاح مسماۃ کے ساتھ ہے اس کو فسخ کرے یا طلاق دے دے اس صورت میں نکاح ٹوٹ جائے گا اور شرعاً طلاق واقع ہوجائے گی، کیونکہ غیر مسلم کو بھی وکیل بنا کر اس طرح کام کرانا درست ہے (اسلامی قانون نکاح وطلاق/ص ۱۵۰)۔

مفتی عارف باللہ قاسمی صاحب نے اس صورت کو تفویض طلاق پر اکراہ قرار دیا ہے اور لکھا کہ اکراہ کی صورت میں بھی تفویض طلاق درست ہوتی ہے اور حوالہ میں علامہ سرخسیؒ کی درج ذیل عبارت نقل کی ہے:

''لو اكره بوعيد تلف حتى يحصل عتق عبده في يد هٰذا الرجل أو طلاق امرأته ولم يدخل بها ففعله فطلق ذلك الرجل المرأة او اعتق العبد وقع الطلاق والعتاق لان الاكراه لا يمنع صحة الاعتاق والطلاق'' (مبسوط کتاب الاكراه، باب الاكراه على ما يجب به عتق او طلاق)۔

مولانا انور علی اعظمی اور مولانا اشتیاق احمد اعظمی قاسمی صاحبان نے لکھا ہے کہ اس صورت حال میں شریعت کی نگاہ میں فیصلہ معتبر ہونے کے لئے ضروری ہے کہ جج مسلمان ہو اور اسلامی شریعت کے احکام سے واقف ہو اور تفریق کی جملہ کارروائی شرعی اصولوں کے مطابق انجام دے تو اس کا فیصلہ تفریق وطلاق نافذ ہوگا، بصورت دیگر عدالت کا فیصلہ عورت کے لئے ناکافی ہوگا، اور عدالتی فیصلہ کے بعد اس عورت کو شرعی پنچایت یا امارت شرعیہ جیسے ادارہ میں اپنا مقدمہ دائر کر کے فسخ نکاح کا فیصلہ کرانا ہوگا، کیونکہ مذکورہ صورت میں شوہر عدالت کے دباؤ کی وجہ سے دستخط کرنے پر مجبور ہوگا، لہٰذا اس کے دستخط کو تفویض طلاق پر محمول نہیں

کر سکتے ،اور غیر مسلم جج کا فیصلہ معتبر نہیں۔

حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ نے الحیلۃ الناجزہ میں اس مسئلہ کی بھرپور وضاحت کی ہے وہ لکھتے ہیں کہ ہندوستان کی جن ریاستوں میں قاضی شرعی موجود ہے وہاں تو معاملہ سہل ہے اور گورنمنٹی علاقوں میں جہاں قاضی شرعی موجود نہیں ہیں ان میں وہ حکام جج مجسٹریٹ وغیرہ جو گورنمنٹ کی طرف سے اس قسم کے معاملات میں فیصلہ کا اختیار رکھتے ہیں اگر وہ مسلمان ہوں اور شرعی قاعدہ کے مطابق فیصلہ کریں تو ان کا حکم قضاء قاضی کے قائم مقام ہو جاتا ہے۔

''کما فی الدر المختار ویجوز تقلید القضاء من السلطان العادل والجائر ولو کافرا ذکرہ مسکین وغیرہ''۔

لیکن اگر کسی جگہ فیصلہ کنندہ حاکم غیر مسلم ہو تو اس کا فیصلہ بالکل غیر معتبر ہے، اس کے حکم سے فسخ وغیرہ بالکل نہیں ہو سکتا۔

''لأن الکافر لیس بأھل القضاء علی المسلم کما ھو مصرح فی جمیع الکتب للفقہ'' (الحیلۃ الناجزہ/ ص۴۵)۔

مولانا محمد فاروق قاسمی دربھنگوی نے لکھا ہے کہ اگر شوہر نے اس شرط کو پڑھ کر بخوشی ورضا دستخط کر دیا ہے تو شوہر کے اس دستخط کی حیثیت ''امر بالید'' کی ہوگی، جب بھی حاکم فیصلہ کرے گا اس کا اعتبار از روئے شرع درست ہوگا۔

اگر شوہر نے اس شرط کو پڑھ کر بخوشی ورضا دستخط کر دیا تو شوہر سے اس دستخط کی حیثیت ''امر بالید'' کی ہوگی، گویا شوہر کا پڑھ کر بخوشی دستخط کر دینا اپنے رشتہ ازدواج کا معاملہ بخوشی حاکم کے سپرد کر دینا ہے کہ وہ باقی رکھے یا نہ رکھے اور یہی مطلب ہے ''امر بالید'' کا جیسا کہ علامہ شامی فرماتے ہیں:

''الأمر بمعنی الحال والید بمعنی التصرف والمعنی حال طلاق المرأۃ الذی جعلہ زوجھا فی تصرفھا''۔

''وفی البدائع لما جعل الأمر بیدھا فقد خیرہا بین اختیارھا نفسھا وبین اختیارھا زوجھا'' (بدائع ۴/ ۲۴۸)۔

لہذا اس صورت میں جب بھی حاکم فیصلہ کرے گا اس کا اعتبار از روئے شرع درست ہوگا۔

مولانا محبوب فروغ احمد قاسمی صاحب نے لکھا ہے کہ عورت درخواست تفریق دیتی ہے تو یہ اس کی جانب سے توکیل بالخلع ہوگی، اب اگر شوہر سے کافر جج دستخط لے لیتا ہے تو اس کی جانب سے بھی توکیل بالطلاق مانی جائے گی، نیز امام محمدؒ فرد واحد کے لئے جانبین کی توکیل کو جائز سمجھتے ہیں، لہذا موجودہ صورت حال میں امام محمدؒ کے قول کو اختیار کر کے عدالت کے اس فیصلہ کو خلع ماننا جائز ہونا چاہئے۔

حوالہ میں درج ذیل عبارتیں پیش کی ہیں:

''ویجوز بالنکاح والخلع والصلح عن دم العمد والکتابۃ'' (بدائع الصنائع ۵/ ۲۰، کتاب الوکالہ)۔

''والضابط فیہ ان کل من یصح ان یتصرف بالخلع لنفسہ جاز توکیلہ، ووکالتہ ذکرا او انثی، مسلما او کافرا، محجورا علیہ أو رشیدا، لأن کل واحد منھم یجوز ان یوجب الخلع فصح ان یکون وکیلا و مؤکلا فیہ'' (الموسوعۃ الفقھیہ ۱۹/ ۲۵۱ مادہ خلع مطبوعہ کویت)۔

لہذا عورت اگر غیر شرعی عدالت میں مطالبہ تفریق کی درخواست پیش کرتی ہے تو اس کو عورت کی طرف سے عدالت کے کافر قاضی کو خلع کا وکیل بنانا متصور ہوگا۔

اتنی بات تو غالباً متفق علیہ معلوم ہوتی ہے کہ شوہر کا دستخط توکیل بالطلاق پر دلالت کرتا ہے، جامعین موسوعہ نے مختلف کتابوں کے حوالہ سے یہ بات لکھی ہے۔

''اتفق الفقھاء علی أن الایجاب فی عقد الوکالۃ یتحقق بالخط أو الکتابۃ الدالۃ علی ذلک، لأن الکتابۃ فعل یدل علی المعنی۔

ومثل الحنفیۃ بذلک بما لو أرسل أحد لآخر غائب کتابا معنونا و مرسوما بتوکیلہ ایاہ بأمر ما و قبل الآخر الوکالۃ انعقدت'' (الموسوعہ ۴۵/ ۱۱ مادہ وکالۃ مطبوعہ کویت)۔

شخص واحد جانبین کا وکیل ہو سکتا ہے؟ اس سلسلہ میں درج ذیل عبارت پیش کی ہیں:

''والواحد لا یصلح فی الخلع وکیلا من الجانبین، بأن وکلت رجلا بالخلع فوکلہ الزوج ایضا سواء کان البدل

مسمی اولا، وعن محمدانه یصلح کذا فی البزازیه'' (البحر ۴/ ۱۵۷ کتاب الطلاق باب الخلع)۔

مفتی اقبال محمد ٹنکاروی صاحب لکھتے ہیں کہ اس صورت میں عورت نے اگر کسی مال کے عوض اپنے رشتہ نکاح کو ختم کرنے کی درخواست دی اور عدالت کے سامنے شوہر نے اس مال کے عوض خود طلاق یا خلع کا لفظ استعمال کرنے کے بعد دستخط کر دیا تو اس کی حیثیت خلع کی ہوگی۔

مفتی صاحب نے یہ بھی تحریر فرمایا ہے کہ: اگر صورت حال یہ ہے کہ عورت خلع چاہتی ہے مگر شوہر نہیں چاہتا اور نہ طلاق دیتا ہے تو عدالت (دار القضاء کے قاضی) تحقیق کے ذریعہ اس نتیجہ تک پہنچ جائے کہ زوجین حدود اللہ قائم نہیں رکھ سکیں گے، دونوں کا نباہ دشوار ہو چکا ہے تو عدالت شوہر کی رضامندی کے بغیر خلع کر سکتی ہے، جیسا کہ حضرت مولانا تقی عثمانی صاحب نے اس طرف اپنا رجحان ظاہر کرتے ہوئے پاکستان کے دو مقدموں کا حوالہ دیا ہے (بحوالہ فقہی مقالات ۲/ ۱۴۱-۱۴۳ از مزم بکڈپو)۔

بہر حال مغربی ممالک کے مسلمانوں کے حالات کے اعتبار سے اس مسئلہ میں حضرت امام مالکؒ کی رائے زیادہ قوی ہے اور یہی رائے اکثر فقہاء امام اوزاعی، اسحاق، شعبی، امام شافعیؒ کی ہے اور مولانا خالد سیف اللہ رحمانی صاحب نے بھی اس مسئلہ میں امام مالکؒ کی رائے کو پسند کیا ہے، وہ رقم طراز ہیں:

ہمارے زمانے میں جہالت اور احکام شرعی سے بے خبری اور اس وجہ سے ازدواجی زندگی میں ظلم وستم اور اختلاف کی روشنی اگر اس مسئلہ میں فقہاء مالکیہ کی رائے قبول کر لی جائے تو شاید مناسب ہو (جدید فقہی مسائل، اضافہ شدہ ایڈیشن ۳/ ۲۱۰)۔

مفتی محمد اشرف اور مولانا خورشید انور اعظمی کی رائے یہ ہے کہ اگر شوہر اس دستخط پر بدرجہ مجبوری راضی ہوا ہے تب بھی طلاق واقع ہو جائے گی، اس لئے کہ جس طرح طلاق مکرہ واقع ہوتی ہے اسی طرح توکیل بالطلاق بھی اکراہ کے ساتھ درست ہوتی ہے۔

''فان طلاقه صحيح ای طلاق المكره و شمل ما إذا أكره على التوكيل با لطلاق فوكل فطلق الوكيل فانه يقع'' (ردالمحتار ۴/ ۴۳۸)۔

''إذا أكره على التوكيل فوكل فطلق الوكيل فانه يقع وفي الخانية: رجل أكرهه السلطان ليوكله بطلاق امرأته فقال الزوج مخافة الحبس والضرر: أنت وكيل ولم يزد على ذلك وطلق امرأته ثم قال المؤكل: لم أوكله بطلاق امرأتي قالو: لا يسمع منه ويقع الطلاق لأنه أخرج الكلام جوابا لخطاب الامر والجواب يتضمن اعادة مافي السوال'' (البحر الرائق ۳/ ۲۲۸)۔

مولانا سلمان پالنپوری نے اس صورت میں شوہر کے دستخط کرنے کی درج ذیل دو حیثیتیں اور ذکر کی ہیں: ۱- یہ جانتے ہوئے کہ عدالت کا فیصلہ تفریق طلاق معتبر نہیں ہے، صرف عدالتی چکروں یا گرفت اور جواب دہی سے جان چھڑانے کے لئے دستخط کر دیا تو شوہر کے دستخط کی حیثیت توکیل بالطلاق کی نہ ہوگی۔

۲- شوہر نے فیصلہ عدالت منظور کرنے کے لئے بطور وعدہ دستخط کیا تو شوہر کے دستخط کی حیثیت وعدہ قبول فیصلہ کی ہوگی۔

دونوں صورتوں کا حکم یہ لکھا ہے کہ شرعی تفریق اور طلاق واقع نہ ہوگی، فتاویٰ قاضی خاں میں ہے:

''امرأة قالت لزوجها: أتريد أن اطلق نفسي؟ فقال: نعم فقالت: طلقت نفسي، ان كان الزوج نوى تفويض الطلاق إليها تطلق واحدة، وإن عنى بذلك طلق نفسك ان استطعت لا تطلق، رجل قال لغيره: أتريد أن أطلق امرأتك ثلثا؟ فقال الزوج: نعم، فقال الرجل: طلقت امرأتك ثلثا قالوا: تطلق ثلثا، والصحيح ان هذا وما تقدم سواء انما يقع الطلاق إذا أراد الرجل تفويض الطلاق اليه'' (فتاوی قاضی خان ۲/ ۲۵۲ فصل فی الطلاق الذی یکون من الوکیل)۔

رضا بر قضاء اور وعدہ قبول فیصلہ سے طلاق واقع نہیں ہوتی ہے، کیونکہ طلاق کے باب میں مشہور ضابطہ ہے کہ جب وقوع طلاق میں شک ہو جائے تو طلاق واقع نہیں ہوتی۔ ہدایہ میں ہے:

''فلا تطلق بالشك والاحتمال'' (هدايه ۲/ ۳۶۵، فصل فی اضافة الطلاق الی الزمان)۔

سوال نمبر ۳: تیسری صورت یہ ہے کہ عورت کی درخواست کے بعد شوہر عدالت میں نہیں آیا، یا آیا تو مگر دستخط وتفویض پر تیار نہیں ہوا، اور عدالت نے حالات کا جائزہ لے کر تفریق کا فیصلہ کردیا تو اس کا کیا حکم ہوگا؟ جبکہ اس صورت میں جو فیصلہ ہوا ہے اس کی بابت شوہر کی طرف سے کوئی آمادگی نہیں ہے۔

اس صورت کا حکم (تقریباً سبھی مقالہ نگار حضرات نے) ایک ہی تحریر فرمایا ہے، ان حضرات کے الفاظ اگرچہ کچھ مختلف ہیں لیکن مفہوم سب کا ایک ہی ہے۔

غیر مسلم جج وحاکم نے حالات کا جائزہ لے کر تفریق کا فیصلہ کردیا تو یہ فیصلہ شرعاً معتبر نہیں ہوگا اور شرعاً تفریق وطلاق واقع نہیں ہوگی۔

ان حضرات کے اسماء گرامی درج ذیل ہیں:

مولانا شیر علی، مفتی عبدالرحیم قاسمی، مولانا اشتیاق احمد اعظمی قاسمی، مولانا انور علی اعظمی، مولانا اختر امام عادل قاسمی، مفتی ابوبکر قاسمی، مفتی محمد اقبال قاسمی، مولانا خورشید انور اعظمی، مولانا سلمان پالنپوری، مولانا محمد شاہجہاں ندوی، مولانا محمد فاروق دربھنگوی، مفتی محمد اشرف، مولانا عبداللطیف پالنپوری، مفتی لطیف الرحمن، مولانا ارشد شاداب، مولانا محبوب فروغ احمد قاسمی، مولانا مصطفی قاسمی، مولانا محمد احسن عبدالحق ندوی، مولانا ذکاء اللہ شبلی، مولانا عبدالحئی مفتاحی، مولانا سید اسرار الحق سبیلی، مفتی معز الدین قاسمی، مولانا ابوسفیان مفتاحی، مولانا عبیداللہ ندوی، مولانا عطاء اللہ قاسمی، مولانا خورشید احمد اعظمی، مولانا افتخار احمد مفتاحی، مولانا محمد موسی شمسی قاسمی، مولانا صبیح اختر، مولانا عبدالقیوم پالنپوری، مولانا رضوان الحسن مظاہری اور مولانا محمد رمضان علی۔

اس رائے کے تعلق سے جو دلائل پیش کئے گئے ہیں وہی ہیں جو سوال نامہ میں درج پہلی صورت کے جواب کے ذیل میں غیر مسلم قاضی اور حکم بننے کی صلاحیت نہ ہونے کے تعلق سے لکھے گئے ہیں۔

حافظ شیخ کلیم اللہ عمری صاحب نے تحریر فرمایا ہے کہ ''غیر اسلامی عدالتوں کو میاں بیوی کے مابین تفریق کرانے کا حق حاصل نہ ہوگا، البتہ عدالت کا فرض ہے کہ قانونی کاروائی کے ذریعہ شوہر کو عدالت میں حاضر کیا جائے اور اسلامی قانون کے مطابق کاروائی کی جائے۔

مفتی محمد اقبال ٹنکاروی صاحب کا جواب درج ذیل ہے: عورت کی درخواست آنے کے بعد شوہر عدالت میں نہیں آیا، یا آیا مگر دستخط وتفویض پر تیار نہیں ہوا تو ایسی صورت میں اگر عدالت کے قاضی تحقیق کے ذریعہ اس نتیجہ پر پہنچ جائیں کہ زوجین حدود اللہ قائم نہیں کرسکیں گے تو عدالت شوہر کی رضامندی کے بغیر خلع کرسکتی ہے۔

مفتی صاحب نے جو دلائل پیش کئے ہیں وہ دوسری صورت کے حکم کے تحت درج کئے جاچکے ہیں۔

ڈاکٹر ظفر الاسلام صدیقی صاحب نے اس صورت کو قضاء علی الغائب قرار دیا ہے، ان کا جواب حسب ذیل ہے:

اگر قاضی خواہش نفس کا پیروکار نہ ہو، فیصلہ کرنے میں لوگوں کی رعایت نہ کرتا ہو بلکہ حق اور دلائل وشواہد سے جو راجح ہو اس پر فیصلہ کرتا ہے، لالچی اور حریص نہ ہو، دوسری جانب اگر شوہر متعنت ہے اور وہ عدالت کی جانب سے نوٹس ملنے کے بعد حاضر نہیں ہوا، یا ہوا مگر دستخط پر راضی نہیں، ایسی صورت میں قاضی کا فیصلہ قضاء علی الغائب کی قبیل سے ہوگا، جس میں ائمہ فقہ کا اختلاف ہے، پھر بھی فقہاء اس فسخ کو نافذ مانتے ہیں۔

''وفی نفاذ القضاء علی الغائب روایتان عندنا فعلی القول نفاذه یسوغ للحنفی ان یزوجها من الغیر بعد العدة'' (شامی ۲/ ۵۱۳، خیر الفتاوی ۵/ ۱۷۰)۔

عبارت محولہ سے معلوم ہوا کہ کسی مختلف فیہ مسئلہ میں اگر قاضی فیصلہ کردے تو اس کا فیصلہ نافذ ہوگا، اس لئے یہ نکاح فسخ ہوگیا اور وہ عورت عدت گزارنے کے بعد دوسرے سے شادی کرسکتی ہے۔

مفتی عارف باللہ قاسمی نے اس صورت کے جواب میں جو تفصیل تحریر کی ہے وہ حسب ذیل ہے:

یورپی مما لک میں جہاں نکاح کے امور عدالت کی زیر نگرانی انجام دیئے جاتے ہیں یا شرعی طور پر ایجاب وقبول کے بعد قانونی کاروائی عدالت میں انجام دینا ضروری ہوتا ہے وہاں بوقت نکاح یا بوقت کاروائی شوہر کی جانب سے حاکم وقاضی کو طلاق کی تفویض بھی کرنی ہوتی ہے، کہ عدالت کو یہ اختیار ہوگا کہ وہ ہم دونوں کے مابین تفریق کردے، لبنان کے سابق قاضی شرعی فیصل مولوی اپنے ایک فتوی میں لکھتے ہیں:

یورپی قوانین اجمالی طور پر قاضی کو طلاق دینے کا اختیار دیتے ہیں، پس جب مسلمان یورپی قانون کے مطابق عقد نکاح کرتا ہے تو گویا وہ قاضی کو طلاق

دینے کے اختیار کے قانون کو ماننے کا صراحۃ اقرار کرتا ہے (فتوی www.mawlawi.net ۱۰۲۷)۔

اور اگر صراحۃ اس کو تسلیم کرنے کا اقرار نہ کرے پھر بھی قاعدہ ''المعروف بالعرف کالمشروط شرطا'' (قواعد الفقه لمحمد عميم الاحسان المجددي البركتي / ۳۴۴) کے تحت یورپی معاشرہ اور یورپی عدالتوں میں اس قانون کے معروف ومشروط ہونے کی وجہ سے عدالت کی زیر نگرانی عقد نکاح انجام دینے کی صورت میں وہ اس کو تسلیم کرنے والا قرار دیا جائے گا۔

پس اگر زوجین ان ممالک کے رہنے والے ہوں یا ان میں کا کوئی ایک ان ممالک کا رہنے والا ہو اور وہاں کے قانون کے مطابق عقد نکاح کو انجام دیا گیا ہو، یا شرعی طور پر ایجاب وقبول کے بعد عدالتی طور پر نکاح کی کاروائی انجام دی گئی ہو، پھر عورت کی درخواست پر عدالت تفریق کا فیصلہ شوہر کی حاضری کے بغیر کرتی ہے تو اس فیصلہ سے تفریق واقع ہو جائے گی؛ کیونکہ عدالت کو شوہر کی جانب سے تفویض طلاق کی وجہ سے بحیثیت وکیل تفریق واقع کرنے کا اختیار حاصل ہے؛ کیونکہ اس صورت میں عدالت کی حیثیت وکیل کی ہے، اور یہ بات بیان کی جا چکی ہے کہ غیر مسلم وکیل کی تفریق بھی شریعت میں معتبر ہوتی ہے۔

لیکن عدالت کی جانب سے جو فیصلہ ہوگا اس کو تسلیم کرنے پر دستخط کرنے سے عدالت کے سامنے انکار کی صورت میں عدالت کے جانب سے تفریق کا فیصلہ معتبر نہیں ہونا چاہئے، کیونکہ اس مسئلہ میں غیر مسلم عدالت کی حیثیت ایک وکیل سے زیادہ نہیں ہے، اور کسی کو طلاق واقع کرنے کا وکیل بنانے کے بعد اس کی وکالت کو ختم کرنے کا شوہر کو اختیار رہتا ہے۔

''ان للمؤكل ان يعزل وكيل الطلاق'' (البحر الرائق: كتاب الطلاق، فصل في المشيئة)

(مؤکل کو یہ اختیار ہے کہ وکیل طلاق کو معزول کردے)۔

چونکہ اس صورت میں شوہر فیصلہ کو تسلیم کرنے سے انکار کر رہا ہے، جبکہ وہ اس کو پہلے وکیل بنا چکا ہے، تو گویا دستخط سے انکار اس معنی میں ہے کہ اگر عدالت تفریق کا فیصلہ کرتی ہے تو وہ ہمیں تسلیم نہیں، اس طرح وہ تفریق واقع کرنے کے اس اختیار کو سلب کر رہا ہے، جو اس نے پہلے بحیثیت وکیل عدالت کو دیا تھا، اور اگر فیصلہ کے بعد دستخط سے انکار کی صورت میں پیش آئی تو چونکہ تفریق واقع کرنے کے وقت عدالت کی وکالت باقی تھی اس لئے یہ تفریق معتبر ہونی چاہئے۔

ہاں اگر عدالت کو ایسے الفاظ میں طلاق تفویض کی گئی ہے جس میں شوہر کو رجوع کا اختیار باقی نہیں رہتا (اور عموماً ایسا ہی ہوتا ہے) تو پھر اس صورت میں اس کا دستخط سے انکار کرنا عدالت کی وکالت کو ختم نہیں کر سکتا، اور اس صورت میں دستخط سے انکار کے باوجود تفریق کا فیصلہ معتبر ہوگا، مثلاً شوہر کی جانب سے تفویض ان الفاظ میں ہو کہ اگر عدالت میری بیوی کو مجھ سے جدا کرنا چاہے تو اسے یہ اختیار ہے، یا میری بیوی کو عدالت جب بھی مجھ سے جدا کرنا چاہے کر سکتی ہے، تو پھر اس صورت میں اسے رجوع کا اختیار نہ ہوگا، کیونکہ یہ توکیل کے بجائے تملیک ہے، علامہ کاسانی لکھتے ہیں:

''فإن قيده بالمشيئة بأن قال له: طلق امرأتي إن شئت، فهذا تمليك عند أصحابنا الثلاثة'' (بدائع الصنائع ۳/ ۱۲۳)

(اگر طلاق واقع کرنے کے اختیار کو مشیت کے ساتھ مقید کر دیا، اور اس سے اس طرح کہا: اگر تو چاہے تو میری بیوی کو طلاق دے دے تو یہ ہمارے تینوں اصحاب (امام ابوحنیفہ اور صاحبین) کے نزدیک تملیک ہوگی)۔

اور وکیل کی وکالت ختم کرنے کے اختیار کی طرح تملیک کو ختم کرنے کا اختیار نہیں ہوگا، علامہ محمود البخاریؒ لکھتے ہیں:

''وهذا النوع من التمليك لا يقبل الرجوع'' (المحيط البرهاني) (اس طرح کی تملیک رجوع کو قبول نہیں کرتی)۔

یہ تفصیل تو ان ممالک کے پس منظر میں ہے جن میں عقد نکاح کو عدالت کی نگرانی میں کرنا یا اس کی عدالتی کاروائی کرنا ضروری ہوتا ہے، اور عقد نکاح کی کاروائی کے ضمن میں شوہر کی جانب سے عدالت کو طلاق کی تفویض قانونی طور پر کرنی ہوتی ہے، لیکن اگر زوجین یا ان میں کا کوئی ایک ان ممالک کے رہنے والے ہوں جن ممالک میں نکاح کے لئے عدالت کی نگرانی ضروری نہیں، یا جہاں عدالت کو تفویض طلاق کا قانون نہیں ہے، اور ان کا نکاح تفویض طلاق کے قانون کو مانے بغیر ہوا ہے، پھر ایسی صورت میں عورت ان ہی ممالک کے غیر مسلم عدالت سے طلاق وتفریق کا مطالبہ کرے، یا کسی دوسرے ملک (جہاں تفویض طلاق کا قانون ہے) کے غیر مسلم عدالت سے طلاق کا مطالبہ کرے، جبکہ ان کا نکاح اس ملک میں نہیں ہوا ہے یا اس کی کارروائی اس ملک میں نہیں ہوئی ہے، اور عدالت شوہر کی جانب سے فیصلہ کو قبول کرنے کے دستخط کے بغیر یا اس کی حاضری کے بغیر عورت کے حق میں فیصلہ کردے اور تفریق کا فیصلہ صادر کردے، تو اس صورت

میں غیر مسلم عدالت کا فیصلہ تفریق معتبر نہیں ہوسکتا، کیونکہ غیر مسلم عدالت اور اس کے غیر مسلم قاضی کو شوہر پر ایسی ولایت حاصل نہیں ہے جس سے اسے تفریق کا حق ہو، جیسا کہ یہ بات لکھی جا چکی ہے۔

سوال نمبر ۴- کیا مسئلہ میں اس سے بھی کچھ فرق پڑ سکتا ہے کہ جج اگر چہ غیر مسلم حکومت وغیر مسلم عدالت کا ہے، مگر مسلمان ہے، وہ اپنے عمومی فرائض منصبی کے تحت اس قسم کا کام بھی کرتا ہے، تو کیا اس کو "مسلم حاکم وقاضی" کی حیثیت دی جاسکتی ہے، اور اس حیثیت سے اس کے فیصلہ فرقت کا اعتبار کیا جاسکتا ہے؟

تقریباً سبھی مقالہ نگار حضرات اس پر متفق ہیں کہ جج اگر چہ غیر مسلم حکومت وغیر مسلم عدالت کا ہے، مگر مسلمان ہے، وہ اپنے عمومی فرائض منصبی کے تحت مسلمانوں کے نکاح کے فسخ وتفریق کا کام بھی کرتا ہے اور وہ فیصلہ شرعی قاعدہ کے مطابق کرتا ہے نیز احکام شرعیہ کے موافق اسے فیصلہ کرنے کا اختیار ہو تو اس کا فیصلہ فسخ وفرقت معتبر ہوگا اور اسے مسلم حاکم وقاضی کی حیثیت دی جاسکتی ہے، اور اگر اس کا فیصلہ شریعت کے خلاف ہو تو اس کا فیصلہ معتبر نہیں ہوگا۔

اس رائے کے حاملین کے اسماء گرامی یہ ہیں:

مولانا شیر علی، مفتی عبدالرحیم قاسمی، مولانا محمد احسن عبدالحق ندوی، مولانا عطاء اللہ قاسمی، مفتی لطیف الرحمن، مولانا ارشد شاداب، مولانا صبیح اختر، مولانا خورشید احمد اعظمی، مولانا محمد موسی شمسی قاسمی، مولانا عبدالقیوم پالنپوری قاسمی، مولانا افتخار احمد مفتاحی، مولانا ابوسفیان مفتاحی، مولانا عبدالحیٔ مفتاحی، مفتی محمد اقبال قاسمی، مولانا محبوب فروغ احمد قاسمی، مولانا اختر امام عادل قاسمی، مولانا خورشید انور اعظمی، مفتی اقبال محمد ٹنکاروی، مولانا عبداللطیف پالنپوری، مولانا انور علی اعظمی، مولانا محمد فاروق قاسمی دربھنگوی، مفتی محمد ابوبکر قاسمی، مفتی محمد اشرف، مولانا اشتیاق احمد اعظمی، ڈاکٹر ظفر الاسلام صدیقی، مولانا محمد ذکاء اللہ شبلی، مولانا ڈاکٹر سید اسرار الحق سبیلی، مفتی معزالدین قاسمی، مفتی عارف باللہ قاسمی، مولانا محمد رمضان علی، مولانا خورشید احمد اعظمی، مولانا سلمان پالنپوری۔

بعض حضرات نے یہ قید لگائی ہے کہ مسلمان اس کے جج وحاکم بنائے جانے سے راضی ہوں، جیسے مولانا عبداللہ ندوی، مولانا محمد رمضان علی، مولانا رضوان الحسن مظاہری وغیرہ۔

اس رائے کے تعلق سے درج ذیل دلائل پیش کئے گئے ہیں:

علامہ ظفر عثمانیؒ نے اپنی کتاب اعلاء السنن میں مستقل باب باندھا ہے: "باب صحة تقلد القضاء من السلطان الجائر" غیر مسلم عدالت میں مسلمان مجسٹریٹ قاضی کے قائم مقام ہے، اس کے متعلق بہت اہم نکتہ تحریر فرمایا ہے: غیر مسلم حکومت میں منصب طلب کرنا تا کہ اسلامی شریعت کے مطابق قوانین جاری کرسکے درست ہے، دیکھو سیدنا حضرت یوسف علیہ السلام نے مصر میں کافر حکومت سے منصب کو طلب کیا اور قرآن نے حضرت یوسفؑ کے الفاظ یوں نقل فرمائے ہیں: "اجعلني على خزائن الارض انى حفيظ عليم" اس سے معلوم ہوا کہ غیر مسلم حکومت میں مسلم جج کا قیام اور اس کا فیصلہ جبکہ شرعی ہو درست اور جائز ہوگا۔

اعلاء السنن میں ہے: "تقلد الولاية والقضاء من كافر" یہ تو عنوان ہے آگے تحریر فرماتے ہیں:

"ولأجل ذلك والله اعلم طلب سيدنا يوسف عليه السلام الولاية والعمل من ملك كافر فقال: اجعلني على خزائن الأرض إني حفيظ عليم، وفيه دليل على جواز التقلد من الكافر. فمن المسلم الجائر بالأولى" (اعلاء السنن ۱۵/ ۵۴)

البحر الرائق میں ہے: "ويجوز تقليد القضاء من السلطان العادل، والجائر من أهل البغي، واطلق فى الجائر فشمل المسلم والكافر، كما ذكره مسكين معزا الى الاصل وظاهره صحة سلطنة الكافر على المسلمين وصحت توليته القضاء" (البحر الرائق ۶/ ۲۹۴)۔

قاضی بنانے والے کا مسلمان ہونا شرط نہیں ہے۔

"قوله: ولو كافرا" فى التاتار خانية: "الإسلام ليس بشرط فيه أى فى السلطان الذى يقلد" (ردالمحتار ۸/ ۴۱ كتاب القضاء)۔

"الاسلام ليس بشرط فيمن يعين القضاء" (هنديه ۳/ ۳۰۷)۔

’’یری الحنفیة والحنابلة أنه لا یشترط عدالة المولی (بکسر اللام) لأن ولایة الإمامة الکبری تصح من کل بر و فاجر فتصح ولایته کالعدل، لکن إذا کان المولی یمنعه عن القضاء بالحق فیحرم‘‘ (الموسوعة الفقهیه ۳۳/۲۹۷)۔

’’واذا ولی الکافر علیهم قاضیا ورضیه المسلمون صحت ولایته‘‘ (درمختار ۵/۳۶۵)۔

مولانا اشرف علی تھانویؒ نے ’’الحیلۃ الناجزۃ‘‘ میں لکھا ہے: گورنمنٹی علاقوں میں جہاں قاضی شرعی نہیں ان میں وہ حکام جج مجسٹریٹ وغیرہ جو گورنمنٹ کی طرف سے اس قسم کے معاملات میں فیصلہ کا اختیار رکھتے ہیں اگر وہ مسلمان ہوں اور شرعی قواعد کے مطابق فیصلہ کریں تو ان کا حکم بھی قضاء قاضی کے قائم مقام ہوجاتا ہے۔ ’’لما فی الدر المختار: ویجوز تقلید القضاء من السلطان العادل والجائر ولو کافرًا ذکرہ مسکین وغیرہ‘‘ (الحیلة الناجزہ/ ۴۵)۔

مفتی عبدالرحیم صاحب لاجپوری تحریر فرماتے ہیں: اس قسم کے مقدمات کے فیصلہ کا حق شرعی قاضی کو ہوتا ہے، اور جہاں شرعی قاضی نہ ہو اور مسلم جج کو گورنمنٹ نے اس جیسے مقدمات کا شرعی فیصلہ کرنے کا اختیار دیا ہو اور وہ مسلم جج شریعت کے مطابق فیصلہ کرے تو اس کا فیصلہ بھی قضاء قاضی کے قائم مقام ہوجاتا ہے (فتاوی رحیمیہ ۶/۳۸)۔

حضرت مفتی کفایت اللہ صاحب تحریر فرماتے ہیں:

ہاں ضرورۃً انگریزی عدالتوں کے مسلم جج یا منصف قائم مقام قاضی شرعی کے ہوسکتے ہیں، کیونکہ ان کو حکومت کی طرف سے معاملات مخصوصہ اہل اسلام مثلاً طلاق، نکاح، میراث وغیرہ میں احکام شرعیہ کے موافق فیصلہ کرنے کا اختیار دیا گیا ہے (کفایت المفتی ۲/۲۲۳)۔

کتاب الفتاوی میں حضرت مولانا خالد سیف اللہ رحمانی صاحب تحریر فرماتے ہیں:

اگر فیصلہ کرنے والا مجسٹریٹ مسلمان ہے تو اس کا فیصلہ ہندہ کے حق میں نافذ اور درست ہے اور وہ دوسرا نکاح کرسکتی ہے کیونکہ فقہاء نے دار الکفر میں غیر مسلم فرماں روا کی طرف سے مسلمانوں کے لئے انہی میں سے والی کے تقرر کو جائز قرار دیا ہے (کتاب الفتاوی ۶/۶۶)۔

مولانا شاہجہاں ندوی لکھتے ہیں کہ غیر مسلم حکومت وغیر مسلم عدالت کے مسلم جج کو مسلم حاکم وقاضی کی حیثیت نہیں دی جاسکتی ہے، البتہ اس کا فیصلہ اسلامی قانون کے مطابق ہو تو اس کا اعتبار ہوسکتا ہے۔

موصوف نے ردالمحتار کی عبارت: ’’فی التاتارخانیة: الاسلام لیس بشرط فیه۔ ای فی السلطان الذی یقلد۔‘‘ اور البحر الرائق کی عبارت: ’’وأطلق الجائر فشمل المسلم والکافر‘‘ اور ردالمحتار کی درج ذیل عبارت پیش کی ہے: ’’والاشارة بقوله (وهذا) إلی ما أفاده کلام الفتح من عدم صحة تقلد القضاء من کافر، علی خلاف ما مر عن التاتارخانیه، ولکن إذا ولی الکافر علیهم قاضیا و رضیه المسلمون صحت تولیته بلاشبهة تامل‘‘ (ردالمحتار کتاب القضاء ۸/ ۴۴)۔

حافظ شیخ کلیم اللہ عمری مدنی صاحب نے لکھا ہے کہ مذکورہ صورت میں وہ مسلم جج ان غیر اسلامی ممالک وعدالتون کا ایک کل پرزہ ہے، لہٰذا ان صاحبان کو مسلم حاکم یا قاضی کی حیثیت نہیں دی جاسکتی۔

مولانا سلمان پالنپوری قاسمی نے لکھا ہے کہ جج اگر غیر مسلم عدالت وحکومت کا ہے مگر مسلمان ہے، وہ اپنے عمومی فرائض منصبی کے تحت شرعی اصول کے مطابق اس قسم (فیصلہ طلاق وتفریق) کا کام بھی کرتا ہے تو ضرورۃً غیر مسلم عدالت کا مسلم جج قائم مقام قاضی شرعی کے ہوسکتا ہے اور اس کے فیصلہ فرقت کا اعتبار کیا جاسکتا ہے (کذا فی کفایت المفتی ۲/۲۴۹ کتاب القضاء والافتاء)۔

سوال نمبر ۵- ضرورت اس کی بھی ہے کہ اس بابت کچھ اصولی روشنی ڈالی جائے کہ غیر مسلم عدالتیں اور حکام کس حد تک مسلمانوں کے معاملات میں فیصلے کرسکتے ہیں یا کس حد تک ان کے فیصلوں کا اعتبار کرسکتے ہیں؟ اس بابت فقہاء کی اصولی وفروعی تصریحات وتوضیحات زیر بحث مسئلہ میں معاون ثابت ہوں گی۔

اس سلسلہ میں ایک رائے یہ ہے کہ وہ مسائل جن میں محض سبب شرعی کا پایا جانا کافی ہے قاضی کا حکم ضروری نہیں ہے، ایسے معاملات میں تو غیر مسلم بھی فیصلہ کرسکتا ہے اور اس کے فیصلہ کا اعتبار ہوگا، لیکن جن امور میں سبب شرعی کا پایا جانا کافی نہیں بلکہ قاضی کا حکم بھی ضروری ہے ان میں غیر مسلم حاکم کا فیصلہ معتبر نہیں۔

یہ رائے مندرجہ ذیل حضرات کی ہے:

مولانا مفتی اقبال محمد ٹنکاروی، مولانا ارشد شاداب، مفتی محمد ابوبکر قاسمی، مولانا سید اسرار الحق سبیلی، مولانا محمد موسی شمسی القاسمی، مولانا رمضان علی، مولانا صبیح اختر۔

جن مسائل میں قضائے قاضی ضروری ہے یعنی غیر مسلم حاکم کا فیصلہ ان میں معتبر نہیں ہے ان کی مثال ہیں عائلی مسائل نکاح، طلاق، خلع، وقف، ہبہ، وراثت، وصیت وغیرہ، حدود، قصاص، فسخ نکاح، رویت ہلال کا فیصلہ اور کسی کو دیوالیہ (مفلس) قرار دینا وغیرہ ہے (مقالہ مولانا سید اسرار الحق سبیلی، مفتی اقبال محمد ٹنکاروی)۔

جن مسائل میں غیر مسلم حاکم کے فیصلہ کو معتبر مانا جاسکتا ہے، ان کی مثال کرمنل کوڈ، ٹریفک، حفظان صحت، ماحول کا تحفظ، جان و مال اور عزت و آبرو کی حفاظت (مولانا سید اسرار الحق سبیلی، مفتی اقبال محمد ٹنکاروی)۔

مورث کی موت سے ورثاء کے لئے میراث کا حق اور خرید و فروخت کی وجہ سے مبیع پر خریدار کی ملکیت وغیرہ۔

موصوف نے مولانا خالد سیف اللہ رحمانی صاحب کی کتاب غیر مسلم ممالک میں مسلمانوں کے کچھ مسائل کے حوالہ سے لکھا ہے کہ جن فیصلوں کی بنیاد اتنی اور ایسی شہادتوں پر ہو جو شریعت کی نظر میں بھی کافی ہو اور قانون کی نظر میں بھی کافی ہو، تو اب یہ مقدمات دو طرح کے ہیں: ایک وہ جن میں محض سبب شرعی کا پایا جانا کافی ہے، قاضی کا حکم ضروری نہیں...... ایسے معاملات میں تو غیر مسلم حاکم بھی فیصلہ کرسکتا ہے، لیکن جن امور میں سبب شرعی کا پایا جانا کافی نہیں، بلکہ قاضی کا حکم بھی ضروری ہے، ان میں غیر حاکم کا فیصلہ معتبر نہیں (غیر مسلم ممالک میں مسلمانوں کے کچھ مسائل: ص ١٣٨)۔

مولانا محمد موسی شمسی قاسمی کے مقالہ میں ہے کہ غیر مسلم عدالتوں میں جو قوانین مروج و مرتب ہیں وہ انہی کے مطابق فیصلہ کرتی ہیں، اس لئے قوی امکان ہے کہ عدالت نے اپنے فیصلہ کی بنیاد جن چیزوں پر رکھی ہو وہ کبھی اسلامی اصول و ضوابط سے ہم آہنگ ہو جائیں اور کبھی متصادم ہوں۔

لہٰذا اگر حاکم نے ایسی شہادتوں کی بنیاد پر فیصلہ کیا ہے جو شرعاً غیر معتبر ہیں تو وہ فیصلہ مسلمانوں کے حق میں نافذ نہیں ہوگا، اور فریقین کے لئے اس سے استفادہ کرنا شرعی طور پر جائز نہیں ہوگا، جیسا کہ بخاری شریف کی روایت ہے:

''من قضی له بحق أخیه فلا یأخذه فإن قضاء الحاکم لا یحل حراما ولا یحرم حلالا'' (رواه البخاری ٢/ ١٠٦٤)۔

(جس کے لئے اس کے بھائی کے حق میں فیصلہ کردیا گیا تو وہ اس کو نہ لے، کیونکہ حاکم کا فیصلہ حلال کو حرام اور حرام کو حلال نہیں کرتا ہے)۔

اسی طرح سے دوسری روایت ہے:

''إنما أنا بشر وإنکم تختصمون إلی ولعل بعضکم أن یکون ألحن بحجته من بعض فأقضی له علی نحو ما أسمع فمن قضیت له بحق أخیه شیئا فلا یأخذه فإنما أقطع له قطعة من النار'' (بخاری باب موعظة الامام للخصوم ٢/ ١٠٦٢)۔

(میں بھی بشر ہی ہوں اور تم میرے پاس معاملہ لے کر آتے ہو شاید تم میں سے بعض اپنی حجت کو مزین کر کے پیش کردے پھر میں اپنے سننے کے مطابق اس کے لئے اس کے بھائی کے حق کا فیصلہ کردوں تو وہ اس کو نہ لے کیونکہ میں اس کو جہنم کا ایک ٹکڑا کاٹ کردے رہا ہوں)۔

لیکن اگر قاضی نے ایسی شہادتوں کی بنیاد پر فیصلہ کیا جو شرعاً معتبر ہیں تو اب یہ مقدمات دو طرح کے ہوں گے، ایک وہ جن میں محض سبب شرعی کا پایا جانا کافی ہے قاضی کا حکم ضروری نہیں ہے، تو ایسے معاملات میں تو غیر مسلم حاکم کا فیصلہ معتبر ہوگا (جیسے مورث کی موت سے ورثہ کے لئے میراث کا حق)۔

لیکن جن امور میں سبب شرعی کا پایا جانا کافی نہیں بلکہ قاضی کا حکم بھی ضروری ہے ان میں غیر مسلم منصف کا فیصلہ معتبر نہیں ہے (جیسے فسخ نکاح کے لئے قضائے قاضی کے بغیر صرف اسباب فسخ کا پایا جانا کافی نہیں ہے) (بحث و نظر/ص ۴۵ شمارہ ۵۱)۔

مولانا عبید اللہ ندوی لکھتے ہیں کہ مسلمانوں کو تو اسی کا حکم ہے کہ وہ اپنے تمام معاملات میں قرآن و حدیث کی طرف رجوع کریں، چنانچہ مفتی محمد شفیع صاحب پاکستان "فلا وربك...ویسلموا تسلیما" (سورۂ نساء: ٦٥) کی تفسیر میں لکھتے ہیں کہ آیت صرف معاملات اور حقوق کے متعلق نہیں ہے بلکہ عقائد و

نظریات اور دوسرے نظری مسائل کو بھی حاوی ہے، اس لئے ہر مسلمان کا فرض ہے کہ جب بھی کسی مسئلہ میں باہم اختلاف کی نوبت آئے تو باہم جھگڑتے رہنے کے بجائے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد آپ کی شریعت کی طرف رجوع کر کے مسئلہ کا حل تلاش کرے (معارف القرآن/ ۲)۔

تاہم پھر بھی اگر مسلمان اپنے تمام معاملات میں کسی خاص سبب یا حالات کی وجہ سے اگر شریعت کی طرف رجوع نہیں کر سکتے تو ان کے احوال شخصیہ یعنی پرسنل لا میں مثلاً نکاح، طلاق، وراثت، وصیت، اوقاف، شفعہ وغیرہ میں غیر مسلم عدالتیں اور حکام فیصلہ نہیں کر سکتے ہیں اور نہ ہی مسلمانوں کو ان کے فیصلہ کا اعتبار کرنا چاہئے۔

مولانا خورشید احمد اعظمی لکھتے ہیں کہ وہ امور جو مسلمانوں کے مابین باہم خاص ہیں اور وہ معاملات غیر مسلم کے ساتھ درست نہیں مثلاً نکاح، طلاق، وراثت وغیرہ امور ان میں غیر مسلم جج کا فیصلہ معتبر نہیں ہوگا۔

مفتی عبدالرحیم قاسمی اور مولانا عبدالقیوم پالنپوری کے جواب کا حاصل یہ ہے کہ فسخ نکاح کے لئے قاضی شرعی یا شرعی پنچایت کا فیصلہ ضروری ہے، غیر مسلم جج کا فیصلہ بالکل معتبر نہیں۔

مولانا محمد احسن عبدالحق ندوی لکھتے ہیں کہ غیر مسلم عدالتیں اور حکام مسلمانوں کے شرعی معاملات میں کسی حد تک فیصلہ نہیں کر سکتے، اسی طرح اگر وہ فیصلہ کر دیں تو مسلمان ان کے فیصلوں کا اعتبار نہیں کر سکتے۔

مفتی لطیف الرحمن ولایت علی لکھتے ہیں کہ معاملہ چاہے نکاح اور طلاق کا ہو یا خرید وفروخت اور وصیت و وقف کا ہو، غیر مسلم عدالتوں کو سنوانے اور ان کا فیصلہ ماننے کا سوال تو درکنار لے جانا بھی شرعاً ممنوع ہوگا، اس لئے کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

"فلا وربك لا يؤمنون حتى يحكموك فيما شجر بينهم ثم لا يجدوا في انفسهم حرجا مما قضيت ويسلموا تسليما" (نساء: ۶۵)۔

لہذا غیر مسلم عدالتیں مسلمانوں کے معاملات میں فیصلہ کرنے کی بالکل بھی مجاز نہیں ہیں، البتہ ایک صورت ہے کہ اگر ایک کافر اور مسلمان کے درمیان باہم نزاع پیدا ہوا اور غیر مسلم جج نے مسلمان کے حق میں فیصلہ کر دیا اور واقعی مسلمان حق پر بھی تھا تو یہ فیصلہ قابل قبول ہوگا، اس وجہ سے نہیں کہ اس نے موافقت میں فیصلہ کر دیا بلکہ یہ تو شرعاً اس کے حق میں فیصلہ پہلے سے ہی موجود ہے ظاہراً اس فیصلہ کی نسبت غیر مسلم جج کی طرف ہوگئی ہے۔

مولانا ارشد شاداب نے یہ بھی لکھا ہے کہ جب کوئی مسئلہ ایسا ہے جس میں سبب شرعی کا پایا جانا کافی ہے اور قضاء قاضی ضروری نہیں ہے تو میرے خیال میں ایسے مسئلہ میں فیصلہ دراصل فیصلہ نہیں ہے کیونکہ جب دو آدمیوں کے درمیان عقد بیع ہوا تو ظاہر ہے کہ عقد کے نتیجے میں مشتری مبیع کا مالک ہوگا اور بائع روپے کا حقدار ہوگا، اب اس میں یہ فیصلہ کرنا کہ مبیع مشتری کی ملکیت ہے تو درحقیقت یہ فیصلہ ہی نہیں ہے۔

مفتی محمد اقبال قاسمی کی رائے یہ ہے کہ غیر مسلم عدالتیں اور حکام مسلمانوں کے کسی بھی معاملہ کا فیصلہ نہیں کر سکتی، کیونکہ تمام ائمہ اس پر متفق ہیں کہ مسلمانوں کے معاملات میں فیصلہ کے لئے قاضی یا حاکم کا مسلمان ہونا ضروری ہے۔

مفتی معز الدین قاسمی لکھتے ہیں کہ عبادات جیسے نماز (جمعہ وعیدین کا قائم کرنا) زکوۃ (جیسے اجتماعی زکوۃ وصول کرنے وخرچ کرنے کا نظم) اور حج وغیرہ وغیرہ، ظاہر ہے کہ عبادات میں قول کافر قبول کرنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا، چنانچہ فقہاء کرام نے اس کی صراحت کر دی ہے۔

عقوبات (حدود) قصاص یعنی جان کے بدلے جان، کسی نے کسی کی آنکھ پھوڑی تو جواب میں اس کی آنکھ پھوڑی جائے، اسی طرح حد زنا، حد قذف، اس کے لئے دار الاسلام ہونا شرط ہے، حدود دار الحرب میں جاری نہیں کئے جاسکتے ہیں، ملاحظہ ہو "لأنه لا حد بالزنى في دار الحرب" (درمختار کتاب الحدود ۳/ ۱۴۱)۔

مفتی سلمان پالنپوری قاسمی لکھتے ہیں کہ جن احکامات کا تعلق مسلمانوں کے شخصی اور ذاتی معاملات سے ہے مثلاً نکاح، طلاق، خلع، ایلاء، ظہار، وقف، وراثت وغیرہ ان میں غیر مسلم جج کا فیصلہ بالکل معتبر نہیں۔

اسی طرح غیر مسلم جج کا مسلمان کے خلاف کسی بھی معاملہ میں کوئی فیصلہ معتبر نہیں، کیونکہ جو شہادت کا اہل ہوتا ہے وہ قضاء کا اہل ہوتا ہے، اور غیر مسلم مسلمان کے خلاف شہادت دینے کا اہل نہیں ہے، لہذا وہ مسلمان کے خلاف فیصلہ کرنے کا بھی اہل نہیں ہوگا۔

البتہ جن احکام کا تعلق مسلمانوں کے شخصی اور ذاتی معاملات سے نہیں ہے اور معاملہ اپنی حق تلفی یا مالی زیادتی کا ہو اور کوئی فریق زبردستی ظلم وزیادتی پر آمادہ ہو تو مظلوم فریق، اپنی دادرسی کے لئے غیر مسلم جج وعدلیہ سے رجوع کرسکتا ہے، اس کے لئے اس کو ظلم کی تلافی کے لئے تعاون کی صورت میں دیکھا جائے گا، نہ کہ غیر مسلم جج کے فیصلہ کے معتبر ہونے کی صورت میں، گویا کہ ایسے معاملات میں جن میں اپنے حق کو حاصل کرنے کے لئے طاقت واقتدار کی ضرورت پڑتی ہے ان میں غیر مسلم جج وعدلیہ سے مدد لینے میں شرعاً کوئی حرج نہیں ہے، بشرطیکہ مطالبہ حق ہو۔

ڈاکٹر ظفر الاسلام صدیقی لکھتے ہیں کہ وہ مسائل جن میں مسلم وغیر مسلم مساوی ہوں جیسے معاملات یعنی بیع وشراء، ہبہ، وصیت، ہتک عزت اور تعزیر مالی و تعزیر جسمانی، نزاعات مالی (منقولہ وغیر منقولہ) حبس وقیود وغیرہ میں غیر مسلم عدالتیں فیصلے کی مجاز ہیں۔

اور جن امور میں دونوں (مسلم وغیر مسلم) باہم مساوی نہیں جیسے طلاق، عتاق، حضانت، وراثت وغیرہ ان میں غیر مسلم عدالتیں کسی عالم دین کو مکلف بنائیں گی کہ وہ اپنے مذہب کے مطابق فیصلہ کردے اور پھر غیر مسلم سیشن جج اس کے فیصلہ کو نافذ کردے۔

مولانا اشتیاق احمد اعظمی قاسمی لکھتے ہیں کہ فوجداری (جرائم سے متعلق معاملات) دیوانی (مالیاتی معاملات) میں اگر مسلمان آدمی آپسی مصالحت سے حق کو حاصل نہ کرسکے کیونکہ شرعی پنچایتوں اور امارت شرعیہ وغیرہ جو غیر مسلم ممالک میں مسلمان قائم کرتے ہیں ان کے پاس قوت نافذہ کا فقدان ہوتا ہے، اس لئے وہ اپنے جائز حقوق کی وصول یابی کے لئے غیر مسلم عدالت میں بھی جاسکتا ہے، کیونکہ حکومت کے پاس قوت نافذہ ہوا کرتی ہے، اس طرح کے مسائل میں اگر مسلمان غیر مسلم عدالت میں جاتا ہے تو اس کے لئے عدالت کا فیصلہ اسی صورت میں قابل قبول ہوگا، جب وہ اللہ اور اس کے رسول کے بیان کردہ اصول وقوانین کے مطابق ہو، بصورت دیگر ایسے فیصلے مسلمان کے لئے ہرگز قابل قبول نہ ہوں گے۔

حضرت مولانا شیر علی صاحب لکھتے ہیں کہ یہ بات اچھی طرح معلوم ہے کہ اس وقت زیادہ تر حکومتیں جمہوری ہیں، اور وہ حکومتیں مفاد عامہ کو ملحوظ رکھ کر قوانین وضع کرتی ہیں، چنانچہ ان کے فیصلے اور قوانین امور دنیویہ میں معتبر ہوں گے، بشرطیکہ وہ شرعی قوانین سے متصادم نہ ہوں، اور اگر وہ متصادم ہوں تو پھر ایسے مسائل کا حل شرعی عدالتوں کے ذریعہ کیا جائے گا۔

حافظ شیخ کلیم اللہ عمری مدنی لکھتے ہیں کہ غیر اسلامی عدالتوں اور حکام کے فیصلے اسلام کے مطابق ہوں تو وہ قابل قبول ہوں گے، جن کی توثیق مستند علماء کرام سے ہو، ورنہ دیگر صورت میں مسلم پرسنل لا میں دخل اندازی درست نہ ہوگی، لہذا ایسے ملکوں میں مسلم کمیونٹی/ دار القضاء وغیرہ کے ذریعہ سے مسلمان اپنے شرعی مسائل حل کرائیں۔

مولانا محبوب فروغ احمد قاسمی لکھتے ہیں کہ قاضی شرعی کی عدالت میں چار قسم کے مقدمات آتے ہیں:

۱- خالص حقوق اللہ جیسے حدود وغیرہ۔

۲- خالص حقوق العباد مثلاً مطالبہ قرض وغیرہ۔

۳- حقوق اللہ وحقوق العباد سے مرکب حق لیکن اللہ کا حق غالب ہو جیسے حد قذف، حد سرقہ وغیرہ۔

۴- حقوق اللہ وحقوق العباد سے مرکب حق، لیکن بندہ کا حق غالب ہو جیسے قصاص وغیرہ۔

شرعی عدالت کے قاضی کی حیثیت حقیقت میں مسلمانوں کے وکیل کی ہوتی ہے، لیکن ایسے وکیل کی جو شاہد بننے کی صلاحیت بھی رکھتا ہو۔ لیکن غیر مسلم قاضی شاہد نہیں ہوسکتا اس میں صرف وکیل کی شان رہ جاتی ہے، لہذا ایسے تمام معاملات جن میں توکیل جائز ہے اور قاضی شرعی کی راست ضرورت اس معاملہ کی تنفیذ کیلئے نہیں ہے تو ان تمام امور کی تنفیذ غیر مسلم عدالت سے ہوسکتی ہے۔

لہذا وہ حقوق جو خالص اللہ کے ہیں ان میں غیر مسلم جج کا فیصلہ، شرعی فیصلہ نہیں ہے، اسی طرح وہ امور جن میں دعووں کی ضرورت ہے جیسے حد سرقہ وحد قذف وغیرہ ان کی بابت فیصلہ کا اختیار غیر مسلم عدالت کو نہیں۔

ہاں وہ حقوق جو بندے کے ہیں خواہ حقوق اللہ میں سے بھی ہوں لیکن دعوی کی راست حاجت نہیں، جیسے قرض وغیرہ کی ادائیگی یا قصاص کی تنفیذ وغیرہ ان امور میں غیر مسلم قاضی فریقین کا وکیل ہوکر فیصلہ کرسکتا ہے۔

شامی میں ہے: ''تسمع الشهادة بدون الدعوى فى الحد الخالص والوقف وعتق الامة وحريتها الاصلية وفيما تمحض لله تعالى كرمضان وفى الطلاق والايلاء و الظهار سوى حد القذف وكذا حد السرقة لما تقدم فى محله ان طلب المسروق منه المال شرط القطع''۔

''زاد الحموى ثامنه: وهى اشتراط الامام لاستيفاء الحدود دون القصاص''

(ردالمحتار ۱۰/ ۱۵۳ کتاب الجنایات، فصل فیما یوجب القود وما لا یوجبه، مطبوعه دار الكتاب دیوبند)۔

''واذا قتل الرجل عمدًا له ولى واحد فله ان يقتله قصاصا قضى القاضى به او لم يقض'' (ردالمحتار ۱۰/ ۱۵۲ کتاب الجنایات)

مولانا خورشید انور اعظمی لکھتے ہیں کہ غیر مسلم عدالتیں مسلم مسائل کے تصفیہ کے لئے بحیثیت وکیل فیصلہ کرسکتی ہیں اور وہ فیصلہ معتبر ہوگا، البتہ ان کی حیثیت قضاء وتحکیم کی نہیں ہوگی، اس لئے کہ ان میں قضاء وتحکیم کی شرطیں مفقود ہیں، لہذا جن مسائل میں توکیل کی صورت نہ پائی جارہی ہو اور ان کے فیصلے شرعی اصول و ضوابط سے متصادم ہوں تو اس صورت میں ان فیصلوں کا شرعاً اعتبار نہیں ہوگا۔

مولانا شاہجہاں ندوی نے لکھا ہے کہ معاملات تین طرح کے ہیں:

۱- دیوانی معاملات، ۲- تعزیری معاملات، ۳- خانگی معاملات۔

قاضی کا مسلمان ہونا ان سارے معاملات میں شرط ہے کیونکہ غیر مسلم کو مسلم پر ولایت حاصل نہیں ہے، اور اس لئے بھی کہ قانون اسلامی کی روح کو وہی پہچان سکتا ہے جو اس پر ایمان بھی رکھتا ہو، نیز شریعت کے مقاصد واہداف کا ادراک وہی کرسکتا ہے جو اس پر عقیدہ رکھتا ہو اور اس کی تطبیق کا خواہاں ہو، چنانچہ غیر مسلم جج اگرچہ اسلامی قانون کا علم رکھتا ہو وہ اسلامی قانون کے مطابق فیصلہ کرنے کے لئے وہ ذہنی سرگرمی صرف نہیں کرسکتا ہے جو کہ مطلوب ہے۔

''ظهر من كلامهم حكم القاضى المنصوب فى بلاد الدروز فى القطر الشامى، ويكون درزيا ويكون نصرانيا فكل منهما لا يصح حكمه على المسلمين، فان الدرزى لاملة له، كالمنافق والزنديق وان سمى نفسه مسلما، وقدافتى فى الخيرية بأنه لا تقبل شهادته على المسلم'' (ردالمحتار كتاب القضاء ۸/ ۲۴)۔

جہاں تک غیر مسلم عدالت کے فیصلہ کے اعتبار کا تعلق ہے تو اصل یہ ہے کہ ایک مسلمان غیر مسلم عدالت کی طرف رجوع نہ کرے، کیونکہ ایسی عدالت کی طرف مقدمہ لے جانا جو غیر الہی قانون کے مطابق فیصلہ کرے، طاغوت کی طرف مقدمہ لے جانا ہے جس کے انکار کا ہمیں حکم دیا گیا ہے، ارشاد باری تعالی ہے:

''ألم تر إلى الذين يزعمون انهم امنوا بما أنزل إليك وما أنزل من قبلك، يريدون أن يتحاكموا إلى الطاغوت وقد أمروا أن يكفروا به ويريد الشيطان أن يضلهم ضلالا بعيدا'' (سورۂ نساء:٦٠)۔

لیکن جو شخص غیر اسلامی عدالت میں جانے پر مجبور کردیا گیا ہو اس طرح کہ اس کے خلاف دعوی قائم کردیا گیا ہو تو وہ مکرہ ومجبور کے حکم میں ہے اور اس پر گناہ نہیں ہے، ارشاد باری تعالی ہے: "إلا من أكره وقلبه مطمئن بالايمان" (النحل:۱۰۶)۔

البتہ چونکہ سارے وضعی قوانین اسلامی شریعت کے مخالف نہیں ہیں، لہذا اگر کسی کا حق ہو یا وہ ظلم کا شکار ہو اور حق کی وصولیابی یا ظلم کو دور کرنا قانونی عدالت میں مقدمہ لے جائے بغیر ممکن نہ ہو تو اس کو اپنا حق وصول کرنے اور ظلم کو دور کرنے کے لئے غیر مسلم عدالت میں مقدمہ لے جانا درست ہوگا، "لأن الضرورات تبيح المحظورات"۔

اگر غیر مسلم عدالت کا فیصلہ اسلامی قانون کے مطابق ہو تو مالی معاملات میں اس کا اعتبار ہوگا۔

علامہ عز بن عبد السلام تحریر کرتے ہیں:

''بل لو تعذرت العدالة فى جمع الناس لما جاز تعطيل المصالح المذكورة، بل قدمنا أمثل الفسقة فامثلهم

واصلحهم للقيام بذلك فاصلحهم بناء على انا اذا امرنا بامر اتينامنه بما قدرنا عليه ويسقط عنا ما عجزنا عنه، ولا شك ان حفظ البعض اولى من تضييع الكل، وقد قال شعيب عليه السلام: ان اريد الا الاصلاح ما استطعت'' (هود:٨٨) وقال تعالى {فاتقوا الله ما استطعتم}'' (التغابن:١٦) ''فعلق تحصيل مصالح التقوى على الاستطاعة فكذلك المصالح كلها'' (قواعد الاحكام فصل فيما يقدح في الظنون من...٢/ ٣٧)۔

اورعبداللہ شنقیطی تحریر کرتے ہیں:''شهادة اللفيف، حيث وجد المستورون، اما اذا كان اهل البلد كلهم فساقا فقد نقل القرافي في الذخيرة عن ابن أبي زيد إن لم يوجد في جهة إلا غير العدول أقيم اصلحهم و أقلهم فجورًا للشهادة عليهم ويلزم مثل ذلك في القضاة وغيرهم، لكي لا تضيع المصالح، قال: وما أظن انه يخالف أحد في هذا، فإن التكليف مشروط بالامكان'' (طرد الفوال واهمل عن الكروع في حياض العمل لعبداللہ الشنقیطی /ص ۲۵)۔

خرشی لکھتے ہیں:''ان المتبايعين اذا تنازعا في عيب في المبيع فانه يقبل في معرفته غير العدول وإن مشركين'' (شرح مختصر خلیل للخرشی، فصل فی بیع الخیار ۵/ ۱۴۹ مکتبہ شاملہ)۔

اصولی اعتبار سے غیر مسلم عدالتوں میں مسلمانوں کے معاملات کا فیصلہ کرنے کی اہلیت مسلوب ہے۔

لیکن جس شخص کے خلاف غیر اسلامی عدالت میں دعوی قائم کر دیا گیا ہوتو وہ مکرہ اور مجبور کے حکم میں ہے اور اس پر گناہ نہیں۔

اپنے حق کی وصولیابی یا ظلم کو دور کرنا قانونی عدالت میں مقدمہ لے جائے بغیر ممکن نہ ہوتو اپنا حق وصول کرنے اور ظلم کو دور کرنے کے لئے غیر مسلم عدالت میں مقدمہ لے جانا درست ہوگا۔

اگر غیر مسلم عدالت کا فیصلہ اسلامی قانون کے مطابق ہوتو مالی معاملات میں اس کے فیصلہ کا اعتبار ہوگا۔

مولانا عطاء اللہ قاسمی صاحب رقم طراز ہیں کہ دارالامان میں اسلامی حدود وتعزیرات یعنی قتل عمد، قتل خطا، زنا، تہمت، چوری، ڈکیتی، شراب نوشی، اگر ان جرائم کا ارتکاب کسی مسلمان سے ہوتو غیر مسلم عدالتوں وحکام کا فیصلہ مسلمان کے لئے قابل تسلیم ہوگا۔

اس کی تشریح اس طرح فرمائی ہے کہ دارالامان میں مسلمان دارالاسلام سے متعلق احکام نافذ کرنے کے مکلف نہیں ہوں گے، ''لا يكلف الله نفسا إلا وسعها'' وجہ یہ ہے کہ اس کے لئے اسلامی حکومت واقتدار شرط ہے، مثلاً اسلامی حدود وتعزیرات یعنی قتل عمد، قتل خطا، زنا، تہمت، چوری، ڈکیتی، شراب نوشی کی وہ مخصوص سزائیں جو اسلام نے مقرر کی ہیں اسلامی نظام حکومت کے بغیر ان کا نفاذ شرعا واجب نہیں ہے۔

اسلام نے ان جرائم کو انسانیت کے لئے زہر قاتل اور لعنت قرار دیا ہے، اس لئے ان جرائم کی سزائیں اتنی سخت اور عبرت ناک مقرر کی ہیں کہ اگر صحیح طور پر ان کا نفاذ ہو جائے تو دل ودماغ ان جرائم کے تصور سے مدتوں لرزتے رہیں گے، دوسری قوموں کے نافذ العمل قوانین میں ان کی سزائیں اتنی سخت نہیں ہیں، لیکن ان جرائم کی قباحت کو ہر مذہب اور ہر قانون تسلیم کرتا ہے، اور صالح معاشرہ کے لئے ان کا انسداد ضروری سمجھتا ہے، لہذا اگر کوئی غیر مسلم حکومت ان جرائم کے انسداد کے لئے قانون بنائے تو باوجودے کہ ہمارے عقیدہ کے لحاظ سے وہ قانون عدل وانصاف کے اعلی معیار سے کمتر ہوگا مگر چونکہ مقصد بہتر ہوگا لہذا تعاون شراکت میں مضائقہ نہیں ارشاد باری تعالی ہے:

''تعاونوا على البر والتقوى ولا تعاونوا على الاثم والعدوان'' (سورۂ مائدہ:۲)۔

اگر ان جرائم کا ارتکاب کسی مسلمان سے ہو جائے تو غیر مسلم عدالتیں وحکام کا فیصلہ مسلمان کے لئے قابل تسلیم ہوگا۔

اسی طرح مثلاً عصمت فروشی، رقص، سرور، سحر، کہانت، نجوم، جیوتش وغیرہ اسی طرح وہ سارے معاملات جن سے جرائم کی پرورش ہوتی ہے اور معصیت پروان چڑھتی ہے مثلاً مورتیوں اور تصاویر کی خرید وفروخت، آلات لہو ولعب وغیرہ اگر دارالامان میں ان امور کو جرم قرار دے کر قانونا ممانعت کر دی جائے، ان کے ارتکاب کرنے والے کو قابل سزا قرار دیا جائے تو مسلمان ان معاملات میں غیر مسلم عدالتوں اور غیر مسلم حکام کے بہر حال پابند ہوں گے۔

اخلاق وعبادات سے متعلق احکامات مذہبی آزادی کے تحت ہیں، لہذا غیر مسلم عدالتیں اور حکام کو اس سلسلہ میں مداخلت کا دستوری اعتبار سے کوئی حق نہیں،

بصورت دیگر مذہب میں مداخلت متصور ہوگا، مسلمان بہرصورت اخلاق وعبادت کے معاملہ میں غیر مسلم عدالتوں وحکام کے پابند نہیں ہوسکتے۔

مولانا مصطفی قاسمی لکھتے ہیں کہ غیر مسلم قاضی نہیں بنایا جاسکتا، لیکن اہل ذمہ میں سے کسی شخص کو ان کے باہمی معاملات کا فیصلہ کرنے کے لئے قاضی مقرر کردے تو یہ درست ہوگا، اس کے بعد اصل جواب کے متعلق لکھتے ہیں کہ:

اعتقادات، اخلاقیات، معاشرت، عبادات، حدود وقصاص، غرض یہ کہ مسلمانوں کے جو خصوصی مسلم پرسنل لا ہیں اس میں غیر مسلم عدالتیں اور غیر مسلم حکام کو کوئی فیصلہ کرنے کا شرعا حق نہ ہوگا۔

معاملات، معاشیات، تجارت، سیاسیات میں جب باہم اختلاف ہوجائے اور اس کا کوئی حل نہ نکل سکے تو ایسی صورت میں غیر مسلم عدالتیں اور غیر مسلم حکام بھی مسلمانوں کے حق میں فیصلہ کرسکتے ہیں۔

۱- سفر میں وصیت کا حکم: قرآن مجید میں ایک خاص پس منظر میں غیر مسلموں کی شہادت کا ذکر ہے، ارشاد باری تعالیٰ ہے:

"یا أیها الذین آمنوا شهادة بینکم إذا حضر أحدکم الموت حین الوصیة اثنان ذوا عدل منکم أو آخران من غیرکم إن انتم ضربتم فی الأرض فاصابتکم مصیبة الموت، الآیة" (سورۂ مائدہ: ۱۰۶ تا ۱۰۸)۔

ان آیات میں جو حکم بیان ہوا ہے اس کا خلاصہ یہ ہے کہ اگر کوئی مسلمان حالت سفر میں ہو اسی حالت میں اس کا آخری وقت آپہنچے اور وہ اپنے مال واسباب یا کسی بھی چیز کی وصیت کرنا چاہے تو اپنے میں سے دو عادل افراد کو یا غیروں میں سے دو کو اپنی وصیت پر گواہ بنادے

(احکام القرآن ۲/ ۶۰۱ تا ۶۰۲ جصاص رازی، بحوالہ غیر مسلموں سے تعلقات اور ان کے حقوق ۱۵۹ تا ۱۶۱ حضرت مولانا سید جلال الدین عمری، امیر جماعت اسلامی ہند)۔

## ۲- کیا صرف اہل کتاب کی گواہی مسلمانوں کے حق میں معتبر ہے؟

حضرت عبد اللہ بن عباسؓ، حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ، حضرت سعید بن مسیبؒ، قاضی شریحؒ، ابن سیرینؒ، امام اوزاعیؒ، امام ثوریؒ، اور امام احمد بن حنبلؒ کی رائے یہ ہے کہ "او آخران من غیرکم" کے الفاظ یہاں اہل کتاب کے لئے ہیں، ان کے نزدیک سفر میں وصیت کی نوبت آجائے اور مسلمان موجود نہ ہوں تو اہل کتاب میں سے دو کو گواہ بنایا جاسکتا ہے (دیکھئے: فتح الباری ۵/ ۴۱۳، ابن حجر عسقلانیؒ ان میں سے صحابہ وتابعین کی رایوں کے لئے دیکھی جائے تفسیر طبری ۱۱/ ۱۶۰ تا ۱۶۶، بحوالہ غیر مسلموں سے تعلقات اور ان کے حقوق/ ص ۱۶۲ تا ۱۶۶)۔

اس کی تائید اس روایت سے ہوتی ہے جو اس کے شان نزول میں آئی ہے، حضرت عبد اللہ بن عباسؓ کی روایت ہے کہ قبیلہ بنو سہم کے ایک صاحب جو مسلمان تھے، جن کا نام بدیل یا بزیل بتایا گیا ہے تمیم داری اور عدی بن بدا کے ساتھ سفر پر گئے اور اس سفر میں ان کا ایک ایسی جگہ انتقال ہوگیا جہاں کوئی مسلمان نہ تھا، انتقال سے پہلے انہوں نے اپنا سامان ان دو اشخاص کے حوالہ کردیا اور کہا کہ اسے ان کے گھر والوں کو پہنچادیں، تمیم کہتے ہیں کہ اس شخص کے مرنے کے بعد ہم نے اس کا کچھ سامان رکھ لیا، اس میں چاندی کا ایک پیالہ بھی تھا، جس پر سونے کے نقش ونگار تھے، یہ اس کا سب سے قیمتی سامان تھا، اسے ایک ہزار درہم میں فروخت کیا اور رقم آپس میں تقسیم کرلی باقی سامان بدیل کے رشتہ داروں کے حوالہ کردیا، انہوں نے اس میں قیمتی پیالہ نہ دیکھا جو بدیل اپنے ساتھ لے گئے تھے، ایک روایت ہے کہ وہ سامان جو اس نے ان دونوں کے حوالہ کیا تھا اس کی فہرست اسی سامان میں موجود تھی، سامان اس کے مطابق نہیں تھا، اس میں وہ پیالہ بھی غائب تھا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں یہ مقدمہ پیش ہوا تو یہ آیات نازل ہوئیں، تمیم اور عدی سے جب پیالہ کے متعلق دریافت کیا گیا تو انہوں نے قسم کھا کر اپنی ناواقفیت ظاہر کردی، لیکن جلد ہی پیالہ مکہ میں ایک شخص کے پاس دیکھا گیا، اس نے بتایا کہ یہ تمیم اور عدی سے خریدا گیا ہے، اس کے بعد بدیل کے رشتہ داروں نے قسم کھائی کہ پیالہ انہی کا ہے اور تمیم اور عدی نے غبن کیا ہے، چنانچہ ان آیات کی روشنی میں ان کے حق میں فیصلہ کردیا گیا۔

(بخاری شریف ۱/ ۳۹۰، کتاب الوصایا، ترمذی ۲/ ۱۳۶، ابواب التفسیر، سورہ مائدہ، ابوداؤد ۲/ ۵۰۷ تا ۵۰۸، کتاب القضاء باب شهادة اهل الذمة فی الوصیة فی السفر، معارف القرآن ۳/ ۲۵۳ تا ۲۵۸ وغیرہ)۔

۳- اہل کتاب کے علاوہ دیگر مسلموں کی گواہی بھی معتبر ہے، مسلمانوں کے حق میں:

اس مسئلہ میں ایک رائے یہ بھی رہی ہے کہ "آخران من غیرکم" کو اہل کتاب کے ساتھ مخصوص سمجھنے کی کوئی وجہ نہیں ہے، الفاظ عام ہیں ان میں سب ہی

غیر مسلم آجاتے ہیں، یہ رائے سلف میں سعید بن جبیرؒ مجاہدؒ، ابن سیرین، ابن زید، عبیدہ بن عمرو السلمانیؒ وغیرہ کی ہے، علامہ طبری نے اسی کی تائید کی ہے، کہتے ہیں: ''أو آخران من غیر کم'' اللہ تعالی نے کسی گروہ کی تخصیص نہیں کی ہے، الفاظ عام ہیں، جو لوگ اسلام سے باہر ہیں چاہے وہ یہودی اور نصرانی ہوں یا مجوسی روایت پرست سب ہی اس میں آجاتے ہیں، یہی رائے زیادہ قوی معلوم ہوتی ہے (غیر مسلموں سے تعلقات اور ان کے حقوق/ص ۱۶۴)۔

۴- مسلمان کی عدم موجودگی یا موجودگی میں غیر مسلم گواہ ہوسکتے ہیں:

قرآن مجید کے الفاظ سے ایک استدلال یہ کیا گیا ہے کہ سفر میں وصیت پر دو عادل مسلمانوں یا دو غیر مسلموں کو گواہ بنانے کا اختیار ہے، وصیت کرنے والا ان میں سے جن کو گواہ بنانا چاہے بنا سکتا ہے، لیکن جمہور کی رائے یہ ہے کہ اس میں یہ اختیار نہیں ہے بلکہ آیت کا منشا یہ ہے کہ سفر میں اگر مسلمان گواہ نہ ملیں تو غیر مسلموں کو گواہ بنایا جائے۔

ان معروضات کی روشنی میں معاملات، معاشیات، سیاسیات، بیع وشراء، قرض کے لین دین، زمین وجائداد کی خرید وفروخت، باہمی نزاعات اور جرائم وغیرہ کے سلسلہ میں غیر مسلم عدالتیں اور غیر مسلم حکام مسلمانوں کے حق میں فیصلہ کرسکتے ہیں اور عصر حاضر میں ان کے فیصلوں کا اعتبار مسلمان کرسکتے ہیں۔

☆☆☆

# عرض مسئلہ:

## غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق

مولانا خورشید احمد اعظمی[1]

جامعہ مظہر سعادت ہانسوٹ، گجرات کے زیر اہتمام اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا کے انیسویں فقہی سمینار کے موضوعات وعناوین میں سے ایک موضوع ہے، "غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق" طلاق، ایک شرعی حق ہے جو نکاح کے ساتھ ہی شوہر کو حاصل ہوجاتا ہے، اور عام حالات میں وہی اس کے استعمال کا مجاز بھی ہے، یا پھر وہ جس کو اجازت دے، کسی غیر کے ذریعہ طلاق کی ایک صورت تفویض وتملیک ہے، دوسری صورت توکیل، بعض حالات میں مسلمان قاضی یا حاکم کو علامۃ المسلمین پر ولایت کے سبب یہ حق حاصل ہوجاتا ہے، خواہ شوہر اس پر راضی نہ ہو۔

نیز طلاق، زوجین کے مابین حل نزاع کی آخری شکل ہے، جو اس سے ماقبل کی تمام مساعی مخلصہ کی ناکامی کے بعد انتہائی ناگزیر حالات میں اختیار کرنا مناسب ہے، کیونکہ شریعت میں اسے "أبغض الحلال إلى الله تعالىٰ" سے تعبیر کیا گیا ہے، اور چونکہ کتاب اللہ کی سورہ "الطلاق" میں اس سے متعلق کچھ امور کے ذکر کے ساتھ بار بار مختلف پیرایہ میں تقویٰ کا بھی ذکر کیا گیا ہے، اس لئے اس مقدس رشتہ کو ختم کرتے وقت اللہ کا خوف اور تقویٰ بھی ملحوظ رہنا چاہئے۔

عرض مسئلہ تحریر کیے جانے کے وقت تک موضوع سے متعلق کل چونتیس مقالے موصول ہوئے، اکثر مقالہ نگار نے اس امر کی طرف اہتمام کے ساتھ توجہ دلائی کہ وہ ممالک جہاں شرعی اسلامی قوانین پر فیصلہ کی سہولیات مہیا نہیں ہیں، کوشش کی جائے کہ وہاں کی عدالتوں میں مسلمانوں کے مسائل میں اسلامی شریعت سے فیصلہ کا نظم ہوجائے، نیز اپنے طور پر محاکم شرعیہ کا نظم کیا جائے، اور اپنے مسائل کو غیر مسلم عدالتوں میں لیجانے کے بجائے شرعی پنچایتوں کے ذریعہ حل کرایا جائے، اور ان کے فیصلوں کو برضا وخوشی تسلیم کرلیا جائے، اس مضمون کی تائید اور استدلال کے لئے مقالہ نگار حضرات نے ان آیات کریمہ کا ذکر کیا جن میں شریعت کے فیصلہ کو تسلیم کرلینے کی ترغیب اور ان کے مطابق فیصلہ نہ کرنے یا نہ ماننے پر وعیدیں مذکور ہیں، مثلاً سورۂ نساء کی آیت: "فلا وربك لايؤمنون حتى يحكموك فيما شجر بينهم ثم لايجدوا في أنفسهم حرجا مما قضيت ويسلموا تسليما" (سورہ نساء: ۶۵) یا سورۂ مائدہ کی آیت: "ومن لم يحكم بما أنزل الله فأولئك هم الفاسقون" (سورہ مائدہ: ۴۷) اور اس کے ہم معنی آیات، نیز اسی ضمن میں شرعی قاضی کی صفات اور شرائط بھی تفصیل سے ذکر کی گئیں، جن میں سے ایک اہم شرط اس کا مسلمان ہونا ہے۔

اکیڈمی نے برطانیہ وغیرہ میں عدالتوں کے ذریعہ حصول طلاق کی متعدد صورتوں کا سوالنامہ میں ذکر کیا ہے۔ اس میں پہلی صورت یہ ہے کہ شوہر غیر مسلم عدالت میں درخواست دیتا ہے کہ میں اپنے رشتۂ ازدواج کو ختم کرنا چاہتا ہوں، لہٰذا میرے حق میں اس رشتہ کے انقطاع کا فیصلہ کردیا جائے، پھر عدالت ضابطہ کی کارروائی کرنے کے بعد طلاق وفرقت کا فیصلہ کردیتی ہے، اس صورت کا کیا حکم ہوگا اور کیا اس درخواست کو تفویض وتحکیم مانا جاسکتا ہے، اور اسی بنیاد پر غیر مسلم جج کا فیصلہ معتبر ہوگا؟

جواب میں جج کے فیصلہ کے متعلق ایک قول تو یہ ہے کہ اس کا فیصلہ طلاق معتبر نہیں، اور اس کے ذریعہ کی گئی فرقت نافذ نہیں ہوگی، جب تک شوہر خود طلاق نہ دے عورت مطلقہ نہ ہوگی، فیصلہ معتبر نہ ہونے کی بنیادی وجہ جج کا غیر مسلم ہونا ہے، مولانا محمد مصطفی اور مولانا محمد احسن نے درخواست کو نہ تفویض قرار دیا ہے اور نہ تحکیم، اور آیت کریمہ: "لايتخذ المومنون الكافرين أولياء من دون المؤمنين... الآية" (آل عمران: ۲۸) نیز "لن يجعل الله للكافرين على المؤمنين سبيلا" (سورہ نساء: ۱۴۱) کا ذکر کیا ہے، مولانا عطاء اللہ صاحب لکھتے ہیں کہ تفویض طلاق ایک حق ہے جو صرف اپنی منکوحہ کے لئے استعمال کرسکتا

[1] المکتب العلمی، محلہ رگھوناتھ پورہ، مئو۔

ہے، عدالت کے لئے نہیں، غالبًا انہیں "التفويض هو تمليك الزوجة الطلاق" سے اشتباہ ہوگیا، ورنہ شامی کی عبارت "تفويضه للزوجة أو غيرها" واضح ہے کہ تفویض طلاق غیر منکوحہ کے لئے بھی درست ہے، انھوں نے درخواست کو تحکیم کی صورت بھی اس لئے نہیں مانا کہ "لا يجوز تحكيم الكافر" مولانا لطیف الرحمن نے بھی اسی دلیل کو اختیار کیا ہے، اور مولانا محمد موسی تفویض و تحکیم کے ساتھ توکیل کی صورت بھی درست نہیں مانتے ہیں، کیونکہ جج تو اپنے اعتبار و اختیار سے فیصلہ کرے گا، اور فسخ نکاح میں اسباب فسخ کے ساتھ قضاء قاضی بھی ضروری ہے، اور اہلیت قضا کے لئے اسلام شرط ہے، اسی شرط کے مفقود ہونے کے سبب خورشید احمد اعظمی نے بھی فیصلہ کو غیر معتبر کہا ہے، اور درخواست کو تفویض کی صورت قرار نہیں دیا ہے، نیز مولانا صبیح اختر بھی تفویض اس لئے نہیں مانتے کہ تفویض کے الفاظ وعبارات متعین ہیں، اور وہ مجلس کے ساتھ مقید ہوتی ہے۔ یہ توکیل بھی نہیں مانتے، کیونکہ وکیل، مؤکل کی رائے اور مشیت کا پابند ہوتا ہے، جبکہ جج اپنی صوابدید اور مشیت سے فیصلہ کرتا ہے، انھوں نے تحکیم و تملیک کی صورت قرار دیا ہے، جبکہ تملیک بھی تفویض کے ہی مترادف ہے، مولانا محمد فاروق صاحب بھی درخواست کو تحکیم کی صورت مانتے ہیں، اور ان دونوں حضرات نے بھی جج نے غیر مسلم ہونے کے سبب فیصلہ کو غیر معتبر قرار دیا، "لأن القضاء من باب الولايات" غالبًا انھوں نے عدالت اور جج کے منصب کا لحاظ کرتے ہوئے درخواست کو تحکیم کی صورت پر محمول کیا ہے، ورنہ تحکیم تو فریقین کی طرف سے ہوتی ہے اور یہاں درخواست صرف شوہر کی طرف سے ہے، مولانا کلیم اللہ نے تفویض کی صورت قرار دیتے ہوئے لکھا ہے کہ غیر مسلم عدالت کو تحکیم کا اختیار نہیں دیا جاسکتا، فیصلہ پھر بھی اگر اسلامی قوانین کے مطابق ہو جس کی توثیق معتبر علماء اور تحریکات اسلامی سے ہوجائے تو قبول ہوگا، انھوں نے فتاوی معاصرہ کی عبارت نقل کیا ہے:

"لأن الزواج والطلاق من باب الولايات ولا ولاية لغير المسلم على المسلم ولكن يجب أن يوثق هذا الزواج لدى الجهات الرسمية الإسلامية المختصة بذلك"۔

مولانا محمد ابوبکر نے غیر مسلم عدالت میں فسخ کی درخواست کو لایعنی عمل قرار دیتے ہوئے لکھا ہے کہ شوہر خود طلاق دے، اور پریشانی سے بچنے کے لئے عدالت سے توثیق کرائے، مولانا ابوسفیان، مولانا افتخار احمد، مولانا عبید اللہ، مولانا محمد اقبال، اور مولانا شیر محمد نے درخواست کی نوعیت پر کلام کئے بغیر جج کے غیر مسلم ہونے کی وجہ سے اس کے ذریعہ کی گئی فرقت کو غیر معتبر کہا ہے۔ مفتی معز الدین قاسمی نے کوئی واضح جواب دینے کے بجائے مذکورہ اور اس کے بعد کی دونوں صورتوں کے بارے میں مجموعی طور پر یہ بات لکھی ہے کہ مسلم پرسنل لا کا قانونی تحفظ حاصل نہ ہونے کی وجہ سے عدالتوں کے فیصلے جبر کی صورت ہوتے ہیں جسے لازم کرنا شرعا درست نہیں، لیکن مذکورہ صورت میں تو شوہر خود طلاق کی درخواست دے رہا ہے، اور طلاق کا وقوع عورت کی رضا پر موقوف نہیں۔

مذکورہ پہلی صورت میں جج کے فیصلہ کے بارے میں دوسرا قول یہ ہے کہ اس کے ذریعہ دی گئی طلاق معتبر اور نافذ ہوگی، اس کے قائلین نے درخواست کو تفویض یا توکیل کی صورت قرار دیا ہے، اور مفوض الیہ یا وکیل کا مسلمان ہونا شرط نہیں ہے، مولانا رضوان الحسن اور مولانا ارشد شاداب نے تفویض اور توکیل کی صورت مانی ہے۔ جبکہ فقہاء نے ان دونوں کے درمیان فرق کیا ہے، لیکن ان دونوں ہی حضرات نے دلیل میں وہی فقہی عبارات ذکر کی ہیں جو توکیل سے متعلق ہیں، مثلاً: "إذا قال الرجل طلق امرأتي فله أن يطلقها في المجلس وبعده" (ھدایہ) مولانا محمد اشرف، مولانا اشتیاق احمد، مفتی انور علی اور مولانا ذکاء اللہ شبلی نے شوہر کی درخواست کو تفویض کی صورت قرار دیا ہے، ان میں سے بعض نے جج کے غیر مسلم ہونے کی وجہ سے تحکیم کی صورت نہ ہونے کی صراحت کی ہے اور تفویض اس لئے مانا ہے کہ مفوض الیہ کا مسلمان ہونا شرط نہیں ہے، لیکن فقہاء کی صراحت کے مطابق تفویض یا تملیک طلاق مقید بالمجلس ہوتی ہے، لہٰذا جس مجلس میں درخواست جج تک پہنچی اس مجلس میں اگر اس نے طلاق کا فیصلہ نہیں دیا تو پھر اس کا اختیار ساقط ہوجائے گا، اور کسی دوسری مجلس میں اس کی دی ہوئی طلاق لغو اور باطل ہونی چاہئے، مولانا ظفر الاسلام صاحب نے "کفایت المفتی" سے ایک فتوی کا ذکر کیا ہے کہ (غیر مسلم جج) کسی مسلمان عالم کو مجاز کردے کہ وہ شرعی فیصلہ کرے، پھر وہ اپنی عدالت سے اس کو نافذ کردے، مفتی صاحب کا یہ فتوی ایک مفقود الخبر شخص سے متعلق ہے، اس کا حوالہ سوالنامہ میں مذکور دوسری اور تیسری صورت کے لئے زیادہ مناسب معلوم ہوتا ہے، زیر بحث صورت میں تو یہ ترکیب بھی اختیار کی جاسکتی ہے کہ اگر کسی خدشہ اور پیچیدگی کے سبب شوہر عدالت کے ذریعہ ہی طلاق نافذ کرانا چاہتا ہے، تو جج کے فیصلۂ طلاق کے بعد شوہر خود بھی زبانی طلاق دیدے، مولانا نے "بحث ونظر" مجلہ کے حوالہ سے یورپی کونسل برائے تحقیق وافتاء کے ایک فیصلہ کا بھی ذکر کیا ہے کہ جب غیر اسلامی قانون کے مطابق اپنا عقد نکاح کیا تو ضمنا اس نے اس قانون کے نتائج کو بھی قبول کرلیا جن میں سے ایک یہ بھی ہے کہ اس عقد کو صرف قاضی ہی توڑ سکتا ہے، اسے شوہر کی طرف سے تفویض طلاق تصور کرنا ممکن ہے، غیر اسلامی قانون کے مطابق سے مراد غالبًا غیر اسلامی عدالت میں عقد نکاح ہے، پھر بھی یہ تعبیر نامناسب سی لگتی ہے، کیونکہ اسلامی قانون کے مطابق عقد نکاح کے لئے جانبین سے ایجاب وقبول اور دو مسلمان گواہ ہی کافی ہیں، اور اس کے بغیر عقد نکاح درست بھی نہیں، اور اگر اس سے مراد نکاح کے وقت تفویض طلاق کی شرط ہے تو وہ بھی اگر

اسلامی اصول اور قواعد فقہیہ کے تحت آتی ہو جب ہی معتبر ہوگی۔

مولانا عبد القیوم، مولانا عبد اللطیف، مولانا سلمان، مولانا محبوب فروغ، مولانا اختر امام عادل، مولانا عبد الحیٔ، مولانا خورشید انور، اور مولانا عارف باللہ نے شوہر کی درخواست کو توکیل بالطلاق قرار دیتے ہوئے جج کی دی ہوئی طلاق کو درست اور نافذ مانا ہے، کیونکہ طلاق میں بھی غیر مسلم کو وکیل بنانا درست ہے، اور وکالت مقید بالمجلس بھی نہیں ہوتی، اور نہ وکیل کو ولایت حاصل ہوتی ہے، بلکہ توکیل استعانت ہے، مولانا عبد القیوم اور مولانا عبد اللطیف نے طلاق کے لئے کافر کو وکیل بنانے کی بابت ''فتاویٰ عالمگیریہ'' سے یہ جزئیہ تحریر کیا ہے:

''ولو كان أحد الزوجين مسلما والوكيل (بالخلع على خمر أوخنزير) كافرا جاز الخلع ويبطل الجعل''۔

نیز مفتی عبد الرحیم نے عالمگیریہ سے ہی یہ عبارت نقل کی ہے: ''ولو ارتد الوكيل والعياذ بالله كان على الوكالة''۔

مولانا شاہ جہاں ندوی تحکیم کو جج کے غیر مسلم ہونے کے سبب، تفویض مطلق کو مقید بالمجلس ہونے کے سبب، اور توکیل کو جج کے فیصلہ دینے میں خود مختار ہونے کے سبب درست نہیں مانتے، ان کا خیال ہے کہ درخواست کو مقید تفویض مانا جائے، جس کی وجہ سے جج کا اختیار ضابطہ کی کارروائی مکمل ہونے تک ممتد ہوگا، اور اس طرح جج کا فیصلہ طلاق درست ہوگا، مولانا محمد شعیب عمر صاحب کا مقالہ اس پر مبنی رہا کہ غیر مسلم ممالک میں مسلم اقلیت کی صورت حال ضرورت کے دائرہ میں آتی ہے، جماعت علماء کو اس پر غور کرنا چاہئے، انھوں نے فیصلہ یا درخواست کے متعلق کسی رائے کا تعین نہیں کیا۔

ان سبھی مقالہ نگار حضرات کی آراء کی تفصیل سے یہ نتیجہ سامنے آتا ہے کہ شوہر کی درخواست کو تحکیم قرار دینا بھی لغو اور بے مقصد ہوگا، کیونکہ غیر مسلم کو حکم بنانا درست نہیں، اس کے فیصلہ کا کوئی اثر نہیں، تفویض اس لئے نہیں قرار دے سکتے کہ سوالنامہ میں مذکور الفاظ تفویض پر دلالت نہیں کرتے، نیز تفویض مجلس کے ساتھ مقید ہوتی ہے، اور توکیل بھی قرار دینا اس لئے موزوں نہیں کہ وکیل مؤکل کی مشیت کا پابند ہوتا ہے ''الوكيل المطلوب منه الفعل شاء أو لم يشأ'' اور ضروری نہیں کہ جج ضابطہ کی کارروائی کے بعد طلاق ہی نافذ کرے، لہٰذا جب اس کی یہ پوزیشن ہے کہ وہ اپنی صوابدید اور مشیت سے ہی فیصلہ کرے گا تو طلاق کا فیصلہ کرنے کی صورت میں ہمارے اس کو وکیل تصور کر لینے سے اس کی حیثیت وکیل کی نہیں ہو جائے گی، صورت حال مشکوک ہے اور ہدایہ کی عبارت ہے ''لا تطلق بالشک والإحتمال'' لہٰذا صاف اور بے غبار صورت وہی ہے جس کی طرف بعض مقالہ نگار نے اشارہ کیا کہ اگر کوئی قانونی پیچیدگی اور مشکل شوہر کے خود طلاق دینے سے پیدا ہو سکتی ہے تو اولاً وہ عدالت سے طلاق دلوائے، اور پھر خود زبانی طور پر طلاق دیدے، اس کے طلاق دینے کی وجہ سے وہ عورت مطلقہ قرار پائے گی۔

دوسری بات یہ ہے کہ اگر عقد نکاح کے وقت ہی ان غیر مسلم ممالک میں تفویض شرط ہو، اور نکاح بھی عدالت کے ذریعہ ہی ہو، جس میں جج کو تفویض طلاق کی شرط ہو اور شوہر نے اسے قبول کیا ہو، تو چونکہ مفوض الیہ کا مسلمان ہونا شرط نہیں شوہر کی درخواست پر جج اپنی صوابدید سے طلاق دینے کا مالک ہوگا، اور اس کی دی ہوئی طلاق نافذ ہوگی۔

سوالنامہ میں مذکور دوسری صورت یہ ہے کہ عورت کی طرف سے عدالت میں درخواست آتی ہے کہ میرا رشتۂ نکاح ختم کر دیا جائے، عدالت، شوہر کو بلا کر دستخط لیتی ہے کہ جو فیصلہ ہوگا منظور کرنا ہوگا، اور کارروائی کے بعد علیحدگی کا فیصلہ کیا جاتا ہے، اس صورت حال کا کیا حکم ہوگا اور شوہر کے دستخط کی کیا حیثیت ہوگی؟ اس صورت میں مقالہ نگار کی ایک جماعت کا قول یہ ہے کہ جج کا فیصلۂ طلاق معتبر اور نافذ ہوگا، اس کے قائلین میں مولانا اختر امام عادل اور مولانا ارشد شاداب نے لکھا ہے کہ دستخط کی حیثیت توکیل کی ہوگی، مفتی عبد الرحیم صاحب بھی توکیل کی ہی صورت قرار دیتے ہیں، اور مولانا محبوب فروغ نے تفصیل کیا ہے کہ عورت کا دستخط خلع کے لئے توکیل اور شوہر کا دستخط توکیل بالطلاق پر دلالت کرتا ہے، اور بقول امام محمد رحمہ اللہ خلع میں بھی شخص واحد جانبین کا وکیل ہو سکتا ہے، مولانا عارف باللہ لکھتے ہیں کہ دستخط لینا تفویض طلاق پر اکراہ ہے جج کا فیصلۂ طلاق معتبر ہوگا ''لأن الإكراه لا يمنع صحة الإعتاق والطلاق''

مولانا ابوبکر کی رائے ہے کہ شوہر کے بخوشی دستخط کے بعد جج کے فیصلۂ طلاق میں دستخط کی حیثیت تحریری طلاق کی ہوگی، جبکہ مولانا نے پہلی صورت میں شوہر کے دستخط کو لایعنی عمل قرار دیا ہے، انھوں نے دلیل میں شامی کی عبارت ''ولو قال أكتب طلاق امرأتي كان اقرارا بالطلاق وإن لم يكتب'' پیش کیا ہے، مولانا کے اس قول اور دلیل کے پیش نظر تو عدالت طلاق کا فیصلہ کرے یا نہ کرے عورت مطلقہ ہو جائے گی، جیسا کہ ''وإن لم يكتب'' سے ظاہر ہے، اور مولانا محمد فاروق لکھتے ہیں کہ شوہر کا بخوشی دستخط کر دینا اپنے رشتۂ ازواج کا معاملہ بخوشی حاکم کے سپرد کر دینا ہے اور یہی مطلب ہے امر باللہ کا اور اسی بنیاد پر

انھوں نے جج کے فیصلہ کو معتبر قرار دیا ہے، جبکہ انہوں نے بھی پہلی صورت میں شوہر کی درخواست کو تحکیم کی صورت قرار دیکر جج کے فیصلہ کو غیر معتبر کہا ہے۔

مذکورہ دوسری صورت میں مقالہ نگار کی دوسری جماعت تفصیل کی قائل ہے، اگر شوہر نے کسی دباؤ کے بغیر اپنی رضامندی سے دستخط کیا ہے تو مولانا محمد اشرف اسے تفویض کی صورت، اور مولانا عبداللطیف، مولانا سلمان اور مولانا خورشید انور اس کو توکیل کی صورت قرار دیتے ہوئے فیصلہ طلاق معتبر اور نافذ مانتے ہیں، مولانا خورشید انور نے یہ بھی صراحت کی ہے کہ اگرچہ بالجبر راضی ہوا ہو، نیز مولانا محمد اشرف بھی توکیل بالطلاق پر مجبور کئے جانے کی صورت میں کئے گئے دستخط کو توکیل کی صورت ہی قرار دیتے ہیں، ان حضرات نے بطور استشہاد شامی کی عبارت: ''إذا أكره على التوكيل بالطلاق توكيل فطلق الوكيل فإنه يقع'' کا ذکر کیا ہے۔

اور اگر شوہر نے بغیر رضامندی کے جبر و اکراہ کے تحت دستخط کیا ہے، تو ان سبھی حضرات کے نزدیک جج کا فیصلۂ طلاق معتبر نہ ہوگا، مولانا خورشید انور اور مولانا محمد اشرف نے ''فلو اكره على أن يكتب طلاق امرأته فكتب لا تطلق، لأن الكتابة أقيمت مقام العبارة باعتبار الحاجة'' سے استدلال کیا ہے، اور مولانا سلمان نے خانیہ کے اس جزئیہ کو ذکر کیا ہے: ''امرأة قالت لزوجها: أتريد أن أطلق نفسي؟ فقال: نعم، فقالت: طقت نفسي. إن كان الزوج نوى تفويض الطلاق إليها طلقت واحدة وإن عنى بذلك طلقي نفسك إن استطعت لا تطلق''۔

عدالت میں عورت کی درخواست اور شوہر کے دستخط کی صورت میں تیسری جماعت اس کی قائل ہے کہ جج کے غیر مسلم ہونے کی وجہ سے اس کے فیصلۂ طلاق سے عورت مطلقہ نہیں ہوگی، مولانا محمد مصطفی، مولانا محمد احسن اور مولانا محمد موسیٰ نے لکھا ہے کہ دستخط کی کوئی حیثیت نہیں، مولانا ابوسفیان صاحب نے عورت کے عدالت میں جانے کو اسکی حماقت سے تعبیر کیا ہے، مولانا کلیم اللہ نے بھی اس کے اس فعل کو درست نہیں کہا، وہ لکھتے ہیں کہ اسلامی تحریکات سے خلع حاصل کر کے پھر عدالت سے توثیق کرائے، مولانا صبیح اختر، مولانا رضوان الحسن، مولانا لطیف الرحمن، مولانا افتخار احمد، مولانا عبداللہ، مولانا عطاء اللہ، مولانا شیر علی، مولانا معز الدین اور مولانا ذکاء اللہ شبلی نے بھی جج کے غیر مسلم ہونے کے سبب اس کے فیصلہ کو غیر معتبر کہا ہے، مولانا انور علی اور مولانا اشتیاق احمد لکھتے ہیں: دستخط عموماً عدالتی دباؤ کے تحت ہونے کے سبب تفویض طلاق پر بھی محمول کرنا مشکل ہے، مولانا عبدالحی، مولانا محمد اقبال اور خورشید احمد اعظمی نے اس صورت کو تحکیم کی شکل قرار دیا ہے اور ''لایجوز تحکیم الکافر'' کے تحت فیصلہ کو غیر معتبر کہا ہے، مولانا ظفر الاسلام صاحب لکھتے ہیں کہ دستخط کی حیثیت تفویض کی ہے، اسے تحکیم سے تعبیر کیا جاسکتا ہے، مگر مولانا نے جج کے فیصلہ کے بارے میں کوئی فیصلہ نہیں کیا۔

عارض مسئلہ کے نزدیک عورت کی درخواست اور شوہر کے دستخط کے بعد چونکہ یہ صورت ''تولية الخصمين حاكما يحكم بينهما وركنه النظم الدال عليه مع قبول الآخر ذلك'' نیز ''ليس المراد خصوص لفظ التحكيم'' کے تحت آتی ہے، لہٰذا صورت تحکیم کی ہے، لیکن اس کی شرط حکم کا مسلمان ہونا مفقود ہونے کی وجہ سے اس کا فیصلہ فرقت یا فسخ نکاح غیر معتبر ہوگا، سوالنامہ میں مذکور تیسری صورت یہ ہے کہ عورت کی درخواست کے بعد شوہر عدالت میں نہیں آیا، یا آیا تو مگر دستخط و تفویض پر تیار نہیں ہوا، اور عدالت نے حالات کا جائزہ لیکر تفریق کا فیصلہ کر دیا، تو اس کا کیا حکم ہوگا، جبکہ اسی صورت میں جو فیصلہ ہوا ہے اس کی بابت شوہر کی طرف سے کوئی آمادگی نہیں ہے؟ اس کے جواب میں مولانا عارف باللہ لکھتے ہیں کہ اگر نکاح کے وقت قانوناً طلاق کی تفویض بھی کرنی ہوتی ہو تو قاضی کی تفریق معتبر ہوگی، مولانا ظفر الاسلام لکھتے ہیں کہ جج لالچی نہ ہو، شوہر متعنت ہو تو قضاء علی الغائب کی قبیل سے فیصلہ نافذ ہوگا۔

بقیہ تمام ہی مقالہ نگار نے اس صورت میں جج کے فیصلہ کو غیر معتبر قرار دیا ہے، مولانا اختر امام عادل اور مولانا سلمان نے لکھا ہے کہ عورت کو طلاق دینے کا حق نہیں ہے، لہٰذا وہ کسی کو اس کے لئے وکیل بھی نہیں بنا سکتی، مولانا خورشید انور صاحب نے بھی ''الطلاق بالرجال'' کا حوالہ دیا ہے، اور دیگر حضرات نے ''لا ولاية لكافر على مسلم'' اور ''الكافر ليس بأهل القضاء على المسلم'' کے تحت غیر معتبر کہا ہے، مولانا شاہ جہاں ندوی نے معتبر اور نافذ نہ ماننے کے باوجود غیر مسلم ممالک میں مسلم اقلیتوں کے احوال کو ضرورت کے دائرہ میں شمار کرتے ہوئے، اس صورت میں شوہر کے اوپر طلاق کو لازم قرار دیا ہے، لیکن مولانا کی اس بات سے اس لئے اتفاق نہیں کیا جاسکتا کہ ان ممالک میں شرعی پنچایتیں اس ضرورت کو پورا کرسکتی ہیں، نیز اگر عورت سخت مجبوریوں کے تحت تفریق چاہتی ہے تو فسخ نکاح کے پر پیچ راستہ کی طرف قدم بڑھانے سے پہلے اس کے سامنے خلع کا راستہ بھی موجود ہے، اور فسخ سے پہلے اس کی کوشش بھی لازم ہے۔

سوالنامہ میں مذکور چوتھی صورت یہ ہے کہ جج اگرچہ غیر مسلم حکومت اور غیر مسلم عدالت کا ہے، مگر مسلمان ہے وہ اپنے عمومی فرائض منصبی کے تحت اس قسم کا کام بھی کرتا ہے، تو کیا اس کو مسلم حاکم وقاضی کی حیثیت دی جاسکتی ہے، اور اس حیثیت سے اس کے فیصلہ فرقت کا اعتبار کیا جاسکتا ہے؟

جواب میں مولانا کلیم اللہ عمری لکھتے ہیں کہ اسے مسلمان حاکم یا قاضی کی حیثیت نہیں دی جاسکتی، کیونکہ وہ غیر مسلم عدالت کا کل پرزہ ہے، مولانا محمد اشرف اور مولانا شاہ جہاں بھی اس مسلمان جج کو مسلم قاضی وحاکم کی حیثیت نہیں دیتے، لیکن اس کا فیصلہ اسلامی شریعت کے مطابق ہو تو معتبر مانتے ہیں، مولانا سلمان ضرورۃً اسے مسلمان قاضی کے قائم مقام مانتے ہیں، مولانا عارف باللہ اور مولانا ابوبکر اس شرط کے ساتھ قائم مقام مانتے ہیں کہ اسے شریعت کے مطابق فیصلہ کا اختیار ہو، مولانا انور علی، مولانا اشتیاق احمد اور مولانا رضوان الحسن نے شرط کی وضاحت کی ہے کہ وہ شرعی احکام سے واقف ہو اور اسکے مطابق فیصلہ کرے تو قائم مقام ہوسکتا ہے، ان کے علاوہ دیگر سبھی مقالہ نگار نے بھی اسے مسلم قاضی یا حاکم کی حیثیت دی ہے، اس کا فیصلہ شریعت کے مطابق ہو تو معتبر ہوگا، بھی حضرات در مختار کی عبارت "ویجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو كافرًا" سے استدلال کیا ہے۔ مولانا خورشید انور نے "امداد الفتاوی" سے نقل کیا ہے کہ حضرت تھانوی علیہ الرحمہ سے دریافت کیا گیا کہ جن مسائل میں قضا اور قاضی کی ضرورت ہے ان میں انگریزی عدالت کا حکم وفیصلہ وہی حکم رکھتا ہے یا نہیں تو آپ نے جواب دیا کہ اگر صاحب اجلاس مسلم ہو وہ شرعًا قاضی ہے، نیز مفتی عبدالرحیم صاحب کے ایک فتوی میں بھی مذکور ہے کہ جہاں شرعی قاضی نہ ہو اور مسلمان جج کو گورنمنٹ نے اس جیسے مقدمات کا شرعی فیصلہ کرنے کا اختیار دیا ہو اور وہ مسلم مجسٹریٹ شریعت کے مطابق فیصلہ کرے تو اس کا فیصلہ بھی قضاء قاضی کے قائم مقام ہوجاتا ہے (فتاوی رحیمیہ ۸/ ۴۰۴)۔

اکیڈمی نے اخیر میں اس بابت کچھ وضاحت طلب کی ہے کہ غیر مسلم عدالتیں اور حکام کس حد تک مسلمانوں کے معاملات میں فیصلے کرسکتے ہیں، یا کس حد تک ان کے فیصلوں کا اعتبار مسلمان کرسکتے ہیں۔

جواب میں مولانا کلیم اللہ عمری لکھتے ہیں کہ فیصلے اسلام کے مطابق ہوں جن کی توثیق مستند علماء سے ہو تو قابل قبول ہوں گے، مولانا محمد اقبال قاسمی لکھتے ہیں کہ مسلمانوں کے کسی بھی معاملہ کا فیصلہ نہیں کرسکتے، مولانا محبوب فروغ اور مولانا خورشید انور کی رائے ہے کہ وہ امور جن میں وکیل بنانا جائز ہے غیر مسلم عدالت کا فیصلہ نافذ ہوگا مولانا محمد احسن، مولانا ابوسفیان اور مولانا شیر علی صاحبان نے لکھا ہے کہ امور دنیویہ میں ان کے فیصلے شریعت کے مطابق ہوں گے تو قبول ہوں گے، شرعی معاملات میں ان کے فیصلے معتبر نہیں ہوں گے، مولانا انور علی، مولانا اشتیاق احمد اور مولانا شاہ جہاں نے لکھا ہے جرائم اور مالیاتی امور میں جو فیصلے شریعت سے متصادم نہ ہوں قبول ہوں گے، مولانا صبیح اختر، مولانا عبدالقیوم، مولانا سلمان، مولانا محمد مصطفی، مولانا لطیف الرحمن، مولانا عبیداللہ، مولانا ظفر الاسلام، مولانا عبدالحئی، مفتی عبدالرحیم اور خورشید احمد اعظمی کی رائے ہے کہ وہ امور ومعاملات جو مسلمانوں کے ساتھ باہم خاص ہیں، دینی وعائلی مسائل ان میں غیر مسلم عدالت کا فیصلہ معتبر نہیں ہوگا، اسی مفہوم کو مولانا ابوبکر، مولانا ارشد شاداب، اور مولانا محمد موسیٰ نے اس انداز سے پیش کیا ہے کہ وہ امور جن میں قضاء قاضی ضروری ہے ان میں غیر مسلم عدالت کا فیصلہ معتبر نہیں ہوگا، دنیاوی امور جن میں قضاء قاضی ضروری نہیں ان میں غیر مسلم عدالتوں کا فیصلہ قبول کیا جاسکتا ہے۔ مولانا افتخار احمد، مولانا رضوان الحسن، مولانا محمد فاروق، مولانا عبداللطیف، مولانا معزالدین، مولانا محمد عمر شعیب اور مولانا ذکاء اللہ شبلی نے سوالنامہ کی اس شق سے کوئی تعرض نہیں کیا۔

اور عرض مسئلہ کے آخر میں پھر اسی بات کا اعادہ، کہ غیر مسلم ممالک میں آباد مسلمانوں کو اپنے علاقوں میں شرعی پنچایتیں قائم کرکے ان ہی کے ذریعہ اپنے مسائل کا حل طلب کرنا چاہئے، اور امید تو یہی ہے کہ ہر ایسے ملک میں بسنے والے مسلمان اپنی اس ذمہ داری سے غافل نہیں ہوں گے، جیسا کہ برطانیہ کے بارے میں ۱۲/ جولائی ۲۰۰۹ء کے راشٹریہ سہارا اردو میں ایک خبر اس عنوان سے شائع ہوئی ہے کہ "برطانیہ میں غیر مسلم بھی شرعی عدالت کی پناہ میں" نیز رابطہ عالم اسلامی مکہ مکرمہ سے شائع ہونے والے صحیفہ اسبوعیہ "العالم الاسلامی" کے ۱۰/ اگست ۲۰۰۹ء کے شمارہ میں بھی اس عنوان سے ایک خبر شائع ہوئی ہے:

"في بريطانيا غير المسلمين يفضلون المحاكم الإسلامية" اس خبر کی تفصیل میں یہ بھی مذکور ہے کہ برطانیہ میں تقریبا ۸۵ شرعی پنچایتیں کام کر رہی ہیں، جن کی طرف اپنے مسائل کے حل کے لئے رجوع کرنے والے غیر مسلمین کی تعداد ۵ فیصد سے کم نہیں ہے۔

# دوسرا باب: تفصیلی مقالات

# غیر مسلم ممالک کی عدالتوں سے طلاق کے فیصلے

مولانا خالد سیف اللہ رحمانی[1]

غیر مسلم ممالک میں آباد مسلمان اقلیتوں کے لئے ایک اہم مسئلہ یہ ہے کہ عدالتی فیصلوں کا حکم ان کے لئے کیا ہوگا؟ اس سلسلہ میں چند باتیں قابل غور ہیں:

۱- کیا غیر مسلم مسلمانوں کے معاملہ میں شرعاً قاضی ہوسکتا ہے؟

۲- اگر غیر مسلم حکومت کی طرف سے مسلمان قاضی مقرر کیا جائے تو مسلمانوں کے حق میں اس کے فیصلہ کی حیثیت کیا ہوگی؟

۳- کیا غیر مسلم دو مسلمانوں کے درمیان حکم بن سکتا ہے؟

۴- کیا غیر مسلم ایسے معاملات میں مسلمانوں کا وکیل بن سکتا ہے جو خالص شرعی نوعیت کے ہوں؟

۵- اگر غیر مسلم قاضی نہیں ہوسکتا ہے تو تمام معاملات میں یا کچھ مخصوص معاملات میں؟

## غیر مسلم جج:

۱- بنیادی طور پر ہر انسان کو اپنے معاملات میں خود ہی تصرف کرنے کا حق حاصل ہے، اسی لئے تمام عقود میں تراضی کو ضروری قرار دیا گیا ہے اور تمام فسوخ میں بھی طرفین کی رضامندی ضروری ہے، سوائے اس صورت کے جس میں شریعت نے کسی ایک فریق کو ایک طرفہ طور پر اس معاملہ کے فسخ کرنے کا اختیار دیا ہو؛ البتہ جب کسی نقص کی وجہ سے وہ قوت فیصلہ سے محروم ہوتا ہے تو وہ بذات خود تصرف نہیں کرسکتا؛ جیسے نابالغ، مجنون اور سفیہ، سفیہ بھی امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک پچیس سال کی عمر ہونے کے بعد تصرف کا مجاز ہوجاتا ہے؛ لیکن جمہور کے نزدیک جب تک اس کا شعور پختہ نہ ہوجائے اور سفاہت کی کیفیت ختم نہ ہوجائے، وہ مسلوب الاختیار ہوتا ہے (دیکھئے: رد المحتار مع الدر المختار، کتاب الحجر: ۹/ ۲۱۸-۲۱۹، ط: دیوبند) اور اس کا عقد یا فسخ معتبر نہیں ہوتا ہے، اسی طرح بعض اوقات مفاد عامہ کے تحت حکومت کو بعض لوگوں کے اختیارات سلب کر لینے کا حق حاصل ہوتا ہے: جیسے مفتی ماجن اور طبیب جاہل (دیکھئے: رد المحتار مع الدر المختار، کتاب الحجر: ۹/ ۲۱۴-۲۱۵، مع تحقیق عادل واحد) مفتی ماجن (آوارہ خیال مفتی) کے اختیارات اس لئے سلب کر لئے جاتے ہیں کہ اس کا تصرف دینی اعتبار سے لوگوں کے لئے نقصاندہ ہوسکتا ہے، اور طبیب جاہل کے اختیارات اس لئے سلب کر لئے جاتے ہیں کہ اس کی وجہ سے لوگوں کی صحت اور زندگی کو ضرر پہنچ سکتا ہے۔

اگر کوئی شخص تصرف کرنے کا اختیار نہ رکھتا ہو یا رکھتا ہو؛ لیکن اس کا صحیح استعمال نہ کرتا ہو تو افراد اور سماج کے مفادات کے تحفظ کے لئے شریعت حق تصرف دوسروں کی طرف منتقل کرتی ہے، اسی کو فقہ کی اصطلاح میں 'ولایت' کہتے ہیں؛ چنانچہ ولایت کی تعریف اس طرح کی گئی ہے:

''الولایة تنفیذ القول علی الغیر'' (الدر المختار ۲/ ۱۹۱، نیز تفصیل کے لئے دیکھئے: کتاب التعریفات / ص ۲۸۲)۔

(ولایت دوسرے پر اپنی رائے کو نافذ کرنا ہے)۔

ولایت کی بنیادی طور پر دو قسمیں ہیں: ولایت خاصہ اور ولایت عامہ۔

ایک شخص کو دوسرے شخص کی ذات یا املاک میں تصرف کا جو حق حاصل ہوتا ہے، وہ ولایت خاصہ ہے: جیسے لڑکوں پر باپ کی ولایت اور باپ موجود نہ ہوں

---

[1] جنرل سکریٹری، اسلامک فقہ اکیڈمی وناظم المعہد العالی الاسلامی، حیدرآباد۔

تو دادا یا دوسرے قریبی رشتہ داروں کی ولایت۔

ولایت عامہ: ایسی ولایت ہے جو کسی شخص کے ذمہ دار ہونے کی حیثیت سے اس کو عام مسلمانوں اور ملک کے باشندوں پر حاصل ہو، جیسے امیر اور قاضی کی ولایت، امیر کے احکام جو عام مسلمانوں پر واجب الطاعت ہیں اور قاضی کے فیصلے جو فریقین کے لئے قابل نفاذ ہیں، اس کی بنیاد یہی ولایت عامہ ہے۔

ولایت کے سلسلہ میں اُصول یہ ہے کہ مسلمانوں پر کافر کو ولایت حاصل نہیں ہوسکتی؛ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

"ولن يجعل الله للكافرين على المؤمنين سبيلاً" (النساء: ۱۴۱)

نیز فرمایا گیا: "والمؤمنون والمؤمنات بعضهم أولياء بعض" (التوبۃ: ۷۱)

اسی طرح فرمایا گیا: "لا يتخذ المؤمنون الكافرين أولياء من دون المؤمنين" (آلِ عمران: ۲۸)

اسی بنیاد پر اُمت کا اجماع ہے کہ اگر اولاد مسلمان ہو اور باپ کافر ہو تو والد کو اپنے مسلمان بیٹے پر ولایت حاصل نہیں ہوگی؛ چنانچہ علامہ کاسانیؒ فرماتے ہیں

''لا ولاية للكافر على المسلم ؛ لأنه لا ميراث بينهما '' (بدائع الصنائع: ۲ /۵۰۰)۔

اسی سلسلہ میں علامہ ابن قدامہؒ رقمطراز ہیں: ''... فلا يثبت لكافر ولاية على مسلمة، وهو قول عامة أهل العلم أيضًا. قال ابن المنذر: أجمع عامة من نحفظ عنه من أهل العلم على هذا '' (المغنی /۹ /۳۶۷)۔

(......کافر کو مسلمان عورت پر ولایت حاصل نہیں ہوسکتی اور یہی اکثر اہل علم کا قول ہے، علامہ ابن منذر کہتے ہیں کہ میں جن اہل علم کی آراء سے واقف ہوں وہ قریب قریب اس پر متفق ہیں)۔

قاضی کو بھی مسلمانوں پر ولایت عامہ حاصل ہوتی ہے اور وہ اسی حیثیت سے نکاح فسخ کرتا ہے؛ کیوں کہ شوہر پر یہ بات واجب ہے کہ یا تو بیوی کے حقوق ادا کرتے ہوئے اسے رکھے یا پھر بہتر طریقہ پر اسے چھوڑ دے "امساك بمعروف أو تسريح باحسان" (البقرۃ: ۲۲۹)، اگر شوہر امساک بالمعروف بھی نہیں کرتا اور تسریح بالاحسان بھی نہیں، تو یہ ظلم کا ارتکاب اور عورتوں کو ضرر میں مبتلا کرنا ہے اور دفع ضرر قاضی کا فریضہ ہے، لہٰذا اسے جو ولایت عامہ حاصل تھی، اسی حیثیت سے وہ اس مرد کی طرف سے تفریق کر دیتا ہے؛ چنانچہ غیر مسلم کو چوں کہ مسلمانوں پر ولایت حاصل نہیں، اس لئے فقہاء اس بات پر قریب قریب متفق ہیں کہ غیر مسلم مسلمانوں پر قاضی نہیں ہوسکتا۔

فقہاء حنفیہ میں عیسیٰ بن عثمان غزی فرماتے ہیں:

''... فلا تصح ولاية الكافر فى ذلك، لأن القضاء ولاية ولا ولاية لكافر على مسلم فى أدنى الولايات فكيف بولاية القضاء التى هى أعلى الولايات بمقتضى تطبيق شرع الله وتنفيذ أحكامه. قال تعالىٰ: ''ولن يجعل الله للكافرين على المؤمنين سبيلاً'' (ادب القضاء للغزی: ۱۵، النساء: ۱۵)۔

(......اس سلسلے میں کافر کی ولایت صحیح نہیں ہوگی، اس لئے کہ قضاء ولایت ہے اور کافر کو مسلمان پر معمولی درجہ کی ولایت ہی حاصل نہیں ہوسکتی، چہ جائیکہ ولایت قضاء کہ وہ تو سب سے اعلیٰ درجہ کی ولایت ہے، اس لئے کہ وہ اللہ کی شریعت کو نافذ کرتا ہے اور اس کے احکام کو منطبق کرتا ہے؛ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: کہ اللہ تعالیٰ نے کافروں کو مسلمانوں پر اختیار نہیں ہے)۔

نیز علامہ ابن عابدین شامیؒ فرماتے ہیں:

''... وبه علم أن تقليد الكافر صحيح وإن لم يصح قضاءه على المسلم حال كفره '' (ردالمحتار: ۸ /۲۲)۔

(......اس سے معلوم ہوا کہ کافر کو قاضی مقرر کرنا درست ہے؛ اگرچہ کہ حالت کفر میں مسلمان کے خلاف اس کا فیصلہ درست نہیں؛ البتہ غیر مسلموں پر اس کا فیصلہ نافذ ہوسکتا ہے)۔

یہی نقطۂ نظر فقہاء مالکیہ کا ہے؛ کیوں کہ شہادت کا درجہ قضاء سے کم تر ہے اور مالکیہ نے صراحت کی ہے کہ مسلمانوں کے معاملہ میں یہود و نصاریٰ کی

شہادت معتبر نہیں:

''ولا تجوز شهادة اليهود ولا النصراني فيما بين المسلمين حتى يسلموا'' (المدونة الكبرىٰ ۴/ ۸۱)۔

اسی کے قائل شوافع ہیں:

''فلا يجوز أن يكون كافرًا ولا فاسقًا؛ فإن تولى القضاء وهو عدل ثم فسق ... بطلت ولايته'' (البيان ۱۳/ ۲۰، ط: دار المنهاج)۔

(کافر اور فاسق قاضی نہیں ہوسکتا، اگر اسے قضاء کا عہدہ سونپا گیا؛ جب کہ وہ عادل تھا پھر فاسق ہوگیا..... تو اس کی ولایت باطل ہوگئی)۔

فقہ حنبلی کے ترجمان علامہ ابن قدامہؒ فرماتے ہیں:

''ولا يولى قاضي حتى يكون بالغًا مسلمًا حرًا عدلًا'' (المغنی ۱۴/ ۱۲)۔

(بالغ مسلمان آزاد اور عادل شخص کو ہی قاضی مقرر کیا جاسکتا ہے)۔

غرض کہ قریب قریب فقہاء کا اس بات پر اتفاق ہے کہ مسلمانوں پر غیر مسلم قاضی نہیں ہوسکتا ہے، اور قاضی کے لئے مسلمان ہونے کی شرط اس بات کو شامل ہے کہ غیر مسلم قاضی کا فیصلہ مسلمانوں کے حق میں معتبر نہیں۔

## غیر مسلم حکومت کی طرف سے مسلمان قاضی:

۲- اگر غیر مسلم حکومت کی طرف سے مسلمانوں کے مسائل کے لئے مسلمان قاضی مقرر کیا جائے تو اس کا فیصلہ نافذ ہوگا یا نہیں؟ اس سلسلہ میں فقہاء کی صراحت موجود ہے کہ غیر مسلم حکومت کے مقرر کئے ہوئے مسلمان قاضی کا فیصلہ بھی شرعاً معتبر ہے؛ چنانچہ علامہ علاء الدین حصکفیؒ فرماتے ہیں:

''ويجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو كافرًا'' (الدر المختار مع الرد: ۸/ ۴۳)

قوله: (ولو كافرًا) في التاتار خانيه: الإسلام ليس بشرط فيه: أي في السلطان الذي يقلد'' (ردالمحتار ۸/ ۴۳)

(سلطان عادل ہو یا ظالم؛ اگرچہ کہ کافر ہو پھر بھی اس کی طرف سے قاضی مقرر کرنا جائز ہے..... تاتارخانیہ میں ہے: کہ جو سلطان قاضی مقرر کررہا ہے، اس کا مسلمان ہونا ضروری نہیں)۔

نیز ابن قاضی سماوہ فرماتے ہیں:

''وكل مصر فيه وال مسلم من جهة الكفار تجوز فيه إقامة الجمعة والأعياد، وأخذ الخراج وتقليد القضاء وتزويج الأيامى لاستيلاء المسلم عليهم، وأما طاعة الكفرة فهي موادعة ومخادعة'' (جامع الفصولين ۱/ ۱۴، ط: كتب خانه كراچی)۔

(جن شہروں میں غیر مسلموں کی جانب سے مسلمان والی مقرر ہوں، ان میں جمعہ وعیدین قائم کرنا، خراج وصول کرنا، قاضی مقرر کرنا، جن کے اولیاء نہ ہوں ان کا نکاح کرنا درست ہے؛ کیوں کہ مسلمانوں پر ایک مسلمان ہی کو حاکمانہ حیثیت حاصل ہے، رہ گیا کافروں کی اطاعت کرنا تو وہ بہ طور صلح اور حیلہ کے ہے)۔

اس سلسلہ میں فقہاء احناف کی کتابوں میں زیادہ صراحت ملتی ہے؛ لیکن دوسرے فقہاء کے اُصول وقواعد کے لحاظ سے یہی نقطۂ نظر ان کا بھی ہونا چاہئے، غرض کہ غیر مسلم حکومت کا مقرر کیا ہوا مسلمان قاضی یا مجسٹریٹ اگر فیصلہ کرے تو مسلمانوں کے حق میں اس کا فیصلہ معتبر ہوگا۔

## غیر مسلم بحیثیت حکم:

۳- کیا غیر مسلم مسلمانوں کے درمیان حکم ہوسکتے ہیں؟ اس سلسلہ میں فقہاء کا نقطۂ نظر یہ ہے کہ جو شخص قاضی بننے کا اہل ہو، وہی حکم بھی ہوسکتا ہے؛ چنانچہ ''الموسوعة الفقهية'' میں ہے:

''... أن يكون أهلًا لولاية القضاء، وعلى ذلك إتفاق المذاهب الأربعة، على خلاف فيما بينهما في تحديد

عناصر تلك الأهلية" (الموسوعة الفقهيه ۱۸/ ۲۳۷)۔

(......حکم بننے کے لئے ضروری ہے کہ وہ قاضی ہونے کا اہل ہو، اس پر مذاہب اربعہ کا اتفاق ہے؛ البتہ خود اہلیت قضاء کے لئے کیا شرطیں ہیں؟ اس کی تحدید میں اختلاف ہے)۔

اور فقہاء اس بات پر متفق ہیں کہ مسلمان ہی قضاء کا اہل ہوسکتا ہے، غیر مسلم اس کا اہل نہیں ہوسکتا (دیکھئے: الموسوعۃ الفقہیہ ۳۳/ ۲۹۱-۹۳، اہلیۃ القضاء)؛ چنانچہ فقہاء نے خود تحکیم کے مسئلہ میں بھی اس کی صراحت کی ہے، فقہاء حنفیہ میں علامہ ظہیر الدین مرغینانی فرماتے ہیں:

"ولا يجوز تحكيم الكافر ... لانعدام أهلية القضاء اعتبارًا بأهلية الشهادة" (ہدایہ ۳/ ۱۵۱، نیز دیکھئے: فتح القدير ۷/ ۹۶، باب التحكيم، ردالمحتار ۸/ ۲۴، كتاب القضاء)۔

(کافر کو حکم بنانا جائز نہیں......اس لئے کہ وہ قاضی بننے کا اہل نہیں، گواہ بننے کی اہلیت پر قیاس کا تقاضا یہی ہے)۔

......علامہ داماد آفندی نے بھی اس کی صراحت کی ہے:

"فلو حكما عبدًا أو صبيًا أو ذميًا ... لم يصح" (مجمع الأنهر ۱/ ۱۷۳)۔

(اگر دونوں فریق کسی غلام یا نابالغ یا کسی ذمی کو حکم بنادیں......تو درست نہیں)۔

علامہ دسوقی مالکیؒ کا بیان ہے:

"وجاز ... تحكيم رجل غير خصم ... وغير جاهل وكافر ... فإذا حكما خصمًا أو جاهلًا أو كافرًا لم ينفذ حكمه" (حاشية الدسوقي ۶/ ۱۲، ۱۳)۔

(ایسے شخص کو حکم بنانا جائز ہے جو فریق نہ ہو، جاہل اور کافر نہ ہو، اگر کسی فریق کو، جاہل یا کافر شخص کو حکم بنادیا تو اس کا فیصلہ نافذ نہیں ہوگا)۔

گویا کہ حکم کو بھی ان لوگوں پر ولایت حاصل ہوتی ہے، جنھوں نے اس کو حکم بنایا ہو اور غیر مسلم کو مسلمانوں پر ولایت حاصل نہیں ہوسکتی؛ اس لئے فقہاء کا نقطۂ نظر ہے کہ غیر مسلم، مسلمانوں کے مسائل میں حکم بھی نہیں بن سکتا۔

## طلاق کے لئے غیر مسلم کو وکیل بنانا:

۴- جہاں تک غیر مسلموں کو طلاق کے مسئلہ میں وکیل بنانے کی بات ہے تو فقہاء حنفیہ کے یہاں صراحت ملتی ہے کہ وکیل کے لئے صرف عاقل ہونا ضروری ہے، اور علامہ کاسانیؒ نے صراحت کی ہے کہ اگر کسی شخص کو وکیل بنایا گیا اور پھر وہ مرتد ہوگیا تو باوجود ارتداد کے وکالت ختم نہیں ہوگی:

"وأما الذي يرجع إلى الوكيل فهو أن يكون عاقلًا فلا تصح وكالة المجنون والصبي الذي لا يعقل ... وكذا ردة الوكيل لا تمنع صحة الوكالة فتجوز وكالة المرتد" (بدائع الصنائع ۵/ ۱۶)۔

(وکیل سے متعلق شرطوں میں سے یہ ہے کہ وہ عاقل ہو؛ لہٰذا مجنون اور بے شعور بچے کی وکالت صحیح نہیں ہوگی، اس طرح وکیل کا مرتد ہوجانا وکالت کے صحیح ہونے میں مانع نہیں ہے)۔

نیز کن چیزوں میں وکیل بنایا جاسکتا ہے؟ اس سلسلہ میں رقمطراز ہیں:

"ويجوز التوكيل بالصلح والإبراء، ويجوز بالطلاق والعتاق والإجارة والإستئجار الخ" (بدائع الصنائع ۵/ ۲۰)

(لہٰذا مرتد کو بھی وکیل بنانا جائز ہے اور صلح کرنے کا، بری کرنے کا، طلاق دینے کا، آزاد کرنے کا، کرایہ پر دینے کا اور کرایہ پر لینے کا وکیل بنایا جاسکتا ہے)۔

کسی غیر مسلم کو مسلمان عورت کو طلاق دینے کے لئے وکیل بنایا جاسکتا ہے یا نہیں؟ فقہاء شوافع کے یہاں اس سلسلہ میں دو اقوال ہیں؛ لیکن راجح یہی ہے کہ وکیل بنایا جاسکتا ہے، امام نوویؒ فرماتے ہیں:

"... فإن وكله فى طلاق مسلمة، فوجهان ؛ لأنه لا يملك طلاق مسلمة ؛ لكن يملك طلاقًا فى الجملة " (روضة الطالبين وعمدة المفتين، كتاب الوكالة ۴/ ۳۰۰)۔

(......اگر کسی غیر مسلم کو مسلمان عورت پر طلاق واقع کرنے کا وکیل بنایا تو اس سلسلے میں دو قول ہے، اس لئے کہ اگر چہ وہ مسلمان عورت کو طلاق دینے کا مالک نہیں ہے؛ لیکن فی الجملہ طلاق دینے کا مالک تو ہے )۔

اسی طرح علامہ شربینی رقمطراز ہیں:

"... توكيل المسلم كافرًا فى طلاق المسلمة. وقد يتصور وقوع طلاق كافر على مسلمة بأن تسلم أولًا ويتخلف ثم يطلقها فى العدة ثم يسلم قبل انقضائها فإن طلاقه واقع عليها" (مغنى المحتاج ۲/ ۲۱۹، كتاب الوكالة)۔

(......کسی مسلمان عورت پر طلاق واقع کرنے کے سلسلے میں مسلمان کافر کو وکیل بنا سکتا ہے اور کسی کافر کے مسلمان عورت پر طلاق کا واقع کرنا فی الجملہ متصور ہے، اس طور پر کہ عورت پہلے مسلمان ہو جائے اور شوہر مسلمان ہونے میں دیر کرے، پھر عدت میں اسے طلاق دیدے، پھر عدت کے گذرنے سے پہلے وہ اسلام قبول کرلے تو اب اس کی حالت کفر کی یہ طلاق عورت پر واقع ہو جائے گی )۔

یہی رائے فقہاء حنابلہ کی بھی ہے کہ غیر مسلم کو وکیل بنایا جاسکتا ہے:

"صح أن يوكل فيه رجلًا كان أو إمرأة حرًا أو عبدًا مسلمًا أو كافرًا " (الشرح الكبير مع الإنصاف: ۱۳/ ۴۴۰)۔

(یہ درست ہے کہ (جن اُمور میں وہ خود تصرف کر سکتا ہے اور اس میں نیابت کی بھی گنجائش ہو، کے سلسلے میں ) کسی شخص کو وکیل بنائے، خواہ وہ مرد ہو یا عورت، آزاد ہو یا غلام، مسلمان ہو یا کافر )۔

البتہ ان کے یہاں ضروری ہے کہ جس چیز کا وکیل بنایا جارہا ہو، وکیل کا بذات خود بھی اس قسم کا تصرف صحیح ہو، نیز شرعاً اس میں نیابت درست ہو:

"وكل من صح تصرفه فى شئ بنفسه ومما تدخله النيابة صح أن يؤكل فيه رجلًا كان أو امرأة، حرًا كان أو عبدًا، مسلمًا كان أو كافرًا ... لا يصح أن يؤكل فيه كالمرأة فى عقد النكاح وقبوله والكافر فى تزويج مسلمة" (المغنى ۷/ ۱۹۷، ۱۹۸)۔

(جس چیز میں کوئی شخص خود تصرف کر سکتا ہو، نیز اس میں نیابت کی گنجائش ہے تو اس میں اس کا کسی مرد یا عورت، آزاد یا غلام اور مسلمان یا کافر کو وکیل بنانا درست ہے:..... چنانچہ نکاح کے کرنے اور اس کے قبول کرنے میں عورت کو اور کسی مسلمان عورت کا نکاح کرنے میں کافر کو ولی نہیں بنایا جاسکتا )۔

اب اگر علامہ شربینیؒ کی اس تشریح کو قبول کرلیا جائے - جو اوپر گذری ہے کہ فی الجملہ مسلمان عورتوں پر کافر کی طلاق کا واقع ہونا ممکن ہے - تو پھر حنابلہ کی رائے بھی یہی قرار پائے گی کہ غیر مسلم کو طلاق کا وکیل بنایا جاسکتا ہے؛ البتہ مالکیہ کے نزدیک غیر مسلم کو طلاق کا وکیل نہیں بنایا جاسکتا ہے:

"ومنع توكيل كافر وهو أعم من الذمى " (الشرح الصغير ۳/ ۵۱۱)۔

( کافر کو وکیل بنانے کی ممانعت ہے اور کافر کا لفظ ذمی سے عام ہے، یعنی ذمی اور حربی دونوں کو شامل ہے )۔

خلاصہ یہ ہے کہ جمہور کے نزدیک غیر مسلم کو مسلمان عورت پر طلاق واقع کرنے کے لئے وکیل بنایا جاسکتا ہے۔

## کن معاملات میں غیر مسلم جج کا فیصلہ معتبر ہے اور کن میں نہیں؟

۵- غیر مسلم ممالک کی عدلیہ کے کونسے فیصلے مسلمانوں کے حق میں معتبر ہوں گے اور کونسے نہیں؟ - اس سلسلہ میں جو بات سمجھ میں آتی ہے وہ یہ ہے کہ بنیادی طور پر یہ فیصلے دو قسم کے ہو سکتے ہیں:

(الف) وہ معاملات جن کے لئے سبب شرعی کا پایا جانا کافی ہے، قضاء قاضی ضروری نہیں ہے، ایسے معاملات میں اگر شریعت میں معتبر ثبوت کے بنیاد پر عدالت فیصلہ کردے تو وہ قابل نفاذ ہوگا؛ جیسے ورثہ کا حقِ میراث مورث کی موت کی وجہ سے ترکہ میں ثابت ہو چکا ہے، عدالت نے شرعی ہدایت کے مطابق ترکہ

تقسیم کردیا، یا خریدار کی ملکیت مبیع پر عقد بیع کی وجہ سے ثابت ہو چکی ہے، بائع قبضہ نہیں دے رہا تھا، عدالت نے فیصلہ دیا کہ بائع خریدار کو وہ شئ حوالہ کردے تو یہاں ورثہ یا خریدار کے حقوق پہلے سے ثابت تھے، قاضی کے فیصلہ کی وجہ سے ثابت ہوا ہو، ایسا نہیں ہے، ایسے معاملات میں عدالت کا فیصلہ معتبر ہوگا۔

(ب) دوسرے قسم کے معاملات وہ ہیں جن میں محض سبب کا پایا جانا کافی نہیں؛ بلکہ اس کے لئے قاضی کا فیصلہ ضروری ہے، جیسے فسخ نکاح، ایسے مقدمات میں غیر مسلم جج کا فیصلہ کافی نہیں۔

## تطبیقات:

ان توضیحات کی روشنی میں راقم الحروف اس نتیجہ پر پہنچا ہے:

۱- اگر کوئی مسلمان مرد عدالت سے رُجوع ہو کہ اس پر طلاق واقع کردی جائے تو یہ اس کی طرف سے طلاق کے لئے عدالت کو وکیل بنانا ہوگا اور غیر مسلم کو وکیل بنایا جاسکتا ہے؛ اس لئے اس صورت میں طلاق واقع ہوجائے گی۔

۲- اگر عورت کی طرف سے طلاق کا مقدمہ دائر ہو، عدالت نے طلاق کا فیصلہ کیا اور شوہر کو طلب کر کے اس کا اس پر دستخط لے لیا گیا تب بھی طلاق واقع ہوجائے گی؛ کیوں کہ یہ طلاق نامہ پر دستخط کرانے کے حکم میں ہوگا۔

۳- اگر عورت نے طلاق کا دعویٰ دائر کیا اور شوہر نے اپنے بیان تحریری میں لکھا کہ عدالت اس کے دعویٰ کو قبول کرسکتی ہے تو یہ بھی اس کی طرف سے توکیل طلاق ہوگی اور عدالت کا طلاق کے سلسلہ میں فیصلہ کرنا معتبر ہوگا۔

۴- اگر عورت نے طلاق کا دعویٰ کیا اور شوہر نے جواب میں عدالت سے کہا کہ وہ اس سلسلہ میں جو کچھ بھی کرنا چاہے، کرسکتی ہے، مجھے قبول ومنظور ہوگا تو یہ بھی السوال معاد فی الجواب کے تحت طلاق کی توکیل سمجھی جائے گی اور عدالت کا طلاق دینا معتبر ہوگا۔

۵- اگر بیوی نے طلاق کا مقدمہ دائر کیا، شوہر نے جواب نہیں دیا اور رفع الزام سے اعراض کی بناء پر طلاق کا فیصلہ کیا گیا، یا شوہر نے طلاق دینے سے انکار کیا، اس کے باوجود عدالت نے طلاق واقع کردی تو اس صورت میں عدالت کی طرف سے واقع کی جانے والی طلاق شرعاً معتبر نہیں ہوگی؛ کیوں کہ غیر مسلم قاضی نہیں ہوسکتا اور قاضی ہی فسخِ نکاح کرسکتا ہے۔

۶- اگر میاں بیوی کے درمیان نزاع پیدا ہوئی، دونوں مل کر عدالت گئے اور عدالت سے طالب ہوئے کہ وہ ان کے درمیان فیصلہ کردے، عدالت نے ان کے معاملات سن کر اپنے طور پر فیصلہ کردیا تو اس صورت میں بھی طلاق واقع نہیں ہوگی؛ کیوں کہ غیر مسلم کو حَکَم بنانا درست نہیں؛ البتہ عدالت کے فیصلہ کے بعد اگر شوہر کہتا ہے کہ میں نے اسے قبول کیا تو اب طلاق واقع ہوجائے گی؛ کیوں کہ اگر کوئی فضولی کسی سے کہے کہ میں نے تمہاری طرف سے تمہاری بیوی پر طلاق واقع کردی ہے اور شوہر نے کہا کہ میں نے اسے جائز قرار دیا تو طلاق واقع ہوجائے گی۔

## چند تجویزیں:

ان حالات میں غیر مسلم ممالک کے مسلمانوں کے لئے بہ طور لائحہ عمل کے تین باتیں اہم ہیں:

۱- مسلمانوں کو حکومتوں سے مطالبہ کرنا چاہئے کہ وہ مسلمانوں کے لئے الگ مسلمان قاضی یا مسلمان مجسٹریٹ کا تقرر کرے جو آئینی مسائل سے متعلق مقدمات میں فیصلے کیا کرے؛ تاکہ مسلمان آزادی کے ساتھ اپنے مذہب پر عمل کرسکیں؛ کیوں کہ فقہاء نے صراحت کی ہے کہ غیر مسلم حکومت کی طرف سے مقرر کیا ہوا مسلمان والی مسلمانوں کے مذہبی اُمور کو طے کرسکتا ہے:

”وكل مصر فيه وال مسلم من جهة الكفار تجوز فيه إقامة الجمعة والأعياد . . . وتقليد القضاء وتزويج الأيامى “

(جامع الفصولین ۱/ ۱۴)۔

چنانچہ اس وقت ماریشس میں یہی نظام قائم ہے اور ہندوستان میں بھی قدیم زمانہ سے بھوپال میں یہی طریقہ مروج رہا ہے، ہندوستان میں آزادی سے پہلے اور آزادی کے بعد کئی بار اس کی کوشش کی گئی؛ مگر نتیجہ خیز نہ ہوسکی۔

۲- جہاں یہ سہولت میسر نہ ہو وہاں مسلمانوں پر واجب ہے کہ وہ اپنے طور پر کسی امیر کو منتخب کریں، جو اس کے لئے قاضی مقرر کرے اور اگر کسی امیر پر اتفاق نہ ہو سکے تو کم سے کم کسی قاضی پر اتفاق کریں اور وہ ایسے مقدمات کے فیصلے کرے؛ چنانچہ علامہ کمال الدین ابن ہمامؒ (متوفی: ۸۶۸ھ) فرماتے ہیں:

''وإذا لم يكن سلطان ولا من يجوز التقلد منه كما هو في بعض بلاد المسلمين غلب عليهم الكفار كقرطبة في بلاد المغرب الآن ... يجب عليهم أن يتفقوا على واحد منهم يجعلونه واليًا فيولي قاضيًا أو يكون هو الذي يقضي بينهم'' (فتح القدير: ۶/ ۳۶۵)۔

(جب سلطان موجود نہ ہو اور نہ کوئی ایسا شخص جس کی طرف سے قاضی مقرر کیا جانا درست ہو؛ جیسا کہ مسلمانوں کے بعض ان شہروں کا حال ہے جن پر کافروں کو غلبہ حاصل ہو چکا ہے، جیسا کہ اس وقت مغرب کے علاقہ میں قرطبہ ہے..... تو مسلمانوں پر واجب ہے کہ اپنے میں سے کسی ایک شخص پر متفق ہو جائیں اور اسے والی منتخب کرلیں، وہ قاضی کا تقرر کرے یا وہ خود لوگوں کے درمیان قضاء کا فریضہ انجام دے)۔

یہ بات دوسرے فقہاء کے یہاں نسبتاً کم اور احناف کے یہاں زیادہ وضاحت کے ساتھ ملتی ہے؛ چنانچہ علامہ محمود بن اسرائیل نے جامع الفصولین (۱/ ۱۴، ط: کراچی) علامہ ابن بزاز کردری نے فتاویٰ بزازیہ (علی ہامش الہندیہ، کتاب السیر: ۶/ ۳۱۱) علامہ ابن نجیم مصریؒ نے البحر الرائق (۶/ ۲۹۸) علامہ طحطاوی نے حاشیہ درمختار (باب الجمعہ: ۱/ ۳۳۹) اور علامہ شامیؒ نے ردالمحتار (کتاب القضاء ۴/ ۳۰۸) میں پوری وضاحت کے ساتھ اس کا ذکر فرمایا ہے، اس سے نہ صرف مسلمانوں کے مسائل کو شریعت کے مطابق حل کرنے میں مدد ملے گی؛ بلکہ مسلمانوں کی اجتماعیت اور شیرازہ بندی میں بھی سہولت ہوگی۔

۳- غیر مسلم ممالک میں مسلمان اپنے نکاح نامے مرتب کریں اور کوئی ملی تنظیم اور جہاں امارت کا نظام قائم ہو وہاں امارت اس کا ریکارڈ رکھے، ان نکاح ناموں میں یا تو تفویض طلاق کی دفعہ رکھی جائے، جیسا کہ حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ نے ''الحیلۃ الناجزۃ'' میں تحریر کیا ہے اور ''اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا'' کے سیمینار منعقدہ علی گڑھ نے بھی مسلمانوں کے سماجی مسائل کے حل کے لئے اس کو تجویز کیا ہے اور اہل علم کے لئے یہ بات محتاج اظہار نہیں کہ حنفیہ اور مالکیہ کے یہاں نکاح سے پہلے بھی تفویض طلاق ممکن ہے اور نکاح کے بعد تو تقریباً تمام ہی فقہاء کے نزدیک تفویض طلاق ہو سکتی ہے۔

دوسری صورت یہ ہے کہ نکاح نامہ میں ایک دفعہ تحکیم کی رکھی جائے، یعنی عاقدین دارالقضاء یا شرعی پنچایت کو حکم بنائیں کہ ان کے درمیان ازدواجی مسائل سے متعلق جو بھی نزاع پیدا ہوگی، وہ اس کے بارے میں فیصلہ کرنے کا مجاز ہوگا، اسطرح ان کے ازدواجی مسائل کے متعلق مقدمات میں دارالقضاء کو قانونی حیثیت حاصل ہو جائے گی۔

خاص کر وہ ممالک جہاں رجسٹرڈ نکاح ہی قانون کی نظر میں معتبر ہوتا ہے اور نکاح کے بغیر مرد و عورت پر باہمی رضامندی سے ایک ساتھ رہنا ممنوع بھی نہیں ہے، وہاں بہت سے مسلمان کورٹ میں گئے بغیر شرعی طریقہ پر اپنا نکاح کر لیتے ہیں، جو اسلام کی نظر میں تو شوہر و بیوی ہیں؛ لیکن قانون کی نظر میں نہیں، ایسے لوگ تفویض طلاق یا تحکیم کے اس معاہدہ سے خاص طور پر فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

☆☆☆

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق کا مسئلہ

مولانا خورشید انور اعظمی[1]

اسلام نے بقاء نسل انسانی اور خاندانی امور کو مستحکم، منظم اور بہمہ وجوہ قابل اطمینان بنانے کے لئے نکاح جیسے پاکیزہ رشتے کا نظام بنایا اور زوجین میں سے ہر ایک کو منصفانہ حقوق دیکر باہم میل محبت کے ساتھ خوشگوار زندگی بسر کرنے کی تاکید فرمائی، تاہم بعض دفعہ میاں بیوی کے درمیان ذہن و مزاج کی ہم آہنگی نہ ہونے کے سبب اس قدر شدید اختلاف رونما ہوجاتا ہے کہ نباہ کی بظاہر کوئی صورت نظر نہیں آتی، اور چار و ناچار اس پاکیزہ رشتے کو ختم کرنے کی نوبت آجاتی ہے۔

قرآن کریم نے اس طرح کی نزاعی صورت حال میں زوجین کی جانب سے حکم مقرر کرکے مسئلے کے تصفیے پر زور دیا ہے تاکہ دونوں کے درمیان پیدا شدہ اختلاف کا سد باب ہوسکے، ارشاد خداوندی ہے:

"وإن خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكما من أهله وحكما من أهلها إن يريدا اصلاحا يوفق الله بينهما إن الله كان عليما خبيرا" (النساء:۳۵)

(اور اگر تم ڈرو کہ وہ دونوں آپس میں ضد رکھتے ہیں تو کھڑا کرو ایک منصف مرد والوں میں سے اور ایک منصف عورت والوں میں سے، اگر یہ دونوں چاہیں گے کہ صلح کرادیں تو اللہ موافقت کردے گا ان دونوں میں، بیشک اللہ سب کچھ جاننے والا خبردار ہے)۔

لیکن اگر حکم صاحبان کی ساری تگ و دو اور اصلاحی کوششیں ناکام ہوجائیں اور رفع نزاع کی کوئی صورت بظاہر باقی نہ ہو تو شوہر کو حق ہوتا ہے کہ طلاق دیکر اپنی گلوخلاصی کرلے یا عورت خلع کے ذریعہ اپنی علیحدگی کا سامان فراہم کرلے، پھر یہ عمل تطلیق و خلع ذاتی طور پر بھی ہوسکتا ہے اور بذریعۂ اسلامی عدالت بھی، البتہ اگر اسلامی عدالت نہ ہو تو غیر مسلم عدالت میں جانے سے حتی الامکان اجتناب کرنا چاہئے اور اپنے عائلی مسائل کے تصفیہ کے لئے باہم رضامندی سے ایک باصلاحیت آدمی کو قاضی مقرر کرنا چاہئے تاکہ اسکے ذریعہ تمام دینی مسائل کا شرعی فیصلہ ہوسکے، البحر الرائق میں ہے:

''أما فى بلاد عليها ولاة الكفار فيجوز للمسلمين إقامة الجمع والأعياد ويصير القاضى قاضيا بتراضى المسلمين ويجب عليهم طلب وال مسلم'' (۶/ ۲۷۴)۔

(باقی رہے وہ ممالک جن پر غیر مسلم والی مقرر ہوں تو وہاں مسلمانوں کے لئے جمعہ وعیدین کا قیام درست ہوگا، اور مسلمانوں کی باہمی رضامندی سے قاضی بن جائے گا، نیز مسلمانوں پر ایک مسلم والی کی تلاش واجب ہوگی)۔

اور اگر زوجین کسی غیر مسلم عدالت میں اپنا مسئلہ پیش کرتے ہیں اور وہ عدالت اپنے اعتبار سے فیصلہ کرتی ہے تو اس کی مختلف صورتیں ہیں، اور اسی اعتبار سے ان کے احکام بھی مختلف ہیں:

۱- اگر کوئی شوہر اپنی بیوی کو اپنے عقد سے خارج کرنا چاہتا ہے اور اس غرض سے کسی غیر مسلم عدالت میں درخواست دیتا ہے کہ اس کی بیوی کا رشتۂ نکاح اس سے ختم کردیا جائے اور وہ عدالت اپنی تمام کارروائیوں کے بعد طلاق کا فیصلہ کرتی ہے تو وہ طلاق واقع ہوجائے گی، اس وجہ سے کہ شوہر نے اپنی درخواست کے ذریعہ غیر مسلم جج کو وکیل بنایا، اور اس نے شوہر کے وکیل کی حیثیت سے اس کی بیوی کو طلاق دی، ہدایہ میں ہے:

''إذا قال لرجل: طلق إمرأتى فله أن يطلقها فى المجلس وبعده، وله أن يرجع لأنه توكيل وإنه استعانة فلايلزم ولا يقتصر على المجلس'' (۲/ ۳۶۱)۔

---

[1] صدر مدرس، جامعہ مظہر العلوم، بنارس۔

(اگر کسی آدمی نے کسی شخص سے کہا کہ تم میری بیوی کو طلاق دیدو تو وہ مجلس کے اندر اور اس کے بعد طلاق دینے کا مجاز ہوگا، نیز اس آدمی کو رجوع کا بھی حق ہوگا، اس وجہ سے کہ یہ توکیل ہے جو ایک استعانت ہے، لہٰذا یہ اختیار نہ تو لازم ہوگا اور نہ مجلس تک محدود رہے گا)۔

اسی طرح درمختار میں ہے:

''قال لرجل: فوضت إليك أمر إمرأتي صار وكيلا بالطلاق وتقيد طلاقه بالمجلس بخلاف قوله: وكلتك في أمر إمرأتي فلا يتقيد به'' (۸/ ۲٦۷)۔

(کسی آدمی نے کسی شخص سے کہا کہ میں نے اپنی بیوی کا معاملہ تمہارے سپرد کیا تو وہ طلاق کا وکیل ہوجائے گا اور اس کی طلاق مجلس تک محدود رہے گی اس کے برخلاف اگر کہا کہ میں نے تم کو اپنی بیوی کے معاملہ میں وکیل بنایا تو اس کی طلاق مجلس تک محدود نہیں رہے گی)۔

علامہ ابن القیم نے ''زاد المعاد'' میں توکیل فی الطلاق کو درست قرار دیتے ہوئے تحریر فرمایا ہے:

''فإذا وكل الزوج من يطلق عنه أو يخالع لم يكن في هذا تغيير لحكم الله ولا مخالفة لدينه فإن الزوج هو الذي يطلق إما بنفسه أو بوكيله وقد يكون أتم نظرا للرجل من نفسه وأعلم بمصلحته فيفوض إلى ما هو أعلم بوجه المصلحة فيه منه، وإذا جاز التوكيل في العتق والنكاح والخلع والابراء وسائر الحقوق من المطالبة بهاواثباتها واستيفائها والمخاصمة فيها فما الذي حرم التوكيل في الطلاق'' (۴/ ۴۳)۔

(اگر شوہر کسی کو طلاق دینے یا خلع کرنے کا وکیل بناتا ہے تو اس میں اللہ کے حکم کی تغییر لازم آتی ہے اور اس کے دین کی مخالفت اس وجہ سے کہ شوہر ہی طلاق دیتا ہے یا بذات خود یا بذریعۂ وکیل، اور کبھی وکیل مؤکل کے حق میں اس سے زیادہ شفیق اور اس کی مصلحت سے زیادہ واقف ہوتا ہے، اس لئے وہ اپنے مسئلے کو ایسے شخص کے سپرد کرتا ہے جو اس سلسلے کی مصلحت کو اس سے زیادہ جانتا ہے، پھر جب عتق، نکاح، خلع، ابراء اور تمام حقوق مثلاً مطالبہ، اثبات، استیفاء اور مخاصمت میں توکیل جائز ہے تو توکیل فی الطلاق کیوں کر حرام ہوگی)۔

باقی رہا غیر مسلم کو وکیل بنانا تو شریعت اسلامی میں اس کی اجازت ہے، چنانچہ امام بخاری نے صحیح بخاری (۱/ ۳۰۸) میں اس سلسلے میں مستقل ایک باب قائم کیا ہے: ''باب إذا وكل المسلم حربيا في دار الحرب أو دار الإسلام جاز'' اور اس کے ذیل میں حضرت عبدالرحمن بن عوفؓ کے ایک خط کا تذکرہ کیا ہے جس میں انہوں نے امیہ بن خلف کو لکھا ہے کہ مکہ میں وہ میرے متعلقین کی نگہداشت کریں اور مدینہ میں ہم ان کے متعلقین کی، حضرت عبدالرحمن بن عوف کے اس عمل سے واضح ہوتا ہے کہ غیر مسلم کو وکیل بنانا جائز ہے، اس لئے کہ آپ نے یہ عمل نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی اجازت ہی سے کیا ہوگیا جیسا کہ علامہ عینی نے عمدۃ القاری میں تحریر فرمایا ہے:

''الظاهر أن عبد الرحمن لم يفعل هذا إلا باطلاع النبي صلى الله عليه وسلم فلم ينكر عليه فدل على صحته'' (عمدة القاري ۵/ ٦۸۲)۔

(ظاہر ہے کہ عبدالرحمن بن عوف نے یہ عمل حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بتا کر ہی کیا ہے، جس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نکیر نہیں فرمائی، جس سے پتہ چلتا ہے کہ یہ صحیح ہے)۔

۲- اگر کوئی عورت، غیر مسلم عدالت میں درخواست پیش کرتی ہے کہ اس کا رشتۂ نکاح ختم کردیا جائے اور عدالت شوہر کو طلب کرکے اس سے دستخط لے لیتی ہے کہ جو بھی فیصلہ ہوگا مجھے منظور ہوگا، اور اس کے بعد تمام عدالتی کارروائیاں کرکے طلاق کا فیصلہ کردیتی ہے تو دیکھا جائے گا کہ اگر شوہر نے یہ دستخط برضا و رغبت کیا ہے تو یہ توکیل ہوگی اور طلاق ہوجائیگی، اور اگر اس دستخط پر بدرجۂ مجبوری راضی ہوا ہے تب بھی طلاق ہوجائیگی، اس لئے کہ جس طرح طلاق مکرہ واقع ہوجاتی ہے اسی طرح توکیل بالطلاق بھی اکراہ کے ساتھ درست ہوتی ہے)۔

رد المحتار میں ہے: ''فإن طلاقه صحيح أي طلاق المكره وشمل ما إذا أكره على التوكيل بالطلاق فوكل فطلق الوكيل فإنه يقع'' (رد المحتار ۳/ ۲۳۸)۔

(مکرہ کی طلاق صحیح ہے، اور یہ شامل ہے اس صورت کو بھی کہ اگر کسی کو توکیل بالطلاق پر مجبور کیا گیا، اور اس نے وکیل بنایا پھر اس وکیل نے طلاق دی تو طلاق

واقع ہوجائے گی)۔

اور اگر شوہر نے اپنے قول وفعل سے رضامندی کا اظہار کئے بغیر صرف دباؤ میں آکر دستخط کیا تو یہ توکیل نہیں ہے اور اس بنیاد پر عدالت کا فیصلۂ طلاق صحیح نہیں ہوگا، اس لئے کہ جس طرح اکراہ کی صورت میں تلفظ بالطلاق کے بغیر صرف تحریر طلاق سے طلاق واقع نہیں ہوتی، جیسا کہ ردالمحتار میں ہے:

''فإن طلاقه صحيح أى طلاق المكره وشمل ما إذا أكره على التوكيل بالطلاق فوكل فطلق الوكيل فإنه يقع'' (رد المحتار ۴/ ۴۳۸)۔

(مکرہ کی طلاق صحیح ہے، اور یہ شامل ہے اس صورت کو بھی کہ اگر کسی کو توکیل بالطلاق پر مجبور کیا گیا، اور اس نے وکیل بنایا پھر اس وکیل نے طلاق دی تو طلاق واقع ہوجائے گی)۔

اور اگر شوہر نے اپنے قول وفعل سے رضامندی کا اظہار کئے بغیر صرف دباؤ میں آکر دستخط کیا تو یہ توکیل نہیں ہے اور اس بنیاد پر عدالت کا فیصلۂ طلاق صحیح نہیں ہوگا، اس لئے کہ جس طرح اکراہ کی صورت میں تلفظ بالطلاق کے بغیر صرف تحریر طلاق سے طلاق واقع نہیں ہوتی، جیسا کہ ردالمحتار میں ہے:

''لو أكره على أن يكتب طلاق إمرأته فكتب لا تطلق، لأن الكتابة أقيمت مقام العبارة باعتبار الحاجة ولاحاجة هنا، كذا فى الخانية'' (رد المحتار ۴/ ۴۴)۔

(اگر کسی کو مجبور کیا جائے کہ وہ اپنی بیوی کو طلاق لکھے اور وہ لکھ دے تو طلاق نہیں ہوگی، اس وجہ سے کہ کتابت ضرورت کے تحت عبارت کے قائم مقام مانی گئی ہے، اور یہاں ضرورت نہیں ہے، خانیہ میں بھی اسی طرح مذکور ہے)۔

اسی طرح اکراہ کے ساتھ توکیل بالطلاق بھی صرف دستخط کردینے سے معتبر نہیں ہوگی اس وجہ سے کہ وکیل مؤکل کا نائب ہوتا ہے، جب اکراہ کی صورت میں مؤکل کی تحریر طلاق سے طلاق واقع نہیں ہوتی تو مؤکل کے محض دستخط کرنے سے توکیل بالطلاق کیسے ہوسکتی ہے، اس لئے کہ وکیل کی نیابت مؤکل کے دائرہ اختیار تک محدود رہتی ہے، علامہ ابن القیم تحریر فرماتے ہیں:

''الوكيل يقوم مقام المؤكل فيما يملكه من الطلاق وما لا يملكه ومايحل له منه ومايحرم عليه ففى الحقيقة لم يطلق إلا الزوج إما بنفسه أو بوكيله'' (زاد المعاد ۴/ ۷۳)۔

(وکیل، مؤکل کا قائم مقام ہوتا ہے، طلاق کے مالک ہونے نہ ہونے میں اور اس کے حلال وحرام ہونے میں، اس لئے حقیقت میں طلاق شوہر ہی دیتا ہے، خواہ بذات خود یا بذریعہ وکیل)۔

۳- اگر کسی عورت نے غیر مسلم عدالت میں درخواست پیش کی کہ اس کا رشتۂ نکاح ختم کردیا جائے، اور عدالت نے شوہر کو طلب کیا مگر وہ حاضر نہیں ہوا، یا آیا مگر اس پر راضی نہیں ہوا اور نہ دستخط کیا، اور عدالت نے حالات کا جائزہ لیکر زوجین کے مابین تفریق کا فیصلہ کردیا تو یہ درست نہیں ہوگا اور طلاق واقع نہیں ہوگی، اس لئے کہ طلاق دینے کا حق شوہر کو حاصل ہے۔ حضرت ابن عباسؓ سے موقوفاً مروی ہے:

''الطلاق بالرجال والعدة بالنساء'' (نصب الرايه للزيلعى ۳/ ۲۲۵)۔

(طلاق مردوں کے اور عدت عورتوں کے ساتھ خاص ہے)۔

اور غیر مسلم عدالت کو مسلم پر ولایت حاصل نہیں کہ اس کے فیصلۂ تفریق کو درست قرار دیا جائے، فتح القدیر میں ہے:

''لا ولاية لكافر على مسلم لقوله تعالى: لن يجعل الله للكافرين على المؤمنين سبيلا'' (۵/ ۲۱۳)۔

(کافر کو مسلم پر ولایت حاصل نہیں ہے، اس وجہ سے کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: اور ہرگز نہ دے گا اللہ کافروں کو مسلمانوں پر غلبہ کی راہ)۔

اسی لئے ولایت قاضی کی صحت کے لئے منجملہ اور شرائط کے اسلام کی بھی شرط ہے، کہ اس کے بغیر قضاء قاضی درست ہی نہیں ہوتا، فتاویٰ عالمگیری میں ہے:

''لاتصح ولاية القاضى حتى يجتمع فى المولى شرائط الشهادة من الاسلام والتكليف والحرية'' (۳/ ۳۰۷)۔

(قاضی کی ولایت صحیح نہیں ہوتی ہے تا آنکہ مقررہ قاضی کے اندر شرائط شہادت، اسلام، تکلیف، اور حریت وغیرہ مجتمع ہوجائیں)۔

۴- اگر غیر مسلم حکومت اور غیر مسلم عدالت میں مسلم جج مقرر ہو اور وہ اس طرح کے عائلی مسائل کو بھی دیکھتا ہو تو اس کی حیثیت مسلم قاضی کی ہوگی اور اس کا فیصلہ صحیح ہوگا، درمختار میں ہے:

''ویجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو کافرا'' (۸/ ۴۳)۔

(عادل اور ظالم بادشاہ- اگرچہ وہ کافر ہو- کی جانب سے قاضی بننا جائز ہے)۔

اس لئے کہ قاضی مقرر کرنے والے بادشاہ کے لئے اسلام کی شرط نہیں ہے، جیسا کہ علامہ شامی نے تاتارخانیہ کے حوالے سے لکھا ہے:

''الإسلام لیس بشرط فیه أی فی السلطان الذی یقلد'' (رد المحتار ۸/ ۴۳)۔

(قاضی بنانے والے بادشاہ میں اسلام کی شرط نہیں ہے)۔

نیز حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی سے دریافت کیا گیا کہ ''جن مسائل میں قضاء اور قاضی کی ضرورت ہے، ان میں انگریزی عدالت کا حکم وفیصلہ وہی حکم رکھتا ہے یا نہیں؟'' تو آپ نے جواب دیا کہ:

''اگر صاحب اجلاس مسلم ہو تو وہ شرعا قاضی ہے'' (امداد الفتاوی ۳/ ۴۳۴)۔

اسی طرح اگر غیر مسلم بادشاہ نے مسلمانوں پر کسی مسلمان حاکم مقرر کردیا تو وہ بھی درست ہوگا، شامی میں ہے:

''إذا ولی الکافر علیهم مسلما ورضیه المسلمون صحت تولیته بلا شبهة'' (۸/ ۴۴)۔

(اگر غیر مسلم نے مسلمانوں پر کسی مسلم کو حاکم بنادیا اور مسلمان اس سے راضی ہوں تو اس کا حاکم بنانا بلاشبہ درست ہے)۔

۵- غیر مسلم عدالتیں مسلم مسائل کے تصفیے کے لئے بحیثیت وکیل فیصلہ کرسکتی ہیں، اور وہ فیصلہ معتبر ہوگا، البتہ ان کی حیثیت قضاء وتحکیم کی نہیں ہوگی، اس لئے کہ ان میں قضاء وتحکیم کی شرطیں مفقود ہیں، لہٰذا جن مسائل میں توکیل کی صورت نہ پائی جارہی ہو اور ان کے فیصلے شرعی اصول وضوابط سے متصادم ہوں، تو اس صورت میں ان فیصلوں کا شرعًا اعتبار نہیں ہوگا۔

☆☆☆

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق دینے کا شرعی حکم

مولانا بدر احمد مجیبی ندوی[1]

اسلامی شریعت نے بے حیائی اور سفاح کی خرابیوں سے دنیا کو بچانے کے لئے نکاح کی ترغیب دی ہے۔ خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے عمل سے نکاح کو پسندیدہ اور تجرد کی زندگی سے افضل ظاہر فرمایا۔ زوجین کے مابین رشتہ کو خوشگوار بنانے اور ان کو باہم میل ومحبت سے رکھنے کے لئے ان کو ایک دوسرے کے حقوق کی ادائیگی کی تاکید فرمائی۔ اس کے ساتھ ہی شریعت نے انسانی فطرت اور مزاج کا لحاظ رکھتے ہوئے زوجین میں شدید نا اتفاقی کی صورت میں طلاق کو بھی مشروع کیا ہے۔ شقاق کے وقت طلاق کی مشروعیت بھی اللہ تعالیٰ کی ایک اہم نعمت ہے۔

شریعت میں طلاق دینے یا نکاح ختم کرنے کا اختیار صرف شوہر کو ہی دیا گیا ہے۔ اس کے سوا کسی کو نکاح ختم کرنے اور طلاق دینے کا اختیار حاصل نہیں ہے، البتہ شوہر کی تفویض یا توکیل سے بھی دوسرے شخص کو طلاق دینے کا اختیار مل جاتا ہے اور اس کے طلاق دینے سے بھی طلاق واقع ہوجاتی ہے۔ اس کے علاوہ مسلم قاضی یا مسلم حاکم بھی اسباب کے پائے جانے کے وقت نکاح کو ختم کرسکتا ہے۔

وہ ممالک جو مسلمانوں کے زیر اثر ہیں وہاں تو مسلم قاضی کا نظام ہے اور ان کے ذریعہ مسلمانوں کے مسائل حل ہوتے ہیں، لیکن جو ممالک مسلمانوں کے اقتدار سے محروم ہیں اور وہاں غیر اسلامی نظام حکومت چل رہا ہے، کیا وہاں کی کورٹ کے جج کا فیصلہ مسلمانوں پر اسی طرح نافذ ہوگا جس طرح مسلم قاضی کا فیصلہ نافذ ہوتا ہے یا ان دونوں میں فرق ہے؟ مغربی ممالک میں اس طرح کے مقدمات جن میں جج (جو غیر مسلم ہوتا ہے) زوجین میں تفریق کردیتا ہے ان کا کیا حکم ہوگا؟ معلومات کے مطابق اس کی درج ذیل صورتیں پائی جاتی ہیں۔ جن کو ان کے حکم کے ساتھ ذکر کیا جارہا ہے:

۱- شوہر غیر مسلم عدالت میں درخواست دیتا ہے کہ میں اپنے رشتہ ازدواج کو ختم کرنا چاہتا ہوں لہٰذا میرے حق میں اس رشتہ کے انقطاع کا فیصلہ کردیا جائے اور اس کے بعد عدالت ضابطہ کی کارروائی کرنے کے بعد طلاق وفرقت کا فیصلہ کردیتی ہے۔ اس صورت کا کیا حکم ہوگا؟ اور کیا اس درخواست کو تفویض وتحکیم مانا جاسکتا ہے؟ اور اسی بنیاد پر غیر مسلم جج کا فیصلہ معتبر ہوگا؟

اس صورت میں شوہر نے جس کو شریعت نے طلاق دینے کا مکمل اختیار دیا ہے تحریری طور سے طلاق دینے کا اختیار عدالت کے جج کو دیدیا ہے اور اپنے رشتہ نکاح کے خاتمہ کا مجاز عدالت کو بنادیا ہے کہ عدالت ان کے نکاح کو ختم کردے۔ یہ واضح طور سے طلاق کی توکیل ہے۔ وکالت کا مفہوم یہ ہے کہ انسان جس جائز اور معلوم کام کرنے کا اختیار رکھتا ہے اس میں کسی دوسرے کو اپنا نائب بنادے۔

''وأما شرعا فالتوكيل إقامة الإنسان غيره مقامه فی تصرف معلوم'' (فتح القدير ۶/ ۵۵۳)۔

''وهو إقامة الغير مقام نفسه فی تصرف جائز معلوم'' (تنوير الأبصار كتاب الوكالة)۔

یہاں اس صورت میں اس نے اپنی تحریر کے ذریعہ عدالت کو طلاق دینے کا وکیل بنایا ہے اور جائز اور معلوم تصرف میں توکیل درست ہوتی ہے، لہٰذا کسی کو طلاق دینے کا وکیل بنانا بھی درست ہے۔

''ويجوز التوكيل بالبياعات والأشربة والإجارات والنكاح والطلاق والعتاق والصلح والإعارة والاستعارة والهبة والصدقة والإيداع وقبض الحقوق والخصومات وتقاضی الدين والرهن والارتهان كذا فی الذخيرة'' (فتاوی

[1] المعہد العالی، امارت شرعیہ، پھلواری شریف، پٹنہ۔

ہندیہ ۳/ ۵۶۴)۔

''أما فی (طلقی ضرتك أو) قوله لأجنبی: (طلق امرأتی) فیصح رجوعه) منه (ولم یتقید بالمجلس) لأنه توکیل محض وفی طلقی نفسك وضرتك كان تملیکًا فی حقها توکیلًا فی حق ضرتها جوہرة۔ (إلا إذا علقه بالمشیئة) فیصیر تملیکًا لا توکیلًا'' (الدر المختار مع الرد ۲۵/ ۵۱۷)۔

لہٰذا جب شوہر نے اپنی درخواست کے ذریعہ عدالت کو اپنی طرف سے طلاق دینے کا وکیل بنادیا تو یہ طلاق کی توکیل ہے۔ جب عدالت کا غیر مسلم جج کارروائی کرکے طلاق کا فیصلہ کرتا ہے تو یہ شوہر کے وکیل کی حیثیت سے طلاق دینا ہے، اس لئے اس کا اعتبار ہوگا اور اس درخواست دہندہ شخص کی بیوی پر طلاق واقع ہوجائے گی۔ وکیل ہونے کے لئے مسلم ہونا شرط نہیں ہے، غیر مسلم کو بھی وکیل بنایا جاسکتا ہے اور وکالت کی حالت میں اس کا کیا ہوا عمل نافذ ہوتا ہے۔

''ردة الوکیل لا تمنع صحة الوکالة فتجوز وکالة المرتد بأن وکل مسلم مرتدا، لأن وقوف تصرفات المرتد لوقوف ملکه والوکیل یتصرف فی ملك الموکل وإنه نافذ التصرفات'' (بدائع الصنائع، کتاب الوکالة ۵/ ۱۶)۔

''وصح توکیل مسلم ذمیًا ببیع خمر أو خنزیر وشرائهما'' (الدر المختار مع الرد ۴/ ۴۲۵)۔

''وتجوز وکالة المرتد بأن وکل مسلم مرتدا'' (فتاوی ہندیہ ۳/ ۵۶۳)۔

شوہر کی اس درخواست کو توکیل مانا جائے گا۔ اس کو تحکیم ماننا درست نہیں ہے، کیونکہ مسلمانوں کے معاملات میں حکم ہونے کے لئے مسلم ہونا شرط ہے۔ غیر مسلم کو مسلمانوں کے معاملات میں حکم نہیں بنایا جاسکتا ہے۔

''وکل من تقبل شهادته فی أمر جاز أن یکون حکمًا فیه ومن لا فلا...لأن الحکم فی حق المحکمین بمنزلة القاضی وکل من صلح شاهدًا صلح قاضیًا ومن لا فلا'' (معین الحکام ص ۲۵)۔

''وشرطه من جهة المحکم بالفتح صلاحیته للقضاء'' (الدر المختار)۔

''وأهله أهل الشهادة ... وحاصله أن شروط الشهادة من الاسلام والعقل والبلوغ والحریة وعدم العمی والحد فی القذف شروط لصحة تولیته ولصحة حکمه بعدها ومقتضاه أن تقلید الکافر لایصح وإن أسلم'' (رد المحتار ۴/ ۳۲۲)

''فصح تحکیم ذمی ذمیًا لأنه أهل للشهادة بین أهل الذمة دون المسلمین ویکون تراضیهما علیه فی حقهما کتقلید السلطان إیاه وتقلید الذمی لیحکم بین أهل الذمة صحیح لابین المسلمین، وکذلك التحکیم، هندیة عن النهایة'' (رد المحتار ۴/ ۳۸۶)۔

اس سے یہ بات واضح ہوگئی کہ کسی غیر مسلم کو مسلمان اپنے معاملات کی جس میں طلاق بھی شامل ہے توکیل کرسکتا ہے اور اس غیر مسلم کا کیا ہوا عمل نافذ ہوگا۔ لہٰذا اوپر جو صورت بیان کی گئی ہے اس صورت میں شوہر کی حیثیت مؤکل کی ہے، اس کا غیر مسلم عدالت میں درخواست دینا توکیل ہے اور غیر مسلم جج شوہر کا وکیل ہے۔ اس لئے اس جج کا فیصلہ معتبر اور نافذ ہوگا۔ فقط

۲- دوسری صورت یہ ہوتی ہے کہ عورت کی طرف سے عدالت میں درخواست آتی ہے کہ میرا رشتۂ نکاح ختم کردیا جائے۔ عدالت شوہر کو بلا کر اس سے دستخط لیتی ہے کہ جو فیصلہ ہوگا وہ تم کو منظور کرنا ہوگا، کارروائی کے بعد علیحدگی کا فیصلہ کیا جاتا ہے۔ اس صورت حال کا کیا حکم ہوگا؟ اور شوہر کے دستخط کی کیا حیثیت ہوگی؟

بیوی کی طرف سے عدالت میں رشتۂ نکاح ختم کرنے کی درخواست کے آنے پر عدالت شوہر کو بلا کر اس تحریر پر دستخط لیتی ہے کہ یہاں جو فیصلہ ہوگا وہ تم کو منظور کرنا ہوگا اور شوہر اس پر دستخط کردیتا ہے۔ اس صورت میں بھی شوہر کی حیثیت مؤکل کی ہوگی اور تحریر پر اس کی دستخط اس کی طرف سے عدالت کو طلاق دینے کا وکیل بنانا ہے۔ وکالت کی صحت کے لئے طرفین کے جانب سے ایجاب اور قبول ہونا ضروری ہے۔ ایجاب کے بعد قبول صراحۃً بھی ہوسکتا ہے اور دلالۃً بھی ہوسکتا ہے۔

''رکن التوکیل فهو الإیجاب والقبول، فالإیجاب من الموکل أن یقول: وکلتك کذا أو أفعل کذا أو أذنت کذا أو نحوه، والقبول من الوکیل أن یقول قبلت'' (بدائع الصنائع کتاب الوکالة ۵/ ۱۰)۔

''وأما ركنها الألفاظ الخاصة التي بها تثبت من قوله وكلتك ببيع هذا أو شرائه مع اقترانه بقبول المخاطب صريحًا أو دلالة فيما إذا سكت فلم يقبل أو يرد ثم عمل فإنه ينفذ ويظهر بالعمل قبوله'' (فتح القدير ۶/ ۵۵۳)۔

جس طرح کسی وکیل کو زبان کے علاوہ تحریر کے ذریعہ بھی معزول کیا جاسکتا ہے، اسی طرح تحریر کے ذریعہ توکیل بھی صحیح ہوگی۔ اس لئے اگر کسی شخص نے تحریر سے کسی کو وکیل بنایا تو وہ وکیل ہوجائے گا۔

''ويثبت عزله بالمشافهة به أو بكتابة له كتابا بعزله أو بإرساله رسولًا عدلًا أو بغير عدل'' (البحر الرائق، باب عزل الوكيل ۷/ ۳۱۸)۔

لہٰذا شوہر کا عدالت میں جاکر طلاق کے سلسلے میں عدالت کے فیصلے کو ماننے کی تحریر پر دستخط کرنا بھی توکیل کے حکم میں ہے، اس لئے اگر عدالت کا غیر مسلم جج کارروائی کے بعد طلاق کا فیصلہ کرتا ہے تو طلاق واقع ہوجائے گی، البتہ اگر جج کی جانب سے فیصلہ ہونے سے قبل شوہر رجوع کرلے اور عدالت کو اس کی خبر کردے تو اس کے بعد جج کے طلاق واقع کرنے سے طلاق نہیں ہوگی۔ کیونکہ توکیل میں رجوع درست ہے، بشرطیکہ مؤکل کو اس کی خبر کردی جائے اور وکیل کے عمل سے قبل رجوع ہو۔

۳- تیسری صورت یہ ہے کہ عورت کی درخواست کے بعد شوہر عدالت میں نہیں آیا یا آیا تو مگر دستخط یا تفویض پر تیار نہیں ہوا اور عدالت نے وجوہات کا جائزہ لے کر تفریق کا فیصلہ کردیا تو اس کا کیا حکم ہوگا جبکہ اس صورت میں جو فیصلہ ہوا ہے اس کی بابت شوہر کی طرف سے کوئی آمادگی نہیں ہے؟۔

جب عورت کی طرف سے علیحدگی کی درخواست عدالت میں آئی لیکن شوہر اس پر رضامند نہیں ہوا۔ یا تو وہ آیا ہی نہیں یا آیا مگر دستخط یا توکیل پر تیار نہیں ہوا تو اس صورت میں عدالت کو اس کا وکیل نہیں مانا جاسکتا ہے۔ اس لئے عدالت کے غیر مسلم جج کی طرف سے عدالتی کارروائی کے بعد تفریق کا فیصلہ درست نہیں ہوگا، کیونکہ غیر مسلم جج کو شرعی قاضی کی حیثیت نہیں دی جاسکتی ہے، قاضی کے لئے مسلم ہونا ضروری ہے۔ نیز اس کو شوہر کا وکیل بھی قرار نہیں دیا جاسکتا، کیونکہ شوہر اس پر رضامند نہیں ہے، اس کے علاوہ اس جج کی طرف سے تفریق کی کوئی صورت نہیں ہے، لہٰذا شوہر کی وکالت اور رضامندی کے بغیر غیر مسلم کی طرف سے تفریق کا فیصلہ درست نہیں ہوگا۔

۴- کیا مسئلہ میں اس سے بھی کچھ فرق پڑسکتا ہے کہ جج اگرچہ غیر مسلم حکومت اور غیر مسلم عدالت کا ہے مگر مسلمان ہے، وہ اپنے عمومی فرائض منصبی کے تحت اس قسم کا کام بھی کرتا ہے تو کیا اس کو مسلم حاکم اور مسلم قاضی کی حیثیت دی جاسکتی ہے؟ اور اس حیثیت سے اس کے فیصلہ فرقت کا اعتبار کیا جاسکتا ہے؟

کسی غیر مسلم حکومت کی عدالت میں اگر جج مسلم ہے جو اپنی عدالتی ذمہ داریوں کی ادائیگی میں شقاق کے وقت زوجین کے درمیان تفریق کا فیصلہ بھی کرتا ہے تو اس کی حیثیت مسلم قاضی کی ہوگی اور اس کا فیصلہ مسلمانوں پر شرعی اعتبار سے نافذ ہوگا بشرطیکہ اصول شرعیہ کے مطابق اس نے فیصلہ کیا ہے جیسے قاضی کا فیصلہ نافذ ہوتا ہے۔ فقہاء کرام نے غیر مسلم حکومت کی طرف سے مسلم قاضی کے تقرر کو درست بتایا ہے۔ جب دار الکفر میں غیر مسلم حکمراں کی طرف سے مسلم قاضی کا تقرر صحیح ہے تو اس کے فیصلے بھی معتبر ہوں گے اور مسلمانوں پر نافذ ہوں گے۔

''ويجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو كان كافرًا ذكره مسكين وغيره. إلا إذا كان يمنعه عن القضاء بالحق فيحرم'' (الدر المختار ۴/ ۳۴۲)۔

''في التتار خانية: الإسلام ليس بشرط فيه أي في السلطان الذي يقلد، وبلاد الإسلام التي في أيدي الكفرة لاشك أنها بلاد الإسلام لا بلاد الحرب لأنهم لم يظهروا فيها حكم الكفر والقضاة مسلمون ... وكل مصر فيه وال من جهتهم تجوز فيه إقامة الجمع والأعياد وأخذ الخراج وتقليد القضاة وتزويج الأيامى لاستيلاء المسلم عليه'' (رد المحتار ۴/ ۳۴۲)۔

۵- ضرورت اس کی بھی ہے کہ اس بابت کچھ اصولی روشنی ڈالی جائے کہ غیر مسلم عدالتیں اور حکام کس حد تک مسلمانوں کے معاملات میں فیصلے کرسکتے ہیں یا کس حد تک ان کے فیصلوں کا اعتبار مسلمان کرسکتے ہیں؟ اس بابت فقہاء کی اصولی وفروعی تصریحات وتوضیحات زیر بحث مسئلہ میں معاون ثابت ہوں گی۔

قاضی کے پاس دو قسم کے معاملات آتے ہیں:

(۱) پہلی قسم ایسے معاملات کی ہے جن میں شرعی اسباب کا وجود کافی ہوتا ہے۔ اس میں حکم حاکم یا قضاء قاضی کی ضرورت نہیں ہوتی۔

(۲) دوسرے قسم کے ایسے معاملات ہیں جن میں سبب شرعی کا وجود کافی نہیں ہوتا بلکہ ان کے ثبوت کے لئے حکم حاکم یا قضاء قاضی ضروری ہے۔

جن معاملات میں قضاء قاضی شرط نہیں ہے اور قضاء قاضی کے بغیر بھی سبب شرعی کے پائے جانے سے ان کا ثبوت ہوجاتا ہے، ایسے معاملات میں غیر مسلم عدالتوں اور غیر مسلم ججوں کا فیصلہ معتبر ہوگا اگر وہ شریعت کے مطابق ہو۔ مثلاً میراث کا مسئلہ ہے۔ وارثین میں اختلاف ہوگیا ہے تو اگر غیر مسلم جج شریعت اسلامیہ کے مطابق ان کے درمیان فیصلہ کرتا ہے تو اس کا فیصلہ معتبر ہوگا اور مسلمان اس کو تسلیم کریں گے۔ اسی طرح ایک مرد اور ایک عورت نے غیر مسلم جج کے سامنے دو گواہوں کی موجودگی میں نکاح کا ایجاب وقبول کیا اور جج نے اس نکاح کو درست مانا تو یہ فیصلہ نافذ ہوگا۔ اسی طرح محرمات کی حرمت، خلع اور وہ تمام دیگر معاملات ہیں جن کے ثبوت کے لئے قضاء قاضی شرط نہیں ہے۔

البتہ وہ تمام معاملات جن کے ثبوت کے لئے قضاء قاضی شرط ہے۔ محض سبب شرعی کے پائے جانے سے قضاء قاضی کے بغیر ان کا ثبوت نہیں ہوسکتا ہے۔ ان معاملات میں مسلم قاضی کا فیصلہ ضروری ہے۔ غیر مسلم جج کا فیصلہ کافی نہیں ہے، کیونکہ یہ ایسے معاملات ہیں جن کا نفاذ قضاء قاضی پر موقوف ہے اور مسلمانوں کے معاملات میں صرف مسلم قاضی کا ہی فیصلہ نافذ ہوتا ہے، مثلاً بیوی کی درخواست پر اسباب پائے جانے کے وقت فسخ نکاح کا فیصلہ کرنا۔ اس میں صرف مسلم قاضی کا فیصلہ معتبر ہوگا، غیر مسلم جج کا فیصلہ معتبر نہیں ہوگا، وہ اس کی بیوی برقرار رہے گی۔

”القسم الأول لابد فيه من حكم الحاكم وهو مايحتاج إلى نظر وتحرير وبذل جهد في تحرير سببه ومقدار مسببه وذلك كالطلاق بالإعسار، والطلاق بالإضرار، والطلاق على المولى، أنه يفتقر إلى تحقيق الإعسار، وهل هو ممن يلزمه الطلاق بعدم النفقة أم لا، كما لو تزوجت فقيرًا علمت بفقره فإنها لاتطلق عليه بالإعسار بالنفقة، وكذلك تحقيق حاله، وهل هو ممن يرجى له شيئ أم لا، وكذلك تحقيق صورة الإضرار ... وكذلك التطليق على الغائب ... القسم الثاني مالايحتاج إلى حكم حاكم كتحريم المحرمات المتفق عليها كالعصير إذا اشتد والمختلف فيها كتحريم السباع وكذلك وفاء الديون ورد الودائع والمغصوب وأحكام العبادات فالمبادرة متعين ولايفتقر إلى حكم الحاكم استقلالًا، وأما بطريق العرض فيدخلها حكم الحاكم“

(تبصرة الحكام ا/ ٧٦۔ تا۔ ٧٩، وكذا في معين الحكام ص ٢٢، وكذا في الإحكام في تمييز الفتاوى من الأحكام للقرافي ص ١٥٠۔ تا۔ ١٦١)۔

☆☆☆

# غیر مسلم عدالت کا فیصلہ فسخ نکاح

مفتی انور علی الاعظمی[1]

۱- غیر مسلم جج کی عدالت میں شوہر کی مذکورہ درخواست کو تحکیم ماننے کی صورت میں رکاوٹ لازم آتی ہے، کیونکہ تحکیم کے لئے فقہاء نے وہی شرطیں لگائی ہیں جو شہادت کے لئے ضروری ہیں، یعنی تحکیم کے لئے شاہد کی طرح مسلمان ہونا ضروری ہے:

"ویشترط فی المحکم أن یکون أھلا للشھادۃ رجلا کان أو امرأۃ" (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۶/ ۷۵۷)۔

اور شہادت کے شرائط میں سے اسلام بھی ہے، اس لئے حکم کا مسلمان ہونا ضروری ہے قرآن کریم میں بصراحت مذکور ہے: "وأشھدوا ذوی عدل منکم" دوسری جگہ: "وممن ترضون من الشھداء" اسی طرح تحکیم میں ایک رکاوٹ یہ بھی ہے کہ ایک شخص جو خود شریعت اسلامی کا التزام نہیں کرتا ہمارے اوپر شرعی فیصلہ کا حق کیسے پاسکتا ہے، فرمان باری تعالیٰ ہے: "ولن یجعل اللہ للکافرین علی المومنین سبیلا" (سورہ نساء)، اس لئے مذکورہ درخواست کو ہم تحکیم کے بجائے تفویض مان سکتے ہیں، شامی میں مذکور ہے: "المراد بالتفویض تملیک الطلاق" (شامی ۴/ ۴۱۴)۔

تفویض کے باب میں اتنی گنجائش معلوم ہوتی ہے کہ مفوض الیہ کا مسلمان ہونا شرط نہیں ہے اور چونکہ درخواست دہندہ شوہر ہے اور وہ صراحۃً طلاق کا معاملہ حاکم کے سپرد کر رہا ہے تو اس صورت میں اگر عدالت ضابطہ کی کارروائی کرنے کے بعد طلاق وفرقت کا فیصلہ کردیتی ہے تو اسے تسلیم کیا جاسکتا ہے، چاہے فیصلہ کرنے والا جج غیر مسلم ہی کیوں نہ ہو، اس طرح کے مقدمات میں عدالتی چارہ جوئی کا مقصد یہ ہوتا ہے کہ شوہر عورت کی جانب سے پیش آنے والی پریشانیوں کا مداوا تلاش کرتا ہے۔ اس وقت اکثر ممالک کی عدالتوں میں ازدواجی معاملات میں عورتوں کو اس قدر مراعات دی گئی ہیں کہ اگر شوہر اپنا دفاع نہ کرے تو وہ بہت ساری پریشانیوں کا شکار ہوسکتا ہے، اس لئے سرکاری عدالت کے ذریعہ شوہر کا طلاق دینا اور جج کے ذریعہ کارروائی کو مکمل کرانا اس کے حق میں بچاؤ کا ایک مضبوط راستہ ہے اور چونکہ شوہر خود طلاق کی کارروائی کررہا ہے، اس لئے وقوع طلاق میں کوئی شبہ نہیں۔

۲- اس صورت حال میں شریعت کی نگاہ میں فیصلہ معتبر ہونے کے لئے ضروری ہے کہ جج مسلمان ہو اور اسلامی شریعت کے احکام سے واقف ہو اور تفریق کی جملہ کارروائی شرعی اصولوں کے مطابق انجام دے تو اس کا فیصلہ تفریق وطلاق نافذ ہوگا۔ بصورت دیگر عدالت کا فیصلہ عورت کے لئے ناکافی ہوگا اور عدالتی فیصلہ کے بعد اس عورت کو شرعی پنچایت یا امارت شرعیہ جیسے ادارہ میں اپنا مقدمہ دائر کرکے فسخ نکاح کا فیصلہ کرانا ہوگا، کیونکہ مذکورہ صورت میں شوہر عدالت کے دباؤ کی وجہ سے دستخط کرنے پر مجبور ہوگا، لہٰذا اس کی دستخط کو تفویض طلاق پر محمول نہیں کرسکتے اور غیر مسلم جج کا فیصلہ شرعاً معتبر نہیں جیسا کہ فقہ کی کتابوں سے ظاہر ہے حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ نے "الحیلۃ الناجزہ" میں اس مسئلہ کی بھرپور وضاحت کی ہے وہ لکھتے ہیں کہ ہندوستان کی جن ریاستوں میں قاضی شرعی موجود ہیں وہاں تو معاملہ سہل ہے اور گورنمنٹی علاقوں میں جہاں قاضی شرعی موجود نہیں ہیں ان میں وہ احکام جج مجسٹریٹ وغیرہ جو گورنمنٹ کی طرف سے اس قسم کے معاملات میں فیصلہ کا اختیار رکھتے

[1] مفتی دار العلوم مئو۔

ہیں، اگر وہ مسلمان ہو اور شرعی قاعدے کے مطابق فیصلہ کریں تو ان کا حکم قضاء قاضی کے قائم مقام ہوجاتا ہے

کما فی الدر المختار: ''ویجوز تقلید القضاء من السلطان العادل والجائر ولو کافرًا ذکرہ مسکین'' وغیرہ

لیکن اگر کسی جگہ فیصلہ کنندہ حاکم غیر مسلم ہو تو اس کا فیصلہ بالکل غیر معتبر ہے، اس کے حکم سے فسخ وغیرہ بالکل نہیں ہوسکتا:

''لان الکافر لیس بأھل القضاء علی المسلم کما ہو مصرح فی جمیع الکتب للفقہ'' (الحیلۃ الناجزہ ۴۵)۔

اس مذکورہ مسئلہ کا حل یہ ہے کہ یا تو ایسی عورت اپنے آپ سے ظلم کو دفع کرنے کے لئے خلع کرائے یا پھر شرعی پنچایت یا امارت شرعیہ وغیرہ کا راستہ ڈھونڈھے۔

۳- اسی طرح کے ایک مسئلے کے جواب میں جس میں عورت کی جانب سے فیملی کورٹ میں فسخ نکاح کا دعویٰ دائر کیا گیا ہے اور جج نے مقدمہ کی سماعت کے بعد عورت کے حق میں ڈگری دیدی۔ مولانا محمد یوسف لدھیانوی علیہ الرحمہ اپنی کتاب آپ کے مسائل اور ان کا حل میں تحریر فرماتے ہیں: فیملی کورٹ کا فیصلہ اگر شرعی قواعد کے مطابق ہو تو وہ فیصلہ بھی شرعا نافذ ہوگا، اور اگر مقدمہ کی سماعت یا فیصلہ میں شرعی قواعد کو ملحوظ نہیں رکھا گیا تو شرعی نقطہ نظر سے وہ فیصلہ کالعدم ہے شرعًا نکاح فسخ نہیں ہوگا۔ اور عورت کو نکاح ثانی کی اجازت نہ ہوگی۔

شرعی قواعد کے مطابق فیصلہ کی صورت یہ ہے کہ عورت کی شکایت پر عدالت شوہر کو طلب کرے اور اس سے عورت کے الزامات کا جواب طلب کرے، اگر شوہر ان الزامات سے انکار کرے تو عورت سے گواہ طلب کئے جائیں۔ یا اگر عورت گواہ نہیں پیش کرسکتی تو شوہر سے حلف لیا جائے اگر شوہر حلفیہ طور پر اس کے دعویٰ کو غلط قرار دے تو عورت کا دعویٰ خارج کردیا جائے گا اور اگر عورت گواہ پیش کردے تو عدالت شوہر کو بیوی کے حقوق شرعیہ ادا کرنے کی تاکید کرے۔ اور اگر عدالت اس نتیجے پر پہنچتی ہے کہ ان دونوں کا یکجا رہنا ممکن نہیں ہے تو شوہر کو طلاق دینے کا حکم دیا جائے اور اگر وہ طلاق دینے پر بھی آمادہ نہ ہو (جبکہ وہ عورت کے حقوق واجبہ بھی ادا نہیں کرتا) تو عدالت ازخود فسخ نکاح کا فیصلہ کرسکتی ہے، اسی کے ساتھ یہ بھی شرط ہے کہ فیصلہ کرنے والا جج مسلمان ہو ورنہ اگر جج غیر مسلم ہو تو اس کا فیصلہ نافذ نہیں ہوگا (۵ / ۲۵۲ آپ کے مسائل اور ان کا حل)۔ مذکورہ فیصلہ کے نافذ ہونے کے لئے کئی ایک رکاوٹ محسوس ہوتی ہے:

(۱) جج غیر مسلم ہے۔

(۲) عدالت نے شوہر کی حاضری کے بغیر فسخ نکاح کا فیصلہ کردیا۔ جس کا مطلب یہ ہے کہ ضابطہ کی کارروائی نامکمل ہے، اس لئے مذکورہ صورت میں محض عدالتی فیصلہ کافی نہیں ہوگا اور اس کے لئے ضروری ہوگا کہ وہ خلع کے ذریعہ طلاق حاصل کرے یا شرعی پنچایت، امارت شرعیہ جیسے ادارے سے رجوع کرے۔

۴- جج اگر غیر مسلم حکومت اور غیر مسلم عدالت کا ہے مگر وہ مسلمان ہے اور احکام شرعیہ سے واقف ہے اور اس کے مطابق فیصلہ کرتا ہے تو وہ مسلمان جج مسلم حاکم یا قاضی کے قائم مقام ہوسکتا ہے جیسا کہ حضرت تھانویؒ نے ''الحیلۃ الناجزۃ'' میں تحریر فرمایا ہے: ''گورنمنٹی علاقوں میں جہاں قاضی شرعی نہیں ان میں وہ حکام جج مجسٹریٹ وغیرہ جو گورنمنٹ کی طرف سے اس قسم کے معاملات میں فیصلہ کا اختیار رکھتے ہیں، اگر وہ مسلمان ہوں اور شرعی قواعد کے مطابق فیصلہ کریں تو ان کا حکم بھی قضاء قاضی کے قائم مقام ہوجاتا ہے۔

''لما فی الدر المختار: ویجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو کافرًا ذکرہ مسکین وغیرہ''

لیکن اگر کسی جگہ فیصلہ کنندہ حاکم غیر مسلم ہو تو اس کا فیصلہ بالکل غیر معتبر ہے اس کے حکم سے فسخ وغیرہ ہرگز نہیں ہوسکتا (الحیلۃ الناجزہ:۴۵)۔

۵- جس ملک میں ہم رہتے ہیں وہاں کی عدالت کا بائیکاٹ ہم نہیں کرسکتے۔ کوشش تو یہ ہونی چاہئے کہ مسلمان اپنے ہر قسم کے معاملات مل بیٹھ کر طے کریں اور ہندوستان جیسے ملک میں علماء، اہل دانش اور بارسوخ حضرات، مسلمانوں کے آپسی مسائل حل کرائیں۔ اللہ تعالیٰ کا حکم ہے:

"وإن طائفتان من المؤمنین اقتتلوا فأصلحوا بینھما" (سورۂ حجرات)۔

اور حدیث میں اللہ کے رسول ﷺ نے اصلاح بین الناس کو انتہائی اہم کام بتایا ہے اور اس کے لئے جھوٹ جیسی ناپسندیدہ چیز کو بھی جائز قرار

دیا گیا ہے، عدالت میں معاملہ لے جانے میں وکیلوں کے مشورہ پر چلنے پر موکل مجبور ہوتا ہے۔ وکیل اگر کہتا ہے کہ تمہارے کیس کی مضبوطی کے لئے جھوٹی شہادت کی ضرورت ہے، تو کرایہ کے گواہ خریدے جاتے ہیں، اگر وکیل کہتا ہے کہ تم کو جج کے سامنے یہ بات کہنی ہوگی تو موکل قصداً جھوٹ بولنے پر آمادہ ہوجاتا ہے۔ ہندوستان کی عدالتوں میں جانے کے بعد اس طرح کی چیزوں سے بچنا اگر ناممکن نہیں ہے تو دشوار بہت ہے۔ لیکن کبھی کبھی ایسا ہوتا ہے کہ کسی مسلمان یا غیر مسلم نے ہمارے خلاف کوئی دعویٰ دائر کردیا تو اپنے دفاع کے لئے عدالت میں جانا مجبوری ہے یا اسی طرح اگر ہمارے ساتھ کوئی ناانصافی ہورہی ہے اور ظالم طاقتور ہے، سماج کے لوگ اس کے مقابلہ میں کھڑے ہونے کے لئے تیار نہیں ہیں تو ایسی پوزیشن میں بھی عدالت میں جانا لازمی اور ضروری ہوجاتا ہے۔ بالخصوص ہندوستان کے موجودہ ماحول میں بہت سارے بھولے بھالے لوگوں کو بے بنیاد الزامات کی بنا پر گرفتار کرکے جیل میں ڈال دیا جاتا ہے بلکہ انکاؤنٹر تک کردیا جاتا ہے، ایسی صورت حال میں عدالت ہی ہمارے لئے فریادرسی کا ایک مضبوط ذریعہ ہے۔ ہندوستان کے موجودہ حالات میں یہ دیکھا جارہا ہے کہ اگرچہ عدالت کی کارروائی سست رفتار ہوتی ہے، لیکن اگر صحیح ڈھنگ سے مقدمہ کی پیروی کی جائے تو اس کا مثبت نتیجہ زیادہ تر جگہوں پر برآمد ہوتا ہے، گجرات کے فساد کے بعد وہاں مظلوم مسلمانوں نے بعض ہندو تنظیموں کے تعاون سے متعدد معاملات میں کامیابی حاصل کی۔

فوجداری (جرائم)، دیوانی (یعنی مالیات) کے معاملات میں اگر آپسی صلح مصالحت سے حقدار کو حق نہ ملے تو وہ اپنے جائز حق کی وصولیابی کے لئے غیر مسلم عدالت میں بھی جاسکتا ہے۔ اس طرح کے معاملات میں اگر مسلمان، غیر مسلم عدالت میں جاتا ہے تو مسلمان کے لئے عدالت کا فیصلہ، اسی صورت میں قابل قبول ہوگا جب وہ اللہ ورسول کے قانون سے متصادم نہ ہو۔

اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: "من لم يحكم بما أنزل الله فأولئك هم الكافرون" (۴۴/ مائدہ)، "ومن لم يحكم بما أنزل الله فأولئك هم الظالمون" (۴۵/ مائدہ) "وليحكم أهل الانجيل بما أنزل الله فيه ومن لم يحكم بما أنزل الله فأولئك هم الفاسقون" (۴۷/مائدہ)۔

عائلی مسائل میں عدالتیں بھی ہندوستان میں مسلم پرسنل لا کے مطابق فیصلہ کرنے کی پابند ہیں، لیکن شاہ بانو کیس کو نظیر بناکر بہت ساری عدالت میں جج دفعہ B۱۲۵ کے مطابق فیصلہ کرتے ہیں اور بہت سی مسلمان عورتیں یا ان کے اولیاء اس فیصلہ کے مطابق طلاق دینے والے شوہروں سے کافی لمبی رقم نفقہ کے نام پر وصول کرتے ہیں، جبکہ شریعت میں شوہر عدت طلاق کے بعد اس کے نفقہ کا ذمہ دار نہیں ہے، اس لئے عدالت کا یہ فیصلہ بھی غلط ہے اور مطلقہ عورت یا اس کے اولیاء کا ایسے فیصلوں کو بنیاد بناکر شوہر کو تنگ کرنا بھی ظلم اور تعدی ہے۔

☆☆☆

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق کا شرعی حکم

مولانا ابوسفیان مفتاحی[1]

۱- شوہر غیر مسلم عدالت میں درخواست دیتا ہے کہ میں اپنے رشتۂ ازدواج کو ختم کرنا چاہتا ہوں، لہٰذا میرے حق میں اس رشتہ کے انقطاع کا فیصلہ کردیا جائے اور اس کے بعد عدالت ضابطہ کی کارروائی کرنے کے بعد طلاق وفرقت کا فیصلہ کردیتی ہے تو اس صورت کا شرعی حکم یہ ہے کہ عدالت کا یہ فیصلہ شرعی اعتبار سے غیر معتبر ہے اور اس سے نہ نکاح فسخ ہوگا اور نہ عورت پر طلاق واقع ہوگی۔

اس قسم کے مقدمات کے فیصلہ کا حق شرعی قاضی کو ہوتا ہے جیسا کہ ہمارے ملک ہندوستان میں علماء مخلصین حفظہ اللہ نے جگہ جگہ دار القضاء قائم کیا جس کے ذریعہ اس طرح کے مقدمات کے فیصلے کیے جاتے ہیں، اور جہاں شرعی قاضی نہ ہوں اور مسلمان جج کو گورنمنٹ نے اس جیسے مقدمات کا شرعی فیصلہ کرنے کا اختیار دیا ہو اور وہ مسلم مجسٹریٹ شریعت کے مطابق فیصلہ کرے تو اس کا فیصلہ بھی قضاء قاضی کے قائم مقام ہوجاتا ہے، یا پھر دیندار مسلمانوں کی شرعی پنچایت (جماعت مسلمین) جس میں کم از کم ایک دو مستند عالم بھی ہوں یہ پنچایت شرعی تحقیق کے بعد فیصلہ کرے تو اس کا فیصلہ بھی معتبر ہوتا ہے۔ غیر مسلم مجسٹریٹ کا فیصلہ ایسے معاملات میں معتبر نہیں ہوتا، لہٰذا صورت مسئولہ میں شوہر بجائے عدالت سے رجوع کرنے کے شریعت نے جو اس کو حق دیا ہے یعنی طلاق دینے کا مالک بنایا ہے وہ اپنا حق استعمال کرے اور طلاق دیکر اپنے رشتۂ ازدواج کو ختم کردے، بڑا احمق ہے یہ شوہر شریعت کی آسان صورت کو مشکل بنانا چاہتا ہے، اور شریعت کی صاف وشفاف تعلیم کو گندہ کرکے بدنام کرنا چاہتا ہے العیاذ باللہ، ایسے شخص کو بائیکاٹ کیا جاسکتا ہے کہ یہ اسلام ومسلمانوں کا دشمن ہے، پس یہاں کے مسلمانوں پر لازم ہے کہ وہ ایسے شخص کو ڈرا دھمکا کر طلاق دینے پر مجبور کریں، کہ اس کو عدالت جانے کی کوئی مجبوری نہیں ہے یہ محض شرارت نفسی ہے۔

خلاصۂ کلام: یہ ہے کہ غیر مسلم مجسٹریٹ کا فیصلۂ طلاق وتفریق معتبر نہیں شرعاً، اس صورت مسئولہ میں ڈرا دھمکا کر اس شخص کو مجبور کیا جائے کہ شریعت نے جو مرد کو طلاق دینے کا مالک بنایا ہے وہ اپنا یہ حق خود ہی استعمال کرے اور طلاق دے کر اپنے رشتۂ ازدواج کو ختم کردے، ایسا نہ کرنا اس شخص کی جانب سے شرارت نفسی ہے جو اس نے عدالت کی طرف رجوع کیا ہے۔

۲- عورت کی طرف سے عدالت میں درخواست آتی ہے کہ میرا رشتۂ نکاح ختم کردیا جائے، عدالت شوہر کو بلا کر اس سے دستخط لیتی ہے کہ جو فیصلہ ہوگا وہ تم کو منظور کرنا ہوگا اور کارروائی کے بعد علاحدگی کا فیصلہ کیا جاتا ہے تو اس صورت حال کا حکم یہ ہے کہ یہ عورت بجائے اس کے کہ عدالت کی طرف رجوع کرے، کیونکہ غیر مسلم جج کا فیصلہ شرعاً غیر معتبر ہے، لان الاسلام یعلو ولا یعلی علیہ یہ عورت خلع کرلیتی ہے جس کی ایک صورت یہ ہے کہ عورت اپنے شوہر کو مال دینے کی لالچ دلا کر طلاق لے لیتی ہے، اور دوسری صورت یہ ہے کہ عورت جو اس کا حق واجب ہے شوہر کے ذمہ مثلاً مہر اور عدت کا نان ونفقہ اسے معاف کردیتی ہے یہ کہتے ہوئے کہ تمہارے ذمہ جو مہر و نان ونفقہ ہے وہ بھی معاف کرتی ہوں مجھ سے خلع کرلو جدائی کرلو، اور شوہر خلع کرلے تو دونوں صورتوں میں تفریق ہوجائے گی اور عورت کا رشتۂ نکاح شوہر سے ختم ہوجائے گا، یہ سب سے بہتر و آسان صورت ہے، اس کو چھوڑ کر عدالت کا دروازہ کھٹکھٹانا غایت درجہ کی حماقت ہے اور اگر عدالت شوہر کو بلا کر اس سے دستخط لیتی ہے کہ جو فیصلہ ہوگا وہ تم کو منظور ہوگا، اس کارروائی کے بعد علاحدگی کا فیصلہ کردیا جاتا ہے تو عدالت کا یہ دستخط لینا اس کا شرعاً کوئی اعتبار نہیں ہے، اگر شوہر

[1] جامعہ عربیہ مفتاح العلوم مئو، یوپی۔

اپنی حماقت سے یہ دستخط بھی کردے تب بھی غیر مسلم جج کا فیصلۂ تفریق شرعاً معتبر نہیں ہوگا، کیونکہ غالب تو اسلام اور اسکا حکم ہی رہے گا۔ یہ اٹل فیصلہ ہے۔

خلاصۂ کلام: یہ ہے کہ اس صورت مسئولہ میں عورت اپنا نکاح ختم کرنے کے لئے اپنے شوہر سے خلع کرلے اور عدالت کی طرف ہرگز رجوع نہ کرے، اور شوہر کی دستخط غیر معتبر ہوگی شرعاً۔

۳- عورت کی درخواست کے بعد شوہر عدالت میں نہیں آیا، یا آیا تو مگر دستخط تفویض پر تیار نہیں ہوا اور عدالت نے حالات کا جائزہ لیکر تفریق کا فیصلہ کردیا۔

اس سلسلہ میں گزارش ہے کہ شریعت نے جب عورت کو یہ سہولت دی ہے کہ اپنے شوہر سے رشتۂ نکاح ختم کرنے کے لئے کچھ مال کی لالچ دے کر خلع کرے، اس سے تفریق ہوجائے گی تو اس سہولت کے ہوتے ہوئے عورت کا عدالت کی طرف رجوع کرنا حماقت پر مبنی ہے، اس خلع کی صورت کے علاوہ عدالت نے حالات کا جائزہ لیکر تفریق کا فیصلہ کردیا تو یہ فیصلہ شرعاً معتبر نہیں چنانچہ الحیلۃ الناجزہ (ص ۲۳-۲۴) میں ہے: اگر کسی جگہ فیصلہ کنندگان حاکم غیر مسلم ہو تو اس کا فیصلہ بالکل غیر معتبر ہے اس کے حکم سے فسخ وغیرہ ہرگز نہیں ہوسکتا، ''لان الكافر ليس بأهل للقضاء على المسلم كما هو مصرح فى جميع كتب الفقه''۔ حتی کہ اگر رودادِ مقدمہ غیر مسلم مرتب کرے اور مسلمان حاکم فیصلہ کرے یا بالعکس تب بھی فیصلہ نافذ نہ ہوگا۔

لہٰذا صورت مسئولہ میں عورت کی درخواست پر غیر مسلم جج نے فسخ نکاح کا جو فیصلہ کیا ہے وہ معتبر نہیں، اس فیصلہ سے شرعاً تفریق نہ ہوگی۔

خلاصۂ کلام: یہ ہے کہ صورت مسئولہ میں عدالت کے غیر مسلم جج کا حالات کا جائزہ لیکر تفریق کا فیصلہ کرنا شرعاً معتبر نہیں، لہٰذا اس فیصلہ سے تفریق نہ ہوگی اور نہ رشتۂ نکاح ختم ہوگا۔

۴- جج اگر غیر مسلم حکومت وغیر مسلم عدالت کا ہے مگر وہ مسلمان ہے، وہ اپنے عمومی فرائض منصبی کے تحت اس قسم کا کام بھی کرتا ہے تو اس کو مسلم حاکم و قاضی کی حیثیت دی جاسکتی ہے اور اس حیثیت سے اس کے فیصلہ فرقت کا اعتبار کیا جاسکتا ہے۔

دیکھئے الحیلۃ الناجزۃ میں حضرت تھانوی رحمہ اللہ تحریر فرماتے ہیں:

شرعی قاضی نہ ہو تو مسلم جج کی عدالت میں مقدمہ دائر کرے جس کو شرعی قانون کے مطابق ڈگری کا اختیار ہو اور فیصلہ کرتا ہو (فتاوی رحیمیہ ۳۴/ ۱۴۳)۔

پس اس مسلم جج کا فیصلہ تفریق معتبر ہوگا اور غیر مسلم مجسٹریٹ کا فیصلہ معتبر نہیں، جب تک مسلمان پنچایت یا مسلم جج فیصلہ نہ کرے کورٹ کے فیصلہ پر ہرگز عمل نہ کیا جائے۔

خلاصۂ کلام: یہ ہے کہ غیر مسلم حکومت وغیر مسلم عدالت میں مسلم جج کا فیصلہ معتبر ہے جس کو شرعی قانون کے مطابق ڈگری کا اختیار ہو اور فیصلہ کرتا ہو۔

۵- غیر مسلم عدالتیں اور غیر مسلم حکام مذہبی وشرعی فیصلے نہیں کرسکتے، مثلاً نکاح اور طلاق اور میراث اور تقسیم وراثت وغیرہ صرف ملکی قانونی حد تک فیصلے کرسکتے ہیں، مسلمان اسی حد تک ان کے فیصلوں کا اعتبار کرسکتے ہیں جن میں کتاب وسنت اور اقوال صحابہ سلف وخلف رضی اللہ عنہم کی روشنی میں اور اقوال ائمہ فقہاء، محدثین رضی اللہ عنہم کی روشنی میں فیصلے کیے گئے ہوں اور باضابطہ ان کا حوالہ بھی دیا جائے۔

اس صورت مسئولہ کے اندر اس طرح کے ملک کے مسلمانوں پر لازم ہے کہ مسلمانوں کی رضامندی سے اپنا کوئی قاضی بنالیں جس کی عدالت میں دعوی دائر کرکے اپنا مذہبی مسئلہ حل کرائیں اور ملکی عدالت کی طرف رجوع نہ کریں اور اپنے مسلم قاضی کے فیصلہ پر اللہ اور رسول اللہ ﷺ کا فیصلہ

مان کر عمل کریں، ہاں ملکی مسائل میں مثلاً زمین وجائداد کی خریداری کے سلسلہ میں لکھا پڑھی، رجسٹری وغیرہ، اور مذہبی مسائل میں غیر مسلم عدالتوں اور حکام کے پاس ہرگز نہ جائیں اور اگر جائیں گے تو اس میں بڑی خرابی یہ ہوگی کہ وہ غیر مسلم عدالتیں وحکام اسلامی امور میں مداخلت کریں گے اور مسلمانوں کے مذہبی امور کو اپنے ہی اعتبار سے دیکھیں گے جس سے زبردست فساد پھوٹ پڑے گا جس کا سدباب مشکل ہوجائے گا۔

دیکھئے: درمختار وشامی (۴۵/۴/۳۴۲) میں ہے:

''ويجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر. ولو كان كافرا ذكره مسكين وغيره إلا اذا كان يمنعه عن القضاء بالحق فيحرم ولو فقد وال فغلبته الكفار وجب على المسلمين تعيين وال وإمام للجمعة''۔

فتح شامی میں ہے: '' (قوله ولو كافرا) في التاتار خانية: الاسلام ليس بشرط فيه إلا في السلطان الذى يقلد و بلاد الاسلام التى فى أيدي الكفرة لاشك أنها بلاد الاسلام لا بلاد الحرب. لأنهم لم يظهر فيها حكم الكفر والقضاة مسلمون والمملوك الذين يطيعونهم عن ضرورة مسلمون ولو كانت عن غير ضرورة منهم ففساق. وكل مصر فيه والٍ من جهتهم تجوز فيه إقامة الجمعة والأعياد وأخذ الخراج وتقليد القضاة وتزويج الأيامى لاستيلاء المسلم عليه وأما إطاعة الكفر فذاك مخادعة وأما بلاد عليها ولاة كفار فيجوز للمسلمين إقامة الجمعة والأعياد ويصير القاضى قاضيًا بتراضى المسلمين فيجب عليهم ان يلتمسوا واليًا مسلمًا منهم اه۔

وفى الفتح: وإذا لم يكن سلطان ولا من يجوز التقلد منه كما هو فى بعض بلاد المسلمين غلب عليهم الكفار كقرطبة الآن يجب على المسلمين أن يتفقوا على واحد منهم يجعلونه واليًا فيولى قاضيًا ويكون هو الذى يقضى بينهم وكذا ينصبوا إمامًا يصلى بهم الجمعة اه وهذا هو الذى تطمئن النفس إليه فليعتمد''۔

خلاصۂ کلام: یہ ہے کہ غیر مسلم عدالتیں وحکام مسلمانوں کے معاملات میں صرف اسلامی قانون کتاب وسنت واجماع امت اور قیاس شرعی کے مطابق ہی فیصلہ کرسکتے ہیں اور مسلمان اسی حد تک ان کے فیصلوں کا اعتبار کرسکتے ہیں جیسے کہ ہندوستانی عدالتوں میں ''مسلم پرسنل لاء'' بھی ہے، اس طرح کے ملکوں کے مسلمانوں پر لازم ہے کہ وہ اپنی رضامندی سے اپنا قاضی بنالیں جو مسلمانوں کے مذہبی نزاعی مسائل میں اسلامی حل پیش کریں، پھر یہاں کے مسلمانوں کو غیر مسلم عدالتوں کا رخ کرنا جائز نہ رہے گا کیوں کہ رخ کرنے کی صورت میں وہ غیر مسلم عدالتیں اسلامی امور میں مداخلت کریں گی جو جائز نہیں، جیسا کہ ان کا مداخلت کرنا ایک امر واقعہ بنا ہوا ہے، لہٰذا مسلمانوں کو اس سے گریز کرنا لازم ہے۔

☆☆☆

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق کی شرعی حیثیت

مفتی محمد ابوبکر قاسمی[1]

اللہ تعالیٰ نے مردوں کی تسکین کے لئے عورتوں کو پیدا کیا ہے، لیکن مرد عورتوں سے تسکین کیسے حاصل کرے اس کے لئے مذہب اسلام نے نکاح کا پاکیزہ طریقہ رکھا ہے کہ گواہوں کی موجودگی میں دو اجنبی مرد وعورت کا ایجاب وقبول کے ذریعہ باہمی رضامندی سے نکاح عمل میں آئے، نکاح کا انعقاد اگر چہ مرد وعورت اوران دونوں کے اولیا کی رضامندی وخوشی سے گواہوں کی موجودگی میں ہوتا ہے، لیکن انعقاد نکاح کے بعد اللہ تعالیٰ نے مردوں کو عورتوں کا قوام ومحافظ اور نگراں بنایا ہے جیسا کہ خداوند قدوس کا فرمان ہے: "الرجال قوامون علی النساء" (سورۃ النساء آیت ۳۴)۔

مردوں کی عورتوں پر فضیلت وقوامیت کا تقاضا ہے کہ رشتہ نکاح کو توڑنے اور باقی رکھنے کا اختیار مردوں ہی کے ہاتھوں میں ہو چنانچہ سورۂ بقرہ کی (آیت ۲۳۷) "الذی بیدہ عقدۃ النکاح" (وہ شخص جس کے ہاتھ میں گرہ نکاح کی ہے)، یعنی نکاح کو توڑنے یا باقی رکھنے کا اختیار جس شخص کو ہے، کی تفسیر میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے "ولی عقدۃ النکاح الزوج" فرما کر شوہر کو عقد نکاح کا مالک قرار دیا ہے۔

یہ حدیث حضرت عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ کی سند سے امام دارقطنی نے نقل کی ہے نیز یہ حدیث حضرت علیؓ اور حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے بھی منقول ہے (معارف القرآن ۱/ ۵۳۳)۔

مندرجہ آیت وروایت سے معلوم ہوا کہ نکاح مکمل ہوجانے کے بعد نکاح کو قائم رکھنے یا ختم کرنے کا مالک شوہر ہے، عورت کو طلاق اس کا مرد ہی دے سکتا ہے، عورت کا طلاق کے مسئلہ میں کوئی اختیار نہیں ہے۔

شوہر کے سوا کسی کو یہ حق شوہر کی اجازت یا نیابت ہی سے حاصل ہوسکتا ہے، چنانچہ یہ اجازت ونیابت کبھی تو وکیل کو ہوتی ہے اور کبھی حاکم وحکم کو، چنانچہ بعض حالات میں شوہر کی غیر موجودگی میں بھی وکیل یا حاکم وحکم رشتہ نکاح کو توڑ دیتا ہے، البتہ وکیل کے ذریعہ نکاح کے توڑنے کا عمل شوہر کی رضاء سے ہوتا ہے لیکن حاکم کی طرف سے علیحدگی کا فیصلہ شوہر کی عدم رضاء کے باوجود کبھی حاکم مجبور ہو کر کرتا ہے۔

کیونکہ شوہر کے لئے کسی عورت سے نکاح کرنے کے بعد دو شرعی حکموں میں سے ایک پر عمل لازم ہے، پہلا حکم شرعی یہ ہے کہ امساک بالمعروف پر عمل کرے، یعنی عورت کو اچھی طرح رکھے، اس کے کھانے، پینے، رہنے کا بندوبست کرے، اس کی جنسی خواہش کی تکمیل کرے اور اگر ایسا نہ کرسکے تو شوہر کے لئے دوسرا حکم شرعی یہ ہے کہ تسریح بالاحسان کرے، عورت کو باعزت طریقے سے طلاق دے کر اس کا مہر وغیرہ ادا کرکے باعزت طریقے سے آبرومندانہ زندگی گزارے، لیکن اگر کوئی نالائق وظالم شوہر ایسا نہیں کرتا تو چونکہ حاکم کو ولایت عامہ حاصل ہوتی ہے اس لئے حاکم دفع ظلم کرتے ہوئے شوہر کے قائم مقام ہو کر نکاح کو توڑ دے گا، بشرطیکہ عورت عدالت شرعیہ میں پہونچ کر استغاثہ کرے تو حاکم اس کی فریاد سن کر دادرسی کرتے ہوئے اگر مناسب سمجھے گا تو نکاح کو توڑ دے گا اور عورت کو عدت گزار کر دوسری جگہ شادی کرنے کی اجازت دے دیگا، چنانچہ جن اسباب وجوہ سے قاضی یا حاکم نکاح کے فسخ وتفریق کا فیصلہ کرتا ہے، ان اسباب کی مکمل تفصیل حضرت تھانوی علیہ الرحمہ نے الحیلۃ الناجزہ میں اور حضرت مولانا عبدالصمد رحمانی علیہ الرحمہ نے کتاب الفسخ والتفریق میں بیان کردی ہے۔

اب یہاں زیر بحث مسئلہ یہ ہے کہ حاکم اگر مسلمان ہے خواہ شرعی قاضی ہو یا کوئی مسلم امیر ہو تو اس کے فیصلہ کا بالاتفاق اعتبار کیا جائے گا، کیونکہ مذہب اسلام نے اس کو عامۃ المسلمین کے مفادات کو ملحوظ رکھ کر اس کی ولایت عامہ کا اعلان کیا ہے، چنانچہ حدیث نبوی ہے:

"السلطان ولی من لا ولی لہ" (ترمذی ۱/ ۲۰۸) (بادشاہ ہر اس شخص کا ولی ہے، جس کا کوئی ولی نہ ہو)۔

---

[1] مفتی مدرسہ اسلامیہ شکرپور، بھرواره، دربھنگہ ومہتمم مدرسہ رحیمیہ فیض العلوم برہم پور۔

لہٰذا شوہر کے ظلم کے ثبوت کی صورت میں قاضی شوہر کے قائم مقام ہوکر تفریق کا فیصلہ کرسکتا ہے، چنانچہ حضرت مولانا قمر الدین صاحب نے چند آیات قرآنی نقل کرنے کے بعد "قضایا امارت شرعیہ میں" لکھا ہے:

"فإذا ثبت من هذه الآيات أن على الزوج أحد الأمرين إما أن يوفي حقوقها من النفقة والوطء وإما أن يسرحها باحسان فان لم يفعل أحدهما وجب على القاضي ووالي المسلمين ان يفرق بينهما ان طلبته... إذا لم يكن بد من التفريق اه" (قضايا امارت شرعيه جلد اول ص ۱۸۰)۔

اسی طرح درمختار باب العنین میں ہے: (فان وطی) مرة فبها (والا بانت بالتفريق) من القاضي إن أبي طلاقها (بطلبها) (قوله من القاضي إن ابي طلاقها) أي إن أبي الزوج لأنه وجب عليه التسريح بالاحسان حين عجز عن الامساك بالمعروف فاذا امتنع كان ظالمًا فناب عنه واضيف فعله إليه، الخ (الدر المختار مع رد المحتار باب العنين، ۲/ ۵۹۵)

مندرجہ تصریحات کی روشنی میں قاضی عورت کے مطالبہ پر شوہر کے طلاق دینے سے انکار کی صورت میں - مجبور ہوکر شوہر کے قائم مقام ہوکر تفریق کا فیصلہ کرسکتا ہے، اور شرعاً قاضی کا فیصلہ نافذ العمل ہوگا۔

البتہ حاکم کے غیر مسلم ہونے کی صورت میں - تفریق کا فیصلہ معتبر ہوگا یا نہیں تو اس سلسلہ میں ہندوستان میں حضرات علماء وفقہاء کی آراء عموماً عدم اعتبار کی ہے، لیکن مغربی ممالک میں جہاں برصغیر کے باشندے بڑی تعداد میں رہتے ہیں، وہاں کے حالات میں بعض حضرات کی رائے یہ ہے کہ حاکم غیر مسلم بھی تو حاکم ہے، لہٰذا ان کے فیصلوں کا بھی اعتبار کیا جانا چاہئے، ایسی صورت میں قابل غور پہلو یہ ہے کہ بعض حضرات کی مذکورہ رائے اور ان کا رجحان شرعاً معتبر ہے یا نہیں اور اس سلسلہ میں اسلامی شریعت نے مسلمانوں کو کیا ہدایت دی ہے، لہٰذا مندرجہ مسئلہ کی تحقیق کے لئے سب سے پہلے ان مسائل ومعاملات کا شرعی حکم لکھا جاتا ہے، جن کی رو سے معلوم ہوتا ہے کہ غیر مسلموں سے تعلق رکھنے نہ رکھنے کے سلسلہ میں جواز وعدم جواز کا دائرہ اپنے اندر کتنی وسعت رکھتا ہے۔

سورۂ مائدہ کی (آیت ۵۷) میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

"يا أيها الذين آمنوا لا تتخذوا الذين اتخذوا دينكم هزوا ولعبًا من الذين أوتوا الكتاب من قبلكم والكفار اولياء"۔

(اے ایمان والو! ان لوگوں کو دوست نہ بناؤ جنھوں نے تمہارے دین کا ٹھٹھا کیا ہے اور تمہارے دین کو کھیل کود سمجھا ہے خواہ وہ اہل کتاب میں سے ہو اور کافروں میں سے ہو)۔

مندرجہ آیت اور اس کے علاوہ اور بہت سی آیات کے پڑھنے سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ مسلمانوں کے لئے کافروں سے موالات خواہ وہ کسی قسم کے کافر ہوں ہرگز جائز نہیں ہے، موالات ولایت سے ماخوذ ہے، ولایت کے معنی نصرت ومدد، قربت اور دلی دوستی کے ہیں، ان آیات کے ذریعہ مسلمانوں کو منع کیا گیا ہے کہ وہ کسی کافر کو اپنا رازدار بنائیں، ان سے دلی دوستی رکھیں، اسی طرح کافروں سے اپنے دینی معاملات کا فیصلہ کرانا بھی شرعاً درست نہیں ہے، کیونکہ فیصل وہ ہوتا ہے جو ہمدرد ہو، جو فیصلہ کررہا ہے اس کو مانتا ہو اور جب کافر اسلامی قانون کو نہ جانتا ہے اور نہ ہی مانتا ہے، تو پھر وہ مسلمانوں کے دینی معاملات کا کیونکر فیصلہ کرے گا۔ اسی لئے تمام علماء نے کسی بھی کافر کو مسلمانوں کا قاضی، دینی معاملات کا متولی اسی طرح مسلمانوں کے دینی معاملات میں کسی کافر کو حاکم وحکم بنانے سے سخت منع کیا ہے، لہٰذا مندرجہ آیات کی عبارت النص سے یہ مسئلہ بالکل طے ہے کہ مسلمانوں کے دینی معاملات کا فیصلہ اگر کسی کافر نے کیا تو وہ شرعاً نہ معتبر ہوگا اور نہ ہی نافذ العمل ہوگا۔ چنانچہ حضرت مولانا خالد سیف اللہ رحمانی نے جدید فقہی مسائل طبع ہفتم کے ۵۲ پر "غیر مسلم جج کے ذریعہ تنسیخ نکاح" کے زیر عنوان لکھا ہے۔

اسلامی نقطۂ نظر سے مسلمانوں پر غیر مسلم قاضی نہیں ہوسکتا، فقہاء کے یہاں اس سلسلہ میں صراحتیں موجود ہیں، اس لئے غیر مسلم جج کی طرف سے نکاح فسخ کردیا جائے تو شرعاً اس کا اعتبار نہیں، اصل یہ ہے کہ ایک بار نکاح کے وجود میں آجانے کے بعد پھر شوہر ہی اس بات کا اختیار رکھتا ہے کہ اس رشتہ کو ختم کرے، لیکن چونکہ قاضی کو مسلمان پر عمومی ولایت حاصل ہے، اس لئے وہ بہ حیثیت ولی عورت سے ظلم کو دفع کرنے کے لئے نکاح کو فسخ کردیتا ہے، اب اس بات پر اجماع ہے کہ غیر مسلم کو مسلمانوں پر ولایت حاصل نہیں ہوسکتی، بلکہ باپ خدانخواستہ مرتد ہوجائے تو مسلمان بیٹے پر اس کی ولایت باقی نہیں رہے گی، خود اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

"لایتخذ المومنون الکافرین أولیاء من دون المومنین ومن یفعل ذلک فلیس من اللہ فی شئ إلا أن تتقوا منھم تقۃ"

(اہل ایمان مومنوں کو چھوڑ کر کافروں کو اولیاء نہ بنائیں، اور جو کوئی ایسا کرے گا تو وہ اللہ کے یہاں کسی شمار میں نہیں مگر ہاں ایسی صورت میں کہ تم ان سے کچھ اندیشہ رکھتے ہو) (سورۂ آل عمران آیت: ۲۸)۔

لہٰذا کسی غیر مسلم جج کا نکاح فسخ کر دینا غیر معتبر ہے، اور اگر عدالت اس کا فیصلہ بھی کر دے تو اپنے علاقہ کے قاضی شریعت سے رجوع ہو کر دوبارہ اپنے معاملہ کی تنقیح کرانی چاہئے (جدید فقہی مسائل جلد اول ۴۵۲ و ص ۴۵۳)۔

مندرجہ بالا تفصیلات کے پڑھنے سے جہاں یہ معلوم ہوا کہ غیر مسلم حاکم وجج سے کسی مسلمان کا اپنے دینی معاملات کا فیصلہ کرانا شرعاً جائز نہیں ہے وہیں یہ بھی معلوم ہوا کہ غیر مسلم جج کا فیصلہ مسلمانوں کے دینی معاملات کی بابت شرعاً معتبر نہیں ہے، اگر کسی نے ایسا کرا بھی لیا تو اس پر لازم ہے کہ اس پر عمل کرنے سے پہلے کسی مسلمان قاضی یا مسلمانوں کی شرعی پنچایت سے رجوع ہو کر از سر نو فیصلہ کرا کر اس پر عمل درآمد کرے۔

یہاں دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ کس قسم کے مسائل ومعاملات کے فیصلہ کے لئے کسی مسلم قاضی کی ضرورت پڑتی ہے تو اس سلسلہ کی قدرے تفصیل حضرت مفتی کفایت اللہ صاحب علیہ الرحمہ کے فتاویٰ کے مجموعہ کفایت المفتی جلد دوم میں مرقوم ہے جس کا ضروری حصہ یہاں درج کیا جاتا ہے، تاکہ اس طرح کے مسائل کو سمجھنے میں سہولت ہو۔ مولانا لکھتے ہیں:

۱- آج کل بسا اوقات کسی عورت کا خاوند مفقود ہو جاتا ہے اور عورت بھی نوعمر اور محتاج ہوتی ہے متاخرین حنفیہ کے فتویٰ کے بموجب اس کے لئے گنجائش ہے کہ وہ اپنی طبعی اور مالی مشکلات سے گلوخلاصی کی سبیل بہم پہنچائے لیکن اس کی تکمیل بغیر قاضی مسلم کے فیصلہ اور حکم کے نہیں ہو سکتی، ہزاروں عورتیں اس مصیبت میں مبتلا ہیں اور موجودہ حکومت کا قانون ان کی مصیبت رفع کرنے کے لئے ناکافی اور قاضی مسلم کا نہ ہونا ان تمام مصائب کا ذمہ دار ہے۔

۲- بہت سی نابالغہ لڑکیوں کا نکاح ان کے ولی کر دیتے ہیں نکاح شرعاً درست ہو جاتا ہے، مگر لڑکی کو بلوغ کے وقت اختیار ہوتا ہے، کہ وہ نکاح کو باقی رکھے یا فسخ کرادے مگر فسخ کے لئے قاضی کا حکم ضروری ہے اور بغیر قاضی شرعی کے حکم کے نکاح منفسخ نہیں ہوتا موجودہ عدالتوں کے غیر مسلم حاکم اگر فسخ بھی کر دیں تو شرعاً ایسے فسخ کا اعتبار نہیں۔

۳- بہت سے جاہل مسلمان اپنی بیوی پر بیجا زنا کی تہمت لگا کر اسے کسمپرسی کے عالم میں چھوڑ دیتے ہیں، شریعت مقدسہ اسلامیہ نے ایسی صورت میں اس کا علاج لعان مقرر کیا ہے، لیکن لعان کے لئے قاضی کا مسلمان ہونا ضروری ہے اور بغیر قاضی مسلمان کے لعان کرائے ہوئے اس مشکل کا کوئی حل نہیں۔

۴- اسی طرح کوئی شریف اپنی بیوی کو بدچلنی میں مبتلا پائے اس کی سبیل بھی لعان ہے جس کے لئے قاضی مسلم ضروری ہے۔

۵- اگر کوئی جاہل اپنی ساس کے ساتھ ناجائز حرکت کرے، تو اس کی بیوی اس پر حرام ہو جاتی ہے لیکن ان دونوں میں تفریق قاضی شرعی کر سکتا ہے اور اس کے نہ ہونے کی وجہ سے بسا اوقات عورتیں سخت گناہ میں مبتلا رہتی ہیں اور کوئی چارۂ کار نہیں پاتیں۔

۶- بہت سی عورتوں کو ان کے خاوند معلقہ کر کے چھوڑ دیتے ہیں نان ونفقہ نہیں دیتے اور کسی طرح راہ راست پر نہیں آتے، ایسے وقت میں شرعاً بعض ائمہ کے مذہب کے موافق قاضی تفریق کر سکتا ہے، لیکن قاضی شرعی نہ ہونے کی وجہ سے ہزاروں عورتیں مبتلائے عذاب ہیں اگر غیر مسلم تفریق کا حکم بھی کر دے تاہم نکاح منفسخ نہیں ہوگا۔

۷- اگر عورت کو مرد نے طلاق نہیں دی ہے مگر عورت نے طلاق دیدینے کا دعویٰ کر دیا اور گواہ پیش کر دئے اور موجودہ عدالت نے طلاق تسلیم کر کے تفریق کا حکم کر دیا، تو یہ حکم شرعی عدالت نہ ہونے کی وجہ سے کالعدم ہے، البتہ شرعی عدالت ہوتی اور قاضی مسلم یہ حکم کرتا تو درست ہو جاتا اور عورت بعد عدت دوسرا نکاح کر لیتی تو زنا کے گناہ میں گرفتار نہ ہوتی۔

۸- عنین کے معاملہ میں اور مجنون کے معاملہ میں قاضی شرعی کا فیصلہ ضروری ہے، غیر مسلم حاکم اگر نکاح کو فسخ بھی کر دیں جب بھی وہ منفسخ نہیں ہوتا، اور زوجین یا دونوں میں سے ایک گناہ کے مرتکب ہوتے ہیں۔

۹- رمضان شریف کے چاند دیکھنے اور عید کے چاند دیکھنے کی شہادت قبول کرنا اور صوم یا فطر کا حکم دینا قاضی مسلم کا کام ہے جس کے نہ ہونے سے بہت سے

جھگڑے پیدا ہوجاتے ہیں۔ اسی طرح اور بہت سے مسائل ہیں جن کا شرعی فیصلہ مسلمان قاضی پر موقوف ہے، واللہ اعلم۔

(کفایت المفتی جلد دوم کتاب القضاء والافتاء مطبوعہ کراچی ۲۶۷ وص ۲۶۸)۔

اب تک جو کچھ تحریر کیا گیا اسکے پڑھنے سے جہاں ان مسائل کا اجمالی علم ہوا جن کے فیصلہ کے لئے مسلمان قاضی کی ضرورت ہے، وہیں یہ بھی معلوم ہوا کہ ان مسائل میں غیر مسلم جج کا فیصلہ شرعاً نہ معتبر ہے اور نہ ہی وہ نافذ العمل ہوگا۔

مذکورہ تمہیدی باتوں کے بعد فقہ اکیڈمی کے مرسلہ سوالوں کا جواب لکھا جاتا ہے:

## شوہر کا غیر مسلم عدالت میں فسخ نکاح کی درخواست دینا:

۱- شوہر کو خود اللہ تعالیٰ نے اپنے رشتۂ نکاح کو ختم کرنے کا اختیار دیا ہے، ایسی صورت میں شوہر کا غیر مسلم عدالت میں فسخ نکاح کی درخواست دیکر نکاح کو ختم کرانا اور وہ بھی غیر مسلم جج سے ایک لایعنی عمل ہے، البتہ اگر از خود طلاق دینے کی صورت میں خطرہ ہو کہ عورت کے مقدمہ کردینے کی صورت میں غیر مسلم حکومت کا غیر مسلم جج پریشان کرسکتا ہے تو اپنے بچاؤ کی خاطر بیوی کو طلاق دیکر تفریق تو خود کردے، البتہ بربنائے احتیاط اپنے تحفظ کی خاطر غیر مسلم جج کے ذریعہ بھی اپنے فیصلہ کی تائید وتوثیق کرالے تو شرعاً اس کی گنجائش ہے، جیسا کہ سورۂ آل عمران کی آیت ۲۸ میں وارد الفاظ الا ان تتقوا منهم تقة میں غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے۔

## عورت کا غیر مسلم عدالت میں فسخ نکاح کی درخواست دینا اور مرد کا پیشگی دستخط کر کے عدالت کے فیصلہ کو منظور کرنا:

۲- اگر عورت نے غیر مسلم عدالت میں غیر مسلم جج کے پاس رشتۂ نکاح کو ختم کردینے کی درخواست دی اور شوہر نے بخوشی عدالت کے فیصلہ کو منظور کرنے کے ثبوت کے لئے دستخط کردیا اور پھر غیر مسلم جج نے علیحدگی کا فیصلہ کردیا تو شوہر کے اس دستخط کی حیثیت تحریری طلاق کی ہوگی اگر شوہر اس فیصلہ سے رضامند ہے اور اپنی رضامندی کا اس نے اپنے دستخط کے ذریعہ اظہار کردیا ہے تو ایسی صورت میں عورت پر ایک طلاق واقع ہوگی۔

كما قال الفقهاء: الكتاب كالخطاب في حق الغائب والحاضر (هدايه جلد چهارم. مسائل شتى)

قال في رد المحتار: ولو قال: أكتب طلاق امرأتي كان اقرارًا بالطلاق وان لم يكتب (رد المحتار ۲/ ۴۶۵)۔

## عورت کا فسخ نکاح کی درخواست غیر مسلم جج کے پاس دینا اور مرد کا عدالت کے فیصلہ پر رضامند نہ ہونا:

۳- اگر عورت نے غیر مسلم جج کے پاس فسخ نکاح کی درخواست دی اور مرد عدالت میں نہیں آیا یا آیا مگر اس کو عدالت کا فیصلہ منظور نہیں ہے اور نہ ہی اس نے کوئی دستخط کیا ہے تو ایسی صورت میں غیر مسلم جج کا نکاح کو فسخ کرنا شرعاً معتبر نہیں ہے، اگر عورت مرد سے علیحدہ رہنا چاہتی ہے تو اسے چاہئے کہ اگر وہاں کوئی شرعی قاضی ہے تو اس کے پاس درخواست دیکر اپنا نکاح فسخ کرائے اور اگر شرعی قاضی نہیں ہے تو شرعی پنچایت میں اپنا معاملہ پیش کر کے مسلم پنچوں کے ذریعہ اپنا نکاح فسخ کرائے (ملاحظہ ہو جدید فقہی مسائل ۱/ ۴۵۳، الحیلۃ الناجزہ للتھانوی)۔

## غیر مسلم حکومت اور غیر مسلم عدالت میں مسلم جج کا فیصلہ فرقت:

غیر مسلم حکومت کی غیر مسلم عدالت میں اگر کوئی جج مسلمان ہے اور اس کو مسلمانوں کے مسائل کا شریعت اسلامی کے مطابق فیصلہ کرنے کا اختیار ملا ہوا ہے، اور وہ کسی عورت کے فسخ نکاح کی درخواست کو سن کر اسلامی شریعت کا لحاظ کرتے ہوئے نکاح کو فسخ کردیتا ہے تو شرعاً اس کا فیصلہ فرقت معتبر ہوگا، چنانچہ شامی میں ہے: ''إذا ولى الكافر عليهم قاضيا ورضيه المسلمون صحت توليته بلا شبهة'' (ردالمحتار مطلب في تولية القضاء في بلاد الخ) (جب کسی غیر مسلم حاکم نے کسی مسلمان جج کو مسلمانوں کا قاضی مقرر کیا اور مسلمانوں کو وہ پسند ہو تو بلاشبہ اس کا قاضی بنایا جانا صحیح ہے)۔

جن مسائل ومعاملات میں قاضی یا مسلم حاکم کے فیصلہ کی ضرورت پڑتی ہے وہاں تو غیر مسلم جج کا فیصلہ شرعاً معتبر نہیں ہے، البتہ عام دنیاوی معاملات میں جہاں قضائے قاضی کی ضرورت نہ ہو، غیر مسلم جج کا فیصلہ بھی معتبر ہوگا۔

☆☆☆

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق

مولانا محمد جعفر ملی رحمانی[1]

۱- اگر شوہر غیر مسلم عدالت میں درخواست دیتا ہے کہ میں اپنے رشتۂ ازدواج کو ختم کرنا چاہتا ہوں، لہٰذا میرے حق میں اس رشتہ کے انقطاع کا فیصلہ کردیا جائے، اور اس کے بعد عدالت باضابطہ کارروائی کرنے کے بعد طلاق وفرقت کا فیصلہ کردیتی ہے، تو یہ صورت تحکیم کی ہے، جو شرعاً درست نہیں، کیوں کہ شرعاً غیر مسلم جج مسلمانوں کا حکم نہیں بن سکتا، لہٰذا غیر مسلم جج کا فیصلہ بھی غیر معتبر ہوگا۔

ما فی ''القرآن الکریم'' ''ألم تر إلى الذين يزعمون أنهم آمنوا بما أنزل إليك وما أنزل من قبلك يريدون أن يتحاكموا إلى الطاغوت وقد أمروا أن يكفروا به، ويريد الشيطن أن يضلهم ضللًا بعيدا}

(کیا آپ نے ان لوگوں پر نظر نہیں کی جو دعوی رکھتے ہیں کہ وہ اس (کتاب) پر ایمان لے آئے ہیں، جو آپ پر نازل کی گئی ہے، اور آپ سے ماقبل نازل ہوچکی ہے، (لیکن) چاہتے یہ ہیں کہ اپنے مقدمہ طاغوت کے پاس لے جائیں (بجائے اس کے کہ اسے شریعت کی عدالت میں لائیں، ماجدی)، حالانکہ انہیں حکم مل چکا ہے کہ اس کے مقابلہ میں کفر اختیار کریں، اور شیطان تو چاہتا ہی یہ ہے کہ انہیں بھٹکا کر بہت دور دراز لے جائے) (سورۃ النساء:۶۰)۔

وقوله تعالى أيضا: "فلا وربك لا يؤمنون حتى يحكموك فيما شجر بينهم" (سو آپ کے پروردگار کی قسم ہے کہ یہ لوگ ایماندار نہ ہوں گے جب تک یہ لوگ اس جھگڑے میں جو ان کے آپس میں ہو، آپ کو حکم نہ بنالیں) (سورۃ النساء:۶۵)۔

مافی ''التفسير المنير'': كانت الآيات السابقة تنديدًا بموقف المنافقين الذين أعرضوا عن التحاكم إلى الرسول وآثروا عليه التحاكم إلى الطاغوت، وهنا أراد الله تعالىٰ تقرير مبدأ عام وهو فرضية طاعة الرسول بل وكل رسول مرسل

(شیخ وہبہ زحیلی تفسیر منیر میں فرماتے ہیں کہ آیاتِ سابقہ میں ان منافقین کے موقف کی برائی ظاہر کی گئی ہے جنہوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم بنانے سے اعراض کیا اور آپ کے مقابلہ میں طاغوت کو حکم بنانے کا فیصلہ کیا) (۳/۱۴۴)۔

اس آیت کی تفسیر میں مفسر قرآن مولانا عبد الماجد دریابادیؒ فرماتے ہیں: ''بعد وفات آپ کی شریعت حکم بننے کے لیے کافی ہے، فقہاء نے اس آیت سے یہ استنباط کیا ہے کہ جو کوئی اللہ یا اس کے رسول کے کسی حکم میں شک وشبہ کرے یا ماننے سے انکار کرے، وہ دائرۂ اسلام سے خارج ہے''۔

وفی هذه الآية دلالة على أن من رد شيئا من أوامر الله تعالىٰ أو أوامر رسول ﷺ فهو خارج من الإسلام، سواء رده من جهة الشك فيه أو من جهة ترك القبول والامتناع من التسليم۔ ''جصاص'' (تفسیر ماجدی مع ترجمہ)۔

مافی ''الموسوعة الفقهية الكويتيه'': شروط المحكم: أن يكون أهلا لولاية القضاء، وعلى ذلك اتفاق المذاهب الأربعة ... ومن ذلك: أنه يشترط فى المحكم الإسلام إن كان حكمًا بين مسلمين، أو كان أحدهما مسلمًا (۱۰/ ۲۳۷)۔

---

[1] جامعہ اشاعت العلوم اکل کوا۔

ما فی ''تبیین الحقائق للزیلعی'' فیشترط فیه (أی فی الحکم) ما یشترط فی القاضی۔ إلخ -- زیلعی۔ (۵/ ۱۱۸، کتاب القضاء، باب التحکیم، دار الکتب العلمیة بیروت)۔

وما فی ''حاشیة الشلبی علی التبیین'': (أهله أهل الشهادة) ... قال الشلبی: وإنما شرط شرائط الشهادة من الحریة والعقل والبلوغ والعدالة فی القضاء لأن القضاء ولایة کالشهادة بل القضاء ولایة عامة. فلما اشترط فی الشهادة من الصفات کان اشتراطها فی القضاء أولی اهـ (۵/ ۸۱، کتاب القضاء، الدر المختار مع رد المحتار: ۸/ ۲۳، کتاب القضاء، الفتاوی الهندیة: ۳/ ۳۰۷، کتاب أدب القاضی، الباب الأول ... الخ، مکتبه زکریا)۔

وما فی ''الحیلة الناجزة'' ولأن الکافر لیس بأهل للقضاء علی المسلم کما هو مصرح فی جمیع کتب الفقه
یعنی کافر مسلمان کے فیصلے کرنے کا مجاز نہیں ہے، جیسا کہ کتب فقہ میں وضاحت ہے۔ (ص ۶۰، مکتبہ رضی دیوبند)۔

وما فی ''نوادر الفقه'': فی الأحکام السلطانیة للإمام الماوردی: فلا یجوز تقلید القضاء إلا لمن کملت فیه سبع شرائط: الذکورة والبلوغ والعقل والحریة والإسلام والعدالة والسلامة فی السمع والبصر والعلم. وأما الإسلام فلأن الفاسق المسلم لا یجوز أن یلی فأولی أن لا یلی الکافر ... وفی حاشیة الأحکام السلطانیة: قال الله تعالیٰ: '' ولن یجعل الله للکافرین علی المؤمنین سبیلا'' (۲/ ۲۹۲، کراچی، فتاوی محمودیة: ۱۳/ ۱۷۰، باب الفسخ والتفریق. فتاوی رحیمیه: ۸/ ۳۷۷، کفایت المفتی: ۶/ ۱۶۶، فتاوی عثمانی: ۲/ ۴۵۹)۔

۲- اگر عورت غیر مسلم عدالت میں درخواست دیتی ہے کہ میرا رشتۂ ازدواج ختم کردیا جائے، اور عدالت شوہر کو بلا کر اسے دستخط لیتی ہے، کہ جو فیصلہ ہوگا وہ تم کو منظور کرنا ہوگا، اور کارروائی کے بعد علاحدگی کا فیصلہ کردیا جاتا ہے، تو یہ صورت بھی تحکیم کی ہے، جو شرعاً درست نہیں ہے (حوالہ سابق)
کیوں کہ صورتِ اولیٰ میں جب زوجین کی آپسی رضامندی کے باوجود تحکیمِ غیر مسلم جج درست نہیں، تو اس صورت میں جس میں جبراً شوہر سے دستخط لی جاتی ہے، بدرجۂ اولیٰ تحکیمِ غیر مسلم درست نہیں۔

ما فی ''الفتاوی الهندیة'' رجل أکره بالضرب والحبس علی أن یکتب طلاق امرأته فلانة فکتب امرأته فلانة بنت فلان طالق لا تطلق. کذا فی فتاوی قاضیخان۔ (۱/ ۳۷۹، کتاب الطلاق، الفصل السادس فی الطلاق بالکتابة)۔

ما فی ''رد المحتار مع الدر المختار'' وفی البحر أن المراد الإکراه علی التلفظ بالطلاق. فلو أکره علی أن یکتب طلاق امرأته فکتب لا تطلق. لأن الکتابة أقیمت مقام العبارة باعتبار الحاجة ولا حاجة هنا

(۴/ ۴۴۰، کتاب الطلاق، مطلب فی الإکراه علی التوکیل بالطلاق) (فتاوی رحیمیه: ۸/ ۳۰۹، فتاوی مفتی محمود ۶/ ۸۲)۔

۳- عورت نے عدالت میں درخواست دی، مگر شوہر عدالت میں نہیں آیا، یا آیا مگر دستخط وتفویض پر تیار نہیں ہوا، درعدالت نے حالات کا جائزہ لیکر تفریق کا فیصلہ کردیا، تو شرعاً فرقت واقع نہیں ہوگی، کیونکہ شرعاً طلاق کا حق مرد کو حاصل ہے نہ کہ عورت کو، جیسا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے: ''طلاق کا مالک وہ شخص ہے جس نے ساق یعنی پنڈلی کو لازم پکڑا''۔

(۴) مافی القرآن الکریم: "لاجناح علیکم إن طلقتم النساء مالم تمسوهن أو تفرضوا لهن فریضة"
(تم پر کوئی گناہ نہیں کہ تم ان بیویوں کو جنہیں تم نے نہ ہاتھ لگایا اور نہ ان کے لیے مہر مقرر کیا طلاق دے دو) (سورۃ البقرۃ/ ۲۳۶)۔

ما فی ''أصول الشاشی'': قال صاحب أصول الشاشی: وظاهر فی استبداد الزوج بالطلاق۔ (ص: ۲۲ فصل فی المتقابلات، مکتبہ بلال بکڈپو دہلی)۔

ما فی ''السنن لإبن ماجة'' عن عکرمة عن ابن عباس قال: ''أتی النبی ﷺ رجل فقال: یا رسول الله! سیدی

زوجني أمته وهو يريد أن يفرق بيني وبينها، قال: فصعد رسول الله ﷺ المنبر فقال: يأيها الناس ما بال أحدكم يزوج عبده من أمته ثم يريد أن يفرق بينهما، إنما الطلاق لمن أخذ بالساق'' (۱/ ۱۵۱، باب طلاق العبد، مكتبه بلال ديوبند، فتح القدير ۴/ ۴۷۶، كتاب الطلاق، فصل ويقع طلاق كل زوج اهـ دار الكتب العلمية بيروت)۔

ما فی ''إنجاح الحاجة علی ہامش ابن ماجة'' قوله: ''إنما الطلاق لمن أخذ بالساق'' كناية عن الجماع أي إنما يملك الطلاق من يملك الجماع، فليس للسيد جبر على عبده إذا أنكح أمته۔ (۱/ ۱۵۱)۔

ما فی ''فقه السنة لسيد سابق'': جعل الإسلام الطلاق من حق الرجل وحده۔ (۲/ ۲۸۲، كتاب الطلاق، الطلاق من حق الرجل وحده، الفتح للإعلام العربي القاهرة)۔

وما فی ''الدر المنثور للسيوطی'' وأخرج عبد بن حميد وابن أبي حاتم عن أبي مالك: ''وللرجال عليهن درجة'' قال: يطلقها وليس لها من الأمر شئ۔ (۱/ ۴۹۴، سورة البقرة/ الآية: ۲۲۸، دار الكتب العلمية بيروت)۔

وما فی ''التفسير الكبير للرازی'': والسابع: أن الزوج قادر على تطليقها، وإذا طلقها فهو قادر على مراجعتها، شاءت المرأة أم أبت، أما المرأة فلا تقدر على تطليق الزوج، وبعد الطلاق لا تقدر على مراجعة الزوج، ولا تقدر أيضا على أن تمنع الزوج من المراجعة۔ (۲/ ۴۴۱، مكتبه علوم اسلاميه لاہور، منتخبات نظام الفتاوى ۲/ ۲۲۵، فتاوى محموديه ۱۳/ ۱۷۰)

۴- اگر غیر مسلم حکومت وغیر مسلم عدالت نے کسی مسلمان کو جج بنایا، اور اسے عمومی فرائضِ منصبی کے تحت فسخ وتفریق کا کام بھی سونپا ہو، تو اس کو مسلم حاکم وقاضی کی حیثیت دی جائے گی۔

فتاوی رحیمیہ میں ہے: ''جہاں شرعی قاضی نہ ہو اور مسلم جج کو گورنمنٹ نے اس جیسے مقدمات کا شرعی فیصلہ کرنے کا اختیار دیا ہو، اور وہ مسلم مجسٹریٹ شریعت کے مطابق فیصلہ کرے، تو اس کا فیصلہ بھی قضائے قاضی کے قائم مقام ہو جاتا ہے'' (۸/ ۳۸۳، کفایت المفتی ۶/ ۱۳۰، الحیلۃ الناجزۃ ص ۶، مکتبہ رضی دیوبند)

''ومافی ''الدر المختار'' ويجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو كافرًا'' (ص ۴۶۵، كتاب القضاء، دار الكتب العلمية بيروت)۔

نیز اس صورت میں اس کا فیصلۂ فرقت بھی معتبر ہوگا، بشرطیکہ وہ شرعی بنیادوں پر مبنی ہو، کیوں کہ ایسا قاضی وحاکم جس کو مسلم حکومت عہدۂ قضاء پر فائز کرے، اور وہ غیر شرعی فیصلہ کرے تو اس کا فیصلہ نافذ ومعتبر نہیں ہوتا، تو جس قاضی وحاکم کو غیر مسلم حکومت وعدالت فسخ وتفریق کا کام سونپے اور وہ غیر شرعی بنیادوں پر فیصلہ کرے، تو اس کا فیصلہ بھی بدرجۂ اولیٰ نافذ ومعتبر نہیں ہوگا، جیسا کہ فقہ کا قاعدہ ہے کہ جب مخالف اجماع کسی شئ کا فیصلہ کیا جائے تو وہ نافذ نہیں ہوتا ہے۔

''ما فی ''قواعد الفقه'' إذ قضى بشئ مخالف للإجماع لاينفذ'' (ص ۵۷، قاعدہ نمبر: ۲۴)۔

اجماع دلائل شرعیہ میں سے ایک دلیل ہے، اور اس کے خلاف فیصلہ نافذ ومعتبر نہیں ہوتا، اور اس عدم اعتبار وعدم نفاذ کی علت ''اس فیصلہ کا غیر شرعی اصولوں پر مبنی ہونا ہے''، تو ہر ایسا فیصلہ جو غیر شرعی بنیادوں پر مبنی ہو وہ بھی نافذ ومعتبر نہیں ہوگا، نیز فقہ کا یہ قاعدہ ہے: کہ جو چیز فاسد پر مبنی ہو وہ خود بھی فاسد ہوتی ہے، اور جس چیز کی اساس وبنیاد صحیح ہو وہ خود بھی صحیح ہوتی ہے۔

''ما فی ''موسوعة قواعد الفقهية'': المبنى على الفاسد فاسد ... ما بنى على فاسد أو باطل فهو فاسد وباطل وذلك في التصرفات القولية والعقود، وما كان أساسه صحيحًا كان صحيحا'' (۹/ ۴۳۹)۔

☆☆☆

# غیر مسلم ممالک میں عدالتوں کی طلاق

مولانا خورشید احمد اعظمی [1]

اسلامی شریعت کا مرجع واساس کتاب اللہ اور سنت رسول ہیں، اور کسی بھی امر میں تنازع کے وقت ان ہی کی طرف رجوع کرنے کا حکم دیا گیا ہے:

"یا أیها الذین آمنوا أطیعوا الله وأطیعوا الرسول وأولی الأمر منکم فإن تنازعتم فی شیٔ فردوه إلی الله والرسول إن کنتم تومنون بالله والیوم الآخر، ذلك خیر وأحسن تاویلا" (النساء:۵۹)۔

(اے لوگو! جو ایمان لے آئے، اللہ کی اطاعت کرو، اور رسول کی اور حاکموں کی جو تم میں سے ہیں ان کی اطاعت کرو، اور اگر تم کسی چیز میں اختلاف کر بیٹھو تو اسے اللہ اور رسول کی طرف لوٹاؤ، اگر تم اللہ اور آخرت پر ایمان رکھتے ہو، یہی بہتر ہے اور اچھا ہے انجام کے اعتبار سے)۔

کیونکہ کتاب وسنت کے ذریعہ اللہ کا حکم معلوم ہوتا ہے، اور اللہ کے حکم کے مطابق فیصلہ نہ کرنا (یا نہ چاہنا) فسق وظلم اور کفر کا کام بتایا گیا ہے۔

''ومن لم یحکم بما أنزل اللہ ولئک ھم الفاسقون'' نیز ایک آیت کریمہ میں یہ ارشاد ہے:

"فلا وربك لایومنون حتی یحکموك فیما شجر بینهم ثم لایجدوا فی أنفسهم حرجا مما قضیت ویسلموا تسلیما" (نساء:۶۵)۔

(تو قسم ہے آپ کے رب کی وہ مومن نہیں ہوں گے یہاں تک کہ آپ کو حکم اور منصف بنائیں اس جھگڑے میں جو ان کے درمیان پیدا ہو، پھر آپ کے فیصلہ سے اپنے جی میں کوئی تنگی محسوس نہ کریں، اور تسلیم کرلیں اس کو پورے طور پر)۔

اللہ اور رسول یعنی کتاب وسنت کے ذریعہ کسی امر میں فیصلہ ہوجائے تو پھر کسی مومن مرد یا عورت کو اب اس میں اپنا کوئی اختیار نہیں رہتا، نیز اللہ اور رسول کے فیصلہ کو نظر انداز کرکے اپنا اختیار چلانا معصیت وگناہ ہے، اور گمراہی وضلالت ہے جیسا کہ سورہ احزاب آیت ۳۶ کے مضمون سے پتہ چلتا ہے۔

لہٰذا اہل ایمان کے مابین جب بھی کسی امر میں نزاع اور مشاجرت پیدا ہو، اور اس کے لئے کسی حکم یا جج کی ضرورت پیش آئے تو انہیں اپنا معاملہ غیر مسلم عدالت میں لے جانے سے پرہیز کرنا چاہئے، کیونکہ فیصلہ کرنا یہ بھی ایک طرح کی ولایت ہے اور کسی غیر مسلم کو مسلمان پر ولایت حاصل نہیں، قاضی یا حکم ہونے کے لئے اسلامی شریعت میں کچھ قیود وشرائط ہیں جن کا پایا جانا ضروری ہے:

''ولاتصح ولایة القاضی حتی یجتمع فی المولی شرائط الشهادة'' (ہدایہ ۳/ ۱۱۴)۔

(اور قاضی کی ولایت درست نہیں ہوگی یہاں تک کہ قاضی مقرر کئے گئے شخص کے اندر شہادت کی شرائط جمع پائی جائیں)۔

''وحاصله: أن شروط الشهادة من الإسلام والعقل، والبلوغ، والحریة، وعدم العمی والحد فی القذف شروط لصحة تولیته، ولصحة حکمه بعدها ومقتضاه أن تقلیدا لکافر لایصح'' (شامی ۸/ ۲۳)۔

(اور اس کا حاصل یہ ہے کہ شہادت کی شرائط یعنی مسلمان ہونا، عاقل ہونا، بالغ ہونا، آزاد ہونا، اور اندھا نہ ہونا، محدود فی القذف نہ ہونا قاضی کی تقرری کے صحیح ہونے کے لئے شرط ہیں، نیز اس کے بعد اس کے فیصلہ کے صحیح ہونے کے لئے بھی، اور اس کا مقتضا یہ ہے کہ کافر کو یہ منصب دینا صحیح نہیں ہوگا)۔

[1] محلہ رگھوناتھ پورہ، مئو۔

اسی طرح غیر مسلم کو حکم بنانا بھی درست نہیں، اس کے لئے بھی وہی شرائط ہیں جو قاضی کے لئے ہیں:

''ولا یجوز تحکیم الکافر والعبد والذمی والمحدود فی القذف والفاسق والصبی لانعدام أھلیة القضاء'' (ھدایہ ۳/۱۲۷)۔

(اور حکم بنانا جائز نہیں کافر کو، غلام کو، ذمی کو، محدود فی القذف کو اور فاسق کو، اور نابالغ کو، قضا کی اہلیت نہ ہونے کی وجہ سے)۔

لہٰذا رشتۂ نکاح سے متعلق امور میں زوجین کو اپنے نزاع غیر مسلم ممالک میں عدالتوں تک لے جانے سے اجتناب کرنا چاہئے، اور ان ممالک میں جن میں کفار و مشرکین کا غلبہ ہو، مسلمانوں کو اپنی ایک پنچایت بنالینی چاہئے، اور باہمی اتفاق سے اپنا کوئی سربراہ اور امیر مقرر کرلینا چاہئے جو ان سب امور میں ان کے درمیان فیصلہ کرسکے، علامہ ابن الہمامؒ فتح القدیر میں لکھتے ہیں:

''یجب علیھم أن یتفقوا علی واحد منھم یجعلونه والیًا فیولی قاضیا أو یکون ھو الذی یقضی بینھم وکذا ینصبوا لھم إماما یصلی بھم الجمعة'' (۶/ ۳۶۵)۔

(مسلمانوں پر لازم ہے کہ اپنے میں سے کسی ایک پر اتفاق کرلیں اور اسے والی بنالیں، جو قاضی کو مقرر کرے یا وہ خود ہی ان کے درمیان فیصلہ کرے، ایسے ہی کسی کو امام بنالیں جو انہیں جمعہ کی نماز پڑھائے)۔

فتح القدیر کی اس عبارت کو نقل کرنے کے بعد علامہ شامی رحمہ اللہ نہر کے حوالہ سے لکھتے ہیں: (شامی ۸/ ۴۴)۔

''وھٰذا ھو الذی تطمئن النفس إلیه فلیعتمد، نھر''۔

(اور یہی وہ رائے ہے جس پر نفس مطمئن ہوتا ہے لہٰذا اس پر اعتماد کیا جائے)، اس تمہید کے بعد یہ عرض ہے کہ:

۱- اگر شوہر غیر مسلم عدالت میں درخواست دیتا ہے کہ میں اپنے رشتۂ ازدواج کو ختم کرنا چاہتا ہوں، لہٰذا میرے حق میں اس رشتہ کے انقطاع کا فیصلہ کردیا جائے، اور اس کے بعد عدالت، ضابطہ کی کارروائی کرنے کے بعد طلاق وفرقت کا فیصلہ کردیتی ہے تو محض عدالت کے فیصلہ کی وجہ سے عورت مطلقہ نہیں ہوگی جب تک شوہر خود طلاق نہ دے، اور عدالت میں اسکی یہ درخواست تفویض نہیں مانی جائے گی۔

۲- عورت عدالت میں درخواست دے کہ میرا رشتۂ نکاح ختم کردیا جائے اور عدالت کی طلب پر شوہر بھی دستخط کردیتا ہے کہ جو فیصلہ ہوگا منظور ہوگا، یہ تحکیم کی صورت ہوگی، اور غیر مسلم کو حکم بنانا درست نہیں ہے، کیونکہ حکم کے اندر وہ اہلیت پائی جانی چاہئے، جو گواہی کے لئے ہے اور غیر مسلم اسی اہلیت سے محروم ہے، اس لئے اس کا فیصلہ اثر انداز نہیں ہوگا، اس کے فیصلہ سے دونوں میں فرقت اور طلاق نہیں ہوگی، شوہر اسے طلاق دینے پر راضی ہے تو خود اپنے الفاظ سے طلاق دے۔

۳- عورت کی درخواست کے بعد شوہر عدالت میں نہیں آیا، یا آیا مگر وہ دستخط پر تیار نہیں ہوا، اور عدالت نے حالات کا جائزہ لے کر تفریق کا فیصلہ کردیا تو معتبر نہیں ہوگا، اور طلاق واقع نہیں ہوگی، کیونکہ غیر مسلم کو مسلمان پر ولایت حاصل نہیں۔

ایسے ہی ایک مسئلہ میں کہ عورت نے کنیڈا میں کورٹ میں درخواست دی کہ میں اپنے شوہر کے ساتھ رہنا نہیں چاہتی، مگر شوہر طلاق دینا نہیں چاہتا، اسی لئے اس نے کورٹ میں دستخط نہیں کئے اس کے جواب میں مولانا مفتی عبدالرحیم صاحب لکھتے ہیں:

''کورٹ نے عورت کی درخواست پر فسخ نکاح کا فیصلہ کردیا تو یہ فیصلہ شرعی اعتبار سے غیر معتبر ہے اور اس سے نہ نکاح فسخ ہوگا، اور نہ عورت پر طلاق واقع ہوگی، اس قسم کے مقدمات کے فیصلہ کا حق شرعی قاضی کو ہوتا ہے۔ اور جہاں شرعی قاضی نہ ہو اور مسلم جج کو گورنمنٹ نے اس جیسے مقدمات کا شرعی فیصلہ کرنے کا اختیار دیا ہو اور وہ مسلم مجسٹریٹ شریعت کے مطابق فیصلہ کرے تو اس کا فیصلہ بھی قضاء قاضی کے قائم مقام ہوجاتا ہے یا پھر دیندار مسلمانوں کی شرعی پنچایت (جماعت مسلمین) جس میں کم از کم ایک دو مستند عالم بھی ہوں یہ پنچایت شرعی تحقیق کے بعد فیصلہ کرے تو اس کا فیصلہ بھی معتبر ہوتا ہے، غیر مسلم مجسٹریٹ کا فیصلہ ایسے معاملات میں معتبر نہیں ہوتا۔

لہٰذا صورت مسئولہ میں عورت یا تو شوہر سے طلاق حاصل کرے، اگر وہ انکار کرے تو خلع کرے، یا پھر شرعی پنچایت میں اپنا معاملہ پیش کر کے ان کے فیصلہ کے مطابق عمل کرے'' (فتاوی رحیمیہ ۸ / ۴۰۴)۔

عورت کے مطلقہ ہونے کے لئے ضروری ہے کہ شوہر خود زبانی طلاق دے یا خود کوئی تحریر لکھے، یا پھر کسی کو وکیل بنائے، یا شرعی قاضی یا حکم اس کے طلاق کا فیصلہ کرے، غیر مسلم عدالت میں غیر مسلم قاضی پر شرعی قاضی کا اطلاق نہیں ہوگا۔

۴- غیر مسلم عدالت میں کوئی مسلمان جج ہے، اور وہ اپنے عمومی فرائض منصبی کے تحت اس قسم کا کام بھی کرتا ہے، تو اس کے فیصلۂ فرقت سے دونوں کے درمیان تفریق ہو جائے گی، کیونکہ غیر مسلم حاکم کا مسلمان شخص کو جج اور قاضی بنانا درست اور جائز ہے۔

''ویجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو کافرًا'' (در مختار ۸/ ۴۳)۔

(اور عادل حاکم وظالم حکمراں اگر چہ وہ کافر ہو اس کی طرف سے قاضی مقرر ہونا جائز ہے)۔

''ولکن إذا ولی الکافر علیهم قاضیا ورضیه المسلمون صحت تولیته بلاشبهة. تأمل. ثم إن الظاهر أن البلاد التی لیست تحت حکم سلطان، بل لهم أمیر منهم مستقل بالحکم علیهم بالتغلب أو باتفاقهم علیه یکون ذلك الأمیر فی حکم السلطان فیصح منه تولیة القاضی علیهم'' (شامی ۸/ ۴۴)۔

(لیکن جب کافر حکمراں ان پر کسی کو قاضی مقرر کردے اور مسلمان اس سے راضی ہو تو تقرری کرنا، بلاشبہ درست ہوگا، پھر ظاہر یہ ہے کہ وہ ممالک جو کسی سلطان کے ماتحت نہیں ہیں، بلکہ ان پر انکا اپنا کوئی مستقل حاکم ہے، غلبہ پا کر یا ان کے اس اتفاق کر لینے کی وجہ سے تو یہ امیر سلطان کے حکم میں ہوگا، اور اس کا ان پر قاضی مقرر کرنا درست ہوگا)۔

۵- وہ امور جو مسلمانوں کے مابین خاص ہیں، اور وہ معاملات غیر مسلم کے ساتھ درست نہیں مثلاً نکاح، طلاق، وراثت وغیرہ امور ان میں غیر مسلم جج کا فیصلہ معتبر نہیں ہوگا۔

☆☆☆

# غیر مسلم ممالک میں آباد ہونے والے مسلمانوں کی ذمہ داریاں

# اور ان کے حق میں غیر مسلم حکام کے فیصلے

مفتی محمد اقبال ٹنکاروی[۱]

اسلام ایک جامع اور آفاقی دین ہے، اس میں انسان کی رہنمائی ہر اعتبار سے ہے، اس کی افادیت روز روشن کی طرح عیاں ہے، اس دین میں اجتماعی نظام کی بڑی اہمیت ہے، جہاں "واعتصموا بحبل الله جميعا ولا تفرقوا" کا حکم الٰہی ہے وہیں حضرت عمرؓ کا قول "لا إسلام إلا بجماعة, ولا إمارة إلا بطاعة" ہے، اسی اجتماعیت کے لئے "اولو الأمر" کی اطاعت کو فرض کیا گیا ہے، اسی کے ساتھ ساتھ قرآن مجید میں فریقین کے نزاعات کو حل کرنے کے لئے عدل وانصاف قائم کرکے حقوق کی حفاظت اور اسلامی شریعت کے احکام کی تنفیذ کا حکم دیا گیا ہے؛ کیوں کہ قانون کو زندگی میں نافذ کرکے ہی ہم قیام عدل کا فریضہ انجام دے سکتے ہیں، اور "مشینری" جو اللہ کی شریعت کو انسانوں پر نافذ کرتی ہے اور ان کے باہمی تنازعات کو خدا کے اتارے ہوئے قانون کے مطابق فیصل کرتی ہے، شریعت کی اصطلاح میں اسے "قضاء" کہتے ہیں اور جو شخص اس منصب پر فائز ہو اسے "قاضی" کہتے ہیں۔

چوں کہ سوال نامہ کا یہ شق "غیر مسلم حاکم اور جج کے اختیارات مسلمانوں کے حق میں" جیسے مضامین سے متعلق ہے، اس مناسبت سے یہاں "اولوالامر" سے مراد شرعی حاکموں کی صفات، حاکم شرعی، قاضی شرعی کی صفات، مغربی ممالک میں رہنے والے مسلمانوں کی ذمہ داریاں، تفویض طلاق، خلع کی تعریف اور شکلیں اور غیر مسلم حاکم کے اختیارات مسلمانوں کے حق میں" جیسے عناوین پر روشنی ڈالی گئی ہے۔

## اولوالامر:

قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ، اس کے رسول ﷺ اور "اولوالامر" کی اطاعت امت پر فرض اور ضروری قرار دیا ہے "اولوالامر" سے امیر المؤمنین اور اس کے نائبین قضاۃ شرعی مراد ہیں، اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: "يا أيها الذين آمنوا اطيعوا الله وأطيعوا الرسول وأولي الأمر منكم"

(اے ایمان والو! اللہ اور رسول اور اولوالامر کی اطاعت کرو) (نساء:۵۹)۔

صاحب موسوعہ "اولوالامر" کی مراد کو واضح کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"وأصح القول الواردة في المراد بأولي الأمر قولان: الأول أصل القرآن والعلم وهو اختيار مالك ونحوه ... قالوا: هم الفقهاء والعلماء في الدين۔

الثاني: هو أولى الأقوال بالصواب هم الامراء والولاة ... ويشتمل أمراء المسلمين في عهد الرسول وبعده. ويندرج فيهم الخلفاء والسلاطين والأمراء والقضاة وغيره ممن له ولاية عامة" (موسوعة: ۶/ ۱۸۹)۔

"اولوالامر" کے سلسلہ میں دو صحیح اقوال منقول ہیں:

(۱) اس سے اہل قرآن اور اہل علم مراد ہیں، اسی کو حضرت امام مالکؒ نے پسند کیا ہے، بعض فقہاء نے کہا ہے کہ اس سے فقہاء اور علماء مراد ہیں۔

(۲) دوسرا قول یہ ہے کہ اس سے امراء، ولاۃ مراد ہیں، اور اس میں خلفاء، سلاطین، امراء، قضاۃ اور وہ لوگ بھی داخل ہیں جنہیں ولایت عامہ حاصل ہوتی ہے۔

[۱] مہتمم دار العلوم اسلامیہ عربیہ ماٹلی والا، بھروچ، گجرات، الہند۔

مولانا تھانویؒ لکھتے ہیں:

"اولو الأمر" سے مراد خلفاء اسلام (یعنی مسلمان حکام مراد) ہیں "ومنکم" اس کی کھلی دلیل ہے (اسلامی حکومت ودستور مملکت: ۱۰۲)۔

## حکمین شرعی کی صفات:

اگر میاں بیوی میں اختلاف اور کشیدگی بڑھ جائے اور بظاہر میل وملاپ کی کوئی صورت نظر نہ آئے تو ایسے نازک موڑ پر دونوں کی طرف سے دو ایسے (حکمین) مقرر کرنے کی ترغیب ہے جو تصفیہ کی لیاقت رکھتے ہوں۔

"وإن خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكمًا من أهله وحكما من أهلها إن يريدا إصلاحا يوفق الله بينهما" (نساء: ۳۵)۔

(اگر تم دونوں (میاں بیوی میں) کشیدگی کا اندیشہ ہو تو تم لوگ میاں بیوی دونوں کے اہل سے ایک حکم کو بھیجو؛ اگر وہ مصالحت چاہیں گے، اللہ تعالیٰ ان دونوں کے مابین موافقت پیدا کردے گا)۔

حکمین کے سلسلہ میں صاحب قرطبی رقمطراز ہیں:

''والحكمان لايكونان إلا من أهل الرجل والمرأة ... ويكونان من أهل العدالة وحسن النظر والبصيرة في الفقه'' (۳/ ۱۵۳)۔

(دونوں حکم میاں بیوی کے اہل سے ہوں، اور دونوں عادل اور فقہ میں گہری نظر اور بصیرت رکھتے ہوں)۔

اس میں کوئی شک نہیں ہے کہ صاحب قرطبی نے حکمین کے لئے جن تین صفات کا حامل ہونا ضروری قرار دیا ہے مسلمان کے علاوہ غیر مسلم حاکم میں ہونا ناممکن ہی نہیں بلکہ محال ہے؛ لہٰذا غیر مسلم کو حاکم بنانا اور قاضی شریعت کا اختیار دینا اور انکے فیصلے کو مسلمانوں کے حق میں معتبر ماننا درجہ ذیل وجوہ سے صحیح نہیں ہے:

۱- غیر مسلم حاکم دینی علوم، اصول قضاء، اور مسلم پرسنل لا (یعنی مسلمانوں کے عائلی مسائل) سے بالکل ناواقف ہوتے ہیں۔

۲- اس کے دل میں نہ خوف خدا ہوتا ہے، نہ منصب قضاء کی اہمیت ہوتی ہے؛ اس لئے وہ فریقین کے نزاعات کو حل کرنے میں عدل وانصاف کا معاملہ کرنے کے بجائے عام طور پر اتباع نفس کے مطابق فیصلہ کرتے ہیں۔

مولانا تھانویؒ لکھتے ہیں: یورپ کے ممالک میں انگریزی کا غلبہ ہے وہاں نہ ادب ہے، نہ خلوص ومروت، نہ سادگی، ہر شخص فرعون بے سامان نظر آتا ہے (اسلامی حکومت دستور مملکت/ ۸۳)۔

اس لئے غیر مسلم حاکم کو مسلمانوں کے عائلی مسائل میں خاص طور پر فیصلہ کا اختیار نہیں ہوگا؛ اگر کوئی غیر مسلم عدالت دو مسلمان میاں بیوی کے معاملہ میں تفریق کا حکم جاری کرے، یا کسی کا نکاح فسخ کردے، یا کسی کو طلاق دلوادے، تو ان میں سے کوئی بھی شرعاً معتبر نہیں ہوگا۔ چنانچہ ڈاکٹر وہبہ زحیلی لکھتے ہیں:

''لأن القضاء ولاية ولا ولاية لغير المسلم على المسلم فلا تقبل شهادته عليه لقوله تعالى: ولن يجعل الله للكافرين على المؤمنين سبيلا وأجاز أبوحنيفة تقليد غير المسلم القضاء بين أهل دينه''۔

(یقیناً قضاء ایک ولایت ہے، غیر مسلم کو مسلمانوں کے خلاف ولایت درست نہیں، اسی وجہ سے اس کی شہادت مسلمان کے خلاف قبول نہیں کی جاتی۔ اللہ تعالیٰ کا قول: ''اللہ تعالیٰ نے کافر کو مؤمنین کے خلاف کوئی حق نہیں دیا ہے'') (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۶/ ۴۴۷)۔

اور قرآن وحدیث میں جہاں بھی فریقین کے نزاعات کو حل کرنے کا حکم دیا گیا ہے، ہر جگہ اس کے مخاطب انبیاء کرام، صحابہ کرام، تابعین، تبع تابعین، دین کے فقہاء اور علماء ہیں جنہیں ولایت عامہ حاصل ہوتی ہے، حضرت داؤد علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے زمین کا خلیفہ بنایا، اور لوگوں کے درمیان حق وانصاف کے مطابق فیصلہ کرنے کا حکم دیا ہے، ارشاد الٰہی ہے:

"یاداؤد إنا جعلناك خليفة في الأرض فاحكم بين الناس بالحق ولا تتبع الهوى فيضلك عن سبيل الله" (سورۂ ص: ۲۶)۔

(اے داؤد ہم نے بنایا تجھے نائب ملک میں، فیصلہ کر لوگوں کے درمیان حق کے ساتھ اور نہ چل خواہش نفس پر کہ وہ تجھ کو اللہ کے راستہ سے بھٹکا دے)۔

دوسری جگہ پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو حق کے مطابق فیصلہ کرنے کا حکم دیا گیا ہے:

"وأنزلنا إليك الكتاب بالحق فاحكم بينهم بما أنزل الله ولا تتبع أهواءهم" (مائدة:۴۸)۔

(اور تجھ پر ہم نے سچی کتاب اتاری ہے تو ان کے درمیان اس کے موافق فیصلہ کر جو اللہ نے اتارا ہے اور ان کی خوشی پر مت کر)۔

"وإذا حكمتم بين الناس أن تحكموا بالعدل" (نساء:۵۹)۔

(اور جب آپ لوگوں کے درمیان فیصلہ کریں تو انصاف کے مطابق فیصلہ کریں)۔

## حاکم شرعی اور قاضی کی صفات:

علامہ کاسانی لکھتے ہیں: حاکم شرعی اور قاضی کے لئے جن صفات کا ہونا ضروری ہیں ان میں ایک مسلمان بھی ہے۔

''الصلاحية للقضاء لها شرائط، منها العقل، ومنها الاسلام، ومنها الحرية'' (بدائع: ۹/ ۴۰۷۹)۔

(اہل قضاء کے لئے چند شرطیں ہیں ان میں سے صاحب عقل، مسلمان اور آزاد ہونا ہے)۔

علامہ شامی لکھتے ہیں:

''إعلم أن تقليد الكافر صحيح وإن لم يصح قضاءه على المسلم حال كفره'' (رد المحتار ۴/ ۴۱۴)۔

(جان لو! کافر کو قاضی بنانا درست ہے؛ لیکن ان کا مسلمانوں کے خلاف قاضی بنانا صحیح نہیں ہے)۔

صاحب موسوعہ قلمبند کرتے ہیں:

''الإسلام هو أحد الشروط التي يشترطها الفقهاء فيمن تقلد القضاء فلا يجوز تولية الكافر لقوله تعالى: ولن يجعل الله للكافرين على المؤمنين سبيلا'' (سورہ نساء/ ۱۴، موسوعہ ۳۳/ ۲۵۹)۔

(جس شخص کو منصب قضاء پر فائز کیا جائے اس کا مسلمان ہونا شرط ہے، فقہاء کے مقرر کردہ شرطوں میں سے ایک یہ بھی شرط ہے؛ لہٰذا کافر کو حاکم (قاضی) بنانا مسلمان کے حق میں درست نہیں)۔

دوسری جگہ پر صاحب موسوعہ لکھتے ہیں:

''شرط الفقهاء لصحة تولية القاضي شرطًا معينة ويتفقون فيما بينهم على اشتراط كون القاضي مسلما، عاقلا، بالغا، حرا'' (موسوعہ ۳۳/ ۲۹۱)۔

ڈاکٹر وہبہ زحیلی رقمطراز ہیں:

''القضاء ولاية عامة ... أما الشروط المتفق عليها بين أئمة المذاهب فهي أن يكون القاضي عاقلا، بالغا، حرا، مسلما، سميعا، بصيرا، عالما بالأحكام الشرعية'' (الفقه الإسلامي وأدلته: ۶/ ۴۸۳)۔

(قضاء ایک ولایت عام ہے...... جن شرطوں پر تمام ائمہ کا اتفاق ہے وہ یہ ہیں: قاضی کے لئے عاقل، بالغ، آزاد، مسلمان، سامع، بصیر اور احکام شرعی کو جاننے والا ہونا ضروری ہے)۔

## غیر مسلم ممالک میں مسلمانوں کی ذمہ داریاں:

قرآن وحدیث سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ اللہ اور اس کے رسول کے احکام کی پیروی اور باہمی نزاعات میں قانون الٰہی کو فیصل قرار دینے کا مطالبہ صرف ان مسلمانوں سے نہیں ہے جو مسلم اکثریتی ممالک میں آباد ہوں؛ بلکہ دنیا کے تمام مسلمانوں سے ہے، خواہ وہ کسی بھی ملک اور خطۂ ارض میں رہتے ہوں، خواہ وہ اکثریت میں ہوں یا اقلیت میں، اس لئے ہر ملک کے مسلمانوں کا فریضہ ہے کہ وہ اپنے نزاعات کا فیصلہ اور تصفیہ کرانے کے لئے نظام

قضاء قائم کریں، اور قاضی کے فیصلوں کو بسر وچشم تسلیم کریں، سیدنا حضرت عمر فاروقؓ نے اپنے مکتوب میں سیدنا ابوموسی اشعریؓ کو تحریر فرمایا کہ قضاء محکم فریضہ اور قابل تقلید سنت ہے۔

''إن القضاء فريضة محكمة وسنة متبعة'' (سنن کبری ۱۰/ ۱۸۲)۔
(قضاء محکم فریضہ اور قابل تقلید سنت ہے) (بدائع ۷/ ۹)۔

وأما بلاد عليه ولاة كفار فيجوز للمسلمين إقامة الجمع والأعياد ويصير القاضي قاضيا بتراضي المسلمين فيجب عليهم أن يلتمسوا واليا مسلما منهم'' (رد المحتار ۸/ ۴۳)۔

مسلمانوں کی زندگی میں بالخصوص ان کے معاشرتی مسائل میں بہت سے ایسے ایسے امور ہیں جن کا فیصلہ قاضی ہی کے ذریعہ ہوسکتا ہے، مثلاً اگر حرمت مصاہرت کی صورت پیدا ہوجائے یا نکاح کے بعد رضاعت کا علم ہو اور ان دونوں صورتوں میں شوہر ازدواجی تعلقات ختم کرنے پر تیار نہ ہو یا عورت خیار بلوغ کا حق استعمال کرنا چاہے یا مفقود الخبر شخص کی بیوی اپنا نکاح ختم کرنا چاہے، ان تمام شکلوں میں قضاء قاضی کے سوا کوئی چارۂ کار نہیں ورنہ معاشرہ بدترین گناہوں کا گھر بن جائے گا۔

دور حاضر میں مسلمانوں کی کم از کم ایک تہائی تعداد ان ملکوں میں آباد ہے جہاں زمام حکومت دوسروں کے ہاتھ میں ہے، جیسے برطانیہ وغیرہ وہاں مسلمان اقلیت کی حیثیت سے رہ رہے ہیں، پھر بھی ان میں اس بات کی کیسے گنجائش ہوگی کہ وہ لوگ اسلام کے عدالتی نظام کی خوبیوں اور برکتوں سے محروم رہیں، اور اپنے نزاعات کا تصفیہ غیر مسلم عدالت سے کرائیں؟ جس شخص کی بھی کتاب وسنت، مقاصد شریعت، ورفقہاء کی تصریحات پر نظر ہوتی ہے وہ بلا تامل یہی جواب دے گا کہ اسلام کے نظام عدل سے محرومی اور نظام قضاء سے روگردانی کسی ملک کے مسلمانوں کے لئے جائز نہیں۔

مطلب یہ ہے کہ ایسے ممالک کے مسلمانوں پر قیام قضا شرعاً واجب ہے؛ تاکہ وہ اپنی جماعت میں سے ایک شخص کو ولی بنالے، ولی ان کے لئے قاضی مقرر کرے یا خود ہی عہدہ قضاء کی خدمت انجام دے اور مسلمانوں کے مقدمات کے فیصلہ کرے جیسا کہ طحاوی میں ہے:

''قال في مجمع الفتاوى: غلب على المسلمين ولاة الكفار يجوز للمسلمين إقامة الجمعة والأعياد ويصير القاضي قاضيا بتراضي المسلمين، ويجب عليهم أن يلتمسوا واليا مسلما (حاشية الطحاوي، الدر المختار باب الجمعة ۱/ ۳۲۹)۔

(مجمع الفتاوی میں ہے (کہ ایسی صورت میں کہ) مسلمانوں پر کفار کے حکام غالب ہوگئے ہوں (یعنی حکومت کافرہ قائم ہوگئی ہو) تو مسلمانوں کو (ایسے مقام) پر جمعہ وعیدین پڑھنا جائز ہے (اور اس وقت مسلمانوں کی رضامندی سے قاضی ہوگا اور مسلمانوں پر واجب ہے کہ والی کی جستجو کریں)۔

بہر حال محکمہ قضاء ہی وہ محکمہ ہے جس کے ذریعہ خالق کی شریعت مخلوق پر نافذ ہوتی ہے، اس لئے ''یہ مصالح مسلمین'' کا وہ اہم شعبہ ہے جس سے مسلم آبادی کبھی بے نیاز نہیں ہوسکتی۔

صاحب مبسوط لکھتے ہیں:

إعلم بأن القضاء بالحق من أقوى الفرائض بعد الإيمان بالله تعالى، وهو من أشرف العبادات لأجله أثبت الله تعالى آدم عليه السلام إسم الخلافة ... وأثبت ذلك لداؤد عليه السلام (المبسوط ۱۶/ ۶۱،۶۰)۔

## غیر مسلم عدالتوں اور حکام کے فیصلے کا اعتبار مسلمانوں کے حق میں:

اوپر حاکم شرعی اور حاکم غیر شرعی دونوں کی صفات، دونوں میں فرق، مغربی ممالک میں رہنے والے مسلمانوں کی ذمہ داریاں جیسے مضامین کی قرآن و حدیث اور فقہاء کے اصول کی روشنی میں مختصراً وضاحت کی گئی ہے، اس کی روشنی میں یہ بات عیاں ہوتی ہے کہ ہر جگہ حاکم، حکمین اور امیر اور قاضی سے مراد امیر شرعی اور قاضی شرعی ہیں، ''جنہیں امامت کبری اور ولایت عامہ حاصل ہوتی ہے'' اور ان ہی کا اختیار اور فیصلے مسلمانوں کے حق میں معتبر ہیں، اور غیر مسلم حاکم کے فیصلے مسلمانوں کے حق میں شرعاً معتبر نہیں، البتہ وہ ممالک جہاں غیر مسلم حاکم ہیں، حکومت کا باگ ڈور انہیں کے ہاتھ میں ہے، مسلمان وہاں اقلیت میں ہیں اور حکومتی اعتبار سے مسلمانوں کا کوئی وزن نہیں نہ اقلیت کے مذہبی قوانین کا کوئی پاس ولحاظ ہے، ایسے حالات میں مسلمانوں کے پرسنل لا (یعنی عائلی مسائل نکاح،

طلاق، خلع، وقف، ہبہ، وراثت، وصیت وغیرہ) جیسے مسائل میں (جہاں قضائے قاضی ضروری ہے) مسلمان اپنے شرعی حاکم کے فیصلے کے مطابق ہی عمل کریں گے، البتہ اس کے علاوہ( Dreminial Code) میں اسے حکومت کے فیصلے کے مطابق عمل کی گنجائش ہوگی۔

## تفویض کی تعریف:

جس طرح مرد کو طلاق کا اختیار ہے، اسی طرح وہ اپنا اختیار دوسروں کو سونپ سکتا ہے اگر اس نے یہ اختیار اپنی بیوی کو دیا کہ وہ اپنی طرف سے اپنے اوپر طلاق واقع کرلے یا کسی اور شخص کو اس بات کا اختیار دیا کہ اگر وہ چاہے تو اس کی بیوی کو طلاق دیدے تو یہ تفویض ہے۔

لیکن اگر کسی دوسرے عاقل بالغ کو طلاق دینے کا حکم دے اور اس کے اختیار پر نہ چھوڑے تو یہ توکیل ہے؛ یہ سپردگی اگر طلاق کے لفظ کے ساتھ ہے تو تفویض و توکیل صریح ہوگی اور اگر ایسے لفظ کے ساتھ ہے، جو طلاق کے لئے صریح نہیں ہے تو اس میں شوہر کی نیت کا اعتبار ہوگا۔

"فالتفويض مما يوقعه غيره بإذنه وأنواع مايوقعه الغير ثلاثة" (الفقه الحنفی فی ثوبه الجدید ۲/ ۱۷۳)۔

اگر دوسرا شخص کسی مرد کی اجازت سے اس کی بیوی کو طلاق دیتا ہے تو یہ تفویض ہے اس کی تین قسمیں ہیں: تفویض، توکیل اور رسالہ۔

علامہ کاسانی لکھتے ہیں:

"أن يكون ذلك بمباشرة الزوج بنفسه بطريق الإصالة أو بغيره بإذنه أو أمره وذلك نوعان:

توكيل وتفويض، أما التفويض فنحو قول الرجل لإمرأته: أمرك بيدك، إختاري، أنت طالق إن شئت (بدائع الصنائع ۳/ ۱۱۲، ۱۱۳)۔

(قال لها: إختاري أو أمرك بيدك ينوي) تفويض (الطلاق) لأنهما كناية فلا يعملان بلانية (در مختار ۲/ ۶۵۳ علی ہامش رد المحتار تفويض الطلاق)۔

## تفویض اور توکیل میں فرق:

اگر کسی شخص نے اپنی بیوی کو ہمیشہ کے لئے اختیار نہیں دیا اور کوئی مدت متعین نہیں کی تو ایسی صورت میں اسی مجلس تک عورت کو رد اور قبول کا اختیار رہے گا۔

لیکن اگر اس نے کسی کو وکیل بنایا تو جب تک اسے وکالت سے معزول نہیں کرے گا، اس وقت تک طلاق دینے کا اختیار وکیل کو رہے گا۔

تفویض طلاق مجلس تفویض تک محدود رہتی ہے، اگر عورت اس مجلس سے کھڑی ہوگئی یا کسی کام میں مشغول ہوگئی تو یہ اعمال تفویض کے رد پر دلالت کریں گے، مگر توکیل مجلس کے بعد بھی باقی رہتی ہے، اسی طرح تفویض میں رجوع جائز نہیں؛ لیکن توکیل میں جائز ہے۔

"ومثل التفويض في الحكم، قوله لها: أمرك بيدك فتشترط له النية ويتقيد بمجلس التفويض ولايملك الزوج الرجوع عنه ويبطل تفويضها بقيامها عن المجلس أو فعلها... بتفويض الطلاق" (الفقه الحنفی فی ثوبه الجدید ۲/ ۱۷۳)۔

## تملیک اور توکیل میں فرق:

مرد اپنی عورت کو حق طلاق سپرد کرتا ہے وہ شرعاً تفویض طلاق ہے، اسی طرح شوہر کو اس بات کا بھی اختیار ہے کہ کسی دوسرے شخص سے کہے کہ وہ اس کی بیوی کو طلاق دیدے، لیکن دونوں میں فرق یہ ہے کہ پہلی صورت "تملیک طلاق" کی ہے اور دوسری صورت توکیل طلاق کی، پہلی صورت میں شوہر رجوع نہیں کرسکتا مگر دوسری صورت میں رجوع کرسکتا ہے۔

## عدالت کو تفویض طلاق کا حکم:

جس طرح مرد کو اختیار ہے کہ عورت کو حق طلاق سپرد کرے یا کسی اور شخص سے کہے کہ وہ اس کی بیوی کو طلاق دیدے اسی طرح دار القضاء یا محکمہ شرعیہ کو طلاق سپرد کرنا بہتر ہے، بیوی کے علاوہ دوسروں کو طلاق کا اختیار دینا "توکیل" ہے اور وکالت کبھی بھی واپس لی جاسکتی ہے، لیکن اگر کسی تیسرے شخص کی چاہت و

مشیت پر طلاق کے استعمال کو موقوف کر دیا جائے تو ''توکیل'' کے بجائے ''تفویض'' ہوگی اب شوہر اس اختیار کو واپس نہیں لے سکتا۔

فتاوی بزازیہ میں ہے:

''لو قال لأجنبي: طلاقها بيدك أو طلقها إن شئت كقوله أمرك بها بيدك يقتصر ولا يملك الرجعة'' (بدائع ۳/ ۲۲۴)

(اگر کسی شخص سے کہا کہ عورت کا حق طلاق تمہارے ہاتھ میں ہے یا یہ کہے کہ اگر تم چاہو تو طلاق دے دو ''تمہارا معاملہ تمہارے ہاتھ میں'' کہنے کی طرح ہے کہ اس میں اختیار مجلس میں محدود رہے گا اور شوہر کو اس سے رجوع کرنے کا حق حاصل نہیں ہوگا)۔

مذکورہ بالا بحث اور تفصیلات کی روشنی میں خلاصہ کلام درج ذیل ہے:

## خلاصہ کلام:

۱- اگر شوہر نے غیر مسلم عدالت میں درخواست دی کہ میں اپنے رشتہ ازدواج کو ختم کرنا چاہتا ہوں؛ لہٰذا میرے حق میں اس رشتہ کے انقطاع کا فیصلہ کر دیا جائے، اور عدالت ضروری کارروائی کرنے کے بعد طلاق وفرقت کا فیصلہ کر دیتی ہے تو اس درخواست کو تفویض وتحکیم مانا جاسکتا ہے، کیونکہ اس میں قضاء قاضی ضروری نہیں ہے، اس لئے غیر مسلم جج کا فیصلہ معتبر ہوگا۔

۲- اس صورت میں عورت نے اگر کسی مال کے عوض اپنے رشتہ نکاح کو ختم کرنے کی درخواست دی، اور عدالت کے سامنے شوہر نے اس مال کے عوض خود طلاق یا خلع کا لفظ استعمال کرنے کے بعد دستخط کر دیا تو اس کی حیثیت خلع کی ہوگی۔

۳- عورت کی درخواست آنے کے بعد شوہر عدالت میں نہیں آیا یا آیا مگر دستخط وتفویض پر تیار نہیں ہوا تو ایسی صورت میں اگر عدالت کا قاضی تحقیق کے ذریعہ اس نتیجہ پر پہنچ جائے کہ زوجین حدود اللہ کو قائم نہیں کرسکیں گے تو عدالت شوہر کی رضامندی کے بغیر خلع کرسکتی ہے۔

۴- اگر غیر مسلم حکومت یا غیر مسلم عدالت کا جج مسلمان ہے تو اس کو مسلم حاکم وقاضی کی حیثیت اس وقت دی جائے گی جبکہ اس کے فیصلے قرآن وحدیث اور اصول قضاء کے مطابق ہوں۔

☆☆☆

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق

مولانا اشتیاق احمد اعظمی [1]

۱- غیر مسلم جج کی عدالت میں شوہر کی طرف سے مذکورہ بالا درخواست کو تفویض مانا جاسکتا ہے، کیونکہ تفویض کے اندر، مفوَّض الیہ کا مسلمان ہونا شرط نہیں، اس لئے کہ تفویض سے مراد، تملیک طلاق ہوا کرتی ہے، یعنی کسی کو طلاق دینے کا مالک بنانا (والمراد بالتفویض تملیک الطلاق) (شامی ۴/ ۴۱۴) ،شوہر جیسے اپنی بیوی کو طلاق کا مالک بنا سکتا ہے، ایسے ہی بیوی کے علاوہ کسی اور کو بھی طلاق دینے کا مالک بنا سکتا ہے، خواہ وہ مسلم ہو یا غیر مسلم، صورت مسؤلہ میں شوہر، غیر مسلم عدالت میں صراحۃً طلاق دینے کا اختیار، غیر مسلم جج کے سپرد کر رہا ہے، ایسی صورت میں اگر عدالت ضابطہ کی کارروائی کرنے کے بعد طلاق وفرقت کا فیصلہ صادر کردیتی ہے تو اسے شوہر کی طرف سے تفویض مان کر تسلیم کیا جاسکتا ہے، کیونکہ شوہر بسا اوقات، بیوی کی طرف سے طلاق کے بعد آنے والی کسی پریشانی سے بچنے کے لئے عدالتی چارہ جوئی پر مجبور ہوتا ہے، ورنہ وہ خود ہی طلاق کی کارروائی مکمل کردیتا۔

مذکورہ بالا صورتِ مسئلہ کو تحکیم ماننا درست اس لئے نہیں کہ کافر کی تحکیم جائز نہیں، ہدایہ میں مذکور ہے:

''ولا یجوز تحکیم الکافر و العبدو الذمی والمحدود فی القذف و الفاسق و الصبی لانعدام أهلیة القضاء اعتبارًا بأهلیة الشهادة'' (۳/ ص ۱۴۴)۔

کافر کی تحکیم اس لئے بھی درست نہیں کہ جب وہ خود شریعت کا پابند نہیں تو دوسرے کے اوپر شرعی فیصلہ کرنے کا کیسے مجاز ہوسکتا ہے، جبکہ یہ فرمانِ الٰہی موجود ہے: ''ولن یجعل اللہ للکافرین علی المؤمنین سبیلاً'' (نساء: ۱۴۱)۔

موسوعہ فقہیہ میں مذکور ہے کہ: ''محکّم'' کی شرائط میں سے ولایت قضاء کی اہلیت کا ہونا بھی ہے:

''ومن شروط المحکم: أن یکون أهلًا لولایة القضاء'' (۱۰/ ۲۳۷) اور اسی میں ہے: ومن اهلیة القضاء: الاسلام۔

اس لئے مسؤلہ بالا صورت میں تفویض ماننا تو صحیح ہوسکتا ہے، لیکن تحکیم پر محمول کرنا درست نہیں ہوسکتا۔

۲- مذکورہ بالا مسؤلہ صورت میں فیصلہ کے شرعی طور پر معتبر ہونے کے لئے یہ ضروری ہے کہ جج نہ صرف یہ کہ مسلمان ہو، بلکہ اسلامی شریعت کے احکام سے بھی واقف ہو، اور تفریق کی جملہ کارروائی شرعی اصول وضوابط کے مطابق انجام دے، تو ایسی صورت میں مسلمان جج کا فیصلۂ تفریق وطلاق نافذ ہوگا، ورنہ عدالت کا فیصلۂ تفریق عورت کے لئے ناکافی ہوگا، بالخصوص جبکہ غیر مسلم عدالت کا جج بھی غیر مسلم ہو تو اسکے فیصلۂ تفریق کا تو بالکل اعتبار نہیں ہوگا۔ ایسی صورت میں عورت کو عدالتی فیصلہ کے بعد پھر کسی شرعی پنچایت یا امارت شرعیہ یا دار القضاء میں اپنے کیس کو لے جاکر فسخ نکاح کرالینا چاہئے۔ جہاں تک شوہر کے دستخط کردینے کا مسئلہ ہے تو اسے تفویض طلاق پر محمول کیا جانا بھی مشکل معلوم ہوتا ہے، کیونکہ اس قسم کا دستخط عموماً عدالتی دباؤ کے سبب، شوہر کرنے پر مجبور ہوجاتا ہے۔

دوسرا امر یہ کہ غیر مسلم جج کا کیا ہوا فیصلہ شرعی لحاظ سے معتبر بھی نہیں، حضرت تھانویؒ تحریر فرماتے ہیں کہ: ہندوستان کی جن ریاستوں میں قاضیٔ شرعی موجود ہیں، وہاں تو معاملہ سہل ہے اور گورنمنٹی علاقوں میں جہاں قاضی شرعی موجود نہیں، ان میں وہ حکام، جج مجسٹریٹ وغیرہ جو گورنمنٹ کی طرف سے اس قسم کے معاملات میں فیصلہ کا اختیار رکھتے ہیں، اگر وہ مسلمان ہوں اور شرعی قاعدہ کے مطابق فیصلہ کریں تو ان کا حکم بھی قضاء قاضی کے قائم مقام ہوجاتا ہے،

---

[1] استاذ فقہ وحدیث دار العلوم مئو، یوپی۔

لما فی الدر المختار: ویجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو کان کافرًا ذکره مسکین وغیره،
لیکن اگر کسی جگہ فیصلہ کنندہ حاکم غیر مسلم ہوتو اس کا فیصلہ بالکل غیر معتبر ہے، اس کے حکم سے فسخ وغیرہ بالکل نہیں ہوسکتا۔

لأن الکافر لیس بأهل القضاء علی المسلم کما هو مصرح فی جمیع کتب الفقه'' (الحیلۃ الناجزہ/ص۴۵)۔

درج بالا عبارت سے مذکورہ بالا مسئولہ صورت میں کافر جج کے فیصلہ کا غیر معتبر ہونا بالکل واضح ہوگیا۔ ایسے مقامات پر عورت کو یا تو خلع کا سہارا لینا چاہئے یا پھر اسے شرعی پنچایت، دارالقضاء اور امارت شرعیہ جیسے اداروں سے رابطہ کرکے اپنے قضیہ کا تصفیہ کرانا چاہئے۔

۳- مولانا محمد یوسف لدھیانویؒ نے اپنی کتاب ''آپکے مسائل اوران کا حل'' میں مذکورہ مسئلہ جیسی صورت میں، جس کے اندر ایک عورت، فیملی کورٹ میں فسخ نکاح کا دعویٰ دائر کرتی ہے اور جج صاحب مقدمہ کی ساعت کے بعد عورت کے حق میں فیصلہ دیدیتے ہیں، کے بارے میں رقم طراز ہیں: ''فیملی کورٹ کا فیصلہ اگر شرعی قواعد کے مطابق ہوتو وہ فیصلہ بھی شرعاً نافذ ہوگا اور اگر مقدمہ کی ساعت یا فیصلہ میں شرعی قواعد کو ملحوظ نہیں رکھا گیا تو شرعی نقطۂ نظر سے وہ فیصلہ کالعدم ہے، شرعاً نکاح فسخ نہیں ہوگا اور عورت کو نکاح ثانی کی اجازت نہ ہوگی۔

شرعی قواعد کے مطابق فیصلہ کی صورت یہ ہے کہ عورت کی شکایت پر عدالت شوہر کو طلب کرے اور اس سے عورت کے الزامات کا جواب طلب کرے، اگر شوہران الزامات سے انکار کرے تو عورت سے گواہ طلب کئے جائیں، یا عورت گواہ نہیں پیش کرسکتی تو شوہر سے حلف لیا جائے، اگر شوہر حلفیہ طور پر اس کے دعویٰ کو غلط قرار دے تو عورت کا دعویٰ خارج کردیا جائیگا اور اگر عورت گواہ پیش کردے تو عدالت شوہر کو بیوی کے حقوق شرعیہ ادا کرنے کی تاکید کرے اور اگر عدالت اس نتیجہ پر پہنچتی ہے کہ ان دونوں کا یکجا رہنا ممکن نہیں تو شوہر کو طلاق دینے کا حکم دیا جائے اور اگر وہ طلاق دینے پر آمادہ نہ ہو جبکہ وہ عورت کے حقوق واجبہ بھی ادا نہیں کرتا تو عدالت ازخود فسخ نکاح کا فیصلہ کرسکتی ہے، اسی کے ساتھ یہ بھی شرط ہے کہ فیصلہ کرنے والا جج مسلمان ہو، ورنہ اگر جج غیر مسلم ہوتو اس کا فیصلہ نافذ نہیں ہوگا'' (آپ کے مسائل اوران کا حل ۵/ ۲۵۲)۔

مولانا لدھیانویؒ کی مذکورہ بالا تحریر کی روشنی میں صورت مسئولہ کا جواب واضح ہوگیا کہ غیر مسلم جج کا فیصلہ کالعدم ہوگا، اور اگر غیر مسلم عدالت میں فیصلہ دینے والا جج مسلمان بھی ہوتب بھی اس کا نفاذ نہ ہوتا، کیونکہ مذکورہ بالا مقدمہ کے تصفیہ میں ضابطہ کی کارروائی عمل میں نہیں لائی گئی ہے، کیونکہ ضابطہ کی کارروائی میں یہ بھی ہے کہ عورت کے الزامات کا جواب شوہر سے طلب کیا جائے، اور یہاں اس کی نوبت ہی نہیں آئی۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علیؓ سے فرمایا تھا:

''لاتقض لأحد الخصمین ما لم تسمع کلام الآخر'' (بدائع ۵/ ۲۲۲)۔

مذکورہ بالا صورت میں عورت کو چاہئے کہ شوہر سے علاحدگی اختیار کرنے کے لئے خلع کرائے یا امارت شرعیہ، شرعی پنچایت یا دارالقضاء کا سہارا لے کر اپنا معاملہ حل کرائے۔

۴- جج اگر مسلمان ہے، خواہ وہ غیر مسلم حکومت اور غیر مسلم عدالت میں فیصلہ کرنے پر مامور ہے اور وہ احکام شرعیہ سے واقف بھی ہے اور وہ فیصلے شریعت کے مطابق کیا کرتا ہے تو ایسی صورت میں وہ مسلمان جج، مسلم حاکم یا قاضی کے قائم مقام ہوسکتا ہے، اسی مسئلہ کی وضاحت حضرت تھانوی علیہ الرحمہ یوں فرماتے ہیں: ''اگر گورنمنٹی علاقوں میں جہاں قاضی شرعی نہیں، ان میں وہ حکام، جج مجسٹریٹ وغیرہ جو گورنمنٹ کی طرف سے، اس قسم کے معاملات میں فیصلے کا اختیار رکھتے ہیں، اگر وہ مسلمان ہوں اور شرعی قواعد کے مطابق فیصلہ کریں تو انکا حکم بھی قضاء قاضی کے قائم مقام ہوجاتا ہے۔

لما فی الدر المختار: ویجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو کان کافرًا ذکره مسکین وغیره
لیکن اگر کسی جگہ فیصلہ کنندہ حاکم غیر مسلم ہوتو اس کا فیصلہ بالکل غیر معتبر ہے، اس کے حکم سے فسخ وغیرہ بالکل نہیں ہوسکتا'' (ص ۴۵ الحیلۃ الناجزہ)۔

معلوم ہوا کہ مسلمان جج اگر شرعی اصول وضوابط کے مطابق فیصلہ کیا کرتا ہے تو اس کا فیصلہ شرعاً معتبر ہوگا خواہ اسکا تقرر مسلم عدالت میں ہو یا غیر مسلم عدالت میں۔

۵- کسی بھی غیر مسلم ملک میں جہاں مسلمان بودوباش اختیار کئے ہوئے ہیں، وہاں عدلیہ کا مکمل بائیکاٹ نہیں کرسکتے۔ ایسے ممالک میں حتی الوسع مسلمانوں کو اپنے معاملات وتنازعات اور ہر قسم کے مسائل میں مل جل کے بیٹھ کر حل کئے جانے کی کوشش ہونی چاہئے، ایسے ممالک میں علماء وفقہاء اور دانشوران ملت کو آپسی تنازعات کے حل کے لئے شرعی پنچایت قائم کرنی چاہئے اور اس جیسی پنچایتوں کے توسط سے آپسی تنازعات کا حل نکالنے کی سعی پیہم ہونی

چاہئے۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے: فان تنازعتم في شئ فردوه الى الله و الرسول (نساء/۵۹)

رد الی اللہ و الرسول کا مطلب یہ ہے کہ اپنے معاملات کا تصفیہ قرآن وسنت کی روشنی میں تلاش کرنا چاہئے، غیر مسلم ممالک میں یہ چیز وہاں کی عدالتوں میں چونکہ مفقود ہوا کرتی ہے، اس لئے ایسی جگہوں میں مسلمان امارت شرعیہ، دار القضاء اور شرعی پنچایتوں کے توسط سے اپنے مسائل کا حل ڈھونڈیں گے۔

دوسری آیت میں اللہ تعالیٰ کا پاک ارشاد ہے: فاتقوا الله وأصلحوا ذات بينكم (انفال:۱)......ایک اور جگہ ارشاد ہے: فأصلحوا بينهما بالعدل و أقسطوا (حجرات:۹)......اور ایک جگہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: فلا جناح عليهما أن يصلحا بينهما صلحا (نساء:۱۲۸)......ایک دوسری آیت میں اخوت ایمانیہ کو مہمیز لگاتے ہوئے اصلاح بین المسلمین کا حکم ہوتا ہے: انما المؤمنون أخوة فاصلحوا بين أخويكم (حجرات:۱۰) ان تمام آیات میں خطاب کا رخ امت مسلمہ کی طرف ہے کہ جب بھی ان میں آپسی تنازعہ قائم ہو تو مسلم امہ کی یہ ذمہ داری ہے کہ ایسے معاملات کو صلح ومصالحت اور آپسی افہام وتفہیم سے اس کا حل نکالیں۔

اللہ تعالیٰ نے کتاب وسنت کی پیروی کو امت مسلمہ پر لازمی قرار دیا ہے اور ان تمام راستوں سے بچنے کی تلقین فرمائی ہے، جو منہی عنہ ہیں، ارشاد باری ہے:

وما آتاكم الرسول فخذوه وما نهاكم عنه فانتهوا (حشر/۷) اور اللہ اور اس کے رسول کے علاوہ سے فیصلہ لینے جانے والوں کو تحاکم الی الطاغوت (الشیطان) قرار دیا ہے، جیسا کہ فرمان باری ہے: ألم تر إلى الذين يزعمون أنهم آمنوا بما أنزل إليك وما أنزل من قبلك يريدون أن يتحاكموا إلى الطاغوت وقد أمروا أن يكفروا به (نساء/۶۰)۔

شریعت اسلامیہ نے معاملات کے تصفیہ کے لئے بہت سے اصول وضوابط مقرر فرمائے ہیں، ظاہر ہے ان ضوابط پر چل کر ہی ہم اللہ اور اس کے رسول کے منشاء کو پورا کر سکتے ہیں، غیر مسلم عدالتوں میں ان اصولوں پر نہ تو عمل ہوتا ہے اور اگر کچھ ہو بھی تو غیر مسلم کے ذریعہ ایک مسلمان پر کوئی حکم نہیں چل سکتا:

ولن يجعل الله للكافرين على المؤمنين سبيلا (نساء:۱۴۱)۔

فوجداری (جرائم سے متعلق معاملات) دیوانی (مالیاتی معاملات) میں اگر مسلمان آدمی آپسی صلح ومصالحت سے حق کو حاصل نہ کر سکے، کیونکہ شرعی پنچایتوں اور امارت شرعیہ وغیرہ جو غیر مسلم ممالک میں مسلمان قائم کرتے ہیں، ان کے پاس قوت نافذہ کا فقدان ہوا کرتا ہے، اس لئے وہ اپنے جائز حقوق کی وصولیابی کے لئے غیر مسلم عدالت میں بھی جا سکتا ہے، کیونکہ حکومت کے پاس قوت نافذہ ہوا کرتی ہے، وہ اپنے پاور سے اس قسم کے مسائل میں فیصلہ کا نفاذ کیا کرتی ہے، اس طرح کے معاملات میں اگر مسلمان غیر مسلم عدالت میں جاتا ہے تو اس کے لئے عدالت کا فیصلہ اسی صورت میں قابل قبول ہوگا جب کہ وہ اللہ اور اس کے رسول کے بیان کردہ اصول وقوانین کے مطابق ہوگا، بصورت دیگر ایسے فیصلے مسلمان کے لئے ہرگز قابل قبول نہ ہوں گے۔ اللہ تعالیٰ نے ما انزل اللہ کے بغیر فیصلہ لینے والوں کو ایک آیت میں کافرون، دوسری میں ظالمون اور تیسری آیت میں فاسقون قرار دیا ہے:

ومن لم يحكم بما أنزل الله فأولئك هم الكافرون (مائدہ:۴۴)

ومن لم يحكم بما أنزل الله فأولئك هم الظالمون (مائدہ:۴۵) ومن لم يحكم بما أنزل الله فأولئك هم الفاسقون (مائدہ:۴۷)۔

شیخ عبد القادر عودہ نے مخالف شریعت وضعی قوانین کے بطلان پر نصوص شرعیہ سے استدلال کیا ہے، جو مختصراً درج ذیل ہے:

۱- اللہ اور رسول کی بیان کردہ شریعت پر نہ چلنے والا درحقیقت متبع ہوی ہے بنص القرآن:

فإن لم يستجيبوا لك فاعلم إنما يتبعون أهواءهم ومن أضل ممن اتبع هواه بغير هدى من الله (القصص:۵۰)۔

۲- اللہ تعالیٰ کی طرف سے کسی بھی ایمان والے کے لئے اس کی گنجائش نہیں کہ وہ غیر اللہ کے حکم پر راضی ہو یا ما انزل اللہ کے علاوہ کہیں اور تحاکم کے لئے جائے، چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: ألم تر إلى الذين يزعمون أنهم آمنوا بما أنزل إليك وما أنزل من قبلك يريدون أن يتحاكموا إلى الطاغوت وقد امروا أن يكفروا به (نساء:۶۰)۔

۳- اللہ ورسول کے فیصلہ اور حکم آجانے کے بعد کسی بھی مؤمن اور مومنہ کے لئے انحراف کی کوئی گنجائش نہیں، فرمان باری ہے:

وما كان لمؤمن ولا مؤمنة إذا قضى الله ورسوله أمرًا أن يكون لهم الخيرة من أمرهم (احزاب: ۳۶)

نیز اللہ ورسول کے فیصلے سے اگر کسی کے دل میں ذرہ برابر تنگی آتی ہے تو یہ عدم ایمان کی علامت قرار دی گئی ہے: اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

فلا وربك لا يؤمنون حتى يحكموك فيما شجر بينهم ثم لا يجدوا في أنفسهم حرجا مما قضيت ويسلموا تسليمًا" (نساء: ۶۵)۔

سنت نبویہ میں بھی اولوالامر کی اطاعت کی حدود متعین کردی گئی ہیں، صحیح حدیث رسول میں ہے: "لا طاعة لمخلوق في معصية الخالق" اور فرمایا: "انما الطاعة في المعروف"، یہ اور اس جیسی اور کئی نصوص شرعیہ سے مخالف شریعت قوانین کو غیر معمول بہا ہونے کو ثابت کیا ہے

(دیکھئے: التشریع الجنائی الاسلامی/ص ۲۲۵ تا ۲۳۷)۔

غیر مسلم دیوانی عدالت میں مالی معاملات کے تصفیہ کے لئے اگر مسلمان جاتا ہے اور معاملہ وکیل کے حوالہ ہوتا ہے اور وکیل دباؤ بنا کر موکل سے جھوٹی گواہی پیش کرکے اس کے حق میں فیصلہ دلا دیتا ہے تو وکیل کی چرب زبانی اور جھوٹی گواہی کے نتیجہ میں ملنے والی ڈگری اور فیصلہ شرعاً بالکل غیر معتبر ہوگا، کیونکہ اس طرح کی جھوٹی گواہی اور مدعی یا اس کے وکیل کی چرب زبانی سے ناجائز چیز کو اگر اسلامی عدالت میں بھی جائز اور حق ثابت کردیا جائے، تب بھی وہ چیز مدعی کے لئے حلال اور جائز نہیں ہوسکتی، کیونکہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے:

"قال: إنما أنا بشر وإنكم تختصمون إلي ولعل بعضكم أن يكون ألحن بحجته من بعض فأقضي له على نحو ما اسمع منه فمن قضيت له بشئ من حق أخيه فلا يأخذنه فانما اقطع له قطعة من النار" (متفق علیہ / مشکاۃ ص ۳۲۷ ج ۲)۔

معلوم ہوا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی اگر مقدمہ کی سماعت کی اور مدعی کے زور بیان اور قوت دلائل کو سن کر کسی کے حق میں فیصلہ فرما دیا کہ یہ چیز فلاں کی ہے، حالانکہ حقیقت حال اس کے برعکس ہے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے فیصلہ کے باوجود بھی وہ اگر اس کا صحیح معنوں میں سامان نہیں ہے تو اس کے لئے اس کا لینا جائز نہیں ہوگا، کیونکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم عالم الغیب نہیں تھے، ظاہر کو دیکھ کر فیصلہ فرمایا کرتے تھے، تو اس قسم کا غلط فیصلہ غیر مسلم عدالتوں سے جرائم یا مالی معاملات میں صادر ہو اور حقیقت اس کے بالکل برعکس ہو تو اس فیصلہ پر کیونکر اعتماد کیا جاسکتا ہے۔ حفظ دماء اور حفظ اموال ہی کے پیش نظر شریعت نے مقدمہ کے فیصلہ کے لئے متعدد اصول وضوابط بنائے ہیں، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے:

"لو يعطى الناس بدعويهم لادعى ناس دماء رجال وأموالهم ولكن اليمين على المدعى عليه (رواه مسلم)

○ وفي رواية: عن ابن عباس مرفوعًا: لكن البينة على المدعي واليمين على من انكر" (مشکاۃ ص ۳۲۶ ج ۲)۔

علامہ طیبیؒ اس حدیث کی تشریح کے ضمن میں فرماتے ہیں:

هذه قاعدة شريفة كلية من قواعد أحكام الشرع ففيه أنه لا يقبل قول الانسان فيما يدعيه بمجرد دعواه بل يحتاج إلى بينة أو تصديق المدعى عليه فله ذلك وقد بين ﷺ الحكمة في كونه لا يعطى بمجرد دعواه، لأنه لو أعطى بمجردها لادعى قوم دماء قوم وأموالهم واستبيح ولا يتمكن المدعى عليه من صون ماله ودمه (ص ۲۶۰۹ ج ۸ شرح الطیبی)۔

مالیاتی اور جرائم سے متعلق معاملات میں غیر مسلم کی قسم اور حلف معتبر ہوا کرتی ہے جیسا کہ اس روایت سے معلوم ہوتا ہے:

عن الأشعث بن قيس. قال: كان بيني وبين رجل من اليهود أرض فجحدني. فقدمته إلى النبي ﷺ فقال: ألك بينة؟ قلت: لا. قال لليهودي: احلف. قلت: يا رسول الله إذن يحلف ويذهب بمالي. فأنزل الله تعالى: إن الذين يشترون بعهد الله وأيمانهم ثمنًا قليلًا... الآية (رواه ابو داؤد و ابن ماجه)

قال الطيبي: وفيه دليل على ان الكافر يحلف في الخصومات كما يحلف المسلم (ص ۲۶۱۷ ج ۸)

نیز جرائم کے معاملات میں بھی غیر مسلم کی حلف کا اعتبار ہوا کرتا ہے، جیسا کہ قسامت کے باب میں نصوص سے ثابت ہے۔

☆☆☆

# غیر مسلم عدالت کے ذریعہ طلاق

مولانا عطاء اللہ قاسمی [1]

نکاح مرد وعورت کے درمیان انجام پانے والا ایک فطری عمل اور پاکیزہ معاہدہ ہے، پاسدار فطرت اسلامی شریعت نے اسے انتہائی مقدس معاہدہ قرار دیا ہے۔ کیونکہ نکاح کے ذریعہ دو اجنبی مرد وعورت باہم مودت ومحبت کے ماحول میں اور باہمی اعتماد کی فضا میں زندگی گزارنے کا فیصلہ کرتے ہیں۔ اس سے انسانی سماج میں عفت وپاکدامنی کا ماحول پیدا ہوتا ہے، اسلام رشتۂ نکاح کو مستحکم اور پائیدار دیکھنا چاہتا ہے، اس لئے مقاصد نکاح کو ملحوظ رکھتے ہوئے نکاح کے لئے مناسب اور ضروری شرطیں عائد کی ہیں، دونوں کی فطرت وصلاحیت کو مدنظر رکھ کر دونوں کے حقوق وفرائض خالق کائنات نے خود متعین فرمادی ہیں، ان بنیادی حقوق وفرائض کی تعیین اس لئے بھی ضروری تھی تا کہ مضبوط فریق، کمزور فریق کا استحصال نہ کر سکے، اور ایک فریق دوسرے فریق کی کمزوری کا فائدہ اٹھا کر راہ فرار نہ اختیار کر سکے۔

البتہ خدانخواستہ حالات ایسے پیدا ہوجائیں کہ آپسی نباہ مشکل ہوجائے، خوشگوار زندگی ناممکن بن جائے، رشتہ نکاح کو ختم کردینا ہی بہتر ہو تو ایسی صورت میں شریعت نے رشتۂ نکاح کو ختم کرنے کے لئے موقعہ ومحل کی مناسبت سے تین متبادل رکھا ہے: (۱) طلاق (۲) خلع (۳) فسخ وتفریق

## طلاق:

یہ نکاح کو ختم کرنے کا ایک ذریعہ ہے، طلاق کا اختیار صرف اور صرف مرد کو حاصل ہے۔ اس کے لئے عورت کی رضامندی اور مشورہ کی کوئی ضرورت نہیں ہے، شریعت نے طلاق کو ابغض المباحات قرار دیا ہے، حق طلاق استعمال کرنے کے لئے مرد کو واضح احکامات عطاء کیا ہے، ان احکامات کا لحاظ تو اس کے لئے ضروری ہے لیکن عدالت (اگر چہ اسلامی ہو) سے اجازت لینے کی قطعاً ضرورت نہیں۔ شیخ الاسلام ابوبکر بن علی بن محمد حدادیمنیؒ متوفی ۸۰۰ھ نے اس سلسلہ میں ایک حدیث شریف نقل کی ہے۔

''الطلاق بید من ملک الساق'' (الجوہرۃ النیرۃ ج۲/ ۱۰۲، مکتبہ حقانیہ پاکستان)۔

(طلاق اس شخص کے قبضے میں ہے جو بضع کا مالک ہے)۔

۱- سوالنامہ میں جو صورت مسئلہ ذکر کی گئی ہے وہ سراسر غیر شرعی ہے، عدالت کے فیصلہ سے طلاق واقع نہیں ہوگی؟ طلاق واقع ہونے کے لئے مرد کا اپنی زبان سے طلاق دینا لازمی ہے۔ شوہر کا عدالت میں رشتۂ نکاح کے انقطاع کی درخواست دینا فقہی نقطہ نظر سے ''تفویض'' یا ''تحکیم'' ہرگز نہیں مانا جاسکتا۔

## تفویض:

شوہر طلاق کا مالک ہے وہ اگر اپنی بیوی کو حق طلاق کا مالک بنادے تو اسے ایسا کرنے کی شرعاً اجازت ہے، فقہی اصطلاح میں اس کو تفویض طلاق کہتے ہیں:

''وتفویض وھو تملیک الزوجۃ الطلاق'' (حاشیہ شرح وقایہ ۲/ ۷۹)۔

(شوہر کا اپنی بیوی کو طلاق کا مالک بنادینا تفویض ہے)۔

---

[1] صدر مدرس مدرسہ کوپاگنج، مئو، یوپی

معلوم ہوا کہ تفویض طلاق ایک حق ہے جو صرف اپنی منکوحہ کے لئے استعمال کرسکتا ہے۔ عدالت کے لئے نہیں۔

## تحکیم:

جب دو شخص آپسی اختلاف کے وقت کسی تیسرے کو اپنا حاکم، ثالث اور فیصل تسلیم کرلیں اور اس کے فیصلہ پر رضامندی کا متفقہ اظہار کردیں تو اسے تحکیم کہتے ہیں، اس ثالث کی حیثیت قاضی کی ہوجائے گی اور اس کا فیصلہ فریقین کے لئے واجب التسلیم ہوگا۔ صاحب ہدایہ اس سلسلہ میں تحریر فرماتے ہیں:

''وھذا إذا کان المحکم بصفة الحاکم، لأنه بمنزلة القاضی فیما بینھما فیشترط اھلیة القضاء ولایجوز تحکیم الکافر'' (ھدایه ۳/ ۱۲۷)۔

(اس ثالث اور فیصل میں حاکم کی صفت لازمی ہے، کیونکہ اس کی حیثیت قاضی کی ہے لہٰذا قضاء کی اہلیت شرط ہوگی، کسی کافر کو حکم اور ثالث بنانا جائز نہیں ہے)۔

حاصل یہ ہے کہ حکم اور ثالث کا مسلمان ہونا شرط اولین ہے، اس کو نظر انداز کر کے تحکیم کا عمل باطل ہوگا، لہٰذا غیر مسلم عدالت کے غیر مسلم جج کو حکم کی حیثیت حاصل نہ ہوگی اور نہ ہی اس کا فیصلہ معتبر ہوگا۔

۲- اگر عورت اپنے شوہر کو اتنا ناپسند کرتی ہو کہ کسی قیمت پر اس کے ساتھ رہنے کو تیار نہیں ہے تو اس کا بہترین طریقہ یہ ہے کہ وہ شوہر کو سمجھا بجھا کر طلاق کے لئے آمادہ کرے اور ایسی صورت میں شوہر کو بھی چاہئے کہ جب رشتہ نکاح کی مٹھاس اور خوشگواری ختم ہوچکی ہے اور یہ رشتہ ناقابل برداشت بوجھ بن چکا ہے تو شرافت کے ساتھ اپنی بیوی کو ایک طلاق دے کر چھوڑ دے۔

لیکن اگر شوہر اس بات پر راضی نہ ہو تو عورت کو ''خلع'' کا اختیار دیا گیا ہے کہ وہ شوہر کو کچھ مالی معاوضہ پیش کر کے اسے طلاق پر آمادہ کرسکتی ہے۔

دوسرے تمام شرعی معاملات کی طرح خلع بھی ایجاد وقبول کے ذریعہ انجام پاتا ہے۔ یہ معاملہ زوجین از خود باہمی رضامندی سے کرسکتے ہیں، عدالت میں جانے کی ضرورت نہیں۔ لہٰذا عورت کی طرف سے رشتۂ نکاح ختم کرنے کی عدالت میں درخواست دینا اور اس پر کارروائی کرتے ہوئے علاحدگی کا فیصلہ شرعی نقطۂ نظر سے باطل ہے۔ اس سے رشتہ نکاح ختم نہ ہوگا بلکہ باقی رہے گا۔ عورت اگر شوہر سے علاحدگی چاہتی ہے تو اسے خلع کا راستہ اپنانا ہوگا۔

۳- عورت کی طرف سے عدالت میں علاحدگی کی درخواست آئی، اور شوہر نہ تو عدالت میں حاضر ہوا اور نہ ہی علاحدگی کی بابت آمادگی کا اظہار کیا، اس لئے عدالت نے حالات کا جائزہ لے کر تفریق کا فیصلہ کردیا تو یہ فیصلہ باطل اور معدوم ہے، کیونکہ یہ معاملہ ''تفریق بین الزوجین'' کا بنتا ہے، اور یہ معاملہ غیر مسلم عدالت کے دائرہ اختیار سے باہر ہے۔ اسلامی نقطۂ نظر سے مسلمانوں پر غیر مسلم قاضی نہیں ہوسکتا، فقہاء کے یہاں اس کی صراحتیں موجود ہیں۔

علامہ ابن رشد القرطبی (م ۵۹۵) تحریر فرماتے ہیں:

''فأما الصفات المشترطة فی الجواز فأن یکون حرًا مسلمًا بالغًا ذکرًا عاقلًا عدلًا'' (بدایة المجتھد ۲/ ۴۵۲ (باب من یجوز قضائه)۔

(فیصلہ جائز ہونے کے لئے قاضی میں جن صفتوں کا پایا جانا ضروری ہے وہ یہ ہیں کہ قاضی آزاد ہو مسلمان ہو، بالغ مرد ہو اور عاقل وعادل ہو)۔

اس بات پر علماء وفقہاء کا اجماع ہے کہ غیر مسلم کو مسلمانوں پر ولایت حاصل نہیں ہوسکتی بلکہ باپ اگر (نعوذ باللہ) مرتد ہوجائے تو مسلمان بیٹے پر اس کی ولایت ختم ہوجائے گی۔

لہٰذا کسی غیر مسلم جج کا نکاح فسخ کردینا غیر معتبر ہے، اور اگر عدالت اسکا فیصلہ کردے تو اپنے علاقہ کی شرعی پنچایت سے رجوع کر کے اپنا نکاح فسخ کرایا جائے۔

۴- ''جج'' اگرچہ غیر مسلم حکومت وغیر مسلم عدالت کا ہے مگر مسلمان ہے، وہ اپنے عمومی فرائض منصبی کے تحت مسلمانوں کے نکاح کے فسخ وتفریق کا کام بھی کرتا ہے تو اسے مسلم حاکم وقاضی کی حیثیت حاصل ہوگی اور اس کا فیصلہ فرقت معتبر ہوگا۔

غیر مسلم حکومت کے ذریعہ مقرر کردہ مسلمان جج کو قاضی و مسلم حاکم کی حیثیت اس لئے حاصل ہوگی کہ

(الف) اس کی پشت پر قوت نافذہ وقاہرہ موجود ہے۔

(ب) اس کی تقرری پر مسلمان راضی ہیں۔ وجہ یہ ہے کہ جمہوری حکومتوں میں مسلمان بھی اقتدار اعلیٰ میں شریک ہیں۔

## (الف) قضاء اور قوت نافذہ:

حکومت وامارت کا مقصد اصلی عدل وانصاف کا قیام ہے، حکومتیں منجانب اللہ عدل وانصاف کی ہی بناء پر بنائی اور بگاڑی جاتی ہیں، کفر وایمان کی بنیاد پر نہیں، مطلب یہ ہے کہ عدل وانصاف کا تقاضہ جس حکومت سے پورا ہوتا ہے وہ برقرار رکھی جاتی ہے، اگر چہ غیر مسلم ہی ہو۔ اور جس حکومت سے یہ مقصد پورا نہ ہوتا ہو اسے ختم کر دیا جاتا ہے اگر چہ وہ حکومت مسلمانوں کی ہو۔

''دار القضاء'' اور عدالتیں یہ حکومت وامارت کا کلیدی شعبہ ہیں جس کے ذریعہ حکومتیں عدل وانصاف قائم کرتی ہیں۔ یہ عدالتیں حکومت کے ماتحت کام کرتی ہیں اور ثبوت وشواہد کی بنیاد پر حق وباطل کا تعین کرتی ہیں، عدل وانصاف کے ساتھ فیصلہ کرتی ہیں۔ حکومت قیام عدل وانصاف میں عدالت اور دار القضاء کی محتاج ہیں، جب کہ عدالت اور دار القضاء اپنے فیصلے کو سماج میں نافذ کرانے کے لئے قوت قاہرہ ونافذہ (حکومت) کی محتاج ہے۔

دار القضاء کی پشت پر قوت نافذہ (حکومت) کا ہونا از حد ضروری ہے اگر چہ غیر مسلم ہی ہو۔ فقہاء کرام بغیر قوت نافذہ کے قضاء کے وجود کو تسلیم نہیں کرتے۔

''ویجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو كان كافرًا'' (درمختار ۴/ ۳۲۲، مطبوعہ دیوبند)۔

(سلطان کے لئے قاضی کا تقرر کرنا جائز ہے، اگر چہ وہ انصاف پرور ہو یا ظالم یا کافر ہو)۔

علامہ شامی اس کے تحت تحریر فرماتے ہیں:

''وهذا ظاهر في اختصاص تولية القضاء بالسلطان ونحوه كالخليفة'' (شامی ۴/ ۳۲۲)۔

(مصنفؒ کے کلام سے ظاہر ہوتا ہے کہ قاضی کی تقرری سلطان یا خلیفہ کے لئے مخصوص ہے)۔

آگے مزید تاکید کے لئے تحریر فرماتے ہیں:

''حتى لو اجتمع أهل بلدة على تولية واحد القضاء لم يصح'' (شامی ۴/ ۳۲۲)۔

(اگر کسی شہر کے لوگ متفق ہو کر کسی کو قاضی بنادیں تو یہ صحیح نہیں ہوگا، (وہ قاضی شرعی قاضی نہیں ہوگا)۔

عدالت اور دار القضاء کی پشت پر اگر قوت نافذہ نہیں ہوگی تو مظلوموں کو انصاف ملنا مشکل ہو جائے گا، عدل وانصاف کا قیام ناممکن بات ہوگی۔ ہر فرد اپنے سے کمتر کو دبائے گا، اس کی کمزوری کا فائدہ اٹھا کر اپنے فریضہ سے پہلوتہی کرے گا۔ اس طرح سماج میں بدامنی، انتشار اور نراجیت پھیلنے اور پھولنے لگے گی۔

امن وامان اور نظم ونسق کی بحالی کتنی ضروری ہے؟ فقہاء نے اسکا بھر پور احساس کیا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ہر اس موقعہ پر جہاں اجتماع ہوتی کہ اجتماعی عبادتوں کی ادائیگی کے موقعہ پر بھی قوت نافذہ کے نمائندہ کی موجودگی شرط قرار دیتے ہیں:

''ولا يجوز إقامتها إلا للسلطان ولمن أمره السلطان لإنها تقام بمجمع عظيم وقد تقع المنازعة في التقدم والتقديم وقد تقع في غيره فلا بد منه'' (ہدایہ ۱/ ۱۶۸)۔

(جمعہ قائم ہونے کے لئے سلطان یا اس کے نائب کا ہونا ضروری ہے کیونکہ جمعہ میں مجمع زیادہ ہوتا ہے، ایسے موقعہ پر امام بننے اور امام بنانے پر جھگڑا ہو جاتا ہے، اس لئے امام کا ہونا ضروری ہے)۔

ظاہر ہے فقہاء کرام جمعہ اور اسی طرح صلوۃ کسوف کے موقعہ پر سلطان کا ہونا ضروری قرار دیتے ہیں تو یہ صرف اس لئے کہ اجتماع کے موقعہ پر نقض امن و

امان اور فتنہ کا خطرہ بہر حال ہوتا ہے۔ اور اس کو ختم کرنے کا ایک ہی راستہ ہے اور وہ ہے قوت نافذہ کی موجودگی، معلوم ہوا کہ قوت نافذہ کی موجودگی امن وامان کے لئے لازمی، نظم ونسق کی پاسبان اور عدل گستری وانصاف پروری کی ضامن ہے۔ چنانچہ فقہاء قوت نافذہ کے لئے اسلام کی شرط بھی ضروری نہیں مانتے۔

''وفی التتارخانیة: الإسلام لیس بشرط فیه أی فی السلطان الذی یقلد'' (شامی ۲/ ۳۴۲)۔

(جو سلطان قاضی مقرر کرسکتا ہے اس کے لئے مسلمان ہونا ضروری نہیں)۔

## (ب) قضا اور تراضی مسلمین:

ان تصریحات سے یہ بات بھی واضح ہوجاتی ہے کہ وہ ممالک جہاں مسلمان اقلیت میں ہیں اور اقتدار اعلیٰ تنہا مسلمانوں کے پاس نہ ہو تو اقتدار اعلی کی طرف سے ایک مسلمان قاضی وحاکم کی تقرری کا مطالبہ کرنا لازمی ہوگا۔ اگر غیر مسلم اقتدار اعلیٰ نے کسی مسلمان قاضی کی تقرری کردی اور مسلم رائے عامہ اس پر راضی ہو تو وہ بھی قاضی اور حاکم شرعی مانا جائے گا۔ اور اسے فسخ وتفریق کا حق حاصل ہوگا۔

علامہ شامی لکھتے ہیں:

وأما بلاد علیها ولاة کفار فیجوز للمسلمین إقامة الجمع والأعیاد ویصیر القاضی قاضیًا بتراضی المسلمین فیجب علیهم أن یلتمسوا والیا مسلما منهم (شامی ۴/ ۳۴۲)۔

(وہ ممالک جہاں کفار حاکم ہیں تو وہاں مسلمانوں کے لئے جمعہ اور عیدین کا قیام جائز ہے اور (کافر حاکم، کا مقرر کردہ قاضی) قاضی شرعی مانا جائے گا جبکہ مسلمان اس پر راضی ہوں، تو واجب ہے مسلمانوں پر کہ کافر حکومت سے مسلمان حاکم وقاضی کا مطالبہ کریں)۔

آگے تحریر فرماتے ہیں:

''ولکن إذا ولی الکافر علیهم قاضیا ورضیه المسلمون صحت تولیته بلا شبهة'' (۴/ ۳۴۲)۔

(اور کافر حکومت جب مسلمانوں پر کسی قاضی کو مقرر کردے اور مسلمان اس پر راضی ہوں تو اس کا قاضی بننا صحیح ہے)۔

مذکورہ بالا فقہی نصوص سے معلوم ہوتا ہے کہ تراضی مسلمین سے ''قاضی شرعی'' وجود میں نہیں آئے گا، لیکن امیر اور والی کا نصب وتعین تراضی مسلمین سے جائز بلکہ بعض حالات میں واجب ہوتا ہے، وجہ صاف ہے کہ نصب امیر کے ساتھ ساتھ قوتِ نافذہ لازمًا ثابت ہوجائے گی جبکہ نصب قاضی سے قوت نافذہ ممکن نہیں کہ حاصل ہو۔

چنانچہ کافر حکومت کا مقرر کردہ قاضی چونکہ اپنی پشت پر قوت نافذہ رکھتا ہے اور پھر مسلمانوں کی رضامندی نے اس کو اور زیادہ قوت عطاء کردی ہے اس لئے فقہاء اسے قاضی شرعی تسلیم کرتے ہیں، فقہاء کرامؒ کے یہاں اس کی صراحت ملتی ہے کہ اگر کسی صوبہ یا کسی شہر میں کوئی حاکم ہو اور وہ کسی اقتدار اعلیٰ کے ماتحت نہ ہو تو مسلمانوں پر واجب ہے کہ وہ اپنا امیر اور والی منتخب کرلیں ظاہر ہے کہ جب مسلمان کسی کی ولایت وامارت پر متفق ہوجائیں گے تو اس امیر کو قوت نافذہ حاصل ہوجائے گی اور وہ قضاۃ کا تقرر کرسکتا ہے۔ علامہ شامیؒ لکھتے ہیں:

''ثم إن الظاهر أن البلاد التی لیست تحت حکم سلطان بل لهم أمیر منهم مستقل بالحکم علیهم بالتغلب أو بإتفاقهم علیه یکون ذالك الأمیر فی حکم السلطان فیصح منه تولیة القاضی علیهم'' (رد المحتار ۴/ ۴۲، ۴۳، طبع دیوبند)۔

(وہ بلاد وامصار جو کسی سلطان کے ماتحت نہیں ہے بلکہ انکا مستقل امیر ہے (خواہ) قہر وغلبہ کے ذریعہ (امیر بنا ہو) یا ان لوگوں کی اتفاق رائے سے (امیر بنا ہو) بہر صورت وہ امیر سلطان کے حکم میں ہے اور اسکی طرف سے قاضی کی تقرری صحیح ہوگی) (شامی مکتبہ فیض القرآن دیوبند)۔

معلوم ہوا کہ وہ بلاد وامصار جو کسی اقتدار اعلیٰ کے ماتحت نہ ہو وہاں مسلمانوں کے لئے نصبِ امیر واجب اور ضروری ہے، کیونکہ وہاں پر امیر کو قوت نافذہ

حاصل ہوجائے گی برخلاف ان بلاد وامصار کے جو اقتدار اعلیٰ کے ماتحت ہیں، جمہوری پارلیمنٹ کے ماتحت ہیں جیسے ہندوستان کے وہاں پر انتخاب امیر جائز نہیں ہے کیونکہ قوت نافذہ کا حصول ناممکن ہے۔ لہٰذا ان جگہوں پر تقرر قاضی بدرجہ اولیٰ درست نہیں معلوم ہوتا۔ ایسی جگہوں پر صرف دو متبادل موجود ہیں: (۱) جمہوری حکومت سے مسلم قاضی کی تقرری کرائی جائے یا پھر (۲) امام مالکؒ کے مذہب کے مطابق شرعی پنچایت قائم کر کے اپنے مسائل حل کئے جائیں۔

## غیر مسلم عدالتیں و حکام اور مسلمان:

مسلمان جہاں کہیں بھی ہوں اللہ تعالیٰ اور اس کے رسولؐ اور مسلمان حاکم وامیر کی اطاعت وفرمانبرداری انکا دینی و مذہبی فریضہ ہے، قرآن کریم میں ارشاد ہے:

"یا أیہا الذین اٰمنوا أطیعوا اللہ واطیعوا الرسول وأولی الأمر منکم" (سورہ نساء)۔

(اے ایمان والو! اللہ کی پیروی کرو اور رسول کی پیروی کرو، اور اپنے میں سے اہل اختیار (حاکم) کی پیروی کرو)۔

قرآن کریم کے نزدیک انسانی زندگی کے مسائل میں فیصل اور حاکمیت کی حیثیت نہ فرد کو حاصل ہے نہ جماعت کو بلکہ اللہ کو حاصل ہے: إن الحکم الا اللہ (حکم دینا صرف اللہ کا حق ہے) اس کے بعد اللہ کے بھیجے ہوئے اس رسول کو حاصل ہے جن کی اطاعت اور پیروی خود اللہ کی اطاعت ہے۔

وما أرسلنٰک إلا لیطاع بإذن اللہ۔

اس کے بعد ان لوگوں کی اطاعت فرض ہے جو خدا اور اس کے رسول کے قانون، اور امر و نواہی کو نافذ کرنے کی غرض سے حکومت الٰہیہ کے سربراہ مقرر کئے گئے ہوں۔ جن کو قرآن نے اپنی اصطلاح میں "أولو الأمر" کہا ہے۔

اولوالامر کی تنصیب، خلافت وامارت کا قیام ہے یہ مسلمانوں کا شرعی فریضہ اور مذہبی ذمہ داری ہے، قرآن کریم نے اسی کو اقامت دین سے تعبیر کیا ہے:

"أقیموا الدین ولا تتفرقوا" (شوریٰ)۔ اسی لئے فقہائے کرام نے امارت وخلافت کے قیام کو مسلمانوں کا اجتماعی فریضہ قرار دیا ہے۔

روئے زمین کا وہ خطہ جہاں مسلمانوں کو اقتدار حاصل ہے حکومت الٰہیہ قائم ہے وہ بہت خوش نصیب خطہ ہے، اسے "دار الاسلام" کہتے ہیں اور وہ خطہ جہاں مسلمان حاکم نہیں محکوم ہیں، غالب نہیں بلکہ مغلوب اور مجبور ہیں۔ ایسا خطہ دو طرح کا ہے یا تو وہاں غیر مسلموں کے ساتھ معاہدہ ہوگیا ہو جس کے تحت انہیں مذہبی آزادی حاصل ہوئی ہے تو اسے "دار الامان" (موجودہ دور کی سیکولر جمہوری حکومتیں بہرحال دار الامان نہیں، کیوں کہ اس طرح کی حکومتوں میں تمام اقلیتوں بشمول مسلم اقلیت کو مذہبی آزادی حاصل ہوتی ہے، اپنے ملی تشخصات، دینی روایات، اور مذہب وثقافت پر عمل کرنے نیز ان کی حفاظت اور تبلیغ واشاعت کی اجازت ہوتی ہے) کہتے ہیں (قاموس الفقہ ۱/ ۴۸۶)، اور اگر معاہدہ نہ ہوسکے، مذہبی آزادی نہ مل سکے تو اسے "دار الحرب" کہتے ہیں۔ ایسی جگہوں سے ہجرت فرض ہوجاتی ہے۔

دار الاسلام میں چونکہ مسلمانوں کو اقتدار حاصل ہے، حکومت الٰہیہ قائم ہے، اس لئے اطاعت الٰہی، اطاعت رسول اور اطاعت اولوالامر تینوں پر بخوبی قدرت حاصل ہے۔

دار الامان میں جہاں مسلمان تنہا اقتدار کے مالک نہیں ہیں بلکہ معاہدہ کے تحت اقتدار میں شریک ہیں وہاں اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت میں کوئی دشواری نہیں ہوگی، کیونکہ ان کو مذہبی آزادی حاصل ہے، لیکن اطاعت اولوالامر کے فریضہ پر عمل ممکن نہیں ہوگا کیونکہ وہاں حکام غیر مسلم ہوں گے، عدالتیں غیر مسلم ہوں گی تو وہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ یہ عدالتیں وحکام کس حد تک مسلمانوں کے معاملات میں فیصلے کرسکتے ہیں یا مسلمان کس حد تک ان کے فیصلوں کا اعتبار کرسکتے ہیں۔

اس طرح کی صورتحال صرف اور صرف دار الامان میں پیش آئے گی، اس لئے ضرورت اس بات کی ہے کہ دار الامان سے متعلق تمام ضروری مباحث اور بنیادی اصولوں پر روشنی ڈالی جائے اور اس سے متعلق جزئیات وفروعات کو سامنے لایا جائے تا کہ جمہوری ممالک کی مسلم اقلیت کو درپیش

حالات میں رہنمائی حاصل ہوسکے۔

## دارالأمان اور قرآن کریم:

ان ممالک میں جہاں مسلمان اقتدار اعلی سے محروم ہیں اسلامی شریعت حکم دیتی ہے کہ ''بر'' اور ''قسط'' کی بنیاد پر غیروں کے ساتھ معاہدہ کریں اور جمہوری اداروں کے ساتھ اشتراک وتعاون کریں، اور پوری ایمانداری کے ساتھ اس کے تقاضوں پر عمل کریں، چنانچہ ارشاد خداوندی ہے:

"لا ينهاكم الله عن الذين لم يقاتلوكم في الدين ولم يخرجوكم من دياركم أن تبروهم وتقسطوا إليهم، إن الله يحب المقسطين. إنما ينهاكم الله عن الذين قاتلوكم في الدين وأخرجوكم من دياركم وظاهروا على إخراجكم أن تولوهم ومن يتولهم فاولئك هم الظلمون" (سورہ ممتحنہ آیت ۹-۸، پارہ ۲۸)۔

(اللہ تعالیٰ تم کو ان لوگوں کے ساتھ احسان اور انصاف کا برتاؤ کرنے سے منع نہیں کرتا جو تم سے دین کے بارے میں نہیں لڑتے اور تم کو تمہارے گھروں سے نہیں نکالا۔ اللہ تعالیٰ انصاف کا برتاؤ کرنے والوں سے محبت رکھتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ صرف ان لوگوں کے ساتھ دوستی کرنے سے تم کو منع کرتا ہے جو تم سے دین کے بارے میں لڑتے ہوں (خواہ بالفعل یا بالعزم) اور تم کو تمہارے گھروں سے نکالا ہو، اور نکالا بھی نہ ہو لیکن تم کو نکالنے میں نکالنے والوں کی مدد کی ہو، اور جو شخص ایسوں سے دوستی کرے گا سو وہ ظالم ہیں)۔

یہ آیتیں صرف ان غیر مسلموں کے ساتھ صلح وآشتی کا ہاتھ بڑھانے سے روک رہی ہیں جو:

(الف) مسلمانوں سے دین کی بنیاد پر جنگ کریں۔

(ب) مسلمانوں کو ان کے وطن سے نکالیں۔

(ج) مسلمانوں کو ان کے وطن سے نکالنے میں امداد کریں۔

ان تین قسموں کے علاوہ تمام غیر مسلموں کے ساتھ اجازت دے رہی ہیں کہ ''بر'' اور ''قسط'' کے اصولوں پر ان سے معاہدہ کریں، ان کے ساتھ ملکی نظم ونسق میں تعاون اور نظام زندگی میں اشتراک اور امداد باہمی عمل میں لائیں۔

## اسلامی حکومت اور سیکولر حکومت:

اس موقعہ پر یہ حقیقت اچھی طرح ذہن نشین کر لینی چاہئے کہ وہ حکومت جس کا دستور اساسی کتاب اللہ ہے، آپ اس کو خلافت راشدہ کہیں یا اسلامی حکومت کہیں وہ عملی طور پر سیکولر اور غیر فرقہ وارانہ حکومت ہوگی کیونکہ اسلامی حکومت میں:

۱) غیر مسلموں کی جان، مال، عزت وآبرو اسی طرح محفوظ ہوگی جس طرح مسلمانوں کی۔

۲) غیر مسلموں کو مذہبی آزادی حاصل ہوگی، وہ اپنے ضمیر، اپنی رائے اور مذہب پر عمل کریں گے اور اپنی عبادت گاہوں کی حفاظت بھی کریں گے۔

۳) ملک اور اہل ملک کی حفاظت مسلمانوں کا مذہبی فریضہ ہوگا، غیر مسلموں کو جبراً فوج اور پولس میں بھرتی نہیں کرسکیں گے۔

۴) کاروبار میں غیر مسلموں کو مسلمانوں سے زیادہ آزادی حاصل ہوگی، مثلاً شراب، خون، مردار وغیرہ کی تجارت مسلمان ہرگز نہیں کرسکتے جبکہ غیر مسلموں کو اس کی اجازت ہوگی، اسی طرح یہ لوگ بیرونی تجارت میں بھی آزاد ہوں گے البتہ 'سود' عام طور پر قانوناً حرام ہوگا۔

۵) جس طرح کسی مسلمان کو ستانا نقصان پہنچانا حرام ہے، اسی طرح غیر مسلموں پر بھی کسی طرح کا ظلم حرام ہوگا۔ فقہاء کرام کا فیصلہ ہے:

''ظلم الذمي اشد من المسلم'' (شامی ۵/۲۹۶)۔

(ذمی پر ظلم کرنا مسلمان پر ظلم کرنے کی بہ نسبت، بہت سخت برا ہے)۔

خود حق تعالیٰ شانہٗ کا ارشاد ہے:

"لا تسبوا الذین یدعون من دون اللہ فیسبوا اللہ عدوًا بغیر علم"۔

(برا مت کہو ان لوگوں کو جو اللہ کے علاوہ دوسروں کو پوجتے ہیں۔ ورنہ دشمنی میں وہ لوگ بغیر علم کے اللہ کو برا کہنے لگیں گے)۔

بلاشبہ غیر مسلموں کو دعوت حق دیں گے مگر نہایت خوش اسلوبی اور نرمی کے ساتھ جبر و اکراہ، اور دل خراشی ہرگز جائز نہیں۔

## دار الامان اور مسلمان:

مسائل شرعیہ تین طرح کے ہیں:

(۱) وہ مسائل جو اسلامی حکومت اقتدار سے متعلق ہیں (۲) وہ مسائل جو دار الامان سے متعلق ہیں (۳) وہ مسائل جو دار الحرب میں جاری ہوتے ہیں۔

(۱) دار الامان میں مسلمانوں کو صرف مذہبی آزادی حاصل ہوگی، حکومت و اقتدار اعلیٰ کلی طور پر حاصل نہیں ہوگا، لہٰذا دار الاسلام سے متعلق احکامات نافذ کرنے کے لئے مسلمان مکلف نہیں ہوں گے۔ "لا یکلف اللہ نفسا إلا وسعها"۔ اللہ تعالیٰ لوگوں کو طاقت کے مطابق ہی مکلف بناتے ہیں، وجہ یہ ہے کہ اس کے لئے اسلامی حکومت و اقتدار شرط ہے۔ مثلاً اسلامی حدود، تعزیرات یعنی قتل عمد، قتل خطا، زنا، تہمت، چوری ڈکیتی شراب نوشی کی وہ مخصوص سزائیں جو اسلام نے مقرر کی ہیں اسلامی نظام حکومت کے بغیر ان کا نفاذ شرعاً واجب نہیں ہے۔

اسلام ان جرائم کو انسانیت کے لئے زہر قاتل اور لعنت قرار دیتا ہے، وہ ایک لمحہ بھی مہذب سماج میں ان جرائم کا ادنیٰ سا شائبہ برداشت کرنے کے لئے تیار نہیں ہے، اس لئے ان جرائم کی سزائیں اتنی سخت اور عبرتناک مقرر کی ہیں کہ اگر صحیح طور پر اس کا نفاذ ہو جائے تو دل و دماغ ان جرائم کے تصور سے مدتوں لرزتے رہیں گے۔ دوسری قوموں کے نافذ العمل قوانین میں ان کی سزائیں اتنی سخت نہیں ہیں لیکن ان جرائم کی قباحت کو ہر مذہب اور ہر قانون تسلیم کرتا ہے اور صالح معاشرہ کے لئے ان کا انسداد ضروری سمجھتا ہے، لہٰذا اگر کوئی غیر مسلم حکومت ان جرائم کے انسداد کے لئے قانون بنائے تو باوجودے کہ ہمارے عقیدہ کے لحاظ سے وہ قانون عدل و انصاف کے اعلیٰ معیار سے کمتر ہوگا مگر چونکہ مقصد بہتر ہوگا لہٰذا تعاون و اشتراک میں مضائقہ نہیں ارشاد ہے:

"وتعاونوا علی البر والتقوی ولا تعاونوا علی الاثم والعدوان" (مائدہ:۲)۔

(ایک دوسرے کی مدد نیکی اور تقوی میں کرتے رہو اور گناہ اور زیادتی میں ایک دوسرے کی مدد نہ کرو)۔

اگر ان جرائم کا ارتکاب کسی مسلمان سے ہو تو غیر مسلم عدالتیں و حکام کا فیصلہ مسلمان کے لئے قابل تسلیم ہوگا۔

(۲) معاملات یعنی خرید و فروخت، لین دین، اجرت، شرکت، ملازمت چونکہ افراد سے متعلق ہیں ان کے لئے حکومت و شوکت کی ضرورت نہیں، لہٰذا ان کے احکام میں کوئی خاص فرق نہیں ہوگا۔ مثلاً شراب، خنزیر، مردار وغیرہ کی خرید و فروخت جس طرح دار الاسلام میں مسلمان کے لئے حرام ہے اسی طرح دار الامان بلکہ دار الحرب میں بھی حرام رہے گی۔ قمار، جوا، سٹہ وغیرہ کی حرمت بدستور رہے گی۔ یہ شیطانی اعمال ہیں ان کی خباثت اور شیطنت کسی ملک یا کسی دار کے ساتھ مخصوص نہیں؛ ارشاد الٰہی ہے:

"إنما الخمر والمیسر والأنصاب والأزلام رجس من عمل الشیطن فاجتنبوه"۔

(شراب، جوا، بت اور تیروں سے فال نکالنا گناہ ہے شیطان کا کام ہے لہٰذا تم اس سے پرہیز کرو)۔

دھوکا، فریب، بلیک مارکیٹنگ صرف معاملات کے لحاظ سے ہی جرم نہیں بلکہ اخلاقی جرم بھی ہیں وہ ہر حالت میں اور ہر جگہ ممنوع رہیں گے۔

اسی طرح ان امور سے اجتناب لازم ہوگا جن کا ارتکاب معصیت اور گناہ ہے مثلاً عصمت فروشی، رقص، سرود، سحر، کہانت، نجوم، جیوتش وغیرہ یہ تمام کام ہر جگہ اور ہر حال میں حرام ہے، با معاوضہ ہوں یا بلا معاوضہ، اسی طرح وہ سارے معاملات بھی ممنوع اور حرام ہوں گے جن سے جرائم کی پرورش ہوتی ہے اور

معصیت پروان چڑھتی ہے، مثلاً مورتیوں اور تصاویر کی خرید وفروخت، آلات لہو ولعب وغیرہ۔

یہ تمام وہ امور ہیں جن کی شریعت مطہرہ نے شدت کے ساتھ ممانعت کی ہے، ان کی حرمت اسلامی اقتدار وحکومت پر موقوف نہیں ہے اور نہ ہی دار الاسلام کی حدود میں محدود ہے۔ فرق صرف یہ ہے کہ دار الاسلام میں ان کی ممانعت اور حرمت کے لئے قانون ہوگا، دار الحرب یا دار الامان میں مسلمانوں کو یہ حیثیت حاصل نہیں ہوگی کہ قانوناً ممنوع کرسکیں اور ان جرائم کو اسلامی حدود وتعزیرات کے دائرہ میں لاسکیں مگر مذہبی نقطۂ نظر سے ان کی حرمت میں کوئی فرق نہیں آئے گا۔

اگر دار الامان میں ان امور کو جرم قرار دے کر قانوناً ممانعت کردی جائے ان کے ارتکاب کرنے والے کو قابل سزا قرار دیا جائے تو مسلمان ان معاملات میں غیر مسلم عدالتوں اور غیر مسلم حکام کے بہرحال پابند ہوں گے۔

۳- رہ گئے وہ تمام مسائل جو عبادات اور اخلاقیات سے متعلق ہیں چونکہ ہر مسلمان بحیثیت مسلمان ان احکامات کا مکلف ہے، لہٰذا ملک اور سیاسی حالات کی تبدیلیوں کا ان پر کوئی اثر نہیں پڑے گا، ہر حالت اور ہر جگہ مسلمان ان احکامات کے مکلف ہوں گے۔ سچائی، دیانت داری، رحم، انصاف، سخاوت ومروت جیسے اخلاق جمیلہ مسلمانوں پر ایسے ہی فرض ہیں جیسے نماز، روزہ، حج، زکوۃ وغیرہ۔ جھوٹ، فریب، ظلم، بخل، خیانت وغیرہ ایسے ہی ممنوع ہوں گے جیسے کفر و شرک، اصنام پرستی، بدعات وغیرہ، لہٰذا ان کے احکامات میں اختلاف دار سے کوئی تفاوت نہیں ہوگا۔ اخلاق وعبادات سے متعلق احکامات مذہبی احکام ہیں جو مذہبی آزادی کے تحت ہیں۔ لہٰذا غیر مسلم عدالتیں اور حکام کو اس سلسلہ میں مداخلت کا دستوری اعتبار سے کوئی حق نہیں، بصورت دیگر مذہب میں مداخلت متصور ہوگا، مسلمان بہرصورت معاملے میں غیر مسلم عدالتوں وحکام کے پابند نہیں ہوسکتے۔

☆☆☆

# غیر مسلم ملکوں میں عدالت کے ذریعہ حاصل کئے گئے طلاق کا شرعی حکم

مولانا محمد شاہ جہاں ندوی[1]

بلاشبہ اصل یہ ہے کہ مسلمان اپنے فیصلہ طلب امور میں صرف مسلم قاضی یا اس کے قائم مقام کی طرف رجوع کریں، کیونکہ غیر مسلم مسلمانوں کے معاملات میں فیصلہ کرنے کی اہلیت نہ قاضی کی حیثیت سے رکھتا ہے، اور نہ ہی حکم کی حیثیت سے، ارشاد الٰہی ہے:

"ولن يجعل الله للكافرين على المؤمنين سبيلاً" (النساء: ۱۴۱)۔

(اور اللہ کافروں کو مومنوں پر کوئی راہ نہ دے گا)۔

شاطبی تحریر کرتے ہیں: "إن حمل على أنه إخبار، لم يستمر مخبره، لوقوع سبيل الكافر على المؤمن كثيرا، بأسره وإذلاله، فلا يمكن أن يكون المعنى إلا على ما يصدقه الواقع، ويطرد عليه، وهو تقرير الحكم الشرعي؛ فعليه يجب أن يحمل" (الموافقات للشاطبي: إبراهيم بن موسى (۷۹۰ھ)، المقدمة الثالثة عشرة ۱/۱۵۶، ط: دار ابن عفان، السعودية، الطبعة الأولى ۱۴۱۷ھ- ۱۹۹۷م)۔

(اگر اس کلام الٰہی کو خبر پر محمول کیا جائے، تو جس چیز کی خبر دی گئی ہے اس میں استمرار نہیں رہے گا، کیونکہ کافر کو مومن پر قید اور ذلیل کرنے کے ذریعہ بہت دفعہ راہ مل جاتی ہے، لہٰذا وہی معنی مراد ہوں گے، جس کی حقیقت حال تصدیق کرتی ہو، اور اس میں تسلسل ہو، اور وہ حکم شرعی کو ثابت کرنا ہے، لہٰذا اسی پر محمول کیا جانا چاہئے)۔

یعنی آیت خبر کی صورت میں وارد ہے، اور اس سے مراد امر ہے، اور مطلب یہ ہے کہ شرعی اعتبار سے یہ درست نہیں کہ کافر کو مسلمانوں پر قانونی تسلط حاصل ہو، لہٰذا کافر میں مسلمانوں کے تعلق سے شہادت اور فیصلہ کی اہلیت نہیں ہے، چنانچہ اس پر اتفاق ہے کہ غیر مسلم سے مسلمانوں کے معاملات میں فیصلہ کرنے کی اہلیت مسلوب ہے۔

لیکن اس وقت دنیا کے بہت سے ممالک میں مسلمان اقلیت کی حیثیت سے رہتے ہیں، جہاں ان کو اسلامی عدالت قائم کرنے کی اجازت نہیں ہے، کہ وہ اس کے سامنے اپنا مقدمہ لے جاسکیں، جس کی بنا پر ان کے مقدمات پوری طرح اس ملک کے جج کے قوانین کے تابع ہیں، جہاں وہ رہتے ہیں، چنانچہ ان کے حالات "ضرورت" کے دائرہ میں آتے ہیں، جس کے مخصوص احکام ہیں، اور جو مصلحت کو حکم کا معیار بناتی ہے، اور امکان واستطاعت کو مکلف بنانے کی اساس قرار دیتی ہے، اس لیے کہ ارشاد الٰہی ہے: "فاتقوا الله ما استطعتم" (التغابن: ۱۶) (سو اللہ سے ڈرتے رہو، جہاں تک ہو سکے) چنانچہ اس پس منظر میں غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ دی جانے والی طلاق پر غور کرنے کی ضرورت ہے۔

اس تمہید کے بعد ہم سوالات کے جوابات تحریر کرتے ہیں:

۱- شوہر غیر مسلم عدالت میں درخواست دے کہ میں اپنے رشتۂ ازدواج کو ختم کرنا چاہتا ہوں، لہٰذا میرے حق میں اس رشتہ کے انقطاع کا فیصلہ کردیا جائے، تو اس درخواست کو تفویض مطلق یا توکیل نہیں مان سکتے ہیں کیونکہ تفویض مطلق مجلس کے ساتھ مقید ہوتی ہے، الدرالمختار میں ہے:

"والفرق بينهما في خمسة أحكام: ففي التمليك لا يرجع، ولا يعزل ولا يبطل بجنون الزوج، ويتقيد بمجلس،

---

[1] جامعہ اسلامیہ شانتاپورم، مالاپورم، کیرالا۔

لا بعقل، فیصح تفویضه بمجنون، وصبی لا یعقل، بخلاف التوکیل'' (الدر المختار ۴/ ۵۵۶،۵۵۵، ۱۴۱۵ھ)۔

(اور دونوں یعنی تملیک اور توکیل کے درمیان فرق پانچ احکام میں ہے، چنانچہ تملیک میں (۱) رجوع نہیں کر سکتا ہے۔(۲) اور معزول نہیں کر سکتا ہے (۳) اور تملیک شوہر کے مجنون ہونے سے باطل نہیں ہوتی ہے۔(۴) اور تملیک مجلس کے ساتھ مقید ہوتی ہے (۵) عقل کے ساتھ مقید نہیں ہوتی ہے، لہٰذا مجنون کو طلاق کی تفویض صحیح ہے، اور ایسے بچہ کو طلاق کی تفویض صحیح ہے جو عقل والا نہ ہو، برخلاف پانچوں مسائل میں توکیل کے) اور اس درخواست کو توکیل بھی نہیں قرار دے سکتے ہیں، کیونکہ عدالت ضابطہ کی کارروائی کرنے کے بعد طلاق وفرقت کے فیصلہ میں خود مختار ہوتی ہے، جبکہ وکیل موکل کی چاہت کے مطابق کام کرتا ہے۔

رد المحتار میں ہے: ''والوکیل مطلوب منه الفعل شاء أو لم یشاء'' (رد المحتار لابن عابدین محمد أمین (۱۲۵۲ھ) کتاب الطلاق، باب تفویض الطلاق ۴/ ۵۵۵، ط: دار الکتب العلمیة، بیروت، الطبعة الأولی ۱۴۱۵ھ، ۱۹۹۴م)۔

(وکیل سے فعل مطلوب ہوتی ہے، چاہے یا نہ چاہے)۔

اور اس درخواست کو تحکیم بھی نہیں مان سکتے ہیں، کیونکہ حکم کا مسلم ہونا شرط ہے۔

البحر الرائق میں ہے: ''ومن جهة المحکم- بالفتح- صلاحیته للقضاء، بکونه أهلا للشهادة. فلو حکما عبدًا، أو صبیا أو ذمیا أو محدودًا فی قذف لم یصح، وتشترط الأهلیة وقته، ووقت الحکم جمیعا. فلو حکما عبدًا، فعتق، أو صبیا، فبلغ، أو ذمیا فأسلم، ثم حکم لم ینفذ، کما فی المقلد'' (البحر الرائق لابن نجیم المصری، زین الدین بن إبراهیم (۹۷۰ھ)، کتاب الحوالة، باب التحکیم ۷/ ۴۱، ط: الهند)۔

(تحکیم کی شرط محکم (کاف کے فتح کے ساتھ) کے لحاظ سے اس کے اندر قضاء کی صلاحیت ہونا ہے، اس طرح کہ وہ شہادت کی اہلیت رکھتا ہو، سو اگر غلام یا بچہ یا ذمی کافر، یا تہمت زنا لگانے کی وجہ سے سزا یافتہ کو حکم بنایا، تو صحیح نہیں، اور اہلیت کی شرط تحکیم اور فیصلہ دونوں کے وقت ہے، تو اگر فریقین نے غلام کو حکم بنایا، پھر وہ آزاد ہو گیا، یا بچہ کو حکم بنایا اور وہ بالغ ہو گیا، یا ذمی کافر کو حکم بنایا، پھر وہ اسلام لے آیا، اور اس نے فیصلہ کیا، تو فیصلہ نافذ نہ ہوگا، جیسا کہ قاضی میں بھی یہی شرط ہے)

ہاں البتہ اس کو تفویض مقید جو کہ مجلس کے ساتھ مقید نہیں ہوتی ہے، مان سکتے ہیں گویا درخواست دینے والا شوہر غیر مسلم جج کو عدالتی کارروائی مکمل کر کے طلاق دینے کا مالک بنا رہا ہے، البحر الرائق میں ہے:

''وتمسك ابن المنذر لمن لم یشترطه بقوله (علیه السلام) لعائشة رضی الله عنها: ''لا تعجلی، حتی تستأمری أبویك، ضعیف؛ لأن اختارت نفسها، طلقها بدلیل قوله تعالی: ''فتعالین أمتعکن وأسرحکن سراحا جمیلا'' (الأحزاب: ۲۸) وأجاب فی المعراج بأنه (علیه السلام) جعل لها الخیار، إلی غایة استشارة أبویها، لا مطلقًا، وکلامنا فی المطلق'' (البحر الرائق، کتاب الطلاق، باب تفویض الطلاق ۳/ ۵۳۹)۔

(ابن منذر کا ان لوگوں کے لیے جنہوں نے مجلس کے ساتھ تفویض کے مقید ہونے کی شرط نہیں لگائی ہے، حضرت عائشہؓ سے نبی کریم ﷺ کے قول ''جلدی نہ کرنا، یہاں تک کہ اپنے والدین سے مشورہ کر لینا'' سے استدلال کمزور ہے، کیونکہ یہ تخییر اس مسئلہ سے نہیں، جس میں اختلاف ہے، اور وہ یہ کہ عورت خود سے طلاق واقع کرے، بلکہ وہ اس پر محمول ہے کہ اگر وہ اپنے آپ کو اختیار کرتی ہیں، تو نبی کریم ﷺ ان کو طلاق دے دیں گے، اس دلیل سے کہ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا ہے: (تو آؤ، میں تمہیں دے دلا کر عمدگی و خوبی اور خوبصورتی کے ساتھ، رخصت کر دوں)، اور ''المعراج'' میں جواب دیا ہے کہ نبی کریم ﷺ نے ان کو اپنے والدین سے مشورہ کرنے تک اختیار دیا تھا، مطلق اختیار نہیں دیا تھا، اور ہماری گفتگو مطلق اختیار دینے کے بارے میں ہے)۔ اور یہ تملیک صریحی انداز میں ہی ہے، لہٰذا اس حدیث سے اعتراض نہیں وارد ہوتا ہے کہ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''الثیب تعرب عن نفسها'' (سنن ابن ماجه، کتاب النکاح، باب استئمار البکر والثیب، حدیث نمبر ۱۸۷۲)

عن عدی بن عمیرة، وقال البوصیری فی الزوائد: فیه انقطاع، ولکن الحدیث له شواهد صحیحة)۔

پھر بھی احتیاط اس میں ہے کہ عدالت کے طلاق وفرقت کے فیصلہ کے بعد خود سے بھی شوہر طلاق دے دے۔

۲- عورت کی طرف سے عدالت میں درخواست آئے کہ میرا رشتۂ نکاح ختم کردیا جائے، اور عدالت شوہر کو بلا کر اس سے دستخط لے کہ جو فیصلہ ہو، وہ تم کو منظور ہوگا، تو ایسی صورت میں شوہر کی دستخط کی حیثیت صرف یہ ہوگی کہ حاکم کا فیصلہ بہ حیثیت مامور اسے منظور ہے، اسے تفویض نہیں کہیں گے، پھر اگر عدالت کارروائی کے بعد علاحدگی کا فیصلہ کردے، تو اگر غیر مسلم جج کا فیصلہ اسلامی قانون کے مطابق صحیح ہو، پھر بھی وہ نافذ نہیں، لیکن غیر مسلم اقلیتوں کے احوال کو دیکھتے ہوئے، جو حد ضرورت میں داخل ہیں، اس فیصلہ کی تنفیذ لازم ہوگی، وہ اس طرح کہ شوہر بیوی کو خود طلاق دے دے، تا کہ بیوی معصیت پر برقرار نہ رہے۔

اور اگر غیر مسلم جج کا فیصلہ اسلامی قانون کے مطابق صحیح نہ ہو، اور عورت شوہر کے ساتھ رہنے پر کسی حال میں تیار نہ ہو، اور نہ خلع پر تیار ہو تو مسلم اقلیتوں کے احوال کو دیکھتے ہوئے شوہر پر لازم ہوگا کہ وہ خود طلاق دے دے، اور اگر ایسا نہ کرے تو اسلامی پنچایت یا اسلامی مرکز اس کی طرف سے طلاق کا فیصلہ کردے، ابن حمی اللہ "مجموع النوازل الموریتانیۃ" کی نظم میں کہتے ہیں:

و لا يحل ترك ناشز على عصيانها، والزوج حتمًا قبلا
فداءها بما أحب ممكنا إلا يطلقها عليه الأمناء

(الخلاصة فی فقه الأقليات۔ جمع و إعداد:- علی بن نایف الشحود، صناعة الفتوی وفقه الأقليات ۳/۳۶، من المكتبة الشاملة)

(شوہر کی نافرمانی کرنے والی عورت کو اس کی نافرمانی پر چھوڑنا، حلال نہیں ہے، اور شوہر کو ممکن طریقہ سے اپنی پسند کے مطابق اس عورت سے لازمًا فدیہ قبول کرنا ہے، ورنہ عدول کی جماعت اس کی بیوی کو طلاق دے دے گی) اور مجبوری کے تحت مالکیہ کے مذہب کو اختیار کیا جائے گا، جیسا کہ مولانا اشرف علی تھانویؒ نے "الحيلة الناجزة للحليلة العاجزة" میں اختیار کیا ہے۔

۳- اگر عورت کی درخواست کے بعد شوہر عدالت میں نہ آئے یا آئے، مگر دستخط و تفویض پر تیار نہ ہو، اور عدالت حالات کا جائزہ لے کر تفریق کا فیصلہ کردے، اور عدالت کا فیصلہ اسلامی قانون کے مطابق ہو، تو بھی شرعًا یہ فیصلہ نافذ نہیں ہے، لیکن مسلم اقلیتوں کے احوال کو دیکھتے ہوئے جو "حد ضرورت" میں داخل ہیں، اس تفریق کی تنفیذ لازم ہوگی، اور وہ اس طرح کہ شوہر پر بیوی کی تطلیق کو لازم قرار دیا جائے، تا کہ عورت نافرمان بن کر معصیت پر برقرار نہ رہے، اور اگر شوہر طلاق نہ دے تو مسلم پنچایت یا اسلامی مرکز جس میں علماء بھی ہوں، وہ لازمًا اس طلاق کا فیصلہ کردیں، تا کہ بیوی معصیت پر نہ رہے، کیونکہ اسی میں فساد کو دور کرنا ہے، اور اسی میں رفع حرج ہے، اور اسی میں قواعد شریعت کی پابندی ہے جو کہ تخفیف، تیسیر، دفع ضرر اور دفع فساد پر مبنی ہیں، اور اسلامی عدالت نہ ہونے کی صورت میں، مسلم قاضی کے قائم مقام مسلمانوں کی جماعت ہے، اور عدالت کے فیصلہ کی تنفیذ خواہ غیر اسلامی عدالت ہو، مصالح کی خاطر اور مفاسد کو دور کرنے اور انارکی ختم کرنے کے لیے جائز ہے، اور یہ مالکیہ کا مذہب ہے، اور مجبوری کے تحت میں اسی کو اختیار کیا جائے گا، جیسا کہ گزرا۔

عز بن عبد السلام تحریر کرتے ہیں: ''ولو استولى الكفار على إقليم عظيم، فولوا القضاء لمن يقوم بمصالح المسلمين العامة، فالذی يظهر إنفاذ ذلك كله، جلبا للمصالح العامة، ودفعا للمفاسد الشاملة، إذ يبعد عن رحمة الشارع، ورعايته لمصالح عباده، تعطيل المصالح العامة، وتحمل المفاسد الشاملة لفوات الكمال فيمن يتعاطى توليتها، لمن هو أهل لها، وفی ذلك احتمال بعيد''۔ (قواعد الأحكام فی مصالح الأنام، لأبی محمد عز الدين عبد العزيز بن عبد السلام (۶۶۰ھ)، فصل فی معاملة من أقربان أكثر مافی يده حرام ۱/ ۷۳، ط: دار المعارف بيرت)

(اور اگر کفار کا وسیع خطہ پر تسلط ہو جائے، اور وہ قضاء کی ذمہ داری ایسے شخص کے سپرد کردیں، جو مسلمانوں کی عمومی مصلحتوں کو انجام دے، تو جو بات سمجھ میں آتی ہے، وہ یہ ہے کہ ان سب کو نافذ کیا جائے گا، عمومی مصلحت حاصل کرنے، اور ہمہ گیر مفسدہ کو دور کرنے کی خاطر، کیونکہ شارع کی رحمت اور اپنے بندوں کے مصالح کی رعایت سے بعید ہے کہ عمومی مصالح معطل ہو جائیں، اور ہمہ گیر مفاسد کو انگیز کیا جائے، اس شخص کے اندر کمال کے فوت ہونے کی وجہ سے، جو اہل کو عہدہ سپرد کرتا ہے، اور یہ امکان سے بعید تر ہے)۔

بلاشبہ اقلیتوں کی ضرورت کو دیکھتے ہوئے، مسلمانوں کی جماعت کو قاضی کے قائم مقام درجہ دیا جاسکتا ہے، کیونکہ شریعت اسلامی نے لوگوں کے معاملات کی بنیاد حکمت اور مصلحت پر رکھی ہے، اور ذمہ داریوں کی تعیین کردی ہے، اور ان کو مخصوص اداروں کے حوالہ کیا ہے، یقیناً یہ شرعی نظام ہے، اور ان شرعی نظاموں میں سے ایک نظام عدالت ہے، جس کی ذمہ داری قضاۃ سنبھالتے ہیں، جن کا تقرر خلیفہ یا اس کا نائب یا سلطان مشہور صفات کی بنیاد پر کرتا ہے، جن میں علم و دیانت

اہم ہیں، چونکہ غیر مسلم ممالک میں شرعی قضاۃ موجود نہیں ہیں، لہٰذا اسلامی پنچایت یا اسلامی مراکز کو بعض تنازعات کے حل کے لیے شرعی درجہ دے سکتے ہیں، فقہاء اس کا نام 'عدول' یا مسلمانوں کی جماعت رکھتے ہیں، جو قاضی کی نیابت کرتی ہے، کیونکہ امام اصل میں جماعت کا نائب ہے تو جب امام کا وجود دشوار ہو، تو بعید نہیں کہ اس کی عدم موجودگی میں جماعت اس کے قائم مقام ہو جائے، کیونکہ حضرت ابن مسعود کے اثر میں ہے:

''ما رآہ المسلمون حسنا، فهو عند الله حسن'' (المستدرک للحاکم، حدیث نمبر ۴۴۶۵، حاکم نے اس کی تصحیح کی ہے اور ذہبی نے حاکم کی موافقت کی ہے، نیز 'المعجم الکبیر' للطبرانی، حدیث نمبر ۸۵۰۴، و'مسند احمد' حدیث نمبر ۳۶۰۰، اور شعیب ارنوط کا کہنا ہے کہ اس کی اسناد حسن ہے)۔

(جسے مسلمان اچھا سمجھیں، تو وہ اللہ کے نزدیک بھی اچھا ہے)۔

اور فقہ مالکی میں جابجا اس کی صراحت ملتی ہے کہ قاضی کی عدم موجودگی میں مسلمانوں کی جماعت قاضی کے قائم مقام ہو جائے گی، اور بعض نادر حالات میں قاضی کی موجودگی میں بھی قاضی کے قائم مقام ہو سکتی ہے، مفقود کی بیوی کے احکام کے باب میں خلیل مالکی تحریر کرتے ہیں:

''ولزوجة المفقود الرفع للقاضي والوالي، ووالي الماء، وإلا فلجماعة المسلمين'' (مختصر خلیل ۱/۱۳۶، من المکتبة الشاملة)

(اور مفقود کی بیوی قاضی، والی اور پانی کے والی کے پاس معاملہ لے جائے، ورنہ مسلمانوں کی جماعت کے پاس معاملہ لے جائے)۔

اور خطاب مالکی تحریر کرتے ہیں: ''وأما جماعة المسلمين، فظاهر كلامه، أنه لا يصح ضربهم الأجل أي لزوجة المفقود، إلا عند فقد من ذكر القاضي (الوالي) ووالي الماء'' (مواهب الجليل في شرح مختصر الشيخ خليل، فصل لزوجة المفقود الرفع للقاضي ۱۱/ ۴۵۹، من المكتبة الشاملة)۔

(رہا مسلمانوں کی جماعت، تو مصنف کے کلام سے بظاہر یہ بات نکلتی ہے کہ ان کے لئے مدت مقرر کرنا درست نہیں ہے، مگر جبکہ قاضی، والی اور پانی کا والی موجود نہ ہو)۔

اور ''التاج والا کلیل'' میں ہے: ''لو كانت المرأة في موضع، لا سلطان فيه، رفعت أمرها إلى صالحي جيرانها، ليكشفوا عن خبر زوجها، ويضربوا لها أربعة أعوام، ثم عدة الوفاة، وتحل للأزواج؟ لأن فعل الجماعة في عدم الإمام كحكم الإمام'' (التاج والإكليل لمختصر خليل، فصل في زوجة المفقود ۶/ ۲۲۸، من المكتبة الشاملة)۔

(اگر عورت ایسی جگہ ہو، جہاں سلطان نہ ہو، تو وہ اپنے نیک پڑوسیوں کے پاس معاملہ لے جائے، تا کہ وہ اس کے شوہر کا پتہ لگائیں، اور اس کے لیے چار سال کی مدت مقرر کر دیں، پھر عدت وفات گزارے، اور مردوں کے لیے وہ حلال ہو جائے گی، کیونکہ جماعت کا فعل امام کی عدم موجودگی میں امام کے حکم کی طرح ہے)۔

اور زرقانی مالکی مصنف کے قول ''فلجماعة المسلمين'' کی شرح میں تحریر کرتے ہیں:

''من صالحي جيرانها، وغيرهم العدول من معظم البلد؛ لأنهم كالإمام الواحد'' (الخلاصة في فقه الأقليات ۳/ ۳۲)۔

(اپنے نیک پڑوسیوں یا ملک کے دوسرے عدول کے پاس لے جائے، کیونکہ وہ امام واحد کی طرح ہیں)۔

صاوی مالکی تحریر کرتے ہیں: ''إن رفعت أمرها للحاكم، إن كان ثم حاكم شرعي ''أو لجماعة المسلمين عند عدمه'' ولو حكما، كما في زمننا بمصر، إذ لا حاكم فيها شرعي، ويكفي الواحد من جماعة المسلمين، إن كان عدلا، معروفا شأنه، أن يرجع إليه في مهمات الأمور بين الناس، لا مطلق واحد، وهو محمل كلام العلامة الأجهوري، وهو ظاهر، لا خفاء به، والاعتراض عليه تعسف'' (حاشية الصاوي على الشرح الصغير، الزوج المفقود في دار الإسلام ۶/ ۶۹، من المكتبة الشاملة)۔

(اگر وہ اپنا معاملہ حاکم کے پاس لے جاتی ہے، اگر وہاں حاکم شرعی ہو، یا حاکم کی عدم موجودگی میں مسلمانوں کی جماعت کے پاس اپنا معاملہ لے جاتی ہے، اگر چہ حکمی اعتبار سے ہو، جیسا کہ ہمارے زمانہ میں مصر کا حال ہے، کیونکہ یہاں کوئی حاکم شرعی نہیں ہے، اور مسلمانوں کی جماعت سے ایک بھی کافی ہے، اگر عادل

ہو، اس کا مرتبہ معروف ہو کہ اس کی طرف لوگوں کے درمیان پیش آنے والے اہم معاملات میں رجوع کیا جائے، مطلق ایک کا اعتبار نہیں ہے، اور یہی علامہ اجھوری کے کلام کا مصداق ہے، اور یہ بالکل ظاہر ہے، اس میں کوئی پوشیدگی نہیں ہے، اور ان پر اعتراض بے جا ہے)۔

واضح رہے کہ صاوی نے اپنے آخری کلام کے ذریعہ بنانی کے اس اعتراض کا جواب دیا ہے کہ ایک شخص قاضی کا قائم مقام کیسے ہوسکتا ہے؟ اور ابو عمران مالکی کا قول ہے کہ:

''أن المكاتب إذا بعث لسيده بكتابته، فلم يقبلها، لايخرج عن الرق، حتى يقضى عليه القاضى. بذلك، إلا أن يكون ببلد لاحاكم فيه، فليشهد، ويكون ذلك كالحكم'' (مواهب الجليل فى شرح مختصر خليل. فرع: المرأة يغيب عنها زوجها. ۱۲/ ۷۴. جلد اور صفحہ نمبر مکتبہ شاملہ کے مطابق ہے)۔

(اگر اپنے آقا کو بدلِ کتابت بھیجے، اور اس نے قبول نہیں کیا، تو وہ غلامی سے نہیں نکلے گا، یہاں تک کہ اس کا فیصلہ قاضی کرے، مگر یہ کہ ایسے شہر میں ہو، جہاں حاکم نہ ہو، تو گواہ بنالے، اور یہ قاضی کے فیصلہ کی طرح ہوگا)۔

چنانچہ یہ بالکل واضح ہے کہ ابو عمران نے گواہ بنانے کو فیصلہ کے قائم مقام قرار دیا ہے، اور یہی حکم بیع فاسد کے فسخ کرنے، محارب اور قصاص و دیت کے بارہ میں ہے، اور اگر مرنے والا بیٹی اور عصبہ چھوڑے، اور دونوں میں اختلاف ہوجائے، اور امام نہ ہو، تو یہی حکم ہے، اور ابن یونس نے کتاب الحمالۃ میں ذکر کیا ہے کہ عدول کی جماعت امام کے قائم مقام ہوجاتی ہے۔ (مرجع سابق ۱۲/ ۷۴)۔

اور ''مواہب الجلیل'' میں ایک دوسری جگہ ہے: ''إذا تحرج الناس لعدم القضاة، أو لكونهم غير عدول، فجماعتهم كافية فى الحكم فى جميع ماوصفته، وفى جميع الأشياء، فيجتمع أهل الدين والفضل، فيقومون مقام القاضى فى ضرب الآجال، والطلاق وغير ذلك'' (مصدر سابق ۱۲/ ۷۵)۔

(قاضیوں کے نہ ہونے سے لوگوں کو حرج ہو، یا اس وجہ سے کہ وہ عادل نہ ہوں، تو مسلمانوں کی جماعت ان تمام باتوں میں فیصلہ کے لیے کافی ہے، جو تم نے بیان کیا، اور تمام چیزوں میں، چنانچہ اہل دین و فضل جمع ہو کر مدت مقرر کرنے اور طلاق وغیرہ کے سلسلہ میں قاضی کی نیابت کریں گے)۔

اور ''التاج'' میں ہے: ''وأما إن رفعت إلى عدول بلدها، والثقات من جيرانها، ولم ترفع أمرها إلى السلطان، فإحدى الروايتين أن ذلك ليس بشئ، وعلى هذه الرواية العمل، وبها الفتيا، وصوب الشيخ أبو الحسن الرواية الأخرى، وأن رفعها إلى الجيران كرفعها إلى السلطان، وكثير من النساء لاترضى الرفع للسلطان، وتراه معرة وفسادا مع زوجها، إن قدم. ابن عرفة: الذى استمر عليه عمل قضاة بلدنا أن الرفع إلى العدول كالرفع إلى السلطان، والرفع للجيران لغو'' (التاج والإكليل لمختصر خليل، من أسباب النفقة النكاح ۶/ ۲۰۷)۔

(رہا اگر عورت اپنے شہر کے عدول اور اپنے معتبر پڑوسیوں کے پاس معاملہ لے جائے، اور معاملہ سلطان کے پاس نہ لے جائے، تو ایک روایت کے مطابق اس کا اعتبار نہیں ہے، اور اسی روایت پر عمل ہے، اور اسی پر فتویٰ ہے، اور شیخ ابو الحسن نے دوسری روایت کو صحیح قرار دیا ہے کہ پڑوسیوں کے پاس معاملہ لے جانا بادشاہ کے پاس معاملہ لے جانے کی طرح ہے، اور بہت سی عورتیں سلطان کے پاس معاملہ لے جانا پسند نہیں کرتی ہیں، اور اسے عار تصور کرتی ہیں، اور اپنے شوہر کے ساتھ بگاڑ کا ذریعہ سمجھتی ہیں، اگر شوہر آجائے، اور ابن عرفہ کہتے ہیں کہ جس پر ہمارے شہر کے قاضیوں کا عمل جاری ہے، وہ یہ ہے کہ عدول کے پاس مقدمہ لے جانا سلطان کے پاس معاملہ لے جانے کی طرح ہے، اور پڑوسیوں کے پاس معاملہ لے جانا لغو ہے)۔

اور ابن فرحون مالکی تحریر کرتے ہیں: ''تنعقد ولاية القضاء بإجماع ذوى الرأى، وأهل العلم والمعرفة والعدالة لرجل منهم، كملت فيه شروط القضاء، وهذا حيث لايمكنهم مطالعة الإمام في ذلك ولا أن يستدعوا منه ولايته ويكون عقدهم له نيابة عن عقد الإمام الأعظم، أو نيابة عمن جعل الإمام له ذلك، للضرورة الداعية إلى ذلك''

(تبصرة الحكام في أصول الأقضية، ومناهج الأحكام، فصل القضاء ينعقد بأحد وجهين ۱/ ۴۱، جلد اور صفحہ نمبر مکتبہ شاملہ کے مطابق ہے)

(قضاء کی ولایت اہل علم وعدل اور اصحاب رائے کے اتفاق سے منعقد ہوجاتی ہے، ان ہی میں سے کسی ایسے شخص کے لیے جن میں قضا کی شرطیں کامل درجہ میں ہوں، اور یہ وہاں ہوگا، جہاں امام سے رجوع ممکن نہ ہو، اور نہ ہی اس سے ولایت کا مطالبہ ممکن ہو، اور ان کا اس شخص کو عہدۂ قضاء پر تقرر کرنا، امام اعظم کی نیابت یا اس شخص کی نیابت میں ہوگا جس کی ذمہ داری میں قاضی کا تقرر کرنا بھی شامل ہو، کیونکہ ضرورت موجود ہے جو اس کی محرک ہے)۔

اگر شہر میں قاضی نہ ہو، تو شہر کے صالحین ان کا نکاح کردیں گے، جو نکاح کرنا چاہیں، اور ابوجعفر احمد بن نصر داودی سے اس عورت کے بارہ میں پوچھا گیا جو نکاح کرنا چاہے، اور وہ ثیبہ ہو، اور شہر میں حاکم نہ ہو، اور اس کے اولیاء بھی غائب ہوں، کیا وہ اپنا معاملہ شہر کے فقہاء کے پاس لے جائے، کہ وہ کسی کو حکم دیں، جو اس کا نکاح کردے، اور اس صورت کا کیا حکم ہے کہ شہر میں نہ عالم ہو، اور نہ قاضی، اپنا معاملہ باکرہ اور ثیبہ دونوں صورت میں شہر کے عدول کے پاس لے جائے؟ تو انہوں نے جواب دیا کہ شہر میں قاضی نہ ہو، تو شہر کے صالحین جمع ہوکر اس کے نکاح کرانے کا حکم دیں، اور ان سے ملک ''مصامدة'' کے بارہ میں پوچھا گیا کہ بسا اوقات ان کا سلطان نہیں ہوتا ہے، اور چوروں اور شراب نوشوں اور دیگر اہل فساد پر حد واجب ہوتی ہے، تو کیا اس جگہ کے عدول اور فقہاء حدود قائم کرسکتے ہیں، جبکہ سلطان نہ ہو، اور کیا وہ یتیموں اور غیر موجود لوگوں اور کم عقلوں کے اموال کی نگرانی کرسکتے ہیں؟

توانہوں نے یہ کہتے ہوئے جواب دیا کہ ان کو یہ حق حاصل ہے، اور ہر ملک جس میں سلطان نہ ہو، یا سلطان ہو جو حدود ضائع کرتا ہو، یا سلطان غیر عادل ہو تو اس جگہ کے عادل اور اہل علم ان تمام امور میں سلطان کے قائم مقام ہوجائیں گے۔

اور ان سے ایسے ملک کے بارہ میں پوچھا گیا، جہاں نہ قاضی ہو، اور نہ سلطان تو کیا وہاں کے عدول خرید وفروخت اور نکاح کے بارہ میں فیصلہ انجام دے سکتے ہیں؟

توانہوں نے جواب دیا کہ عدول قاضی اور والی کے قائم مقام ہوجائیں گے، اس جگہ میں جہاں امام اور قاضی نہ ہو، اور ابوعمران فاسی کہتے ہیں کہ جماعت کے فیصلے، جس کے سر سلطان کے عدم موجودگی میں معاملات کی ذمہ داری آجائے، ان میں سے ہر وہ معاملہ نافذ ہے، جو صحت کے ساتھ ہو، ہر ایسے معاملات میں، جن میں سلطان کا فیصلہ نافذ ہوتا ہے، اور ایسے ہی ہر وہ معاملہ نافذ ہے، جو گھروں کے عمال وذمہ دار صحت کے ساتھ انجام دیں، کیونکہ ان کو فیصلہ کا اختیار ہے)

(المعيار المعرب لأحمد بن يحي الونشريسي (۹۱۴ھ) مبحث: إذا لم يكن بالبلد قاض، ۱۰/ ۱۰۳-۱۰۲، ط: دار الغرب الإسلامي، بيروت)۔

جبکہ دیگر مذاہب فقہیہ میں صرف اشارہ پائے جاتے ہیں:

علامہ شامی تحریر کرتے ہیں: ''فلو الولاة كفارًا، يجوز للمسلمين إقامة الجمعة، ويصير القاضي قاضيا بتراضي المسلمين، ويجب عليهم أن يلتمسوا واليا مسلما'' (رد المحتار، كتاب الصلاة، باب الجمعة، مطلب في جواز استنابة الخطيب ۳/ ۱۴)

(سو اگر حکام کفار ہوں، تو مسلمانوں کے لیے جمعہ قائم کرنا جائز ہے، اور قاضی مسلمانوں کی باہمی رضامندی سے قاضی ہوجائے گا، اور ان پر لازم ہے کہ مسلم حاکم طلب کریں)۔

اور علامہ شامی محقق ابن ہمام کا حوالہ دیتے ہوئے تحریر کرتے ہیں:

''وفي الفتح: وإذا لم يكن سلطان، ولا من يجوز التقلد منه، كما هو في بعض بلاد المسلمين، غلب عليهم الكفار، كقرطبة الآن، يجب على المسلمين أن يتفقوا على واحد منهم، يجعلونه واليا، فيولي قاضيا، أو يكون هو الذي يقضي بينهم، وكذا ينصبوا إماما يصلي بهم، وهٰذا هو الذي تطمئن النفس إليه، فليعتمد، نصر'' (رد المحتار، كتاب القضاء، مطلب في حكم تولية القضاء في بلاد تغلب عليها الكفار ۸/ ۴۳)۔

(''فتح القدیر'' میں ہے کہ اگر کسی ملک میں کوئی مسلمان سلطان نہ ہو، اور نہ کوئی ایسا حاکم ہو جس کی طرف سے قاضی کا تقرر درست ہو، جیسا کہ آج بعض مسلم ممالک مثلاً قرطبہ وغیرہ کا حال ہے، جہاں غیر مسلموں کا تسلط واقتدار ہے، ایسی صورت میں مسلمانوں پر واجب ہے کہ وہ اپنے میں سے کسی شخص کو اپنے

اتفاق ورضامندی سے اپنا والی وامیر مقرر کرلیں، جو ان کے لیے قاضی مقرر کردے، یا خود وہ والی ہی ان کے مقدمات کا فیصلہ کیا کرے، ابن ہمام کا کلام ختم ہوا، اور اسی پر نفس کو اطمینان ہوتا ہے، تو اسی پر اعتماد کیا جائے ''النہر الفائق'' میں ایسا ہی مذکور ہے)۔

اور علامہ ابویعلی فراء حنبلی تحریر کرتے ہیں: ''ولو أن أهل بلد، قد خلا من قاض، أجمعوا على أن قلدوا عليهم قاضيا، نظرت. فإن كان الإمام موجودًا، بطل التقليد، وإن كان مفقودًا، صح، ونفذت أحكامه عليهم''

(الأحكام السلطانية لأبي يعلى محمد بن الحسين الفراء الحنبلي (۴۵۸ھ) . ص ۷۳. ط: دار الكتب العلمية، بيروت ۱۴۲۱ھ۔ ۲۰۰۰م)۔

(اور اگر کسی ایسے شہر کے باشندگان، جو قاضی سے خالی ہوجائے، کسی کو قاضی بنانے پر اتفاق کرلیں، تو غور کیا جائے گا، سو اگر امام موجود ہو، تو عہدۂ قضا پر تقرر کرنا باطل ہے، اور اگر مفقود ہو، تو تقرری صحیح ہے، اور اس کے فیصلے ان پر نافذ ہوں گے)۔

اور اگر غیر مسلم عدالت کا فیصلہ اسلامی قانون کے مطابق نہ ہو، اور عورت کسی بھی حال میں شوہر کے ساتھ رہنے پر راضی نہ ہو، اور نہ خلع پر راضی ہو، تو غیر مسلم ممالک میں رہنے والی مسلم اقلیت کے حالات کے پیش نظر جو حد ضرورت میں داخل ہیں، اس فیصلہ کی تنفیذ لازم ہوگی، وہ اس طرح کہ شوہر خود طلاق دے دے، ورنہ اسلامی پنچایت یا اسلامی مرکز اس کی جانب سے طلاق کا فیصلہ کردے، تاکہ عورت معصیت پر برقرار نہ رہے۔ جیسا کہ گزرا۔

غیر مسلم حکومت وغیر مسلم عدالت کے مسلم جج کو مسلم حاکم و قاضی کی حیثیت نہیں دے سکتے ہیں، کیونکہ اس کا تقرر مسلم قاضی کی حیثیت سے نہیں کیا گیا ہے، اور کافر حاکم کا کسی مسلمان کو مسلمانوں کے معاملات میں فیصلہ کرنے کے لیے قاضی کی حیثیت سے تقرر کرنا، اگرچہ صحیح ہے، علامہ شامی تحریر کرتے ہیں:

''في التاتارخانية: الإسلام ليس بشرط فيه: أي في السلطان الذي يقلد'' (رد المحتار، كتاب القضاء، مبحث: يجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر، ولو كافرا، ۸/ ۴۳)۔

(تاتارخانیہ میں ہے کہ جو بادشاہ قاضی کا تقرر کرتا ہے، اس کا مسلمان ہونا شرط نہیں ہے)۔ اور دوسری جگہ تحریر کرتے ہیں:

''والإشارة بقوله: ''وهذا'' إلى ما أفاده كلام الفتح من عدم صحة تقلد القضاء من كافر، على خلاف مامر عن التاتارخانية، ولكن إذا ولى الكافر عليهم قاضيا'' (۸/ ۴۴)۔

(اور اسی پر نفس کو اطمینان ہوتا ہے، اس کے ذریعہ اشارہ، اس بات کی طرف ہے، جو ''فتح القدیر'' کی گفتگو سے نکلتی ہے، یعنی کافر کی طرف سے عہدۂ قضا پر تقرری درست نہیں ہے، اور یہ اس کلام کے برخلاف ہے جو تاتارخانیہ سے منقول ہوکر گزرا، لیکن اگر کافر مسلمانوں کا قاضی کسی کو بنادے، اور مسلمان اس پر راضی ہوجائیں، تو بلاشبہ اس کی تقرری درست ہوگی، اور ''البحر الرائق'' میں ہے:

''وأطلق في الجائر، فشمل المسلم والكافر، كما ذكره مسكين معزيا إلى الأصل، وظاهره صحة سلطنة الكافر على المسلمين، وصحة توليته للقضاة'' (البحر الرائق، كتاب القضاء، فصل في التقليد ۶/ ۲۶۱)۔

(اور ظالم سلطان کو مطلق رکھا ہے، تو یہ مسلمان اور کافر دونوں کو شامل ہے، جیسا کہ ملا مسکین نے ''مبسوط'' کے حوالہ سے ذکر کیا ہے، اور اس سے بظاہر یہ نکلتا ہے کہ مسلمانوں پر کافر کی سلطنت صحیح ہے، اور اس کا قاضی کا تقرر کرنا بھی صحیح ہے)۔

ان عبارتوں سے پتہ چلا کہ کافر سلطان اگر مسلمان جج کا تقرر عمومی معاملات کے لیے کرے، تو اسے مسلم قاضی کی حیثیت نہیں دی جاسکتی ہے۔

البتہ اگر مسلم جج اپنے عمومی فرائض منصبی کے تحت مسلم میاں بیوی کے درمیان فیصلۂ فرقت کرے، اور وہ فیصلہ اسلامی قانون کے لحاظ سے درست ہو، تو ''رفع ضیق'' اور ''دفع مفسدہ'' کے تحت اس کا اعتبار کیا جاسکتا ہے، تاکہ مسلمان عورت معصیت پر نہ رہے۔

لیکن بہتر یہ ہے کہ اس فیصلہ کی تنفیذ اسلامی پنچایت یا اسلامی مرکز کے ذریعہ ہو۔

۵- معاملات تین طرح کے ہیں: (۱) دیوانی معاملات (۲) تعزیری معاملات (۳) خانگی معاملات۔

اور قاضی کا مسلمان ہونا ان سارے معاملات میں شرط ہے، کیونکہ غیر مسلم کو مسلم پر ولایت حاصل نہیں ہے، اور اس لیے بھی کہ قانون اسلامی کی روح کو وہی پہچان سکتا ہے، جو اس پر ایمان بھی رکھتا ہو، نیز شریعت کے مقاصد واہداف کا ادراک وہی کرسکتا ہے جو اس پر عقیدہ رکھتا ہو، اور اس کی تطبیق کا خواہاں ہو، چنانچہ غیر مسلم جج اگر چہ اسلامی قانون کا علم رکھتا ہو، وہ اسلامی قانون کے مطابق فیصلہ کرنے کے لیے وہ ذہنی سرگرمی صرف نہیں کرسکتا ہے، جو کہ مطلوب ہے۔

تنویر الأبصار میں ہے: ''وأهله أهل الشهادة'' (تنوير الأبصار ۸/۲۳) (اور قضا کی اہلیت وہی رکھتا ہے، جو مسلمانوں کے خلاف شہادت کی ادائیگی کی اہلیت رکھتا ہے)۔

اور رد المحتار میں ہے: ''وحاصله: أن شروط الشهادة من الإسلام والعقل والبلوغ والحرية، وعدم العمى، والحد فى القذف، شروط لصحة توليته، ولصحة حكمه بعدها، ومقتضاه أن تقليد الكافر لايصح'' (رد المحتار ۸/ ۲۳، ۲۴)

(حاصل کلام یہ کہ شہادت کی شرطیں یعنی اسلام، عقل، بلوغ، آزادی، اندھا پن نہ ہونا، اور تہمت زنا میں سزا یافتہ نہ ہونا، قاضی بنائے جانے کی صحت کی، اور اس کے بعد اس کے فیصلہ کے صحیح ہونے کی شرطیں ہیں، اور اس کا تقاضا یہ ہے کہ کافر کو قاضی بنانا صحیح نہیں ہے)۔

اور ''البحر'' کے حوالہ سے تحریر کرتے ہیں: ''قال: فى البحر: وبه علم أن تقليد الكافر صحيح، وإن لم يصح قضاؤه على المسلم، حال كفره'' (رد المحتار، كتاب القضاء ۸/ ۲۴)

''البحر الرائق'' میں لکھا ہے کہ اس سے معلوم ہوا کہ کافر کو قاضی بنانا صحیح ہے، اگر چہ کفر کی حالت میں مسلمان کے حق میں اس کا فیصلہ صحیح نہیں ہے)۔

اور ایک جگہ تحریر کرتے ہیں: ''ظهر من كلامهم حكم القاضى المنصوب فى بلاد الدروز فى القطر الشامى، ويكون درزيا، ويكون نصرانيا، فكل منهما، لايصح حكمه على المسلمين، فإن الدرزى لاملة له، كالمنافق والزنديق، وإن سمى نفسه مسلما، وقد أفتى فى الخيرية بأنه لاتقبل شهادته على المسلم، والظاهر أنه يصح حكم الدرزى على النصرانى، وبالعكس تأمل'' (رد المحتار، كتاب القضاء ۸/ ۲۴)۔

(فقہاء کے کلام سے اس قاضی کا حکم ظاہر ہو گیا جو ملک شام کے دروز علاقے میں مقرر ہے، جو درزی ہوتا ہے اور نصرانی ہوتا ہے، تو دونوں میں سے ہر ایک کا فیصلہ مسلمانوں کے معاملات میں درست نہیں ہے، کیونکہ درزی کا کوئی مذہب نہیں ہے، جیسے منافق اور زندیق کا حال ہے، اگر چہ وہ اپنے آپ کو مسلمان کہیں اور ''الخیریہ'' میں فتوی دیا ہے کہ درزی کی شہادت مسلمان کے خلاف قبول نہیں ہے، اور ظاہر یہ ہے کہ نصرانی پر درزی کا فیصلہ اور برعکس صحیح ہے، غور کرو)۔

جہاں تک کہ غیر مسلم عدالت کے فیصلہ کے اعتبار کا تعلق ہے، تو اصل یہ ہے کہ ایک مسلمان غیر مسلم عدالت کی طرف رجوع نہ کرے، کیونکہ ایسی عدالت کی طرف مقدمہ لے جانا، جو غیر الٰہی قانون کے مطابق فیصلہ کرے، طاغوت کی طرف مقدمہ لے جانا ہے، جس کے انکار کا ہمیں حکم دیا گیا ہے، ارشاد الٰہی ہے:

"ألم تر إلى الذين يزعمون أنهم آمنوا بما أنزل إليك، وما أنزل من قبلك، يريدون أن يتحاكموا إلى الطاغوت، وقد أمروا أن يكفروا به. ويريد الشيطان أن يضلهم ضلالًا بعيدًا" (النساء: ۶۰)۔

(کیا آپ نے ان لوگوں پر نظر نہیں کی، جو دعوی رکھتے ہیں کہ وہ اس (کتاب) پر ایمان لے آئے ہیں، جو آپ پر نازل کی گئی ہے، اور جو آپ سے قبل نازل ہو چکی ہے (لیکن) چاہتے یہ ہیں کہ اپنے مقدمات طاغوت کے پاس لے جائیں، حالانکہ انہیں حکم مل چکا کہ وہ اس کا انکار کریں، اور شیطان تو چاہتا ہی یہ ہے کہ انہیں دور دراز کی گمراہی میں ڈال دے)۔

لیکن جو شخص غیر اسلامی عدالت میں جانے پر مجبور کر دیا گیا ہو، اس طرح کہ اس کے خلاف دعوی قائم کر دیا گیا ہو، تو وہ مکرہ و مجبور کے حکم میں ہے، اور اس پر گناہ نہیں ہے، ارشاد الٰہی ہے: "إلا من أكره وقلبه مطمئن بالإيمان" (النحل: ۱۰۶) (سوائے اس کے جس پر جبر کیا گیا ہو، اور اس کا دل ایمان پر جما ہوا ہو)۔

بہتر یہ ہے کہ مسلمان آپس میں ہی صلح کرلیں یا کسی عالم دین یا اسلامی مرکز کے ذریعہ اپنے معاملات حل کرلیں، البتہ چونکہ سارے وضعی قوانین اسلامی

شریعت کے مخالف نہیں ہیں، لہٰذا اگر کسی کا حق ہو، یا وہ ظلم کا شکار ہو، اور حق کی وصولیابی یا ظلم کو دور کرنا قانونی عدالت میں مقدمہ لے جائے بغیر ممکن نہ ہو، تو اس کو اپنا حق وصول کرنے اور ظلم کو دور کرنے کے لیے غیر مسلم عدالت میں مقدمہ لے جانا درست ہوگا:

''لأن الضرورات تبيح المحظورات'' (ضرورتیں ممنوعات کو مباح کر دیتی ہیں)۔

اور اگر غیر مسلم عدالت کا فیصلہ اسلامی قانون کے مطابق ہو تو مالی معاملات میں اس کا اعتبار ہوگا، عز بن عبد السلام تحریر کرتے ہیں:

''بل لو تعذرت العدالة في جميع الناس، لما جاز تعطيل المصالح المذكورة، بل قدمنا أمثل الفسقة فأمثلهم، وأصلحهم للقيام بذلك، فأصلحهم، بناء على انا إذا أمرنا بأمر أتينا منه بما قدرنا عليه، ويسقط عنا ما عجزنا عنه، ولاشك أن حفظ البعض أولى من تضييع الكل وقد قال شعيب۔ عليه السلام: ''إن أريد إلا الإصلاح ما استطعت'' (ہود: ۸۸) وقال الله : ''فاتقوا الله ما استطعتم'' (التغابن: ۱۶)، '' فعلق تحصيل مصالح التقوى على الاستطاعة، فكذلك المصالح كلها'' (قواعد الأحكام، فصل فيما يقدم في الظنون من ... ۲/ ۲۷، ط: دار المعارف، بيروت)۔

(بلکہ اگر عدالت تمام لوگوں میں متعذر ہو جائے، پھر بھی ذکر کردہ مصالح کو معطل کرنا درست نہ ہوگا، بلکہ فاسقوں میں سے بہتر کو مقدم کریں گے، پھر جو اس کے بعد بہتر ہو، اور شہادت کو انجام دینے کے لیے جو زیادہ لائق ہو، پھر اس کے بعد جو زیادہ لائق ہو، اس بنیاد پر کہ ہمیں جب کسی کام کا حکم دیا جائے، تو ہم اس میں سے اس کو انجام دیں گے، جس پر ہمیں قدرت ہوگی، اور ہم سے وہ چیز ساقط ہو جائے گی جس سے ہم عاجز ہوں گے، اور اس میں شک نہیں کہ بعض کی حفاظت کل کو ضائع کرنے سے بہتر ہے، اور شعیب-علیہ السلام- نے فرمایا: ''میں تو صرف اپنی قدرت بھر اصلاح کرنا چاہتا ہوں''، اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''سو جہاں تک تمہارے بس میں ہو، اللہ سے ڈرتے رہو'' تو اللہ تعالیٰ نے تقوی کے مصالح کی تحصیل کو استطاعت پر معلق کیا ہے، تو ایسے ہی سارے مصالح کا حکم ہوگا)۔

اور عبد اللہ شنقیطی تحریر کرتے ہیں: ''شهادة اللفيف، حيث وجد المستورون، أما إذا كان أهل البلد كلهم فساقًا، فقد نقل القرافي في الذخيرة عن ابن أبي زيد، إن لم يوجد في جهة إلا غير العدول، أقيم أصلحهم، وأقلهم فجورًا للشهادة عليهم، ويلزم مثل ذلك في القضاة وغيرهم، لكيلا تضيع المصالح، قال: وما أظن أنه يخالف أحد في هذا، فإن التكليف مشروط بالإمكان، وفي المذهب لابن رشد أن الموضع إذا لم يكن فيه عدل، قبلت شهادة أفضلهم، ومثل هذا عن أحمد بن نصر'' (طرد الضوال والهمل عن الكروع في حياض العمل لعبد الله الشنقيطي ص ۲۵)۔

(مجموعہ کی گواہی وہاں ہوگی، جہاں مستور الحال لوگ پائے جاتے ہوں، رہا جبکہ شہر کے سارے لوگ فاسق ہوں، تو قرافی نے ''ذخیرہ'' میں ابن ابی زید سے نقل کیا ہے کہ اگر اس خطہ میں صرف غیر عادل پائے جائیں، تو زیادہ لائق اور کم برائی والے کو ان پر گواہی کے لئے کھڑا کیا جائے گا اور اسی کی مانند قضاۃ میں بھی لازم ہے، تاکہ مصالح ضائع نہ ہوں، اور انہوں نے کہا کہ میں نہیں سمجھتا کہ اس میں کوئی مخالفت کرے گا، کیونکہ تکلیف امکان کے ساتھ مشروط ہے، اور ابن رشد کی ''المذہب'' میں ہے کہ اگر وہاں عادل نہ ہوں، تو ان میں سے جو افضل ہو، اس کی گواہی قبول ہوگی، اور ایسا ہی احمد بن نصر سے منقول ہے)۔

اور خلیل مالکی لکھتے ہیں: ''وقبل للتعذر غير عدول، وإن مشركين''

(مختصر خليل ۷۷۶ھ، باب الخيار، التنازع أسباب رد المبيع ۱/ ۱۵۶، ط: دار الحديث، القاهرة، الطبعة الأولى ۱۴۲۶ھ/ ۲۰۰۵م)۔

(اور دشواری کی وجہ سے غیر عدول کی شہادت قبول کی گئی، اگرچہ وہ مشرک ہوں)۔

خرشی اس کی شرح میں لکھتے ہیں: ''يعني أن المتبايعين إذا تنازعا في عيب في المبيع، فإنه يقبل في معرفته غير العدول، وإن مشركين'' (شرح مختصر خليل للخرشي، فصل في بيع الخيار ۵/ ۱۴۹، جلد اور صفحہ مکتبہ شاملہ کے مطابق ہے)۔

(یعنی اگر بائع اور مشتری میں مبیع کے اندر پائے جانے والے عیب میں اختلاف ہو جائے، تو اس کی معرفت میں غیر عادل کا قول قبول کیا جائے گا، اگرچہ وہ مشرک ہوں)۔

اور کافر کی گواہی مسلمان کے خلاف وصیت میں امام احمد کے نزدیک قبول ہے، ارشاد الٰہی ہے: "أو آخران من غیر کم" (المائدۃ:۱۰۶) (یا دو دوسرے تمہارے غیروں میں سے، اگر تم سفر میں ہو)۔

ابن کثیر تحریر کرتے ہیں: ''وهذان شرطان لجواز استشهاد الذميين عند فقد المؤمنين، أن يكون ذلك في سفر. وأن يكون في وصية، كما صرح بذلك شريح القاضي ... وقد روى نحوه عن الإمام أحمد بن حنبل ... رحمه الله تعالى... وهذه المسألة من أفراده، وخالفه الثلاثة، فقالوا: لاتجوز شهادة أهل الذمة على المسلمين، وأجاز أبوحنيفة فيما بين بعضهم بعضا'' (تفسير القرآن العظيم لابن كثير إسماعيل بن عمر (۷۷۴ھ) ۲/ ۸۹۱،۷۹۰، ط: مؤسسة الريان، بيروت، الطبعة الثالثة ۱۴۲۸ھ۔۲۰۰۷م)۔

(اور یہ دو شرطیں ہیں مسلمانوں کے عدم موجودگی میں ذمی کافر کو گواہ بنانے کے جواز کے لیے پہلی شرط یہ ہے کہ وہ سفر میں ہو، اور دوسری شرط یہ ہے کہ وہ وصیت میں ہو، جیسا کہ شریح قاضی نے اس کی صراحت کی ہے...... اور اسی کی مانند امام احمد سے مروی ہے، اور یہ مسئلہ ان کے تفردات میں سے ہے، اور ائمہ ثلاثہ نے ان کی مخالفت کی ہے، اور کہا ہے کہ مسلمانوں کے خلاف ذمی کافروں کی شہادت جائز نہیں ہے، اور امام ابوحنیفہ نے ذمیوں کی شہادت ایک دوسرے کے خلاف جائز قرار دیا ہے)۔

ان عبارتوں سے پتہ چلا کہ مجبوری میں کافروں کی شہادت انگیز کی جاسکتی ہے، لہٰذا مسلم اقلیت کے حالات کے پیش نظر مالی معاملات میں غیر مسلم عدالت کے فیصلہ کا اعتبار ہوگا، اگر وہ فیصلہ اسلامی قانون سے ہم آہنگ ہو۔

## خلاصۂ بحث:

۱- شوہر غیر مسلم عدالت میں درخواست دے کہ میرے رشتۂ ازدواج کے انقطاع کا فیصلہ کردیا جائے، تو اسے تفویض مقید جو مجلس کے ساتھ مخصوص نہیں ہوتی ہے، مان سکتے ہیں، پھر بھی احتیاط یہ ہے کہ عدالت کے فیصلہ کے بعد شوہر خود بھی طلاق دے دے۔

۲- شوہر کی دستخط تفویض طلاق نہیں ہے، اور عدالت کا فیصلہ شرعاً غیر معتبر ہے، یا تو شوہر خود طلاق دے دے، یا اسلامی پنچایت یا اسلامی مرکز اس کی طرف سے طلاق کا فیصلہ کرے۔

۳- اس صورت میں بھی عدالت کا فیصلہ غیر معتبر ہے، اگر عورت شوہر کے ساتھ کسی قیمت پر رہنا نہ چاہے اور نہ ہی خلع کے لیے تیار ہو، تو عورت کو معصیت پر برقرار رہنے سے بچانے کے لیے شوہر پر لازم ہے کہ خود طلاق دے دے، ورنہ اسلامی مرکز اس کی طرف سے طلاق دے دے۔

۴- مسلم جج کو مسلم قاضی کی حیثیت نہیں دی جاسکتی ہے، البتہ اس کا فیصلہ اسلامی قانون کے مطابق ہو، تو اس کا اعتبار ہوسکتا ہے۔

۵- اصولی اعتبار سے غیر مسلم ممالک میں مسلمانوں کے معاملات کا فیصلہ کرنے کی اہلیت مسلوب ہے، البتہ اگر اس کا فیصلہ اسلامی قانون کے مطابق صحیح ہے، تو ضرورت کے تحت مالی معاملات میں اس کا اعتبار ہوگا۔

☆☆☆

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق کا فیصلہ

مولانا محبوب فروغ احمد قاسمی[1]

جن امور میں قاضی کی ضرورت ہے اس قاضی سے ''شرعی قاضی'' مراد ہے جس کے لیے (۱) عاقل (۲) بالغ (۳) آزاد (۴) مسلمان (۵) سمیع (۶) بصیر (۷) قادر الکلام ہونے پر اتفاق ہے، البتہ عدالت، ذکوریت اور اجتہاد بھی ضروری ہے یا نہیں ضروری نہیں جب کہ دوسرے فقہاء ان کو بھی ضروری قرار دیتے ہیں۔ (دیکھئے: بدائع الصنائع ۵/ ۴۳۹ کتاب آداب القاضی، مطبوعہ زکریا دیوبند ۱۴۱۹، الإقناع للخطیب ۴/ ۳۱۸، مطبوعہ مصر ۱۳۷۰، فتح المعین ۲۸۳ مطبوعہ مکتبۃ الباز ۱۴۲۴ باب القضاء)۔

یہی وجہ ہے کہ فقہاء کی رائے ہے کہ جو ممالک دار الحرب کے زمرے میں ہیں وہاں حدود اور ان کے ملحقات لعان وغیرہ کا نفاذ نہیں ہوگا۔

البتہ کچھ وہ احکام جن کا تعلق عقود وفسوخ یا ادائے طاعات سے ہے اور بعض اوقات قاضی وحاکم کے فقدان سے بہت سے مصالح متاثر ہوتے ہیں ایسے مسائل کے بارے میں متعدد علماء کی تصریح اس طرح ملتی ہے کہ اس حد تک خصوصی دار القضاء یا شرعی پنچایت سے استفادہ کر کے فیصلہ کرایا جاسکتا ہے، البحر الرائق میں ہے:

''وإذا لم يكن سلطان ولا من يجوز التقليد منه كما هو فى بعض بلاد المسلمين غلب عليهم الكفار كقرطبة فى بلاد المغرب الآن وبلنسية وبلاد الحبشة وأقروا المسلمين عندهم على مال يؤخذ منهم يجب عليهم أن يتفقوا على واحد منهم يجعلونه واليًا فيولي قاضيًا أو يكون هو الذى يقضى بينهم'' (البحر الرائق ۶/ ۲۷۴، کتاب القضاء، مطبوعہ کوئٹہ پاکستان)۔

(جب کسی ملک میں نہ سلطان ہو اور نہ ایسا حاکم ہو جس کی طرف سے قاضی کا مقرر کیا جانا درست ہو جیسا کہ بعض بلاد اسلامیہ ہیں جن پر کافروں کا غلبہ ہو چکا ہے جیسے کہ قرطبہ، بلنسیہ اور حبشہ ہیں کہ مسلمانوں سے کچھ خراج وصول کر کے یہاں کے حکمرانوں نے یہاں کے قیام کو باقی رکھا تو ایسی صورت میں مسلمانوں پر واجب ہے کہ اپنے ہی میں سے بہ اتفاق رائے والی مقرر کرلیں اور وہ والی یا تو خود مسلمانوں کے تنازعات کا فیصلہ کرے یا اس کام کے لیے کسی اور کو قاضی مقرر کرے)۔

نیز لکھتے ہیں: ''وأما فى بلاد عليها ولاة الكفارة فيجوز للمسلمين إقامة الجمع والأعياد ويصير القاضى قاضيًا بتراضى المسلمين ويجب عليهم طلب والٍ مسلم'' (حوالہ بالا ۶/ ۲۷۴)۔

(وہ ممالک جہاں حکمراں کفار ہیں مسلمانوں کے لیے جمعہ وعیدین کی اقامت درست ہے اور وہاں مسلمانوں کی باہمی رضامندی سے مقرر ہونے والا قاضی، قاضی متصور ہوگا نیز مسلمانوں پر واجب ہے کہ کسی مسلمان والی کا مطالبہ کریں)۔

کچھ اسی طرح کی بات فتاوی بزازیہ میں بھی موجود ہے (دیکھئے: فتاوی بزازیہ علی الھندیہ، کتاب السیر، الفصل الثالث فی الحظر والإباحۃ ۶/ ۳۱۱ مطبوعہ: بیروت لبنان ۱۴۰۰ھ)۔

---

[1] خادم مدرسہ حسینیہ کائم کلم کیرالا۔

حضرت شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ نے جس وقت ہندوستان کو دارالحرب قرار دیا تو اس وقت انہوں نے قاضیوں کے باب میں بھی ایک معتدل اور مؤقر فتوی جاری کیا جو حسب ذیل ہے:

''اگر دارالحرب میں کفار کی طرف سے مسلمانوں کے لیے کوئی والی مقرر ہو تو اس کی اجازت سے جمعہ قائم کرنا درست ہے، ورنہ مسلمانوں کو چاہئے کہ ایک شخص کو جو امین اور دیانت دار ہو اپنا سردار قرار دے لیں کہ اسی کی اجازت سے جمعہ وعیدین کا قیام، ایسے نابالغ بچوں کا نکاح جن کا کوئی ولی نہ ہو، یتیموں کے مال کی حفاظت، نزاعی مقدمات میں شریعت کے متعین کردہ حصے کے مطابق وراثت کی تقسیم وغیرہ عمل میں آئے، نیز امورِ سلطنت میں کوئی مداخلت اور خلل اندازی بھی نہ کی جائے۔ (فتاوی عزیزیہ ۱/ ۳۲، بحوالہ جدید فقہی مسائل مولانا خالد سیف اللہ رحمانی ۳/ ۲۲۸)۔

اگر دارالقضاء کا نظام قائم نہیں ہوسکتا ہے تو ایسے وقت میں ''شرعی پنچایت'' جو فقہائے مالکیہ کی اصطلاح میں ''جماعۃ المسلمین'' سے تعبیر کیا جاتا ہے وہ پیش آمدہ مسائل: نکاح وطلاق وغیرہ کو حل کرسکتی ہے۔ حضرت تھانوی رحمہ اللہ نے بڑی تفصیل سے اس نقطۂ پر بحث کیا ہے، حضرت ''شرعی پنچایت'' کے شرائط وقیود کو ذکر فرماتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں:

(۱) کم از کم تین آدمیوں کی جماعت ہو، ایک یا دو آدمی فیصلہ کریں تو وہ معتبر نہیں۔

(۲) اس جماعت کے تمام ارکان کا عادل ہونا شرط ہے اور عادل وہ شخص ہے جو تمام کبیرہ گناہوں سے بچتا ہو اور صغائر پر مصر نہ ہو، اور اگر کوئی گناہ سرزد ہوجاتا ہو تو فوراً توبہ کرلیتا ہو، لہٰذا سود خور، اور رشوت لینے والا، داڑھی منڈانے والا، جھوٹ بولنے والا، اور بے نمازی اس جماعت کا رکن نہیں بن سکتا۔

اگر بدقسمتی سے کسی جگہ کے بااثر لوگ دین دار نہ ہوں تو یہ تدبیر کرلی جائے کہ وہ بااثر اشخاص چند دین داروں کو اختیار دیدیں تاکہ شرعاً فیصلہ کی نسبت دین دار جماعت کی طرف ہو، اور ان بااثر اشخاص کو کوشش کا ثواب حاصل ہوجائے۔

فیصلہ میں علماء کی شرکت لازم اور شرط ہے، صرف عوام کی جماعت کا فیصلہ حکمِ قاضی کے قائم مقام نہیں ہوسکتا، اس لیے اولاً تو یہ چاہیے کہ جماعت کے سب ارکان اہل علم ہوں، اور اگر یہ میسر نہ ہو تو کم از کم ایک معاملہ فہم عالم کو ضرور جماعت کا رکن بنائیں اور دوسرے ارکان معاملہ کے تمام پہلوؤں کو ان عالم سے خوب سمجھ کر رائے قائم کریں، اور اگر کسی جگہ یہ بھی ممکن نہ ہو تو یہ چاہیے کہ جماعت کے سب ارکان اہل علم ہوں، اور اگر کسی جگہ یہ بھی ممکن نہ ہو تو پھر یہ لازم ہے کہ جماعت کے ارکان معاملہ کی روئداد مکمل کرکے علمائے محققین سے ہر ہر جزئیہ کا حکم دریافت کرلیں، اور جو ان کا فتوی ہو اس کے موافق فیصلہ کیا جائے، اگر ایسا نہ کیا بلکہ عوام نے محض اپنی رائے سے فیصلہ کردیا تو وہ حکم نافذ نہ ہوگا، اور فیصلہ بالکل بے کار اور غیر معتبر رہے گا، اگرچہ وہ فیصلہ شریعت کے موافق بھی ہو۔

چوتھی شرط یہ ہے کہ جماعتِ مسلمین کے سب ارکان متفقہ فیصلہ دیں، اگر رائے مختلف رہے اور کثرتِ رائے کی بنا پر فیصلہ کرنا چاہیں تو وہ فیصلہ معتبر نہ ہوگا، پس اگر ارکان میں اختلاف رہے تو مقدمہ خارج کردیا جائے (دیکھئے: الحیلۃ الناجزہ ۷۳-۷۶)۔

## ۱- غیر شرعی عدالت میں فیصلۂ طلاق کا حکم:

غیر مسلم عدالت میں شوہر کا درخواست پیش کرنا تفویض وتحکیم تو نہیں ہوسکتا، اس لیے کہ تفویض کا تعلق زوجین سے ہوتا ہے اِلا یہ کہ اجنبی کو اس کی مشیت پر چھوڑ دیا جائے، اور تحکیم میں قاضی کے شرائط کا پایا جانا ضروری ہے، جبکہ قاضی اور جج، صورت مذکورہ میں کافر ہے، ہاں اس کو توکیل مانا جاسکتا ہے، توکیل کے لیے اسلام شرط نہیں ہے، صرف ذی عقل ہونا، اور صحیح التصرف ہونا کافی ہے علامہ کاسانی لکھتے ہیں:

''وكذا ردة الوكيل لاتمنع صحة الوكالة فتجوز وكالة المرتد بأن وكل مسلم مرتدًا، لأن وقوف تصرفات المرتد لوقوف ملكه والوكيل يتصرف فى ملك المؤكل وإنه نافذ التصرفات'' (بدائع الصنائع: ۵/ ۱۶ کتاب الوکالۃ مطبوعہ: زکریا دیوبند)۔

(اسی طرح وکیل کا مرتد ہونا وکالت کی صحت کے لیے مانع نہیں ہے، لہٰذا مرتد کی وکالت صحیح ہے۔ بایں طور کہ کوئی مسلمان کسی مرتد کو وکیل بنادے، اس لیے کہ مرتد کے تصرفات کا (اس کے عود الی الاسلام پر) موقوف ہونا اس کی ملکیت کے موقوف ہونے کی وجہ کر ہے، لیکن (زیر بحث مسئلہ میں) وکیل مؤکل کے ملک میں تصرف کررہا ہے، نیز وکیل جائز التصرف ہے)۔

علامہ ابن نجیم لکھتے ہیں:

''مایرجع إلي الوکیل فالعقل فلا یصح توکیل مجنون وصبی لایعقل، لا البلوغ والحریة وعدم الردة فیصح توکیل المرتد ولایتوقف'' (البحر ۷/ ۱۴۰ کتاب الوکالة، مطبوعه: پاکستان)۔

(وکیل کے لیے جو چیزیں ضروری ہیں ان میں سے عقل ہے، لہٰذا پاگل اور غیر ممیز بچے کو وکیل بنانا جائز نہیں، نفس بلوغ، حریت، اور عدم ارتداد شرط نہیں ہے، لہٰذا مرتد کو وکیل بنانا صحیح ہے، یہ (اس کے عود الی الاسلام پر) موقوف بھی نہیں ہے)۔

اس لیے غیر مسلم جج کے فیصلہ کو تصرفِ وکیل تصور کیا جائے گا، اور اس طرح عورت مطلقہ ہوجائے گی۔

## عورت کی طرف سے غیر شرعی عدالت میں درخواست تفریق:

عورت کو طلاق لینے کا حق مستقلاً نہیں ہے، لیکن بعض احوال میں عورت طلاق کا مطالبہ کرسکتی ہے، نیز اس کو حق ہے کہ ان تمام معاملات کا وکیل دوسرے کو بنادے، علامہ کاسانی تحریر فرماتے ہیں:

''ویجوز بالنکاح والخلع والصلح عن دم العمد والکتابة'' (بدائع الصنائع ۵/ ۲۰ کتاب الوکالة مطبوعه: زکریا)۔

(نکاح، خلع، صلح عن دم العمد اور معاملۂ کتابت کی توکیل جائز ہے)۔

لہٰذا عورت اگر غیر شرعی عدالت میں مطالبۂ تفریق کی درخواست پیش کرتی ہے تو اس کو عورت کی طرف سے عدالت کے کافر قاضی کو خلع کا وکیل بنانا متصور ہوگا۔

''والضابط فیه أن کل من یصح أن یتصرف بالخلع لنفسه جاز توکیله، ووکالته ذکرًا أو أنثی، مسلمًا أو کافرًا، محجورًا علیه أو رشیدًا، لأن کل واحد منهم یجوز أن یوجب الخلع فصح أن یکون وکیلًا و موکلًا فیه''

(الموسوعة الفقهیه ۱۹/ ۲۵۱ ماده: خلع، مطبوعه، کویت)۔

(ضابطہ یہ ہے کہ جو شخص بھی اپنے لیے خلع کرسکتا ہے تو دوسرے کو اس کے لیے وکیل بنانا، اور دوسرے کے خلع کا وکیل بننا جائز ہے مذکر ہو یا مؤنث، مسلمان ہو یا کافر، ممنوع التصرف ہو یا ماذون التصرف، اس لیے کہ ان میں سے ہر ایک کے لیے جائز ہے کہ خلع کا ایجاب کرے تو وکیل اور موکل ہونا بھی صحیح ہے)۔

اب سوال یہ ہے کہ جب عورت درخواست دیتی ہے تو عدالت شوہر کو طلب کرتی ہے اور دستخط کا مطالبہ کرتی ہے۔ نیز شوہر دستخط کر بھی دیتا ہے تو شوہر کے اس طرز عمل کی کیا حیثیت ہوگی، کیا اس کی طرف سے بھی توکیل بالطلاق ہوئی؟ پھر اگر توکیل بالطلاق ہے تو کیا قاضیٔ واحد جانبین کا وکیل ہوسکتا ہے؟

اتنی بات تو غالبًا متفق علیہ معلوم ہوتی ہے کہ شوہر کا دستخط، توکیل بالطلاق پر دلالت کرتا ہے، جامعین موسوعہ نے مختلف کتابوں کے حوالے سے یہ بات لکھی ہے:

''اتفق الفقهاء علی أن الإیجاب فی عقد الوکالة یتحقق بالخط أو الکتابة الدالة علی ذلك؛ لأن الکتابة فعل یدل علی المعنی''۔

''ومثل الحنفیة بذلك بما لو أرسل أحد لآخر غائب کتابًا معنونًا و مرسومًا بتوکیله إیاہ بأمرها و قبل الآخر

الوكالة انعقدت'' (الموسوعة: ۴۵/ ۱۱ مادة: وكالة، مطبوعه: كويت)۔

(تمام فقہاء کا اس پر اتفاق ہے کہ عقد وکالۃ میں ایجاب خط یا اس پر دلالت کرنے والی کتابت کے ذریعہ ہوجاتا ہے، اس لیے کہ کتابت ایک فعل ہے جو معنی پر دلالت کرتا ہے۔

حنفیہ نے اس کی یہ مثال دی ہے کہ اگر کوئی شخص کسی دوسرے غائب شخص کو کوئی واضح تحریر اس کی توکیل کی بابت بھیج دے اور دوسرا اس کو قبول کرلے تو وکالت منعقد ہوجاتی ہے)۔

رہا دوسرا مسئلہ کہ شخص واحد جانبین کا وکیل ہوسکتا ہے یا نہیں؟ تو حنفیہ کا عام اصول خلع کے باب میں یہی ہے کہ فرد واحد جانبین کا وکیل نہیں ہوسکتا، غالباً دوسرے فقہاء کی بھی یہی رائے ہے، البتہ امام محمد رحمہا اللہ، خلع کو نکاح پر قیاس کرتے ہوئے فرد واحد کے لیے جانبین کی توکیل کو جائز سمجھتے ہیں، ابن نجیم تحریر فرماتے ہیں:

''والواحد لايصلح فى الخلع وكيلًا من الجانبين بأن وكلت رجلًا بالخلع فوكله الزوج أيضًا سواء كان البدل مسمى أولا، وعن محمد: أنه يصح كذا فى البزازيه'' (البحر الرائق ۴/ ۱۵۷، كتاب الطلاق، باب الخلع)۔

(شخص واحد خلع میں جانبین کا وکیل نہیں بن سکتا بایں طور کہ عورت ایک شخص کو خلع کا وکیل بنائے بعدہ شوہر بھی اسی کو وکیل بنادے، خواہ عوض مسمی ہو یا نہ، البتہ امام محمد کے نزدیک ایسا صحیح ہے جیسا کہ بزازیہ میں ہے)۔

لہٰذا موجودہ صورتِ حال میں امام محمد کے قول کو اختیار کر کے عدالت کے اس فیصلہ کو خلع ماننا جائز ہونا چاہئے، نیز عورت پر مال بھی لازم نہیں ہوگا، اس لیے کہ بے غیر التزامِ مال عورت پر مال لازم نہیں ہوتا ہے۔

''فإن خالعها أو طلقها بخمر أو خنزير، أو ميتة وقع بائن فى الخلع، رجعى فى غيره مجانًا'' (كنز الدقائق على ہامش البحر ۴/ ۷۷ مطبوعه، پاكستان)۔

(اگر شوہر نے خلع کیا شراب، یا خنزیر، یا مردار کے عوض تو خلع کی صورت میں طلاق بائن ورنہ طلاق رجعی واقع ہوگی اور مال لازم نہیں ہوگا)۔

"ولو اتفقا على الخلع وقالت: بغير جعل، فالقول لها، لأن صحة الخلع لا تستدعى البدل فتكون منكرة فيكون القول لها" (البحر الرائق ۴/ ۷۷، کتاب الخلع، مطبوعہ پاکستان)۔

(اگر میاں بیوی دونوں خلع پر متفق ہوجائیں اور بیوی بغیر عوض کا دعوی کرے تو عورت کے قول کا اعتبار ہے، اس لیے کہ خلع کا صحیح ہونا بدل پر موقوف نہیں، لہٰذا عورت بدل کی منکر ہوئی اس لیے عورت کے قول کا اعتبار ہوگا)۔

ہاں اگر شوہر دستخط نہ کرے اور اس کی طرف سے عدم آمادگی کا اظہار ہوجائے تو چوں کہ طلاق خالص شوہر اور قاضی یا اس کے قائم مقام کا حق ہے، اس لیے کافر جج کے فیصلہ سے تفریق واقع نہیں ہوگی، اب ایسی صورت میں امام مالک کے مسلک کے مطابق جماعت المسلمین یا شرعی پنچایت بنا کر مسئلہ کو حل کرلیا جائے ایسا شاید کچھ مشکل بھی نہیں ہے۔ آسانی سے تین افراد پر مشتمل جماعت تشکیل پاسکتی ہے جو وقتی مصلحت کو مدنظر رکھتے ہوئے میاں بیوی کے باہمی نزاع کو یا تو تفریق کے ذریعہ یا صلح ومصالحت سے حل کرسکتی ہے۔

مفتی کفایت اللہ صاحبؒ کا فتوی اس کی تائید کررہا ہے جو کفایت المفتی میں ایک سوال کے جواب میں مرقوم ہے۔

سوال: ۱۵۷ھ مطابق ۱۹۳۸ء میں ہندوستان میں خاوند نے بیوی پر زنا کی تہمت لگائی جس پر عورت نے عدالت میں مقدمہ دائر کیا اور عدالت کے غیر مسلم جج نے فریقین کے دعوے اور جواب اور شہادتیں سننے کے بعد فسخ نکاح کا حکم صادر فرمایا الخ۔

جواب: ۲۵۸: عورت کو لازم ہے کہ کسی مسلمان مجسٹریٹ کے سامنے اپنا معاملہ پیش کرے خواہ وہ جدید فیصلہ حاصل کرلے یا سابق فیصلہ کی اس سے

تنفیذ کرالے اس کے بعد نکاح ثانی کر سکے گی......الخ (کفایۃ المفتی بحوالہ: اسلامی قانون نکاح وطلاق، مؤلف: حضرت مولانا یعقوب قاسمی، مطبوعہ: شرعی کونسل برطانیہ)۔

## غیر مسلم عدالت میں مسلم قاضی:

اصل مسئلہ یہ ہے کہ قاضی کے تقرر کا حق مسلمانوں کو ہے یا سلطانِ وقت کو، اگر شق ثانی اختیار کیا جائے جیسا کہ بزازیہ کی عبارت سے واضح ہو رہا ہے تب تو یوں کہا جائے گا کہ عام حالات میں سلطانِ وقت ہی کو اختیار ہے لیکن بوقت ضرورت جماعت مسلمین بھی اپنا قاضی مقرر کر سکتے ہیں۔علامہ شامی لکھتے ہیں:

''یجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر أی الظالم وهذا ظاهر فی اختصاص تولیة القضاء بالسلطان ونحوه کالخلیفة حتی لو اجتمع أهل بلدة علی تولیة واحد القضاء لم یصح بخلاف ما لو ولوا سلطانًا بعد موت سلطانهم کما فی البزازیة۔

قلت: وهذا حیث لا ضرورة وإلا فلهم تولیة القضاء أیضًا'' (ردّ المحتار: ۸/ ۴۱ کتاب القضاء، مطلب: أبو حنیفه دعی إلی القضاء ثلاث مرات فأبی مطبوعه دار الکتاب دیوبند)۔

(قضاء قبول کرنا منصف اور ظالم حاکم کی طرف سے جائز ہے اس کا ظاہر یہ ہے کہ قضاء کی سپردگی سلطان اور خلیفہ وغیرہ کے ساتھ خاص ہے۔حتی کہ اگر پورے اہل شہر کسی کو قاضی بنانے پر متفق ہو جائیں تو صحیح نہیں، ہاں اگر اہل شہر کسی کو حاکم کی موت کے بعد حاکم بنانا چاہیں تو جائز ہے، جیسا کہ بزازیہ میں ہے۔

میرا (علامہ شامی) خیال ہے کہ یہ اس وقت ہے جہاں ضرورت نہیں، ورنہ مسلمانوں کو حق ہے کہ کسی کو قاضی بنادے)۔

یا یوں کہا جائے گا کہ بنانے والے کا مسلمان ہونا ضروری نہیں ہے۔علامہ حصکفی وشامی وغیرہ کی تائید بھی اسی رائے کو حاصل ہے۔

''ولو کافرًا، فی التتارخانیة: الإسلام لیس بشرط فیه أی فی السلطان الذی یقلد'' (ردالمحتار ۸/ ۴۱ حوالہ بالا)

(اگر چہ کافر ہو، تاتارخانیہ میں ہے کہ اس سلطان کے لیے اسلام شرط نہیں ہے جو قاضی بنا رہا ہے)، اور اگر شق اول اختیار کیا جائے کہ اصلاً قاضی بنانا مسلمانوں کا کام ہے، حاکم وقت تو محض مسلمانوں کا نائب ہے۔اور وہ اس لیے کہ قوتِ تنفیذ اس کے ہاتھ میں ہے تو یہاں کہا جائے گا کہ کافر حکومت کی طرف سے تقرری تولیتِ قضا کے حق کی بنا پر نہیں بلکہ مسلمانوں کے نائب ہونے کی حیثیت کی وجہ کر ہے، علامہ شامی لکھتے ہیں:

''وفی الفتح: وإذا لم یکن سلطان ولا من یجوز التقلد منه کما هو فی بعض بلاد المسلمین غلب علیهم الکفار کقرطبة الآن یجب علی المسلمین أن یتفقوا علی واحد منهم یجعلونه والیًا فیولی قاضیًا ویکون الذی یقضی بینهم'' (ردالمحتار ۸/ ۴۲ کتاب القضاء، مطلب: فی حکم تولیة القضاء فی بلاد تغلب علیها الکفار مطبوعه: دار الکتاب دیوبند)۔

(اور جب نہ تو بادشاہ ہو اور نہ ہی ایسا شخص جس کی جانب سے قاضی بننا جائز ہو جیسا کہ بعض مسلم ممالک میں ہے جن پر کفار کا غلبہ ہے، مثلاً اس وقت کا قرطبہ، تو مسلمانوں پر واجب ہے کہ اپنے میں سے کسی پر اتفاق کر کے حاکم بنالے جو قاضی کا تعین کرے، اور وہی قاضی مسلمانوں کے مابین فیصلہ کرے)۔

مذکورہ بالا توضیح سے معلوم ہوا کہ غیر مسلم عدالت کا مسلمان قاضی یا تو حکومت وقت کا بنایا ہوا ہے اور اس کو یہ حق حاصل ہے یا مسلمانوں کا نائب بن کر قاضی بنایا ہے، یا پھر مسلمانوں کا مخصوص حق تھا جس کو حکومت نے انجام دیا ہے لہٰذا ایسا مسلمان قاضی اگر شریعت کے مطابق فیصلہ کرتا ہے۔نیز حکومتِ وقت کی جانب سے کوئی ممانعت بھی نہیں ہے تو یقیناً وہ قاضی شرعی کا فیصلہ ہوگا۔

## غیر مسلم جج کی حیثیت:

قاضی شرعی کے لیے تمام فقہاء، اسلام کی شرط لگاتے ہیں لہٰذا غیر مسلم جج قاضی شرعی نہیں ہوسکتا ہے۔

قاضی شرعی کی عدالت میں چار قسم کے مقدمات آتے ہیں:

۱- خالص حقوق اللہ جیسے حدود وغیرہ۔

۲- خالص حقوق العباد مثلاً مطالبۂ قرض وغیرہ۔

۳- حقوق اللہ وحقوق العباد سے مرکب حق لیکن اللہ کا حق غالب ہو جیسے حد قذف، حد سرقہ وغیرہ۔

۴- حقوق اللہ وحقوق العباد سے مرکب حق لیکن بندے کا حق غالب ہو جیسے قصاص وغیرہ

(ردالمحتار: ۸/ ۲۲ کتاب القضاء، مطلب: الحکم الفعلی مطبوعہ: دار الکتاب دیوبند)۔

لیکن غیر مسلم قاضی، شاہد نہیں ہوسکتا اس میں صرف وکیل کی شان رہ جاتی ہے، لہٰذا ایسے تمام معاملات جن میں توکیل جائز ہے اور قاضی شرعی کی راست ضرورت اس معاملہ کی تنفیذ کے لیے نہیں ہے تو ان تمام امور کی تنفیذ غیر مسلم عدالت سے ہوسکتی ہے۔

لہٰذا وہ حقوق جو خالص اللہ کے ہیں ان میں غیر مسلم جج کا فیصلہ، شرعی فیصلہ نہیں ہے، اسی طرح وہ امور جن میں دعوی کی ضرورت ہے جیسے حد سرقہ وحد قذف وغیرہ ان کی بابت کا اختیار غیر مسلم عدالت کو نہیں، ہاں وہ حقوق جو بندے کے ہیں خواہ حقوق اللہ میں سے بھی ہو لیکن دعوی کی راست حاجت نہیں جیسے قرض وغیرہ کی ادائیگی یا قصاص کی تنفیذ وغیرہ، ان امور میں غیر مسلم قاضی فریقین کا وکیل ہو کر معروف طریقے سے فیصلہ کرسکتا ہے۔

شامی میں ہے:

''تسمع الشهادة بدون الدعوى في الحد الخالص والوقف وعتق الأمة وحريتها الأصلية وفيما تمحض لله تعالى كرمضان وفي الطلاق والإيلاء والظهار سوى حد القذف وكذا حد السرقة لما تقدم في محله أن طلب المسروق منه المال شرط القطع''۔

زاد الحموي ثامنه: وهي اشتراط الإمام لاستيفاء الحدود دون القصاص (ردالمحتار: ۱۰/ ۱۵۳ کتاب الجنایات. فصل فیما یوجب القود ومالا یوجبه مطبوعه: دار الکتاب دیوبند)۔

(گواہی بے غیر دعوی کے بھی قبول ہوگی حد خالص، وقف، باندی کی آزادی، اور اس کی ذاتی حریت اور ان احکام میں جو خالص حقوق اللہ میں سے ہیں، جیسے رمضان اور طلاق، ایلا، ظہار میں سوائے حد قذف، اور حد سرقہ جیسا کہ اپنے مقام پر آچکا ہے کہ مسروق منہ کا مال طلب کرنا قطع کی شرط ہے۔

حموی نے (حد اور قصاص کے مابین) آٹھواں فرق زیادہ کیا ہے اور وہ یہ ہے کہ امام حدود کے لیے شرط ہے، قصاص میں نہیں)۔

ہندیہ میں ہے:

''وإذا قتل الرجل عمدًا وله ولي واحد فله أن يقتله قصاصًا قضى القاضي به أو لم يقض''

(رد المحتار: ۱۰/ ۱۵۲ کتاب الجنایات، فصل فیما یوجب القود الخ)۔

(اور اگر عمداً ایسا شخص مقتول ہوا جس کا ایک ہی ولی ہے تو اس کے لیے جائز ہے کہ قاتل کو قصاصاً قتل کردے، قاضی فیصلہ کرے یا نہ کرے)۔

☆☆☆

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق

مفتی محمد اشرف قاسمی[1]

۱- قاضی شرعی خواہ وہ حکومت اسلامیہ کی طرف سے ہو یا جماعت مسلمین کی طرف سے، اسکے فیصلے شرعاً نافذ ہوں گے، اس لیے کہ اسے ولایت عامہ حاصل ہوتی ہے۔ البتہ تولیت قضا کے لیے ضروری ہے کہ وہ قاضی مسلمان ہو

''ولا تصح ولاية القاضي حتى يجتمع في المولى شرائط الشهادة من الإسلام والتكليف والحرية'' (الهندية: ۳/۳۰۷)

معلوم ہوا کہ قاضی یا جج کا مسلمان ہونا ضروری ہے ورنہ اس کے فیصلے مسلمانوں کے حق میں نافذ نہیں ہوں گے، لہٰذا شوہر اگر غیر مسلم عدالت میں درخواست دیتا ہے کہ میں اپنے رشتہ ازدواج کو ختم کرنا چاہتا ہوں، لہٰذا میرے حق میں اس رشتے کے انقطاع کا فیصلہ کر دیا جائے، اور اس کے بعد عدالت ضابطے کی کارروائی کرنے کے بعد طلاق وفرقت کا فیصلہ کر دیتی ہے، اس صورت میں محض جج کے فیصلہ کی وجہ سے وقوع طلاق کا حکم نہیں لگایا جاسکتا ہے، کیوں کہ شرعاً اسے ولایت حاصل نہیں ہے، البتہ اس صورت میں شوہر نے خود ہی درخواست دے کر ازدواج ختم کرنے کی بات کہی ہے، تو یہ درحقیقت تفویض ہے، اور شوہر کو شریعت نے یہ حق دیا ہے کہ وہ خود بھی طلاق دے سکتا ہے اور کسی کو طلاق تفویض بھی کر سکتا ہے۔

''إن الزوج كما يملك التطليق بنفسه يملك أن ينيب عنه غيره فيه، فله أن يفوض الطلاق إلى غيره، ويكون التفويض بتعليق أمر الطلاق على مشية الأجنبي'' (ابو زهرة: الأحوال الشخصيه / ص ۳۲۵)۔

(شوہر جس طرح خود طلاق دے سکتا ہے، وہ کسی کو اپنا نائب بھی بنا سکتا ہے، لہٰذا اسے غیر کو تفویض طلاق کی اجازت ہے، اور یہ تفویض ایسی ہوگی کہ گویا اس نے اس اجنبی کی مشیت پر طلاق کو معلق کر دیا ہے، یعنی وہ اجنبی اگر چاہے تو طلاق دے اور اگر چاہے تو نہ دے)۔

فقہاء کی عبارات میں غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ طلاق کسی کو بھی تفویض کی جاسکتی ہے، یعنی اسلام کی شرط فقہاء نے ذکر نہیں کی ہے، صرف یہ ضروری ہے کہ مفوض الیہ صبی یا مجنون نہ ہو، شامی کی درج ذیل عبارت سے اس کی طرف رہنمائی ہوتی ہے:

''إذا قال لرجل ذالك''أى قال له طلق امرأتى ''أراد بالرجل العاقل احترازًا عن الصبي والمجنون'' (ابن عابدين: رد المحتار ۴/۵۷۷)۔

لہٰذا اس درخواست کو تفویض قرار دیا جاسکتا ہے، چنانچہ اگر غیر مسلم جج طلاق وفرقت کا فیصلہ کر دیتا ہے تو یہ سمجھا جائے گا کہ شوہر کی تفویض پر اس نے اس طلاق کا فیصلہ کیا ہے، لہٰذا شرعاً اس کا اعتبار کرنا درست ہوگا۔

۲- شریعت مطہرہ نے عورت کو طلاق کا حق نہیں دیا ہے، صرف دو صورتوں میں وہ شوہر کی رائے کے خلاف بھی طلاق کی حقدار قرار پاتی ہے۔ ایک تو یہ ہے کہ خود شوہر نے طلاق تفویض کر دی ہو، دوسری صورت یہ ہے کہ اس نے قاضی شرعی کی عدالت میں مقدمہ دائر کیا ہو اور قاضی نے بہ وجوہ شرعیہ تفریق کا فیصلہ کر دیا ہو۔

ظاہر ہے اس صورت میں صرف یہ ہوا ہے کہ عدالت نے شوہر کو بلا کر یہ دستخط لے لیا ہے کہ جو فیصلہ ہوگا تم کو منظور کرنا ہوگا۔ اور اس نے محض عدالت کے دباؤ میں قانونی مجبوریوں کے پیش نظر ایک تحریر دے دی ہے۔ ہمارے فقہاء اس امر میں متفق ہیں کہ جو طلاق جبراً تحریر کرائی جائے وہ نافذ نہ ہوگی۔ ان کی دلیل یہ

---

[1] جامعہ مظہر سعادت ہانسوٹ، گجرات۔

ہے کہ تحریری طلاق زبانی کے مقابلے میں ضرورتاً جائز ہے، اور چونکہ یہاں ضرورت نہ تھی اس لیے طلاق جائز نہیں ہے، بہ الفاظ دیگر اگر تحریر ضرورتاً ہو مثلاً گونگے کی طلاق تو امام ابوحنیفہؒ وصاحبین کے نزدیک واقع ہوجائے گی۔ چنانچہ جب فقہاء کے نزدیک بلاضرورت تحریر سے طلاق کا وقوع نہیں ہوتا تو جو طلاق یا تفویض جبراً تحریر کرائی جائے وہ بہ درجہ اولیٰ واقع نہ ہوگی۔

''فلو أكره على أن يكتب طلاق امرأته فكتب لا تطلق، لأن الكتابة أقيمت مقام العبارة باعتبار الحاجة ولا حاجة هنا كذا في الخانية'' (ابن عابدین: رد المحتار ۴/ ۴۴۰، ابن نجیم: البحر الرائق ۳/ ۴۲۹)۔

اس کا مقتضی یہ ہے کہ عدالت اگر اپنے خصوصی اختیارات کے تحت شوہر کو بلوا کر اس کی رضامندی کے بغیر کوئی تحریر یا دستخط لے لیتی ہے اور شوہر کے لیے اس سے مفر نہ ہو، تو اس صورت میں عدالت کے فیصلے کے باوجود شرعاً طلاق وتفریق کا حکم لگانا صحیح نہ ہوگا، لیکن اگر شوہر کوئی خاص دباؤ میں نہیں تھا اس کے باوجود اس نے ایسی کوئی تحریر دے دی تو اسے تفویض تصور کرتے ہوئے کورٹ کے فیصلے کے بعد شرعاً طلاق واقع ہوجائے گی۔

یہ ساری تفصیلات اس وقت ہیں جب کہ عدالت نے اس سے صرف طلاق کی تحریر جبراً لی ہو۔ یا اس سے یہ لکھوایا ہو کہ جو فیصلہ ہوگا وہ تم کو منظور کرنا ہوگا۔ لیکن اگر عدالت نے اسے توکیل طلاق پر مجبور کیا ہو اور اس نے ایسی کوئی تحریر دے دی ہو کہ میں جج کو اپنا حق طلاق تفویض کرتا ہوں، اگر یہ مناسب سمجھیں تو طلاق دے دیں۔ اس صورت میں بغیر کسی تفصیل کے طلاق واقع ہوجائے گی۔ اس لیے کہ ہمارے یہاں جس طرح مکرہ کی طلاق واقع ہوجاتی ہے، اسی طرح مکرہ کی طرف سے توکیل بالطلاق بھی معتبر ہوتی ہے۔

''إذا أكره على التوكيل بالطلاق فوكل فطلق الوكيل فإنه يقع. وفي الخانية: رجل أكرهه السلطان ليوكله بطلاق امرأته فقال الزوج مخافة الحبس والضرب: أنت وكيل. ولم يزد على ذالك وطلق امرأته ثم قال الموكل: لم أوكله بطلاق امرأتي قالوا: لا يسمع منه ويقع الطلاق. لأنه أخرج الكلام جوابًا لخطاب الأمر والجواب يتضمن إعادة ما في السوال'' (ابن نجیم: البحر الرائق ۳/ ۴۲۸)۔

(اگر کسی شخص کو مجبور کیا گیا ہو کہ وہ طلاق کا وکیل بنائے، اس نے وکیل بنادیا پھر وکیل نے طلاق دے دی تو طلاق واقع ہوجائے گی، اور فتاویٰ قاضی خاں میں یہ مسئلہ لکھا ہے کہ اگر ایک شخص کو حاکم وقت نے اس بات پر مجبور کیا کہ وہ اپنی بیوی کو اسے طلاق دینے کا وکیل بنادے، شوہر نے قید وبند اور مار پیٹ کے ڈر سے اتنا کہہ دیا، آپ وکیل ہیں، اور حاکم وقت نے اس کی بیوی کو طلاق دے دیا، پھر شوہر نے کہا: میں نے اپنی بیوی کو طلاق دینے کا وکیل نہیں بنایا تھا، صرف انت وکیل کہا تھا۔ فقہا فرماتے ہیں کہ شوہر کی بات معتبر نہیں ہوگی، اور طلاق واقع ہوجائے گی، اس لیے کہ اس کا یہ کلام حاکم کے امر کے جواب میں واقع ہوا ہے، اور جواب مافی السوال کے اعادہ کو متضمن ہوتا ہے)۔

۳- اگر شوہر دستخط وتفویض پر تیار نہیں ہوا اور عدالت نے حالات کا جائزہ لے کر خود ہی تفریق کا فیصلہ کردیا، تو اس صورت میں شرعاً وقوع طلاق کی کوئی وجہ نہیں سمجھ میں آتی، کیونکہ ایک غیر مسلم جج کو از روئے شرع اس طرح کا کوئی اختیار نہیں ہے۔ دوسری صورت کے ذیل میں یہ بات واضح کی جاچکی ہے کہ جج اگر بہ جبر واکراہ شوہر سے تحریر لے لے تو بھی طلاق واقع نہیں ہوگی، تو اس صورت میں جب کہ شوہر کی طرف سے نہ کوئی آمادگی ہے اور نہ کسی طرح کی تحریر، تو اس صورت میں بہ درجۂ اولیٰ طلاق واقع نہیں ہوگی۔

''ولا تصح ولاية القاضي حتى يجتمع فى المولى شرائط الشهادة من الإسلام والتكليف والحرية'' (الهنديه ۳/ ۳۰۷، الكاساني: بدائع ۹/ ۸۵)۔

۴- بہ ظاہر اس سے مسئلہ میں کوئی خاص فرق نہیں پڑے گا، کیوں کہ وہ بہر حال ایک غیر مسلم حکومت کی طرف سے مقرر کردہ جج ہے، وہ اسی غیر مسلم حکومت کے آئین کے دائرے میں رہتے ہوئے فیصلہ کرے گا۔ اسے نہ تو مسلم حکومت نے طے کیا ہے اور نہ جماعت مسلمین، نے اس لیے اسے مسلم حاکم وقاضی کی حیثیت نہیں دی جاسکتی ہے۔ البتہ اگر خود حکومت وقت نے اسے مسلمانوں کی شریعت کی روشنی میں مسلمانوں کے مسائل حل کرنے کے لیے قاضی مقرر کیا ہو، تو اس کے

فیصلے شرعاً نافذ ہوسکتے ہیں، بشرطیکہ وہ جج فقہ اسلامی کے مطابق فیصلہ کرتا ہو۔ اس لیے کہ قضاء قاضی کے معتبر ہونے کے لیے خود قاضی کا مسلمان ہونا شرط ہے، یہ ضروری نہیں ہے کہ جس حاکم نے اسے قاضی بنایا ہے وہ بھی مسلمان ہو۔

’’قال ابن الهمام: إذا ولّى الكافر عليهم قاضيًا ورضيه المسلمون صحت توليته بلاشبهة‘‘ (ابن الهمام: فتح القدير ۶/ ۳۶۵)۔

’’وفي الهندية: وذكر في الملتقط والإسلام ليس بشرط فيه أى في السلطان الذي يقلد‘‘ (الهنديه ۳/ ۳۰۷...ابن عابدين: رد المحتار ۸/ ۴۳، زيلعي: تبيين الحقائق ۵/ ۸۱)۔

اسی طرح باغیوں کی طرف سے قاضی بنائے جانے کو ہمارے فقہاء نے صحیح لکھا ہے۔

خصاف کی ’’ادب القاضی‘‘ میں ہے:

’’وإن كان القاضى من أهل العدل وقد ولّاه الخوارج جاز ما يقضي به ثم قضاء هذا الذيولّاه الخوارج من أهل العدل، انماينفذ متى قضى بينهم بالحق حتى لو قضى بينهم بغير حق لم ينفذ‘‘ (الخصاف: ادب القاضى مع شرحه ص/ ۳۱۹)۔

(اگر قاضی عادل لوگوں میں سے ہو اور اسے خارجیوں نے قاضی بنایا ہو تو اس کا فیصلہ معتبر ہوگا، البتہ خارجیوں کی طرف سے بنائے گئے اس قاضی کا فیصلہ اسی وقت نافذ ہوگا جب کہ اس کا فیصلہ برحق ہو، اور اگر اس نے ناحق فیصلہ دیا ہے تو وہ نافذ نہیں ہوگا)۔

۵- غیر مسلم ممالک میں حکومت کی طرف سے جو قضاۃ مقرر ہوتے ہیں، ان کے فیصلے کس حد تک مسلمانوں کے لیے قابل اعتبار ہیں! عموماً ہماری کتب فقہ میں مستقلاً اس موضوع سے تعرض نہیں کیا گیا ہے۔ فقہاء احناف نے اس سلسلہ کی جو بعض جزئیات ذکر کی ہیں یا ابن فرحون المالکی نے اس تعلق سے جو فصل قائم کی ہے۔

فصل: في المنع من تنفيذ ماحكم به حاكم من أهل الذمة (۲ابن فرحون المالكي: التبصره ۱/ ۹۳ ۹۴)

ان سب کا تعلق اس حاکم اہل ذمہ سے ہے جسے حکومت اسلامیہ نے عہدۂ قضا تفویض کیا ہو، اور وہ اسلامی حکومت کے زیر اثر ہو، ظاہر ہے یہ ہماری بحث سے خارج ہے۔ جدید مصنفین میں سے شیخ محمد الحسن نے مختصراً اپنی کتاب میں اس موضوع پر روشنی ڈالی ہے۔

(دیکھئے: محمد الحسن: مخاطبات القضاة في الفقه الإسلامي المبحث السادس، دار الأندلس الخضراء، جده)۔

غیر مسلم ججوں کے شرعاً غیر معتبر ہونے کی چار وجوہات ہوسکتی ہیں:

۱- کفر:- جمہور علماء کے نزدیک کفر مانع قضاء ہے۔ البتہ احناف نے اس بات کی اجازت دی ہے کہ اسلامی حکومت کے غیر مسلم شہریوں کا قاضی، کسی غیر مسلم کو مقرر کیا جاسکتا ہے (ابن عابدین: ردالمحتار ۸/ ۲۳-۲۴)۔

شوافع بھی اس حد تک کے قائل ہیں، البتہ وہ اسے ریاست وزعامت قرار دیتے ہیں، قاضی بنانا نہیں مانتے (دیکھئے: مغنی المحتاج ۴/ ۳۷۵)۔

۲..... کفار کی طرف سے تولیت:- اگرچہ اس بارے میں بھی علماء کی آراء مختلف ہیں، البتہ حافظ ابن الہمام فرماتے ہیں کہ:

’’إذا ولّى الكافر عليهم قاضيًا ورضيه المسلمون صحت توليته بلا شبهة‘‘ (ابن الهمام: فتح القدير ۶/ ۳۶۵)

اس لیے احناف کے نقطۂ نظر سے خرابی کی یہ وجہ اہون ہے۔

۳..... غیر مسلم قاضیوں کے فیصلے غیر شرعی اور کتاب وسنت سے صریح متصادم ہوتے ہیں، وہ انسانوں کے فکر نارسا کے بنائے قوانین کے مطابق فیصلے کرتے ہیں، بسا اوقات مظلوم کی اشک شوئی اور انصاف کے تقاضوں کو پورا کرنا مشکل ہوجاتا ہے۔

۴.....غیر مسلم قضاۃ جن بینات وقرائن اوراثبات کے وسائل پر اعتماد کرتے ہیں، قضاء شرعی کے لیے ان پر اعتماد درست نہیں ہے۔

مندرجہ بالاحقائق کو سامنے رکھتے ہوئے، اس مسئلہ کا دقت نظری سے جائزہ لینے کی ضرورت ہے، اتنی بات مسلم ہے کہ کوئی بھی غیر مسلم یا جمہوری حکومت مسلمانوں کو ملکی قوانین سے یکلخت علاحدہ ہو کر اسلامی قانون کے مطابق پرسنل لاء، فوجداری معاملات اور دیگر احکام کے اجراء اور نفاذ کی اجازت نہیں دے سکتی ہے۔ بلکہ عموماً حکومتیں فوجداری اور تعزیراتی قوانین میں تمام شہریوں کے ساتھ یکساں معاملہ روا رکھتی ہیں، اس لیے مسلم اقلیتی ممالک میں، ہم قضاء قاضی سے متعلق جو بھی گفتگو کر رہے ہیں، اس کا تعلق مسلمانوں کے پرسنل لاء اور بعض ان معاملات سے ہے جن میں اپنے مذہب کے مطابق عمل کی اجازت رہتی ہے۔ اس کے لیے ان ممالک کے مسلمانوں پر ضروری ہے کہ وہ آپسی گفت وشنید سے کسی کو اپنا امیر مقرر کر لیں۔ اسی کی زیر نگرانی، تمام اجتماعی امور انجام دیں، اور اسی کی زیر امارت شرعی عدالتیں قائم ہوں، اور مسلمان اس طرح کے مسائل میں اسی دار القضاء سے رجوع کریں اور حکومت سے پرزور مطالبہ کریں کہ حکومت مسلمانوں کی مذہبی آزادی میں روڑا نہ ڈالے۔ مسلمانوں کی طرف سے مقرر کردہ اس قاضی کا فیصلہ شرعی اعتبار سے نافذ العمل ہوگا۔

لیکن اگر شرعی عدالتیں نہ ہوں، اور ملکی عدالتوں میں مسلمانوں کا کیس پہنچے، اب اگر جج یا قاضی مسلمانوں کے پرسنل لاء سے متعلق شرعی قوانین کی روشنی میں ہی مقدمہ فیصل کرتا ہے اور یہی اس ملک کا آئین ہے، تو بظاہر اس کا فیصلہ قابل قبول ہونا چاہیے، کیونکہ ہمارے فقہاء نے لکھا ہے کہ اگر باغیوں (جن کی اہلیت شہادت مفقود ہو جاتی ہے) کا قاضی شریعت کے مطابق کوئی فیصلہ کرے، تو امام کی طرف سے مقرر قاضی اس فیصلے کو درست تسلیم کر لے گا

(الخصاف: ادب القاضی ص ۳۱۹)۔

اور کورٹ اگر نکاح وطلاق یا اس جیسے مسائل میں شریعت سے متصادم کوئی فیصلہ دیدے، تو مسلمانوں کے لئے اس کا اتباع جائز نہ ہوگا۔ اور اگر کوئی مسلمان اس صورت حال سے دوچار ہو جائے کہ فیصلے کے مانے بغیر کوئی چارہ نہ ہو تو ماورائے عدالت اس فیصلے کو شرعی قوانین کے دائرے میں لانے کی مقدور بھر کوشش کرے، جیسے کہ برطانوی عدالت نے محض بیوی کی درخواست پر شوہر کی رضامندی کے بغیر طلاق کا فیصلہ کر دیا۔ تو شوہر کو چاہیے کہ اسے شرع کے مطابق باضابطہ طلاق دے ڈالے۔

شیخ محمد الحسن کہتے ہیں:

''وأما الأقليات المسلمة في البلدان الكافرة فلا يختلف حكمهم عن حكم سكان البلدان المستعمرة۔ إلا أنهم في عصر نا هٰذا الذيصخبت فيه أبواق الديمقراطية، يتعين عليهم أن يحاولوا التميز في كيان مختص بهم ليطالبوا بحكم ذاتي إن لم يسمح بالاستقلال، خصوصًا إذا كانوا ذوى عدد معتبر كمسلمي الهند فإنهم يزيدون على مأتي مليون'' (مخاطبات القضاة فی الفقه الاسلامی / ص ۲۳۳)۔

(غیر مسلم ممالک میں رہنے والی اقلیتوں کا حکم بھی نو آباد ممالک کے باشندگان کے حکم سے مختلف نہیں ہے البتہ ہمارے اس دور میں کہ جب جمہوریت کا نعرہ زور شور سے لگایا جاتا ہے، ان مسلم اقلیتوں پر ضروری ہے کہ وہ اپنے مخصوص ڈھانچے میں علاحدہ تشخص کے لیے کوشاں رہیں۔ تاکہ اگر انھیں مکمل آزادی نہیں تو کم از کم فیصلوں میں ان کی انفرادیت باقی رہے، خاص کر جب وہ بھاری تعداد میں ہوں، جیسے ہندوستان کہ وہاں بیس کروڑ سے زیادہ مسلمان آباد ہیں)۔

☆☆☆

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق وتفریق

مفتی محمد عارف باللہ القاسمی[1]

نکاح کے ذریعہ جو رشتہ ازدواج پیدا ہوتا ہے اس کو ختم کرنے کے لئے طلاق، خلع اور فسخ کے ابواب شریعت نے رکھے ہیں، تا کہ رشتہ ازدواج کو باقی رکھنے میں ناقابل حل دشواریوں کی صورتوں میں اس رشتہ کو ختم کیا جاسکے اور دشواریوں سے بچا جاسکے، شریعت نے مرد کے مزاج میں موجود تحمل کے پیش نظر اس رشتہ کو ختم کرنے کے لئے طلاق واقع کرنے کا اختیار دیا اور عورت کے مزاج وطبیعت کے پیش نظر اس کو طلاق واقع کرنے کا اختیار نہ دیتے ہوئے خلع کے مطالبہ کا حق دیا، تا کہ نامساعد حالات میں وہ اس کے ذریعہ خود کو شوہر سے الگ کر سکے، اسی طرح حاکم خواہ وہ قاضی شرعی ہو یا امیر اس کو ولایت عامہ دیتے ہوئے یہ اختیار دیا کہ وہ بھی شوہر کی نیابت کرتے ہوئے زوجین کے نکاح کو فسخ کر کے دونوں کو جدا کر سکتے ہیں، اس لئے جہاں شوہر کے طلاق کی وجہ سے تفریق واقع ہو جاتی ہے، وہیں شوہر کی نیابت میں شریعت کی جانب سے مقرر کردہ صورتوں میں حاکم اور قاضی کے فیصلہ سے بھی تفریق واقع ہو جاتی ہے۔ علامہ سرخسیؒ لکھتے ہیں:

''القاضی منصوب لإزالة الظلم فیامره أن یوفیها حقها أو یفرقها فإن أبی ناب عنه فی ایقاء الطلاق''

(مبسوط: باب الایلاء)

(قاضی ظلم کو ختم کرنے پر مامور ہے، اس لئے وہ شوہر کو بیوی کا حق ادا کرنے یا اس کو جدا کر دینے کا حکم دے گا، اور اگر شوہر ان باتوں سے انکار کرے، تو طلاق واقع کرنے میں وہ اس کا نائب ہو جائے گا)۔

علامہ زیلعیؒ لکھتے ہیں:

''إن التفریق بتطلیق الزوج أو بتفریق القاضی'' (تبیین الحقائق: باب الایلاء)۔

(بے شک تفریق شوہر کے طلاق یا قاضی کے تفریق کے ذریعہ ہوتی ہے)۔

ان عبارتوں میں جہاں قاضی کی تفریق کو معتبر مانا گیا ہے وہاں اس سے مراد مسلمان قاضی ہے؛ اس لئے کہ وہ شخص جو قاضی بن سکتا ہے اور جس کا فیصلہ مسلمانوں کے مقدمات میں معتبر اور نافذ ہوگا، اس کے صفات میں سے اس کا مسلمان ہونا ایک بنیادی اور متفق علیہ صفت ہے، جو کہ اس کے قاضی بننے اور اس کے فیصلوں کے نفاذ کے لئے شرط ہے۔ علامہ کاسانیؒ لکھتے ہیں:

''الصلاحیة للقضاء لها شرائط: منها العقل، ومنها البلوغ، ومنها الإسلام، ومنها الحریة، ومنها البصر، ومنها النطق، ومنها السلامة عن حد القذف ... فلایجوز تقلید المجنون والصبی والکافر والعبد والأعمی والأخرس والمحدود فی القذف؛ لأن القضاء من باب الولایة بل هو أعظم الولایات، وهؤلاء لیست لهم أهلیة أدنی الولایات وهی الشهادة فلأن لایکون لهم أهلیة أعلاها أولی'' (بدائع الصنائع ۷/۴)۔

(قضاء کی اہلیت وصلاحیت کے لئے چند شرطیں ہیں: انہیں میں سے عقل ہے اور انہیں میں سے بلوغ، اسلام، حریت، دیکھنے اور بولنے کی صلاحیت اور حد قذف سے بچا رہنا ہے، پس مجنون، بچہ، کافر، غلام، نابینا اور گونگا کو اور جس پر حد قذف جاری کی جاچکی ہو اس کو قاضی بنانا جائز نہیں ہے؛ اس لئے کہ قضاء ولایت کے باب سے ہے، بلکہ یہ سب سے بڑی ولایت ہے، اور یہ لوگ ادنی ولایت: شہادت کے بھی اہل نہیں، تو ان کو اعلی ولایت بدرجہ اولی حاصل نہیں ہوگی)۔

---

[1] مدرسہ اسلامیہ دار العلوم الربانیہ، حیدر آباد۔

دیگر اوصاف وشرائط میں گرچہ فقہاء کا اختلاف ہے، لیکن اسلام ان شرطوں میں سے ایک ہے جن کا پایا جانا اہلیت قضاء کے لئے تمام فقہاء کے نزدیک ضروری ہے۔ محمد بن احمد دسوقی مالکیؒ لکھتے ہیں:

’’أهل القضاء عدل أی مستحقه عدل ... والعدالة تستلزم الإسلام والبلوغ والعقل والحرية وعدم الفسق‘‘

(حاشية السوق على الشرح الكبير: باب فی القضاء واحكامه)۔

(قضاء کی اہلیت والا وہ ہے جو عادل ہو، یعنی اس کا مستحق وہ شخص ہے جو پیکر عدالت ہو، اور عدالت کے لئے اسلام، بلوغ، عقل، حریت، اور فسق کا مرتکب نہ ہونا لازم ہے)۔

علامہ سلیمان بن عمر الشافعیؒ لکھتے ہیں:

وشرط القاضی كونه أهلا للشهادات بأن يكون مسلما مكلفا حرا ذكرا عدلا سميعا بصيرا ناطقا‘‘

(حاشية الجمل: كتاب القضاء)۔

(قاضی کی شرط اس کا شہادت کا اہل ہونا ہے، اس طور پر کہ وہ مسلمان ہو، مکلف ہو، آزاد ہو، مرد ہو، عادل ہو، سننے، دیکھنے اور بولنے کی صلاحیت رکھتا ہو)۔

ابوعبداللہ محمد بن مفلح حنبلیؒ لکھتے ہیں:

’’ويشترط كون القاضی بالغا عاقلا ذكرا مسلما عدلا‘‘ (الفروع: كتاب القضاء: شروط القاضی)۔

(قاضی کا بالغ، عاقل، مذکر، مسلمان اور عادل ہونا شرط ہے)۔

مذاہب اربعہ کے ان فقہاء کی تصریحات سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ قاضی کا مسلمان ہونا اس کی اہلیت قضاء کے لئے ضروری ہے؛ کیوں کہ اللہ نے ارشاد فرمایا ہے:

"ولن يجعل الله للكافرين على المؤمنين سبيلا" (سورۃ النساء: ۱۴۱)۔

(اور اللہ کافروں کو مسلمانوں پر غلبہ کی راہ ہرگز نہیں دے گا)۔

بہر حال جب غیر مسلم میں اہلیت قضاء نہ ہونے کی وجہ سے اس کو قاضی بنانا درست نہیں تو اگر کسی جگہ پر حاکم یا قاضی غیر مسلم ہو تو اس کا فیصلہ مسلمانوں کے حق میں درست نہیں ہوگا اور ایسے قاضی کے شوہر پر ولایت نہ ہونے کی وجہ سے اس کا فیصلہ فرقت معتبر نہ ہوگا۔ علامہ شامی علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں:

’’إن شروط الشهادة من الاسلام والعقل والبلوغ والحرية وعدم العمى والحد فی القذف شرط لصحة توليته ولصحة حكمه بعدها‘‘ (رد المحتار: ۵/ ۳۵۳)۔

(بے شک شہادت کی شرطیں: یعنی مسلمان ہونا، عاقل وبالغ ہونا، آزاد ہونا، نابینا اور محدود فی القذف نہ ہونا، اس کے قاضی بنائے جانے کے لئے اور قاضی بنائے جانے کے بعد اس کے فیصلہ کے درست ہونے کے لئے شرط ہیں)۔

علامہ شامی کی عبارت ولصحۃ حکمہ بعدھا سے واضح ہوتا ہے کہ ایسے قاضی کے فیصلے درست اور نافذ نہیں ہوں گے جن میں معتبر لازمی اوصاف موجود نہ ہوں، اسی طرح علامہ ابن ہمامؒ، علامہ محمود البخاریؒ، علامہ شیخی زادہؒ وغیرہ کی عبارتوں سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ اگر مقدمات دائر کرنے کے وقت یا فیصلہ سنانے کے وقت قاضی اہلیت قضا کا حامل نہیں مثلاً مسلمان نہیں ہے تو اس کا فیصلہ مسلمانوں کے مقدمات میں نافذ نہیں ہوگا۔

(فتح القدیر: کتاب القضاء: باب التحکیم، المحیط البرھانی: ۸۶/۴، مجمع الانھر: ۲۴۱/۳)۔

اس لئے غیر مسلم عدالت اور اس کے قاضی کے فیصلے سے نکاح ختم نہیں ہوگا اور زوجین کے درمیان تفریق واقع نہیں ہوگی۔ فتاوی دار العلوم میں مذکور ہے:

حاکم وقت کافر کا حکم اور قضاء در باب فسخ نکاح معتبر نہیں...... سرکار کے کسی ملازم کا حکم قضائے قاضی نہیں کہا جاسکتا، اس لئے اگر سرکاری جج کافر ہیں تو وہ دار الاسلام میں بھی قاضی نہیں ہوسکتا (فتاوی دار العلوم دیوبند: ۸/ ۱۵۲)۔

ہاں اس حکم عام سے وکالت وتفویض کی صورتیں مستثنیٰ ضرور ہوں گی؛ کیونکہ ان صورتوں میں تفریق قاضی کی ولایت عامہ کی وجہ سے نہیں بلکہ شوہر کی جانب سے دیئے گئے اختیار کی وجہ سے ہوگی، جیسا کہ اگلی سطور میں اس کی تفصیل مذکور ہے۔

## شوہر کی درخواست طلاق کے بعد غیر مسلم عدالت کے فیصلہ سے فرقت:

اگر شوہر غیر مسلم عدالت میں رشتہ نکاح کو ختم کرنے کی درخواست دے، کہ میرے حق میں اس نکاح کو ختم کردیا جائے اور اس کے بعد عدالت ضابطہ کی کارروائی کرکے نکاح کے ختم ہونے کا فیصلہ سنائے، تو اس سے رشتہ نکاح ختم ہوجائے گا، اور اس صورت میں غیر مسلم قاضی کا فیصلہ درحقیقت شوہر کے وکیل بالطلاق ہونے کی وجہ سے معتبر ہوگا، کیونکہ شوہر کی درخواست توکیل طلاق کے درجہ میں ہے، اور عدالت کا فیصلہ شوہر کی جانب سے دیئے گئے اختیار کو نافذ کرنے کے درجہ میں ہے۔ علامہ ابن ہمامؒ لکھتے ہیں:

''وإن قال لرجل: طلق امرأتي فله أن يطلقها في المجلس وبعده'' (فتح القدير: كتاب الطلاق: فصل في المشية)۔

(جب شوہر نے کسی سے کہا کہ میری بیوی کو طلاق دے دو تو اسے یہ اختیار ہے کہ وہ اس پر مجلس کے بعد بھی طلاق واقع کردے)۔

علامہ ابویحییٰ زکریا بن محمد زکریا انصاری شافعیؒ لکھتے ہیں:

''ويصح توكيل كافر في نكاح كتابية ولو لمسلم؛ لأنه يملك نكاحها لنفسه وكذا في طلاق مسلمة'' (اسنى المطالب: كتاب الوكالة، الباب الاول)۔

(کتابیہ کے نکاح کے سلسلہ میں اگرچہ نکاح مسلمان سے ہو کافر کو وکیل بنانا درست ہے: اس لئے کہ وہ (مؤکل) اس سے اپنا نکاح کرنے کا مالک ہے، اسی طرح مسلم عورت کو طلاق دینے کا بھی کافر کو وکیل بنانا درست ہے: اس لئے کہ وہ (مؤکل) اس کو طلاق دینے کا مالک ہے)۔

## غیر مسلم عدالت کے فیصلہ کو قبول کرنے پر شوہر کے دستخط کا حکم:

بعض دفعہ عورت غیر مسلم عدالت میں جاکر رشتہ نکاح کے ختم کرنے کا مطالبہ کرتی ہے، عدالت شوہر کو بلاکر اس سے اس بات پر دستخط لیتی ہے کہ عدالت کا جو فیصلہ ہوگا وہ اسے منظور اور قبول ہوگا۔ پھر عدالت کارروائی کے بعد تفریق کا فیصلہ کرتی ہے، اس صورت میں بھی عدالت کا فیصلہ نافذ مانا جائے گا اور رشتہ نکاح ختم ہوجائے گا؛ کیونکہ یہ صورت درحقیقت تفویض طلاق پر اکراہ کی ہے: اس لئے کہ عدالت کا کسی سے کسی چیز کا مطالبہ ایسا لازمی امر ہوتا ہے جس سے انکار کی گنجائش نہیں ہوتی، اور انکار کی صورت میں اس کے منفی نتائج ہوتے ہیں، اور اکراہ کی صورت میں بھی تفویض طلاق درست ہوتی ہے اور تفویض سے حاصل ہونے والے اختیار کو نافذ کرنے سے طلاق بھی واقع ہوجاتی ہے۔ علامہ سرخسی علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں:

''لو أكره بوعيد تلف حتى يجعل عتق عبده في يد هذا الرجل أو طلاق امراته ولم يدخل بها ففعله فطلق ذلك الرجل المرأة أو أعتق العبد وقع الطلاق والعتاق؛ لأن الإكراه لايمنع صحة الإعتاق والطلاق'' (مبسوط: كتاب الاكراه: باب الاكراه على مايجب به عتق أو طلاق)۔

(اگر کسی عضو کو تلف کردینے کی دھمکی دے کر مجبور کیا تاکہ اس کے غلام کو آزاد کرنے یا اس کی غیر مدخول بہا بیوی کو طلاق دینے کا اختیار اسے حاصل ہوجائے، چنانچہ اس نے اختیار دے دیا، اور اس مرد نے عورت کو طلاق دے دی، یا غلام کو آزاد کردیا تو طلاق اور آزادی واقع ہوجائے گی؛ اس لئے کہ اکراہ آزادی اور طلاق کے واقع ہونے میں مانع نہیں ہے)۔

## شوہر کے دستخط کے بغیر یا شوہر کی غیر حاضری میں غیر مسلم عدالت کا فیصلہ:

ہاں اگر عدالت میں عورت کی درخواست کے بعد عدالت کی جانب سے شوہر سے دستخط کے مطالبہ پر شوہر دستخط سے انکار کردے، یا شوہر عدالت میں حاضر ہی نہ ہو، اور پھر عدالت عورت کی تفریق کا فیصلہ سنادے، تو اس صورت میں تفریق کا فیصلہ معتبر ہوگا یا نہیں؟

اس صورت مسئلہ میں تھوڑی تفصیل ہے، یوروپی ممالک میں جہاں نکاح کے امور عدالت کی زیر نگرانی انجام دئے جاتے ہیں، یا شرعی طور پر ایجاب وقبول

کے بعد قانونی کارروائی عدالت میں انجام دینا ضروری ہوتا ہے، وہاں بوقت نکاح یا بوقت کارروائی شوہر کی جانب سے حاکم و قاضی کو طلاق کی تفویض بھی کرنی ہوتی ہے، کہ عدالت کو یہ اختیار ہوگا کہ وہ ہم دونوں کے مابین تفریق کردے۔ لبنان کے سابق قاضی شرعی فیصل مولوی اپنے ایک فتوی میں لکھتے ہیں:

یوروپی قوانین اجمالی طور پر قاضی کو طلاق دینے کا اختیار دیتے ہیں، پس جب مسلمان یوروپی قانون کے مطابق عقد نکاح کرتا ہے تو گویا وہ قاضی کو طلاق دینے کے اختیار کے قانون کو ماننے کا صراحۃً اقرار کرتا ہے (فتوی:۱۰۲۷، www.mawlawi.net)۔

اور اگر صراحۃً اس کو تسلیم کرنے کا اقرار نہ کرے پھر بھی قاعدہ المعروف بالعرف کالمشروط شرطًا (قواعد الفقہ لمحمد عمیم الاحسان المجددی البرکتی: ۲۲۴)۔ کے تحت یورپی معاشرہ اور یوروپی عدالتوں میں اس قانون کے معروف و مشروط ہونے کی وجہ سے عدالت کی زیر نگرانی عقد نکاح انجام دینے کی صورت میں وہ اس کو تسلیم کرنے والا اقرار دیا جائے گا۔

پس اگر زوجین ان ممالک کے رہنے والے ہوں یا ان میں کا کوئی ایک ان ممالک کا رہنے والا ہو اور وہاں کے قانون کے مطابق عقد نکاح کو انجام دیا گیا ہو، یا شرعی طور پر ایجاب وقبول کے بعد عدالتی طور پر نکاح کی کارروائی انجام دی گئی ہو، پھر عورت کی درخواست پر عدالت تفریق کا فیصلہ شوہر کی حاضری کے بغیر کرتی ہے تو اس فیصلہ سے تفریق واقع ہو جائے گی؛ کیونکہ عدالت کو شوہر کی جانب سے تفویض طلاق کی وجہ سے بحیثیت وکیل تفریق واقع کرنے کا اختیار حاصل ہے؛ کیونکہ اس صورت میں عدالت کی حیثیت وکیل کی ہے، اور یہ بات بیان کی جاچکی ہے کہ غیر مسلم وکیل کی تفریق بھی شریعت میں معتبر ہوتی ہے۔

لیکن عدالت کی جانب سے جو فیصلہ ہوگا اس کو تسلیم کرنے پر دستخط کرنے سے عدالت کے سامنے انکار کی صورت میں عدالت کی جانب سے تفریق کا فیصلہ معتبر نہیں ہونا چاہئے، کیونکہ اس مسئلہ میں غیر مسلم عدالت کی حیثیت ایک وکیل سے زیادہ نہیں ہے، اور کسی کو طلاق واقع کرنے کا وکیل بنانے کے بعد اس کی وکالت کو ختم کرنے کا شوہر کو اختیار رہتا ہے۔

''ان للموکل أن یعزل وکیل الطلاق (البحر الرائق: کتاب الطلاق، فصل فی المشیۃ)۔

چونکہ اس صورت میں شوہر فیصلہ کو تسلیم کرنے سے انکار کر رہا ہے، جب کہ وہ اس کو پہلے وکیل بنا چکا ہے، تو گویا دستخط سے انکار اس معنی میں ہے کہ اگر عدالت تفریق کا فیصلہ کرتی ہے تو وہ ہمیں تسلیم نہیں، اس طرح وہ تفریق واقع کرنے کے اس اختیار کو سلب کر لے رہا ہے جو اس نے پہلے بحیثیت وکیل عدالت کو دیا تھا، اور اگر فیصلہ کے بعد دستخط سے انکار کی صورت پیش آئی تو چونکہ تفریق واقع کرنے کے وقت عدالت کی وکالت باقی تھی، اس لئے یہ تفریق معتبر ہونی چاہئے۔

ہاں اگر عدالت کو ایسے الفاظ میں طلاق تفویض کی گئی ہے جس میں شوہر کو رجوع کا اختیار باقی نہیں رہتا (اور عموماً ایسا ہی ہوتا ہے) تو پھر اس صورت میں اس کا دستخط سے انکار کرنا عدالت کی وکالت کو ختم نہیں کرسکتا، اور اس صورت میں دستخط سے انکار کے باوجود تفریق کا فیصلہ معتبر ہوگا۔ مثلاً شوہر کی جانب سے تفویض ان الفاظ میں ہو کہ اگر عدالت میری بیوی کو مجھ سے جدا کرنا چاہے تو اسے یہ اختیار ہے، یا میری بیوی کو عدالت جب بھی مجھ سے جدا کرنا چاہے کرسکتی ہے، تو پھر اس صورت میں اسے رجوع کا اختیار نہیں ہوگا، کیونکہ یہ توکیل کے بجائے تملیک ہے، علامہ کاسانی لکھتے ہیں:

''فإن قیدہ بالمشیئۃ بأن قال لہ: طلق امرأتی إن شئت، فھذا تملیک عند أصحابنا الثلاثۃ'' (بدائع الصنائع: ۳/ ۱۲۳)

(اگر طلاق واقع کرنے کے اختیار کو مشیت کے ساتھ مقید کر دیا، اور اس سے اس طرح کہا:

اگر تو چاہے تو میری بیوی کو طلاق دے دے، تو یہ ہمارے تینوں اصحاب (امام ابوحنیفہ اور صاحبین) کے نزدیک تملیک ہوگی)۔

اور وکیل کی وکالت ختم کرنے کے اختیار کی طرح تملیک کو ختم کرنے کا اختیار نہیں ہوتا، علامہ محمود البخاریؒ لکھتے ہیں:

''وھذا النوع من التملیک لایقبل الرجوع'' (المحیط البرہانی)۔

(اس طرح کی تملیک رجوع کو قبول نہیں کرتی)۔

یہ تفصیل تو ان ممالک کے پس منظر میں ہے جن میں عقد نکاح کو عدالت کی نگرانی میں کرنا یا اس کی عدالتی کارروائی کرنا ضروری ہوتا ہے، اور عقد نکاح کی کارروائی کے ضمن میں شوہر کی جانب سے عدالت کو طلاق کی تفویض قانونی طور پر کرنی ہوتی ہے، لیکن اگر زوجین یا ان میں کا کوئی ایک ان ممالک کے رہنے والے ہوں جن ممالک میں نکاح کے لئے عدالت کی نگرانی ضروری نہیں، یا جہاں عدالت کو تفویض طلاق کا قانون نہیں ہے، اور ان کا نکاح تفویض طلاق کے

قانون کو مانے بغیر ہوا ہے، پھر ایسی صورت میں عورت ان ہی ممالک کے غیر مسلم عدالت سے طلاق وتفریق کا مطالبہ کرے، یا کسی دوسرے ملک (جہاں تفویض طلاق کا قانون ہے) کے غیر مسلم عدالت سے طلاق کا مطالبہ کرے، جبکہ ان کا نکاح اس ملک میں نہیں ہوا ہے یا اس کی کارروائی اس ملک میں نہیں ہوئی ہے، اور عدالت شوہر کے جانب سے فیصلہ کو قبول کرنے کے دستخط کے بغیر یا اس کی حاضری کے بغیر عورت کے حق میں فیصلہ کردے اور تفریق کا فیصلہ صادر کردے، تو اس صورت میں غیر مسلم عدالت کا فیصلہ تفریق معتبر نہیں ہوسکتا، کیونکہ غیر مسلم عدالت اور اس کے غیر مسلم قاضی کو شوہر پر ایسی ولایت حاصل نہیں ہے جس سے اسے تفریق کا حق ہو، جیسا کہ یہ بات لکھی جاچکی ہے کہ غیر مسلم حاکم وقاضی کو مسلمان شوہر کی نیابت میں تفریق کا حق حاصل نہیں، اور تفویض طلاق کے نہ ہونے یا عدالت کے فیصلہ کو قبول کرنے پر شوہر کے رضامند نہ ہونے کی وجہ سے اس غیر مسلم عدالت کی حیثیت وکیل کی بھی نہیں ہے، اس لئے اس صورت میں تفریق واقع نہیں ہوگی۔

## غیر مسلم ممالک اور غیر مسلم عدالتوں میں مسلم جج کی حیثیت:

غیر مسلم حکومت کی عدالت میں اگر کوئی مسلمان جج کے عہدے پر فائز ہو اور وہ اپنے عمومی فرائض کے تحت زوجین کے مابین تفریق سے متعلق مقدمات کی سماعت بھی کرتا ہو اور پھر تفریق کا فیصلہ بھی صادر کرتا ہو تو اس صورت میں اس کی حیثیت مسلم حاکم وقاضی کی ہوسکتی ہے، بشرطیکہ غیر مسلم حکومت اور اس کی عدالت کے اصول اور قوانین اس کو اسلامی قانون کے مطابق فیصلہ کرنے اور حق کے اظہار کی اجازت دیتی ہو، اور اسلامی قانون کے مغائر فیصلوں اور ناحق فیصلوں پر اس کو مجبور نہ کرتی ہو، اور وہ اپنے فیصلوں کے صادر کرنے میں بااختیار ہو، کیونکہ اس کا غیر مسلم حکمراں کی عدالت میں جج بننا اور اس عہدہ کو قبول کرنا درست ہے اور اس کے مسلمان ہونے کی وجہ سے اس کے فیصلے مسلمانوں پر نافذ ہوں گے۔ علامہ حصکفی علیہ الرحمہ لکھتے ہیں:

''ویجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولوکان کافرا إلا اذا کان یمنعه عن القضاء بالحق فیحرم'' (الدر المختار علی ہامش رد المحتار ۵/ ۳۶۷، مجمع الانہر ۲/ ۲۱۸)۔

(قضاء کو عادل اور ظالم سلطان سے اگر چہ کہ وہ کافر ہی کیوں نہ ہو قبول کرنا جائز ہے، لیکن اگر وہ اسے حق فیصلہ سے روکتا ہو تو حرام ہے)۔

فتاویٰ دار العلوم میں ہے:

حاکم جو گورنمنٹ کی طرف سے مقرر ہے اگر وہ مسلمان ہے تو وہ قائم مقام قاضی ہو جاتا ہے (فتاوی دار العلوم دیوبند: ۸/ ۱۴۸)۔

ایک دوسرے فتوی کے جواب میں مذکور ہے:

حاکم عدالت جو کہ مسلمان ذی اختیار ہو جیسے جج وغیرہ ان کو بھی حکم قضاۃ کا اس بارے میں دیا گیا ہے کہ ان کا فیصلہ معتبر ہے (حوالہ سابق)۔

اوپر کی تحریروں میں مسلم جج کو قاضی شرعی کا درجہ دینے میں یہ شرط ملحوظ ہے کہ وہ بااختیار ہو، وہ محض اس غیر مسلم عدالت کا ترجمان نہ ہو، چنانچہ اگر وہ بااختیار نہ ہو، بلکہ وہ اسی عدالت کی ترجمانی کا حق رکھتا ہو تو پھر اس کے فیصلوں کا بھی وہی حکم ہونا چاہئے جو کہ اس غیر مسلم عدالت کے فیصلوں کا ہے، کیونکہ ایسا مسلم جج اپنے فیصلوں میں کسی بھی درجہ میں اسلامی اصول وضوابط کا پابند نہیں ہوگا، بلکہ وہ اس عدالت کے اصول وضوابط کی پیروی کرے گا، حتی کہ وہ غیر مسلم عدالت کے ان اصولوں کا بھی پابند ہوگا اور انہیں اختیار کرے گا جو صراحۃ اسلام کے معارض ہوں گے، اس لئے اس مسلم جج کی حیثیت عدالت کے ترجمان کی سی ہوگی، اس لئے اس کے فیصلوں کا حکم اس عدالت کے فیصلوں کے حکم سے مختلف نہیں ہونا چاہئے، حالانکہ ایسے حالات میں جب کہ وہ حق کے اظہار کی صلاحیت نہ رکھتا ہو اور عدالت کے بعض ظالمانہ قوانین کو نافذ کرنے پر مجبور ہو تو خود اس کے لئے اس عہدہ کو قبول کرنا جائز نہیں ہے، جیسا کہ درمختار کی عبارت میں یہ بات ماقبل میں ذکر کی گئی ہے۔

میرے خیال سے موجودہ دور میں عام طور پر مسلم ججوں کی حالت تقریبا یہی ہے کہ وہ کسی بھی درجہ میں اس بات کا حق نہیں رکھتے کہ وہ ان صورتوں میں جن میں عدالت کے اصولوں کے تقاضے شرعی اصولوں کے تقاضوں سے ہم آہنگ نہ ہوں، وہ ان صورتوں میں شرعی اصولوں کے مطابق مقدمات کی سماعت کریں اور شرعی تقاضوں کے مطابق فیصلے صادر کردیں، مثلاً:

(۱) زنا کا ارتکاب زوجین کے مابین تفریق کے اسباب میں سے ایک ہے، مروج غیر مسلم عدالتی نظام میں کسی مسلم جج کے سامنے اگر شوہر بیوی کے زنا کے

ارتکاب کی وجہ سے تفریق کے مطالبہ کا مقدمہ پیش کرے، تو یہ مسلم جج تفریق کا فیصلہ اسی صورت میں کرے گا، جب کہ بیوی اپنے جرم کا اقرار کر لے یا شوہر اس کے ارتکاب زنا پر گواہ پیش کردے۔ لیکن اگر بیوی اقرار نہ کرے اور شوہر کے پاس گواہ بھی نہ ہو تو اس صورت میں وہ مسلم جج تفریق کا فیصلہ نہیں کرے گا، جبکہ اسلامی اصول کے مطابق اس صورت میں لعان واجب ہے اور لعان کے بعد قاضی تفریق کا فیصلہ کردے گا، اور لعان کے بعد تفریق کرنا لعان کے حکم واجبی میں سے ہے۔ (بدائع الصنائع: باب اللعان)۔

(۲) مروج انگریزی غیر مسلم عدالتوں میں زوجین کو طلب طلاق کا یکساں حق دیا جاتا ہے، چنانچہ اگر عورت طلاق لیتی ہے تو اس صورت میں مرد کو یہ حق نہیں ہوتا کہ وہ اس کے بدلے میں مال طلب کرے، یا دی گئی مہر کی واپسی کا مطالبہ کرے۔ ظاہر ہے کہ ایسے کسی مقدمہ میں غیر مسلم عدالت کا مسلم جج یہ فیصلہ نہیں کرسکتا کہ عورت مہر میں دی گئی رقم کو واپس کر کے یا خلع کے بدلے میں مال دے کر خلع لے لے، جب کہ ایسی صورت میں اسلامی قانون شوہر کو خلع کے بدلے میں مہر کی واپسی یا کسی دوسرے مال کے مطالبہ کا حق دیتا ہے (بدائع الصنائع: کتاب الطلاق، فصل فی حکم الخلع)۔

(۳) تفریق واقع ہونے کی صورت میں غیر مسلم عدالت کا مسلم جج اس عدالت کے قانون کے مطابق عدت کے بعد بھی عورت کا نفقہ اس پر متعین کرتا ہے، جبکہ اسلامی قانون میں عورت نفقہ کی حقدار صرف عدت کے گزرنے تک ہوتی ہے (بدائع: فصل فی سبب وجوب هذه النفقة)۔

(۴) تفریق کی صورت میں غیر مسلم عدالت کا مسلم جج بھی جائیداد میں عموماً نصف نصف کی تقسیم نافذ کرتا ہے۔ جب کہ اسلامی اصول حقیقی ملکیت کا اعتبار کرتی ہے اور حقیقی مالک کو اس کا مال دیتی ہے۔

یہ چند مثالیں ہیں جن سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ عموماً غیر مسلم عدالت کے مسلم جج کی حقیقت اس غیر مسلم عدالت کے ترجمان کی ہے، اور وہ اسی غیر مسلم عدالت کے قانون کو نافذ کرنے کی اہلیت رکھتا ہے، اور اسی کے قانون کے مطابق فیصلہ کرتا ہے، اس لئے اس کا فیصلہ حاکم شرعی یا قاضی شرعی کے فیصلہ کی طرح معتبر نہیں ہونا چاہئے، بلکہ اس کا فیصلہ اسی عدالت کے فیصلہ کے حکم میں ہونا چاہئے، جس کا یہ قاضی ہے، اور غیر مسلم عدالت کے فیصلہ سے جن صورتوں میں تفریق واقع نہیں ہوتی ان صورتوں میں اس مسلم جج کے فیصلہ سے بھی تفریق واقع نہیں ہونی چاہئے، ہاں اگر وہ بااختیار ہے تو پھر اس کو قاضی شرعی کے قائم مقام ماننے کی شرعاً اجازت ہے۔

## خلاصہ:

ایسا قاضی جس کے فیصلے مسلمان کے مقدمات میں شرعاً معتبر ہوں اور اسے مسلمانوں کے نکاح کو فسخ کرنے کی ولایت حاصل ہو، اس کے لئے مسلمان ہونا ضروری ہے، اس لئے غیر مسلم جج کے فیصلۂ فرقت سے فرقت واقع نہیں ہوگی، البتہ اگر وہ جج شوہر کی طرف سے وکیل بن جائے اور کسی طرح چاہے عقد نکاح کے وقت یا بعد میں شوہر اس کو فرقت واقع کرنے کا وکیل بنانے کو منظور کرلے اور پھر وہ اپنی حق وکالت کو استعمال کرتے ہوئے فرقت کا فیصلہ صادر کرے تو اس کے اس فیصلہ سے فرقت واقع ہوجائے گی۔ البتہ غیر مسلم عدالت وحکومت میں اگر کوئی جج مسلمان ہو اور وہ اپنے عمومی فرائض کے ساتھ فسخ وتفریق کے مقدمات کی سماعت کرتا ہو تو اس کی حیثیت قاضی شرعی کی ہے اور اس کا فیصلہ فرقت معتبر ہے، اور اس سے فرقت واقع ہوجائے گی، بشرطیکہ وہ بااختیار جج ہو، اور اس کی حیثیت محض اس غیر مسلم عدالت کے ترجمان کی نہ ہو۔

☆☆☆

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ حاصل کئے گئے طلاق کا شرعی حکم

مفتی محمد عثمان بستوی[1]

غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق دینے اور طلاق حاصل کرنے کی چند صورتیں بنتی ہیں:

۱- شوہر اپنی رضا سے غیر مسلم عدالت کے ذریعہ طلاق دلوائے۔

۲- زوجین اپنا معاملہ کسی غیر مسلم عدالت کے سپرد کردیں کہ عدالت اپنی صواب دید کے مطابق جو فیصلہ چاہے کرے۔

۳- شوہر طلاق دینے پر راضی نہ ہو اور بیوی عدالت میں مقدمہ دائر کرکے شوہر کی مرضی کے خلاف غیر مسلم عدالت سے فیصلہ کروالے۔

اور سوال میں غیر مسلم عدالت سے طلاق دلوانے کی جو صورتیں مذکور ہیں وہ اسی مذکورہ بالا صورتوں میں سے کسی میں داخل ہوجاتی ہیں۔

اس لئے ہم اب ان مذکورہ بالا صور ثلثہ کے مطابق تفصیل سے گفتگو کرتے ہیں۔

## شوہر کا بذریعہ عدالت اپنی رضا سے طلاق دلوانا:

عدالت یا کسی غیر کے واسطہ سے اگر طلاق دلوائی جائے تو اس کی کل تین صورتیں بنتی ہیں: ۱-تفویض، ۲-توکیل، ۳-رسالت۔

''فی الدر ما یوقعہ غیرہ بإذنہ أنواعہ ثلثۃ: تفویض، توکیل، رسالۃ'' (در مختار ج۴، ص ۵۵۲ م، ز)۔

## تفویض:

عدالت یا کسی غیر کو طلاق کا اختیار اس طرح دینا کہ خود اس کو اس کی مرضی اور مشیت کا پابند بنادیا جائے اور وہ شوہر کے امر کو ملحوظ رکھنے کا پابند نہ ہو تو اس کو شرعاً تفویض اور تملیک کہتے ہیں اور خود بیوی کو اختیار دینا بہر صورت تفویض اور تملیک ہے۔

''ذکر فی الفتح فی فصل المشیۃ أن صاحب الھدایۃ جعل مناط الفرق بین التملیک والتوکیل مرۃ بأن المالک یعمل برأی نفسہ، بخلاف التوکیل، ومرۃ بأنہ عامل لنفسہ بخلافہ ... إلی أن قال بعد ما بحث فی الأولین أن الفرق الثالث أصوب، (شامیۃ ج۴، ص ۵۵۲ م، ز)۔

وفی البدائع وجہ الفرق بین المطلق والمقید وھو أن الأجنبی فی المطلق یتصرف برأی الغیر وتدبیرہ ومشیتہ فکان توکیلاً لا تملیکاً، أما المقید فإنما یتصرف عن رأی نفسہ وتدبیر نفسہ ومشیتہ وھذا معنی المالکیۃ وھو التصرف عن مشیتہ وھذا فرق واضح بحمداللہ، قولہ لامرأتہ: طلقی نفسک لا یمکن أن یجعل توکیلاً الخ (بدائع ج۳، ص ۱۹۳)۔

## تفویض کے احکام:

۱- اگر طلاق دینے کا مالک کسی غیر کو بنائے اور اس کے ساتھ اس کی وضاحت بھی کردے کہ وہ جب چاہے میرے سپرد کردہ اختیار کی بنا پر طلاق دے سکتا ہے تو

---

[1] مدرسہ ریاض العلوم گورینی، جونپور۔

ایسے شخص کو طلاق دینے کا عمومی اختیار حاصل ہوجاتا ہے، لیکن اگر مطلق اختیار دے اور اسکے عموم کی وضاحت نہ کرے تو اس وقت صرف اسی مجلس میں طلاق دینے کا اختیار ہوگا، مجلس کے بعد طلاق دینے کا اختیار باقی نہ رہے گا۔

۲- جس کو طلاق کا اختیار سپرد کردیا جائے تو پھر اس سے اسکے اختیار کو باطل کرنے کا اور اپنے سپرد کردہ اختیار کو واپس لینے کا حق نہ رہے گا۔

۳- مجنون اور صبی لایعقل کو بھی طلاق کا مالک بنایا جاسکتا ہے۔ في الدر المختار:

''ففي التمليك لايرجع ولا يعزل ولا يبطل بجنون الزوج ويتقيد بمجلس (إلا إذا زادت متى شئت أو متى ماشئت أو إذا شئت أو إذا ماشئت فلا يتقيد بالمجلس) ولا (يتقيد) بعقل فيصح تفويضه لمجنون، و صبى لايعقل (الدر المختار ج۳، ص ۵۵، ۵۵۴)۔

## غیر مسلم کو طلاق کی تفویض:

اس مسئلہ کو سمجھنے سے پہلے چند باتیں لکھی جاتی ہیں:

(۱) تفویض میں دو معنی پائے جاتے ہیں: ایک تملیک کا معنی، دوسرے تعلیق کا معنی، یعنی شوہر اپنی بیوی سے یہ کہتا ہے کہ اگر فلاں نے تم سے ''أنت طالق'' کہا تو تم کو طلاق، اس معنی تعلیق کی وجہ سے مجنون وغیرہ کو بھی طلاق سپرد (تفویض) کرنا صحیح ہے، اور اس معنی کی بناء پر اگر کسی عاقل کو طلاق سپرد کیا پھر وہ مجنون ہوگیا تو جس شرط پر تفویض کیا تھا وہ شرط (صفت عقل) تعلیق کے فوت ہونے کی وجہ سے تعلیق باطل ہوجائے گی اور عاقل کا مجنون ہونے کے بعد طلاقِ مفوض دینا بھی صحیح نہیں ہوگا۔

''وبيانه ما في البحر عن المحيط: لو جعل أمرها بيد صبى لايعقل أو مجنون فذلك إليه مادام في المجلس. لأن هذا تمليك في ضمنه تعليق، فإن لم يصح باعتبار التمليك يصح باعتبار معنى التعليق فصححناه باعتبار التعليق، فكأنه قال، إن قال لك المجنون: أنت طالق فأنت طالق ... وفي تفويض الطلاق وإن كان لا عهدة أصلا، لكن الزوج حين التفويض لم يعلق إلا على كلام عاقل. فإذا طلق وهو مجنون لم يوجد الشرط بخلاف ما إذا فوض إلى مجنون ابتداً وإن لم يعقل أصلًا، فإنه يصح باعتبار معنى التعليق'' (شامی ۴/ ۵۵۶)۔

مذکورہ بالا توضیحات وتشریحات سے معلوم ہوگیا کہ غیر مسلم کو طلاق کا مالک بنانا صحیح اور درست ہے اور اس پر تفویض کے تمام احکام جاری ہوں گے، یعنی اگر تفویض مطلق ہے تو اختیار مجلس کے ساتھ خاص رہے گا اور اگر تفویض عام ہے تو اس صورت میں مجلس کے ساتھ تخصیص نہ ہوگی بلکہ اس کو عام اختیار حاصل ہوگا۔

## توکیل:

بیوی کے علاوہ کسی دوسرے کو طلاق دینے کا مجاز اُمر آمر کا لحاظ رکھتے ہوئے بنایا جائے خود اس کو اس میں اپنی مرضی ومشیت شامل کرنے کا اختیار نہ ہو، اس وجہ سے کہ اگر اس کو اپنی مرضی ومشیت استعمال کرنے کا اختیار ہو تو یہ توکیل نہیں بلکہ تفویض وتملیک بن جائے گی۔

''لو أضاف الأمر بالتطليق إلى الأجنبي ولم يقيده بالمشية كان توكيلا بالإجماع'' (بدائع ۳/ ۱۹۴)۔

''طلقي ضرتك أو قوله لأجنبي: طلق امرأتي يصح رجوعه، لأنه توكيل محض، إلا إذا علقه بالمشية فيصير تمليكا لا توكيلًا'' (در مختار ۴/ ۵۵۵)۔

## توکیل کے احکام:

۱- جس کو طلاق دینے کا وکیل بنایا جائے تو اس کو اختیار ہوگا کہ جب چاہے طلاق دے دے، البتہ اگر اس اختیار کو کسی وقت اور زمانے کے ساتھ مخصوص کردے تو اس وقت کے علاوہ کسی دوسرے وقت طلاق دینے کا اختیار نہیں رہے گا۔

۲- جس کو طلاق دینے کا وکیل بنایا گیا ہے مؤکل جب چاہے اس کو معزول کردے اور اپنے سپرد کردہ اختیار کو واپس لے لے۔

۳- وکیل اگر توکیل کے بعد مجنون ہوجائے تو اس کی وکالت باطل ہوجائے گی اور اس کا کوئی تصرف نافذ نہ ہوگا بخلاف اس کے کہ اگر کسی ایسے مجنون کو وکیل بنائے جو سپرد کئے گئے معاملہ کو سمجھتا ہو اور وہ اس کے بعد اس معاملہ کو انجام دے تو اس کا تصرف نافذ وصحیح ہوگا۔ اس وجہ سے کہ اگر توکیل کے بعد جنون طاری ہو تو اس میں چونکہ مؤکل نے ذمہ داری وکیل کے سپرد کی تھی اور جنون کے بعد وکیل ان ذمہ داریوں کا اہل نہیں رہ گیا، اس لئے اس کی وکالت باطل ہوجائے گی بخلاف اس کے کہ اگر اسکو حالتِ جنون (مذکورہ) میں وکیل بنایا جائے تو اس صورت میں مؤکل ساری ذمہ داری اپنے ذمہ باقی رکھتا ہے اور وکیل مجنون کو صرف قاصد و پیغامبر کا درجہ دیتا ہے، اس لئے وکیل مجنون جو تصرف کرے گا وہ درحقیقت مؤکل کا تصرف بن کر صحیح و نافذ ہوگا۔

## غیر مسلم کو طلاق کی توکیل:

اس کو سمجھنے سے پہلے چند امور تحریر کئے جاتے ہیں:

۱- باب طلاق میں وکیل من وجہٍ قاصد اور رسول ہوتا ہے۔

''وفی کل عقد لابد من إضافته إلی مؤکله کنکاح وخلع وکتابة تتعلق بمؤکله لابد لکونه فیها سفیرا محضًا۔ ولو أخرج الکلام فی الطلاق مخرج الوکالة بأن أضافه إلی نفسه صح إلا فی النکاح، والفرق أنه فی الطلاق أضافه إلی الموکل معنی'' (شامی ۸/۲۴۶)۔

۲- وکیل طلاق دینے میں اپنے مؤکل کا من وجہ نائب بھی ہوتا ہے، اس لئے اس کے اندر نیابت کی اہلیت کا ہونا بھی شرط ہے۔ (دلیل ۳ کے ذیل میں ملاحظہ ہو)

۳- اس میں (توکیل میں) بھی تعلیق کے معنی پائے جاتے ہیں گویا کہ مؤکل کہتا ہے کہ میں نے تیرے طلاق کو اپنے وکیل کے انت طالق کہنے پر معلق کردیا ہے، یعنی اگر میرا وکیل تجھ سے انت طالق کہے تو تجھے طلاق، اسی لئے اگر کسی عاقل کو طلاق دینے کا وکیل بنایا پھر وہ وکیل مدہوش (جنون کی ایک قسم ہے) ہوگیا اور پھر اسی مدہوشی کی حالت میں طلاق دے تو طلاق پڑ جائے گی۔

''نقل فی البحر بعد ذلك عن البزازیة: التوکیل بالطلاق تعلیق الطلاق بلفظ الوکیل ولذا یقع منه حال سکره إلا أن یقال إن هذا لاینافی اشتراط العقل لصحة التوکیل ابتدأ لکن مقتضی التعلیق بلفظ الوکیل عدم اشتراط عقله لوجود المعلق علیه بالتطلیق وعلیه فلا فرق بین التملیك والتوکیل فی ذلك فلیتأمل'' (شامی ۴/۵۷۷)۔

وفی تقریرات الرافعی قد یقال: إن التوکیل بالطلاق فیه شبهان: شبه الانابة وشبه التعلیق فنظرا للاول اشترطوا عقل الوکیل ولو وکل مجنونا أو صبیا لایعقل وتلفظ بصیغة الطلاق لایقع وإذا سکر بعدہ وطلق یقع نظرا للثانی'' (تقریرات رافعی ۴/۲۲۱)۔

۴- مذکورہ بالا امور ثلثہ میں سے کسی میں بھی اسلام کی شرط نہیں۔

مذکورہ بالا تفصیلات سے یہ واضح ہوگیا کہ غیر مسلم کو طلاق کا وکیل بنانا صحیح ہے اور اس پر توکیل کے احکام نافذ ہوں گے، یعنی اگر وکالت بالطلاق کو مشیت وکیل کے ساتھ مقید کیا جائے، تو یہ اختیار تفویض ہوکر مجلس کے ساتھ خاص ہوگا، البتہ اگر مشیت کے ساتھ بھی اس کو عمومی اختیار دے دیا جائے تو پھر تفویض کی طرح سے یہ اختیار بھی مجلس کے ساتھ خاص نہ ہوگا۔ بلکہ اس کو عمومی اختیار حاصل ہوجائے گا۔

## رسالۃ:

اپنی بیوی کے پاس کسی واسطہ اور ذریعہ سے خواہ تحریرًا ہو یا لفظًا طلاق وغیرہ کا پیغام بھیجنے کا نام رسالۃ ہے۔

''وأما الرسالة فهی أن یبعث الزوج طلاق إمرأته الغائبة علی یدانسان فیذهب الرسول إلیها ویبلغها الرسالة علی وجهها فیقع علیها الطلاق، لأن الرسول ینقل کلام المرسل فکان کلامهٗ ککلامه'' (بدائع الصنائع ۳/۱۹۹)

## حکم:

تحریری یا زبانی طور پر اگر اپنی بیوی کو پیغام پہونچائے تو طلاق پڑ جائے گی اور بیوی کو شوہر کے ساتھ رہنا سہنا طلاق بائن ومغلظ کی صورت میں جائز نہ ہوگا۔

"ومنها عدم الشك من الزوج فى الطلاق وهو شرط الحكم بوقوع الطلاق حتى لو شك فيه لايحكم بوقوعه الخ" (بدائع الصنائع ۳/ ۱۹۹)۔

## تحریر کے چند احکام:

۱- تحریر لکھنے یا تحریر پر مضمون سے واقف ہونے کے بعد دستخط کرنے کا اختیار صرف اسی صورت میں ہوگا جبکہ اس نے تحریر اور دستخط سب اپنی رضا سے کیا ہو، لہٰذا اگر بلا رضا کے اکراہ کی بنا پر خواہ اکراہ ملجی ہو یا غیر ملجی ہو تحریر لکھے تو اس کا کوئی اعتبار نہیں۔

"رجل أكره بالضرب والحبس على أن يكتب طلاق إمرأته فكتب لاتطلق إمرأته لأن الكتاب أقيم مقام العبارة باعتبار الحاجة ولاحاجة هنا" (خانية ۲/ ۳۵)۔

۲- تحریر خود نہ لکھے بلکہ کسی سے لکھوائے یا کسی نے از خود لکھا ہو کہ یہ تحریر فلاں کی ہے تو اس تحریر کو اس کی طرف منسوب نہیں کیا جاسکتا ہے جب تک کہ اس نے اس کو پڑھ کر اس پر دستخط نہ کر دیا ہو، لہٰذا بغیر پڑھے اور اسکے مضمون پر واقف ہوئے بغیر دستخط کر دیا ہو تو شرعاً کوئی اعتبار نہیں۔

۳- مضمون تحریر دوسرے سے لکھوانے کے بعد اس کو پڑھ کر یا اس سے واقف ہونے کے بعد دستخط کر دیا ہو لیکن بعد میں وہ اپنی تحریر ہونے سے انکار کردے تو جب تک شہادت یا اقرار سے اس کی تحریر ہونا ثابت نہ ہوجائے اس سے کوئی حکم متعلق نہیں ہوگا۔

"كل كتاب لم يكتبه بخطه، ولم يمله بنفسه، لايقع به الطلاق إذا لم يقر أنه كتابه" (الهنديه ۱/ ۳۷۹)۔

"وإن لم يقر أنه كتابه ولم تقم بينة لاتطلق قضاء ولا ديانة" (شامی ۴/ ۴۵۶)۔

## تحکیم:

نزاع کرنے والے فریقین کا اپنے درمیان فیصلہ کرنے کے لئے ایک یا ایک سے زائد لوگوں کو اختیار دیدینے کا نام شریعت میں تحکیم ہے۔ اس کا ثبوت قرآن وحدیث، عمل صحابہ، اجماع امت، سب سے ہے اس کی شرطیں وہی ہیں جو قضاء کی شرطیں ہیں، البتہ حدود وقصاص میں تحکیم صحیح نہیں۔

"التحكيم شرعا تولية الفريقين المتخاصمين حاكمًا واحدا أو أكثر يحكم بينهما. دلت الآية القرآنية على مشروعية التحكيم، والتحكيم جائز أيضًا بالسنة، وقد دلت آثارٌ كثيرة على مشروعية التحكيم وعمل به الصحابة. وأجمع عليه المسلمون ويشترط فى المحكم أن يكون أهلًا للشهادة وأن تتوافر فى هذه الأهلية وقت الحكم. وأن يكون الموضوع فى غير الحدود والقصاص فيصح التحكيم فى القضايا المالية وفى الأحوال الشخصية من زواج وطلاق" (الفقه الحنفى فى ثوبه الجديد ۳/ ۱۶۲، ۱۶۳، الفقه الإسلامى ۸/ ۶۲۵۱)۔

## حکم:

حکم کے فیصلہ کردینے کے بعد فریقین کے لئے ان کے فیصلہ کے مطابق عمل کرنا واجب ہے، البتہ حکم کے فیصلہ کرنے سے پہلے فریقین میں سے ہر ایک کو اختیار رہتا ہے کہ وہ تحکیم سے رجوع کرلے۔

"وينفرد بأحد المحكمين برد الحكم وفسخه قبل وقوعه فإن حكم لزمهما ولا يبطل حكمه بعزلهما لصدوره عن ولاية شرعية وهو لازم للمحكمين فقط فلا يتعدى إلى غيرهما" (الفقه الحنفى فى ثوبه الجديد ۳/ ۱۶۳)۔

"ويلتزم المتحاكمان بقرار المحكم عند الحنفية والحنبلية ولكل واحد الرجوع عن التحكيم قبل إصدار الحكم عند الحنفية" (الفقه الإسلامى ۸/ ۶۲۵۱)۔

## قضاء:

قضاء: شریعت میں لوگوں کے درمیان پیش آنے والے نزاعی مسئلوں اور مقدمات کا فیصلہ کرنے کا نام ہے۔

''القضاء شرعًا: فصل الخصومات وقطع المنازعات بين الناس'' (الفقہ الحنفی ۳/۱۲۷)۔

## شرائط:

قاضی کا عاقل و بالغ ہونا، آزاد ہونا، مسلمان ہونا، شنوائی، بینائی اور قدرت کلام کا موجود ہونا، اور احکام شرعیہ سے واقف ہونا، حاصل یہ کہ شہادت کی تمام شرائط کا قاضی کے اندر پایا جانا ضروری ہے، لہٰذا جو شخص شاہد بن سکتا ہے وہ قاضی بھی بن سکتا ہے (الفقہ الإسلامی ۸/۶۲۳۷، الفقہ الحنفی ۳/۱۳۰)۔

## غیر مسلم جج کا مسلمانوں کے معاملات میں فیصلہ کرنا:

### ضابطہ ا:

جو شخص شاہد (گواہ) بن سکتا ہے وہ قاضی اور حکم (ثالث) بھی بن سکتا ہے، ''وأهله أهل الشهادة'' (کنز الدقائق)۔

### ضابطہ ۲:

شہادت کے لئے ولایت شرط ہے: ''وإنما شرط شرائط الشهادة في القضاء لأن القضاء ولاية كالشهادة بل القضاء ولاية عامة'' (حاشیہ چلپی علی تبیین الحقائق ۵/۸۱)۔ والشهادة من باب الولاية... الخ (تبیین الحقائق ۵/۱۸۴)۔

### ضابطہ ۳:

غیر مسلم کو اہل اسلام پر باب دیانات و مذہبی امور (حلت، حرمت، نجاست، طہارت، نکاح، طلاق، تفریق وغیرہ) میں ولایت حاصل نہیں (دلیل ضابطہ ۴ کے تحت ملاحظہ فرمائیں)۔

### ضابطہ ۴:

غیر مسلم کو اہل اسلام کے دنیوی معاملات (بیع، شراء، امانت، وکالت، وصیت) وغیرہ میں ولایت حاصل ہوتی ہے۔

"قال الله تعالیٰ: يا أيها الذين آمنوا شهادة بينكم إذا حضر أحدكم الموت" الآية (المائدہ ۱۰۶)۔

''فهذا نص على أن شهادة الكافر مقبولة في وصية المسلم، وفي وصية الكافر أولىٰ ثم انتساخه في حق المسلم لأجل أن ولايتهم على المسلمين انتسخت لا يدل على انتساخه في حق الكافر لبقاء ولاية بعضهم على بعض لقوله تعالى: ''والذين كفروا بعضهم أولياء بعض'' (الأنفال ۷۳)۔ والمراد به الولاية دون الموالاة، لأنه معطوف على قوله تعالى: ''مالكم من ولايتهم من شيء ''الآية (الأنفال ۷۲)۔

(سورۂ مائدہ کی آیت ۱۰۶ مسلمان کی وصیت میں کافر کی شہادت کے قبول کئے جانے کی دلیل ہے، لہٰذا کافر کی وصیت میں بدرجۂ اولیٰ شہادت کے مقبول ہونے کی دلیل ہے، پھر اس کا مسلمان کے حق میں اس بنیاد پر منسوخ ہونا کہ ان کی ولایت مسلمانوں پر منسوخ ہوچکی ہے، اس کے کافر کے حق میں منسوخ ہونے پر دلیل نہیں ہے، کیونکہ انہیں ایک دوسرے پر اللہ تعالیٰ کے ارشاد: "والذين كفروا" کی وجہ سے ولایت حاصل ہے، آیت کریمہ میں ولایت ہی مراد ہے نہ کہ موالات، کیونکہ یہ اللہ تعالیٰ کے ارشاد: "مالكم من ولايتهم... الخ" پر معطوف ہے)۔

فإذا بقيت ولاية بعضهم على بعض بقيت الشهادة أيضًا، لأنها نوع ولاية لما فيها من إلزام الغير، فدل ذلك على أن الآية غير منسوخة في حقهم، وكيف يقال ذالك وقد عمل بها بعض الصحابة في حق المسلمين أيضًا فإن أبا موسىٰ الأشعري رضي الله عنه (أمضى شهادة الكافرين في وصية المسلم) فيما رواه أبو داؤد والدار قطني وقالت

عائشة رضي الله تعالیٰ عنها لجبير بن نفير (بل تقرأ سورة المائدة) قال: نعم قالت: فإنها آخر سورة أنزلت فما وجدتم فيها من حلال فأحلوه وما وجدتم فيها من حرام فحرموه (رواه أحمد) فهٰذا يدلك على أنها ليست بمنسوخة فى حق المسلم أيضًا، والفسق من حيث الاعتقاد لايمنع القبول لأنه يمتنع عن محظور دينه أشد الامتناع والكذب محظور فى الأديان كلها والرضا ثبت فى حق الكافر فى حق المعاملات بصفة الأمانة، لأن الله تعالىٰ وصفهم بذالك فقال: ''ومن أهل الكتاب من إن تامنه بقنطار يؤده إليك'' (آل عمران: ۷۵)۔ فخرجت الآية مخرج الوصف لهم بالامانة، والأمانة مرضية وإن لم يكن الكافر مرضيا لكفره، ولما كان مؤتمنا فى المعاملات كان مؤتمنا فى الشهادة، لأنها من أداء الأمانة'' (تبيين الحقائق ۵/ ۱۸۳، ۱۸۴)۔

(جب ان کی ایک دوسرے پر ولایت باقی ہے تو شہادت بھی باقی رہے گی، کیونکہ شہادت بھی الزام غیر کی وجہ سے ایک طرح کی ولایت ہی ہے، لہٰذا یہ اس پر دال ہے کہ آیت کفار کے حق میں منسوخ نہیں ہے، یہ کیسے کہا جا سکتا ہے جبکہ کچھ صحابہؓ نے مسلمانوں کے حق میں اس پر عمل کیا ہے، چنانچہ حضرت ابوموسی اشعریؓ نے مسلمان کی وصیت میں کفار کی وصیت کو نافذ کیا ہے جیسا کہ کتبِ احادیث میں مروی ہے، حضرت عائشہؓ نے حضرت جبیر بن نفیر سے فرمایا: کیا آپ نے سورۂ مائدہ پڑھی ہے؟ انہوں نے کہا: جی! اس پر حضرت عائشہؓ نے کہا کہ یہ سب سے آخری نازل شدہ سورت ہے، لہٰذا اس میں جسے حلال پاؤ اسے حلال سمجھو، اور جسے حرام پاؤ اسے حرام، یہ فرمان اس بات پر دال ہے کہ آیت مذکورہ مسلمان کے حق میں منسوخ نہیں، رہی بات اعتقاد کے اعتبار سے فسق کی تو وہ قبولیت سے مانع نہیں ہے کیونکہ اعتقاد مذہب کے ممنوعات سے پورے طور پر مانع ہوا کرتا ہے اور کذب تو تمام مذاہب میں ممنوع ہے اور رضا صفتِ امانت کے ساتھ معاملات میں کافر کے حق میں ثابت ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے انہیں صفتِ امانت کے ساتھ متصف کیا ہے، چنانچہ فرمایا: ''ومن أهل الكتاب... الخ'' یہ آیت کفار کے امانت کے ساتھ متصف ہونے کو بیان کر رہی ہے اور امانت ایک شئ محبوب ہے اگرچہ کافر کفر کے سبب محبوب نہیں ہے جب وہ معاملات میں قابل اطمینان ہے تو شہادت میں بھی ہوگا کیونکہ شہادت ادائے امانت ہی کا نام ہے)۔

## ضابطہ ۵:

غیر مسلم کی خبر بابِ معاملات میں معتبر ہے، البتہ دیانات میں معتبر نہیں۔ اور خبر شہادت کی طرح ہے علاوہ چند امور کے۔

''وأصل ما ذكر من ثبوت الحل والحرمة أن خبر الكافر مقبول بالإجماع فى المعاملات لا فى الديانات'' (الفقه الحنفى ۵/۲۳۶)۔

''الإخبارات ثلاثة: إما بحق للغير على آخر وهو الشهادة'' (الفقه الحنفى ۳/ ۱۳۹)۔

## ضابطہ ۶:

غیر مسلم کی شہادت مسلم کے خلاف اصالۃً معتبر نہیں لیکن تبعاً معتبر ہے، جیسے اس کافر غلام کے خلاف جس کا مالک مسلمان ہو یا آزاد کافر وکیل کے خلاف جس کا مؤکل مسلمان ہو، اور اس مردہ ذمی کے خلاف جس کا وصی مسلمان ہو۔ اسی طرح کافر کی شہادت مسلم کے خلاف ضرورۃً بھی مقبول ہے، مثلاً وصیت میں اور نسب میں۔

''تقبل من كافر على عبد كافر مولاه مسلم أو على وكيل حر كافر موكله مسلم وتقبل على ذمى ميت وصية مسلم، ولا تقبل شهادة كافر على مسلم إلا تبعًا أو ضرورة فى مسألتين: فى الإيصاء شهد كافران على كافر أنه أوصى إلى كافر واحضر مسلما عليه حق للميت: وفى النسب: شهد أن النصرانى ابن الميت فادعى على مسلم بحق، وهٰذا استحسان ووجهه الضرورة لعدم حضور المسلمين موتهم لا نكاحهم'' (در مختار مع الشامية ۸/ ۱۹۱، ۱۹۲)۔

مذکورہ بالا ضوابط سے یہ معلوم ہوا کہ موجودہ زمانہ میں غیر مسلم ججوں کے ذریعہ سے اپنے دنیوی معاملات میں مقدمات کا فیصلہ کرا سکتے ہیں۔ اسی طرح سے کسی غیر مسلم کو اپنے دنیوی معاملات میں کسی غیر مسلم کو حکم (ثالث) بنانا یا غیر مسلم جج کے پاس مقدمہ لیجانا جائز نہیں۔ اور دینی معاملات میں

انکا فیصلہ بھی غیر معتبر ہوگا۔

''الشرط الثالث للقضاء الإسلام: لأن القضاء ولاية، ولا ولاية لغير المسلم على المسلم فلا تقبل شهادته عليه، لقوله تعالى: ''ولن يجعل الله للكافرين على المؤمنين سبيلا'' وأجاز أبو حنيفة تقليد غير المسلم القضاء بين أهل دينه'' (الفقه الإسلامی وفی حاشیته) مايجرى عليه العمل الآن من تولية الذميين منصب القضاء حتى بين المسلمين ماخوذ مما قررته لجنة مجلة الأحكام العدلية عملًا بقبول شهادته على المسلم للضرورة'' (الفقه الإسلامی ۸/ ۶۲۳۴)۔

خلاصہ:

۱- مذکورہ صورت میں عدالت کو شوہر کی درخواست کے بعد اپنے حسب منشاء طلاق دینے اور نہ دینے دونوں کا اختیار رہتا ہے، اس لئے یہ صورت تفویض کی ہے، اور تفویض تعلیق کی ایک قسم ہے (یعنی شوہر نے طلاق کو عدالت کے فیصلۂ طلاق پر معلق کر دیا ہے) لہٰذا غیر مسلم جج کا فیصلۂ طلاق معتبر ہوگا

''لأن هذا تمليك فى ضمنه تعليق ... فيصح باعتبار معنى التعليق'' (شامی ج ۴، ص ۵۵۶م۔ز)۔

۲- دوسری صورت میں چونکہ بیوی اور شوہر دونوں اپنا اپنا اختیار عدالت کے سپرد کر دیتے ہیں، اس لئے یہ تحکیم کی صورت بنتی ہے، اور امور دیانات (نکاح، طلاق، حلت، حرمت وغیرہ) میں حکم اور ثالث کیلئے مسلم ہونا شرط ہے، لہٰذا غیر مسلم جج کا فیصلہ طلاق غیر معتبر ہوگا۔

''وشرطه من جهة المحكم صلاحيته للقضاء ... فلو حكم عبدًا أو ذميًا فأسلم ثم حكم لاينفذ'' (در مختار مع شامی ج ۸، ص ۱۲۶)۔

۳- باب دیانات میں غیر مسلم کو مسلم پر کسی قسم کی ولایت حاصل نہیں ہوتی ہے، اس لئے غیر مسلم جج کو تفریق بین المسلمین کا اختیار نہ ہوگا۔

''أهله أهل الشهادة أى أدائها على المسلمين، وحاصله أن شروط الشهادة من الإسلام الخ'' (شامی ج ۸، ص ۲۳، م۔ز)

۴- مسلم کو چونکہ مسلم پر ہر قسم کی ولایت حاصل ہے، اس لئے غیر مسلم عدالت کے مسلم جج کا فیصلہ اہل اسلام کے تمام امور میں خواہ از قبیل دیانات ہوں یا معاملات- نافذ اور معتبر ہوگا۔

''يجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو كان كافرًا'' (الحيلة الناجزه: ۳۵، الدر المختار ۸/ ۴۳)۔

۵- خبر، شہادت اور قضا کے اعتبار سے معاملات کی کل دو قسمیں ہیں: (۱) دینی، مذہبی امور مثلاً نجاست، طہارت، حلت، حرمت، نکاح، طلاق وغیرہ اس کا حکم یہ ہے کہ اس میں کافر کی شہادت وقضاء بالکل مقبول نہیں۔ دنیوی معاملات اس کی کل تین قسمیں ہیں:

۱- جس میں بالکل الزام نہ ہو جیسے وکالت، مضاربت وغیرہ اس میں ہر ایک کی خبر شہادت قضاء وغیرہ معتبر ہے اگر چہ وہ غیر مسلم ہی ہو۔

۲- وہ معاملات جن میں من وجہ دوسروں پر الزام ہوتا ہے مثلاً عزل وکیل وغیرہ۔

۳- وہ معاملات جن میں من کل الوجوہ الزام ہوتا ہے ان دونوں میں غیر مسلم کی شہادت وقضاء مختلف فیہ ہے۔ جو حضرات غیر مسلم کی ولایت باب معاملات میں تسلیم کرتے ہیں ان کے نزدیک ان امور میں شہادت وقضاء کو بھی صحیح مانتے ہیں۔ اور جو حضرات ان امور میں بھی ان کی ولایت کو تسلیم نہیں کرتے ہیں ان کے نزدیک اس میں بھی ان کی شہادت وقضاء معتبر نہیں، لیکن معاملات جو امور دنیا سے متعلق ہوتے ہیں تحقیق وتفکر کے بعد یہ واضح ہوتا ہے کہ ان میں غیر مسلم کی شہادت وقضاء معتبر ہونی چاہئے، کیونکہ ان کی شہادت کا سقوط حقیقت میں عداوت کی وجہ سے ہے، لہٰذا اگر عدم عداوت پر اطمینان کامل ہو تو مقبول ہونا چاہئے۔

التفصيل فى الزيلعى والفقه الحنفى فى ثوبه الجديد والفقه الإسلامى وأدلته۔

☆☆☆

# غیر مسلم عدالتی فیصلہ اسلامی تناظر میں

مولانا سلمان پالن پوری [1]

اسلامی تعلیم یہ ہے کہ جب بھی مسلمانوں کے درمیان کسی قسم کا تنازع پیش آئے یا آپس میں حق تلفی کی نوبت آئے تو ہر فریق کو چاہئے کہ وہ شریعت کی طرف رجوع کرے، اور متنازعہ معاملہ میں شریعت کا جو حکم ہو اسے دونوں فریق بخوشی تسلیم کرلیں اور تنازعہ ختم کردیں، معاملہ خواہ مالی ہو یا سماجی اور معاشرتی ہو، ہر موقع پر یہی اصول پیش نظر رکھنا ضروری ہے، اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں ارشاد فرمایا:

"فإن تنازعتم فی شئ فردوہ إلی اللہ والرسول إن کنتم تؤمنون باللہ والیوم الآخر ذلك خیر وأحسن تأویلا" (سورہ نساء ۵۹).

(پھر اگر جھگڑ پڑو کسی چیز میں تو اس کو رجوع کرو طرف اللہ کے اور رسول کے، اگر یقین رکھتے ہو اللہ پر اور قیامت کے دن پر، یہ بات اچھی ہے اور بہت بہتر ہے اس کا انجام)۔

اسکے برخلاف جو لوگ اپنے تنازعات شریعت کی روشنی میں حل کرانے کے بجائے غیر شرعی قوانین وغیرہ کے ذریعہ حل کرانے پر مطمئن ہوں ان کی قرآن پاک میں سخت مذمت کی گئی ہے۔ چنانچہ ارشاد ربانی ہے:

"ألم تر إلی الذین یزعمون أنھم آمنوا بما أنزل إلیك وما أنزل من قبلك یریدون أن یتحاکموا إلی الطاغوت وقد أمروا أن یکفروا بہ ویرید الشیطان أن یضلھم ضلالا بعیدا" (سورہ نساء: ۶۹)۔

(کیا تو نے نہ دیکھا ان کو جو دعوی کرتے ہیں کہ ایمان لائے ہیں اس پر جو اترا تیری طرف اور جو اترا تجھ سے پہلے چاہتے ہیں کہ قضیہ لے جائیں شیطان کی طرف اور حکم ہو چکا ہے ان کو کہ اس کو نہ مانیں، اور چاہتا ہے شیطان کہ ان کو بہکا کر دور لے جا ڈالے)۔

اسی بنا پر تمام فقہاء اس بات پر متفق ہیں کہ کسی غیر مسلم جج کا کوئی فیصلہ کسی مسلمان کے خلاف شرعاً معتبر نہیں ہے، حتی کہ اگر اسلامی حکومت میں مسلمان حاکم کی طرف سے کسی غیر مسلم جج کو فیصلہ کے لئے مقرر کیا جائے تو اس کے فیصلے صرف غیر مسلم ذمیوں تک ہی محدود رہیں گے۔ مسلمانوں کے درمیان اسے فیصلہ کا حق نہ ہوگا۔

فتاویٰ ہندیہ میں ہے: "وتقلید حکومة الذمی لیحکم بین أھل الذمة صحیح وتقلیدہ أن یحکم بین المسلمین باطل وکذلك التحکیم" (ج/۳/۳۹۷، الباب الرابع والعشرون فی التحکیم، زکریا بکڈپو دیوبند)۔

(ذمی کفار کے درمیان فیصلہ کرنے کے لئے کسی غیر مسلم حاکم کو مقرر کرنا درست ہے، لیکن اس غیر مسلم کو مسلمانوں کے درمیان فیصل بنا کر تقرر کرنا باطل ہے، اور یہی حکم کافر کو حکم بنانے کے بارے میں بھی ہے)۔

فقیہ العصر حضرت علامہ شامیؒ نے شام کے بعض علاقوں میں مقرر کردہ عیسائی اور دروزی قاضیوں کے بارے میں صاف طور پر فرمایا ہے کہ "ان کا فیصلہ مسلمانوں پر نافذ نہیں ہے" (شامی ج/۸/۲۴-کتاب القضاء-دارالکتاب دیوبند)۔

فقہاء نے صراحت کی ہے کہ اگر فریقین دونوں اس بات پر راضی ہوں کہ کوئی غیر مسلم انکے درمیان فیصلہ کرے، تو بھی وہ غیر مسلم ان کے لئے شرعی حکم نہیں بنے گا، اور اس کا فیصلہ ماننا فریقین پر لازم نہ ہوگا۔ علامہ شامی لکھتے ہیں:

---

[1] مدرسہ خلیلیہ، ماہی شانی گجرات۔

''ویکون تراضیهما علیه فی حقهما کتقلید السلطان إیاه وتقلید الذمی لیحکم بین أهل الذمة صحیح لا بین المسلمین وکذلك التحکیم هندیة عن النهایة وفی البحر عن المحیط: فلو أسلم أحد الخصمین قبل الحکم لم ینفذ حکم الکافر علی المسلم'' (شامی ۸/ ۱۱۲، باب التحکیم، دار الکتاب دیوبند)۔

(ان دو فریقوں کا اس کی تحکیم پر راضی ہونا ان دونوں کے حق میں ایسا ہی ہے جیسا کہ بادشاہ کا اسے حاکم بنانا، اور اہل ذمہ کے درمیان فیصلہ کے لئے ذمی کافر کو مقرر کرنا درست ہے، البتہ مسلمانوں کے درمیان فیصلہ کرنے کے لئے ذمی کو مقرر کرنا درست نہیں ہے، یہی حکم پنچ بنانے کا بھی ہے۔ اور البحر الرائق میں محیط سے نقل کیا ہے کہ اگر فریقین میں سے کوئی ایک حکم کے فیصلہ سے پہلے مسلمان ہو جائے، تو کافر کا فیصلہ مسلمان کے خلاف نافذ نہ ہوگا)۔

اور آخری دور میں ہندوستان کے معتبر ترین علماء کی تصدیق وتائید سے مصیبت زدہ مسلم خواتین کے مسائل حل کرنے کے لئے حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ کی نگرانی میں ''الحیلة الناجزة'' کے نام سے جو کتاب تحریر کی گئی، اس میں مسئلہ زیر بحث کے متعلق یہ پیراگراف خاص طور پر قابل توجہ ہے:

''ہندوستان کی جن ریاستوں میں قاضی شرعی موجود ہیں وہاں تو معاملہ سہل ہے اور گورنمنٹی علاقوں میں جہاں قاضی شرعی نہیں ان میں وہ حکام جج مجسٹریٹ وغیرہ جو گورنمنٹ کی طرف سے اس قسم کے معاملات میں فیصلہ کا اختیار رکھتے ہیں اگر وہ مسلمان ہوں اور شرعی قاعدہ کے موافق فیصلہ کریں تو ان کا حکم بھی قضاء قاضی کے قائم مقام ہو جاتا ہے،

> ''لما فی الدر المختار: ویجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو کافرا ذکرہ مسکین وغیرہ''
>
> لیکن اگر کسی جگہ فیصلہ کنندہ حاکم غیر مسلم ہو تو اس کا فیصلہ بالکل غیر معتبر ہے اس کے حکم سے فسخ وغیرہ ہرگز نہیں ہو سکتا۔
>
> ''لأن الکافر لیس بأهل القضاء علی المسلم کما هو مصرح فی جمیع کتب الفقه''
>
> حتی کہ اگر روداد مقدمہ غیر مسلم مرتب کرے اور مسلمان حاکم فیصلہ کرے یا بالعکس تب بھی فیصلہ نافذ نہ ہوگا (الحیلۃ الناجزۃ ص/ ۴۵- مکتبہ رضی دیوبند)۔

اس تفصیل سے معلوم ہوا کہ ''یوں تو مسلمانوں کے تمام نزاعات کے لئے ضروری ہے کہ مسلمان حاکم ان کو فیصل کرے ''لأنه لا ولایة لکافر علی مسلم'' لیکن نزاعات کی ایک قسم تو ایسی ہے کہ ان کے لئے قاضی مسلم بااختیار کا ہونا اشد ضروری ہے (کفایت المفتی ج/ ۲/ ۲۴۶- کتاب القضاء والافتاء- زکریا بکڈپو)

## غیر مسلم ممالک کی عدالتوں کا حکم:

اب یہاں قدرتی طور پر یہ سوال ذہن میں آتا ہے کہ کیا غیر مسلم ممالک میں رہنے والے مسلمانوں کو ملک کی سرکاری عدلیہ سے (جن میں جج غیر مسلم ہوتے ہیں) بالکل کنارہ کش ہو جانا چاہئے اور ان سے کسی طرح وابستگی نہ رکھنی چاہئے؟ تو اس سلسلے میں قدرے تفصیل مناسب معلوم ہوتی ہے۔ وہ یہ ہے کہ اگر معاملہ اپنی حق تلفی یا مالی زیادتی کا ہو، تو اس کے تصفیہ کے لئے اولاً تو یہی کوشش کرنی چاہئے کہ کسی مسلمان کو فیصل بنا کر معاملہ حل کر لیا جائے اور فریقین اسے تسلیم کر لیں، لیکن اگر کوئی فریق زبردستی ظلم اور حق تلفی پر آمادہ ہو، تو مظلوم فریق اپنی دادرسی کے لئے سرکاری عدلیہ سے رجوع کر سکتا ہے، اس کے اس عمل کو ظلم کی تلافی کے لئے تعاون کی صورت میں دیکھا جائے گا اور یہ اسی وقت جائز ہوگا جبکہ مدعی کو اپنے دعویٰ کے برحق ہونے کا یقین ہو، گویا کہ ایسے معاملات میں جن میں اپنے حق حاصل کرنے کے لئے طاقت اور اقتدار کی ضرورت پڑتی ہے ان میں سرکاری عدلیہ اور انتظامیہ سے مدد لینے میں شرعاً کوئی حرج نہیں ہے، بشرطیکہ مطالبہ برحق ہو۔

اس کے برخلاف جن احکامات کا تعلق مسلمانوں کے شخصی اور ذاتی معاملات سے ہے، مثلاً نکاح، طلاق، خلع، ایلاء، ظہار، وقف، وراثت وغیرہ۔ ان میں فیصلہ وہی قبول ہو سکتا ہے جو دو شرطوں سے مشروط ہو: (۱) شرعی اصول کے مطابق فیصلہ کیا جائے۔ (۲) فیصلہ کرنے والا مسلمان ہو۔

مذکورہ تفصیل کے بعد سوال نامہ میں ذکر کردہ صورتوں کا حکم شرعی تحریر کیا جاتا ہے:

۱- شوہر غیر مسلم عدالت میں درخواست دے کہ میں اپنے رشتۂ ازدواج کو ختم کرنا چاہتا ہوں، لہٰذا میرے حق میں اس رشتہ کے انقطاع کا فیصلہ کر دیا جائے، اور اس کے بعد غیر مسلم جج ضابطہ کی کارروائی کرنے کے بعد فیصلۂ طلاق وفرقت کر دے، تو شرعاً طلاق واقع ہو جائے گی، کیونکہ شوہر کو طلاق دینے کا شرعاً حق ہے، اس لئے یہ حق وہ خود بھی استعمال کر سکتا ہے اور اس حق کو استعمال کرنے کے لئے کسی دوسرے کو وکیل بھی بنا سکتا ہے، تو گویا کہ شوہر نے درخواست

دیگر غیر مسلم جج کو وکیل بنایا کہ آپ میری طرف سے میری بیوی کو طلاق دے دیجئے۔

فتاویٰ عالمگیری میں لکھا ہے:

''إذا قال لرجل: طلق امرأتی کان توکیلا و لم یقتصر علی المجلس'' (ج/۱/ ۴۰۲، الفصل الثالث فی المشیة)۔

(یعنی جب مرد نے کسی کو کہا کہ میری عورت کو طلاق دیدو تو یہ طلاق دینے کے لئے وکیل ہوگا اور یہ مجلس پر منحصر نہیں رہے گا)۔

اور وکیل بنانے کی صورت میں وکیل کا مسلمان ہونا ضروری نہیں ہے، مسلم اور غیر مسلم دونوں وکیل بن کر یہ کام کرسکتے ہیں، نیز وکیل بناتے وقت گواہوں کی بھی ضرورت نہیں ہے، لہٰذا غیر مسلم جج کے طلاق دینے سے طلاق واقع ہوجائے گی، اور یہاں شوہر کی درخواست کی حیثیت توکیل بالطلاق کی ہے اور چونکہ اس صورت میں طلاق کا واقع ہونا غیر مسلم جج کے وکیل بالطلاق بن کر طلاق واقع کرنے سے ہے، نہ کہ غیر مسلم جج کے فیصلہ کے معتبر ہونے کی بنیاد پر، لہٰذا غیر مسلم جج کے فیصلہ کے معتبر ہونے یا نہ ہونے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا ہے۔

۲- عورت غیر مسلم عدالت میں درخواست دے کہ میرا رشتۂ نکاح ختم کردیا جائے، عدالت شوہر کو بلاکر دستخط لے کہ جو فیصلہ ہوگا تم کو منظور کرنا ہوگا اور کارروائی کے بعد عدالت (غیر مسلم جج) علاحدگی کا فیصلہ کردے۔

اس صورت میں شوہر کے دستخط کی حیثیت اور اس فیصلہ سے شرعی طلاق ہونے نہ ہونے کے بارے میں تفصیل درج ذیل ہے:

(الف)...... اگر شوہر نے بغیر جبر و اکراہ کے غیر مسلم عدالت و جج کو طلاق دینے کی کارروائی کرنے کی اجازت دینے یا طلاق پر رضامندی ظاہر کرنے کے لئے دستخط کیا ہے، تو غیر مسلم جج کے طلاق دینے سے طلاق واقع ہوجائے گی۔ اس صورت میں شوہر کے دستخط کی حیثیت توکیل بالطلاق کی ہوگی۔

(ب)...... اور اگر شوہر اپنی بیوی کو طلاق دینا نہیں چاہتا ہے، لیکن اس نے یہ سوچ کر کہ چونکہ غیر مسلم عدالت کا فیصلۂ تفریق وطلاق معتبر نہیں ہے، اس لئے اس نے صرف عدالتی چکروں یا گرفت، اور جواب دہی سے جان چھڑانے کے لئے دستخط کردیا ہے، اس دستخط سے شوہر کا مقصد نہ تو غیر مسلم عدالت کو ایقاع طلاق کی کارروائی کرنے کی اجازت دینا ہے اور نہ ہی طلاق پر رضامندی کا اظہار ہے، تو شرعی تفریق اور طلاق واقع نہ ہوگی، اس صورت میں شوہر کے دستخط کی حیثیت توکیل بالطلاق کی نہ ہوگی، بلکہ اس کی حیثیت زیادہ سے زیادہ رضا بر قضاء کی ہوگی، اور چونکہ غیر مسلم عدالت و جج کا فیصلۂ تفریق وطلاق معتبر نہیں ہے، لہٰذا رضا بر قضاء بھی معتبر نہیں۔

(ج)...... اور اگر شوہر نے فیصلۂ عدالت منظور کرنے کے لئے بطور وعدہ دستخط کیا ہے، تو بھی تفریق شرعی اور طلاق واقع نہ ہوگی، اس صورت میں شوہر کے دستخط کی حیثیت وعدۂ قبول فیصلہ کی ہوگی۔

فتاویٰ قاضی خان میں ہے:

''امرأة قالت لزوجها: أتریدون أن أطلق نفسی، فقال: نعم، فقالت: طلقت نفسی إن کان الزوج تولی تفویض الطلاق إلیها طلق واحدة وإن عنی بذلك طلقی نفسك إن استطعت لاتطلق. رجل قال لغیره: أترید أن أطلق امرأتك ثلثا؟ فقال الزوج: نعم! فقال الرجل: طلقت امرأتك ثلثا، قالوا: تطلق ثلثا والصحیح إن هذا وما تقدم سواء إنما یقع الطلاق إذا أراد الرجل تفویض الطلاق إلیه'' (ج/ ۲/ ۲۵۲، فصل فی الطلاق الذی یکون من الوکیل)

(یعنی بیوی نے اپنے شوہر سے کہا کہ کیا تم چاہتے ہو کہ میں اپنے آپ کو طلاق دے دوں، تو شوہر نے جواب دیا: ہاں! پس عورت نے اپنے آپ کو طلاق دے دی، اگر شوہر نے (اپنے قول نعم سے) تفویض طلاق کی نیت کی ہے تو ایک طلاق واقع ہوجائے گی، اور اگر اس سے شوہر کی مراد یہ ہے کہ تو اپنے آپ کو طلاق دے سکتی ہے تو دیدے، تو طلاق واقع نہ ہوگی، کسی مرد نے دوسرے سے کہا کہ کیا تو چاہتا ہے کہ میں تیری بیوی کو تین طلاق دے دوں؟ شوہر نے کہا: ہاں، تو مشائخ نے فرمایا کہ تین طلاق واقع ہوجائے گی، اور صحیح یہ ہے کہ یہ مسئلہ اور ماقبل والا مسئلہ برابر ہے، طلاق صرف اس وقت واقع ہوگی جبکہ شوہر نے تفویض طلاق کی نیت کی ہو)۔

حاصل یہ کہ دوسری صورت میں شوہر کے دستخط کی کئی حیثیتیں ہیں، ایک حیثیت (توکیل بالطلاق) سے طلاق واقع ہوجاتی ہے اور دو حیثیتوں سے (رضا بر

قضاء اور وعدۂ قبول فیصلہ) سے طلاق واقع نہیں ہوتی ہے، لہٰذا اس صورت میں طلاق اسی وقت واقع ہوگی جبکہ شوہر نے "توکیل بالطلاق" کی نیت سے دستخط کیا ہو، بصورتِ دیگر طلاق واقع نہ ہوگی، کیونکہ طلاق کے باب میں مشہور ضابطہ ہے کہ جب وقوع طلاق میں شک ہوجائے تو طلاق واقع نہیں ہوتی ہے۔

صاحب ہدایہ فرماتے ہیں: "فلا تطلق بالشك والاحتمال" (ج/۲/ ۳۶۵. فصل فی اضافة الطلاق إلى الزمان)

(یعنی شک اور احتمال کی وجہ سے طلاق واقع نہیں ہوتی ہے)۔

۳- عورت کی درخواست کے بعد شوہر عدالت میں نہیں آیا یا آیا تو اگر دستخط وتفویض پر تیار نہیں ہوا اور عدالت نے حالات کا جائزہ لیکر تفریق کا فیصلہ کردیا، تو اس سے شرعاً تفریق وطلاق واقع نہ ہوگی، حسب سابق نکاح باقی رہے گا، کیونکہ عورت کو اپنے اوپر طلاق واقع کرنے کا اختیار شریعت نے نہیں دیا ہے، لہٰذا اس کام کے لئے اس کا کسی کو وکیل بنانا یا غیر اسلامی قانون کا سہارا لینا درست نہیں، عورت کو چاہئے کہ شرعی تفریق کے لئے شرعی کونسل یا پنچایت سے رجوع کرے۔

۴- جج اگر غیر مسلم عدالت وحکومت کا ہے، مگر مسلمان ہے وہ اپنے عمومی فرائض منصبی (جس میں معاملات مخصوصۂ اہل اسلام بھی داخل ہوں) کے تحت شرعی اصول کے مطابق اس قسم (فیصلۂ طلاق وتفریق) کا کام بھی کرتا ہے، تو ضرورۃً غیر مسلم عدالت کا مسلم جج قائم مقام قاضی شرعی کے ہوسکتا ہے اور اس کے فیصلۂ فرقت کا اعتبار کیا جاسکتا ہے (کذافی کفایت المفتی ج/ ۲/ ۳۴۹- کتاب القضاء والافتاء)۔

۵- جن احکامات کا تعلق مسلمانوں کے شخصی اور ذاتی معاملات سے ہے، مثلاً نکاح، طلاق، خلع، ایلاء، ظہار، وقف، وراثت وغیرہ۔ ان میں غیر مسلم جج کا فیصلہ بالکل معتبر نہیں، ان میں فیصلہ وہی قبول ہوسکتا ہے جو دو شرطوں سے مشروط ہو:

(۱) شرعی اصول کے مطابق فیصلہ کیا جائے۔ (۲) فیصلہ کرنے والا مسلمان ہو۔

اسی طرح غیر مسلم جج کا مسلمان کے خلاف کسی بھی معاملے میں کوئی فیصلہ معتبر نہیں، کیونکہ جو شہادت کا اہل ہوتا ہے وہ قضاء کا اہل ہوتا ہے اور غیر مسلم مسلمان کے خلاف شہادت دینے کا اہل نہیں ہے، لہٰذا وہ مسلمان کے خلاف فیصلہ کرنے کا بھی اہل نہیں ہوگا۔

صاحب ہدایہ فرماتے ہیں: "كل من كان أهلًا للشهادة يكون أهلًا للقضاء وما يشترط لأهلية الشهادة يشترط لأهلية القضاء" (الهدایه ۳/ ۱۳۲. كتاب القضاء)۔

(یعنی جو شہادت کا اہل ہوتا ہے وہ قضاء کا اہل ہوتا ہے اور جو چیز شہادت کی اہلیت کے لئے شرط ہیں وہ چیزیں قضاء کی اہلیت کے لئے بھی شرط ہیں)۔

البتہ جن احکامات کا تعلق مسلمانوں کے شخصی اور ذاتی معاملات سے نہیں ہے اور معاملہ اپنی حق تلفی یا زیادتی کا ہو اور کوئی فریق زبردستی ظلم وزیادتی پر آمادہ ہو، تو مظلوم فریق اپنی دادرسی کے لئے غیر مسلم جج وعدلیہ سے رجوع کرسکتا ہے، اس کے اس عمل کو ظلم کی تلافی کے لئے تعاون کی صورت میں دیکھا جائے گا (نہ کہ غیر مسلم جج کے فیصلہ کے معتبر ہونے کی صورت میں) گویا کہ ایسے معاملات جن میں اپنے حق کو حاصل کرنے کے لئے طاقت اور اقتدار کی ضرورت پڑتی ہے ان میں غیر مسلم جج وعدلیہ سے مدد لینے میں شرعاً کوئی حرج نہیں ہے، بشرطیکہ مطالبہ برحق ہو۔

## خلاصۂ بحث:

تمام فقہاء اس بات پر متفق ہیں کہ غیر مسلم جج کا کسی معاملہ میں کوئی فیصلہ مسلمان کے خلاف شرعاً معتبر نہیں ہے، اسی طرح جن احکامات کا تعلق مسلمانوں کے شخصی اور ذاتی معاملات سے ہے، ان میں بھی غیر مسلم جج کا فیصلہ بالکل معتبر نہیں ہے، اگر وہ اسلامی حکومت میں مسلمان حاکم کی طرف سے فیصلہ کے لئے مقرر کیا گیا ہو اور اگر جج غیر مسلم عدالت کا ہے، مگر مسلمان ہے وہ اپنے خصوصی فرائض منصبی (معاملات مخصوصۂ اصول اسلام) یا عمومی فرائض منصبی (جس میں معاملات مخصوصۂ اہل اسلام بھی داخل ہوں) کے تحت شرعی اصول کے مطابق اس قسم (فیصلۂ طلاق وتفریق وغیرہ) کا کام کرتا ہے، تو ضرورۃً غیر مسلم عدالت کا مسلم جج قائم مقام قاضی شرعی کے ہوسکتا ہے اور اس کے فیصلۂ فرقت وغیرہ کا اعتبار کیا جاسکتا ہے۔

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق

مولانا عبدالحئ مفتاحی

۱- شوہر کا اپنے رشتہ ازدواج کو ختم کرنے کے لئے غیر مسلم عدالت میں درخواست دینا یہ توکیل ہے یعنی شوہر کا غیر مسلم جج کو اپنی بیوی کو طلاق دینے کا وکیل بنانا ہے، ہدایہ کے محشی نے وکالت کی تعریف یوں کی ہے:

''وفی اصطلاح الفقهاء عبارة عن إقامة الانسان غيره مقام نفسه فی تصرف معلوم'' (ہدایہ آخرین ص ۱۸۵ کتاب الوکالۃ)

یعنی متعین تصرف میں انسان کا دوسرے کو اپنا قائم مقام بنانا۔ شوہر اپنی بیوی کو طلاق دینے کا مالک ہوتا ہے وہ اس تصرف میں دوسرے کو اپنا قائم مقام بنا سکتا ہے، جیسا کہ ہدایہ آخرین (ص ۱۸۵ کتاب الوکالۃ) کے شروع میں ہے:

''عقد جاز أن يعقده الانسان بنفسه جاز أن يوكل به غيره، لأن الإنسان قد يعجز عن المباشرة بنفسه على اعتبار بعض الأحوال فيحتاج إلى أن يوكل غيره فيكون بسبيل منه دفعا للحاجة''۔

اور صحت وکالت کے لئے چار شرطیں ہیں دو کا موکل میں ہونا ضروری ہے:

(۱) موکل کا تصرف کا مالک ہونا (۲) احکام کا اسکو لازم ہونا، اور دو کا وکیل میں ہونا ضروری ہے، (۱) عاقل ہونا (۲) عقد کا قصد وارادہ کرنا۔

شرائط صحت وکالت کے ملاحظہ کرنے سے یہ امر منکشف ہوجاتا ہے کہ وکالت کے صحیح ہونے کے لئے مسلمان ہونا شرط نہیں ہے، لہٰذا غیر مسلم عدالت کو وکیل بنانا صحیح ہے اور اس کے طلاق وفرقت کا فیصلہ وکالۃ ہوا، اس لئے طلاق وفرقت واقع ہوجائے گی، یہ صورت تحکیم کی نہیں ہے کہ غیر مسلم جج کے فیصلہ کا اعتبار کرنا لازم آتا ہو، اس لئے کی تحکیم میں ضروری ہے کہ فریقین نے کسی کو حکم مقرر کیا ہو اور اس کے فیصلہ پر راضی بھی ہوں جیسا کہ ہدایہ آخرین (ص ۱۵۱ باب التحکیم) کے شروع میں ہے: ''إذا حكم رجلان رجلا فحكم بينهما ورضيا بحكمه جاز'' دوسرے اس وجہ سے بھی تحکیم کی صورت نہیں ہوسکتی ہے کہ وہ غیر مسلم ہے اور غیر مسلم کو حکم بنانا صحیح نہیں ہے کیونکہ حکم قاضی کی طرح ہوتا ہے اور غیر مسلم حکم نہیں ہوسکتا ہے جیسا کہ ''ردالمحتار'' (۳۸۶/۴ مکتبہ رشیدیہ) میں ہے: قوله: ''كما مرأى فی الباب السابق فی قوله والمحكم كالقاضی'' اس لئے عدالت کا طلاق کا فیصلہ کرنا بطور تحکیم نہیں ہے۔

خلاصہ یہ ہے کہ شوہر کا غیر مسلم عدالت میں رشتہ ازدواج کے انقطاع کے لئے درخواست دینا توکیل ہے اور عدالت کا طلاق وفرقت کا فیصلہ کرنا وکالت ہے، اس لئے اس سے طلاق وفرقت واقع ہوجائے گی۔

۲- اس صورت میں عدالت کے غیر مسلم جج کا فیصلہ تفریق معتبر نہیں بلکہ اس کے لئے عورت کو شوہر سے طلاق یا خلع کرنا ہوگا، کیونکہ غیر مسلم جج کا فیصلہ مسلمانوں کے ایسے معاملات میں معتبر نہیں ہے جن میں قضاء شرط ہے یا ان کا تعلق خالصا دیانات سے ہو جیسا کہ فقہ کی تمام کتابوں میں اس کی تصریح ہے کہ کافر مسلمان پر فیصلہ کرنے کا اہل نہیں ہے عبارت ملاحظہ ہو:

''لأن الكافر ليس بأهل للقضاء على المسلم كما هو مصرح فی جميع كتب الفقه'' (الحیلۃ الناجزۃ ص ۴۵)۔

اور شوہر کے دستخط سے بس اس بات کا پتہ چلتا ہے کہ شوہر عدالت کے فیصلہ کو تسلیم کرنے پر آمادہ ہے اور اپنے معاملہ کے تصفیہ کے لئے غیر مسلم جج

کو حکم بنانے کو تیار ہے، مگر شرعاً یہ تحکیم صحیح نہیں ہے، اس لئے مسلمان اپنے خصوصی معاملات میں فیصلہ کرنے کے لئے غیر مسلم کو حکم نہیں بنا سکتے جیسا کہ ہدایہ آخرین (ص ۱۵۱ باب التحکیم) میں ہے:

''ولا یجوز تحکیم الکافر والعبد والذمی والمحدود فی القذف والفاسق والصبی لانعدام أهلیة القضاء اعتبارا بأهلیة الشهادة''۔

اسی طرح درمختار (۴/۳۸۶) میں ہے: ''وشرطه من جهة المحكم بالفتح صلاحيته للقضاء'' یعنی حکم وہی شخص بن سکتا ہے جس میں قاضی بننے کی صلاحیت ہو اور قضاء کا اہل وہ شخص ہے جو شہادت کا اہل ہو جیسا کہ درمختار (۴/۳۳۲) میں ہے: ''وأهله أهل الشهادة'' اور شہادت کے اہل کے لئے جو شرطیں مذکور ہیں ان میں سے ایک اسلام ہے جیسا کہ ردالمحتار (۴/۳۳۲) میں ہے: ''وحاصله أن شروط الشهادة من الاسلام والعقل والبلوغ ... الخ''

خلاصہ یہ ہے کہ غیر مسلم عدالت غیر مسلم جج قاضی یا حکم کا درجہ نہیں رکھتا ہے، اس لئے اس کے فیصلہ کا شرعاً اعتبار نہیں۔

۳- اللہ تعالیٰ نے کفار کو مسلمانوں پر ولایت کا حق نہیں دیا ہے جیسا کہ ارشاد باری تعالیٰ ہے: "ولن يجعل الله للكافرين على المؤمنين سبيلا" اس لئے عدالت کا یہ فیصلہ تفریق معتبر نہ ہوگا نکاح علی حالہ باقی رہے گا، بلا شوہر کے طلاق کے عورت کی گلو خلاصی نہیں ہوگی فقہ کی تمام کتابوں میں اس بات کی تصریح ہے:

''لأن الكافر ليس بأهل للقضاء على المسلم'' (الحیلۃ الناجزۃ / ص ۱۴۵)۔

۴- غیر مسلم حکومت اور غیر مسلم عدالت کا مسلمان جج جبکہ اس کو مسلمانوں کے نکاح وطلاق کے مسائل میں فیصلہ کرنے کا اختیار ہو تو اسے مسلم حاکم و قاضی کی حیثیت دی جاسکتی ہے اور اس کے فیصلے کا مسئلہ قضاء میں اعتبار ہے جیسا کہ درمختار (۴/۳۴۲ مکتبہ رشیدیہ) میں ہے:

''ويجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو كافرا ذكره مسكين وغيره الا اذا كان يمنعه عن القضاء بالحق فيحرم''۔

اسی طرح فتاوی ہندیہ میں ہے:

''ويجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولكن إنما يجوز تقلد القضاء من السلطان الجائر إذا كان يمكنه من القضاء بحق ولا يخوض فى قضاياه بشر ولاينهاه عن تنفيذ بعض الأحكام كما ينبغى أما إذا كان لايمكنه من القضاء بحق ويخوض فى قضاياه بشر ولايمكنه من تنفيذ بعض الأحكام كما ينبغى لايتقلد منه وذكر فى الملتقط: والإسلام ليس بشرط فيه اى فى السلطان الذى يقلد كذا فى التاتار خانيه'' (فتاوی ہندیہ ج۳/ ۳۰۷، مکتبہ رشیدیہ)۔

کفایت المفتی میں مذکور ایک سوال وجواب سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے:

سوال: فی زمانا ہندوستان میں شرعی قاضی کہیں بھی موجود نہیں تو رفع نزاع کے لئے شرعی فیصلہ کی کیا صورت ہوگی فریقین کسی کو حکم مقرر کر کے یا پنچایت سے آکر فیصلہ حاصل کریں تو معتبر ہوگا یا نہیں؟

جواب: حکم اور ثالث اس مقدمہ کا فیصلہ کرسکتا ہے اور عدالت کا مسلمان جج بھی قاضی کے حکم میں ہوسکتا ہے (کفایت المفتی ۲/ ۲۱۴)۔

اسی طرح فتاوی دار العلوم میں ہے:

سوال: حاکم جو گورنمنٹ کی طرف سے ہے اگر وہ مسلمان ہو تو قائم مقام قاضی کے ہوسکتا ہے یا نہیں، نکاح فسخ کرسکتا ہے یا نہیں؟

جواب: حاکم جو گورنمنٹ کی طرف سے مقرر ہے اگر وہ مسلمان ہے تو قائم مقام قاضی کے ہوجاتا ہے (فتاوی دار العلوم ۸/ ۱۴۸)۔ اگر جج یا حاکم مسلمان

نہ ہوتو اس کا فیصلہ قضاء قاضی کے قائم مقام نہ ہوگا: ''لأن الكافر ليس بأهل للقضاء على المسلم كما هو مصرح في جميع كتب الفقه'' (الحيلة الناجزة ۴۵)۔

۵- یوں تو مسلمانوں کے تمام نزاعات کے لئے ضروری ہے کہ مسلمان حاکم ان کا فیصلہ کرے ''لأنه لا ولاية لكافر على مسلم'' لیکن نزاعات کی ایک قسم ایسی ہے کہ اس میں قضاء قاضی شرط ہے، اس میں قاضی مسلم بااختیار کا ہونا اشد ضروری ہے، ایسا قاضی نہ ہونے کی وجہ سے بہت سی اسلامی ضرورتیں معطل ہی نہیں بلکہ مسلمان سخت مواخذہ شرعیہ میں مبتلا ہوتے ہیں (مستفاد کفایت المفتی ۲/ ۲۲۰)۔

اس قسم میں غیر مسلم عدالتیں اور حکام فیصلہ نہیں کر سکتے اگر کریں تو شرعاً معتبر نہیں ہوگا۔

''لأن الكافر ليس بأهل للقضاء على المسلم كما هو مصرح في جميع كتب الفقه'' (الحيلة الناجزة ص ۴۵۹)۔

وہ معاملات جن میں قضاء قاضی ضروری ہے، ان میں سے ایک صورت یہ ہے کہ بسا اوقات کسی عورت کا شوہر مفقود ہوجاتا ہے اور عورت بھی نوعمر اور محتاج ہوتی ہے، متاخرین حنفیہ کے فتوی کے بموجب اس کے لیے گنجائش ہے کہ وہ اپنی طبعی و مالی مشکلات سے گلوخلاصی کے لئے کوئی راستہ اختیار کرے، لیکن اس کی تکمیل بغیر مسلم قاضی کے فیصلے اور حکم کے نہیں ہوسکتی۔ ہزاروں عورتیں اس مصیبت میں مبتلا ہیں اور موجودہ حکومت کا قانون ان کی مصیبت رفع کرنے کے لئے ناکافی ہے اور مسلم قاضی کا نہ ہونا ان تمام مصائب کا ذمہ دار ہے، اسی طرح ایک صورت یہ ہے کہ کوئی شریف اپنی بیوی کو بدچلنی میں مبتلا پائے تو اس کی سبیل بھی لعان ہے جس کے لئے مسلم قاضی ضروری ہے۔

اسی طرح وہ معاملات جو خالصۃً دیانات کی قبیل سے ہوں، مثلاً رمضان شریف کا چاند دیکھنے، عید کا چاند دیکھنے کی شہادت قبول کرنا اور صوم یا فطر کا حکم دینا مسلم قاضی کا کام ہے جس کے نہ ہونے سے بہت سے جھگڑے پیدا ہوتے ہیں (مستفاد کفایت المفتی ۲/ ۲۲۱)

اور وہ معاملات جو مذکورہ بالا کے علاوہ ہوں مثلاً دیوان و بیاعات وغیرہ ان میں غیر مسلم جج کا فیصلہ معتبر ہے۔

☆☆☆

# غیر مسلم عدالت کے ذریعہ طلاق اسلامی تناظر میں

مولانا محمد مصطفی قاسمی آ دا پوری[1]

۱- شریعت اسلامیہ نے رشتۂ نکاح کو ختم کرنے کا حق شوہر کو دیا ہے، شوہر کے ماسوا کسی کو یہ حق شوہر کی طرف سے اس کی نیابت میں ہی حاصل ہوتا ہے، یہ نیابت وکیل کو بھی ہوتی ہے، اور کبھی حاکم وحکم کو بھی حاصل ہوتی ہے اور اس صورت میں وکیل یا حاکم وحکم کی طرف سے رشتۂ نکاح کو ختم کیا جاتا ہے۔

حاکم اگر مسلمان ہے خواہ قاضی شرعی ہو یا امیر ہو تو اس کے فیصلے کا شرعاً اعتبار متفق علیہ ہے، اس لئے شریعت نے اس کو عامۃ المسلمین کے مفادات کے حق میں ولایت عامہ دی ہے، اس کی وجہ سے اس قسم کے فیصلے بھی نافذ ہوتے ہیں، لیکن برطانیہ کا رہنے والا شوہر جو غیر مسلم عدالت میں درخواست دیتا ہے کہ میں اپنے رشتۂ ازدواج کو ختم کرنا چاہتا ہوں، لہٰذا میرے حق میں اس رشتہ کے انقطاع کا فیصلہ کردیا جائے، اور اس کے بعد عدالت ضابطہ کی کارروائی کرنے کے بعد طلاق و فرقت کا فیصلہ کردیتی ہے، اس صورت کی شریعت اسلامیہ میں کوئی گنجائش نہیں ہے اور نہ اس درخواست کو تفویض وتحکیم کا درجہ دیا جاسکتا ہے، اور نہ اس کے حاکم ہونے کی بنیاد پر غیر مسلم جج کا فیصلہ معتبر مانا جائے گا (اس کی مالہ وماعلیہ کی تفصیلی معلومات کے لئے دیکھئے "الموسوعۃ الفقہیہ ۲۹/۷۷ وزارۃ الاوقاف والشئون الاسلامیہ الکویت، طبع اول ۱۴۱۴ھ-۱۹۹۳ء۔ سورۃ الطلاق: ۱، ابن ماجہ ۱/۵۱-۱۵۲، ترمذی ۱/۱۴۳، نسائی ۲/۱۱۶-۱۱۸)۔

(۱) ارشاد باری ہے: ''لایتخذ المومنون الکفرین أولیاء من دون المؤمنینج ومن یفعل ذلك فلیس من الله فی شئ إلا أن تتقوا منهم تقةط ویحذرکم الله نفسه ط وإلی الله المصیر'' (سورہ آل عمران ۲۸)۔

(نہ بناویں مسلمان کافروں کو دوست مسلمانوں کو چھوڑ کر اور جو کوئی یہ کام کرے تو نہیں اس کو اللہ سے کوئی تعلق مگر اس حالت میں کہ کرنا چاہو تم ان سے بچاؤ اور اللہ تم کو ڈراتا ہے اپنے سے اور اللہ ہی کی طرف لوٹ کر جانا ہے)۔

(۲) ارشاد ربانی ہے: ''ولن یجعل الله للکافرین علی المؤمنین سبیلا'' (سورۃ النساء: ۴۱)۔

(اور ہرگز نہ دے گا اللہ کافروں کو مسلمانوں پر غلبہ) (اس کی تفصیل دیکھئے معارف القرآن ۲/۵۸۰ تا ۱۸۷، فرید بک ڈپو دہلی ۱۴۱۸ھ-۱۹۹۸ء)۔

(۳) ''شوہر ہی کو طلاق دینے کا اختیار کلی ہے قرآن مجید کی روشنی میں: ''یاأیها النبی إذا طلقتم النساء فطلقوہن لعدتهن واحصوا العدة واتقوا الله ربکم'' (سورۃ الطلاق: ۱)۔

(اے نبی جب تم طلاق دو عورتوں کو تو ان کو طلاق دو ان کی عدت پر اور گنتے رہو عدت کو اور ڈرو اللہ سے جو رب ہے تمہارا)۔

اس سے یہ بات روز روشن کی طرح عیاں ہوگئی کہ غیر مسلم جج کو عدالت کے ذریعہ طلاق دینے کا کوئی اختیار نہیں ہے۔ اسلامی شریعت نے مرد وعورت دونوں کو اس طرح کے معاملات کو حل کرنے کے لئے اختیار دیا ہے کہ وہ اسلامی حکومت کے قاضی کے یہاں درخواست دے اور جہاں یہ صورت موجود نہ ہو وہاں وہ چند ذمہ دار اور دین دار مسلمانوں یعنی کسی اسلامی جماعت یا شرعی پنچایت کے سامنے اپنا معاملہ پیش کرکے رہائی حاصل کرے۔

(اس کی مکمل تفصیل کے لئے دیکھئے معارف القرآن ۸/۲۷۲ تا ۴۹۲، اسلامی فقہ ۲/۲۳۳ تا ۲۳۴، تاج کمپنی دہلی ۲۰۰۴ء)۔

(۴) ''شوہر ہی کو طلاق دینے کا اختیار کلی ہے، حدیث شریف کی روشنی میں: ''عن ابن عباس قال أتی النبی ﷺ رجل فقال: یا رسول الله ! سیدی زوجنی امته وهو یرید أن یفرق بینی وبینها، قال: فصعد رسول الله ﷺ علی المنبر فقال: یا أیها الناس! مابال أحدکم یزوج عبده أمته ثم یرید أن یفرق بینهما إنما الطلاق لمن أخذ بالساق'' (ابن ماجہ ۱/۵۱ تا

---

[1] مدرسہ اسلامیہ شکرپور، دربھنگہ۔

۱۵۲، ابواب الطلاق، باب طلاق العبد، ترمذی ۱/ ۱۴۲ ابواب الطلاق واللعان)۔

(حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ ایک آدمی نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے دربار میں آیا پھر اس نے اپنی درد بھری کہانی سنائی کہ یا رسول اللہ میرے آقا نے میری شادی اپنی باندی کے ہمراہ کردی ہے، اور اب وہ یہ چاہتا ہے کہ میرے اور اس کے درمیان جدائی کردے، ابن عباسؓ کہتے ہیں پھر اس موقع پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم منبر پر چڑھے پھر ارشاد فرمایا: اے لوگو! تم لوگوں میں سے ایک شخص کا کیا حال اور ماجرا ہے کہ وہ اپنی باندی کی شادی اپنے غلام سے کردی ہے، پھر اب یہ چاہتا ہے کہ ان دونوں کے درمیان جدائی کردے۔ درحقیقت جو جماع کرنے کا مالک ہے، وہی شخص طلاق دینے کا بھی مالک ہے)۔

اس سے یہ بات الم نشرح ہوگئی کہ طلاق دینے کا اختیار فقط شوہر کو ہے، جب شوہر نے طلاق دے دی تو پڑ گئی عورت کا اس میں کچھ بھی نہیں، چاہے منظور کرے چاہے نہ کرے، ہر طرح اور ہر حال میں طلاق ہوگئی اور عورت اپنے شوہر کو طلاق نہیں دے سکتی ہے تو پھر غیر مسلم جج کے عدالتی فیصلے اور طلاق سے کس بنیاد پر طلاق واقع ہوگی؟

(۵) ''عن سلیمان بن یسار قال: الطلاق بالرجال، والعدۃ بالنساء''

(مصنف ابن ابی شیبۃ ۹/ ۶۱۳، ۱۸۵۵۸ ادارۃ القرآن والعلوم الاسلامیہ کراچی، طبعۃ دوم ۱۴۲۸ھ ۲۰۰۷ء)۔

(حضرت سلیمان بن یسار سے روایت ہے کہ طلاق دینے کا حق مردوں کو حاصل ہے، اور عدت گزارنے کا حق عورتوں کو حاصل ہے)۔

(۶) مفتی محمد کفایت اللہ صاحبؒ ایک سوال کے جواب میں فرماتے ہیں:

سوال: حکومت موجودہ میں حاکم وقت اگر کسی عورت کو آزادی کی درخواست دینے پر بے غیر رضامندی شوہر حکم آزادی دے دے تو وہ عقد ثانی کرسکتی ہے یا نہیں؟

جواب: اگر غیر مسلم حاکم نکاح فسخ کردے تو عورت آزاد نہ ہوگی اور دوسرا نکاح نہ کرسکے گی (کفایت المفتی ۶/ ۱۳۵ طبع ۱۴۰۵ھ-۱۹۸۴ء)۔

(۷) مفتی سید عبدالرحیم صاحب لاجپوریؒ (۱۳۲۱ھ-۱۹۰۳ تا ۱۴۲۲ھ-۲۰۰۱ء) ایک سوال کے جواب میں فرماتے ہیں:

سوال: بمبئی میں ایک لڑکی کی شادی ہوئی پانچ برس ہوئے لڑکا افریقہ میں ہے، فی الحال لڑکی کی عمر بیس برس کی ہے، شادی کے بعد لڑکے نے اس کو نہیں بلایا، نہ نفقہ وغیرہ بھیجتا ہے، خطوط لکھے جواب ندارد، طلاق کا مطالبہ کیا تب بھی جواب نہیں دیا۔ بالآخر ممبئی کورٹ میں مقدمہ دائر کرکے طلاق حاصل کی، کیا یہ طلاق واقع ہوئی؟ ورنہ حصول طلاق کی کیا صورت ہو؟

اب تک کے نفقہ ومہر کی حق دار ہے؟ اگر ہے تو کیا بہ ذریعہ دیوانی اس کی وصول یابی درست ہے؟

جواب: صورت مسئولہ میں غیر مسلم مجسٹریٹ ''جج'' کا فیصلہ شرعاً معتبر نہیں ہے، لہٰذا لڑکی نکاح نہیں کرسکتی اور اگر کرے تو وہ غیر معتبر ہے۔ لہٰذا اس مقدمہ کو مسلم جماعت یعنی دین دار مسلم پنچایت کے سامنے پیش کیا جائے جس میں ماہر عالم بھی ہو۔ یہ پنچایت شرعی شہادت وغیرہ کے ذریعہ تحقیق کرکے فسخ نکاح کا فیصلہ کرے، اب عورت شرعی نقطۂ نظر کے بموجب آزاد ہوگی۔ عورت مہر کی حق دار ہے، لیکن ایام گزشتہ کے نفقہ کی حق دار نہیں۔

(فتاوی رحیمیہ ۲/ ۱۴۳، مکتبہ رحیمیہ اندوسر، سورت، گجرات، انڈیا ۱۴۰۳ھ)۔

۲- اگر عدالت میں جج نے زبردستی طلاق شوہر سے لکھوائی تحریری طور پر، یا زبردستی طلاق نامہ پر انگوٹھے کا نشان لگوالیا، چاہے جج مسلم ہو یا غیر مسلم ہر حال میں اس طرح سے طلاق واقع نہ ہوگی، کیوں کہ شوہر نے زبان سے طلاق نہیں دی اور نہ اپنی مرضی سے انگوٹھے کا نشان لگایا، تحریری طلاق اس وقت پڑتی ہے جب شوہر اپنی مرضی سے طلاق لکھ کر بیوی کو دے دے، یا اپنی مرضی سے طلاق نامہ پر انگوٹھے کا نشان لگادے تب جا کر طلاق پڑتی ہے غیر مسلم جج کے عدالتی طلاق سے طلاق واقع نہ ہوگی، شرعاً عدالت کا فیصلہ اور طلاق غیر معتبر ہے۔ برطانیہ کی عورت کی طرف سے عدالت میں جو درخواست آئی ہے کہ میرا رشتۂ نکاح ختم کردیا جائے، عدالت شوہر کو بلاکر اس سے دستخط لیتی ہے کہ جو فیصلہ ہوگا وہ تم کو منظور کرنا ہوگا، اور کارروائی کے بعد علاحدگی کا فیصلہ کیا جاتا ہے، اس صورت کی بھی شریعت اسلامیہ میں کوئی حیثیت نہیں ہے اور شوہر کے دستخط کی بھی کوئی حیثیت نہیں ہے، گویا کہ یہ ایک قسم کا ظلم وستم اور جبری طلاق ہوئی تم مانو یا نہ مانو، عدالت کا روائی کے بعد جو فیصلہ کرے گی وہی معتبر ہوگا۔ حال ایں کہ غیر مسلم جج کا فیصلہ شرعی نقطۂ نظر سے معتبر نہیں ہے، لہٰذا برطانیہ کے مسلمانوں پر لازم ہے کہ اپنے یہاں دارالقضاء قائم کریں اور اس کے مطابق شرعی فیصلے کریں، نظام قضاء کی اہمیت کا سب سے نازک پہلو یہ ہے کہ غیر مسلم جج کا فیصلہ مسلمانوں کے حق میں معتبر

نہیں ہے۔اس طرح جو عورتیں سرکاری عدالتوں سے اپنا نکاح فسخ کرالیں تو چاہے وہ بجائے خود اسلامی قانون کے مطابق ہی کیوں نہ ہو یہ فیصلے غیر معتبر ہیں۔وہ عورت اپنے پہلے شوہر کی زوجیت میں باقی رہتی ہے اور یہ نکاح نادرست ہوتا ہے، نیز اس کے بعد تعلقات معصیت قرار پاتے ہیں۔ایسی خواتین کے لئے اسلامی اور شرعی زندگی کا واحد نظام قضاء کا قیام ہے۔اس طرح انگلستان میں نظام قضاء کے بعد "مسلم پرسنل لا" کا نفاذ مکمل اسلامی طریقے پر ہوتا رہے گا۔

(سورۃ النساء:۵۸، ۵۹-اس مسئلہ کی مکمل تفصیل دیکھئے معارف القرآن ۲/ ۴۴۴ تا ۴۵۳ فرید بک ڈپو دہلی ۱۴۱۸ھ-۱۹۹۸ء)۔

## مفتی عزیز الرحمن عثمانیؒ مفتی اعظم دارالعلوم دیوبند کا موقف:

سوال ۲۷۸: طلاق جبراً شوہر سے لی جاوے تو واقع ہوتی ہے یا نہیں، اور زبان سے اقرار کی ضرورت ہے یا نہیں، یا صرف نقل کردینا طلاق نامہ کا جو دوسرے کا لکھا ہوا ہے، وقوع طلاق کے لئے کافی ہے یا نہیں؟

جواب: شوہر سے جبراً طلاق اگر دلوائی جائے تو طلاق ہوجاتی ہے، لیکن نقل کردینا طلاق نامہ کا جو دوسرے شخص کا لکھا ہوا ہے۔محض لوگوں کی زبردستی سے بدون ارادہ طلاق مفید طلاق نہیں اور اس سے طلاق نہیں پڑتی (فتاویٰ دارالعلوم مدلل ومکمل ۹/ ۲۷۶-مزید دیکھئے فتاوی محمودیہ ۴/ ۳۲، زکریا بک ڈپو دیوبند ۱۹۹۸ء)۔

اگر کوئی طلاق زبان سے کہلائے تو طلاق پڑ جائے گی، لیکن اگر زبردستی تحریر میں لکھالے اور وہ زبان سے کچھ نہ کہے تو طلاق واقع نہ ہوگی (اسلامی فقہ ۲/ ۱۸۳، تاج کمپنی دہلی طبع ششم ۲۰۰۴ء)۔

جبری طلاق کے سوال کے جواب میں مفتی محمد کفایت اللہ دہلوی علیہ الرحمہ یوں تحریر فرماتے ہیں:

جواب ۵۴: اگر تحریر مذکور جبراً لکھوائی گئی ہے اور زبان سے طلاق نہیں دی گئی تو طلاق واقع نہ ہوگی۔تحریری طلاق اس وقت پڑتی ہے کہ خاوند اپنی مرضی سے تحریر لکھ کردے (کفایت المفتی ۶/ ۵۶)۔

"عن ابراهيم قال: إذا كتب الطلاق بيده، وجب عليه" (مصنف ابن ابی شيبة ۹/ ۵۶۲، ۱۸۳۰۰)۔

(حضرت ابراہیم سے روایت ہے کہ اگر کوئی شخص شوہر کے پیشانی پر تلوار رکھ کر طلاق کا مطالبہ کیا پھر اس نے طلاق دے دی تو وہ طلاق واقع ہوجائے گی)۔

۳- لیکن بعض اوقات ایسی صورتیں بھی پیش آتی ہیں، کہ اصلاح حال کی تمام کوششیں ناکام ہوجاتی ہیں، اور تعلق نکاح کے مطلوبہ ثمرات حاصل ہونے کے بجائے طرفین کا آپس میں مل کر رہنا ایک عذاب بن جاتا ہے، ایسی حالت میں اس ازدواجی تعلق کا ختم کردینا ہی طرفین کے لئے راحت اور سلامتی کی راہ ہوجاتی ہے، اس لئے شریعت اسلام نے بعض دوسرے مذاہب کی طرح یہ بھی نہیں کہا کہ رشتۂ نکاح وازدواج ہر حال میں ناقابل فسخ ہی رہے، بلکہ طلاق اور فسخ نکاح کا قانون بنایا، طلاق کا اختیار تو صرف مرد کو دیا، جس میں عادۃً فکر وتدبر اور تحمل کا مادہ عورت سے زائد ہوتا ہے، عورت کے ہاتھ میں اختیار نہیں دیا، تاکہ وقتی تاثرات سے مغلوب ہوجانا جو عورت میں بہ نسبت مرد کے زیادہ ہے وہ طلاق کا سبب نہ بن جائے۔

لیکن عورت کو بھی بالکل اس حق سے محروم نہیں رکھا کہ وہ شوہر کے ظلم وستم سہنے ہی پر مجبور ہوجائے، اس کو یہ حق دیا کہ حاکم شرعی کی عدالت میں اپنا معاملہ پیش کرکے اور شکایات کا ثبوت دے کر نکاح فسخ کراسکے یا طلاق حاصل کرسکے، پھر مرد کو طلاق کا آزادنہ اختیار تو دے دیا، مگر اول تو کہہ دیا کہ اس اختیار کا استعمال کرنا اللہ کے نزدیک بہت مبغوض ومکروہ ہے، صرف مجبوری کی حالت میں اجازت ہے۔

(معارف القرآن ۱/ ۵۵۶ تا ۵۵۷ مکمل تفصیل کے لئے دیکھئے ۵۵۳ تا ۵۷۸۔فرید بک ڈپو دہلی ۱۴۱۸ھ-۱۹۹۸ء)۔

صورت مسئولہ میں عورت کی درخواست کے بعد شوہر عدالت میں نہیں آیا، یا آیا تو مگر دستخط وتفویض پر تیار نہیں ہوا اور عدالت نے حالات کا جائزہ لے کر تفریق کا فیصلہ کردیا جب کہ اس صورت میں جو فیصلہ ہوا ہے، اس کی بابت شوہر کی طرف سے کوئی آمادگی نہیں ہے تو اس کا حکم وہی ہے جو پہلی صورت اور دوسری صورت کی ہے کہ غیر مسلم عدالت کے غیر مسلم جج کا فیصلہ اسلامی تناظر کی روشنی میں غیر معتبر ہے اور غیر نافذ العمل ہے، اس کے باوجود بھی اگر کوئی اس فیصلے پر عمل کرے گا تو وہ شخص اسلامی تناظر کی روشنی میں عنداللہ وعندالرسول مجرم، خاطی اور عاصی ہوگا۔لہٰذا برطانیہ کے مسلمانوں پر لازم ہے کہ اپنی شرعی پنچایت بنالیں جس میں میں دین دار لوگوں کو شامل کریں اور اس میں ایک ماہر ذی استعداد دیندار عالم کو قاضی بنادیں پھر اس شرعی پنچایت میں فسخ نکاح کا معاملہ پیش کریں، شرعی پنچایت کے ارکان عدالت جیسی کاروائی کرکے نکاح کے فسخ کا فیصلہ کریں اس کے بعد عورت عدت گزار کر دوسری جگہ نکاح کرسکتی ہے۔

حضرت مولانا مفتی عزیز الرحمن عثمانی علیہ الرحمہ، مفتی اعظم دارالعلوم دیوبند فرماتے ہیں:

سوال ۷۵۴: کیا ایسی صورت میں بلا رضامندی شوہر جیل خانہ بھگت لینے پر بھی بعد رہائی عورت کو حاکم شرعی مثل قاضی طلاق دے سکتا ہے اور تفریق کرسکتا ہے یا سوائے شوہر کے اور کوئی طلاق نہیں دے سکتا ہے۔

الجواب: صرف شوہر ہی طلاق دے سکتا ہے۔ قاضی وحاکم تفریق نہیں کراسکتا اور طلاق نہیں دے سکتا (فتاویٰ دار العلوم مدلل ومکمل ۱۰/ ۱۲۰)۔

۴- اسلامی تناظر میں مسلمانوں پر غیر مسلم قاضی نہیں ہوسکتا۔ قرآن وحدیث میں اس کی ممانعت منصوص ہے، اجماع امت اور قیاس سے بھی اس کی ممانعت ثابت ہے۔ فقہاء اس سلسلے میں وضاحت وصراحت کے ساتھ مسائل واحکام تحریر فرما چکے ہیں (موسوعۃ الفقہیہ ۱۴/ ۷۴-الکویت طبع دوم ۱۴۱۸ھ-۱۹۸۸ء، الموسوعۃ الفقہیۃ ۳۳/ ۲۹۵)۔

لہٰذا غیر مسلم کا قاضی وجج بنانا مذہب اسلامی میں ناجائز ہے، اس لئے اس کا کوئی فیصلہ مسلمانوں پر نافذ العمل نہیں ہوسکتا ہے۔

اگر غیر مسلم ممالک کے حکمراں اپنے ملک کی عدالت میں مسلمان قاضی کو عہدہ قضاء پر مامور کردے تاکہ یہاں کے مسلم قوم کا مسلم پرسنل لا کے ماتحت فیصلہ کرے۔ تو اس قاضی کو مسلمانوں پر ولایت حاصل ہوجائے گی اور اس کا فیصلہ مسلمانوں پر نافذ العمل ہوگا۔ صورت مسئولہ میں اس سے کچھ فرق نہیں پڑسکتا ہے کہ جج اگرچہ غیر مسلم حکومت وغیر مسلم عدالت کا ہے، مگر وہ مسلمان ہے، وہ اپنے عمومی فرائض منصبی کے تحت اس قسم کا کام "یعنی مسلم پرسنل لا" کے طرز وطریقہ پر بھی کرتا ہے تو اس صورت حال کی نزاکت کو دیکھتے ہوئے جہاں اسلام اور مسلمانوں کا نام لینا بھی گوارا نہیں ہے، اس کو نعمت عظمی سمجھ کر "مسلم قاضی وحاکم" کی حیثیت دی جائے گی، اور اس حیثیت سے اس کے فیصلۂ فرقت کا بھی اعتبار کیا جائے گا، شرعا اس میں اب کوئی قباحت نہیں ہے (الموسوعۃ الفقہیۃ ۱۴/ ۷۴-الکویت طبع دوم ۱۴۰۸ھ-۱۹۸۸ء، الموسوعۃ الفقہیہ ۳۳/ ۲۹۵)۔

ایسی صورت میں یوروپین، امریکن، افریقن، آسٹریلین ممالک میں جہاں اقتدار مسلمانوں کے ہاتھوں میں نہیں ہے، قاضی کے اختیارات، عرف، حالات اور امکانیات کی روشنی میں متعین کئے جاسکتے ہیں کہ جن احکام شرعیہ کا اجراء ونفاذ ان حالات میں ممکن ہو، ان کے متعلق قاضی فیصلے کرے گا، اور جن احکام کا اجراء ممکن نہ ہو، وہ اس کے دائرہ اختیار سے خارج ہوں گے، محدود اختیارات کے ساتھ منصب قضاء پر تقرری کی بہت سی نظیریں اسلامی عدلیہ کی تاریخ میں ملتی ہیں اور ایسے حالات میں امیر کا انتخاب اور قاضی کا تقرر مسلمانوں پر واجب قرار دیا گیا ہے۔ علامہ ابن ہمامؒ نے اپنی کتاب فتح القدیر میں لکھا ہے:

"وإذا لم يكن سلطان ولا من يجوز التقلد منه كما هو في بعض بلاد المسلمين غلب عليهم الكفار كقرطبة في بلاد المغرب الآن وبلنسية وبلاد الحبشة وأقروا المسلمين عندهم على مال يؤخذ منهم يجب عليهم أن يتفقوا على واحد منهم يجعلونه واليا فيولي قاضيا أو يكون هو الذي يقضي بينهم وكذا ينصبوا لهم إماما يصلي بهم الجمعة"

(فتح القدير ۷/ ۲۶۴. كتاب ادب القضاء. دارالفكر بيروت لبنان. سنن دارمي. ردالمحتار ۴/ ۴۴۲. كتاب القضاء مطلب في حكم تولية القضاء في بلاد يغلب عليها الكفار مكتبه ماجديه عيدگاه طوغي روڈ كوئٹه. طبع اول ۱۳۹۹ھ. اس کی مکمل تفصیل کے لئے دیکھئے: بدائع الصنائع ۷/ ۲ تا ۱۷، کتاب آداب القاضي، مکتبه رشيديه مبشر کی روڈ کوئٹه طبع اول ۱۴۱۰ھ. ۱۹۹۰ء. واللفظ لفتح القدير)۔

(اور جب کسی ملک میں کوئی مسلم سلطان نہ ہو اور نہ کوئی ایسا حاکم ووالی میسر وموجود ہو جس کی طرف سے قاضی کا تقرر درست ہو، جیسا کہ وہ بعض مسلم ممالک کا حال ہے کہ ان کے اوپر کافروں کا غلبہ واقتدار ہے جیسے قرطبہ مغرب کے شہروں میں فی الحال موجود ہے اور بلنسیہ اور حبشہ کے شہروں میں کافروں کا غلبہ واقتدار ہے۔ اور مسلمانوں کو چاہئے کہ اپنے ہی لوگوں میں سے کسی کو زکوٰۃ کی وصولیابی کے لئے عامل مقرر کرلیں تاکہ لوگوں سے زکوٰۃ بروقت وصول کرسکیں۔ ایسے حالات میں مسلمانوں پر واجب ہے کہ وہ اپنے میں سے کسی شخص کو اپنے اتفاق ورضامندی سے اپنا والی مقرر کرلیں جو ان کے لئے قاضی مقرر کرے یا خود وہ والی ہی ان کے مقدمات کا فیصلہ کیا کرے۔ اور ایسا ہی اپنے لئے کسی کو امام مقرر کردیں جو لوگوں کو جمعہ کی نماز پڑھائے)۔

۵- غیر مسلم قاضی نہیں بنایا جاسکتا ہے، لیکن اگر امیر اہل ذمہ میں سے کسی شخص کو ان کے باہمی معاملات کا فیصلہ کرنے کے لئے قاضی مقرر کردے تو یہ درست ہوگا

اعتقادات، اخلاقیات، معاشرات، عبادات، حدود وقصاص غرضیکہ مسلمانوں کے جو خصوصی مسلم پرسنل لا ہیں اس میں غیر مسلم عدالتوں اور غیر مسلم حکام کو کوئی فیصلے کرنے کا شرعاً حق نہ ہوگا۔ مگر معاملات، معاشیات، تجارات، سیاسیات میں جب باہم اختلاف ہوجائے اور اس کا کوئی حل نہ نکل سکے تو ایسی صورت میں غیر مسلم عدالتیں اور غیر مسلم حکام بھی مسلمانوں کے حق میں فیصلے کرسکتے ہیں۔ ☆☆☆

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق ایک تحقیقی جائزہ

مولانا عبید اللہ ندوی [1]

## عدالت کے ذریعہ طلاق:

جہاں تک غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق کا تعلق ہے تو یہ بات طے شدہ ہے کہ شریعت اسلامیہ نے رشتۂ نکاح کو ختم کرنے کا حق (طلاق کی شکل میں) صرف شوہر کو ہی دیا ہے، شوہر کے ماسوا کسی دوسرے کو یہ حق شوہر کی طرف سے اس کی نیابت میں ہی حاصل ہوتا ہے، یہ نیابت کبھی وکیل کی ہوتی ہے اور کبھی حاکم کو حاصل ہوتی ہے اور اس صورت میں وکیل یا حاکم کی طرف سے رشتۂ نکاح کو ختم کیا جاتا ہے۔

البتہ حاکم کی طرف سے علاحدگی کے فیصلہ میں کبھی ایسا ہوتا ہے کہ شوہر موجود نہیں ہوتا یا شوہر راضی نہیں ہوتا پھر بھی حاکم ایسے فیصلے پر مجبور ہوتا ہے، حاکم اگر مسلمان ہے خواہ قاضی شرعی ہو یا امیر تو اس کے فیصلے کا شرعاً اعتبار متفق علیہ ہے، اس لئے کہ شریعت نے اس کو عامۃ المسلمین کے معاملات کے حق میں ولایت عامہ دی ہے، اس کی وجہ سے اس قسم کے فیصلے نافذ بھی ہوتے ہیں، لیکن حاکم کے غیر مسلم ہونے کی صورت میں اس کے فیصلہ کا اعتبار مندرجہ ذیل وجوہات کی بنیاد پر معتبر نہیں ہوگا۔

۱- قرآن مجید کی نص قطعی کی بنا پر مسلمانوں کا کافر حاکم اور کافر عدالت کے سامنے اپنے دینی مقدمات کو فیصلہ کے لئے از خود لے جانا ممنوع ہے، اللہ تعالی کا ارشاد ہے:

"ألم تر إلى الذين يزعمون أنهم آمنوا بما أنزل إليك وما أنزل من قبلك يريدون أن يتحاكموا إلى الطاغوت وقد أمروا أن يكفروا به ويريد الشيطان أن يضلهم ضلالا بعيدا" (نساء: ٦٠)۔

(محمد صلی اللہ علیہ وسلم کیا آپ نے ان لوگوں کو نہیں دیکھا جو دعوی کرتے ہیں کہ وہ اس کتاب پر بھی ایمان رکھتے ہیں جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف نازل کی گئی اور اس کتاب پر بھی ایمان رکھتے ہیں جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے نازل کی گئی، اپنے مقدمات شیطان کے پاس لے جانا چاہتے ہیں، حالانکہ ان کو یہ حکم ہوا کہ اس کو نہ مانیں اور شیطان ان کو بھٹکا کر بہت دور لے جانا چاہتا ہے)۔

اس آیت کا صریح مقتضا یہ ہے کہ مسلمانوں کے لئے اپنے مقدمات کو غیر مسلم حاکم کے پاس یا غیر مسلم عدالت میں لے جانا سراسر ضلالت ہے، معصیت ہے، اور ایسا گناہ ہے جس سے ان کو روکا اور منع کیا گیا ہے۔

۲- اسلام نے مسلمانوں کو مکمل دستور حیات اور مکمل قانون دیا ہے جس کا سرچشمہ کتاب وسنت ہے، لہذا اس معاملہ میں جس کی بنیاد کتاب وسنت کے نصوص پر ہوتی ہے غیر مسلم کے فیصلہ کو اس لئے ناجائز ٹھہرایا گیا ہے کہ وہ اسلامی قانون اور کتاب وسنت کے نصوص کی روح سے ناواقف ہوتا ہے اور اس کو اس کی واقفیت نہیں ہوتی کہ اسلام نے مسلمانوں کو جن قوانین کے ساتھ وابستہ کیا ہے اس میں کیا افادیت وحکمت ملحوظ ہے۔

۳- مسلمان اپنے اسلامی مزاج کے اعتبار سے ساری دنیا والوں کے مقدمات کا (اگر وہ ان سے فیصلہ کرانا چاہیں تو) عدل وقسط کے ساتھ فیصلہ کر سکتا ہے لیکن وہ خود اپنے مقدمات میں ان کو حکم نہیں بنا سکتا، کیونکہ وہ اس پر مامور ہے کہ کافر کو حکم نہ بنائے اس لئے کہ عادلانہ فیصلہ کے لئے عادلانہ قانون ضروری ہے اور عادلانہ قانون صرف اور صرف "وحی الٰہی" ہی ہے، (چاہے وہ وحی متلو ہو یا غیر متلو) یا وہ آئین ہے جس کی بنیاد "وحی الٰہی" پر ہو۔

---

[1] مدرسہ فلاح المسلمین رائے بریلی۔

"ومن لم يحكم بما أنزل الله فاولئك هم الكفرون... هم الظالمون... هم الفاسقون" (مائدہ: ۴۴ تا ۴۷)۔

۴- فقہ کی کتابوں میں جہاں فقہا نے قضاء اور قضاۃ کا تذکرہ کیا ہے وہاں قاضی کی اہلیت وصلاحیت کے متعلق حسب ذیل اوصاف ذکر کئے ہیں: عقل، بلوغ، اسلام، حریت، بصر، سمع اور نطق کی سلامتی، محدود فی القذف نہ ہونا، علم، فہم مسائل، عدالت۔

وجہ اس کی یہ ہے فقہ کا یہ مسئلہ ہے:

''وأهله أهل الشهادة . . . وشرط أهليتها شرط أهليته'' (الدر المختار على ہامش رد المحتار کتاب القضاء ۸/ ۲۳ تا ۲۵)

(جو لوگ شہادت کے اہل ہیں وہ قضا کے اہل ہیں اور شہادت کی اہلیت کے لئے جو شرط ہے وہی قضا کی اہلیت کے لئے شرط ہے) شہادت کی اہلیت کے لئے کیا شرط ہے۔

علامہ شامیؒ نے ''أهله أهل الشهادة'' کے تحت بحر کے حوالہ سے لکھا ہے:

''وحاصله أن شروط الشهادة من الإسلام والعقل والبلوغ والحرية وعدم العمى والحد في القذف. شروط لصحة توليته ولصحة حكمه بعدها''۔

(حاصل یہ ہے کہ شہادت کے شرائط اسلام، عقل، بلوغ، حریت، اندھا نہ ہونا اور محدود فی القذف نہ ہونا ہے، اور قضا کے عہدہ پر کسی شخص کے تقرر کی صحت کے لئے اور تولیت کے بعد اس کے حکم کے صحیح ہونے کے لئے یہی شرطیں ہیں)۔

مذکورہ بالا عبارت کے بعد علامہ شامی نے لکھا ہے: ''مقتضاه أن تقليد الكافر لا يصح وإن أسلم'' اس کا مقتضایہ ہے کہ کافر کو قاضی بنانا صحیح نہیں ہوگا، کیونکہ اہلیت قضا کے لئے ''اسلام'' شرط ہے، ایک جگہ علامہ شامی نے بحر کے حوالہ سے لکھا ہے:

''قال في البحر: وبه علم أن تقليد الكافر صحيح وإن لم يصح قضاء ه على المسلم حال كفره'' (رد المحتار کتاب القضاء، ۵/ ۳۵۴ ط ایجوکیشنل پریس کراچی پاکستان)۔

(البحر الرائق میں فرمایا ہے کہ کافر کو قاضی بنانا اگرچہ صحیح ہے لیکن بحالت کفر مسلمانوں کے خلاف اس کا فیصلہ درست نہیں ہے)۔

۵- معین الحکام میں ہے: ''فحقيقة القضاء: الإخبار عن حكم شرعي على سبيل الإلزام'' (معین الحکام ص ۷)۔

(قضا کی حقیقت بطور الزام کے حکم شرعی کی خبر دینا ہے)، لہٰذا جب حاکم یا قاضی یا غیر مسلم عدالت کا جج خود شرعی احکام سے ناواقف ہوگا تو خبر کیسے دے گا۔

۶- "ولن يجعل الله للكافرين على المؤمنين سبيلا" (نساء: ۱۴۱)۔

(اللہ نے کافروں کو مومنوں پر کوئی اختیار نہیں دیا ہے) اس آیت کا مقتضا بھی یہی ہے کہ ان کا کیا ہوا فیصلہ بھی معتبر نہیں ہوگا۔

۷- علامہ ابن الہمام نے احناف کی رائے ظاہر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ حکومت کو طلاق وغیرہ دینے کا کوئی اختیار نہیں (فتح القدیر ۲/ ۲۹۱)۔

جب مسلمان حکومت کو اختیار نہیں تو غیر مسلم حکومت اور عدالت کو بدرجہ اولی اختیار نہیں ہوگا، لہٰذا ان کی طرف سے کئے جانے والے فیصلے بھی شرعاً معتبر نہیں ہوں گے۔

۸- قرآن کی آیت: "فابعثوا حكما ..." کے پیش نظر امام شافعی، امام مالک، امام احمد اور دیگر ائمہ رحمہم اللہ نے زوجین کے درمیان اختلاف کی صورت میں انہیں کے گھرانے میں سے حکم کا تقرر پسند کیا ہے، بلکہ امام مالک نے تو اسے شرط قرار دیا ہے جو اس بات کی دلیل ہے کہ عدالت کا فیصلہ اور حکم معتبر نہیں ہے، خاص طور سے جبکہ عدالت غیر مسلم اور قاضی، حکم اور جج بھی غیر مسلم ہوں۔

۹- قرآن میں طلاق کے احکام جہاں بھی آئے ہیں وہیں یہ تصریحات بھی آئی ہیں کہ خدا و آخرت پر ایمان کا تقاضا ہے کہ احکام کی بجا آوری کی جائے اور ایمان کے ساتھ اس کا ذکر کرکے بتلا دیا گیا ہے کہ اس کا تعلق صراحۃً دین و مذہب سے ہے نہ کہ عدالت سے۔

۱۰- مفتی سید عبدالرحیم صاحب لاجپوری رحمۃ اللہ علیہ نے فتاوی رحیمیہ میں لکھا ہے کہ غیر مسلم جج کا فیصلہ شرعاً معتبر نہیں (فتاوی رحیمیہ ص ۱۴۳)۔

مفتی صاحبؒ نے یہ بات ہندوستان کے تعلق سے کہی ہے لیکن چونکہ ہندوستان اور مغربی ممالک میں قدر مشترک یہ ہے کہ ہندوستان کی طرح وہاں بھی حکومت واقتدار غیروں کے ہاتھ میں ہے، عدالتوں کے ججز اور قضاۃ بھی عموماً غیر مسلم ہی ہیں، اس لئے ان ممالک میں بھی ان کا فیصلہ شرعاً معتبر نہ ہوگا۔

مذکورہ بالا دلائل سے ثابت ہوتا ہے کہ ہندوستان کی طرح مغربی ممالک میں بھی جج اور حاکم کا فیصلہ معتبر نہیں ہوگا، لہٰذا ان ممالک (جہاں اقتدار مسلمانوں کے ہاتھوں میں نہیں ہے) میں مسلمانوں پر واجب ہے کہ وہ کسی کو اپنا امیر منتخب کریں اور کسی قاضی کا تقرر کریں تاکہ مسلمان اپنے معاملات شرعی پنچایت یا دارالقضاء میں لائیں اور مسلمانوں میں اس کی طرف رجوع کرنے کی فکر اور رغبت پیدا کرنے کی کوشش بھی کی جائے، علامہ شامی نے علامہ ابن الہمام کا حوالہ دیتے ہوئے لکھا ہے:

''وفی الفتح إذا لم یکن سلطان ولا من یجوز التقلد منه کما هو فی بعض بلاد المسلمین غلب علیهم الکفار کقرطبة الآن، یجب علی المسلمین أن یتفقوا علی واحد منهم یجعلونه والیا فیولی قاضیا أو یکون هو الذی یقضی بینهم'' (رد المحتار کتاب القضاء ۵/ ۳۶۹، فتح القدیر ۶/ ۳۶۵، البحر الرائق کتاب القضاء ۶/ ۲۷۴)۔

(فتح القدیر میں ہے کہ کسی ملک میں اگر کوئی مسلم سلطان نہ ہو اور نہ کوئی ایسا حاکم ہو جس کی طرف سے قاضی کا تقرر درست ہو، جیسا کہ آج بعض مسلم ممالک مثلاً قرطبہ وغیرہ کا حال ہے جہاں غیر مسلموں کا غلبہ واقتدار ہے، ایسے حالات میں مسلمانوں پر واجب ہے کہ وہ اپنے میں سے کسی شخص کو اپنے اتفاق ورضامندی سے اپنا والی مقرر کرلیں جو ان کے لئے قاضی مقرر کرے یا خود وہ والی ہی ان کے مقدمات کا فیصلہ کیا کرے)۔

رہا یہ مسئلہ کہ غیر مسلم عدالتیں اور حکام کس حد تک مسلمانوں کے معاملات کا فیصلہ کرسکتے ہیں یا کس حد تک ان کے فیصلوں کا اعتبار مسلمان کرسکتے ہیں، تو اس سلسلہ میں تحقیقی بات یہ ہے کہ مسلمان کو تو اسی کا حکم ہے کہ وہ اپنے تمام معاملات میں قرآن وحدیث کی طرف رجوع کریں، چنانچہ مفتی محمد شفیع صاحب سورہ نساء آیت: "فلا وربك ... ویسلموا تسلیما" کی تفسیر میں لکھتے ہیں: ''کہ آیت صرف معاملات اور حقوق کے ساتھ متعلق نہیں بلکہ عقائد ونظریات اور دوسرے نظری مسائل کو بھی حاوی ہے، اس لئے ہر مسلمان کا فرض ہے کہ جب بھی کسی مسئلہ میں باہم اختلاف کی نوبت آئے تو باہم جھگڑتے رہنے کے بجائے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف اور آپ کے بعد آپ کی شریعت کی طرف رجوع کرکے مسئلہ کا حل تلاش کرے'' (معارف القرآن ج ۲/سورہ نساء: ۶۵)۔

تاہم پھر بھی اگر مسلمان اپنے تمام معاملات میں کسی خاص سبب یا حالات کی وجہ سے اگر شریعت کی طرف رجوع نہیں کرسکتے تو ان کے احوال شخصیہ یعنی پرسنل لاء میں مثلاً نکاح، طلاق، وراثت، وصیت، اوقاف، شفعہ اور حقوق عائلہ وغیرہ (جس کے لئے اللہ نے اپنی کتاب قرآن میں احکام اور قوانین نازل فرمائے ہیں اور ان کی تشریح وتفصیل اس کے رسول نے بیان فرمائی ہے) میں غیر مسلم عدالتیں اور حکام فیصلہ نہیں کرسکتے ہیں اور نہ ہی مسلمانوں کو ان کے فیصلوں کا اعتبار کرنا چاہئے۔

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق شرعی تناظر میں

مفتی محمد اقبال قاسمی[1]

## غیر مسلم جج کا فیصلہ:

اگر کوئی شوہر غیر مسلم عدالت میں درخواست دے کہ میں اپنے رشتۂ ازدواج کو ختم کرنا چاہتا ہوں، لہٰذا میرے حق میں اس رشتہ کے انقطاع کا فیصلہ کردیا جائے اور اس کے بعد عدالت ضابطہ کی کارروائی کرنے کے بعد طلاق وفرقت کا فیصلہ کردے تو یہ فیصلہ شرعاً نافذ نہیں ہوگا اور وہ دونوں بدستور میاں بیوی رہیں گے، چونکہ شریعت نے رشتۂ نکاح کو ختم کرنے کا حق شوہر ہی کو دیا ہے، شوہر کے علاوہ کو یہ حق اس کی نیابت میں حاصل ہوتا ہے خواہ وہ وکیل ہو یا حاکم اور قاضی ہو یا اس نے کسی کو حکم بنایا ہو، قاضی اور حاکم کا فیصلہ اسی وقت معتبر ہوگا جبکہ اس میں اہلیت شہادت پائی جائے، اور اہلیت شہادت حاصل ہوتی ہے اس وقت جبکہ وہ مسلمان ہو عاقل بالغ اور آزاد ہو، الموسوعۃ الفقہیہ میں ہے:

''یری الحنفیة أن من یصح تولیته القضاء ہو من یکون أھلًا لأداء الشھادۃ علی المسمین و شروط الشھادۃ ھی الاسلام والعقل والبلوغ والحریة والبصر والنطق فلا یجوز تقلید الکافر والمجنون والصبی ... لأن القضاء من باب الولایة بل ھو أعظم الولایات وہؤلاء لیس لھم أھلیة أدنی الولایات وھی الشھادۃ فلأن لایکون لھم أھلیة أعلاھا أولیٰ'' (الموسوعة الفقھیة ۳۳/ ۲۹۱)۔

(حنفیہ کی رائے یہ ہے کہ جس شخص کو قاضی بنانا درست ہے، وہ شخص ہے جس میں مسلمانوں کے خلاف پہلے ادائے شہادت کی اہلیت ہو اور شہادت کی شرط یہ ہے، اسلام، عقل، بلوغ، حریت، آنکھ، اور زبان، لہٰذا کافر، مجنون اور بچہ کو عہدۂ قضاء سپرد کرنا درست نہیں، اس لئے کہ قضاء کا تعلق ولایت سے ہے بلکہ یہ اعظم الولایات ہے اور ان لوگوں میں ادنی ولایت کی اہلیت ہی نہیں اور وہ ہے شہادت تو اعلیٰ ولایت کی اہلیت تو بدرجۂ اولیٰ نہیں ہوگی)۔

اس عبارت سے معلوم ہوا کہ غیر مسلم قاضی اور جج نہیں بن سکتا، قاضی وہی شخص بن سکتا ہے جس کی گواہی قبول کی جائے اور غیر مسلم کی گواہی قبول نہیں ہوگی، فقہاء نے گواہی کی اہلیت میں ایک شرط اسلام کو ذکر کیا ہے، موسوعہ میں ہے:

''ألاصل أن یکون الشاھد مسلما فلا تقبل: شھادۃ الکفار سواء کانت الشھادۃ علی مسلم أم علی غیر مسلم لقوله تعالیٰ: ''وأشھدوا ذوی عدل منکم'' والکافر لیس بعدلٍ ولیس منا ولأنه أفسق الفساق ویکذب علی اللّٰه تعالیٰ'' (الموسوعة الفقھیة ۲۶/ ۲۲۲)۔

(اصل یہ ہے کہ گواہ مسلمان ہو لہٰذا کافروں کی گواہی قبول نہیں کی جائے گی چاہے وہ گواہی مسلمان کے خلاف ہو یا غیر مسلم کے خلاف، چونکہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ تم لوگ اپنے میں سے دو عادل آدمی کو گواہ بناؤ اور کافر عادل نہیں ہے اور نہ ہم میں سے ہے اور وہ اس لئے کہ وہ سب سے بڑا فاسق ہے اور اللہ پاک پر جھوٹ بولتا ہے)۔

فقہاء سب کے سب اس بات پر متفق ہیں کہ گواہوں کا عادل ہونا ضروری ہے۔

لہٰذا فاسق کی گواہی قبول نہیں کی جاسکتی اور انکار شریعت سے بڑا فسق کیا ہوگا؟ لہٰذا کسی کافر کی گواہی قبول نہیں کی جائے گی۔

''لا خلاف بین الفقھاء فی اشتراط عدالة الشھود لقوله تعالیٰ: ''وأشھدوا ذوی عدل منکم'' ولھذا لاتقبل شھادۃ

---

[1] مدرسہ اسلامیہ شکرپور دربھنگہ۔

الفاسق ‘‘ (الموسوعة الفقهيه ۲۶/ ۲۲۳)۔

(فقہاء میں گواہوں کی عدالت کے شرط لگانے میں کوئی اختلاف نہیں ہے، اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ تم اپنے میں سے دو عادل آدمی کو گواہ بناؤ، اسی وجہ سے فاسق کی گواہی قبول نہیں کی جائے گی)۔

حضرت مولانا یوسف صاحب لدھیانوی ’’فیملی کورٹ کے فیصلے کے بعد کیا وہ عورت دوسری جگہ نکاح کر سکتی ہے۔اس سوال کے جواب میں لکھتے ہیں:

’’اگر شوہر طلاق دینے پر آمادہ نہ ہو (جبکہ وہ عورت کے حقوق واجبہ بھی ادا نہیں کر سکتا) تو عدالت از خود فسخ نکاح کا فیصلہ کر سکتی ہے، اسی کے ساتھ یہ بھی شرط ہے کہ فیصلہ کرنے والا جج مسلمان ہو ورنہ اگر جج غیر مسلم ہو (جیسا کہ پاکستان کی عدالتوں میں غیر مسلم جج موجود ہیں) تو اس کا فیصلہ نافذ نہیں ہوگا (آپ کے مسائل اوران کا حل ۵/ ۴۰۱)۔

## بیوی کا عدالت میں فسخ نکاح کی درخواست دینا:

اگر بیوی کی طرف سے غیر مسلم عدالت میں درخواست آئے کہ میرا رشتۂ نکاح ختم کر دیا جائے، اس کے بعد عدالت شوہر کو بلا کر اس سے دستخط لے کہ عدالت کا جو بھی فیصلہ ہوگا وہ تم کو منظور کرنا پڑے گا اور کارروائی کے بعد علاحدگی کا فیصلہ کر دے تو یہ فیصلہ نافذ نہیں ہوگا سب سے پہلے تو بیوی کو اس طرح کی درخواست دینا غیر مسلم عدالت میں درست ہی نہیں کیونکہ غیر مسلم عدالت مسلمانوں کا نکاح فسخ نہیں کر سکتی چونکہ اس کے جج شرعی جج نہیں ہے چونکہ اس میں اہلیت شہادت ہی نہیں پائی جاتی: "ولن يجعل الله للكافرين على المومنين سبيلا" کہ اللہ تعالیٰ نے کافروں کے لئے مسلمانوں کے خلاف کوئی راستہ نہیں بنایا ہے اور یہ فیصلہ مسلم شوہر کے خلاف ہے۔

قرآن پاک میں منافقوں پر نکیر کرتے ہوئے کہا ہے: "يريدون أن يتحاكموا إلى الطاغوت وقد امروا أن يكفروا به" کہ یہ لوگ اپنا فیصلہ شیطان کے پاس لے جاتے ہیں، حالانکہ انہیں حکم دیا گیا ہے کہ وہ اس کا انکار کر دیں، اس آیت سے پتہ چلا کہ مسلمانوں کو حتی الامکان اپنا معاملہ غیر مسلم عدالت میں نہیں لے جانا چاہئے، خصوصاً ایسے امور میں جن میں شرعی قاضی کا ہونا ضروری ہے جیسے نکاح طلاق وغیرہ، لہٰذا بیوی کو غیر مسلم عدالت میں فسخ نکاح کی درخواست دینے سے کوئی فائدہ نہیں، اس کے نکاح کے فسخ کر دینے سے نکاح فسخ نہیں ہوگا، باقی شوہر کو عدالت میں بلا کر دستخط لینا کہ جو فیصلہ عدالت کرے گی وہ تم کو منظور ہوگا، اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا، کیونکہ غیر مسلم جج کی حیثیت نہ تو قاضی کی ہے جس کو ولایت عامہ حاصل ہے اور جس کو ولایت عامہ حاصل ہو اس کو اس قسم کی تحریر لینے کی کوئی ضرورت نہیں چونکہ اس کو ولایت عامہ حاصل ہے وہ جو بھی فیصلہ کرے گا وہ نافذ ہوگا اس کو منوانے کے لئے دستخط لینے کی کوئی ضرورت ہی نہیں ہے اور چونکہ جج غیر مسلم ہے اس لئے اس کو دستخط لینے سے بھی کوئی فائدہ نہیں ہوگا اور غیر مسلم جج کی حیثیت حکم کی بھی نہیں ہے چونکہ حکم میں بھی اہلیت شہادت شرط ہے اور اس کا مسلمان ہونا ضروری ہے، موسوعہ میں ہے:

’’يشترط فى المحكم الاسلام إن كان حكمًا بين المسلمين أو كان أحدهما مسلما وإذا كانا غير مسلمين فلا يشترط اسلام المحكم‘‘ (الموسوعة ۱۰/ ۲۳۷)۔

(حکم کا مسلمان ہونا شرط ہے اگر وہ حکم ہو دو مسلموں کے درمیان یا ان میں سے ایک مسلمان ہو اور جب دونوں غیر مسلم ہوں تو پھر حکم کا مسلمان ہونا شرط نہیں ہے)

فقہاء نے اس بات کی تصریح کی ہے کہ حکم کی حیثیت حکم بنانے والے کے حق میں قاضی جیسی ہوتی ہے، اس لئے حکم قرار پانے کے لئے ضروری ہے کہ وہی اہلیت پائی جائے جو قضاء پر تقرری کے لئے ضروری ہے اور منصب قضاء پر تقرری کے لئے جس طرح اہلیت شہادت ضروری قرار دی گئی ہے حکم میں بھی اہلیت شہادت ضروری ہوگی۔

’’كل من تقبل شهادته فى أمر جاز أن يكون حكما فيه ومن لا فلا‘‘

(ہر وہ شخص جس کی شہادت کسی امر میں قبول کی جاتی ہے جائز ہے کہ وہ اس میں حکم ہو اور جس میں قبول نہیں کی جاتی اس میں نہیں)

’’وشرطه من جهة المحكم صلاحيته للقضاء‘‘

’’حکم کے لئے شرط یہ ہے کہ اس میں قضا کی صلاحیت ہو‘‘ پس جب غیر مسلم جج میں مسلمانوں کے حق میں نہ تو قضا کی اہلیت ہے اور نہ حکم بننے کی تو پھر غیر

مسلم عدالت میں رشتۂ ازدواج کو ختم کرنے کی درخواست دینا شرعاً درست نہیں۔

## محض بیوی کی درخواست پر بغیر شوہر کے دستخط اور تفویض کے تفریق کا فیصلہ کرنا:

اگر بیوی کی درخواست کے بعد شوہر عدالت نہیں آئے یا آئے مگر دستخط اور تفویض پر تیار نہ ہو اور عدالت حالات کا جائزہ لیکر تفریق کا فیصلہ کردے تو تفریق نہیں ہوگی اور وہ علی حالہ اس کی بیوی رہے گی، بیوی کے لئے کسی دوسری جگہ عقد نکاح کرنا درست نہیں اور غیر مسلم جج کا یہ فیصلہ طلاق کے قائم مقام نہیں ہوگا اور اسکی دو وجہ ہے: سب سے بڑی وجہ تو یہ ہے کہ فیصلہ کرنے والا جج غیر مسلم ہے اور غیر مسلم جج کو فسخ نکاح کا کوئی اختیار نہیں، دوسری وجہ یہ ہے کہ شوہر کی طرف سے کوئی آمادگی نہیں جس کی بنا پر نہ تو اس نے دستخط کئے اور نہ اس معاملے کو عدالت کے سپرد کیا، جس سے تحکیم کا شبہ ہو، مولانا یوسف لدھیانوی رقم طراز ہیں:

''اگر عدالت نے معاملہ کی صحیح تفتیش اور گواہوں کی شہادت کے بغیر فیصلہ کیا یا شوہر کی غیر موجودگی میں محض عورت کے بیان پر اعتماد کرتے ہوئے فسخ نکاح کا فیصلہ کردیا تو یہ فیصلہ طلاق کے قائم مقام نہیں ہوگا اس فیصلہ کے باوجود عورت کے لئے دوسری جگہ عقد کرنا جائز نہیں'' (آپ کے مسائل اور ان کا حل)۔

## غیر مسلم عدالت میں مسلم جج کا فیصلہ:

غیر مسلم عدالت میں اگر جج مسلمان ہو اور وہ اپنے عمومی فرائض منصبی کے تحت مسلمانوں کے عائلی مسائل بھی دیکھتا ہو تو اس کو مسلم قاضی اور حاکم کی حیثیت دی جاسکتی ہے اور اس حیثیت سے اس کے فیصلہ فرقت کا اعتبار کیا جاسکتا ہے خصوصاً جبکہ اس کی تقرری کا مقصد ہی یہ ہو کہ وہ مسلمانوں کے عائلی مسائل کا فیصلہ کرے، اس کا فیصلہ اسلامی قانون کی رو سے درست ہوگا کیونکہ فقہاء نے اس کی تصریح کی ہے کہ قاضی کا مسلمان ہونا ضروری ہے خواہ عہدۂ قضاء سپرد کرنے والا حاکم مسلمان ہو یا غیر مسلم، فاسق ہو یا عادل، البتہ اگر حاکم اعلیٰ اس کو صحیح فیصلہ کرنے سے روکے تو یہ حرام ہے۔

عزالدین بن عبدالسلام نے کہا کہ جب کفار کسی بڑی سلطنت پر غلبہ پالیں اور عہدۂ قضاء کسی ایسے شخص کو سپرد کردیں جو مسلمانوں کے مصالح کو انجام دے تو ظاہر یہ ہے کہ اس کے تمام فیصلے نافذ ہوں گے مصالح عامہ کو حاصل کرنے اور فساد عامہ کو دفع کرنے کی غرض سے (موسوعہ فقہیہ بحوالہ فتح القدیر بر حاشیہ ابن عابدین ۲۹۷/۳۳)۔

موسوعہ میں ہے:''یری الحنفیة والحنابلة أنه لایشترط عدالة المولی (بکسر اللام) لأن ولایة الإمامة الکبری تصح من کل بر و فاجر فتح ولایته کالعدل لکن إذا کان المولی یمنعه من القضاء بالحق فیحرم'' (الموسوعة الفقهیه بحواله فتح القدیر بر حاشیه ابن عابدین ۳۳/ ۲۹۷)۔

(حنفیہ اور حنابلہ کی رائے یہ ہے کہ عہدۂ قضاء سپرد کرنے والے حاکم کا عادل ہونا شرط نہیں ہے، اس لئے کہ امامت کبری کی ولایت ہر نیک و بد کی طرف سے درست ہے تو اس کی ولایت بھی عادل کی طرح صحیح ہوگی لیکن جب حاکم اس کو صحیح فیصلہ کرنے سے روکے تو یہ حرام ہے)۔

اگر فیصلہ کرنے والا مجسٹریٹ مسلمان ہے تو اس کا فیصلہ بندہ کے حق میں نافذ اور درست ہے اور وہ دوسرا نکاح کرسکتی ہے، کیونکہ فقہا نے دارالکفر میں غیر مسلم فرماں روا کی طرف سے مسلمانوں کے لئے انہیں میں سے والی کے تقرر کو جائز قرار دیا ہے (کتاب الفتاویٰ ۶/ ۶۶)۔

در مختار میں ہے:''وإذ تولی الکافر علیهم قاضیا ورضیه المسلمون صحت ولایته'' (در مختار ۵/ ۳۶۵)۔

(جب کافر مسلمان پر کسی کو قاضی مقرر کردے اور مسلمان اس کو پسند کرلیں تو اس کی ولایت درست ہے)۔

فتاوی ہندیہ میں ہے:''الاسلام لیس بشرط فیمن عین القضاء'' (ہندیه ۳/ ۳۰۷)۔

(قاضی متعین کرنے والے کے لئے اسلام شرط نہیں ہے)۔

مولانا مجیب اللہ ندویؒ اپنی کتاب ''اسلامی فقہ'' میں ہندوستان پر انگریزوں کے تسلط اور قضاء قاضی کے مسئلہ پر اس وقت کے علماء نے کیا صورتیں اختیار کیں ان کو ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:''حالات کے اعتبار سے تیسری صورت انہوں نے یہ اختیار کی کہ سرکار کے مقرر کردہ مسلم منصفوں اور ججوں کو بھی قضاء قاضی کے قائم مقام قرار دیا، ان کے پیش نظر فقہ کا یہ جزئیہ تھا:

''ویجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو كان كافرا'' (اسلامی فقہ ۲/ ۲۶۰)۔

## غیر مسلم قاضی اور جج:

آخری شق سوال نامہ کا یہ ہے کہ غیر مسلم عدالتیں اور حکام کس حد تک مسلمانوں کے معاملات میں فیصلے کر سکتے ہیں تو اس کا صاف جواب یہ ہے کہ غیر مسلم عدالتیں اور حکام مسلمانوں کے کسی بھی معاملہ کا فیصلہ نہیں کر سکتے، فقہاء نے قرآن وسنت کی روشنی میں کچھ شرائط مقرر کئے ہیں جن میں سے کچھ متفق علیہ ہے اور کچھ مختلف فیہ، متفق علیہ شرائط میں سے ایک شرط اسلام ہے، تمام ائمہ اس پر متفق ہیں کہ مسلمانوں کے معاملات میں فیصلہ کے لئے قاضی یا حاکم کا مسلمان ہونا ضروری ہے۔ فقہاء نے "ولن يجعل الله للكافرين على المومنين سبيلا" سے استدلال کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کافروں کو ہرگز مسلمانوں پر کوئی راستہ نہیں دیں گے اور لکھا ہے کہ کافر کو مسلمانوں کے معاملات کے فیصلہ کی ذمہ داری نہیں دی جاسکتی، یہ آیت لفظاً تو خبر ہے مگر مفہوم کے اعتبار سے انشاء ہے۔

خلاصہ یہ ہے کہ مسلمانوں کے معاملات کا فیصلہ مسلمان قاضی یا حاکم ہی کرے گا، البتہ اس میں فقہاء کے آراء مختلف ہیں کہ کیا غیر مسلموں کے معاملات میں فیصلہ کے لئے کوئی غیر مسلم حاکم مقرر کیا جاسکتا ہے، تو جمہور فقہا کی رائے یہ ہے کہ اس کے لئے الگ سے کوئی حاکم مقرر نہیں کیا جاسکتا، البتہ حنفی فقہاء کہتے ہیں کہ ان کے لئے کسی غیر مسلم کو مقرر کیا جاسکتا ہے۔

إعلم أن تقليد الكافر صحيح وإن لم تصح قضاء ه على المسلم حال كفره'' (رد المختار ۴/ ۳۱۴)۔

(کافر کو عہدۂ قضا سپرد کرنا درست ہے اگر چہ اس کا فیصلہ مسلمان کے خلاف کفر کی حالت میں درست نہیں)، درمختار میں ہے:

''الكافر يجوز تقليدهٔ القضاء ليحكم بين أهل الذمة ذكرهٔ الزيلعي'' (در مختار ۴/ ۳۱۵)۔

(کافر کو عہدۂ قضاء سپرد کرنا درست ہے تا کہ وہ ذمیوں کے درمیان فیصلہ کرے)۔ اسلامی عدالت میں ہے:

''غیر مسلم کو قاضی نہیں بنایا جاسکتا لیکن اگر امیر اہل ذمہ میں سے کسی شخص کو ان کے باہم معاملات کا فیصلہ کرنے کے لئے قاضی مقرر کر دے تو یہ درست ہے''۔

☆☆☆

# غیر مسلم عدالت کے ذریعہ طلاق

مولانا محمد رمضان علی [1]

شریعت مطہرہ نے طلاق دینے کا مالک صرف شوہر کو بنایا ہے اس کے علاوہ کسی کو یہ حق حاصل نہیں، البتہ اس کی نیابت میں مسلمان قاضی یا امیر رشتہ نکاح کو ختم کرنے کا فیصلہ کردے تو طلاق واقع ہوجائے گی یا خود شوہر کسی کو طلاق دینے کا مالک بنادے تب بھی طلاق واقع ہوجائے گی، لہٰذا جب شوہر نے اپنا اختیار عدالت کو سپرد کردیا اور اپنی درخواست میں یہ واضح کردیا کہ میں اپنے رشتۂ ازدواج کو ختم کرنا چاہتا ہوں، اس لئے میرے حق میں اس رشتہ کے انقطاع کا فیصلہ کردیا جائے، تو اس کی یہ تحریر اس پر واضح طور پر دلالت کررہی ہے کہ اس نے عدالت کو اپنا وکیل بنادیا، کیونکہ شریعت میں وکالت کے معنی یہ ہیں کہ جس چیز کے تصرف کا کوئی انسان مالک ہو اس میں کسی کو وہ اپنا نائب بنادے، فقہاء کرام کے نزدیک وکالت کی تعریف یہ ہے:

''وهو إقامة الغير مقام نفسه في التصرف أي الجائز المعلوم'' (البحر الرائق ۷/ ۲۲۹، مکتبہ زکریا)۔

(وہ (وکالۃ) جائز معلوم تصرف میں غیر کو اپنا قائم مقام بنانا ہے)۔

''وهو اقامة الغير مقام نفسه ترفهًا أو عجزًا في تصرف جائز معلوم'' (الدر المختار علی الرد ۸/ ۲۴۱، مکتبہ زکریا)۔

جب مذکورہ دلائل کی روشنی میں یہ واضح ہوگیا کہ شوہر اپنی طرف سے کسی کو طلاق کا وکیل بنا سکتا ہے تو اس سے یہ بھی واضح ہوگیا کہ اس صورت میں شوہر کی اس درخواست کو توکیل ہی مانا جائے گا اور اسی بنیاد پر جب کارروائی کرنے کے بعد غیر مسلم جج طلاق کا فیصلہ کردے گا تو عند الشرع اس کا اعتبار ہوگا اور طلاق واقع ہوجائے گی، کیونکہ فقہائے کرام کے نزدیک وکیل کے لئے مسلم ہونا ضروری نہیں ہے، کافر کو بھی وکیل بنانا جائز ہے۔

''ردة الوكيل لاتمنع صحة الوكالة فتجوز وكالة المرتد بأن وكل مسلم مرتدا، لأن وقوف تصرفات المرتد لوقوف ملكه والوكيل يتصرف في ملك الموكل وانه نافذ التصرفات'' (بدائع الصنائع، کتاب الوکالۃ ۵/ ۱۶، مکتبہ زکریا)۔

(وکیل کا مرتد ہونا، وکالت کے صحیح ہونے کے لئے مانع نہیں ہے، لہٰذا مرتد کی وکالت جائز ہے، بایں طور کہ کوئی مسلم کسی مرتد کو وکیل بنائے، اس لئے کہ مرتد کے تصرفات کا موقوف ہونا اس کی ملک کے موقوف ہونے کی وجہ سے ہے اور وکیل، موکل کی ملک میں تصرف کرتا ہے اور موکل کے تصرفات نافذ ہیں)۔

''وما يرجع إلى الوكيل فالعقل ... لا البلوغ والحرية وعدم الردة فيصح توكيل المرتد (البحر الرائق ۷/ ۲۲۷، مکتبہ زکریا)

(اور وہ (شرط) جو وکیل کی طرف لوٹتی ہے وہ عقل ہے...... بلوغ (شرط) نہیں ہے اور حریت (شرط) نہیں ہے اور مرتد نہ ہونا (شرط) نہیں ہے لہٰذا مرتد کو وکیل بنانا صحیح ہے)۔

''وتجوز وكالة المرتد بأن وكل مسلم مرتدا'' (فتاوی ہندیہ ۳/ ۵۶۳، مکتبہ زکریا)۔

(مرتد کی وکالت جائز ہے بایں طور کہ کوئی مسلمان کسی مرتد کو وکیل بنائے)۔

فقہائے کرام کی مذکورہ عبارتوں سے یہ واضح ہوگیا کہ مسلمان اپنے معاملات میں کسی کافر کو وکیل بنا سکتا ہے، لہٰذا اس صورت میں شوہر موکل

---

[1] استاذ دار العلوم مجیبیہ خانقاہ، پھلواری شریف، پٹنہ (بہار)۔

ہے، اس کی درخواست توکیل ہے اور غیر مسلم جج وکیل ہے اسی لئے اس کا فیصلہ بھی معتبر ہوگا۔

درخواست کے توکیل ہونے کی ایک دلیل یہ بھی ہے کہ شوہر عدالت میں درخواست دینے کے بعد اگر اس درخواست کو واپس لینا چاہے تو عدالت اسے وہ درخواست واپس کر دیتی ہے۔ اس درخواست کو واپس کرنے کے بعد جج یا عدالت کو شوہر کے حق میں قانونا کوئی بھی فیصلہ کرنے کا حق نہیں رہتا ہے، اور یہ صورت صرف وکالت میں ہی پائی جاسکتی ہے، کیونکہ وکالت غیر لازم ہے، موکل کو حق ہے کہ جب چاہے وکیل کو معزول کردے۔

''الوكالة من العقود الغير اللازمة ... فللموكل العزل متىٰ شاء'' (الدر المختار على الرد باب عزل الوكيل ۸/۲۷۸)۔

(وکالۃ عقود غیر لازمہ میں سے ہے..... موکل کے لئے وکیل کو معزول کرنا جائز ہے جب چاہے)۔

''انها من العقود الغير اللازمة ... فكان للموكل العزل متى شاء بشرط علم الوكيل ولو كان وكيلا بالنكاح والطلاق'' (البحر الرائق، باب عزل الوكيل ۷/ ۳۱۷، مکتبہ زکریا)۔

(وہ (وکالت) عقود غیر لازمہ میں سے ہے..... اس لئے موکل کے لئے (وکیل کو) معزول کرنا جائز ہے وہ جب چاہے، وکیل کے علم کے شرط کے ساتھ اگرچہ وہ نکاح اور طلاق کا وکیل ہو)۔

اسی لئے ضروری ہے کہ شوہر کی درخواست کو توکیل ہی مانا جائے، تملیک اور تحکیم نہ مانا جائے کیونکہ تملیک میں مالک کو رجوع کا حق حاصل نہیں ہوتا ہے اور یہاں عدالت میں شوہر کو درخواست واپس لینے کا پورا پورا حق حاصل ہوتا ہے جو کہ تملیک کے منافی ہے، اسی لئے اس کی درخواست کو تملیک ماننا درست نہیں ہے، جیسا کہ کسی نے اپنی بیوی سے کہا کہ تو اپنے آپ کو طلاق دیدے تو مجلس ختم ہونے تک شوہر کو یہ اختیار نہیں ہے کہ وہ اس سے رجوع کرے کیونکہ بیوی کو طلاق دینے کا اختیار دینا تملیک ہے، توکیل نہیں ہے، اور تملیک میں رجوع صحیح نہیں ہے، اسی لئے اس کا رجوع کرنا بھی درست نہیں ہوگا، البتہ اگر اس نے کسی اجنبی سے کہا کہ تم میری بیوی کو طلاق دیدو، تو اس صورت میں وہ مجلس ختم ہونے سے پہلے بھی رجوع کرسکتا ہے کیونکہ یہ توکیل ہے جس میں مالک کے لئے کسی وقت بھی رجوع جائز ہے، البتہ یہ کہ وہ طلاق کو مشیت کے ساتھ معلق کردے تو وہ تملیک ہوجائے گی اور اس وقت رجوع درست نہیں ہوگا۔

''قال لها: اختاري ... أو طلقي نفسك فلها أن تطلق في مجلس علمها به ... لأنه تمليك فيتوقف على قبولها في المجلس لا توكيل فلم يصح رجوعه ... قال لاجنبي: طلق امرأتي فيصح رجوعه منه ... لأنه توكيل محض ... إلا اذا علقه بالمشية فيصير تمليكا لا توكيلا'' (الدر المختار على الرد ۴/ ۵۵۵، ۵۵۲، مکتبہ زکریا)۔

(شوہر نے اپنی بیوی سے) کہا کہ تو اپنے آپ کو اختیار کرلے یا کہا کہ تو اپنے آپ کو طلاق دیدے تو عورت کو یہ اختیار ہوجائے گا کہ وہ اپنے کو اسی مجلس میں طلاق دے جس مجلس میں اس کو علم ہو..... اس لئے کہ وہ تملیک ہے تو مجلس میں اس کے قبول کرنے پر موقوف ہوگی۔ وہ توکیل نہیں ہے اسی لئے اس سے (شوہر کا) رجوع کرنا صحیح نہیں ہے..... (اور اگر شوہر نے) کسی اجنبی سے کہا کہ میری بیوی کو طلاق دیدو۔ تو (اس وقت) رجوع کرنا درست ہے..... اس لئے کہ وہ توکیل محض ہے۔ الا یہ کہ وہ اس کو مشیت کے ساتھ معلق کردے تو وہ تملیک ہوگی، توکیل نہیں ہوگی)۔

اسی طرح شوہر کی درخواست کو تحکیم بھی نہیں مانا جاسکتا، کیونکہ حکم کے لئے مسلمان ہونا ضروری ہے اور یہاں جج غیر مسلم ہے، اسی لئے اس کو حکم نہیں بنایا جاسکتا، دوسری بات یہ ہے کہ حکم کی حیثیت حکم بنانے والے فریقین کے حق میں قاضی جیسی ہوتی ہے، اس لئے حکم قرار پانے کے لئے وہی اہلیت ضروری ہے جو قضاء پر تقرر کے لئے ضروری ہے اور وہ غیر مسلم جج میں مفقود ہے، اس لئے اس کو حکم نہیں بنایا جاسکتا۔

''وشرطه من جهة المحكم صلاحيته للقضاء'' (الدر المختار)۔

(اور محکم (جس کو حکم بنایا جارہا ہو) کی جانب سے اس (تحکیم) کی شرط یہ ہے کہ اس میں قضاء کی اہلیت ہو)۔

''الصلاحية للقضاء لها شرائط، منها العقل ومنها البلوغ ومنها الاسلام'' (بدائع الصنائع، کتاب آداب القاضی، باب من يصلح للقضاء ۴۳۸/۵)۔

(صلاحیت قضاء کی چند شرطیں ہیں، ان میں سے عقل، بلوغ اور اسلام ہے)۔

## خلاصہ کلام:

شوہر کی درخواست کو تملیک نہیں مانا جاسکتا، کیونکہ تملیک میں رجوع جائز نہیں ہے، جبکہ صورت مسئولہ میں شوہر کو درخواست واپس لینے کا پورا حق حاصل ہوتا ہے، اسی طرح اس کی درخواست کو تحکیم بھی نہیں مانا جاسکتا کیونکہ حکم کے لئے مسلمان ہونا ضروری ہے اور صورت مسئولہ میں جج غیر مسلم ہے، اس لئے زیادہ مناسب یہ ہے کہ اس کی درخواست کو توکیل مانا جائے کیونکہ صورت مذکورہ میں شوہر عدالت کے جج کو طلاق کا وکیل بنا رہا ہے جس میں تصرف کا وہ خود مالک ہے، اسی طرح جس کو وہ وکیل بنا رہا ہے اس میں وکیل بننے کی اہلیت بھی موجود ہے، لہٰذا اس درخواست کو توکیل مانا جائے گا اور جج کو وکیل مانا جائے گا اور اسی بنیاد پر جب کارروائی کرنے کے بعد جج طلاق وفرقت کا فیصلہ کردے گا تو اس کا فیصلہ معتبر ہوگا اور طلاق واقع ہوجائے گی، کیونکہ وکیل کا مسلمان ہونا ضروری نہیں، کوئی مسلمان کسی کافر کو وکیل بنا سکتا ہے۔

۲- یہاں بھی شوہر کے دستخط کی حیثیت توکیل کی ہوگی کیونکہ جب عدالت نے شوہر کے سامنے یہ بات پیش کردی کہ یہاں جو فیصلہ ہوگا وہ تم کو منظور ہوگا، اس کے باوجود شوہر نے اس پر دستخط کردیا تو اس سے واضح ہوگیا کہ وہ عدالت کی بات سے راضی ہے اور جس چیز کا وہ مالک تھا یعنی طلاق کا اس نے عدالت کو اس کے تصرف کا وکیل بنادیا، کیونکہ توکیل کے لئے ایجاب وقبول ضروری ہے اور وہ زبانی بھی ہوسکتا ہے اور لکھ کر بھی ہوسکتا ہے اور یہ تو واضح ہے کہ کوئی بھی انسان کسی تحریر کو پڑھنے اور سمجھنے کے بعد اس پر جب دستخط کرتا ہے تو اس سے یہی سمجھا جاتا ہے کہ اس میں لکھی ہوئی چیزیں اس کو منظور ہیں۔

''ركن التوكيل فهو الايجاب والقبول، فالايجاب من الموكل ان يقول: وكلتك كذا أو أفعل كذا أو أذنت كذا او نحوه والقبول من الوكيل أن يقول: قبلت'' (بدائع الصنائع کتاب الوکالۃ ۱۰/۵)۔

(توکیل کا رکن ایجاب وقبول ہے، موکل کی جانب سے ایجاب یہ ہے کہ وہ کہے کہ میں نے تم کو فلاں چیز کا وکیل بنایا، یا کہے کہ فلاں کام کرلو یا کہے کہ میں نے تم کو فلاں چیز کی اجازت دی اور وکیل کی جانب سے قبول یہ ہے کہ وہ کہے کہ میں نے قبول کیا یا جو اس کے قائم مقام ہو وہ کہے)۔ اس کے علاوہ دوسری بات یہ ہے کہ جس طرح وکیل کی معزولی کے لئے کلام کرنا ضروری نہیں ہے بلکہ کتابت کے ذریعہ بھی اس کو معزول کیا جاسکتا ہے، اسی طرح کتابت کے ذریعہ کسی کو وکیل بنانا بھی درست ہوگا۔

''ويثبت عزله بالمشافهة به أو بكتابة له كتابا بعزله'' (البحر الرائق، باب عزل الوکیل ۲۱۸/۷)۔

(اور اس (وکیل) کا معزول ہونا مشافہت (کلام) کے ذریعہ یا اس کی معزولی کی کتابت کے ذریعہ ثابت ہوتا ہے)۔

لہٰذا اگر کارروائی کے بعد عدالت طلاق وفرقت کا فیصلہ کردے تو طلاق واقع ہوجائے گی مگر یہ کہ فیصلہ سے پہلے شوہر رجوع کرلے تو طلاق واقع نہیں ہوگی، کیونکہ اس کے دستخط کی حیثیت توکیل کی ہے اور وکالت میں رجوع جائز ہے۔ اگر جج غیر مسلم ہو جب بھی طلاق واقع ہوجائے گی کیونکہ سابق جواب میں گزر چکا کہ مسلمان کسی کافر کو بھی وکیل بنا سکتا ہے، لہٰذا غیر مسلم جج کا فیصلہ بھی معتبر ہوگا۔

توکیل کے علاوہ شوہر کے دستخط کی حیثیت تملیک یا تحکیم کی نہیں ہوسکتی، کیونکہ سابق جواب میں حوالوں کے ساتھ گزر چکا کہ تملیک میں رجوع جائز نہیں ہے اور یہاں صورت حال یہ ہے کہ دستخط کرنے کے بعد بھی شوہر کو اپنا فیصلہ واپس لینے کا حق حاصل ہوتا ہے، اسی لئے اس کے دستخط کی حیثیت تملیک کی نہیں ہوگی بلکہ توکیل کی ہوگی۔

اس کے دستخط کی حیثیت تحکیم کی بھی نہیں ہوگی، کیونکہ حکم کا مسلمان ہونا ضروری ہے۔

**خلاصہ کلام:**

ماحصل یہ ہے کہ شوہر کی دستخط کی حیثیت توکیل کی ہوگی اور کارروائی کے بعد عدالت اگر طلاق وفرقت کا فیصلہ کردے تو اس کا فیصلہ معتبر ہوگا اور طلاق واقع ہوجائے گی۔

۳- شوہر عدالت میں آیا ہی نہیں یا آیا تو مگر دستخط وتفویض پر تیار ہی نہیں ہوا، اس کے باوجود اگر عدالت حالات کا جائزہ لے کر طلاق وفرقت کا فیصلہ کردے تو اس کے فیصلہ کا کوئی اعتبار نہیں ہوگا اور طلاق واقع نہیں ہوگی کیونکہ طلاق دینے کا حق صرف شوہر کو ہے یا اسباب فسخ وتفریق کے وقت مسلم امیر یا قاضی کو ہے، اس کے علاوہ طلاق دینے کا حق کسی کو نہیں ہے، من جانب الشرع بیوی بھی طلاق کی مالک نہیں ہے بلکہ وہ محل طلاق ہے۔

''ومحله المنكوحة وأهله زوج عاقل بالغ مستيقظ'' (الدر المختار علی الرد ۴/ ۴۲۱)۔

(اس (طلاق) کی محل منکوحہ (بیوی) ہے اور اس کا اہل عاقل بالغ بیدار شوہر ہے)۔

لہٰذا جب شوہر نے نہ خود طلاق دی اور نہ کسی کو طلاق دینے کا مالک بنایا اور نہ وکیل بنایا اس کے باوجود اگر عدالت نے فیصلہ کردیا تو اس کا اعتبار نہیں ہوگا، کیونکہ شوہر کی طرف سے کوئی آمادگی ہی نہیں پائی گئی۔

**خلاصہ کلام:**

خلاصہ یہ ہے کہ طلاق کا حق صرف شوہر کو حاصل ہے اور صورت مسئولہ میں نہ تو خود شوہر نے طلاق دی اور نہ ہی اس نے کسی کو طلاق دینے کا مالک بنایا اور نہ ہی کسی کو وکیل بنایا، لہٰذا ایسی صورت میں اگر عدالت طلاق وفرقت کا فیصلہ کردے تو اس کے فیصلہ کا اعتبار نہیں ہوگا اور طلاق واقع نہیں ہوگی۔

۴- غیر مسلم حکومت یا غیر مسلم عدالت میں اگر مسلمان جج ہے اور وہ اپنے عمومی فرائض منصبی کے تحت اس قسم کا کام بھی کرتا ہے اور مسلمان اس سے راضی ہیں تو اس کو مسلم قاضی کی حیثیت دی جاسکتی ہے اور اس حیثیت سے اس کے فیصلہ فرقت کا اعتبار بھی ہوگا، کیونکہ فقہائے کرام نے دار الکفر میں غیر مسلم فرماں روا کی طرف سے مسلمانوں کے لئے مسلم والی کے تقرر کو جائز قرار دیا ہے، لہٰذا جب اس کا قاضی ہونا جائز ہوگیا تو مسلمانوں کے حق میں اس کا فیصلہ بھی نافذ ہوگا اگر وہ تمام شرائط وقیود کے ساتھ ہو۔ چنانچہ علامہ ابن عابدین رقمطراز ہیں:

''اذا ولی الكافر عليهم قاضيا ورضيه المسلمون صحت توليته بلا شبهة'' (رد المحتار. كتاب القضاء. مطلب فی حكم تولية القضاء فی بلاد تغلب عليهم الكفار ۸/ ۴۴)۔

(جب کافر، مسلمانوں پر مسلم قاضی مقرر کرے اور مسلمان اس جج سے راضی ہوں تو اس کو مسلم قاضی کی حیثیت دی جاسکتی ہے) اس حیثیت سے اس کے فیصلہ فرقت کا بھی اعتبار ہوگا۔

۵- مسلمانوں کے جن معاملات میں قضائے قاضی شرط نہیں ہے ان میں غیر مسلم عدالتیں اور حکام فیصلہ کرسکتے ہیں اور ان فیصلوں میں مسلمان ان کا اعتبار بھی کرسکتے ہیں جیسا کہ طلاق ہے کہ اگر مسلم قاضی کے سامنے شوہر اپنی بیوی کو طلاق دیدے تو طلاق واقع ہوجائے گی اور اس میں اس کے فیصلہ کی کوئی ضرورت نہیں۔ اسی طرح غیر مسلم جج کے سامنے اگر شوہر بیوی کو طلاق دے تو وہاں پر بھی طلاق واقع ہوجائے گی اور وہ جو طلاق کے وقوع کا فیصلہ کرے گا اس کا اعتبار کیا جائے گا، کیونکہ اصلاً طلاق شوہر کی وجہ سے واقع ہوئی، اسی طرح نکاح کہ اس میں زوجین کا ایجاب و قبول ضروری ہے، پس اگر لڑکا، لڑکی غیر مسلم جج کے سامنے دو مسلم گواہوں کی موجودگی میں ایجاب وقبول کریں تو شرعاً نکاح ہوجائے گا اور اس کے بعد کورٹ نفاذ نکاح کا جو فیصلہ کرے گا اس کا اعتبار ہوگا، البتہ جن مسائل میں قضائے قاضی شرط ہے ان میں غیر مسلم عدالتیں اور حکام فیصلہ نہیں کرسکتے اور نہ ان کے فیصلوں کا اعتبار ہوگا جیسے کہ فسخ نکاح کہ اس میں مسلم قاضی کا فیصلہ ہی معتبر ہوگا۔ ☆☆☆

# غیر مسلم عدالت کے ذریعہ طلاق کے فیصلے

مفتی لطیف الرحمن ولایت علی، ممبئی

اس میں کسی کا اختلاف نہیں کہ نظام قضا واجب ہے، "لا خلاف بین الأئمة أن القیام بالقضاء واجب"۔

نظام قضاء کے قیام کا واجب ہونا قرآن سے بھی ثابت ہے اور حدیث سے بھی، اللہ پاک نے حضرت داؤد کو فریضہ قضاء کی ادائیگی کا حکم فرمایا: "فاحکم بین الناس بالحق ولا تتبع الھوی"۔

اور متعدد مواقع پر خود آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم شریعت کے مطابق فیصلہ کرنے کا حکم فرمایا گیا: "فاحکم بینھم بما أنزل اللہ" (مائدہ: ۴۸)۔

حدیثوں سے بھی قضاء اور نظام قضاء کے قیام کا واضح ثبوت ملتا ہے، خود آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بہت سے مقدمات فیصل فرمائے ہیں، اور آپ نے اپنی حیات مبارکہ میں متعدد صحابہ کو عہدۂ قضاء پر مامور فرمایا ہے (قاموس الفقہ ۴ / ۵۱۲)۔

دراصل نظام قضاء کا قیام امت کا اجتماعی فریضہ ہے، اسی لئے کسی زمانہ میں اگر ایک ہی شخص اس عہدہ کا اہل ہو تو اس کے لئے اس عہدہ کو قبول کرنا واجب ہے اور قاضی مقرر کرنے کا حق اصل میں مسلمانوں کے فرماں رواں (امام المسلمین) کا ہے لیکن اگر کسی علاقہ پر غیر مسلموں کا قبضہ ہو جائے اور زمام اقتدار مسلمانوں کے ہاتھ میں نہ رہے تو وہاں نصب قاضی کی تین صورتیں ہو سکتی ہیں: اول یہ کہ اگر حکومت نے کسی مسلمان کو مسلمانوں پر ذمہ دار مقرر کر دیا ہو تو وہ ذمہ دار قاضیوں کا تقرر کرے، اور اگر حکومت کی طرف سے کسی مسلمان کو بحیثیت ذمہ دار مقرر نہ کیا گیا ہو تو پھر مسلمانوں پر شرعی فریضہ ہے کہ وہ خود باہمی اتفاق رائے سے ایک امیر منتخب کر لیں، اس امیر کی طرف سے قاضی کا تقرر درست ہوگا اور اگر خدانخواستہ مسلمان اپنے اوپر کسی امیر کے انتخاب میں بھی ناکام رہیں تو پھر مسلمانوں میں ارباب حل وعقد باہمی اتفاق سے کسی شخص کو قاضی مقرر کر لیں اور وہ ایسے ممالک میں شریعت کے مطابق فیصلہ کریں (قاموس الفقہ ۴ / ۵۱۳)۔

## جواب ۱، ۲، ۳:

اس بارے میں شوہر کی درخواست کو تحکیم کا درجہ نہیں دیا جا سکتا اور غیر مسلم جج کا فیصلہ معتبر نہیں ہوگا۔ ایک کافر مسلمان کے فیصلہ کی اہلیت نہیں رکھتا، شہادت کی قبولیت کے لئے شاہد کا مسلمان ہونا ضروری ہے۔ شاہد میں پانچ صفات عالیہ کا ہونا ضروری ہے۔ اس میں سے ایک صفت صفت اسلام ہے۔

بدایۃ المجتہد میں ہے:

"والنظر فی الشھود فی ثلاثة أشیاء: فی الصفة، والجنس، والعدد، فاما عدد الصفات المعتبرة فی قبول الشاھد بالجملة فھی خمسة: العدالة، والبلوغ، والاسلام، والحریة ونفی التھمة"۔

آگے علامہ ابن رشد اسلام کے بارے میں تحریر فرماتے ہیں:

"وأما الإسلام فاتفقوا علی أنه شرط فی القبول، وإنه لا تجوز شھادة الکافر" (بدایة المجتھد ۲ / ۳۰۸)۔

فتاوی عالمگیری میں ہے: ''یجب أن یعلم بأن التحکیم جائز وشرط جوازه أن یکون الحکم من أهل الشهادة وقت التحکیم ووقت الحکم أیضا۔ ولا یجوز تحکیم الکافر والعبد والذمی'' (۳/۳۹۷)۔

دکتور وہبہ الزحیلی تحریر فرماتے ہیں کہ

شاہد کا عاقل، بالغ، آزاد اور مسلمان ہونا شرط ہے، بلکہ ایک لازمی صفت ہے، لہٰذا کافر کی شہادت مسلمان کے حق میں قبول نہیں ہوگی۔

''اتفق العلماء علی اشتراط کون الشاهد مسلمًا فلا تقبل شهادة الکافر علی المسلم، لانه متهم فی حقه'' (الفقه الاسلامی وادلته ۸/ ۶۰۳۶)۔

آگے تحریر فرماتے ہیں: ''فقال الجمهور غیر الحنابلة لاتقبل شهادتهم علی المسلمین لأن الشهادة ولایة ولا ولایة للکافر علی المسلم لقوله تعالیٰ: ولن یجعل الله للکافرین علی المومنین سبیلا'' (النساء: ۴/ ۱۴۱، ۸/ ۶۰۶۱)۔

حضرت فقیہ الامت اس فیصلہ کے متعلق تحریر فرماتے ہیں: اگر لڑکی کی درخواست پر عدالت نے شوہر کو بلوا کر اس سے طلاق دلوائی اور شوہر نے اپنی زبان سے طلاق دے دی تو شرعاً طلاق واقع ہوگئی، عدت گزرنے پر لڑکی کو دوسری جگہ نکاح کرنے کا حق ہے، لیکن شوہر سے طلاق نہیں دلوائی بلکہ لڑکی کی درخواست پر خود فعل مختاری کی اجازت دے دی جیسا کہ ہوتا ہے تو اس سے شرعی طلاق نہیں ہوئی، لڑکی کو دوسری جگہ نکاح کی اجازت نہیں (فتاوی محمودیہ ۱۳/ص ۱۶۵)۔

آپ اپنے فتاوی میں ایک دوسری جگہ تحریر فرماتے ہیں: کہ باکرہ کے والدین نے اگر طلاق کا عدالت میں دعویٰ کیا اور عدالت نے یک طرفہ درخواست پر باکرہ کو نکاح ثانی کی اجازت دے دی تو شرعاً وہ طلاق نہیں ہوگی، نکاح فسخ نہیں ہوگا، اور باکرہ کو دوسری جگہ نکاح کا حق نہیں ہوگا اور اگر دوسری جگہ نکاح کرلیا تو حرام کاری اور معصیت ہوگی جس کا وبال دنیا وآخرت میں بہت سخت ہے (فتاوی محمودیہ ۱۳/ ۱۶۸)۔

حضرت مفتی عبدالرحیم لاجپوری تحریر فرماتے ہیں: سوال ہے، غیر مسلم جج تفریق کرے تو کیا شرعاً اس کا فیصلہ معتبر ہے؟ جواب میں لکھتے ہیں: غیر مسلم مجسٹریٹ کا فیصلہ شرعاً معتبر نہیں، لہٰذا لڑکی نکاح نہیں کرسکتی اور اگر کرلے تو وہ غیر معتبر ہے، لہٰذا اس مقدمہ کو مسلم جماعت یعنی دیندار مسلم پنچایت کے سامنے پیش کیا جائے جس میں ماہر عالم بھی ہو، یہ پنچایت شرعی شہادت وغیرہ کے ذریعہ معاملہ کی تحقیق کر کے فسخ نکاح کا فیصلہ کرے، اب عورت شرعی نقطۂ نظر کے بموجب آزاد ہوگی (۳۷۷)۔ اس کے چند صفحات آگے حضرت مفتی صاحب نے ایسا ہی جواب ایک اور تحریر فرمایا ہے (ج ۸/ ۳۸۳)۔

حضرت مفتی کفایت اللہ صاحب تحریر فرماتے ہیں (غیر مسلم جج کے فیصلہ کے متعلق): اس بارے میں غیر مسلم حاکم کا فیصلہ کافی نہیں، البتہ یہ ممکن ہے کہ سیشن جج غیر مسلم سے درخواست کی جائے کہ وہ اس معاملہ کے لئے کسی مسلمان عالم کو مجاز کردے کہ وہ شرعی فیصلہ کردے اور پھر سیشن جج اس کے فیصلہ کو اپنی عدالت سے نافذ کردے (کفایت المفتی ۶/ ۱۳۲)۔

آپ دوسری جگہ تحریر فرماتے ہیں: اگر غیر مسلم حاکم نکاح فسخ کردے تو عورت آزاد نہ ہوگی اور دوسرا نکاح نہ کر سکے گی (۶/ ۱۶۶)۔

بہر حال عبارات مذکورہ سے اتنی بات واضح طور پر ثابت ہوگئی کہ چاہے شوہر خود غیر مسلم عدالت میں درخواست دے کہ میں اپنا رشتہ ازدواج ختم کرنا چاہتا ہوں یا دوسری صورت کہ عورت درخواست دے کہ میرا نکاح ختم کردیا جائے یا تیسری صورت عورت کی درخواست پر شوہر عدالت میں حاضر نہ ہو لیکن عدالت حالات کا جائزہ لے کر تفریق کردے تو تینوں صورتوں کا حکم یکساں ہوگا کہ طلاق نہیں پڑے گی جب تک شوہر از خود عدالت میں آکر طلاق نہ دے دے، مجموعی اعتبار سے تینوں کے حکم میں کوئی فرق نہیں ہوگا۔ ان تینوں میں اگر عورت تفریق چاہتی ہے تو اس کی فقط ایک ہی صورت ہے جس کو حضرت اقدس تھانوی نے اپنی کتاب ''الحیلۃ الناجزۃ'' میں تحریر فرمایا ہے کہ عورت اپنا مقدمہ قاضی اسلام یا مسلمان حاکم اور ان کے نہ ہونے کی صورت میں جماعت المسلمین کے سامنے پیش کرے وہ معاملہ کی شرعی شہادت وغیرہ کے ذریعہ سے پوری تحقیق کرے اور اگر عورت کا

دعویٰ صحیح ثابت ہو کہ باوجود وسعت کے خرچ نہیں دیتا تو اس کے خاوند سے کہا جاوے کہ اپنی عورت کے حقوق ادا کرو یا طلاق دو ورنہ ہم تفریق کردیں گے۔ اس کے بعد بھی اگر وہ ظالم کسی صورت پر عمل نہ کرے تو قاضی یا شرعاً جو اس کے قائم مقام ہو طلاق واقع کردے اس میں کسی مدت کے انتظار و مہلت کی باتفاق مالکیہ ضرورت نہیں (حیلۂ ناجزۃ/ص ۸۲)۔

۴- البتہ ہندوستان یا وہ ممالک جہاں پر عدالت غیر مسلم کی ہے لیکن جج اور مجسٹریٹ مسلمان ہے تو اس کے بارے میں مولانا اشرف علی تھانویؒ ''حیلہ ناجزہ'' میں تحریر فرماتے ہیں: ''اور گورنمنٹی علاقوں میں جہاں قاضی شرعی نہیں ان میں وہ حکام جج وغیرہ جو گورنمنٹ کی طرف سے اس قسم کے معاملات میں فیصلہ کا اختیار رکھتے ہیں اگر وہ مسلمان ہو اور شرعی قاعدہ کے مطابق فیصلہ کریں تو ان کا حکم بھی قضائے قاضی کے قائم مقام ہو جاتا ہے۔

''لما فی الدر المختار:

ویجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو کافرًا ذکرہ مسکین وغیرہ'' (۸/ ۴۱بحوالہ الحیلۃ الناجزۃ/ ص ۴۵)

امداد الفتاویٰ میں حضرت تھانوی ایک سوال کے جواب میں تحریر فرماتے ہیں:

سوال: جن مسائل میں قضا اور قاضی کی ضرورت ہے ان میں انگریزی عدالت کا حکم وفیصلہ وہی حکم رکھتا ہے یا نہیں؟۔

جواب: اگر صاحب اجلاس مسلم ہو، وہ شرعاً قاضی ہے (۳/ ۴۳۴)۔

حضرت مفتی عبد الرحیم لاجپوری فتاویٰ رحیمیہ میں تحریر فرماتے ہیں: جہاں قاضی شرعی موجود نہ ہو وہاں اگر حکومت کی جانب سے اس قسم کے مقدمات کے تصفیہ کے اختیارات مسلم مجسٹریٹ کو حاصل ہوں اور وہ مسلم مجسٹریٹ شریعت کے موافق فیصلہ کریں تو اس کا فیصلہ بھی قضائے قاضی کے قائم مقام ہو جاتا ہے اور عدت گزار کر دوسری جگہ نکاح کر لینا درست ہو جاتا ہے (ج ۸ ص ۳۸۰)۔

حضرت فقیہ الامت فتاویٰ محمودیہ میں تحریر فرماتے ہیں: مسلم جج کا فیصلہ جب کہ شریعت حقہ کے مطابق ہو شرعاً فسخ نکاح کے متعلق معتبر ہے (۱۳/ ۱۷۰)۔

علامہ ظفر عثمانی نے اپنی کتاب اعلاء السنن میں مستقل باب باندھا ہے: ''باب صحۃ تقلد القضاء من السلطان الجائر'' کہ ظالم بادشاہ کی طرف سے اگر کوئی قاضی بنا دیا جائے تو اس کا قاضی بننا درست ہے، اور پھر ظالم بادشاہ کی اطاعت کے بارے میں آپ علیہ الصلاۃ والسلام کی حدیث نقل فرمائی ہے، اس کے بعد غیر مسلم عدالت میں مسلمان مجسٹریٹ قضاء قاضی کے قائم مقام ہے اس کے متعلق بہت اہم نکتہ تحریر فرمایا ہے: غیر مسلم حکومت میں منصب طلب کرنا تا کہ اسلامی شریعت کے مطابق قوانین جاری کر سکے درست ہے، دیکھو حضرت سیدنا یوسف علیہ الصلاۃ والسلام مصر میں کافر حکومت سے منصب کو طلب کیا، اور قرآن نے حضرت کے الفاظ یوں نقل کیا ہے: ''اجعلنی علی خزائن الأرض انی حفیظ علیم'' اس سے معلوم ہوا کہ غیر مسلم حکومت میں مسلم جج کا قیام اور اس کا فیصلہ جب کہ شرعی ہو درست اور جائز رہے گا، اعلاء السنن میں ہے: تقلد الولایۃ والقضاء من کافر، یہ تو عنوان ہے۔

آگے تحریر فرماتے ہیں:

'' ولأجل ذلک۔ واللہ اعلم۔ طلب سیدنا یوسف علیہ السلام الولایۃ والعمل من ملک کافر فقال: ''اجعلنی علی خزائن الارض إنی حفیظ علیم، وفیہ دلیل علی جواز التقلد من الکافر فالمسلم الجائر بالاولیٰ'' (۱۵/ ۵۴)۔

البحر الرائق میں ہے: ''ویجوز تقلید القضاء من السلطان العادل، والجائر ومن أہل البغی وأطلق فی الجائر تشتمل المسلم والکافر کما ذکرہ مسکین معزیا إلی الاصل وظاہرہ صحۃ سلطنۃ الکافر علی المسلمین وصحۃ تولیتہ القضاء'' (۶/ ۲۹۴)

۵- سب سے پہلی بات تو یہ ہے کہ ہر مسلمان پر لازم اور ضروری ہے کہ وہ اپنے معاملات کو غیر اسلامی عدالتوں میں لیجانے سے بالکل پرہیز کریں،

چاہے وہ معاملہ نکاح اور طلاق کا ہو یا خرید وفروخت اور وصیت اور وقف کا ہو، ماننے اور منوانے کا سوال تو درکنار لیجانا ہی شرعاً ممنوع ہوگا، اس لئے کہ اللہ تعالیٰ نے مومنوں کو اس بات کا پابند بنایا ہے کہ وہ اپنے نزاعات میں قانون شریعت کو حکم بنائیں اور اللہ اور اس کے رسول کے حکم کے مطابق جو فیصلہ ہوا اپنے دل میں اس سے کوئی تنگی محسوس نہ کریں، چنانچہ اللہ رب العزت کا ارشاد ہے:

فلا وربك لا يؤمنون حتى يحكموك فيما شجر بينهم ثم لا يجدوا في أنفسهم حرجاً مما قضيت ويسلموا تسليماً" (النساء:۶۵)۔

اس آیت کی وجہ سے فقہاء نے یہ بات واجب قرار دی ہے کہ اگر مسلمان ایسے ملک میں ہوں جہاں غیر مسلموں کا غلبہ ہو اور حکومت پر بھی انکا تسلط ہو تب بھی ان پر واجب ہے کہ وہ اپنے لئے امیر منتخب کریں جو ان کے باہمی مقدمات کے فیصلہ کے لئے قاضی کا تقرر کرے اور اگر حکومت اس سے جان چراتی ہو تو مسلمانوں کا شرعی فریضہ ہے کہ خود اپنے سے امیر منتخب کرلیں اور وہ امیر ان کے لئے قاضی کا تقرر کردے، لیکن اگر مسلمان بھی اس میں ناکام ہو تو پھر خود مسلمانوں کی جماعت کے ارباب حل وعقد ایک قاضی کا تقرر کرلیں اور وہ قاضی ان کے درمیان شریعت کے مطابق فیصلہ کردیں۔ اس کے علاوہ کسی مسلمان مرد یا عورت کا یہ حکم چھوڑ کر غیر اسلامی سرکاری عدالتوں کے فیصلوں کا طلب گار ہونا قطعاً ناجائز اور سخت گناہ ہوگا، اور بلاشبہ معصیت ہوگی، اور اگر ان سرکاری عدالتوں نے کسی بھی معاملہ میں مسلمانوں کے مقدمات کا فیصلہ کر بھی لیا (مسلمان مرد اور عورت کے سرکاری عدالتوں میں مقدمہ دائر کرنے کی وجہ سے) جب بھی وہ فیصلے مردود ہوں گے اور نامقبول ہوں گے، اور شریعت کے نزدیک غلط قرار دیئے جائیں گے، لہٰذا غیر مسلم عدالتیں مسلمانوں کے معاملات میں فیصلہ کرنے کی بالکل بھی مجاز نہیں ہے اور مسلمان ان کا اعتبار بالکل بھی نہیں کرسکتے۔ دوسری جگہ قرآن میں اللہ رب العزت کا ارشاد ہے:

"يأيها الذين آمنوا أطيعوا الله وأطيعوا الرسول وأولي الأمر منكم، فإن تنازعتم في شيء فردوه إلى الله والرسول الخ" (النساء:۵۸)۔

اب یہ کفار بھلا اولوالامر میں کیسے داخل ہوسکتے ہیں، لہٰذا اگر مثال کے طور پر اگر زوجین کا مسئلہ سرکاری عدالت میں چلا جاوے اور اگر ایک کے مطابق مفید ہوا تب بھی دوسرے کے خلاف تو لازم ہے، لہٰذا اس کو بھی ہم نہیں مانیں گے، البتہ ایک صورت ہے کہ اگر ایک کافر اور مسلمان کے درمیان باہمی نزاع ہو اور غیر مسلم جج نے مسلمان کے حق میں فیصلہ کردیا اور واقعی میں مسلمان حق پر بھی تھا، تو یہ فیصلہ قابل قبول ہوگا اس وجہ سے نہیں کہ اس نے موافقت میں فیصلہ کردیا بلکہ یہ تو شرعاً اس کے حق میں فیصلہ پہلے سے ہی موجود ہے، ظاہراً اس فیصلہ کی نسبت غیر مسلم جج کی طرف ہوگئی ہے۔

ردالمحتار میں ہے:

''وإذا لم يكن سلطان ولا من يجوز التقلد منه كما في بعض بلاد المسلمين غلب عليهم الكفار، كقرطبة الآن يجب على المسلمين أن يتفقوا على واحد منهم يجعلونه واليا فيولى قاضيا ويكون هو الذى يقضى بينهم''

(۸/ ۴۲ وهكذا فى البحر الرائق ۱۶/ ۲۹۴)۔

☆☆☆

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق

مولانا محمد موسی شمسی قاسمی[1]

موجودہ دور میں مسلمان متعدد ممالک میں اقتدار سے محروم ہیں اور اقلیت کی زندگی گزار رہے ہیں، مسلمانوں کے لئے ان کی سماجی اور سیاسی زندگی میں متعدد مسائل پیدا ہو گئے ہیں، ان مسائل میں ایک اہم ترین مسئلہ باہمی نزاعات میں غیر مسلم عدالتوں سے رجوع کرنے کا ہے؛ سب سے پہلے تو یہ دیکھنا ہے کہ مسلمانوں کے لئے خدائی نظام اور شرعی قوانین پر عمل پیرا ہونا بہر صورت لازم ہے خواہ دار الکفر کا باشندہ ہو یا دار الاسلام کا، حضرت امام ابو یوسفؒ کا قول ہے:

''المسلم ملتزم بأحکام الإسلام حیث ماکان'' (ابو یوسف، بحوالہ بحث و نظر شمارہ نمبر ۳۳۳۲ جلد نمبر ۹)۔

رب ذو الجلال نے مسلمانوں کو حکم دیا ہے کہ وہ اپنے تمام امور میں خواہ اتفاقی ہوں یا نزاعی خدا اور اس کے رسول کے حکم کی اطاعت کریں:

"قل أطیعوا اللہ والرسول فإن تولوا فإن اللہ لا یحب الکافرین" (سورۂ آل عمران: ۳۲)۔

(آپ کہہ دیجئے کہ حکم مانو اللہ کا اور رسول کا پھر اگر اعراض کریں تو اللہ کو محبت نہیں کافروں سے)۔

اسی طرح دوسری جگہ ارشاد ربانی ہے:

"یأیھا الذین آمنوا أطیعوا اللہ وأطیعو الرسول وأولی الأمر منکم فإن تنازعتم فی شئ فردوہ إلی اللہ والرسول إن کنتم تؤمنون باللہ والیوم الآخر" (سورۃ النساء: ۵۹)۔

(اے ایمان والو حکم مانو اللہ کا اور حکم مانو رسول کا اور حاکموں کا جو تم میں سے ہوں، پھر اگر جھگڑ پڑو کسی چیز میں تو اس کو رجوع کرو اللہ اور اس کے رسول کی طرف، اگر یقین رکھتے ہو اللہ پر اور قیامت کے دن پر)۔

علامہ ابن کثیرؒ اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں:

"إن کنتم تومنون الخ فدل علی أن من لم یتحا کم فی محل النزاع إلی الکتاب والسنۃ ولا یرجع إلیھا فی ذلک فلیس مؤمنا باللہ والیوم الآخر" (تفسیر القرآن العظیم: ۴۹۱)۔

یہ آیت اس پر دال ہے کہ جو محل نزاع میں کتاب وسنت کے مطابق فیصلہ نہ کرائے اور ان دونوں کی طرف رجوع نہ کرے تو وہ اللہ اور یوم آخرت پر ایمان رکھنے والا نہیں ہے۔

ان تفصیلات کے بعد اب ہم زیر بحث مسئلہ میں غور کرتے ہیں، سب سے پہلے یہ کہ غیر مسلم عدالت میں درخواست کی حیثیت شرعاً کیا ہوگی؟ اور اس کے مطابق غیر مسلم جج کے فیصلہ کا اعتبار ہوگا؟

۱- سب سے پہلے ہم تحکیم وتفویض کی تفصیل کرتے ہیں:

---

[1] المعہد العالی للتدریب فی القضاء والافتاء امارت شرعیہ پھلواری شریف پٹنہ۔

**تحکیم:** شریعت مطہرہ نے طلاق دینے کا اختیار صرف مرد ہی کو دیا ہے، البتہ زوجین کو اختیار ہے کہ اپنا معاملہ تحکیم وتفویض کے ذریعہ سے بھی حل کر سکتے ہیں:

"فابعثوا حكما من أهله وحكما من أهلها" (النساء: ۳۵)۔

(تو کھڑا کردے ایک منصف مرد والوں میں سے اور ایک منصف عورت والوں میں سے)۔

لیکن حکم صرف مسلمان ہی بن سکتا ہے جیسا کہ التفسیر الکبیر میں ہے:

"قال بعضهم: إنه هو الإمام أو من يلي من قبله ... وقال آخرون: المراد كل واحد من صالحي الأمة" (التفسير الكبير ۵/ ۳۰۲)۔

(بعض نے کہا کہ وہ امام یا امام کی طرف سے کوئی والی ہو، اور بعض نے کہا کہ اس سے مراد امت کے نیک افراد ہیں)۔

علامہ ابوبکر جصاص رازیؒ لکھتے ہیں:

"لا يحل لمؤمن أن يتخذ كافرًا وليًا في دينه" (احکام القرآن ۲/ ۱۲)۔

(کسی مسلمان کے لئے جائز نہیں ہے کہ وہ اپنے دین میں کسی کافر کو ولی بنائے)۔

العلامہ الامام علاء الدین ابوالحسن علی بن خلیل الطرابلسی الحنفیؒ لکھتے ہیں:

"كل من تقبل شهادته في أمر جاز أن يكون حكما فيه ومن لا فلا" (معين الحكام: ۲۵)۔

(ہر وہ شخص جس کی شہادت کسی معاملہ میں مقبول ہو اس میں وہ حکم بن سکتا ہے اور اگر ایسا نہیں ہے تو نہیں بن سکتا ہے)۔

اس سے مفہوم ہوا کہ غیر مسلم مسلمانوں کے معاملات میں حکم نہیں بن سکتا ہے کیونکہ اس کے اندر اس کی اہلیت نہیں ہے۔

## توکیل:

وکالت میں اسلام شرط نہیں ہے، بلکہ غیر مسلم بھی مسلمانوں کے معاملات میں وکیل بن سکتا ہے، جیسا کہ حضرت عبد الرحمن بن عوفؓ کے طرز عمل سے اس کا ثبوت ملتا ہے:

"إن عبد الرحمن بن عوف رضي الله عنه وهو مسلم في دار الاسلام كاتب إلى أمية بن خلف وهو كافر في دار الحرب بتفويضه إليه لينظر فيما يتعلق به هو معنى التوكيل" (عمدة القاری ۸/ ۱۶۷)۔

(عبد الرحمن بن عوفؓ نے (اور وہ دار الاسلام میں مسلمان تھے) امیہ بن خلف (جو دار الحرب میں کافر تھا) کو تفویض کرتے ہوئے لکھا کہ اس سے متعلق چیزوں کے بارے میں نظر رکھے، اور یہی توکیل کا مطلب ہے)۔

اس روایت کی تفسیر میں علامہ عینیؒ ابن منذر کا قول نقل کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"وقال ابن المنذر: توكيل المسلم حربيا مستامنًا وتوكيل الحربي المستامن مسلما لا خلاف في جوازه" (عمدة القاری ۸/ ۱۶۷)۔

(ابن منذر نے کہا: کہ مسلم کا حربی مستامن کو اور حربی مستامن کا کسی مسلمان کو وکیل بنانے کے جواز میں کوئی اختلاف نہیں ہے)۔

اسی طرح فتاوی ہندیہ میں ہے:

"وإذا وكل المسلم أو الذمي حربيا مستامنا في دار الاسلام أو غير ذلك جاز" (فتاوی ہندیہ ۳/ ۵۶۳)۔

(اور جب مسلمان یا ذمی دار الاسلام میں حربی مستامن کو یا اس کے علاوہ کو وکیل بنایا تو جائز ہے)۔

ان تفصیلات سے نفس توکیل کا ثبوت ہو رہا ہے، کہ مسلمان اپنے معاملات میں غیر مسلم کو وکیل بنا سکتے ہیں، لیکن کیا یہ وکالت طلاق وفرقت میں بھی معتبر ہوسکتی ہے؟ کتب فقہ سے پتہ چلتا ہے کہ فسخ نکاح ایسا مسئلہ ہے جس میں محض اسباب فسخ کے پائے جانے سے نکاح فسخ نہیں ہوتا ہے، بلکہ اس میں قضاء قاضی بھی ضروری ہے، اور قاضی کی اہلیت کے لئے اسلام شرط ہے، علامہ کاسانیؒ لکھتے ہیں:

''ومنها الاسلام، لأن القضاء من باب الولاية بل هو أعظم الولايات وهؤلاء ليست لهم أهلية أدنى الولايات هي الشهادة، فلأن لايكون لهم أهلية أعلاها أولى'' (بدائع الصنائع ۵/ ۳۹،۴۳۸)۔

(شرائط قضاء میں سے یہ ہے کہ قاضی مسلمان ہو، کیونکہ قضاء باب الولایات میں بڑی ولایت ہے، اور یہ (بچے، کافر، مجنون وغیرہ) ادنی ولایت کے بھی اہل نہیں ہیں اور ادنی ولایت شہادت کا درجہ ہے، پس یہ لوگ اعلی درجہ کی ولایت کے بدرجہ اولیٰ اہل نہیں ہونگے)۔

لہٰذا غیر مسلم مسلم کا قاضی نہیں ہوسکتا۔ ارشاد باری ہے:

"لايتخذ المؤمنون الكافرين أولياء من دون المومنين" (آل عمران:۲۸)۔

(نہ بناویں مسلمان کافروں کو دوست مسلمانوں کو چھوڑ کر)۔

علامہ ابوبکر جصاص رازیؒ اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں:

''وهو يدل على أن الكافر لايستحق الولاية على المسلم بوجه ولدًا كان أو غيره'' (احکام القرآن ۲/ ۲۱۵)۔

(اور یہ اس پر دال ہے کہ کافر مسلمان پر ولایت کا حق کسی بھی طرح سے نہیں رکھتا ہے خواہ ولد ہو یا اس کے علاوہ)۔

## جائزہ:

ان تفصیلات کی روشنی میں غیر مسلم جج کو طلاق وفرقت کے سلسلے میں وکیل بنانا درست نہیں ہے، کیونکہ گرچہ ہم اپنے اعتبار سے اس کو وکیل سمجھ رہے ہیں لیکن وہ جو فیصلہ کرے گا پوری کارروائی کے بعد بحیثیت جج ہی فیصلہ کرے گا، لہٰذا مسلمان کا غیر مسلم عدالت میں فسخ نکاح کی درخواست کو تفویض وتحکیم قرار نہیں دیا جاسکتا ہے۔

لیکن دوسری طرف ہم غیر مسلم ممالک میں اقلیتی طبقہ میں بسنے والے مسلمانوں کا جائزہ لیتے ہیں تو پتہ چلتا ہے کہ بعض ایسے ممالک ہیں جہاں باہمی رضامندی سے بھی طلاق دینا ممنوع ہے اور طلاق پر زوجین کے اتفاق کو باطل تصور کیا گیا ہے کیونکہ یہ عام نظام کے خلاف ہے (فقہ الاقلیات/ ۵۳)۔

اور زوجین کسی سبب کی بنیاد پر فسخ نکاح چاہتے ہیں، خود سے شوہر طلاق دیتا ہے تو قانون کی خلاف ورزی کرتا ہے اور اگر عدالت سے رجوع کرتا ہے تو مذکورہ پریشانیاں درپیش ہیں، ایسی صورت میں وہ کیا کرے، جبکہ شریعت میں حرج مدفوع ہے:

"ماجعل عليكم في الدين من حرج" (سورة الحج)۔

ایسی شکل میں وہاں کے مسلمانوں کو چاہئے کہ جتنا جلد ہوسکے حکومت سے مطالبہ کرکے اپنا الگ شرعی پنچایت یا عدالت قائم کرلیں اور اپنے عائلی مسائل کے حل کے لئے وہیں سے رجوع کریں، جیسا کہ علامہ شامیؒ ارقام فرماتے ہیں:

''وفي الفتح وإذا لم يكن سلطان ولا من يجوز التقلد منه يجب على المسلمين أن يتفقوا على واحد منهم يجعلونه واليا فيولي قاضيًا ويكون هو الذي يقضي بينهم'' (شامی ۸/ ۴۳)۔

(جب کوئی سلطان نہ ہو اور نہ وہ شخص جو اس کی طرف سے مقرر ہو تو مسلمانوں پر واجب ہے کہ اپنے میں سے کسی پر اتفاق کرکے اس کو ولی

بنالیں پھر وہ قاضی ہوجائے گا اور ان کے درمیان فیصلہ کرے گا)۔

لیکن جب تک شرعی عدالت قائم نہیں ہورہی ہے اور قانونی جرم کا خدشہ بھی دامن گیر ہے تو عدالتی فیصلہ کے بعد چند باوثوق مسلمانوں کی کمیٹی تیار کرکے ان کے سامنے فسخ نکاح کرلیں۔

۲- یہیں سے دوسرا جزئیہ بھی واضح ہوگیا کہ اگر شوہر بخوشی دستخط بھی کردے اور اس کے مطابق بعد کارروائی عدالت فیصلہ کردے تو اس فیصلہ کا کوئی اعتبار نہیں ہوگا اور نہ ہی شوہر کے دستخط کی کوئی حیثیت ہوگی۔

۳- ایسی صورت میں غیر مسلم جج کے فسخ نکاح کا فیصلہ معتبر نہیں ہے، ان کا فسخ کیا ہوا نکاح باقی رہے گا اور نکاح ثانی جائز نہیں ہوگا۔

۴- غیر مسلم عدالت میں فیصلہ کرنے والا اگر مسلمان ہے تو اس کو مسلم حاکم وقاضی کی حیثیت دی جاسکتی ہے اور اس کے فیصلۂ فرقت کا اعتبار ہوگا، جیسا کہ علامہ شامیؒ لکھتے ہیں:

''یجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو کافرًا'' (رد المحتار کتاب القضاء ۸/ ۴۳)۔

(اور جائز ہے قضاء کو سپرد کرنا منصف اور ظالم سلطان کی طرف سے گرچہ وہ کافر ہو)۔

اس سے مفہوم ہوا کہ جس طرح عادل مسلمان بادشاہ کے مقرر کرنے سے قاضی بن جاتا ہے، اسی طرح کافر کے قاضی مقرر کرنے سے بھی شرعی قاضی ہوجائے گا۔ اور اس کا فیصلہ مسلمانوں کے حق میں نافذ ہوگا اور اس کے فیصلۂ فرقت کا اعتبار ہوگا۔

## خلاصۂ بحث:

۱- شوہر کا غیر مسلم عدالت میں رشتۂ ازدواج کو ختم کرنے کے لئے درخواست دینے کو تفویض وتحکیم نہیں مانا جاسکتا۔ اس کی بنیاد پر غیر مسلم جج کا فیصلہ معتبر نہیں ہوگا۔

۲- شوہر کے دستخط کے مطابق بعد کارروائی عدالت کے فیصلہ کا کوئی اعتبار نہیں ہے۔ اور نہ ہی شوہر کے دستخط کی کوئی حیثیت ہوگی۔

۳- ایسی صورت میں غیر مسلم جج کا فیصلہ معتبر نہیں ہے، اس کا فسخ کیا ہوا نکاح باقی ہے اور نکاح ثانی جائز نہیں ہوگا۔

مذکورہ تینوں صورتوں میں وہاں کے مسلمان حکومت سے مطالبہ کرکے اپنی شرعی عدالت قائم کرالیں۔ اور اپنے معاملات میں وہیں سے رجوع کریں۔ لیکن جب تک شرعی عدالت قائم نہیں ہورہی ہے اور قانونی جرم کا خدشہ بھی دامن گیر ہے، تو پہلے عدالت سے فسخ نکاح کرالیں پھر بعد میں باوثوق مسلمانوں کی کمیٹی قائم کرکے ان کے سامنے فسخ نکاح کرلیں۔

۴- غیر مسلم عدالت میں مسلمان جج مسلم حاکم وقاضی کی حیثیت دی جاسکتی ہے۔

۵- غیر مسلم عدالتیں یا حکام نے ایسی شہادتوں کی بنیاد پر فیصلہ کیا جو شرعاً غیر معتبر ہیں تو وہ فیصلہ مسلمانوں کے حق میں نافذ نہیں ہوگا، اور اگر وہ شہادتیں شرعاً معتبر ہیں تو اب یہ مقدمات دو طرح کے ہوں گے: ایک وہ جن میں محض سبب شرعی کا پایا جانا کافی ہے قاضی کا حکم ضروری نہیں ہے، تو ایسے معاملات میں غیر مسلم حاکم کا فیصلہ معتبر ہوگا، لیکن جن امور میں صرف سبب شرعی کا پایا جانا کافی نہیں ہے بلکہ قاضی کا حکم بھی ضروری ہے، تو ان میں غیر مسلم منصف کا فیصلہ معتبر نہیں ہے۔

☆☆☆

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق

مولانا ارشد شاداب [1]

تمام علماء کا اتفاق ہے کہ جس طرح شوہر خود سے طلاق دے سکتا ہے اسی طرح کسی دوسرے کو اپنا نائب بھی بنا سکتا ہے، مثلاً شوہر کسی اجنبی سے کہتا ہے کہ میں تم کو اپنے بیوی کو طلاق دینے کا وکیل بناتا ہوں اور وہ اجنبی طلاق دیدیتا ہے تو طلاق واقع ہوجائے گی، اسی طرح بیوی سے کہتا ہے کہ تم خود پر طلاق واقع کرسکتی ہو اور وہ طلاق واقع کرلیتی ہے، تو طلاق واقع ہوجائے گی، اس کی اصل قرآن کی یہ آیت کریمہ ہے:

"يا أيها النبي قل لأزواجك إن كنتن تردن الحيوة الدنيا وزينتها فتعالين أمتعكن وأسرحكن سراحًا جميلا، وإن كنتن تردن الله ورسوله والدار الآخرة فإن الله أعد للمحسنت منكن أجرا عظيما" (سورۃ الاحزاب: ۲۸،۲۹)۔

(اے نبی آپ اپنی بیویوں سے فرمادیجئے کہ اگر تم دنیوی زندگی (کا عیش) اور اس کی بہار چاہتی ہو تو آؤ میں تم کو کچھ مال ومتاع دنیوی دیدوں اور تم کو خوبی کے ساتھ رخصت کردوں اور اگر تم اللہ کو چاہتی ہو اور اس کے رسول کو اور عالم آخرت کو تو تم میں سے نیک کرداروں کے لئے اللہ نے اجر عظیم مہیا کر رکھا ہے)۔

اس آیت کے تحت صاحب احکام القرآن حنفیہ کا متفقہ مسئلہ بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''إن اختارت زوجها فلا شئ وإن اختارت نفسها فواحدة بائنة إذا أراد الزوج الطلاق'' (احکام القرآن للجصاص ۲/ ۳۶۹)۔

(اگر عورت اپنے شوہر کو اختیار کرلے تو کوئی طلاق واقع نہ ہوگی اور اگر اپنے نفس کو اختیار کرے تو ایک طلاق بائن پڑے گی بشرطیکہ شوہر نے طلاق کی نیت کی ہو)۔

مصنف ابن شیبہ میں حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے موقوفا منقول ہے کہ: ''إذا خير الرجل امرأته فاختارت نفسها فواحدة بائنة وإن اختارت زوجها فلا شئ'' (مصنف ابن شیبہ ۹/ ۵۸۳ مطبوعہ پاکستان کراچی)۔

اس سے یہ وضاحت ہوتی ہے کہ اگر کوئی شخص اپنی بیوی کو طلاق تفویض کرتا ہے اور بیوی اختیار کرلیتی ہے تو بیوی پر ایک طلاق واقع ہوجاتی ہے، کیا اجنبی شخص کو بھی طلاق تفویض کیا جاسکتا ہے، اور وکیل طلاق بنایا جاسکتا ہے، تو مبسوط میں ہے:

''إذا قال لأجنبي: طلق إمرأتي فإن ذلك توكيل والتوكيل لا يتوقف بالمجلس ... ولو قال طلقها: إن شئت كان ذلك على المجلس عندنا، لا يملك الإيقاع بعد قيامه عن المجلس'' (مبسوط ۲۰۲ ۲۰۳)۔

(اگر اجنبی شخص سے کہا کہ میری بیوی کو طلاق دیدو تو یہ توکیل ہے اور توکیل مجلس تک محدود نہیں ہوتی ہے اور اگر کہا کہ اگر تم چاہو تو طلاق دیدو تو یہ ہمارے نزدیک مجلس تک ہی محدود رہے گا اور مجلس سے اٹھنے کے بعد ایقاع طلاق کا مالک نہیں ہوگا)۔

اس عبارت سے پتہ چلا کہ بیوی کے علاوہ دوسروں کو طلاق کا اختیار دینا بنیادی طور پر توکیل ہے اور وکالت کبھی بھی واپس لی جاسکتی ہے، لیکن اگر تیسرے شخص کے چاہت ومشیت پر طلاق کو موقوف کردیا جائے تو توکیل کے بجائے تفویض ہے، اب شوہر اس اختیار کو واپس نہیں لے سکتا، فتاوی ولوالجیہ میں ہے:

''لو قال لأجنبي: طلقها إن شئت كان تمليكا حتى اقتصر على المجلس ولا يقبل الرجوع فيه'' (فتاوی ولو الجیہ ۲/ ۹۶)۔

(اجنبی شخص سے اپنی بیوی کے بابت کہے کہ اگر چاہو تو اسے طلاق دیدو یہ تملیک ہے جو مجلس تک رہے گی اور اس میں رجوع نہیں ہوسکتا ہے)۔

---

[1] المعہد العالی للتدریب فی القضاء والافتاء امارت شرعیہ پھلواری شریف پٹنہ۔

فقہاء نے اس بات کی صراحت کی ہے کہ یہ اختیار صرف مجلس تک ہی محدود رہے گا، مجلس کے بعد کوئی اختیار باقی نہیں رہے گا، کیونکہ شرط کا جولفظ استعمال کیا گیا ہے وہ عموم کو نہیں بتاتا ہے، اگر ''إن شئت'' کے بجائے متی شئت (جب بھی چاہے) کہا جائے تو بعد از مجلس بھی اختیار باقی رہے گا، لہٰذا اس درخواست کو تفویض مان لیا جائے گا، اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ کیا ایک غیر مسلم کو تفویض درست ہے یا نہیں؟

میرے خیال میں غیر مسلم کو بھی کوئی چیز تفویض کی جاسکتی ہے اور اس کو کسی معاملہ میں وکیل بنایا جاسکتا ہے، ہندیہ میں ہے:

''إذا وكل المسلم أو الذمي حربيا مستأمنا في دار الاسلام بخصومة أو بيع أو غير ذلك جاز'' (ہندیہ ۳/ ۵۶۳)۔

امام بخاریؒ نے غیر مسلم کے وکالت کے جواز پر ایک مستقل باب قائم کیا ہے، جس سے صراحتاً پتہ چلتا ہے کہ غیر مسلم کو وکیل بنانا درست ہے، چنانچہ امام بخاریؒ نے باب قائم کیا ہے:

''إذا وكل المسلم حربيا في دار الحرب أو في دار الإسلام'' ''عن عبد الرحمن بن عوف قال: كاتبت أمية بن خلف كتابا بأن يحفظني في صياغتي بمكة، وأحفظه في صياغته بالمدينة'' (بخاری: کتاب الوكالة، رقم الحديث ۲۳۰۱)

(جب مسلمان کسی حربی کو دارالحرب یا دارالاسلام میں وکیل بنائے تو یہ وکیل بنانا جائز ہے، عبدالرحمن بن عوفؓ سے مروی ہے کہ میں نے امیہ بن خلف کو ایک خط لکھا کہ وہ مکہ میں میرے اہل وعیال کی حفاظت کرے، میں مدینہ میں اس کے اہل وعیال کی حفاظت کروں گا)۔

اس حدیث کی تشریح میں علامہ ابن ملقن تحریر فرماتے ہیں:

''وما ترجم البخاري لائح، وهو جواز توكيل المسلم الحربي المستامن وكذا توكيل الحربي المستامن المسلم'' (التوضيح لإبن ملقن ۱۵/ ۱۶۲ مطبوعه قطر)۔

(امام بخاریؒ نے جو ترجمۃ الباب باندھا ہے وہ بہت ہی مناسب ہے، وہ یہ ہے کہ مسلمان کے لئے حربی مستامن کو وکیل بنانا جائز ہے، اسی طرح حربی مستامن مسلمان کو وکیل بنا سکتا ہے)۔

عمدۃ القاری میں ہے: ''قال ابن المنذر: توكيل المسلم حربيا مستامنا وتوكيل الحربي المستامن مسلما لاخلاف في جوازه'' (عمدة القاری ۸/ ۶۷۱)۔

ان تمام عبارتوں سے واضح ہو گیا کہ غیر مسلم کو اپنا معاملہ تفویض کرنا اور اپنا وکیل بنانا درست وجائز ہے۔

## غیر مسلم جج کو حکم بنانا:

اگر غیر مسلم عدالت کا جج بھی غیر مسلم ہے تو پھر اس کو مسلمانوں کے حق میں حکم بنانا درست نہیں ہوگا، کیونکہ فقہاء نے حکم میں ''اسلام'' کی شرط لگائی ہے، جو یہاں مفقود ہے۔ چنانچہ معین الحکام میں ہے:

''كل من تقبل شهادته في أمر جاز أن يكون حكما ومن لا فلا بأن حكم عبدًا، ذميا أو صبيا ثم أسلم أو اعتق أو بلغ الصبي ثم حكم لم يجز'' (معين الحكام: ۵۲)۔

(ہر وہ شخص جس کی گواہی کسی معاملہ میں قبول کی جاسکتی ہے وہ شخص اس معاملہ میں حکم بھی بن سکتا ہے، جو گواہ نہیں بن سکتا اس کو حکم بنانا بھی درست نہیں ہے۔ اگر فریقین نے کسی غلام، غیر مسلم یا نابالغ کو حکم بنایا، پھر کافر اسلام لے آیا، غلام آزاد ہو گیا اور بچہ بالغ ہونے کے بعد فیصلہ کیا تو یہ فیصلہ درست نہیں ہوگا)۔

اس سے پتہ چلا کہ غیر مسلم کو حکم نہیں مان سکتے ہیں، کیونکہ اس میں ''حکم'' بننے کے شرائط میں سے ایک اہم شرط اسلام موجود نہیں ہے، البتہ اس درخواست کو تفویض وتوکیل مان کر غیر مسلم جج کے فیصلہ کو معتبر قرار دیا جاسکتا ہے۔

۲- عورت درخواست کے ذریعہ رشتۂ نکاح ختم کرنے کا مطالبہ کرتی ہے اور عدالت اس پر شوہر سے دستخط لیتی ہے کہ طلاق کے سلسلے میں عدالت کا جو فیصلہ ہوگا وہ ہم کو منظور ہوگا اور کارروائی کے بعد عدالت جدائیگی کا فیصلہ کرتی ہے تو یہ فیصلہ درست ہوگا، اور اس کو طلاق سمجھا جائے گا، اور شوہر کے دستخط کو توکیل طلاق مان کر

عورت پر ایک طلاق واقع ہوگی، گویا یہ طلاق خود شوہر نے اپنی بیوی کو دی ہے۔ جیسا کہ گذشتہ عبارتوں سے وضاحت ہو چکی ہے۔

۳- اسلامی نقطۂ نظر سے مسلمانوں پر غیر مسلم قاضی نہیں ہوسکتا، فقہاء کے یہاں اس سلسلے میں صراحت موجود ہے، اس لئے غیر مسلم جج کی طرف سے فسخ نکاح کر دیا جائے تو شرعاً اس کا اعتبار نہیں ہے، اصل یہ ہے کہ ایک بار نکاح وجود میں آجانے کے بعد پھر شوہر ہی اس رشتہ کو ختم کرنے کا اختیار رکھتا ہے، لیکن چونکہ قاضی کو مسلمانوں پر عمومی ولایت حاصل ہوتی ہے، اس لئے وہ بحیثیت ولی عورت سے ظلم دفع کرنے کے لئے نکاح کو فسخ کرسکتا ہے۔ اور اس بات پر اجماع ہے کہ غیر مسلم کو مسلمانوں پر ولایت حاصل نہیں ہے۔ بلکہ اگر باپ (نعوذ باللہ) مرتد ہوجائے تو مسلمان بیٹے پر اس کی ولایت باقی نہیں رہے گی۔

اللہ تبارک وتعالیٰ کا ارشاد ہے:

"لایتخذ المؤمنون الکفرین أولیاء من دون المؤمنین ومن یفعل ذلك فلیس من اللہ فی شیئ إلا أن تتقوا منھم تقة" (آل عمران: ۲۸)

اور دوسری جگہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

"ولن یجعل اللہ للکافرین علی المؤمنین سبیلا" (نساء: ۱۴۱)۔

امام ابوبکر جصاصؒ اس آیت کے تفسیر میں لکھتے ہیں:

''واقتضت الآیة النهی عن الاستنصار بالکفار والاستعانة بهم والرکون إلیهم والثقة بهم وهو یدل علی أن الکافر لایستحق الولایة علی المسلم بوجه کان أو غیره'' (احکام القرآن للجصاص ۲/ ۳۶۵)۔

(آیت میں کفار سے استعانت و مدد طلب کرنے اور ان پر بھروسہ و اعتماد کرنے سے منع کیا گیا ہے، اس سے پتہ چلا کہ کافروں کو مسلمانوں پر کسی بھی صورت میں ولایت حاصل نہیں ہوسکتی)۔

بدائع الصنائع میں ہے:

''الصلاحیة للقضاء لها شرائط: منها العقل والبلوغ والإسلام والحریة ... فلایجوز تقلید المجنون والصبی والکافر والعبد'' (بدائع الصنائع ۵/ ۴۳۸)۔

(یعنی اہلیت قضاء کے لئے چند شرطیں ہیں اور وہ یہ ہیں: عقل، بلوغ، اسلام اور آزاد ہونا لہٰذا پاگل، نابالغ، کافر اور غلام کو منصب قضاء سپرد کرنا جائز نہیں ہے)۔

شامی میں ہے:

''قوله أهله الشهادة: أن شروط الشهادة من الإسلام والعقل والبلوغ والحریة'' (شامی ۸/ ۲۳)۔

(قضاء کا اہل وہی ہے جو شہادت کا اہل ہے اور شہادت کے شرائط میں سے یہ ہے کہ مسلمان ہو عاقل ہو بالغ ہو اور آزاد ہو)۔

قضاء کی مشہور کتاب معین الحکام میں ہے:

''کل من صلح شاهدا صلح قاضیا ومن لا فلا'' (معین الحکام ۲۵)۔

(ہر وہ شخص جو گواہ بن سکتا ہے وہ قاضی بھی بن سکتا ہے اور جو گواہ بننے کی صلاحیت نہیں رکھتا ہے وہ قاضی بھی نہیں بن سکتا ہے)۔

ان تمام عبارتوں سے پتہ چلا کہ غیر مسلم مسلمانوں کے حق میں قاضی نہیں بن سکتا، اس لئے غیر مسلم جج کا فیصلہ مسلمانوں کے حق میں معتبر نہ ہوگا۔

چنانچہ شامی میں ہے: ''وبه علم أن تقلید الکافر صحیح، وإن لم یصح قضاؤه علی المسلم حال کفره'' (رد المحتار ۸/ ۲۴)۔

(اس سے پتہ چلا کہ کافر کو قاضی بنانا درست ہے، اگرچہ حالت کفر میں مسلمانوں کے خلاف اس کا فیصلہ درست نہیں ہے)۔

لہٰذا عورت غیر مسلم عدالت میں تفریق کے لئے درخواست دیتی ہے، اور شوہر کے مرضی کے خلاف عدالت تفریق کردیتی ہے تو عدالت کا یہ فیصلہ غیر معتبر ہوگا۔ خواہ وہ فیصلہ اسلامی قانون کے مطابق ہی کیوں نہ ہو، اور وہ عورت اپنے شوہر کے نکاح میں علی حالہ باقی رہے گی۔

اب چونکہ عورت غیر اسلامی عدالت سے رجوع نہیں کرسکتی ہے اور وہاں کوئی اسلامی دار القضاء بھی نہیں ہے تو اب چھٹکارا کی کیا صورت ہوگی؟

اس سے چھٹکارا حاصل کرنے کی دو صورتیں ہیں: پہلی صورت یہ ہے کہ شرعی کمیٹی قائم کی جائے جس میں کم از کم تین آدمی ہوں اور وہ احکام شرعیہ سے بھی واقف کار ہوں، تو یہ جماعت قاضی کے قائم مقام ہوگی، اور وہ مسلمانوں کے خصومات کا فیصلہ کرسکتی ہے، دوسری صورت نکاح کے وقت تفویض طلاق کی ہے، خواہ ایجاب وقبول ہی میں تفویض طلاق کردیا جائے یا نکاح سے پہلے ہی تفویض پر معاہدہ ہوجائے اور کابین نامہ پر فریقین کے دستخط ہوجائیں۔

۴- اگر جج غیر مسلم حکومت اور غیر مسلم عدالت کا ہے مگر مسلمان ہے تو اس کو مسلم حاکم وقاضی کی حیثیت دی جاسکتی ہے؟ اس بارے میں اصل یہ دیکھنا ہے کہ غیر مسلم کسی مسلمان کو قاضی متعین کرسکتا ہے یا نہیں؟ فقہاء کرام کی عبارتوں سے اس کی صراحت ملتی ہے کہ غیر مسلم مسلمانوں کے لئے مسلم قاضی متعین کرسکتا ہے۔ اور وہ قاضی شرعی ہوگا اور اس کا کیا ہوا فیصلہ معتبر ہوگا۔

چنانچہ علامہ شامیؒ فرماتے ہیں:

''ولکن إذا ولی الکافر قاضیا ورضیه المسلمون صحت تولیته بلا شبهة'' (رد المحتار ۸/ ۴۴)۔

علامہ شامیؒ فتح القدیر و بحر الرائق کے حوالہ سے اس مسئلہ پر بحث کرنے کے بعد آخر میں خلاصہ کلام تحریر کرتے ہیں:

''ثم أن الظاهر أن البلاد التی لیست تحت حکم سلطان بل لهم أمیر منهم مستقل بالحکم علیهم بالتغلیب أو بإتفاقهم علیه یکون ذلك الأمیر فی حکم السلطان، فیصح منه تولیة القاضی علیهم'' (شامی ۸/ ۴۴)۔

(خلاصۂ کلام یہ کہ ایسے ممالک جو کسی سلطان کے تحت نہیں ہے بلکہ کافروں میں سے ہی مسلمانوں کا بھی امیر ہے خواہ غلبہ کے وجہ سے ہو یا لوگوں کے اس پر اتفاق کرلینے کی وجہ سے، ہو تو ایسا امیر سلطان کے حکم میں ہوگا، چنانچہ اس کا مسلمانوں پر قاضی مقرر کرنا درست ہے)۔

اسی طرح کے ایک سوال کے جواب میں مفتی کفایت اللہ صاحب لکھتے ہیں: ''ہاں! ضرورۃً انگریزی عدالتوں کے مسلم جج یا منصف قائم مقام قاضی شرعی کے ہوسکتے ہیں غیر مسلم حکومت کی عدالت کے حاکم کا یہ فیصلہ درست ہوگا بشرطیکہ حاکم مسلمان ہو'' (کفایت المفتی ۶/ ۱۴۴)۔

مولانا اشرف علی تھانویؒ بھی اسی کے قائل نظر آتے ہیں: ''حکومت کے علاقوں میں جن مقامات پر شرعی قاضی نہیں ہیں ان میں وہ حکام، جج اور مجسٹریٹ وغیرہ جو کہ گورنمنٹ کے جانب سے اس قسم کے معاملات میں فیصلہ کرنے کا اختیار رکھتے ہیں، اگر وہ مسلمان ہوں اور وہ قانونی شریعت کے مطابق فیصلہ کریں تو ان کا فیصلہ بھی شرعی قاضی کے قائم مقام ہوجاتا ہے'' (الحیلة الناجزة: ۶۰)۔

اور الدر المختار میں ہے:

''ویجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو کان کافرا'' (الدر مع الرد ۸/ ۴۲)۔

(عادل اور ظالم وجابر حاکم اگرچہ کافر ہو اس کا قاضی مقرر کرنا درست وجائز ہے)۔

ان تمام تفصیلات سے معلوم ہوا کہ غیر مسلم حاکم کی طرف سے مقرر کردہ جج اگر مسلمان ہے تو اس کو مسلم حاکم وقاضی کی حیثیت دی جاسکتی ہے۔ اگر وہ شرعی قانون کے مطابق فیصلہ کرے تو مسلمانوں کے حق میں اس کا فیصلہ بھی معتبر ہوگا۔

۵- غیر مسلم عدالتیں اور حکام کس حد تک مسلمانوں کے معاملات میں فیصلہ کرسکتے ہیں؟ سب سے پہلے ہم کو غیر مسلم عدالتوں کا جائزہ لینا ہوگا، کیونکہ ان کے یہاں جو قوانین مرتب ومروج ہیں اسی کے مطابق فیصلہ کریں گے، اس لئے قوی امکان ہے کہ عدالت نے اپنے فیصلہ کی بنیاد جن چیزوں پر رکھی ہو وہ کبھی اسلامی اصول وضوابط سے ہم آہنگ ہوں گے اور کبھی متصادم ہوں گے۔

لہٰذا اگر حاکم نے ایسی شہادتوں کی بنیاد پر فیصلہ کیا ہے جو شرعاً غیر معتبر ہیں تو وہ فیصلہ مسلمانوں کے حق میں نافذ نہیں ہوگا، اور فریقین کے لئے اس سے استفادہ کرنا شرعی طور پر ناجائز ہوگا، جیسا کہ بخاری میں ہے:

''من قضى له بحق أخيه فلا يأخذه فإن قضاء الحاكم لا يحل حراما ولا يحرم حلالا'' (رواہ البخاری ۲/ ۱۰۶۴)۔

(جس کے لئے اس کے بھائی کے حق کا فیصلہ کردیا گیا تو وہ اس کو نہ لے کیونکہ حاکم کا فیصلہ حلال کو حرام اور حرام کو حلال نہیں کرتا ہے)۔

لیکن جن فیصلوں کی بنیاد ایسی شہادتوں پر ہو جو شریعت کے نظر میں معتبر ہو، تو اب مقدمات دو طرح کے ہیں: ایک وہ جن میں محض سبب شرعی کا پایا جانا کافی ہے، قاضی کا حکم ضروری نہیں ہے، تو ایسے معاملات میں غیر مسلم حاکم کا فیصلہ معتبر ہوگا، جن امور میں سبب شرعیہ کا پایا جانا کافی نہیں ہے بلکہ قاضی کا حکم بھی ضروری ہے ان میں غیر مسلم حاکم کا فیصلہ معتبر نہیں ہے۔ پہلے مقدمہ کی مثال مورث کی موت سے ورثاء کے لئے میراث کا حق اور خرید و فروخت کی وجہ سے مبیع پر خریدار کی ملکیت وغیرہ اور دوسرے مقدمہ کی مثال فسخ نکاح کا معاملہ ہے، اس میں محض اسباب فسخ کا پایا جانا کافی نہیں ہے بلکہ قضاء قاضی بھی ضروری ہے۔

(بحث ونظر: شمارہ ۵۱)۔

## خلاصۂ بحث:

۱- طلاق شوہر کا حق ہے جس طرح شوہر خود طلاق دے سکتا ہے اسی طرح بیوی کو طلاق تفویض کرسکتا ہے اور دوسرے کو اپنے بیوی پر طلاق واقع کرنے کا وکیل بھی بنا سکتا ہے، اگر یہ دوسرا شخص اس کی بیوی کو طلاق دیتا ہے یا بیوی تفویض کو اختیار کرلیتی ہے تو طلاق واقع ہوجائے گی۔

۲- اگر اجنبی شخص کے مشیت پر معلق کردے تو یہ تفویض ہے شوہر اس کو واپس نہیں لے سکتا ہے لیکن یہ مجلس تک محدود رہے گا، البتہ اگر عام لفظ استعمال کیا گیا ہے تو مجلس کے بعد بھی اختیار رہے گا۔

۳- غیر مسلم کو وکیل بنانا درست ہے، لہٰذا شوہر کے عدالت میں داخل کردہ درخواست کو تفویض و توکیل مانا جائے گا، اس طرح غیر مسلم جج کا فیصلہ معتبر ہوگا۔

۴- غیر مسلم جج کو حکم ماننا درست نہیں ہے کیونکہ حکم بننے کے لئے اسلام شرط ہے جو یہاں مفقود ہے۔

۵- شوہر کے دستخط کو وکالت مان کر عورت پر ایک طلاق واقع کردی جائے گی۔

۶- عورت غیر مسلم عدالت میں تفریق کے لئے درخواست دیتی ہے اور شوہر کی مرضی کے خلاف عدالت تفریق کردیتی ہے تو عدالت کا یہ فیصلہ غیر معتبر ہوگا، خواہ وہ فیصلہ اسلامی قانون کے مطابق ہی کیوں نہ ہو۔

۷- اگر تفریق کی ضرورت پڑ جائے اور کوئی مسلم قاضی نہ ہو تو شرعی کمیٹی یا نکاح کے وقت تفویض طلاق کے ذریعہ علیحدگی اختیار کی جاسکتی ہے۔

۸- غیر مسلم حاکم کی طرف سے مقرر کردہ مسلم جج ''مسلم حاکم وقاضی'' کے مرتبہ میں مانا جاسکتا ہے اگر وہ شرعی قانون کے مطابق فیصلہ کرے تو مسلمانوں کے حق میں اس کا فیصلہ بھی معتبر ہوگا۔

۹- اگر مقدمہ ایسا ہے جن میں صرف سبب شرعی کا پایا جانا کافی ہے اور قاضی کا حکم ضروری نہیں ہے تو ایسے معاملات میں غیر مسلم حاکم کا فیصلہ معتبر ہوگا۔ جن امور میں سبب شرعی کا پایا جانا کافی نہیں ہے بلکہ قاضی کا حکم بھی ضروری ہے تو ان میں غیر مسلم حاکم کا فیصلہ معتبر نہ ہوگا۔

۱۰- جہاں غیر مسلموں کا غلبہ ہے وہاں رہنے والے مسلمانوں سے ایک ہمدردانہ اپیل یہ ہے کہ وہ امارت شرعیہ کے قیام کی کوشش کریں۔

☆☆☆

# تیسرا باب: مختصر تحریریں

## غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق کا مسئلہ

مفتی شیر علی گجراتی[1]

شریعت اسلامیہ نے رشتۂ ازدواج کو ختم کرنے کا حق شوہر ہی کو دیا ہے، شوہر کے علاوہ کسی اور کو یہ حق شوہر کی طرف سے اس کی نیابت ہی میں حاصل ہوتا ہے، پس اگر یہ نیابت مسلمان حاکم کو حاصل ہو تو اس کے فیصلہ کا اعتبار شرعاً متفق علیہ ہے، لیکن سوال یہ ہے کہ اگر وہ حاکم مسلمان نہ ہو تو پھر شرعاً اس کا فیصلہ معتبر ہوگا یا نہیں؟

رشتہ نکاح کے انقطاع کی مختلف صورتیں سوالنامہ میں مذکور ہیں، ہر شکل کا حکم جداگانہ لکھا جاتا ہے:

۱- اگر غیر مسلم عدالت میں شوہر اپنے رشتہ نکاح کے انقطاع کی درخواست دیتا ہے اور پھر عدالت ضابطہ کی کارروائی کے بعد طلاق وفرقت کا فیصلہ کرتی ہے تو عدالت کے اس فیصلہ کا اعتبار نہ ہوگا، شوہر سے کہا جائے گا کہ اگر وہ فرقت کا خواستگار ہے تو وہ ازخود اپنے رشتہ نکاح کو ختم کردے، اس کو اس سلسلہ میں عدالت کا سہارا لینے کی ضرورت نہیں ہے۔

۲- دوسری صورت کہ جس میں عورت اپنی طرف سے غیر مسلم عدالت میں درخواست دیتی ہے کہ میرا رشتہ نکاح ختم کردیا جائے، چنانچہ عدالت شوہر کو بلاتی ہے اور اس سے اس بات پر دستخط لیتی ہے کہ جو فیصلہ عدالت کی طرف سے کیا جائے گا تم کو منظور کرنا ہوگا، پھر باضابطہ کاروائی کے بعد علاحدگی کا فیصلہ کیا جاتا ہے، اس شکل میں جبکہ شوہر فرقت کے لئے دستخط پر رضامند ہے تو صرف اس کا دستخط کرنا کافی نہیں سمجھا جائے گا بلکہ شوہر کو چاہئے کہ وہ ازخود زبان سے طلاق دے کر رشتہ نکاح کو ختم کردے۔

۳- تیسری صورت کہ جس میں عورت کی طرف سے فرقت کی درخواست دی گئی اور عدالت نے شوہر کو بلایا لیکن وہ حاضر نہ ہوا یا حاضر تو ہوا لیکن دستخط وتفویض کے لئے تیار نہ ہوا، عدالت نے اس کے باوجود حالات کا جائزہ لیکر تفریق کا فیصلہ کردیا، تو عدالت کا یہ فیصلہ معتبر نہ ہوگا، اس لئے کہ فرقت وطلاق کا یہ حق شریعت کی طرف سے شوہر ہی کو دیا گیا ہے، جب شوہر رضامند نہیں ہے تو عدالت کی طرف سے فرقت کا فیصلہ معتبر نہ سمجھا جائے گا۔

رہا سوال یہ کہ پھر عورت اپنے اس مسئلہ کا حل کیسے نکالے، اس لئے کہ بعض اوقات شوہر کی طرف سے اس کے حقوق کی ادائیگی نہیں ہوتی ہے اور وہ فرقت چاہتی ہے۔

اس قسم کے مسائل کے حل کے لئے مسلمانوں پر لازم ہے کہ وہ خود اپنے درمیان کسی مسلمان کو والی مقرر کریں اور مسلم پرسنل قوانین میں اس کے ذریعہ سے تمام مسائل حل کئے جائیں، چنانچہ وہی قاضی مقرر کرے گا، امام وشرعی پنچایت کا انتظام کرے گا، اس طرح حاکم ووالی کے ذریعہ مسلمانوں کے تمام مسائل کو حل کیا جائے گا، بہرحال فرقت وطلاق، نکاح وغیرہ اسلامی پرسنل قوانین میں کسی غیر مسلم کا فیصلہ معتبر نہ سمجھا جائے گا۔

---

[1] فلاح دارین، ترکیسر، گجرات۔

مشہور فقیہ علامہ ابن عابدین شامی رقم طراز ہیں:

”وفی الفتح: إذا لم یکن سلطان ولا من یجوز التقلد منه کما هو فی بعض بلاد المسلمین غلب علیهم الکفار کقرطبة الآن، یجب علی المسلمین أن یتفقوا علی واحد منهم یجعلونه والیًا فیولی قاضیًا ویکون هو الذی یقضی بینهم وکذا ینصبوا امامًا یصلی بهم الجمعة اهـ وهٰذا هو الذی تطمئن إلیه النفس فلیعتمد نهر“ (شامی ۸/ ۴۳، ۴۴ ط: زکریا دیوبند)۔

(جب کسی جگہ نہ سلطان ہو اور نہ ایسا شخص ہو کہ جس کے ذریعہ قضاء وغیرہ کی ذمہ داری قبول کی جاسکتی ہو، جیسے قرطبہ وغیرہ کہ وہاں پر کفاروں کا غلبہ ہے تو اس صورت حال میں مسلمانوں کے لئے لازم ہے کہ وہ اپنے درمیان کسی کو والی مقرر کریں کہ پھر وہ شخص کسی کو قاضی مقرر کرے گا اور پھر وہی قاضی ان کے درمیان فیصلہ کرے گا، اسی طرح ان کے لئے ضروری ہے کہ وہ امام متعین کریں کہ وہ ان کو جمعہ کی نماز پڑھائے (انتہی) نیز النہر الفائق سے نقل کیا ہے کہ یہی رائے جی کو لگتی ہے چنانچہ اسی پر اعتماد کیا جائے گا)۔

۴- چوتھی صورت کہ جس میں جج اگر چہ غیر مسلم عدالت کا ہو لیکن وہ مسلمان ہو تو کیا اس کے فیصلہ کا اعتبار ہوگا؟

اس سلسلہ میں جبکہ غیر مسلم عدالت کا جج مسلمان ہو تو دیکھا یہ جائے گا کہ اس مسلمان جج کا فیصلہ مذہبی قانون کی رو سے درست ہے یا نہیں؟

اگر مذہبی قانون کی رو سے درست ہو تو اس کا فیصلہ معتبر سمجھا جائے گا، لیکن اگر قوانین کی رو سے شریعت کے خلاف ہو تو اس کا یہ فیصلہ معتبر نہ ہوگا۔

رہی یہ بات کہ غیر مسلم عدالتیں اور حکام کس حد تک مسلمانوں کے معاملات میں فیصلے کر سکتے ہیں، یا کس حد تک ان کے فیصلوں کا اعتبار مسلمان کر سکتے ہیں؟

جیسا کہ یہ بات اچھی طرح معلوم ہے کہ اس وقت زیادہ تر حکومتیں جمہوری ہیں اور وہ حکومتیں مفاد عامہ کو ملحوظ رکھ کر قوانین وضع کرتی ہیں، چنانچہ ان کے فیصلے اور قوانین امور دنیویہ میں معتبر ہوں گے بشرطیکہ وہ شرعی قوانین سے متصادم نہ ہوں۔

اور اگر وہ متصادم ہوں تو پھر ایسے مسائل کا حل شرعی عدالتوں کے ذریعہ کیا جائے گا۔

☆☆☆

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق

مولانا زبیر احمد قاسمی [1]

عنوان بالا سے متعلق پہلے سوال کا خلاصہ یہ ہے کہ اگر کوئی شوہر جسے شریعت نے بنفس خود طلاق دیکر بیوی کو جدا کر دینے کا حق دیا ہے، اپنی کسی مصلحت یا مجبوری کے تحت خود طلاق نہ دیکر غیر مسلم عدالت میں درخواست دیتا ہے کہ میں اپنے رشتہ نکاح کو ختم کرنا چاہتا ہوں، لہٰذا میرے حق میں اس رشتہ کے انقطاع کا فیصلہ کر دیا جائے۔ اور اس کے بعد عدالت ضابطہ کی کارروائی کرنے کے بعد طلاق وفرقت کا فیصلہ کر دیتی ہے تو اس صورت کا کیا حکم ہوگا؟ الی آخرہ۔

میرے خیال میں چونکہ تحکیم میں اولاً رضاء فریقین ضروری ہے ثانیاً کوئی مسلمان کسی غیر مسلم کو اپنا حکم بنا ہی نہیں سکتا، چنانچہ فقہاء کی صراحت ہے:

''لأن المحكم بمنزلة القاضي فيما بينهما فتشترط أهلية القضاء فلا يجوز تحكيم الكافر'' (ہدایہ ثالث ۱۲۷)۔

اس لئے مذکورہ بالا صورت میں درخواست دینے کو تحکیم تو نہیں کہا جا سکتا، ہاں اس کو تفویض وتوکیل کہا جا سکتا ہے، کتب فقہ میں ''التوكيل صحيح لرجل كافر او مرتد'' جیسی عبارت موجود ہے اور پھر یہ بھی مسلم ہے کہ تفویض طلاق اگر خود بیوی کو کیا جائے تو یہ تملیک طلاق ہو کر مجلس کے ساتھ مقید ہو جاتی ہے لیکن کسی مرد ثالث کو کیا جائے تو یہ توکیل طلاق ہو کر مقید بالمجلس بھی نہیں ہوتی ہے، اس طرح صورت مسئولہ میں اس غیر مسلم جج کا فیصلہ نافذ قابل اعتبار ہوگا۔

دوسرے سوال کا حاصل یہ ہے کہ غیر مسلم عدالت میں بیوی ہی درخواست دیتی ہے کہ میرا رشتہ نکاح ختم کر دیا جائے اور عدالت شوہر کو بلا کر کہتی ہے کہ جو فیصلہ ہوگا وہ تم کو منظور کرنا ہوگا اور اس پر شوہر سے دستخط لے لیتی ہے اور کارروائی کے بعد علاحدگی کا فیصلہ کیا جاتا ہے تو اس فیصلہ کا کیا حکم ہوگا؟ اور شوہر کے دستخط کی کیا حیثیت ہوگی؟

اس صورت حال کے متعلق میرا خیال یہ ہے کہ جب شوہر علی الاطلاق ہر فیصلہ کی منظوری دیکر اپنا دستخط کر دیتا ہے تو اسکی حقیقت وحیثیت یوں نکلے گی کہ شوہر اس رفع نزاع کی ہر متوقع صورت خواہ بشکل تفریق وعلاحدگی ہی ہو اس کا مکمل اختیار اور علی الاطلاق حق حاکم کو دیکر گویا تفویض تفریق تک بھی کر دیتا ہے، اس لئے جب حاکم کارروائی کے بعد رفع نزاع کو تفریق وعلیحدگی میں مضمر جان کر علیحدگی کا فیصلہ کر دے گا تو یہ بھی نافذ وقابل اعتبار ہوگا اور شوہر کو تسلیم کرنا ہوگا کیونکہ اس نے پہلے ہی علی الاطلاق ہر فیصلہ کو تسلیم کرنے کا دستخط جو متضمن توکیل وتفویض فرقت تھا، کر کے التزام تسلیم بھی کر چکا ہے۔

تیسری صورت جس میں عورت کی درخواست تفریق کے بعد شوہر عدالت میں آیا ہی نہیں یا آیا بھی تو حاکم کے ہر فیصلہ کو تسلیم کرنے کا نہ التزام کیا نہ منظوری کا دستخط کیا اور حاکم کے فیصلہ تفریق کے بعد بھی اسے تسلیم کرنے پر آمادہ بھی نہیں تو چونکہ اس صورت میں شوہر کی طرف سے ضمناً بھی تفریق کی تفویض وتوکیل نہیں پائی گئی، اس لئے غیر مسلم حاکم کا فیصلہ تفریق ناقابل اعتبار اور غیر نافذ ہوگا۔

جب ہمارے بعض اکابر مثلاً حضرت اشرف علی تھانوی، مفتی کفایت اللہ اور حسین احمد مدنی علیہم الرحمہ وغیرہم تقلید قضا من الکافر کے جواز وصحت کی طرف رجحان رکھتے تھے تو اس بنیاد پر غیر مسلم حکومت کا متعین کردہ جج اگر مسلمان ہے تو اسکو مسلم قاضی وحاکم کا درجہ دیا جا سکتا ہے اور اس حیثیت سے اس کے فیصلہ فرقت کا اعتبار ہو جانا چاہئے۔

ہمارے خیال میں نزاع کی ہر وہ صورت جس میں قضاء قاضی کو شرط کی حیثیت حاصل ہو، مثلاً خیار بلوغ وخیار کفاءت کی بنا پر فسخ نکاح والی صورت ہے تو اس میں کسی غیر مسلم حاکم وجج کے فیصلوں کا کسی مسلمان کو بالکلیہ اعتبار ہی نہیں کرنا چاہئے۔ اس کے علاوہ دیگر نزاعی امور میں اگر فیصلہ مسلمان کے حق میں ہو مگر خلاف شرع ہو تب بھی فیصلہ کے مطابق مسلمانوں کے لئے عمل کرنا جائز نہیں ہوگا۔ لیکن جب خلاف شرع فیصلہ مسلمان کے اوپر لاگو کیا جائے تو رفعاً للنزاع اور فتنہ وفساد کے باب کو بند کرنے کی نیت سے اسی فیصلہ کو تسلیم کر لینے کی گنجائش دی جا سکتی ہے۔

---

[1] ناظم جامعہ اشرف العلوم کنہواں، سیتامڑھی۔

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق وتفریق

مولانا محمد قاسم مظفر پوری[1]

غیر مسلم ممالک میں آباد مسلمان جن اہم شرعی مسائل سے دوچار ہیں، ان میں ایک اہم مسئلہ ان کے باہمی عائلی مسائل میں ان ممالک کی عدالت کے فیصلہ کی حیثیت کا ہے، فقہاء کی تصریحات کے مطابق زوجین کے درمیان طلاق وتفریق کے معاملہ میں قاضی شرعی کا فیصلہ ہی معتبر مانا جاسکتا ہے، جب کہ ان ممالک میں اسلامی نظام حکومت کے نہ ہونے کی وجہ سے قاضی شرع کا وہ تصور ہی ناممکن ہے جن کی تصریح فقہاء کرام نے کی ہے۔

اب لاکھوں کی تعداد میں بسنے والے ان ممالک کے مسلم باشندے اپنی ان عائلی مسائل میں کسی جماعت المسلمین یا شرعی امارت کے نہ ہونے کی وجہ سے ان ممالک کی عدالتوں کی طرف رجوع ہوتے ہیں اور ان کے ذریعہ طلاق فسخ جیسے احکام صادر ہوتے ہیں، تو کیا طلاق وفسخ جیسے معاملات میں ان عدالتوں کا فیصلہ ایک شرعی فیصلہ سمجھا جائے گا، اور اس فیصلہ کی بنیاد پر زوجین کے درمیان تفریق ہوجائے گی۔

زیر نظر مسئلہ میں غور وفکر سے پہلے بنیادی طور پر اس مسئلہ کی اصل بنیاد پر غور کرنے کی ضرورت ہے کہ قاضی شرع کے کیا شرائط ہیں، اس سلسلہ میں فقہاء نے لکھا ہے کہ ایک قاضی کے لئے وہی شرائط ہیں، جو ایک گواہ کے ہیں، صاحب ہدایہ لکھتے ہیں: ”وما یشترط لأهلیة الشهادة یشترط لأهلیة القضاء“ (هدایه ۳/ ۱۱۲) یعنی جس شخص کے اندر گواہ بننے کی اہلیت ہے ایسا شخص قاضی بھی بننے کی اہلیت رکھتا ہے۔

اب یہاں فقہاء کرام کے اس جزئیہ پر بھی غور کرنے کی ضرورت ہے کہ کیا ایک غیر مسلم آدمی کی گواہی مسلمان کے حق میں قبول کی جاسکتی ہے، اور کسی واقعہ میں اگر مسلمان گواہ موجود نہ ہوں تو کیا غیر مسلم شخص کو گواہ بنایا جاسکتا ہے، امام ابوحنیفہ، امام مالک اور امام شافعی علیہم الرحمہ کے نزدیک غیر مسلموں کو گواہ بنانا مطلقًا ناجائز ہے، ان حضرات نے آیت قرآنی "لن یجعل الله للکافرین علی المؤمنین سبیلا" (النساء: ۱۴۱) سے استدلال کیا ہے، کہ گواہی ایک درجہ میں ولایت کی حیثیت رکھتی ہے اور کافروں کو مسلمانوں پر ولایت حاصل نہیں۔

یہ ایک حقیقت ہے کہ یہ آیت اس مسئلہ پر نص صریح نہیں ہے، چنانچہ عام طور پر مفسرین کرام نے اس آیت میں کافروں کی مسلمانوں پر بالادستی کے نہ ہونے سے ان کا مسلمانوں کو غلام بنانا مراد لیا ہے، علامہ قرطبی اس آیت کے ذیل میں یہی لکھتے ہیں: ”یرید الاسترقاق والملک والعبودیة ملکا مستقرا دائما“ (الجامع لأحکام القرآن ۷/ ۱۹۰)۔

اس سلسلہ میں امام احمد بن حنبلؒ کی رائے یہ ہے کہ اگر مسلمان گواہ موجود نہ ہوں تو ضرورتًا کافر کو بھی گواہ بنایا جاسکتا ہے،

”وأجازها الحنابلة فی السفر للضرورة إذا لم یوجد غیرهم وکذا فی کل ضرورة حضرًا وسفرًا (الفقه الإسلامی وأدلته ۶/ ۵۰۴)

امام احمدؒ نے آیت قرآنی: "یا أیها الذین آمنوا شهادة بینکم إذا حضر أحدکم الموت حین الوصیة اثنان ذوا عدل منکم أو آخران من غیرکم إن أنتم ضربتم فی الأرض فأصابتکم مصیبة الموت" (المائدة: ۱۰۶) سے استدلال کیا کہ اس آیت قرآنی میں حالت سفر میں اگر کوئی مسلمان موجود نہ ہو تو دو غیر مسلم شخص کو بھی اپنی وصیت پر گواہ بنانے کی اجازت دی گئی ہے، جس سے ضرورتًا کافر کا گواہ بنانا جائز معلوم ہوتا ہے۔

آیت قرآنی: "أو آخران من غیرکم" سے مراد غیر مسلم ہی ہیں جیسا کہ حضرت ابن عباس، سعید بن المسیب، شعبی اور قاضی شریح سے منقول ہے (دیکھئے: الفقه الاسلامی وادلته ۶/ ۲۶۲)۔ بعض ائمہ کرام نے اس آیت کے منسوخ ہونے کی بات کہی ہے، مگر قول راجح یہی ہے کہ یہ آیت منسوخ نہیں ہے، یہی رائے حضرت ابن عباس اور حضرت حسن وغیرہ کی ہے (دیکھئے: الجامع لاحکام القرآن ۸/ ۲۶۲)۔

فقہ حنبلی کے دو بڑے امام شیخ الاسلام علامہ ابن تیمیہ اور علامہ ابن قیم کی بھی یہی رائے ہے کہ ضرورتًا کافر کی گواہی قبول کی جاسکتی ہے، چنانچہ علامہ ابن قیم لکھتے ہیں

[1] نائب صدر، المعهد العالی الاسلامی، امارت شرعیہ، پٹنہ۔

قال شیخنا ابن تیمیہ رحمه الله وقول الإمام أحمد فی قبول شهادتهم فی هذا الموضوع (هو ضرورة) يقتضي هذا التعليل قبولها فی کل ضرورة حضرا و سفرا (الفقه الإسلامی و أدلته ۶/ ۵۰۴)۔

مذکورہ تفصیلات سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ ضرورتاً کافر کو گواہ بنایا جاسکتا ہے اور فقہاء کی تصریحات کے مطابق جو شرائط اہلیت گواہ کے ہیں وہی قاضی کے بھی ہیں، تو یہ بات بھی سمجھ میں آتی ہے کہ ضرورتاً غیر مسلم جج کا کیا ہوا فیصلہ بھی معتبر مانا جانا چاہئے، کیوں کہ ان ممالک میں مسلمان کالمضطر کے درجہ میں ہیں، اور اس اضطراری صورت حال میں غیر مسلم جج کا وہ فیصلہ جو اسلام کے اصولی احکام اور خصوصی مسائل کے خلاف نہ ہو ان پر عمل کرنا ان کے لئے ایک ضرورت ہوگی اور جسے اختیار کرنا ان کی مجبوری ہے۔

ان تفصیلات کے پیش نظر سوالنامہ میں مذکور سوالات کے جوابات حسب ذیل ہیں:

۱- شوہر غیر مسلم عدالت میں رشتۂ مناکحت کو ختم کرنے کی درخواست دے اور عدالت اس رشتہ کو ختم کرنے کا حکم جاری کردے تو احوال وظروف کی روشنی میں غیر مسلم جج کا یہ فیصلہ معتبر ہونا چاہئے۔

۲- اسی طرح اگر کوئی عورت علاحدگی کے لئے عدالت میں مقدمہ دائر کرے اور عدالت شوہر سے دستخط لے لے کہ وہ اس کے فیصلہ کو قبول کرے گا، پھر کارروائی کے بعد عدالت کا جو فیصلہ ہوا سے بھی معتبر مانا جانا چاہئے، اور وہ زوجین کا تسلیم کردہ فیصلہ کہا جاسکتا ہے۔

۳- عورت کی درخواست کے بعد شوہر عدالت نہیں آیا، یا تفویض حکم پر آمادہ نہیں ہوا اور عدالت نے جائزہ لے کر تفریق کا فیصلہ کردیا، جب بھی اس فیصلہ کو معتبر ہونا چاہئے، کیوں کہ دنیا کی تمام عدالتوں میں فی الجملہ انسانی حقوق کی حفاظت ورعایت رکھی گئی ہے، اس لئے یہی توقع کی جاتی ہے کہ عدالت کے اس فیصلہ میں بھی حق رسانی کا جذبہ کارفرما ہوگا، بس معاملہ یہاں پر عقدۂ لاینحل بنا ہوا ہے کہ جملہ کارروائیاں اسلامی قانون عدالت کے مطابق ہوئی یا نہیں، پھر فیصلہ مسلمان قاضی کے ذریعہ انجام نہیں پایا، مگر عدالت کے اس فیصلہ کو قبول کرنا مسلمانوں کی مجبوری ہوگی، کیوں کہ اگر کوئی فریق اس فیصلہ کو مسترد کردے اور عدول حکمی کرے تو اس کے نتیجہ میں عدول حکمی کرنے والا وہ فریق ملکی قانون کے مطابق تادیبی وتعزیری سزاؤں سے بھی دوچار ہوسکتا ہے، آیت قرآنی: "إلا أن تتقوا منهم تقاة" (آل عمران:۲۸) سے بھی یہی مستفاد ہوتا ہے۔

یہاں یہ واضح کردینا مناسب ہے کہ ان ممالک کے عدالتی نظام میں کارروائی کے کیا طریقے ہوتے ہیں، جب تک اس سلسلہ میں چند مسلوں کی تحریروں کا بغور مطالعہ نہ کرلیا جائے ان کے بارے میں مطابق شرع ہونے یا نہ ہونے کا فیصلہ نہیں کیا جاسکتا۔

۴- غیر مسلم حکومت اور غیر مسلم عدالت کا کوئی مسلمان جج اپنے فرائض کو انجام دیتا ہے، تو اس کی حیثیت مسلمان قاضی کی حیثیت جیسی ہوسکتی ہے گرچہ اسے مسلمان حاکم نے عہدہ قضاء سپرد نہیں کیا ہے۔ مولانا اشرف علی تھانویؒ نے "الحیلۃ الناجزۃ" میں علامہ شامی کی ایک عبارت سے اس کی صراحت کی ہے، آپ لکھتے ہیں:

ہندوستان کی جن ریاستوں میں قاضی شرعی موجود ہیں وہاں تو معاملہ سہل ہے اور گورنمنٹی علاقوں میں جہاں قاضی شرعی نہیں ان میں وہ حکام جج مجسٹریٹ وغیرہ جو گورنمنٹ کی طرف سے اس قسم کے معاملات میں فیصلہ کا اختیار رکھتے ہیں، اگر وہ مسلمان ہوں اور شرعی قاعدہ کے موافق فیصلہ کریں تو ان کا حکم بھی قضائے قاضی کے قائم مقام ہوجاتا ہے: "لما فی الدر المختار ویجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو کافرا ذکره مسکین وغیره" (الحیلۃ الناجزہ: ۴۵، ط: مکتبہ رضی دیوبند)۔

۵- یہ احکام حالت اضطرار کے ہیں اس لئے اگر ممکن ہو تو طلاق وتفریق کے مقدمہ میں غیر مسلم جج کے کئے ہوئے فیصلے کی تصدیق کسی علماء کمیٹی کے سربراہان سے بھی کرالینی چاہئے۔

۶- ان ممالک کے مسلم باشندوں کو چاہئے کہ وہ ایسے معاملات کے فیصلہ کے لئے حکومت سے یہ مطالبہ کریں کہ ان کے پرسنل لاء سے متعلق مقدمات کے فیصلہ کے لئے کسی مسلمان جج کی تعیین کی جائے تاکہ وہ مسلمانوں کے عائلی مسائل سے متعلق مقدمات کا اسلامی قانون کے مطابق فیصلہ کرسکے، اور مسلمان ان جمہوری ممالک میں اپنے مذہب کے مطابق زندگی گزار سکیں۔

# غیر مسلم ملکوں میں بذریعہ عدالت طلاق کا فیصلہ

مولانا ڈاکٹر ظفر الاسلام صدیقی[1]

۱- ایسے ممالک میں رہنے والے مسلمانوں کے لئے ضروری ہے کہ کتاب وسنت اور فقہاء کے بتلائے ہوئے ضابطہ کے مطابق قضائے شرعی کا نظام قائم کریں۔ بحث ونظر شمارہ ۲۶، ۱۹۹۴ء میں قاضی مجاہد الاسلام قاسمیؒ کا ایک تفصیلی مقالہ موجود ہے جس پر موصوف نے مالکی فقیہ ابن فرحون اندلسی کی تبصرۃ الحکام اور حنفی فقیہ علاؤ الدین خلیل طرابلسی کی معین الحکام کے حوالہ سے لکھا کہ جب امام اور سلطان موجود نہ ہوں یا کفار مسلمانوں کے ملک پر غالب آجائیں تو عام لوگوں کی جانب سے یا ارباب حل وعقد مسلمانوں کی طرف سے قاضی مقرر کرنا صحیح ہے، شافعی فقیہ صاحب فتح المعین اور امام ابو الحسن الماوردی، امام ابن الہمام کی بھی یہی رائے ہے (ص ۴۷ تا ۵۲)۔

پھر یہ کہ ہر ملک میں اقلیتوں کے لئے ان کا پرسنل لاء تو ہوگا ہی اس کے مطابق ان کے مقدمات ومعاملات کا فیصلہ ہونا چاہئے۔ اگر یہ دونوں صورتیں نہ ہوں اور غیر مسلم حاکم کو فسخ نکاح وغیرہ کی ضرورت پیش آجائے تو مفتی کفایت اللہ صاحب اس کی بابت یوں فرماتے ہیں کہ سیکشن جج غیر مسلم سے درخواست کی جائے کہ وہ اس معاملہ کے لئے کسی مسلمان عالم کو مجاز کردے کہ وہ شرعی فیصلے کرے اور پھر سیکشن جج اسکے فیصلہ کو اپنی عدالت سے نافذ کردے (کفایت المفتی ۶ / ۱۳۲)۔

تیسرے یہ کہ اگر یہ دونوں صورتیں موجود نہ ہوں اور جانبین سے رشتۂ ازدواج کے ختم کرنے پر رضامندی ہو تو شوہر کی یہ درخواست تحکیم و تفویض ہوگی ورنہ نہیں، کیوں کہ تحکیم ایک فریق کی طلب پر نہیں ہوتی (دیکھئے کفایت المفتی ۶ / ۱۵۳)۔ معلوم ہوا کہ تحکیم کے لئے ضروری ہے کہ فریقین کی جانب سے تحریری یا زبانی ایسا لفظ یا ایسا جملہ ہو جو ان دونوں کی رضامندی پر دال ہو۔ معلوم ہوا کہ یک طرفہ فیصلہ دائرۂ تحکیم سے خارج ہوگا۔ صورت مسئولہ میں تحریر ''اور اس کے بعد عدالت ضابطہ کی کارروائی کرنے کے بعد طلاق وفرقت کا فیصلہ کردیتی ہے'' اس کارروائی میں اگر عورت کی رضا بھی شامل ہے تو اسے تحکیم مانا جاسکتا ہے۔

غیر مسلم جج کے فیصلہ کی بابت علامہ ابن عابدین تحریر فرماتے ہیں:

''ولكن إذا ولى الكافر عليهم قاضيا ورضيه المسلمون صحت توليته بلا شبهة'' (رد المحتار علی الدرر ۸/ ۴۴)

(جب کافر نے مسلمانوں پر کسی کو قاضی بنایا اور مسلمان عہدۂ قضا سے راضی ہوں تو یہ تولیت بلاشبہ درست ہوجائے گی)۔

مولانا تقی عثمانی صاحب رقمطراز ہیں:

''ولذالك قال الفقهاء: يجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو كافرا الخ'' (تکملہ فتح الملہم ۲/ ۵۳۸)

یورپی کونسل برائے تحقیق وافتاء کے پانچویں اجلاس کے فیصلوں میں سے ایک یہ بھی ہے: ''اصل تو یہ ہے کہ مسلمان اپنے فیصلوں کے سلسلہ میں کسی مسلمان قاضی یا اس کے نائب کی طرف ہی رجوع کرسکتا ہے، لیکن چونکہ اب تک غیر مسلم ممالک میں ایسی کوئی اسلامی عدالت موجود نہیں جہاں مسلمان اپنے مقدمات فیصل کراسکیں اس لئے ان غیر مسلم ممالک میں جس مسلمان نے یہاں کے قانون کے مطابق اپنا نکاح کیا ہے، اس کے لئے

[1] پرنسپل وشیخ الحدیث دار العلوم مئو۔

یہی صورت رہ جاتی ہے کہ وہ غیر مسلم قاضی کے فیصلۂ طلاق کو نافذ کرے، کیوں کہ اس مسلمان شخص نے جب غیر اسلامی قانون کے مطابق اپنا عقد نکاح کیا تو اس نے ضمنا اس قانون کے نتائج کو بھی قبول کرلیا جن میں سے ایک یہ بھی ہے کہ اس عقد کو صرف قاضی ہی توڑ سکتا ہے۔ اسے شوہر کی طرف سے غیر مسلم قاضی کو تفویض طلاق تصور کرنا ممکن ہے جو جمہور کے نزدیک شرعاً اس کے لئے جائز ہے اگر چہ اس نے اس کی صراحت نہ کی ہو، اس لئے کہ فقہی قاعدہ ہے:

"المعروف عرفا کالمشروط شرطا" (جو چیز عرفاً معروف ہو، وہ شرط لگانے کی طرح ہے)

اور غیر اسلامی عدالت کے فیصلے نافذ کرنا از روئے مصلحت و دفع مفسدہ و ازالہ مظلومیت جائز ہے جیسا کہ متعدد اکابر علماء جیسے عز بن عبد السلام، ابن تیمیہ اور شاطبی نے ذکر کیا ہے (بحث ونظر شمارہ جنوری، فروری، مارچ/۲۰۰۱ء)۔

۲- عورت اگر شوہر سے الگ ہونا چاہتی ہے تو اس کے لئے احوط اور انسب یہ ہیکہ وہ شوہر کو خلع پر راضی کرے۔ بصورت دیگر عدالت کا شوہر کو بلاکر اس سے اس بات پر (جو فیصلہ ہوگا وہ تم منظور کرنا ہوگا) دستخط لے لینا اس کی رضامندی پر دال ہے، اسے تحکیم سے تعبیر کیا جاسکتا ہے اور شوہر کے دستخط کی حیثیت تفویض کی ہوگی۔

۳- اگر قاضی خواہش نفس کا پیروکار نہ ہو، فیصلہ کرنے میں لوگوں کی رعایت نہ کرتا ہو حق اور دلائل و شواہد سے جو راجح ہو اس پر فیصلہ کرتا ہو، لالچی اور حریص نہ ہو، دوسری جانب اگر شوہر متعنت ہے اور وہ عدالت کی جانب سے نوٹس ملنے کے بعد حاضر نہیں ہوا یا ہوا مگر دستخط پر راضی نہیں تو ایسی صورت میں قاضی کا فیصلہ قضاء علی الغائب کے قبیل سے ہوگا جس پر ائمہ فقہ کا اختلاف ہے پھر بھی فقہاء اس فسخ کو نافذ مانتے ہیں:

"وفی نفاذ القضاء علی الغائب روایتان عندنا فعلی القول بنفاذه لیسوغ للحنفی أن یزوجها من الغیر بعد العدة" (شامی ۲/ ۷۱۳، خیر الفتاوی ۵/ ۱۷۰)۔

عبارت محولہ سے معلوم ہوا کہ کسی مختلف فیہ مسئلہ میں اگر قاضی فیصلہ کردے تو اس کا فیصلہ نافذ ہوگا اس لئے یہ نکاح فسخ ہوگیا اور وہ عورت عدت گزارنے کے بعد دوسرے سے شادی کرسکتی ہے، قضاء علی الغائب مسئلہ مختلف فیہا ہے، جس کی وضاحت درج ذیل عبارت سے ہورہی ہے:

"وعند الشافعی حضرة المدعی علیه لیست بشرط لسماع الدعوی والبینة والقضاء فیجوز القضاء علی الغائب عنده وعندنا لا یجوز (بدائع الصنائع ۵/ ۲۲۳)۔

حضرت امام بخاری قضاء علی الغائب کے جواز کے قائل ہیں، حافظ ابن حجر عسقلانی نے بھی جواز کا قول کیا ہے اور استدلال میں حضور اکرم کا قول ابو سفیان کی بیوی ہند سے "خذی مایکفیک وولدک" کو پیش فرمایا۔ جبکہ بیشتر حضرات اسے فتوی کے باب سے قرار دیتے ہیں (اعلاء السنن ۱۵/ ۱۰۷)۔

مولانا قاضی مجاہد الاسلام قاسمیؒ "اسلامی عدالت" (۱/ ۳۸۳) پر لکھتے ہیں کہ اگر مدعی علیہ مقدمہ کی اطلاع سے گریز کرے اسے رفع الزام سے عاجز تصور کرتے ہوئے قاضی مقدمہ کی سماعت کرے گا اور فیصلہ بھی۔

۴- جب غیر مسلم حکومت میں ارباب حل وعقد کے استصواب رائے سے قضائے شرعی کا نظام قائم کیا جاسکتا ہے اور وہ معتبر قرار پاتا ہے تو پھر ایسے مسلم حاکم و قاضی کا فیصلۂ فرقت کیوں درست نہ ہوگا جسے غیر مسلم حکومت نے مقرر کیا ہے بشرطیکہ اس مسلمان قاضی و حاکم کا فیصلہ حدود شرع میں رہ کر ہو۔ بندہ کے نزدیک اس مسئلہ میں اسے مسلم حاکم و قاضی کی حیثیت دیکر فرقت کے فیصلہ کو درست قرار دیا جانا چاہئے۔

اس کی تائید فتاوی دار العلوم (۸/ ۱۴۸) سے بھی ہورہی ہے:

"اور حاکم عدالت جو کہ مسلمان ذی اختیار ہو جیسے جج وغیرہ ان کو بھی حکم قضاء کا اس بارے میں (یعنی فسخ میں) دیا گیا ہے کہ ان کا فیصلہ معتبر ہوگا۔

فتاوی محمودیہ (۹/ ۳۵۵) پر ہے: "کسی مسلم حاکم سے باقاعدہ نکاح فسخ کرایا جائے"

اسی طرح غیر مسلم ممالک کے مسلمان جج سے متعلق آپ کے مسائل اوران کا حل (۵ /۴۰۰) پر ہے:

''اگر عدالت معاملہ کی پوری چھان بین اور گواہوں کی شہادت کے بعد اس نتیجہ پر پہنچی کہ عورت واقعی مظلوم ہے اور شوہر اس کے حقوق ادا نہیں کررہا ہے اور عدالت کے حکم کے باوجود وہ طلاق دینے پر راضی نہیں تو اس کا تنسیخ نکاح کا فیصلہ صحیح ہے''۔

مولانا کفایت اللہ صاحب تحریر فرماتے ہیں: ''اگر کسی جگہ فیصلہ کنندہ حاکم غیر مسلم ہو تو اس کا فیصلہ بالکل غیر معتبر ہے اور اس کے فیصلہ سے فسخ وغیرہ بالکل نہیں ہوسکتا اور جہاں قاضی شرعی نہیں وہاں پر وہ حکام جج مجسٹریٹ وغیرہ جو حکومت کی طرف سے اس قسم کے معاملات میں فیصلہ کا اختیار رکھتے ہیں اگر وہ مسلمان ہوں اور شرعی قاعدہ کے مطابق فیصلہ کریں تو ان کا حکم بھی قضائے قاضی کے قائم مقام ہوجاتا ہے اور جہاں وہ بھی نہ ہوں تو وہاں مسلمانوں کی پنچایت کو بھی کچھ شرائط کے ساتھ نکاح فسخ کرنے کا اختیار ہے (حاشیہ کفایت المفتی ۶ /۱۶۷)۔

حاکم جو گورنمنٹ کی طرف سے مقرر ہے اگر وہ مسلمان ہے تو قائم مقام قاضی ہوجاتا ہے، کما صرح به في الدر المختار: ''ويجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو كان كافرا'' (فتاوی دار العلوم ۸ /۱۴۸)۔

۵- وہ مسائل جن میں مسلم وغیر مسلم مساوی ہوں جیسے معاملات یعنی بیع وشراء، ہبہ، وصیت، ہتک عزت اور تعزیر مالی وتعزیر جسمانی، نزاعات مالی (منقولہ وغیر منقولہ) حبس وقیود وغیرہ میں غیر مسلم عدالتیں فیصلے کی مجاز ہیں۔ اور جن امور میں دونوں باہم مساوی نہیں جیسے طلاق، عتاق، حضانت، وراثت وغیرہ ان میں غیر مسلم عدالتیں اور حکام کسی عالم دین کو مکلف بنائیں گے کہ وہ اپنے مذہب کے مطابق فیصلہ کردے اور پھر غیر مسلم سیشن جج اس کے فیصلہ کو نافذ کردے جیسا کہ مفتی کفایت اللہ صاحب علیہ الرحمہ کی تحریر ماقبل میں پیش کی جاچکی ہے۔

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق

مفتی عبدالرحیم قاسمی[1]

۱- شوہر طلاق دینے کا غیر مسلم کو وکیل بنا سکتا ہے اور وکیل ہونے کی حیثیت سے شوہر کی طرف سے غیر مسلم طلاق دے سکتا ہے، فتاویٰ عالمگیری میں ہے:

''لوارتد الوکیل والعیاذ باللّٰہ کان علی الوکالۃ'' وکیل مرتد ہونے کے بعد بھی وکالت پر برقرار رہے گا (فتاویٰ عالمگیری ۴/ ۴۰۹)۔

غیر مسلم عدالت میں شوہر نے درخواست دیکر گویا اپنی طرف سے غیر مسلم جج کو وکیل بنا دیا لہٰذا غیر مسلم جج زوجین کے درمیان علیحدگی کا فیصلہ کرے گا تو وہ شوہر کی طرف سے طلاق ہی مانی جائے گی اور شرعاً یہ طلاق معتبر ہوگی۔

۲- مفتی محمود حسن گنگوہیؒ نے تحریر فرمایا ہے کہ مرد اگر حاکم وقت کے سامنے درخواست پیش کرتا ہے یا مطبوعہ فارم پر سمجھ کر بغیر جبر و اکراہ کے دستخط کر دیتا ہے جس میں یہ لکھا ہوتا ہے کہ مذکورہ نکاح فسخ کر دو تو اس صورت میں حاکم وقت کو مرد اپنا وکیل بناتا ہے کہ وہ اس کا وکیل بن کر اس کی تکمیل کرے اور اس کا جو نکاح مسماۃ کے ساتھ ہے اس کو فسخ کرے یا طلاق دیدے اس صورت میں نکاح ٹوٹ جائے گا اور شرعاً طلاق واقع ہو جائے گی، کیونکہ غیر مسلم کو بھی وکیل بنا کر اس طرح کا کام کرانا درست ہے (اسلامی قانون نکاح وطلاق ۱۵۰)۔

۳- مفتی محمود صاحبؒ نے تحریر فرمایا ہے: اگر عورت عدالت میں جس کا حاکم غیر مسلم ہو طلاق یا فسخ نکاح کے لئے رجوع کرے اور جج اس کی درخواست پر اپنے قانون کے مطابق فسخ نکاح یا طلاق کا حکم نافذ کرے تو اس سے شرعاً طلاق واقع نہ ہوگی، اور دونوں کے درمیان ازدواجی تعلقات ختم نہ ہوں گے، کیونکہ عورت کو اپنے اوپر طلاق واقع کرنے کا اختیار شریعت نے نہیں دیا، لہٰذا اس کام کے لئے اس کا وکیل بنانا یا غیر اسلامی قانون کا سہارا لینا درست نہیں (قانون نکاح وطلاق ۱۵۱)۔

۴- مفتی کفایت اللہ صاحبؒ نے تحریر فرمایا ہے: آپ عدالت میں مقدمہ کر کے اس لڑکی کا نکاح فسخ کرالیں اگر مسلمان جج نکاح فسخ کرے تو وہ کافی ہے اور غیر مسلم جج نکاح فسخ کرے تو پھر مسلمان پنچایت سے بھی نکاح فسخ کرایا جائے، اس کے بعد لڑکی آزاد ہوگی (کفایت المفتی ۶/ ۱۴۴)۔

عورت کو لازم ہے کہ کسی مسلمان مجسٹریٹ کے سامنے اپنا معاملہ پیش کرے خواہ جدید فیصلہ حاصل کرلے یا فیصلہ سابق کی اس سے تنفیذ کرالے اس کے بعد نکاح ثانی کر سکے گی (کفایت المفتی ۶/ ۲۴۶)۔

۵- شامی میں ہے: ''ان تقلید الکافر صحیح وان لم یصح قضاءہ علی المسلم حال کفرہ''

(کافر کو فیصلہ کرنے کا ذمہ دار بنانا صحیح ہے، اگرچہ اس کے کفر کی حالت میں مسلمان کے متعلق اس کا فیصلہ صحیح نہیں) (شامی ۴/ ۲۹۸)۔

حضرت مفتی کفایت اللہ صاحب قدس سرہٗ نے تحریر فرمایا ہے اگر عدالت کا غیر مسلم حاکم نکاح فسخ کردے تو پھر مسلمان پنچوں سے فسخ کرائے پھر عدت گزارے تو آزاد ہو جائے گی، اگر غیر مسلم حاکم نکاح فسخ کردے تو عورت آزاد نہ ہوگی (کفایت المفتی ۶/ ۱۳۵)۔

مفتی عبدالرحیم صاحب لاجپوریؒ نے تحریر فرمایا ہے: غیر مسلم مجسٹریٹ (جج) کا فیصلہ شرعاً معتبر نہیں، لڑکی نکاح نہیں کر سکتی اور اگر کرے تو وہ غیر معتبر ہے، لہٰذا اس مقدمہ کو مسلم جماعت یعنی دیندار مسلم پنچایت کے سامنے پیش کیا جائے جس میں ماہر عالم بھی ہوں یہ پنچایت شرعی شہادت وغیرہ کے ذریعہ معاملہ کی تحقیق کر کے فسخ نکاح کا فیصلہ کرے، اب عورت شرعی نقطہ نظر کے بموجب آزاد ہوگی (فتاوی رحیمیہ ۲/ ۱۴۳)۔

---

[1] مرکز دعوت وارشاد وافتاء ناظم جامعہ خیر العلوم، نور محل روڈ، بھوپال۔

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق

مولانا سلطان احمد اصلاحی[1]

۱ تا ۳- برطانیہ، امریکہ یا ہندوستان جیسے کسی سیکولر ملک میں وہاں کی غیر اسلامی عدالت میں مسلمان شوہر بیوی کے درمیان طلاق یا تفریق کی درخواست شوہر یا بیوی جس کی طرف سے بھی آئے یا اس مقصد سے فریقین میں سے کسی ایک کی درخواست سیکولر عدالت میں آئے اور دوسرا فریق حاضر عدالت نہ ہو یا حاضر تو ہو لیکن ہونے والے فیصلے کے حق میں اپنی طرف سے تفویض اور رضامندی کا اظہار نہ کرے، ان تمام طرح کی صورتوں میں غیر مسلم عدالت کی طرف سے طلاق، تفریق اور فسخ نکاح کا فیصلہ درست ہوگا اور عورت کو عدت گزرنے کے بعد نکاح ثانی کا اختیار ہوگا، اسلامی عدالت کے مسلمان قاضی کا فیصلہ بھی اس معاملے میں اس سے مختلف نہیں ہوگا۔ سو جبکہ یہ فیصلہ اسلامی شریعت کے مطابق ہو تو عدالت اور اس کے جج کے غیر مسلم ہونے سے اس میں کوئی فرق واقع نہ ہوگا۔ اس مسئلے میں حضرت مولانا ابوالکلام آزادؒ کے دو فیصلوں سے روشنی پڑتی ہے جس کا ذکر ان کے آخری دور کی یادگار ''ملفوظات آزاد'' میں ہے۔

مولانا کا پہلا جواب جناب عبدالعزیز منڈل ڈاکخانہ چھوٹا شجاع پور ضلع مالدہ مغربی بنگال کے استفسار کے جواب میں ہے۔ سائل کا یہ خط ۲۵/ دسمبر ۱۹۵۲ء کا ہے۔ اس میں مسئلہ بی بی لطیف النساء بیگم کا ہے جن کا نکاح نابالغی کی حالت میں ان کے والد کی ولایت میں میاں معبود بخش کے ساتھ ہوا تھا۔ تقسیم کے وقت میاں معبود بخش پاکستان چلے گئے۔ اور بار بار کی یاد دہانی کے باوجود نہ اپنی زوجہ کو ہندوستان سے پاکستان لانے کو تیار ہوئے نہ اس کو طلاق دینے کے لئے آمادہ ہوئے۔ مجبور ہو کر لڑکی کی طرف سے ہندوستان کی عدالت میں تفریق کا مقدمہ داخل کیا گیا۔ عدالت کے غیر مسلم حاکم نے پاکستان میں میاں معبود بخش کے خلاف نوٹس جاری کیا۔ اور اس کی طرف سے انکار ہو جانے پر فسخ نکاح اور زوجین میں تفریق کا فیصلہ دیدیا۔ لڑکی کے اطراف کے علماء کی طرف سے اس فیصلے کی مخالفت ہوئی کہ فسخ نکاح اور تفریق زوجین کے لئے حاکم کا مسلم ہونا شرط ہے، اس معاملے میں غیر مسلم حاکم کا فیصلہ شریعت میں معتبر نہیں۔ اس کے لئے مولانا اشرف علی تھانوی کی امداد الفتاوی جلد دوم کتاب النکاح ص ۴۹ کا حوالہ دیا گیا ہے۔ اس استفسار کے جواب میں مولانا ابوالکلام آزادؒ ارشاد فرماتے ہیں:

''عدالت نے جو فیصلہ کیا ہے وہ شریعت کے مطابق کیا ہے وہ نافذ ہو گیا۔ لڑکی عدت کاٹ کر دوسرا نکاح کر سکتی ہے''

(ملفوظات آزاد ص ۱۲۱-۱۲۲، اس سے پہلے اس استفسار کا مسئلہ ص ۱۱۹ سے ہے۔ ملفوظات آزاد مرتبہ محمد اجمل خاں۔ حالی پبلشنگ ہاؤس، دہلی- بار اول جولائی ۱۹۵۹ء)۔

مولانا کا دوسرا فیصلہ جناب محمد عاشق الٰہی کیر آف خطیب الدین احمد لیک روڈ تواری محلہ رانچی کے سوال کے جواب میں ہے۔ اس پر تاریخ ۲۵/ ستمبر کی ہے۔ سن کا اندراج نہیں ہے۔ لیکن اس سے آگے کے خطوط ۱۹۵۲ء کے ہیں۔ اس لئے اغلب ہے کہ یہ خط ۲۵/ ستمبر ۱۹۵۲ء کا ہوگا۔ اس میں مسئلہ یہ ہے کہ ایک لڑکی شادی کے بعد سسرال نہیں جانا چاہتی ہے، اس لئے کہ اس کے خاوند کو جذام کا سخت عارضہ لاحق ہے۔ اس کی وجہ سے اس نے عدالت میں فسخ نکاح کا مقدمہ دائر کیا۔ عدالت نے اس مسئلے میں ڈاکٹروں کی رائے پر اعتماد کرتے ہوئے یہ فیصلہ دیا کہ لڑکی اپنے خاوند کے یہاں نہیں جا سکتی۔ عدالت نے فسخ نکاح کے اپنے فیصلے کی دوسری وجہ ۱۹۲۹ء کے خلع بل کو قرار دیا جس کی رو سے اس طرح کے مرض کی صورت میں عورت

---

[1] ادارہ علم وادب، دودپور علی گڑھ۔

اپنا نکاح فسخ کرا سکتی ہے۔ چنانچہ ان سب نظریوں کے ماتحت (ماہرین فن اور وکلاء کی بحث خلع بل کے نقطۂ نظر سے) عدالت نے یہ فیصلہ دیا کہ لڑکی اپنے شوہر کے یہاں نہیں جاسکتی ہے اور اس لئے اس کا نکاح فسخ کردیا جاتا ہے۔ اس تفصیل کی روشنی میں سائل کی طرف سے پوچھا گیا ہے کہ عدالت کا یہ فیصلہ صحیح ہے یا نہیں اور اس فیصلے کے مطابق اس کا نکاح فسخ ہوا یا نہیں۔ اب مولانا اس کے جواب میں فرماتے ہیں:

''جو صورت آپ نے بیان کی ہے کہ ڈاکٹر کی تصدیق پر عدالت نے تفریق کا فیصلہ کیا ہے یہ ٹھیک ہے اور قابل عمل ہے'' (ملفوظات آزاد ص ۴۸- محولہ بالا۔ یہ استفار اس سے پہلے ص ۴۷ سے جاری ہے)۔

ملفوظات آزاد کا یہ حصہ جو دینی مسائل کے سلسلے میں مولاناؒ کے جوابات پر مشتمل ہے، اس میں مولانا کے نام ۱۹۵۲ء سے لیکر ۱۹۵۷ء یعنی کہ ۲۲/فروری ۱۹۵۸ء مولانا کے انتقال کے چند ماہ پہلے تک کے استفسارات شامل ہیں۔ مولاناؒ سے یہ جوابات ان کے سکریٹری محمد اجمل خان زبانی لے کر اسے ضبط تحریر میں لالیتے تھے۔ جوابات کو دیکھنے سے اندازہ ہوتا ہے کہ بڑی حد تک اس میں مولاناؒ کے الفاظ کی پابندی کی گئی ہے۔ مولانا کے یہ ملفوظات ان کے انتقال کے ایک سال بعد ۲۲ رفروری ۱۹۵۹ء کو تیار ہوئے اور اس کے کچھ ماہ بعد جولائی ۱۹۵۹ء میں اشاعت پذیر ہوئے۔ یہ مجموعہ بڑے نوادرات پر مشتمل ہے۔ اور اس کی بنیاد پر مولانا آزاد کی فقہی بصیرت، کے عنوان سے باقاعدہ پی ایچ ڈی کی جاسکتی ہے۔ اوپر کے دونوں فیصلوں کی تاریخی اہمیت کے پیش نظر ان کا مکمل عکس اس جواب کے ہم رشتہ ہے۔

۴- غیر اسلامی عدالت کے جج کے مسلمان ہونے سے بہت بڑا فرق نہیں پڑتا، اصل اہمیت اس کی ہے کہ فیصلہ اسلامی شریعت کے مطابق ہو۔ غیر اسلامی عدالت کا مسلمان جج اپنے اختیار سے فیصلہ کا رخ بہت کچھ اسلامی شریعت کی طرف موڑ سکتا ہے۔ لیکن فیصلہ اصلاً ملک کے دستور اور اس کے نظام عدل کے مطابق ہی ہوتا ہے، اس لئے جج کے مسلمان یا غیر مسلم ہونے سے عام حالات میں بہت زیادہ فرق نہیں پڑتا۔

۵- برطانیہ، امریکہ اور ہندوستان جیسی سیکولر عدالتوں کے سلسلے میں ان ملکوں کے مسلمانوں کے کرنے کا اصل کام یہ ہے کہ مذہب پر عمل اور پرسنل لا کی آزادی کی دستوری دفعات کا فائدہ اٹھاتے ہوئے وہ متعلقہ عدالتوں میں شریعت کے ماہرین کا فاضل عدالتوں کے ججوں کے معاونین کی حیثیت میں تقرر کرائیں۔ جو مسلمانوں سے متعلق معاملات میں فاضل ججوں کی صحیح فیصلوں تک رسائی میں معاونت کرسکیں۔ ہندوستان میں بھی یہاں کے علماء و عمائدین اور پرسنل لابورڈ کو سرکار سے الگ اپنی دار القضاؤں کے قیام سے زیادہ موجودہ عدالتوں پر اپنی گرفت بڑھانے کی ضرورت ہے۔ قوت نافذہ حکومت کے پاس ہی ہوتی ہے۔ اور اس کے بغیر فیصلوں کو وقار اور اعتبار حاصل نہیں ہوتا۔ آخری محمدی شریعت سراپا عدل اور انسانیت کے لئے سراپا خیر و رحمت ہے۔ ضرورت اس بات کی ہے کہ سیکولر عدالتوں کے ججوں کو اس کی حکمتوں اور مصلحتوں کی صحیح تفہیم کرائی جائے، اس صورت میں مسلمانوں سے آگے غیر مسلم انسانیت تک بھی ان کی توسیع ہوسکے۔ حکمت عملی کے طور پر سیکولر عدالتوں کے شرعی ماہرین کا خرچہ مسلمان امت اٹھائے تو ان کی تقرری کی راہ مزید آسان ہوسکتی ہے۔

☆☆☆

# غیر اسلامی عدالت کے ذریعہ طلاق

مولانا اختر امام عادل قاسمی[1]

شریعت اسلامیہ نے طلاق کا اختیار صرف مرد کو دیا ہے خواہ اس اختیار کو وہ خود استعمال کرے یا کسی کو اس معاملہ میں اپنا نائب و وکیل بنادے، شوہر کی اجازت کے بغیر کوئی شخص کسی کا رشتۂ نکاح ختم نہیں کرسکتا، خود بیوی بھی اس باب میں شوہر کے فیصلہ کی پابند ہے، اس مسئلہ میں علماء کے درمیان کوئی اختلاف نہیں ہے۔

البتہ مسلمانوں کی بڑی تعداد غیر مسلم ملکوں میں رہتی ہے جہاں رشتۂ نکاح ختم کرنے کا حق مرد و عورت دونوں کو مساوی طور پر دیا گیا ہے، اور دونوں کو قانونی طور پر یہ اجازت دی گئی ہے کہ عدالت کے ذریعہ رشتۂ نکاح سے آزاد ہوسکتے ہیں، ظاہر ہے کہ یہ ایک غیر شرعی عمل ہے جس کی اجازت نہیں دی جاسکتی، فقہاء نے ایسے حالات میں دار القضاء یا شرعی پنچایت کی تجویز پیش کی ہے، یعنی اگر غیر اسلامی عدالت شوہر کی مرضی و اجازت کے بغیر طلاق کا فیصلہ سناتی ہے تو وہ طلاق معتبر نہیں ہوگی بلکہ ضروری ہوگا کہ مسلمان باہم مشورہ سے اپنا امیر یا قاضی (جو مسلمان ہو) منتخب کریں اور اگر یہ ممکن نہ ہو تو چند ارباب حل وعقد اور اصحاب علم و دیانت پر مشتمل ایک شرعی پنچایت تشکیل کریں جو ان کے عائلی شرعی مسائل کا فیصلہ کرے، یہ مسئلہ بھی غیر اسلامی عدالت کے فیصلے کے بعد اسی شرعی عدالت یا پنچایت کے سامنے پیش کیا جائے گا اور اس کا فیصلہ مسلمانوں کے حق میں معتبر قرار پائے گا، یہی اس دور میں جمہور علماء کا متفقہ فیصلہ ہے۔

اس اصولی گفتگو کے بعد اس سلسلے میں پیدا ہونے والے بعض سوالات پر نظر ڈالی جاتی ہے:

۱- اگر شوہر خود غیر اسلامی عدالت میں رشتۂ ازدواج ختم کرنے کی درخواست دے اور اس کے بعد عدالت ضابطہ کی کارروائی کے بعد طلاق وفرقت کا فیصلہ کردے تو یہ فیصلہ معتبر ہوگا اور زوجین کے درمیان فرقت واقع ہوجائے گی، اس لئے کہ اس صورت میں غیر مسلم حاکم کو شوہر کا وکیل قرار دیا جائے، غیر مسلم شخص کو طلاق کا وکیل بنانا درست ہے، اس میں کوئی اختلاف نہیں ہے۔

۲- دوسری صورت یہ ہے کہ غیر اسلامی عدالت میں عورت رشتۂ نکاح ختم کرنے کی درخواست دے اور عدالت شوہر کو طلب کرکے یا نوٹس بھیج کر اس سے منظوری حاصل کرے اور پھر عدالت ضابطہ کی کارروائی کے بعد علاحدگی کا فیصلہ کرے تو فرقت واقع ہوجائے گی اور اس صورت میں بھی غیر مسلم حاکم کو شوہر کا وکیل سمجھا جائے گا۔

۳- تیسری صورت یہ ہے کہ عورت کی درخواست کے بعد شوہر عدالت حاضر نہیں ہوا یا آیا مگر دستخط وتفویض پر راضی نہیں ہوا اور عدالت نے کارروائی کے بعد تفریق کا فیصلہ کردیا تو شرعی طور پر تفریق واقع نہیں ہوگی، اس لئے کہ عورت نہ خود طلاق دینے کی مجاز ہے اور نہ کسی کو اس کے لئے نائب و وکیل بناسکتی ہے، اس صورت میں عورت پر لازم ہے کہ وہ کسی شرعی پنچایت یا دار القضاء سے رجوع کرے جو اس معاملے میں فیصلہ کرے یا غیر اسلامی عدالت کے فیصلۂ فرقت کو قابل تنفیذ قرار دے (کما فی کفایت المفتی ۶/۱۶۵)۔

۴- اگر کسی جگہ دار القضاء یا شرعی پنچایت کا نظام نہ ہو اور اس مجبوری کے تحت عورت کسی ایسے مسلم حاکم یا مجسٹریٹ سے رجوع کرے جو غیر اسلامی

---

[1] مہتمم جامعہ ربانی منورواشریف، بہار۔

حکومت کی طرف سے مقرر ہوا اور وہ حاکم اس سلسلے میں تفریق کی کارروائی کرے تو کیا یہ کارروائی شرعاً معتبر ہوگی؟

فقہاء کی بعض تصریحات سے اندازہ ہوتا ہے کہ ایسے حاکم کا فیصلہ معتبر ہوگا بشرطیکہ وہ شریعت کے مطابق فیصلہ کرے اور اسے اس کا قانونی اختیار بھی ہو، فقہاء نے غیر اسلامی حکومت کے تحت عہدۂ قضاء قبول کرنے کی اجازت دی ہے بشرطیکہ حق فیصلے میں کوئی رکاوٹ نہ ہو، شامی میں ہے:

''ویجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو کافرًا ذکرہ مسکین وغیرہ الا اذا کان یمنعہ من القضاء بالحق فیحرم'' (در مختار)

وبہ علم أن تقلید الکافر صحیح وإن لم یصح قضائہ علی المسلم حال کفرہ (رد المحتار ۸/ ۴۱ کتاب القضاء)۔

(عہدۂ قضا قبول کرنا سلطان عادل اور ظالم دونوں کی طرف سے جائز ہے بشرطیکہ کوئی چیز حق فیصلے سے مانع نہ ہو ورنہ پھر حرام ہو جائے گا، اس سے معلوم ہوا کہ کافر کا قاضی بنانا درست ہے حالانکہ حالت کفر میں مسلمان کے خلاف اس کا فیصلہ درست نہیں ہے)۔

اسی جزئیہ کو سامنے رکھتے ہوئے حضرت مولانا مفتی کفایت اللہ صاحب تحریر فرماتے ہیں:

''عورت کو لازم ہے کہ کسی مسلمان مجسٹریٹ کے سامنے اپنا معاملہ پیش کرے خواہ وہ جدید فیصلہ حاصل کرلے یا سابق فیصلہ کی اس سے تنفیذ کرالے اس کے بعد نکاح ثانی کر سکے گی'' (کفایت المفتی ۶/ ۲۷۲)۔

الحیلۃ الناجزۃ اور اسی طرح دوسری فقہ کی کتابوں میں بھی یہ مضمون تھوڑے فرق کے ساتھ آیا ہے۔

ہندوستان جیسے ملکوں میں جہاں اقلیتوں کو عائلی مسائل میں اپنے مذہب کے مطابق فیصلہ کی آئینی اجازت ہے اور باقاعدہ یہاں مسلم پرسنل لا بورڈ جیسا فعال، قابل اعتماد اور ذمہ دار ادارہ موجود ہے جس کے پاس عائلی مسائل کا باقاعدہ طور پر مرتب مجموعہ موجود ہے، یہاں مسلم ججوں کے لئے بہر حال اس گنجائش سے پورا فائدہ اٹھانے کا موقعہ موجود ہے لیکن برطانیہ، امریکہ اور دیگر یورپی ممالک میں مسلمان ججوں کو شاید اس قدر آئینی اختیار حاصل نہ ہو، اس لئے ان ملکوں میں شرعی دار القضاء، پنچایت یا کونسل سے ہی رجوع کرنا زیادہ مناسب ہوگا۔

اس سلسلے کی مزید تفصیلات حضرت تھانویؒ کی کتاب ''الحیلۃ الناجزۃ''، حضرت مولانا عبد الصمد رحمانیؒ کی کتاب ''کتاب الفسخ والتفریق'' اور مولانا یعقوب اسماعیل قاسمی مقیم برطانیہ کی کتاب ''اسلامی قانون نکاح وطلاق'' میں موجود ہیں۔

☆☆☆

# کیا غیر مسلم جج مسلمانوں کا نکاح فسخ کرسکتا ہے؟

مولانا عبدالقیوم پالنپوری[1]

شوہر کا اپنی بیوی کو طلاق دینے کا اختیار دینا تملیک ہے، چاہے اس کی مشیت کے ساتھ مقید ہو یا نہ ہو

وفی البدائع (۳/ ۱۲۲): ''وأما قوله (الأمر آية) طَلِّقِي نَفْسَكِ فهو تمليك عندنا، سواء قيده بالمشئية أولا. ويقتصر على المجلس كقوله انتِ طالق ان شئت، وعند الشافعي هو توكيل ولايقتصر على المجلس قيده بالمشية أو لم يقيده''۔

اور ہمارے نزدیک عورت کا یہ اختیار مجلس علم پر منحصر رہے گا۔

اور شوہر کا اپنی بیوی کو طلاق دینے کا اس بیوی کے علاوہ کسی اور کو اختیار دینا، اگر یہ اس شخص کی مشیت کے ساتھ مقید ہو تو یہ شرعاً تملیک وتفویض ہے، اور تملیک وتفویض اگر مطلق عن الوقت ہو تو مجلس علم پر منحصر رہے گی، علامہ کاسانی تحریر فرماتے ہیں:

''وأجمعوا على أن قول الزوج لأجنبي: طلق إمرأتي توكيل ولايتقيد بالمجلس ... فإن قيده بالمشية بأن قال له: طلق إمرأتي إن شئت فهذا تمليك عند أصحابنا الثلاثة وعند زفر هو توكيل'' (بدائع الصنائع ۳/ ۱۲۲)۔

(اور فقہاء نے اتفاق کیا ہے اس بات پر کہ شوہر کا قول کسی اجنبی سے کہ میری بیوی کو طلاق دیدے توکیل ہے، اور توکیل مجلس پر منحصر نہیں رہے گی، پس اگر اجنبی کے طلاق کے اختیار کو اس کی مشیت کے ساتھ مقید کیا اس طور پر کہ اس سے کہا کہ ''اگر تو چاہے تو میری بیوی کو طلاق دیدے'' پس یہ تملیک ہے ہمارے تینوں اصحابؒ (ابوحنیفہ وابویوسف ومحمدؒ) کے نزدیک اور امام زفرؒ کے نزدیک یہ صورت بھی توکیل ہے)۔

توکیل وتملیک میں ایک فرق یہ ہے کہ موکل وکیل کو طلاق دینے سے پہلے معزول کرسکتا ہے جبکہ تفویض وتملیک میں اختیار دینے کے بعد معزول نہیں کرسکتا ہے۔ مولانا خالد سیف اللہ رحمانی تحریر فرماتے ہیں:

''بیوی کے علاوہ دوسروں کو طلاق کا اختیار دینا بنیادی طور پر توتوکیل ہے، اور وکالت کبھی بھی واپس لی جاسکتی ہے، لیکن اگر کسی تیسرے شخص کی چاہت ومشیت پر طلاق کے استعمال کو موقوف کردیا جائے توتوکیل کے بجائے تفویض ہے، اب شوہر اس اختیار کو واپس نہیں لے سکتا۔

اور سراجیہ میں ہے: ''لو قال لأجنبي: طلقها إن شئت ثم عزله لايصح'' (جدید فقہی مسائل ۳/ ۵۱)۔

۱- اس مذکورہ بالا تفصیل کی روشنی میں یہ سمجھ میں آتا ہے کہ صورت مسئولہ میں غیر مسلم جج کو رشتہ ختم کرنے کا فیصلہ کرنے کی درخواست دینا یہ درحقیقت بیوی کے علاوہ اجنبی کو طلاق کا اختیار دینا ہے جو مشیت کے ساتھ مقید نہیں، لہٰذا یہ توکیل ہے اور توکیل مجلس پر منحصر نہیں رہتی ہے، لہٰذا وہ جج جب بھی فیصلہ کرے گا طلاق واقع ہوجائے گی، اور غیر مسلم کو بھی طلاق کا وکیل بنانا جائز ہے، جیسا کہ فقہی عبارتوں کے اطلاق سے سمجھ میں آتا ہے اور حسب ذیل جزئیہ سے بھی مستفاد ہوتا ہے:

''ولوكان أحد الزوجين مسلمًا و الوكيل (بالخلع على خمر أوخنزير) كافرًا جاز الخلع ويبطل الجعل كذا في

---

[1] جامعہ نذیریہ کاکوسی، شمالی گجرات، ہند۔

المبسوط'' (فتاوی ہندیہ ۳/ ۶۱۲)۔

(اگر میاں بیوی میں سے ایک مسلمان ہو اور خمر یا خنزیر پر خلع کا وکیل کافر ہو تو خلع جائز ہے اور جعل یعنی خمر یا خنزیر باطل ہے)۔

۳- اس صورت میں کہ محض عورت کی درخواست کے بعد شوہر عدالت میں نہیں آیا یا آیا مگر دستخط یا تفویض پر تیار نہیں ہوا اور عدالت نے حالات کا جائزہ لیکر تفریق کا فیصلہ کر دیا تو اس سے طلاق واقع نہیں ہوگی، وہ عورت بدستور شوہر کی بیوی باقی رہے گی۔ حضرت مفتی محمود صاحب تحریر فرماتے ہیں: محض لڑکی کی خواہش پر کورٹ علیحدگی کر دے تو اس سے طلاق واقع نہیں ہوگی بلکہ وہ بدستور آپ کی بیوی رہے گی (محمودیہ ۱۶/ ۱۶۱)۔

ایک دوسرے جواب میں تحریر کرتے ہیں: غیر مسلم جج کا فیصلہ ایسے مسائل میں شرعاً معتبر نہیں ہے (محمودیہ ۱۶/ ۱۷۰)۔

الحیلۃ الناجزہ میں ہے: اگر کسی جگہ فیصلہ کنندگان حاکم غیر مسلم ہو تو اس کا فیصلہ بالکل غیر معتبر ہے، اس کے حکم سے فسخ وغیرہ ہرگز نہیں ہوسکتا۔

''لأن الكافر ليس بأهل القضاء على المسلم كما هو مصرح في كتب الفقه'' (بحوالہ فتاویٰ رحیمیہ ۶/ ۳۸۹)۔

۴- غیر مسلم حکومت کا جج اگر مسلمان ہو اور اس کو حکومت نے طلاق و فسخ جیسے مقدمات میں شرعی فیصلہ کرنے کا اختیار دیا ہو اور وہ مسلم جج شریعت کے مطابق فیصلہ کرے تو اس کا فیصلہ قضاء قاضی کے قائم مقام ہو جاتا ہے اور اس صورت میں طلاق واقع ہوگی، مفتی عبد الرحیم صاحب لاجپوری تحریر فرماتے ہیں: اس قسم کے مقدمات کے فیصلہ کا حق شرعی قاضی کو ہوتا ہے اور جہاں شرعی قاضی نہ ہو اور مسلم جج کو گورنمنٹ نے اس جیسے مقدمات کا شرعی فیصلہ کرنے کا اختیار دیا ہو اور وہ مسلم جج شریعت کے مطابق فیصلہ کرے تو اسکا فیصلہ بھی قضاء قاضی کے قائم مقام ہو جاتا ہے، غیر مسلم جج کا فیصلہ ایسے مقدمات میں معتبر نہیں ہوتا (فتاویٰ رحیمیہ ۶/ ۳۸)

مفتی کفایت اللہ دہلوی تحریر فرماتے ہیں: ہاں ضرورۃ انگریزی عدالتوں کے مسلم جج یا منصف قائم مقام قاضی شرعی کے ہوسکتے ہیں، کیونکہ ان کو حکومت کی طرف سے معاملات مخصوصہ اہلِ اسلام مثل طلاق، نکاح، میراث وغیرہ میں احکام شرعیہ کے موافق فیصلہ کرنے کا اختیار دیا گیا ہے الخ (کفایت المفتی ۲/ ۲۲۳)۔

۵- مسلمانوں کو اپنے تمام نزاعات میں شرعی قاضی یا شرعی پنچایت سے فیصلہ کرانے چاہئے اور اپنے مقدمات کو غیر مسلم عدالت میں نہیں لے جانا چاہئے۔ حضرت مفتی کفایت اللہ صاحب دہلوی تحریر فرماتے ہیں: یوں تو مسلمانوں کے تمام نزاعات میں ضروری ہے کہ مسلمان حاکم فیصلہ کرے:

''لأنه لا ولاية للكافر على المسلم''

لیکن نزاعات کی ایک قسم تو ایسی ہے کہ ان کے لئے قاضی مسلم بااختیار کا ہونا اشد ضروری ہے، جس کے نہ ہونے کی وجہ سے بہت سی اسلامی ضرورتیں معطل ہی نہیں بلکہ مسلمان سخت مؤاخذات شرعیہ میں مبتلاء ہوتے ہیں، صرف مثال کے طور پر اس قسم کے چند مسائل ذکر کئے جاتے ہیں (کفایت المفتی ۲/ ۲۲۰)۔

مثلاً کسی عورت کا خاوند مفقود ہو یا مجنون یا عنین یا غیر مفقود یا متعنت ہو یا عورت طلاق کا دعویٰ کرے اور گواہ بھی پیش کرے وغیرہ مسائل میں قاضی شرعی یا شرعی پنچایت کا فیصلہ ضروری ہے۔ وہی نکاح فسخ کرسکتا ہے، غیر مسلم جج کا فیصلہ بالکل معتبر نہیں،

(کفایت المفتی حذف وزیادتی کے ساتھ ۲/ ۲۲۰)۔

☆☆☆

# غیر مسلم عدالت میں طلاق وتفریق کا فیصلہ

مولانا ڈاکٹر سید اسرار الحق سبیلی [1]

شریعت اسلامی نے رشتۂ نکاح کو ختم کرنے کا اصل اختیار شوہر کو دیا ہے، شوہر اگر کسی کو وکیل بنائے، یا عورت حاکم یا قاضی کے پاس جا کر فسخ نکاح کا مطالبہ کرے، اور شوہر انکار کرے، یا وہ غائب ہو تو ولایت عامہ حاصل ہونے کی وجہ سے مسلم قاضی طلاق دے سکتا ہے، ولایت حاصل ہونے کے لئے ضروری ہے کہ وکیل، قاضی اور حاکم مسلم ہو، کیوں کہ غیر مسلموں کو مسلمانوں پر ولایت حاصل نہیں ہے، اس سلسلہ میں قرآن کی واضح آیات موجود ہیں:

۱- ''ولن يجعل الله للكافرين على المومنين سبيلاً'' (النساء: ۱۴۱)۔

(اللہ تعالیٰ نے ہرگز کافروں کے لئے مومنوں پر کوئی راستہ نہیں بنایا)۔

۲- "لايتخذ المومنون الكافرين أولياء من دون المومنين ومن يفعل ذلك فليس من الله في شئ" (آل عمران: ۲۸)۔

(مومن ایمان والوں کو چھوڑ کر کافروں کو اپنا رفیق اور مددگار نہ بنائیں، اور جس نے ایسا کیا تو اس کا اللہ سے کوئی سروکار نہیں رہا)۔

۳- "يا أيها الذين آمنوا لا تتخذوا اليهود والنصارى أولياء، بعضهم أولياء بعض، ومن يتولهم منكم فإنه منهم" (المائدة: ۵۱)۔

(اے ایمان والو! تم یہود اور نصاریٰ کو دوست نہ بناؤ، وہ ایک دوسرے کے دوست ہیں، اور جو شخص ان سے دوستی کرے گا بے شک وہ ان ہی میں سے ہوگا)۔

۴- "يا أيها الذين آمنوا لا تتخذوا الذين اتخذوا دينكم هزوا ولعبا من الذين أوتو الكتاب من قبلكم والكفار أولياء، واتقوا الله إن كنتم مومنين" (المائدة: ۵۷)۔

(اے ایمان والو! جن لوگوں کو تم سے پہلے کتاب مل چکی ہے، جو ایسے ہیں کہ انہوں نے تمہارے دین کو مذاق اور کھیل بنا رکھا ہے، ان کو اور دوسرے کفار کو دوست مت بناؤ، اور اللہ سے ڈرو، اگر تم ایمان دار ہو)۔

۵- "يا أيها الذين آمنوا لا تتخذوا عدوي وعدوكم أولياء تلقون إليهم بالمودة" (الممتحنة: ۱)۔

(اے ایمان والو! تم میرے دشمنوں اور اپنے دشمنوں کو دوست نہ بناؤ کہ ان سے دوستی کا اظہار کرنے لگو)۔

## ۱- شوہر کی طرف سے طلاق کی درخواست:

شوہر غیر مسلم عدالت میں درخواست دے کہ وہ اپنا رشتۂ ازدواج ختم کرنا چاہتا ہے، اس کے حق میں اس رشتہ کے انقطاع کا فیصلہ کر دیا جائے، یہ درخواست گرچہ تفویض وتحکیم کے درجہ میں ہے لیکن تفویض کی شرط یعنی ولایت نہ پائی جانے کی وجہ سے غیر مسلم حاکم اور جج کا فیصلہ معتبر نہیں ہوگا، صاحب ہدایہ لکھتے ہیں:

''وكذا الكافر لا ولاية له على المسلم حتى لا تقبل شهادته عليه، ولأن هذه ولاية نظرية فلا بد من التفويض إلى القادر المشفق ليحقق معنى النظر، والرق يزيل القدرة والكفر يقطع الشفقة على المسلم فلا تفوض إليهما''
(الهدايه ۳/ ۱۹۳ كتاب الوكالة)۔

(اسی طرح کافر کو مسلم پر کوئی ولایت حاصل نہیں ہے، یہاں تک کہ اس کی گواہی مسلمان کے لئے قبول نہیں کی جائے گی، کیوں کہ یہ ولایت نظری ہے، تو

---

[1] لکچرر گورنمنٹ جونیر کالج، ظہیر آباد، آندھرا پردیش۔

ضروری ہے کہ قادر مشفق کو تفویض کیا جائے تا کہ مصلحت کی صفت متحقق ہو، اور غلامی قدرت کو اور کفر مسلم پر شفقت کو زائل کر دیتا ہے، لہٰذا ان دونوں کو تفویض نہیں کیا جائے)۔

## ۲-عورت کی طرف سے طلاق کی درخواست:

عورت کی طرف سے غیر مسلم عدالت میں درخواست دی جائے کہ اس کا رشتۂ نکاح ختم کر دیا جائے، عدالت شوہر کو بلا کر اس سے دستخط لے کہ جو فیصلہ ہوگا وہ اس کو منظور ہوگا، اور کارروائی کے بعد علاحدگی کا فیصلہ کر دیا جائے تو یہ فیصلہ شرعاً معتبر نہیں ہوگا، کیوں کہ غیر مسلم جج کو مسلمانوں پر ولایت حاصل نہیں ہے۔

فتاویٰ ہندیہ میں ہے: ''ولاتصح ولاية القاضي حتى يجتمع في المولى شرط الشهادة كذا في الهداية من الإسلام والتكليف والحرية'' (الفتاوى الهنديه ۳/ ۳۰۷، كتاب ادب القاضي)۔

(قاضی کی ولایت صحیح نہیں ہوگی، یہاں تک کہ ولی بنائے جانے والے قاضی میں شہادت کی شرائط یعنی اسلام، تکلیف (مکلف ہونا) اور آزادی جمع ہوں)۔

اب رہا عدالت کا شوہر کو بلا دستخط لینا، یہ گویا عدالت زبردستی شوہر سے توکیل حاصل کر رہی ہے، اسلامی عدالت میں اس کی ضرورت نہیں ہے، شوہر کے دستخط کرنے اور نہ کرنے سے اس مسئلہ کے حکم میں کوئی فرق نہیں پڑے گا۔

## ۳-شوہر عدالت میں حاضر نہ ہو:

تیسری صورت یہ ہے کہ عورت کی درخواست کے بعد شوہر عدالت میں حاضر نہیں ہوا، یا حاضر تو ہوا مگر دستخط نہیں کیا، اور عدالت نے حالات کا جائزہ لے کر تفریق کا فیصلہ کر دیا تو بھی غیر مسلم جج کی تفریق سے طلاق واقع نہیں ہوگی۔

## ۴-غیر مسلم حکومت کے مسلم جج کا فیصلہ:

غیر مسلم حکومت کی طرف سے مقرر کردہ مسلم جج کا فیصلہ طلاق وتفریق کے مسئلہ میں معتبر ہوگا، کیونکہ قاضی یا جج کا مسلمان ہونا کافی ہے، مسلم قاضی کا تقرر کرنے والے حاکم کا مسلمان ہونا شرط نہیں ہے، جیسا کہ فتاویٰ ہندیہ اور فتاویٰ تاتارخانیہ میں ہے:

''وذكر في الملتقط: والإسلام ليس بشرط فيه. أي في السلطان الذي يقلد كذا في التتارخانية. ويجوز تقلد القضاء من أهل البغي'' (الفتاوى الهنديه: ۳/ ۳۰۷)۔

(ملتقط میں بیان کیا گیا ہے کہ قاضی مقرر کرنے والے سلطان کے لئے اسلام کی شرط نہیں، جیسا کہ فتاویٰ تاتارخانیہ میں ہے، اہل بغاوت کی طرف سے قاضی مقرر کرنا جائز ہے)۔

## ۵-غیر مسلم عدالت کے فیصلے:

جن مسائل میں سبب شرعی کا وجود کافی نہیں، بلکہ قاضی کا فیصلہ اور حکم ضروری ہے، اور جن مسائل میں شہادت ضروری ہے، جیسے حدود، قصاص، فسخ نکاح، رویت ہلال کا فیصلہ اور کسی شخص کو دیوالیہ (مفلس) قرار دینا وغیرہ۔ ان مسائل میں غیر مسلم جج کا فیصلہ معتبر نہیں ہوگا۔ اسی طرح شرعی امور کے خلاف فیصلہ کسی صورت میں قابل قبول نہیں ہوگا، ان کے علاوہ دوسرے مسائل جو شریعت کی نگاہ میں ناجائز نہ ہوں، ان میں غیر مسلم جج کا فیصلہ معتبر ہوگا، جیسے: ٹریفک، حفظان صحت، ماحول کا تحفظ، جان ومال اور عزت وآبرو وغیرہ کی حفاظت سے متعلق فیصلے۔

غیر مسلم حکومت کو چاہئے کہ وہ مسلمانوں کے شرعی معاملات کی نزاکت کو سمجھتے ہوئے علاحدہ شریعت بنچ قائم کرے اور مسلمانوں کے عائلی اسلامی قوانین سے متعلق مقدمات کو مسلم ججوں کے ذریعہ حل کرائے۔ اگر اس کا انتظام نہ ہو سکے تو علاقہ کے مسلمان اپنے طور پر کسی ایک کو امیر منتخب کر لیں، اور امیر مسلمانوں کے شرعی وعائلی مسائل حل کرنے کے لئے دار القضاء کا قیام عمل میں لائے، اور مسلمان شرعی مسائل میں دار القضاء کی طرف ہی رجوع کریں، شرعی دار القضاء کی موجودگی کے باوجود مسلمانوں کا شرعی مسائل میں غیر مسلم عدالت کی طرف رجوع کرنا جائز نہیں ہوگا۔

☆☆☆

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق شرعاً معتبر ہے یا نہیں

مولانا محی الدین بڑودوی[1]

۱- شوہر غیر مسلم عدالت میں درخواست دیتا ہے کہ میں طلاق دینا چاہتا ہوں، رشتۂ ازدواج ختم کرنا چاہتا ہوں (جبکہ شریعت نے طلاق دینے کا پورا اختیار شوہر کو دے رکھا ہے) تو شوہر کی یہ درخواست اس پر دلالت کر رہی ہے کہ وہ مجبوراً ملک کے قانون سے عاجز ہونے کی وجہ سے درخواست دے رہا ہے۔ تو اس کو شرعاً تحکیم نہیں مانا جاسکتا۔

کیونکہ تحکیم کی تعریف یہ ہے کہ

''تولية الخصمين حاكما يحكم بينهم وركنه لفظ الدال عليه مع قبول الآخر وشرطه من جهة المحكم بالكسر العقل لا الحرية والإسلام. فصح تحكيم ذمي ذميا وشرطه من جهة المحكم صلاحيته للقضاء''۔

تحکیم فریقین کی طرف سے کسی کو اپنے معاملہ کا فیصل بنانا، ظاہر ہے مذکورہ صورت میں قانونی گرفت سے بچنے کے لئے وہ عدالت میں جا رہا ہے۔ اس لئے تحکیم کی تعریف ہی صادق نہیں آتی۔

حاکم پر بحث کرتے ہوئے علامہ شامیؒ نے ایک تنبیہ بزازیہ سے جو البحر الرائق میں ہے نقل فرمائی ہے۔ اس کے بعد لکھا ہے کہ ہمارے زمانہ میں اکثر قضاۃ رشوت وغیرہ کے ذریعہ منصب قضاء پر آتے ہیں، اس لئے وہ حقیقی قاضی نہیں ہیں بلکہ ان کی حیثیت مصالح کی سی ہے، اس کے بعد لکھتے ہیں:

ويجوز أن يجعل حاكما بترافع القضية۔

یعنی ایسے قاضی کے یہاں جب مقدمہ پیش آئے تو اس کو حاکم (حکم) کا درجہ دیا جاسکتا ہے یہ قاضی حاکم (حکم ہوگا)۔

اس پر علامہ شامیؒ نے اعتراض نقل فرمایا ہے کہ مقدمہ کی یہ پیشی تحکیم کے طور پر نہیں ہے، بلکہ مدعی یہ سمجھ کر اس کے پاس گیا ہے کہ وہ حکم جاری کرے گا، اور مدعی علیہ کی حاضری ایسی صورت میں کبھی اشخاص یا جبر کی وجہ سے ہوتی ہے، اس لئے ایسے حاکم کو شرعاً (حکم) نہیں بنایا جاسکتا۔

''واعترض بأن الدفع ليس على وجه التحكيم بل على اعتقاد انه ماضي الحكم. وحضور المدعي عليه قد يكون بالاشخاص والجبر فلا يكون حكما'' (رد المحتار، ج/۸/ ص ۱۲۵، زکریا دیوبند)۔

اس لئے سوال کی پہلی شق میں جج کو حکم نہیں مانا جاسکتا، پھر حکم کے لئے اہلیت کی وہی شروط ہیں جو قاضی شرعی کے لئے ہے، یعنی مسلم قاضی ہونا چاہئے اور قاضی کے لئے یہ بھی شرط ہے کہ مسائل مجتہد فیہ میں اختلاف فقہاء سے اچھی طرح واقف ہو۔

اس لئے مذکورہ صورت میں شوہر کی اس درخواست کو تحکیم قرار نہیں دے سکتے، اور یہ تفویض بھی نہیں ہے۔ توکیل قرار دینے کی گنجائش نہیں ہے، کیونکہ وکیل سے مؤکل نے جو کچھ کہا ہے وہ کرے گا، اپنی مرضی کو اس میں دخل نہیں ہے۔ اور مذکورہ صورت میں عدالت ضابطہ کی کارروائی کرنے کے بعد فیصلہ کرے گی وہ خود مختار ہے، اس لئے عدالت کی حیثیت وکیل کی نہیں ہے کیونکہ توکیل کے بعد اس سے رجوع جائز ہے اور وکیل کو معزول بھی کیا جاسکتا ہے اور عدالت میں رجوع نہیں ہوسکتا۔ تفویض کا مطلب تملیک ہے اس کا خاص مفہوم و شرائط ہیں، اس لئے تفویض بھی نہیں ہے۔

''والفرق بينهما في خمسة أحكام ففي التمليك لايرجع ولايعزل ولايبطل بجنون الزوج ويتقيد بمجلس

---

[1] خادم دار الفقہ والافتاء بزم نصر المؤمنین، جامعہ شمس العلوم بڑودہ۔

لا یعقل فیصح تفویضه بمجنون وصبی لا یعقل بخلاف التوکیل، أی فی مسائل الخمس''

(در مختار مع الشامی ۴/ ۵۵۵، زکریا دیوبند)

۲- یہ بھی جبر کی صورت ہے، اس کو تحکیم یا تفویض نہیں قرار دیا جا سکتا، شوہر کے دستخط کی حیثیت اس فارم کی تفصیل سامنے آنے کے بعد طے کی جا سکتی ہے۔

۳- اس صورت میں طلاق واقع نہ ہوگی۔

۴- مسلم قاضی یا حاکم یا تو بادشاہ مسلم کی طرف سے مقرر ہو یا تراضی مسلمین سے ہو، اسی طرح حکم بھی مسلم ہو اور تراضی طرفین سے ہو تو اسکا فیصلہ قابل تسلیم ہوگا، اگر غیر مسلم حکومت نے خاص مسائل مسلمین کے لئے مسلم جج تجویز کیا ہو اور وہ مسائل شرعیہ سے واقف ہو جیسے کہ معلوم ہو اکہ اجتہادی اختلاف سے بھی واقفیت ضروری ہے تو اس کا فیصلہ قابل تسلیم ہوگا، لیکن وہ مسلم جج حکومت اور عدالت کی طرف سے اس کا مجاز نہیں ہے کہ وہ اسلامی اصولوں کے ماتحت فیصلہ کرلے، بلکہ وہ اپنے ملک کے عام قانون کے مطابق ہی فیصلہ کرنے کا مجاز ہو تو اس کا فیصلہ شریعت میں قابل تسلیم نہیں ہے۔ اسی طرح اگر اسلامی اصول کے ماتحت فیصلہ کا مجاز تو ہے مگر وہ اسلامی اصول سے متنازع فیہ مسئلہ میں واقفیت ہی نہیں رکھتا، جیسے آج کل مسلم جج تو اس کا فیصلہ قابل تسلیم نہیں ہے۔

''ویجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو کافرا ذکره مسکین وغیره إلا إذا کان یمنعه عن القضاء بالحق فیحرم'' (در مختار مع الشامی ج/۸/ ص/ ۴۳، زکریا دیوبند)۔

۵- غیر مسلم عدالتوں کے وہ فیصلے جو معاملات واملاک وجائیداد متعلق ہوں جب تک نصوص شرعیہ سے ٹکراؤ نہ ہو قابل تسلیم ہو سکتے ہیں۔ جو فیصلے نصوص شرعیہ اور ضوابط شرعیہ سے ٹکراتے ہوں وہ قابل تسلیم نہیں ہے۔

خلاصہ:

۱- شوہر کی یہ درخواست اس پر دلالت کرتی ہے کہ وہ مجبورا قانون سے عاجز ہونے کی وجہ سے درخواست دے رہا ہے تو اس کو شرعا تحکیم نہیں مانا جا سکتا۔ تحکیم کی تعریف اس پر صادق نہیں آتی۔

۲- یہ بھی جبر کی صورت ہے اس کو تحکیم یا تفویض نہیں قرار دیا جا سکتا۔ شوہر کے دستخط کی حیثیت فارم کی تفصیل سامنے آنے کے بعد طے کی جا سکتی ہے۔

۳- اس صورت میں طلاق واقع نہ ہوگی۔

۴- اگر مسلمانوں نے اپنی تراضی سے یا طرفین نے اپنی مرضی سے یا مسلم قاضی یا مسلم حاکم یا بادشاہ مسلم نے کسی کو حکم بنایا تو اس کا فیصلہ قابل تسلیم ہوگا۔
غیر مسلم حکومت نے مسائل مسلمین کے لئے مسلم جج تجویز کیا ہو، اور وہ مسائل شرعیہ سے واقفیت رکھتا ہو، تو اس کا فیصلہ قابل تسلیم ہوگا۔
اگر جج مسلم ہے لیکن خاص مسلمانوں کے مسائل کے لئے مقرر نہیں ہوا بلکہ وہ اپنے ملک کے عام قانون کے مطابق ہی فیصلہ کرنے کا مجاز ہو تو اس کا فیصلہ قابل تسلیم نہیں ہے۔

۵- غیر مسلم عدالتوں کے وہ فیصلے جو معاملات املاک وجائیداد میں ہوں اور نصوص شرعیہ سے ٹکراتے نہ ہوں تو قابل تسلیم ہو سکتے ہیں۔ جو فیصلے نصوص شرعیہ اور ضوابط شرعیہ سے ٹکراتے ہوں وہ قابل تسلیم نہیں ہے۔

# غیر مسلم عدالت کے ذریعہ طلاق - ایک تحقیقی جائزہ

مولانا صبیح اختر[1]

۱- شوہر کا غیر مسلم عدالت میں رشتۂ ازدواج کو ختم کرنے کی درخواست دینا نہ تفویض طلاق ہے نہ توکیل، تفویض تو اس لئے نہیں مان سکتے ہیں کہ تفویض کے الفاظ وعبارات متعین ہیں جو یہاں نہیں پائے جاتے ہیں اور بالفرض تفویض مان بھی لیں تو تفویض مجلس ہی کے ساتھ خاص ہوتی ہے جبکہ عدالت کی کارروائی ایک ہی مجلس میں نہیں ہوتی۔

''وألفاظ التفويض ثلثة: تخيير وأمر بيد ومشيئة'' (شرح تنویر الابصار ۴/ ۲۱۵)۔

''فلوقال له امر امرأتي بيدك فانه يقتصر على المجلس'' (۴/ ۲۳۵، درمختار باب تفویض الطلاق)

اور توکیل بھی نہیں مان سکتے ہیں، چنانچہ علامہ شامی فرماتے ہیں:

''إن صاحب الهداية جعل مناط الفرق بين التمليك والتوكيل مرة بأن المالك يعمل برأى نفسه بخلاف الوكيل ومرة بأنه عامل لنفسه بخلافه ومرة بأنه يعمل بمشيئة نفسه بخلافه ثم قال: بعد مايبحث في الأولين أن الفرق الثالث أصوب'' (باب تفویض الطلاق، رد المحتار ۴/ ۲۱۵، دار الکتاب دیوبند)۔

(صاحب ہدایہ نے تملیک اور توکیل کے درمیان ایک مرتبہ یہ فرق بیان کیا ہے کہ مالک اپنی ذاتی رائے پر عمل کرتا ہے برخلاف وکیل کے اور ایک مرتبہ یہ فرق بیان کیا ہے کہ مالک اپنی ذات کے لئے عمل کرتا ہے برخلاف وکیل کے اور تیسرا فرق یہ بیان کیا ہے کہ مالک اپنی ذاتی چاہت پر عمل کرتا ہے برخلاف وکیل کے، پھر پہلے دونوں فرق پر کلام کرنے کے بعد بیان کیا ہے کہ تیسرا فرق ہی زیادہ صحیح ہے)۔

پہلے اور تیسرے فرق کے اعتبار سے یہاں تملیک کی صورت بن رہی ہے نہ کہ توکیل کی، اس لئے شوہر کی درخواست کو تحکیم اور تملیک مانیں گے اور غیر مسلم جج کو اپنے فیصلے کا حاکم بنانا جائز ہے اور غیر اسلامی سرکاری عدالتوں کے غیر مسلم ججوں کا فیصلہ مسلمانوں کے حق میں غیر معتبر ہے، ارشاد ربانی ہے:

"فلا وربك لا يؤمنون حتى يحكموك الخ" (النساء ۶۵)۔

اسی طرح قرآن کا فرمان ہے: "لن يجعل الله للكافرين على المؤمنين سبيلا" (النساء ۱۴۱)۔

(ہرگز نہ دے گا اللہ کافروں کو مسلمانوں پر غلبہ)۔

دونوں آیتوں کے منفی خبر میں نہی کا معنی پوشیدہ ہے، اس لئے تمام فقہاء نے قضا کے شرائط میں مسلمان ہونا بیان کیا ہے، چنانچہ صاحب بدائع فرماتے ہیں:

''وأما بيان من يصلح للقضاء فنقول: الصلاحية للقضاء لها شرائط: منها العقل ومنها البلوغ ومنها الاسلام''

آگے فرماتے ہیں: ''فلا يجوز تقليد المجنون والصبي والكافر، لأن القضاء من باب الولاية بل هو أعظم الولايات وهؤلاء ليس لهم أهلية أدنى الولايات وهي الشهادة فلا يكون لهم أهلية أعلاها أولى'' (بدائع الصنائع ۵/

---

[1] جامعہ جلالیہ، ہوجائی، آسام۔

۲۲۸، ۲۲۹۔ مکتبہ دار الکتاب دیوبند، کتاب اداب القاضی)۔

(اور بہر حال ان لوگوں کا تذکرہ جو قضاء کی صلاحیت رکھتے ہیں سو ہم کہتے ہیں کہ قضا کی صلاحیت کے لئے چند شرائط ہیں:

(۱) عقل (۲) بلوغ (۳) اسلام۔

آگے فرماتے ہیں: لہٰذا مجنون، بچہ اور کافر کو قاضی بنانا جائز نہیں، اس لئے کہ قضا ولایت کے باب میں سے ہے بلکہ سب سے اہم ولایت ہے اور یہ لوگ ادنی ولایت یعنی شہادت کی اہلیت نہیں رکھتے لہٰذا اعلیٰ ولایت کی اہلیت بدرجہ اولی نہیں ہوگی) (هکذا في الفتاوی الهندیه ۳/ ۳۰۷ کتاب ادب القاضي وفي الدر اهله اهل الشهادة ۸/ ۲۳ الدر المختار مع رد المحتار کتاب القضاء)۔

۲، ۳، ۴- اگر کسی غیر اسلامی عدالت میں عورت رشتۂ نکاح کو ختم کرنے کی درخواست دیتی ہے اور غیر مسلم جج تفریق کا فیصلہ کر دیتے ہیں تو اس سے تفریق نہیں ہوتی ہے خواہ شوہر سے دستخط لیکر ضابطہ کی کارروائی کریں یا بغیر دستخط لئے، غیر مسلم ججوں کا فیصلہ مسلمانوں کے حق میں غیر معتبر ہے کما مرفی جواب السوال الاول، چنانچہ مفتی محمود حسن صاحبؒ فرماتے ہیں: غیر مسلم جج کا فیصلہ فسخ نکاح میں کافی نہیں: (از محشی: اگر کسی جگہ فیصلہ کنندہ حاکم غیر مسلم ہوتو اس کا فیصلہ بالکل غیر معتبر ہے اس کے حکم سے فسخ وغیرہ ہرگز نہیں ہوگا "لان الکافر لیس بأهل القضا علی المسلم کما هو مصرح في جمیع کتب الفقه") (فتاوی محمودیہ ۱۳/ ۱۷۳، مکتبہ ادارہ صدیق ڈھابیل، بکذا فی کتاب الفتاوی ۶/ ۵۶)۔

اور اگر جج مسلمان ہو اور اس کا فیصلہ شریعت حقہ کے مطابق ہو تو فسخ نکاح صحیح ہوگا خواہ شوہر دستخط کرے یا نہ کرے۔

(کفایة المفتی ۲/ ۲۱۴، امداد الفتاوی جدید ۳/ ۴۳۴ و ۲/ ۴۶۹، محمودیہ ۱۳/ ۱۷۰، کتاب الفتاوی ۶/ ۶۲)۔

۵- یوں تو مسلمانوں کے تمام نزاعات میں ضروری ہے کہ مسلم حاکم فیصلہ کرے، غیر مسلم عدالتوں سے اپنے نزاعات کا فیصلہ کرانا مسلمانوں کے لئے بالکل مناسب نہیں، "لأنه لا ولایة لکافر علی مسلم کما مر" لیکن وہ عائلی مسائل جن میں قضاء قاضی کی ضرورت ہوتی ہے ان کے لئے مسلم قاضی کا ہونا اشد ضروری ہے۔ مثلاً:

۱- بسا اوقات کسی عورت کا خاوند مفقود ہو جاتا ہے اور عورت بھی نوعمر اور محتاج ہوتی ہے، متاخرین حنفیہ کے فتوی کے بموجب گنجائش ہے کہ وہ اپنی خلاصی کی سبیل بہم پہنچائے لیکن اس کی تکمیل بغیر مسلم قاضی کے فیصلے کے ممکن نہیں۔

۲- بہت سی نابالغہ لڑکیوں کا نکاح ان کے ولی کر دیتے ہیں، نکاح شرعاً درست ہو جاتا ہے مگر لڑکی اگر خیار بلوغ کو استعمال کر کے نکاح فسخ کرانا چاہے تو فسخ کے لئے مسلم قاضی کا فیصلہ ضروری ہے۔

۳- اگر کوئی اپنی ساس سے ناجائز حرکت کرے تو اس کی بیوی اس پر حرام ہو جاتی ہے مگر تفریق کے لئے مسلم قاضی کا ہونا ضروری ہے۔

اسی طرح فسخ وتفریق کے بہت سے مسائل نیز رویت ہلال کی شہادت قبول کرنے نہ کرنے میں مسلم قاضی کا ہونا ضروری ہے۔ ان مسائل میں غیر مسلم عدالتوں کے غیر مسلم ججوں کا فیصلہ کافی نہیں (مستفاد از کفایۃ المفتی ۲/ ۲۲۰)۔

البتہ وہ مسائل جن میں قضاء قاضی کی ضرورت نہیں صرف رفع نزاع کے لئے مجبوری میں غیر مسلم عدالتوں کی طرف رجوع کرے تو گنجائش ہونی چاہئے۔

☆☆☆

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق

مفتی معزالدین قاسمی[1]

عام طور پر حاکم ومحکوم حکمراں ورعایا عوام اور عدلیہ ان میں آپس میں جو معاملات پیش آتے ہیں وہ تین قسم کے ہوتے ہیں:

(۱) عبادات (۲) معاملات (۳) عقوبات (حدود)۔

## عبادات:

جیسے نماز (جمعہ وعیدین کا قائم کرنا)۔ زکوۃ (جیسے اجتماعی زکوۃ کے وصول کرنے وخرچ کرنے کا نظم) اور حج وغیرہ وغیرہ۔

## معاملات:

جیسے طلاق، خلع، نکاح، خرید وفروخت، ملازمت، لین دین۔ اسی میں معاشرت کے وہ احکام بھی داخل ہوں گے جو فریقین سے تعلق رکھتے ہیں، جیسے آپسی تنازعات گھروں کی پامالی وجائیداد کی تقسیم پڑوسی کے حقوق وغیرہ۔

## عقوبات:

(حدود) قصاص (جان کے بدلے جان) یا کسی نے کسی کی آنکھ پھوڑی تو جواب میں اس کی آنکھ پھوڑ دی جائے، اسی طرح حد زنا، حد قذف، لعان وغیرہ اس میں تعزیرات (سزائیں مختلف قسم کی) وہ بھی شامل ہوں گی۔

ظاہر ہے کہ عبادات میں قول کافر کے قبول کرنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا، چنانچہ فقہاء کرام نے اس کی صراحت کردی ہے۔

اسی طرح عقوبات اس کے لئے دارالاسلام کا ہونا شرط ہے، چونکہ حدود وشریعت دارالحرب میں جاری نہیں ہوتی ہیں، درمختار میں ہے:

''لانہ لاحد بالزنیٰ فی دار الحرب'' (کتاب الحدود ۳/ ۱۴۱)۔

اب رہا مسئلہ معاملات کا جیسے نکاح، طلاق، خلع وغیرہ تو اس بارے میں عرض یہ کرنا ہے کہ ہندوستان میں علماء کرام کی مسلسل جدوجہد کے طفیل میں شریعت بل پارلیمنٹ میں پاس ہوا۔ اور انگریز ہی کے زمانے سے مسلم پرسنل لاء کے بارے میں طے پایا کہ اگر دونوں (میاں اور بیوی) ان کے مطابق فیصلہ کرنا چاہے تو جج مسلم پرسنل لاء (طلاق خلع نفقہ وغیرہ) میں شریعت (قرآن، حدیث وفقہ) کے مطابق فیصلہ دے گا۔ چنانچہ اس کے مطابق عدالتوں میں رجوع کیا گیا تو عام تر فیصلے شریعت کے مطابق ہوئے۔

اب یہ بات برطانیہ وغیرہ ممالک میں کس حد تک ممکن العمل ہے اور وہاں بھی اس قسم کی قانونی سہولت فراہم ہے یا نہیں اس کا علم نہیں۔ اور اگر اس قسم کا قانونی تحفظ حاصل نہ ہو تو عدالتیں جتنے بھی فیصلے میاں بیوی کے مابین کرے گی اس میں جبر کی صورت ہوگی اور جبراً کسی چیز کو لازم کرنا شرعاً درست نہیں ہے۔ کہ شوہر کی طرف سے تعدی اور ظلم ثابت ہوجائے تو اس صورت میں جج شوہر پر جبر کرسکتا ہے اور اس سے نکاح کی فسخ کی صورت (طلاق منظوری خلع) وغیرہ شوہر کی مرضی سے لاگو کرسکتا ہے۔ لیکن اس صورت میں بھی شوہر کی مرضی اصل ہوگی۔ چنانچہ اس قسم کی صورت میں مولانا تھانوی نے امداد الفتاوی (۲/ ۴۲۳، کتاب القضاء) پر تحریر فرمائی ہے ملاحظہ ہو:

---

[1] مہتمم دارالعلوم اورنگ آباد، مہاراشٹرا۔

الجواب:- قال الله تعالیٰ فأمسکوهن بمعروف ولا تمسکوهن ضرارًا لتعتدوا"

یہ آیت اپنے عموم الفاظ سے دال ہے تحریم اضرار اور ایجاب تسریح پر جبکہ امساک بالمعروف نہ ہوسکے پس جب صورت مسئولہ میں زوج پر تطلیق واجب ہے اور واجب پر قادر شخص پر جبر جائز ہے، اس لئے حالت کذائیہ میں حاکم سے استغاثہ و استعانت فی التطلیق بلاشبہ جائز ہے، باقی اگر شوہر باوجود اس کے طلاق نہ دے تو خود حاکم کا حکم بالتفریق ناکافی ہے۔ لفقد شرائطہ۔

لہٰذا ان ممالک کے مسلم باشندگان کو چاہئے کہ وہ کوشش وجدوجہد کرکے پارلیمنٹ میں یہ بل پاس کروائیں کہ ہم مسلمان برطانیہ اپنے مابین مسائل میں شریعت کے مطابق فیصلہ ہی چاہیں گے، لہٰذا شریعت کے مطابق فیصلے کئے جائیں اور مسلم جج کا تقرر کیا جائے تا کہ وہ فیصلہ کرے۔ چونکہ ہمارے مذہب اسلام میں غیر مسلم کا فیصلہ لاگو نہیں ہوتا ہے۔

الباب السادس فی ولایة القضاء صفحہ (۸۳، ۸۴) پر علامہ ماوردیؒ نے اپنی مشہور کتاب ''الأحکام السلطانیه والولایات الدینیة'' میں چوتھی شرط کے تحت تحریر فرمایا: ''والشرط الرابع: الإسلام یکون شرطًا فی جواز الشهادة مع قول الله سبحانهٗ وتعالیٰ: ''ولن یجعل الله للکافرین علی المومنین سبیلًا'' الآیة ولایجوز أن یقلد الکافر القضاء علی المسلمین ولا علی الکفار وقال ابوحنیفة: یجوز تقلیده القضاء بین أهل دینه''۔

مذکورہ صراحت سے جب یہ بات واضح ہوگئی کہ کافر ججوں کے فیصلے مسلمانوں کے حق میں شرعًا نافذ نہیں ہوں گے۔ جبکہ عام طور پر عدالتوں میں مسلم عورتوں کے مطالبہ پر یعنی درخواست دینے پر جج فسخ نکاح یا تفریق یا علیحدگی کا فیصلہ کردیتے ہیں، اور شوہر کے خواہی نہ خواہی بلکہ حضور وعدم حضور کی صورت میں بھی فیصلہ صادر کردیا جاتا ہے، تو اس صورت میں مسئلہ کا ایک حل تو وہی ہے جو اوپر ذکر کیا گیا ہے۔ اگر یہ بات حکومت مان لیتی ہے اور ظاہر ہے کہ اس کو منوانا اتنا آسان نہیں ہے لیکن اس سلسلہ میں اگر کوششیں کی جائیں تو کوئی بعید نہیں کہ آج نہیں تو کل یہ بات تسلیم کی جاسکتی ہے۔

دوسرا طریقہ اس مسئلہ کے حل کا یہ بھی اختیار کیا جاسکتا ہے کہ مسلمانوں میں سے دینی شعور رکھنے والا عمومی طبقہ اور علماء کرام باہمی اتفاق سے ملک کے مختلف آبادی والے بڑے بڑے شہروں میں دار القضاء (اسلامی عدالت) قائم کریں اور ان دار القضاء میں معاملہ فہم تربیت یافتہ علماء کا تقرر کیا جائے اور وہ علماء کرام مسلمانوں کے آپسی نزاعات میں شرعی فیصلے صادر کریں۔

چونکہ علامہ شامی ودیگر فقہاء احنافؒ نے اس کی صراحت کی ہے کہ ''یصیر القاضی قاضیًا بتراضی المسلمین'' قاضی قاضی ہوجائے گا مسلمین کی تراضی سے۔

علاوہ ازیں اگر سردست یہ بھی ممکن نہ ہو تو پھر وہی طریقہ اختیار کیا جائے جس کو مولانا اشرف علی تھانویؒ نے ''الحیلة الناجزه'' میں ذکر فرمایا: ہر جگہ کم از کم تین افراد پر مشتمل کمیٹیاں تشکیل دی جائیں جن میں کم از کم ایک عالم دین ہوں باقی حضرات معاملہ فہم دیندار ہوں وہ لوگ معاملہ کو شرعی بنیادوں پر حل کریں۔ کسی ایک کا فیصلہ نہ ہو بلکہ تینوں حضرات بالاتفاق کسی نتیجہ پر پہنچے، چنانچہ اس قسم کی کمیٹیاں شرعی پنچایت ہوں گی اور ان کا فیصلہ قضاء قاضی کے حکم میں ہوگا۔ اس کی مزید تفصیلات ''الحیلة الناجزه'' میں موجود ہیں۔

مذکورہ تین طریقہ ان ممالک میں مسلمانوں کے باہمی مسائل حل کرنے کے ہوسکتے ہیں، ان طریقوں کو اختیار کرکے شرعی بنیادوں پر مسائل طلاق وخلع و فسخ وتفریق کو حل کیا جاسکتا ہے۔

☆☆☆

# غیر مسلم عدالت کے ذریعہ طلاق کا شرعی حکم

مولانا عبداللطیف پالنپوری[1]

۱- ''وأجمعوا على ان قوله لأجنبي: طلق امرأتي توكيل ولايتقيد بالمجلس وهو فصل التوكيل'' (بدائع الصنائع ۲/ ۱۲۲)
(اس بات پر اجماع ہے کہ کسی آدمی کا اجنبی شخص کو یہ کہنا کہ تو میری بیوی کو طلاق دیدے یہ توکیل ہے اور مجلس کے ساتھ مقید نہ ہوگی)۔

''إذا وكلت الذمية مسلما بخلعها من الذمي على خمر أوخنزير جاز ولو كان أحد الزوجين مسلما والوكيل كافرا جاز الخلع ويبطل الجعل، كذا في المبسوط'' (هنديه ۳/ ۶۱۲، باب الوكالة بالطلاق)۔

(جب ذمیہ نے کسی مسلمان کو ذمی سے شراب اور سور پر خلع کرنے کا وکیل بنایا تو جائز ہے، اور اگر زوجین میں سے ایک مسلمان ہو اور وکیل کافر ہو تو خلع جائز ہے اور اجرت باطل ہو جائے گی)۔

مذکورہ بالا دونوں عبارتوں سے معلوم ہوا کہ کسی اجنبی کو یہ کہنا کہ ''طلق امرأتی'' توکیل بالطلاق ہے، اور توکیل بالطلاق مجلس کے ساتھ مقید نہیں ہوتی، نیز یہ بھی معلوم ہوا کہ کافر کو خلع وطلاق جیسے مسائل میں وکیل بنانا صحیح ہے- سوالنامہ کی پہلی صورت میں شوہر کی طرف سے غیر مسلم عدالت میں رشتۂ ازدواج کو ختم کرنے کی درخواست دینا یہ توکیل بالطلاق ہے، جو شرعاً صحیح ہے، جیسا کہ مذکورہ بالا عبارتوں سے معلوم ہوا، لہٰذا غیر مسلم عدالت کا فیصلۂ طلاق معتبر اور نافذ ہوگا۔

لیکن بے غبار صورت یہ ہے کہ اگر شوہر قانونی مجبوری کی وجہ سے عدالت کے فیصلہ کے بغیر رشتۂ ازدواج کو ختم نہ کرسکتا ہو یا شوہر کے طلاق دینے کی صورت میں عورت کی طرف سے شوہر کے خلاف عدالتی کاروائی کا اندیشہ ہو تو اس صورت میں شوہر قانونی طور پر اس سے تحفظ کے لئے غیر مسلم عدالت سے رشتۂ ازدواج کو ختم کرنے کا فیصلہ حاصل کرلے، اس کے بعد اپنے شرعی اختیار کی بنیاد پر طلاق دیدے۔

۲- دوسری صورت میں چونکہ شوہر کی طرف سے درخواست کی صورت میں صراحۃ توکیل بالطلاق نہیں پائی گئی، اور دستخط کرنے میں رضاء اور عدم رضاء دونوں کا احتمال ہے، لہٰذا عدم رضا کی صورت میں غیر مسلم عدالت کا فیصلہ شرعاً معتبر اور نافذ نہ ہوگا، اور رضاء کی صورت میں اگر اس کو دلالۃ توکیل بالطلاق مانا جائے تو عدالت کا فیصلۂ طلاق معتبر اور نافذ ہونا چاہئے۔

۳، ۴- الحیلۃ الناجزہ ۵ ۴ پر ہے: ہندوستان کی جن ریاستوں میں قاضی شرعی موجود ہیں، وہاں تو معاملہ سہل ہے، اور گورنمنٹی علاقوں میں جہاں قاضی شرعی نہیں ان میں وہ حکام، جج، مجسٹریٹ وغیرہ جو گورنمنٹ کی طرف سے اس قسم کے معاملات میں فیصلہ کا اختیار رکھتے ہیں اگر وہ مسلمان ہوں اور شرعی قاعدہ کے موافق فیصلہ کریں تو ان کا حکم بھی قضاء قاضی کے قائم مقام ہو جاتا ہے:

''لما في الدر المختار: ويجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو كافرا ذكره مسكين وغيره''
لیکن اگر کسی جگہ فیصلہ کنندہ حاکم غیر مسلم ہو تو اس کا فیصلہ بالکل غیر معتبر ہے، اس کے حکم سے فسخ وغیرہ ہرگز نہیں ہوسکتا۔

---

[1] جامعہ نذیریہ کوکاسی، گجرات۔

''لأن الكافر ليس بأهل القضاء على المسلم. كما هو مصرح في جميع كتب الفقه''

نیز فتاویٰ رحیمیہ میں اس سلسلے کا ایک سوال وجواب مذکور ہے ملاحظہ فرمائیں:

سوال:- ایک عورت نے کنیڈا میں کورٹ میں درخواست دی کہ میں اپنے شوہر کے ساتھ رہنا نہیں چاہتی مگر شوہر طلاق دینا نہیں چاہتا، یہی وجہ ہے کہ اس نے کورٹ میں نہ کسی تحریر پر دستخط کئے ہیں، نہ طلاق نامہ لکھنے کے لئے کہا اور نہ زبان سے طلاق دی، عورت نے اپنے دستخط کر کے کورٹ میں جو درخواست پیش کی اسی درخواست کو بنیاد بناتے ہوئے کورٹ نے اپنا تحریری فیصلہ عورت کو دیدیا، جس میں دونوں کے درمیان تفریق کردینے کا تذکرہ ہے تو شرعی اعتبار سے عورت پر طلاق واقع ہوئی یا نہیں؟ اور دونوں کے درمیان تفریق ہوگئی یا نہیں؟

جواب:- صورت مسئولہ میں عورت نے اپنے طور پر شوہر سے علیحدگی اختیار کرنے کے لئے کورٹ میں درخواست دی مگر شوہر طلاق دینا نہیں چاہتا، اسی وجہ سے نہ اس نے کسی تحریر پر دستخط کئے نہ خود طلاق نامہ لکھا نہ کسی کو لکھنے کے لئے وکیل بنایا اور نہ زبانی طلاق دی، کورٹ نے عورت کی درخواست پر فسخ نکاح کا فیصلہ کر دیا تو یہ فیصلہ شرعی اعتبار سے غیر معتبر ہے اور اس سے نہ نکاح فسخ ہوگا اور نہ عورت پر طلاق واقع ہوگی۔

اس قسم کے مقدمات کے فیصلہ کا حق شرعی قاضی کو ہوتا ہے، اور جہاں شرعی قاضی نہ ہو اور مسلم جج کو گورنمنٹ نے اس جیسے مقدمات کا شرعی فیصلہ کرنے کا اختیار دیا ہو اور وہ مسلم مجسٹریٹ شریعت کے مطابق فیصلہ کرے تو اس کا فیصلہ بھی قضائے قاضی کے قائم مقام ہوجاتا ہے، یا پھر دیندار مسلمانوں کی شرعی پنچایت (جماعت مسلمین) جس میں کم از کم ایک دو مستند عالم بھی ہوں، یہ پنچایت شرعی تحقیق کے بعد فیصلہ کرے تو اس کا فیصلہ بھی معتبر ہوتا ہے، غیر مسلم مجسٹریٹ کا فیصلہ ایسے معاملات میں معتبر نہیں ہوتا، لہٰذا صورت مسئولہ میں عورت یا تو شوہر سے طلاق حاصل کرے، اگر وہ انکار کرے تو خلع کرلے یا پھر شرعی پنچایت میں اپنا معاملہ پیش کر کے ان کے فیصلہ کے مطابق عمل کرے (فتاویٰ رحیمیہ ۸ / ۴۰۴ مکتبہ رحیمیہ گجرات راندیر)۔

مذکورہ بالا الحیلۃ الناجزۃ کی عبارت اور فتاویٰ رحیمیہ کے اس سوال وجواب سے سوالنامہ کی تیسری اور چوتھی صورت کا حکم بخوبی واضح ہوجاتا ہے کہ تیسری صورت میں اگر عدالت نے تفریق کا فیصلہ کر دیا تو یہ فیصلہ شرعاً معتبر نہیں ہوگا، اور چوتھی صورت میں اگر مسلم جج کو گورنمنٹ نے اس جیسے مقدمات کا شرعی فیصلہ کرنے کا اختیار دیا ہو اور وہ مسلم جج شریعت کے مطابق فیصلہ کرے تو اس کا فیصلہ بھی شرعاً معتبر اور نافذ ہوگا۔

☆☆☆

# فسخ نکاح میں غیر مسلم ممالک کے عدالتوں کا فیصلہ

مولانا محمد فاروق دربھنگوی

شریعت اسلامیہ نے کسی بھی مسلمان کے خلاف حکم وفیصلہ کے صحیح ہونے کے لئے قاضی وحاکم کے مسلمان ہونے کو ضروری قرار دیا ہے، بغیر صفت اسلام کے بہت ممکن ہے کہ ایک شخص حاکم وقاضی تو ہوجائے اور اس کے فیصلہ ذمی وکافر کے خلاف نافذ بھی ہو لیکن کسی بھی مسلمان کے خلاف نافذ نہیں ہوں گے۔

''قال فی البحر: وبه علم أن تقليد الكافر صحيح وإن لم يصح قضاء ه على المسلم حال كفره'' (شامی ۲۴)۔

(بحر الرائق میں فرمایا کہ اس سے معلوم ہوگیا کہ کافر کو منصب قضاء پر فائز کرنا صحیح ہے اگرچہ اس کا فیصلہ مسلم کے خلاف اس کے کفر کی حالت میں معتبر نہیں)۔

اور یہ اس لئے کہ حکم وقضا باب ولایت سے ہے، جس میں انسان اپنی بات دوسرے پر اس کے رضا واباء دونوں صورت میں نافذ کرتا ہے، اور اس قسم کی ولایت کسی بھی کافر کو مسلمان پر حاصل نہیں، جیسا کہ امام ابوبکر جصاص آیت کریمہ: "يا أيها الذين آمنوا لا تتخذوا الكافرين أولياء" کے ذیل میں تحریر فرماتے ہیں:

''اقتضت الآية النهى عن الاستنصار بالكفار والاستعانة بهم والركون عليهم. وهو يدل على أن الكافر لايستحق الولاية على المسلم'' (احكام القرآن للتهانوى ۲/ ۳۶۳)۔

(آیت پاک تقاضا کرتی ہے کہ کفار سے نصرت ومدد حاصل کرنا ان پر اعتماد اور بھروسہ کرنا ممنوع ہو، اور یہ آیت اس بات پر بھی دلالت کرتی ہے کہ کافر کو مسلمان پر کسی قسم کی ولایت کا استحقاق نہیں)۔

''وفى الهداية: لايجوز تحكيم الكافر ... لانعدام أهلية القضاء وفى فتح القدير إلا أن يحكمه الذميان. لأنه من أهل الشهادة عليهم فهو من أهل الحكم عليهم'' (فتح القدير ۷/ ۲۹۶)۔

(اور ہدایہ میں ہے کہ کافر کو حاکم بنانا جائز نہیں، کیونکہ اس میں قضاء کی اہلیت پائی نہیں جاتی، اور فتح القدیر میں ہے کہ مگر جب دو ذمی کسی کافر کو حاکم بنائے تو ان کے خلاف کافر کا فیصلہ جائز ہوگا، اس لئے کہ کافر ذمیوں کے خلاف اہلیت شہادت رکھتا ہے تو ان کے خلاف فیصلہ کی بھی اہلیت ہوگی)۔

اسی لئے حضرات شوافع کے نزدیک کوئی کافر نہ تو ابتداء کسی مسلم غلام کا مالک ہوسکتا ہے اور نہ تو اس کو خرید سکتا ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے مسلمان پر کافر کے لئے سبیل کی نفی کی ہے، اور خرید وفروخت کے ذریعہ مالک ہوجانا، مسلمان پر سبیل وغلبہ کا حاصل ہوجانا ہے (الجامع لاحکام القرآن القرطبی ۳/ ۲۰۸۸، دار الفکر)۔

البتہ ہمارے احناف کے یہاں مسلمان غلام کا کافر مالک تو ہوسکتا ہے مگر بیچ کر اسے اپنی ملکیت سے نکالنے پر مجبور کیا جائے گا، تاکہ کافر کا غلبہ اور سبیل مسلمان پر لازم نہ آئے۔

''قال أبو حنيفه: الشراء صحيح ... لكن يجبر الكافر أن يبيع العبد بحكم هذه الآية نظر للجانبين''

(تفسیر مظهری ۲/ ۲۶۳، بیروت)۔

مذکورہ سطور سے معلوم ہوگیا کہ اللہ تعالیٰ نے کسی بھی کافر کو کسی بھی مسلمان پر نہ کوئی غلبہ اور سبیل دیا ہے اور نہ ایسی تولیت دی ہے کہ اس کے ذریعہ سے کسی مسلمان کے خلاف اپنے قول کی تنفیذ کرسکے، اسی بنیاد پر کسی بھی کافر کی کوئی گواہی کسی بھی مسلمان کے خلاف قابل قبول نہیں۔

لہٰذا جب دو مسلمان کسی کافر کی عدالت میں مرافعہ قضاء کرے اور وہ کافر کسی ایک کے حق میں فیصلہ کردے تو ظاہری بات ہے کہ یہ فیصلہ دوسرے مسلمان

کے خلاف ہوگا، اور مذکورہ تفصیلات کے خلاف لازم آئے گا، اس لئے اس کا فیصلہ شرعی اعتبار سے معتبر نہ ہوگا۔

چنانچہ ایسے ممالک جہاں کے حکام وجج غیر مسلم ہوں ان کے فسخ نکاح، وطلاق کے فیصلہ میں تفصیل ہوگی، وہ یہ کہ:

مرد یا زن کے مرافعہ معاملہ کے بعد اگر کافر جج شوہر کو بلا کر اس کے اختیار ورضاء سے طلاق نامہ لکھوائے یا لکھے ہوئے طلاق نامہ پر اس کے پڑھنے کے بعد بلا جبر واکراہ دستخط کروائے، یا زبانی طلاق دلوائے، پھر جج فرقت کا فیصلہ نامہ تحریر کردے، تو ان تمام صورتوں میں طلاق واقع ہو جائے گی، اور حقیقت میں یہ طلاق شوہر کی جانب سے شمار ہوگی، حاکم کی جانب سے نہیں۔

لیکن اگر شوہر سے طلاق نہیں دلوائی بلکہ لڑکی یا لڑکا کی درخواست پر حاکم غیر مسلم نے خود مختاری کے ساتھ فیصلہ کردیا، تو اس صورت میں طلاق واقع نہیں ہوگی۔

ہاں اگر اس قسم کے غیر اسلامی ممالک میں منجانب حکومت مسلم حاکم ہوں اور وہ شریعت کے مطابق شوہر سے بیان لیکر مقدمہ کو صحیح قرار دے اور فسخ نکاح کا فیصلہ کردے تو یہ فیصلہ معتبر ہوگا (فتاوی محمودیہ ۱۳ /۱۱۸، مبوبہ ومعلقہ پاکستان)۔

تفصیل مذکور کے بعد خلاصۂ جواب حسب ذیل ہے:

۱- غیر مسلم عدالت میں شوہر کا رشتہ ازدواج کو ختم کرنے کی درخواست دینا تحکیم کی ایک صورت ہے جس میں تفصیل مذکور کے مطابق شوہر سے طلاق لیکر فرقت نامہ تحریر کردینا معتبر ہے، ورنہ حاکم کا خود مختاری فیصلہ معتبر نہیں۔

۲- عدالت کا شوہر کو بلا کر دستخط لینا کہ ''جو فیصلہ ہوگا تم کو منظور کرنا ہوگا'' اگر شوہر نے اس شرط کو پڑھ کر بخوشی ورضا دستخط کردیا تو شوہر کے اس دستخط کی حیثیت ''امر بالید'' کی ہوگی، گویا شوہر کا پڑھ کر بخوشی دستخط کردینا اپنے رشتۂ ازدواج کا معاملہ بخوشی حاکم کے سپرد کردینا ہے، کہ وہ باقی رکھے یا نہ رکھے، اور یہی مطلب ہے امر بالید کا، جیسا کہ علامہ شامی فرماتے ہیں:

''الأمر بمعنى الحال واليد بمعنى التصرف والمعنى حال طلاق المرأة الذي جعل زوجها في تصرفها''۔

(امر بمعنی حالت، اور ید بمعنی تصرف اور امر بالید کا مطلب یہ ہے کہ عورت کے طلاق کی وہ حالت جس کو اس عورت سے شوہر نے اس کے تصرف میں دیدیا ہو)۔

''وفي البدائع لما جعل الأمر بيدها فقد خيرها بين اختيارها نفسها في التطليق وبين اختيارها زوجها''

(بدائع، ۴/ ۲۲۸، مکتبہ ناز)۔

(اور بدائع میں ہے کہ شوہر نے جب عورت کے اختیار میں طلاق دیدی تو دو باتوں کے مابین اس کو اختیار دیدیا کہ آیا وہ طلاق دینے میں اپنے آپ کو اختیار کرلے یا اپنے شوہر کو حسب سابق اختیار کئے رہے)۔

لہٰذا اس صورت میں جب بھی حاکم فیصلہ کرے گا، اس کا اعتبار از روئے شرع ہوگا۔

۳- اس صورت میں حاکم غیر مسلم کا فیصلہ معتبر نہیں، البتہ حاکم مسلم، شرعی امور کا لحاظ کرتے ہوئے فیصلہ کردے تو معتبر ہوگا۔

۴- غیر مسلم ممالک میں مسلم حاکم کا فیصلہ اگر شرعی ضابطہ کے مطابق ہو تو از روئے شرع اس کا اعتبار کیا جائے گا، اور حکومت غیر مسلم ہونے سے اس پر کوئی اثر نہیں پڑے گا۔

☆☆☆

# غیر اسلامی عدالتوں میں طلاق کے مسائل

حافظ شیخ کلیم اللہ عمری مدنی[1]

۱- مذکورہ درخواست کی حیثیت تفویض کی ہے اور غیر مسلم عدالت کو تحکیم کا اختیار نہیں دیا جاسکتا، اور غیر مسلم جج صاحبان کا فیصلہ اگر اسلامی قوانین کے مطابق ہوں جس کی توثیق معتبر و مستند علماء یا اسلامی تحریکات وغیرہ کے ذریعہ ہو تو یہ فیصلہ قابل قبول ہوگا ورنہ نہیں' جیسا کہ مؤقر علماء کے فتاوی میں مذکور ہے:

''ولاتتوقف صحة الزواج بما هو متبع في القوانين الاسترالية لأن الزواج والطلاق من باب الولاية ولا ولاية لغير المسلم على المسلم ولكن يجب ان يوثق هذا الزواج لدى الجهات الرسمية الاسلامية المختصة بذلك''

(فتاوى معاصرة ۱/ ۲۰۲)۔

۲- غیر مسلم عدالتوں میں مسلم عورتوں کا خلع وغیرہ کے لئے رجوع کرنا درست نہیں ہے بلکہ معتبر و مستند علماء یا اسلامی تحریکات وغیرہ کے ذریعہ خلع کا مطالبہ کیا جائے پھر اس خلع پر عدالتوں کے ذریعہ توثیق کی جائے تو مناسب ہے۔

۳- غیر اسلامی عدالتوں کو میاں بیوی کے مابین تفریق کرانے کا حق حاصل نہ ہوگا، البتہ عدالت کا فرض ہے کہ قانونی کاروائی کے ذریعہ شوہر کو عدالت میں حاضر کیا جائے اور اسلامی قانون کے مطابق کاروائی کرائے۔

۴- مذکورہ صورت میں وہ مسلم جج ان غیر اسلامی ممالک وعدالتوں کا ایک کل پرزہ ہے، لہذا ان جج صاحبان کو مسلم حاکم یا قاضی کی حیثیت نہیں دی جاسکتی۔

۵- غیر اسلامی عدالتوں اور حکام کے فیصلے اسلام کے مطابق ہوں تو وہ قابل قبول ہوں گے جن کی توثیق مستند علماء کرام سے ہو ورنہ دیگر صورت میں مسلم پرسنل لاء میں دخل اندازی درست نہ ہوگی، لہذا ایسے ملکوں میں مسلم کمیونٹی/ دار القضاء وغیرہ کے ذریعہ سے مسلمان اپنے شرعی مسائل حل کرائیں۔

☆☆☆

---

[1] مفتی جامعہ دار السلام عمر آباد، تاملناڈو۔

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق

مولانا محمد احسن عبدالحق ندوی[1]

نظام قضاء کا سب سے نازک پہلو یہ ہے کہ غیر مسلم جج کا فیصلہ مسلمانوں کے حق میں معتبر نہیں ہے، اسی طرح جو عورتیں سرکاری عدالتوں سے اپنا نکاح فسخ کروالیں تو وہ چاہے اسلامی قانون کے مطابق ہی کیوں نہ ہو، یہ فیصلے غیر معتبر ہیں اور عورت اپنے پہلے شوہر کی زوجیت میں باقی رہتی ہے اور یہ نکاح فسخ نہیں ہوتا ہے، نیز اس کے بعد کے تعلقات معصیت قرار پاتے ہیں، ایسی خواتین کے لئے اسلامی اور شرعی زندگی کی واحد راہ نظام قضاء کا قیام ہے (جدید فقہی مسائل ۱/۴۴۶)۔

فقہ کا یہ مسئلہ ہے کہ جو لوگ شہادت کے اہل ہیں وہ قضاء کے اہل ہیں اور شہادت کی اہلیت کے لئے جو شرط ہے وہی قضاء کی اہلیت کے لئے شرط ہے۔

شہادت کی اہلیت کے لئے کیا شرط ہے، علامہ شامی نے ''أهله أهل الشهادة'' کے تحت بحر کے حوالہ سے لکھا ہے:

''وحاصله أن شروط الشهادة من الإسلام والعقل والبلوغ والحرية وعدم العمى والحد فى القذف، شروط لصحت توليته ولصحة حكمه بعدها'' (رد المحتار، كتاب القضاء ۸/ ۲۳، ۲۴)۔

(حاصل یہ ہے کہ شہادت کی شرائط یعنی اسلام، عقل، بلوغ، حریت، اندھا نہ ہونا اور محدود فی القذف نہ ہونا اور قضاء کے عہدہ پر کسی شخص کے تقرر کی صحت کے لئے اور تولیت کے بعد اس کے حکم کے صحیح ہونے کے لئے یہی شرطیں ہیں)۔

مذکورہ عبارت کے بعد علامہ شامی نے یہ لکھا ہے: ''مقتضاه أن تقليد الكافر لا يصح وإن أسلم''

اس کا مقتضاء یہ ہے کہ کافر کو قاضی بنانا صحیح نہیں ہوگا، کیونکہ اہلیت قضاء کے لئے اسلام شرط ہے، غیر مسلم حاکم کا فیصلہ کافی نہیں، اگر حاکم غیر مسلم ہو تو وہاں غیر مسلم حاکم سے یہ درخواست کی جائے کہ وہ اس معاملہ کے لئے کسی مسلمان عالم کو مجاز کردے کہ وہ شرعی فیصلہ کردے اور پھر حاکم اس فیصلہ کو اپنی عدالت سے نافذ کردے (کفایت المفتی ۶/ ۱۳۲)۔

اگر غیر مسلم حاکم نکاح فسخ کردے تو عورت آزاد نہ ہوگی اور دوسرا نکاح نہ کرسکے گی، حاکم کے ضمن میں جو عبارت ذکر کی گئی ہیں، ان سے معلوم ہوتا ہے کہ اگر کسی جگہ فیصلہ کنندہ حاکم غیر مسلم ہو تو اس کا فیصلہ بالکل غیر معتبر ہے، اور اس کے فیصلہ سے فسخ وغیرہ بالکل نہیں ہوسکتا اور جہاں قاضی شرعی نہیں وہاں پر وہ حکام جج مجسٹریٹ وغیرہ جو حکومت کی طرف سے اس قسم کے معاملات میں فیصلہ کا اختیار رکھتے ہیں، اگر وہ مسلمان ہوں اور شرعی قاعدہ کے موافق فیصلہ کریں تو ان کا حکم بھی قضاء قاضی کے قائم مقام ہوجاتا ہے، اور جہاں وہ بھی نہ ہوں تو وہاں مسلمانوں کی پنچایت کو بھی کچھ شرائط کے ساتھ نکاح فسخ کرنے کا اختیار ہے۔

(کفایت المفتی ۶/ ۱۶۷)۔

اسلامی نقطۂ نظر سے مسلمانوں پر غیر مسلم قاضی نہیں ہوسکتا، فقہاء کے یہاں اس سلسلہ میں صراحتیں موجود ہیں:

''فلا تصح تولية كافر ... الخ'' (البحر الرائق ۶/ ۲۶۰ أيضا، رد المحتار كتاب القضاء ۸/ ۲۲)۔

اس لئے غیر مسلم جج کی طرف سے نکاح فسخ کردیا جائے تو شرعاً اس کا اعتبار نہیں، اصل یہ ہے کہ ایک بار نکاح کے وجود میں آجانے کے بعد پھر شوہر ہی اس

---

[1] مرکز الامام أبی الحسن الندوی دارعرفات رائے بریلی، یوپی۔

بات کا اختیار رکھتا ہے کہ اس رشتہ کو ختم کرے، لیکن چونکہ قاضی کو مسلمانوں پر عمومی ولایت ہے، اس لئے وہ بہ حیثیت ولی عورت سے ظلم کو دفع کرنے کے لئے نکاح کو فسخ کردیتا ہے، اب اس بات پر اجماع ہے کہ غیر مسلم کو مسلمانوں پر ولایت حاصل نہیں ہوسکتی، بلکہ اگر باپ خدانخواستہ مرتد ہوجائے تو مسلمان بیٹے پر اس کی ولایت باقی نہیں رہے گی، خود اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

"لایتخذ المؤمنون الکفرین أولیاء من دون المؤمنین ومن یفعل ذلک فلیس من اللہ فی شئ إلا أن تتقوا منھم تقٰة" (سورہ آل عمران: ۲۸)

لہٰذا کسی غیر مسلم جج کا نکاح فسخ کردینا غیر معتبر ہے اور اگر عدالت فیصلہ بھی کردے تو اپنے علاقہ کے "قاضی شریعت" سے رجوع ہوکر دوبارہ اپنے معاملہ کی تنقیح کرانی چاہئے، (جدید فقہی مسائل ۱/ ۴۵۳)۔

مسلمانوں کے لئے قطعاً جائز نہیں کہ وہ اپنے معاملات غیر اسلامی سرکاری عدالتوں میں لے جائیں، غیر مسلم ججوں کا فیصلہ مسلمانوں کے حق میں غیر معتبر ہے، اور ان کا فسخ کیا ہوا نکاح باقی رہتا ہے اور نکاح ثانی جائز نہیں ہوتا۔

"ولاتصح ولایة القاضی حتی یجتمع فی المولی شرائط الشھادة من الإسلام والتکلیف والحریة" (ہندیہ ۳/ ۳۷)۔

فقہاء نے یہ بات واجب قرار دی ہے کہ اگر مسلمان ایسے ملک میں ہوں، جہاں غیر مسلمانوں کا غلبہ ہو، تب ان پر واجب ہے کہ وہ اپنے لئے امیر منتخب کریں، جو ان کے باہمی مقدمات کے فیصلہ کے لئے قاضی کا تقرر کرے۔

"وفی الفتح وإذا لم یکن سلطان ولا من یجوز التقلد منہ کما ھو فی بعض بلاد المسلمین غلب علیھم الکفار کقرطبة الآن، یجب علی المسلمین أن یتفقوا علی واحد منھم یجعلونہ والیًا فیولی قاضیًا (ردالمحتار کتاب القضاء ۸/ ۴۴)

اس لئے کسی مسلمان مرد یا عورت کا شرعی دار القضاء کو چھوڑ کر غیر اسلامی اداروں سے فیصلہ کا طلب گار ہونا قطعًا ناجائز اور سخت گناہ ہے۔

مذکورہ بحث کے بعد سوالات کے جوابات ملاحظہ ہوں:

۱- شوہر کے غیر مسلم عدالت میں درخواست دینے کے بعد عدالت ضابطہ کی کارروائی کرنے کے بعد طلاق وفرقت کا فیصلہ کردیتی ہے، اس صورت کا حکم یہ ہے کہ غیر مسلم عدالت کا یہ فیصلہ صحیح نہیں مانا جائے گا، اسی طرح درخواست کو تفویض وتحکیم بھی نہیں مانا جائے گا، غیر مسلم جج کا فیصلہ مسلمان کے حق میں غیر معتبر ہوگا۔

۲- عدالت میں عورت کی طرف سے رشتۂ نکاح ختم کرنے کے درخواست آتی ہے، عدالت شوہر سے اس بات پر دستخط لیتی ہے کہ جو فیصلہ ہوگا وہ تمہیں منظور کرنا پڑے گا، کارروائی کے بعد عدالت علاحدگی کا فیصلہ کردیتی ہے، اس صورت کا حکم یہ ہے کہ نہ ہی علاحدگی ہوگی اور نہ ہی دستخط کی کوئی حیثیت ہوگی۔

۳- عدالت نے حالات کا جائزہ لیکر جو فیصلہ کیا ہے وہ صحیح نہیں مانا جائے گا۔

۴- اگر جج غیر مسلم حکومت اور غیر مسلم عدالت کا ہے، مگر وہ مسلمان ہے، تو اس کو مسلم حاکم وقاضی کی حیثیت دی جائے گی، اور وہ جو فیصلہ کرے گا، اگر وہ فیصلہ شرعی قاعدہ کے مطابق ہے تو اس کے فیصلۂ فرقت کا اعتبار ہوگا اور اگر شرعی قاعدہ کے مطابق نہیں ہے تو نہیں ہوگا۔

۵- غیر مسلم عدالتیں اور حکام مسلمانوں کے شرعی معاملات میں کسی حد تک فیصلہ نہیں کرسکتے، اسی طرح اگر وہ فیصلہ کردیں تو مسلمان ان کے فیصلوں کا اعتبار نہیں کرسکتے، راقم الحروف کی یہی رائے ہے، جو اوپر سوالات کے جوابات کے ضمن میں ذکر ہوئیں۔

☆☆☆

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق

مولانا رضوان الحق مظاہری[1]

۱- رشتۂ نکاح کو توڑنے اور ختم کرنے کا حق شریعت نے شوہر ہی کو دیا ہے، شوہر کے علاوہ کسی کو یہ حق شوہر کی طرف سے اس کی نیابت اور شوہر کی اجازت سے حاصل ہوتا ہے مثلاً یہ حق شوہر کی اجازت کے بعد تفویض کی صورت میں یا شوہر کی اجازت کے بعد توکیل کی شکل میں دوسرے کو حاصل ہوتا ہے اور کبھی حاکم کو حاصل ہوتا ہے، اس شرط کے ساتھ کہ حاکم قاضی شرعی اور مسلمان مگر یہاں شوہر کا غیر مسلم عدالت میں درخواست دینا اس کو فقہاء کی تشریح کے مطابق تفویض مانا جاسکتا ہے اور عدالت کا فیصلہ کارروائی کے بعد طلاق کا معتبر اس لئے مانا جائے گا کہ شوہر نے اپنی نیابت عدالت کو سپرد کیا ہے اور عدالت محض شوہر کا وکیل ہے نہ کہ فیصل (چوں کہ غیر مسلم جج کا فیصلہ معتبر نہیں ہے) یہاں جج صرف وکیل ہے اگر چاہے تو شوہر اپنے اس درخواست کو واپس لے سکتا ہے اور اپنی نیابت کا حق ختم کرسکتا ہے۔

صاحب ہدایہ لکھتے ہیں: ''وإذا قال لرجل: طلق امرأتي فله أن يطلقها في المجلس وبعده وله أن يرجع، لأنه توكيل واستعانة فلا يلزم ولا يقتصر على المجلس باب تفويض الطلاق فصل في المشية'' (ہدایہ ثانی)۔

(اور جب کہا کسی مرد سے: میری بیوی کو طلاق دیدے تو اس کے لئے اختیار ہے کہ وہ اس کو مجلس اور مجلس کے بعد طلاق دے اور شوہر کے لئے جائز ہے کہ وہ رجوع کرے، کیوں کہ یہ توکیل ہے اور استعانت، لہٰذا لازم نہ ہوگا اور نہ مجلس پر منحصر ہوگا)۔

اسی طرح علامہ عینی الحنفیؒ البنایہ شرح ہدایہ میں تحریر فرماتے ہیں: ''أما جواز التطليق للوكيل فلأنه أقامه مقام نفسه، وأما جواز ذالك بدون قيد المجلس فكان الوكيل أجنبي وقد يقدر على أن يعين الوكيل في المجلس وقد لايقدر فلم يقتصر على المجلس'' (حوالہ البناية شرح ہدایہ ۵/ ۳۹۴)۔

(بہر حال طلاق کے لئے وکیل بنانے کا جواز اس لئے ہے کہ وکیل کو اپنے قائم مقام بنانے کی وجہ سے اور مجلس کے علاوہ میں جواز کا قید اس بنا پر ہے کہ وکیل اجنبی ہے، اس لئے اس کو مجلس کے بعد بھی یہ اختیار باقی رہے گا)۔

علامہ ابن نجیمؒ مصری لکھتے ہیں: ''لوقال لرجل: طلق امرأتي لم يتقيد بالمجلس لأنه توكيل و استعانة فلا يقتصر على المجلس وأشار إلى انه له الرجوع عنه'' (البحر الرائق ۳/ ۳۳۰، مطبوعہ رشیدیہ پاکستان)۔

(اگر کہا کسی مرد سے کہ میری بیوی کو طلاق دیدے تو مجلس کے ساتھ خاص نہ ہوگا، اس لئے کہ وکالت نام ہے مدد و استعانت کا، لہٰذا مجلس کے ساتھ خاص نہ ہوگا اور یہ اشارہ اس بات کی طرف ہے کہ شوہر کو اس سے رجوع کا حق ہے)۔

علامہ محقق ابن ہمام لکھتے ہیں: ''أي للقائل أن يرجع، لأن هذا توكيل والتوكيل استعانة فلا يلزم وله أن يرجع ولا يقتصر، وللوكيل ان يفعله بعد المجلس'' (فتح القدير ۴/ ۹۹)۔

(طلق امرأتي کہنے والے کو اجازت ہے کہ وہ اپنے قول سے رجوع کرلے، اس لئے کہ توکیل اصل میں استعانت ہے، لہٰذا لازم نہ ہوگا اور شوہر کے لئے رجوع کرنا جائز ہوگا)۔

فقہائے کرام کی ان تمام تشریحات سے معلوم ہوتا ہے کہ شوہر کے درخواست پر جج صرف وکیل ہے جس کو شوہر کی طرف سے نیابت حاصل ہے اور وہ مجلس

[1] مدرسہ اعجاز العلوم احمد نگر، مہاراشٹرا۔

میں اور مجلس کے بعد عمل کرسکتا ہے، نہ کہ اس معنی کر کہ غیر مسلم جج ہونے کے اعتبار سے اس کا فیصلہ قبول کیا جائے۔

(۲) دوسری صورت یہ ہوتی ہے کہ عورت کی طرف سے عدالت میں درخواست آتی ہے کہ میرا رشتۂ نکاح ختم کیا جائے عدالت شوہر کو بلا کر اس سے دستخط لیتی ہے کہ جو فیصلہ ہوگا وہ تم کو منظور کرنا ہوگا اور کاروائی کے بعد علاحدگی کا فیصلہ کیا جاتا ہے اس صورت حال کا کیا حکم ہوگا اور شوہر کے دستخط کی کیا حیثیت ہوگی؟

''وفی البحر إن المراد الاکراہ علی التلفظ بالطلاق، فلو أکرہ علی أن یکتب طلاق امرأتہ فکتب لاتطلق لأن الکتابة أقیمت مقام العبارة باعتبار الحاجة ولاحاجة ھنا'' (حوالہ بحر الرائق کتاب الطلاق رد المحتار ۲/ ۴۴۰)۔

"(اگر شوہر سے جبرًا تلفظ طلاق کہلوائے تو طلاق واقع ہوجائے گی، لیکن اگر جبرًا اس سے لکھوائے تو طلاق واقع نہ ہوگی کتابت اگر چہ تلفظ کے قائم مقام ہوتا ہے مگر ضرورت کے وقت) چوں کہ جج اور حاکم غیر شرعی کے سامنے شوہر دستخط کرتا ہے نہ تو طلاق کا پتہ ہے نہ ہی طلاق نامہ کے مضمون کا کہ اس میں کیا لکھا ہوا ہے یا اس میں آئندہ کیا لکھا جائے گا اور کاروائی کے بعد طلاق کا فیصلہ کیا جاتا ہے اور شوہر سے دستخط لینا ایک دھوکا اور فریب ہے جو درست نہیں ہے۔

(۳) تیسری صورت یہ ہوتی ہے کہ عورت کی درخواست کے بعد شوہر عدالت میں نہیں آیا یا آیا تو مگر دستخط وتفویض پر تیار نہیں ہوا اور عدالت نے حالات کا جائزہ لیکر تفریق کا فیصلہ کردیا تو اس کا کیا حکم ہوگا جبکہ اس صورت میں جو فیصلہ ہوا ہے اس کی بابت شوہر کی طرف سے کوئی آمادگی نہیں ہے۔

(۴) چوتھی صورت: کیا مسئلہ میں اس سے بھی کچھ فرق پڑسکتا ہے کہ جج اگر چہ غیر مسلم حکومت کا اور غیر مسلم عدالت کا ہے مگر مسلمان ہے وہ اپنے عمومی فرائض منصبی کے تحت اس قسم کا کام بھی کرتا ہے تو کیا اس کو مسلم حاکم وقاضی کی حیثیت دی جاسکتی ہے اور اس حیثیت سے اس کے فیصلہ فرقت کا اعتبار کیا جاسکتا ہے۔

جواب: قواعد اسلامی اور اسلامی نقطۂ نظر بالکل واضح ہے کہ مسلمانوں پر غیر مسلم حاکم وقاضی ہو ہی نہیں سکتا، فقہاء کرام کے یہاں اس سلسلے میں بہت زیادہ صراحتیں موجود ہیں۔ (دیکھئے البحر الرائق علامہ ابن نجیم کی کتاب القاضی جلد ۷، رد المحتار جلد ۴)۔

اس لئے غیر مسلم جج وقاضی کی طرف سے نکاح فسخ کردیا جائے تو شرعًا اس کا اختیار نہیں ہے (جدید فقہی مسائل)۔ کیوں کہ بات اصل یہ ہے کہ ایک بار نکاح وجود میں آجانے کے بعد شوہر ہی اس بات کا اختیار رکھتا ہے کہ اس رشتہ کو ختم کرے، لیکن چوں کہ قاضی کو مسلمانوں پر عمومی ولائیت حاصل ہے، اس لئے وہ بہ حیثیت ولی عورت سے ظلم کو دفع کرنے کے لئے نکاح کو فسخ کرسکتا ہے۔ اس بات پر اجماع ہے کہ غیر مسلم کو مسلمانوں پر ولایت حاصل نہیں ہوسکتی بلکہ اگر باپ بھی مرتد ہوجائے خدانخواستہ تو مسلمان بیٹے پر اس کی ولایت باقی نہیں رہے گی۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

"لایتخذ المؤمنون الکافرین أولیاء من دون المؤمنین ومن یفعل ذلک فلیس من اللہ فی شئ" (قرآن)۔

(اہل ایمان مومنین کو چھوڑ کر کافروں کو اولیاء نہ بنائیں اور جو کوئی ایسا کرے گا تو وہ اللہ کے یہاں کسی شمار میں نہیں)۔

لہٰذا کسی غیر مسلم جج کا نکاح فسخ کردینا غیر معتبر ہے اور عورت اس کو فسخ سمجھ کر کسی دوسرے مرد سے اپنا نکاح کرلیتی ہے تو یہ ناجائز اور حرام ہوگا۔

(۵) وہ مسلمان جج اور قاضی جو غیر اسلامی حکومت کی طرف سے مسلمانوں کے مسائل کو حل کرنے کے پابند بنائے گئے ہیں اور وہ اپنے عمومی فرائض منصبی کے تحت اس کام کو انجام دیتے ہیں تو اس کو مسلم جج اور قاضی کی حیثیت دی جاسکتی ہے، چنانچہ امداد الفتاویٰ (۳/ ۲۲۷ کتاب القضاء) میں یہ جواب اس طرح سے موجود ہے:

''قاضی آں کہ برائے فصل خصومات حاکم ساختہ شود برائے عموم نفاذ احکامش وطریق ست نویست از سلطان گو کافر باشد درین ملک آن احکام کہ برائے ایں غرض از سرکار مامور کردہ می شوند، اگر مسلمان باشد در حکم قضاۃ ہشتہ''

(وہ قاضی جو جھگڑوں کو مٹانے کے لئے اور مسلمانوں کے عمومی احکام وغیرہ کی نفاذ کے لئے بنائے گئے ہوں تو اس کو تولیت حاصل ہے، اگر چہ کافر بادشاہ کی طرف سے ہو اور اسی طرح سرکار کے طرف سے مامور کردہ مسلمان مسلمانوں کے لئے فیصلہ کرے تو وہ قضاء کے حکم میں ہوگا)۔

''وفی الدر المختار: ویجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو کافرًا ذکرہ مسکین وغیرہ''۔

(جائز اور صحیح ہے قاضی بنانا بادشاہ کی طرف سے بادشاہ عادل ہو یا ظالم یہاں تک کہ اگر بادشاہ کافر بھی ہو تو اس کا قاضی مقرر کرنا درست ہے)

(حوالہ الدر المختار کتاب القاضی)۔

# غیر مسلم عدالت کے ذریعہ طلاق کا شرعی حکم

مولانا افتخار احمد مفتاحی[1]

طلاق حق شرعی ہے جو شوہر کو حاصل ہوتا ہے، اس لئے شوہر کو چاہئے کہ اگر حالات سخت پریشان کن ہیں اور ازدواجی زندگی خوشگوار گزرنے کا امکان نہیں ہے تو اپنی بیوی کو از خود طلاق دے دے اور اگر طلاق از خود دینے میں کچھ دشواری پیدا ہونے کا امکان ہے تو اپنی بیوی یا اپنے کسی ولی یا جماعت المسلمین کو یہ حق سپرد کردے، غیر مسلم عدالت کو اپنا حق شرعی تفویض نہ کرے، اس لئے کہ غیر مسلم عدالت ضابطہ کی کارروائی کرنے کے بعد بھی طلاق وفرقت کا فیصلہ کردے گی تو بھی وہ شرعاً معتبر نہیں ہوگا (الحیلۃ الناجزہ)۔

"لایتخذ المؤمنون الکفرین أولیاء من دون المومنین"۔

اس لئے میری رائے یہ ہے کہ کسی شوہر کو اپنا حق شرعی غیر مسلم عدالت کو سپرد کرنے سے روکا جائے باوجود اس کے اگر شوہر غیر مسلم عدالت میں یہ درخواست دیتا ہے کہ میرے رشتۂ ازدواج کے انقطاع کا فیصلہ کردیا جائے اور اس کے بعد عدالت ضابطہ کی کارروائی کرنے کے بعد علاحدگی کا فیصلہ کردیتی ہے تو بھی غیر مسلم عدالت کے اس فیصلہ کا اعتبار نہ کیا جائے۔

شریعت نے جہاں سخت مجبور کن حالات میں شوہر کو طلاق کا حق دیا ہے وہیں یہ حق عورت کو بھی خلع کی شکل میں مرحمت کیا ہے اور یہ بات بھی اپنی جگہ محقق ہے کہ طلاق دینے کا حق شوہر ہی کو حاصل ہے، ہاں اگر شوہر اپنا حق کسی دوسرے کو دیدے تو نیابت میں اسے یہ حق حاصل ہوجاتا ہے، لیکن اگر کوئی شوہر اپنی بیوی کے حقوق کی رعایت بھی نہیں کرتا اور نہ ہی اسے طلاق دیکر اپنی زوجیت سے علیحدہ کرتا ہے، عورت مجبور ہوکر غیر مسلم عدالت میں درخواست دیتی ہے کہ میرا رشتۂ نکاح ختم کردیا جائے عدالت شوہر کو بلاکر اس سے دستخط لیتی ہے کہ جو فیصلہ ہوگا وہ تم کو منظور کرنا ہوگا اور کارروائی کے بعد علاحدگی کا فیصلہ عدالت کی طرف سے صادر کردیا جاتا ہے، اس سلسلہ میں عرض ہے کہ غیر مسلم عدالت کو یہ حق نہیں ہے کہ وہ شوہر کے حق طلاق کو بالجبر سلب کرے اور جدائیگی کا فیصلہ کردے، اولاً تو اسلامی نقطۂ نظر سے مسلمانوں پر غیر مسلم قاضی نہیں ہوسکتا "لأن الکافر لیس بأهل للقضاء علی المسلم" اور نہ ہی غیر مسلم جج کا فیصلہ شرعی معاملات میں مسلمانوں کے حق میں معتبر ہے: "لایتخذ المؤمنون الکفرین أولیاء من دون المؤمنین ومن یفعل ذالك فلیس من الله فی شیٔ إلا ان تتقوا منهم تقاة" (آل عمران)۔

اس لئے عورت کو چاہئے کہ اولاً خلع کرانے کی کوشش کرے شوہر کو روپیہ، پیسہ کا لالچ دیکر خلع پر راضی کرے یا مہر کی ادائیگی شوہر کے ذمہ باقی ہو تو شوہر سے کہہ دے کہ آپ مجھے خلع دے دیجئے، میں مہر کو معاف کردوں گی، اگر شوہر راضی ہوجاتا ہے تو فبہا ورنہ عورت اپنا معاملہ شرعی قاضی یا مسلمان حاکم اور جہاں یہ میسر نہ ہو تو جماعت المسلمین (مسلمان پنچایت جس میں تجربہ کار عالم بھی ہو، یا عالم کی رائے کے مطابق عمل ہوتا ہو) کے سامنے پیش کرے غیر اسلامی عدالت میں اپنا شرعی معاملہ لے جانا یہ مذہب سے دوری کی علامت ہے۔

خلاصہ کلام یہ ہے کہ صورت مسئولہ میں عورت نے نامناسب اقدام کیا ہے، عورت کو چاہئے تھا کہ پہلے خلع کی کوشش کرتی ہوسکتا تھا کہ شوہر مال کے دام میں آکر بیوی کو بطور خلع جدا کرنے پر راضی ہوجاتا، بصورت دیگر عورت جماعت المسلمین کی طرف رجوع کرتی لیکن عورت نے ان راستوں

---

[1] استاذ جامعہ مفتاح العلوم مئو۔

کو چھوڑ کر غیر اسلامی عدالت کی طرف رجوع کیا جو کسی طرح درست نہیں تھا۔

البتہ عدالت کا شوہر سے بالجبر دستخط لینا درست نہیں ہے اور نہ ہی اس کا اعتبار ہوگا، اس لئے کارروائی کے بعد علاحدگی کا فیصلہ غیر اسلامی عدالت کی طرف سے صادر کرنا شرعاً معتبر نہیں ہونا چاہئے۔

۳- عورت کی درخواست کے بعد شوہر عدالت میں نہیں آیا یا آیا تو مگر دستخط وتفویض پر تیار نہیں ہوا۔ اس سے یہ بات سمجھ میں آ گئی کہ شوہر طلاق دینا نہیں چاہتا اسی وجہ سے نہ اس نے کسی تحریر پر دستخط کیا نہ خود طلاق نامہ لکھا اور نہ زبانی طلاق دی اور عدالت نے حالات کا جائزہ لیکر تفریق کا فیصلہ کر دیا تو یہ فیصلہ شرعی اعتبار سے غیر معتبر ہے اور اس فیصلہ سے نہ نکاح فسخ ہوگا اور نہ عورت پر طلاق واقع ہوگی، عورت کو چاہئے تھا کہ شوہر کو خلع پر آمادہ کرتی بصورت دیگر اس قسم کے مقدمات کے فیصلہ کا حق شرعی قاضی کو ہوتا ہے اور جہاں شرعی قاضی نہ ہوں جماعت المسلمین کو فیصلہ کا حق ہوتا ہے؟ قاضی یا جماعت المسلمین کے پاس اس معاملہ کو پیش کرتی لیکن اس کے باوجود عورت نے غیر اسلامی عدالت کا دروازہ کھٹکھٹایا جبکہ غیر اسلامی عدالت کا فیصلہ شرعاً معتبر نہیں ہوتا، اس لئے غیر اسلامی عدالت نے عورت کی درخواست پر اگر فسخ کا فیصلہ کر دیا تو شرعاً معتبر نہیں ہونا چاہئے۔

۴- اسلامی قانون کے مطابق اگر شوہر بیوی کو نہ اچھائی سے رکھتا ہے اور نہ ہی اسے طلاق دیکر جدا کرتا ہے تو قاضی کو حق ہے کہ حالات کا جائزہ لیکر فسخ نکاح کا فیصلہ کر دے، لیکن فسخ نکاح کے لئے قاضی کا مسلمان ہونا ضروری ہے اور جہاں قاضی شرعی نہیں ان میں وہ حکام جج مجسٹریٹ وغیرہ جو گورنمنٹ کی طرف سے اس قسم میں فیصلہ کا اختیار رکھتے ہیں اگر وہ مسلمان ہوں اور شرعی قاعدہ کے موافق فیصلہ کریں تو ان کا فیصلہ قضاء قاضی کے قائم مقام ہوتا ہے، خلاصۂ کلام یہ کہ جج اگر چہ غیر مسلم حکومت وغیر مسلم عدالت کا ہے مگر مسلمان ہے تو اس کا فیصلہ معتبر ہونا چاہئے۔

☆☆☆

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق کا مسئلہ

مولانا محمد ذکاء اللہ شبلی، اندور

۱- زوج اگر خود اپنی رضا وخوشی سے طلاق کا اختیار کسی غیر مسلم جج کو تفویض کردے اور جج اسکی طرف سے طلاق دیدے تو یہ طلاق میرے نزدیک نافذ اور واقع ہوگی اور یہ طریقہ صحیح و درست ہوگا۔

۲، ۳- البتہ دوسری وتیسری صورت میں غیر مسلم جج کا فیصلہ شرعاً نافذ نہ ہوگا۔

۴- حالات حاضرہ میں بالخصوص ایسے غیر مسلم ممالک جہاں شرعی قضاء کا نظام نہ ہو غیر مسلم عدالت کے ''مسلم جج'' کو مسلم حاکم اور قاضی کی حیثیت دی جاسکتی ہے اور اس کا تفریق وفسخ نکاح کا فیصلہ نافذ اور قابل اعتبار ہوگا؟

☆☆☆

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق کا فیصلہ

مفتی محمد حنیف [1]

شریعت اسلامیہ نے رشتہ نکاح کو ختم کرنے کا حق شوہر کو ہی دیا ہے، شوہر کے ماسوا کسی کو یہ حق نہیں دیا، اگر کسی کو یہ حق ہوتا ہے تو شوہر کے نیابت ہی میں ہوتا ہے یہ نیابت وکیل کی بھی ہوسکتی ہے اور کبھی حاکم وحکم کو بھی یہ حق حاصل ہوتا ہے، لیکن اس زمانہ میں جس طرح شوہر کو طلاق کا حق حاصل ہے اسی طرح بہت سے ممالک میں عورت کو بھی یہ حق حاصل ہے اور وہاں کے عدالت کے ذریعہ یہ کارروائی کی جاتی ہے جس کے جج عموماً غیر مسلم ہوتے ہیں اور یہ کارروائی کبھی شوہر کی رضامندی سے کی جاتی ہے اور جدائیگی کردی جاتی ہے اور کبھی صرف عورت کی درخواست سے شوہر کی رضامندی کے بغیر دونوں کے درمیان جدائی کا فیصلہ کردیا جاتا ہے، تو کیا شریعت میں اس کا اعتبار ہوگا یا نہیں؟ اس کو سمجھنے کے لئے پہلے قاضی کے اوصاف معلوم کرلئے جائیں تو مسئلہ کی تہہ تک پہنچنے میں بصیرت حاصل ہوگی۔

## قاضی کے اوصاف:

قاضی کی اہمیت کیلئے چند چیزیں ضروری اور لازمی ہیں اس کا مسلمان ہونا، مکلف ہونا، عاقل اور بالغ ہونا، آزاد ہونا، وہ اندھا نہ ہو، بہرا نہ ہو، گونگا نہ ہو، اور نہ ہی محدود فی القذف ہو، خلاصہ یہ کہ قاضی شہادت کا اہل ہو اور کچھ چیزیں ایسی ہیں کہ اگر وہ پائی جاتی ہیں تو ترجیح کا سبب بنتی ہیں البتہ ان میں کمی آنے سے قضاء کی اہلیت سے خارج نہیں ہوتا۔

(۱) اہل الرائے ہونا، (۲) عدالت کا ہونا۔

دوسری بات یہ ہے کہ وہ سلطان یا امیر جس کی طرف سے عہدۂ قضاء سپرد ہوا ہے اس کا عادل ہونا، اہل الرائے ہونا، شریعت کے اصول وفروع سے واقف ہونا اور اسکا مسلمان ہونا شرط نہیں ہے بلکہ اگر ظالم یا فاسق ہے یا کافر ہے تو بھی وہ کسی کو عہدۂ قضاء سپرد کرسکتا ہے اور قاضی کے لئے اس عہدہ کو قبول کرنا جائز ہے۔

''ولاتصح ولاية القاضي حتى يجتمع في المولى شرائط الشهادة كذا في الهداية من الاسلام والتكليف والحرية وكونه غير أعمى ولا محدودا في القذف ولا أصم ولا أخرس ... ويكون من أهل الاجتهاد والصحيح أن أهلية الاجتهاد شرط الأولوية حتى لو قلد جاهل وقضى هذا الجاهل بفتوى غيره يجوز كذا في الملتقط ... وكذالك العدالة عندنا ليست بشرط في جواز التقليد لكنها شرط الكمال فيجوز تقليد الفاسق وتنفذ قضاياه إذا لم يجاوز فيها حد الشرع ... ويجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولكن إنما يجوز القضاء من السلطان الجائر إذا كان يمكنه من القضاء بحق ... ولا يجوز طاعته في الجور وذكر في المتقط والإسلام ليس بشرط فيه أي في السلطان الذي يقلد كذا في التاتارخانية (عالمگیری ۳/ ۳۰۷)، ويجوز تقليد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو كافرا'' (الدر المختار مع رد المحتار كتاب القضاء جلد نمبر ۵)۔

البتہ جہاں قاضی یا جج مسلمان نہ ہو تو وہاں مسلمانوں کی پنچایت کو بھی نکاح فسخ کرنے کا اختیار ہوتا ہے یعنی قاضی کے حکم میں ہوتا ہے، شرط یہ ہے کہ فیصلہ شریعت کے موافق ہو (حاشیہ کفایت المفتی جلد نمبر ۶ صفحہ نمبر ۱۶۷)۔

---

[1] جامعہ اسلامیہ عربیہ کاشف العلوم ایجوکیشن ٹرسٹ۔

## وکیل کے اوصاف:

وکیل ہر وہ شخص ہوسکتا ہے جو عقل رکھتا ہو یعنی نفع ونقصان کو پہچانتا ہو اور جس چیز کا وہ وکیل ہوا ہے اس سلسلہ میں قصد وارادہ بھی متحقق ہو۔

''ویشترط أن یکون الوکیل ممن یعقل العقد ویقصد لأنه یقوم مقام المؤکل فی العبارة فیشترط أن یکون من أهل العبارة'' (هدایه ثالث صفحه نمبر ۱۷۹)۔

نیز وکیل کیلئے مسلمان ہونا شرط نہیں ہے۔

''إذا وکل المسلم أو الذمی حربیا مستأمنا فی دار الاسلام بخصومة أو بیع أو غیر ذالك جاز ... ویجوز وکالة المرتد بأن وکل المسلم مرتدا وکذا لو کان مسلما وقت التوکیل ثم ارتد فهو علی وکالته إلا أن یلحق بدار الحرب فتبطل الوکالة'' (عالمگیری جلد نمبر ۳، صفحه نمبر ۵۶۳)۔

اس وضاحت کے بعد صورت مسئلہ کی توضیح کی جاتی ہے: (۱) کہ اگر مسلمان مرد طلاق کے لئے مقدمہ دائر کرتا ہے اور کورٹ کا غیر مسلم جج قانونی کاروائی کے بعد دونوں کے درمیان جدائیگی کردیتا ہے تو اب اس فیصلہ کے مطابق اسلامی اعتبار سے طلاق واقع ہوجائے گی، کیونکہ شریعت اسلامی نے طلاق کا حق مرد کو دیا ہے اور مرد اپنے مقدمہ کے ذریعہ کورٹ کے جج کو وکیل بناتا ہے کہ وہ اسکا وکیل بن کر اس کا نکاح فسخ کردے، اس صورت میں نکاح ٹوٹ جائے گا اور شرعا طلاق واقع ہوجائے گی کیونکہ غیر مسلم کو وکیل بنا کر اس طرح کا کام کرانا درست ہے۔

۲- اگر عورت مقدمہ دائر کرتی ہے اور طلاق کا مطالبہ کرتی ہے تو اب اگر شوہر عورت کے مطالبہ طلاق کو قبول کرلے تو اگرچہ شوہر نے پہلے طلاق نہیں دی تھی اس کے باوجود حسب قاعدہ المرء یؤخذ باقرارہ اور حسب ضابطہ کہ عاقل، بالغ، مسلمان کے قول وفعل کو مهما امکن کے درجہ میں محمل صحیح اور حسن پر محمول کیا جائے گا، لہٰذا بطریق اقتضاء النص اس قبول شوہر کو ایقاع طلاق قرار دے کر محض ایک طلاق کے وقوع کا حکم کیا جائے گا۔

۳- عورت کی درخواست کے بعد شوہر عدالت میں آیا لیکن اس نے عورت کے دعوی طلاق کو منظور نہیں کیا تو اگر عدالت شوہر سے ایقاع کے الفاظ کہلوائے خواہ جبر واکراہ کے ذریعہ ہی کیوں نہ ہو طلاق واقع ہوجائے گی، کیونکہ احنافؒ کے نزدیک مکرہ کی طلاق واقع ہے، وطلاق المکره واقع (الهدایة /۳۵۸)

اور ایسی صورت میں عورت کسی شرعی پنچایت میں طلاق حاصل کرنے اور اسکے ذریعہ تفریق حاصل کرنے کی محتاج نہ ہوگی، البتہ اگر ایقاع طلاق کے الفاظ کہلوائے بغیر محض عیسائی یا کسی غیر مسلم جج کے تفریق کردینے سے طلاق واقع نہ ہوگی اور نہ ہی تفریق واقع ہوگی تو اگر اس صورت میں واقعی شوہر نان ونفقہ نہیں دیتا اور کھلم کھلا ظلم کرتا ہے اور طلاق شرعی دیکر آزاد بھی نہیں کرتا تو اس صورت میں عورت مسلم شرعی پنچایت کی طرف سے شرعی تفریق یا طلاق لینے کی محتاج ہوگی۔

۴- جی ہاں غیر مسلم کی عدالت میں اگر مسلمان جج ہے اور وہ شریعت کے مطابق فیصلہ کردے تو اس کا اعتبار ہوگا، کیونکہ مقلد کا مسلمان ہونا شرط نہیں ہے:

''والاسلام لیس بشرط فیه'' (عالمگیری جلد نمبر ۳، صفحه نمبر ۳۰۷)۔

۵- غیر مسلم عدالتیں اور حکام عقائد اور اصول اسلام کے حدود وقیود میں رہ کر اگر فیصلہ کرتے ہیں تو مسلمانوں کے معاملات میں ان کے فیصلے کا اعتبار ہوتا ہے، عقائد، عبادت، معاملات، معاشرت، اخلاق کے بابت اصول اسلام کے خلاف غیر مسلم حکام اور عدالت کے فیصلے کا اعتبار نہیں ہوگا، مذہبی رواداری کا پورا پورا پاس ولحاظ مسلمان کے لئے بہت ضروری ہے۔

☆☆☆

# غیر مسلم ممالک کی عدالتوں میں تفریق کا فیصلہ شریعت کی نظر میں

مفتی محمد ارشد فاروقی [1]

اسلامی نظام حکومت دنیا میں رائج نہ ہونے کے باعث انسان زندگی گزارنے کا نظام اپنے دماغ کے تخیلات ومفروضے کے مطابق بناتا ہے اور آئے دن اس میں تبدیلی کرتا ہے، تاریخ انسانیت ابدی قانون، مکمل لائحہ عمل اور مستقل نظام زندگی پیش کرنے سے قاصر ہے۔

ساری انسانیت کی فلاح وبہبود اور میپ روٹ صرف دین الٰہی ہے، اسی نے انسان کی تخلیق کی، وہی اس کے نظام سے اس کی فطرت سے واقف ہے۔

وهو اللطيف الخبير۔

اس حقیقت کا تقاضا ہے کہ امت مسلمہ نظام اسلامی کو خود اپنے اوپر نافذ کر کے دنیا کے سامنے نمونہ پیش کرے اور دنیا کو یقین دلائے کہ اس سے بہتر کوئی نیا عالمی نظام نہیں ہوسکتا اور دعوتی سرگرمیوں کا بار بار جائزہ لیا جائے، امت کے کاندھوں پر اصل ذمہ داری انسانیت کی رہنمائی کرنی ہے۔

جب اسلامی تعلیمات حیات کے ہر شعبے کو حاوی ہوگی تو عائلی معاشرتی زندگی کی مشکلات بہ سہولت حل ہوں گی اور سارے فیصلے اسلامی عدالتوں کے ذریعے ہو کر انصاف وعدل سے دنیا بھرے گی۔

لیکن جب تک نسیم صبح کے تازہ جھونکے مشام جاں نہیں بنتے بادسموم کی حرارت ومرارت برداشت کرتے ہوئے فقہ الاولویات کے پیش نظر حکمت عملی سے کام لینا فقہاء امت کا شیوہ ہے۔

موجودہ حالات میں ہر غیر مسلم ملک میں آباد مسلم اقلیت کے سربراہ علماء ودانشوروں اور سیاست میں سرگرم مسلمانوں کی یہ کوشش ہونی چاہئے کہ انہیں اس ملک میں "مسلم پرسنل لا" کو تحفظ حاصل ہو اس مقصد کے حصول کے لئے تمام ممکنہ ذرائع کا استعمال کیا جانا چاہئے۔

## سوالات کے جوابات:

۱- شوہر غیر مسلم عدالت میں درخواست دیتا ہے کہ وہ رشتۂ ازدواج کو ختم کرنا چاہتا ہے لہٰذا اس کے حق میں رشتے کے انقطاع کا فیصلہ کردیا جائے، عدالت ضابطہ کی کاروائی کے بعد طلاق وفرقت کا فیصلہ کرتی ہے، اس صورت کا کیا حکم ہوگا اور کیا اس درخواست کو تفویض وتحکیم مانا جاسکتا ہے اور اسی بنیاد پر غیر مسلم جج کا فیصلہ معتبر ہوگا؟

اس صورت کو اگر اس پس منظر میں دیکھا جائے کہ شوہر طلاق دینے پر آمادہ ہے اور وہ اپنے ملکی قانون کے بعض نتائج سے بچنا چاہتا ہے، اس لئے وہ اپنے طور پر طلاق تو دے چکا ہے لیکن عدالت کے سامنے وہاں کے ضابطے کا پابند رہ کر درخواست گزار ہوتا ہے۔ تو مسئلہ بالکل واضح ہے، شوہر نے خود طلاق دی البتہ اس کا رجسٹریشن اس نے عدالت کی کارروائی کے ذریعہ کرادیا۔

اسلام نے شوہر کو طلاق کا اختیار دیا ہے اس کا استعمال ہی رشتہ نکاح کو ختم کرتا ہے، اس لئے شوہر کی طرف سے فرقت وجدائی اور نکاح کے رشتے کے خاتمے کی درخواست بے معنی ہے صرف ملکی نظام ظاہری رسم کی تکمیل ہے۔

اس صورت کو تحکیم نہیں قرار دیا جاسکتا ہے، کیونکہ ان معاملات میں کافر جج نہیں بن سکتا، المرغینانی لکھتے ہیں:

"ولا یجوز تحکیم الکافر" (کافر کو فیصل بنانا درست نہیں ہے) (باب التحکیم کتاب ادب القاضی الهدایہ ۳/ ۱۴۴)۔

[1] صدر شعبہ افتاء جامعۃ الامام محمد انور دیوبند۔

اگر شوہر نے سوال میں بیان کردہ شکل میں صرف درخواست برائے انقطاع نکاح دی ہے اور کافر جج نے فرقت کا فیصلہ کیا تو شرعی اعتبار سے یہ فیصلہ معتبر نہیں ہوگا۔

لیکن ملکی حالات وقوانین کے پیش نظر مسلم تنظیموں یا علماء کی ذمہ داری ہوگی کہ ایسے عدالتی فیصلوں پر نظر رکھیں اور اس صورت میں شوہر سے طلاق دلوائیں تا کہ شرعی طور پر یہ دونوں اجنبی ہوجائیں اور اس کشمکش کے شکار نہ رہیں کہ عدالت کے فیصلے سے طلاق نہ پڑنے کی وجہ سے رشتہ قائم ہے اور عدالت کی نظر میں نہیں، اس لئے مفاسد سے بچانے کے لئے اس طرح کے اقدام کی فوری ضرورت ہے۔

۲- عورت نے عدالت میں درخواست دی کہ رشتہ نکاح ختم کیا جائے، عدالت شوہر کو بلا کر اس سے دستخط لیتی ہے کہ جو فیصلہ ہوگا منظور ہوگا۔ پھر عدالتی کارروائی کے بعد علاحدگی کا فیصلہ کیا جاتا ہے۔ اس صورت حال کا کیا حکم ہوگا۔ شوہر کے دستخط کی کیا حیثیت ہوگی؟

اس صورت میں عدالت کی طرف سے علاحدگی کا فیصلہ زوجین کے حق میں غیر معتبر ہوگا شوہر کی سادے کاغذ یا جو فیصلہ ہوگا کے مضمون پر دستخط سے طلاق واقع نہ ہوگی، کیونکہ طلاق نامہ لکھنے یا لکھانے اور طلاق نامہ کے مضمون کو پڑھنے یا سننے کے بعد اپنی مرضی سے دستخط کرنے کی صورت ہی میں طلاق معتبر ہوتی ہے، ''لأن الکتابة أقیمت مقام العبارة باعتبار الحاجة'' (بے شک تحریر تلفظ کا کام بہ وقت ضرورت کرتی ہے) (مطلب فی المسائل - رد المحتار علی الدر المختار ۱/ ۵۷۹)۔

عدالت کی طرف سے جو کاغذ پیش کیا گیا کہ شوہر اس پر دستخط کردے اسے کسی صورت میں طلاق نامہ نہیں قرار دیا جاسکتا۔

پھر جج کا یہ کہنا کہ جو کارروائی کی جائے گی اسے قبول کرنا ضروری ہوگا۔ تو اس عدالت کے کافر جج کو یہ اختیار حاصل نہیں ہے اور شریعت کی اصطلاح میں وہ اس کا اہل نہیں ہے۔

اس طرح کے حالات کے شکار جوڑوں کو عدالتی فیصلے کے بعد مقامی شرعی اتھارٹی سے رجوع کرنا ضروری ہے تا کہ شریعت کے صریح احکام کی خلاف ورزی سے بچ سکیں اور وہ شرعی اتھارٹی شوہر سے طلاق دلانے کی کوشش اس صورت میں کرے جب ازدواجی زندگی کا نباہ مشکل ہوجائے۔

یا مسلمان عدالتوں میں اسلامی عائلی قوانین سے واقف مسلم جج کے تقرر کا مطالبہ کریں اور ایسے تنازعات کے لئے وہ فیصل کا کام کرے تو یہ عدالتی کارروائی درست تسلیم کی جائے گی اور اسے جزوی قاضی یا حکم کی حیثیت حاصل ہوگی۔

۳- عورت نے عدالت میں درخواست دی شوہر عدالت میں نہیں آیا یا آیا مگر دستخط پر تیار نہیں ہوا عدالت نے تفریق کردی۔ شوہر کی طرف سے کوئی آمادگی نہیں ہے؟

عورت نے یک طرفہ عدالت میں درخواست دے کر تفریق وعلاحدگی کا مطالبہ کیا اور عدالت نے شوہر کو بلایا پر وہ نہیں آیا پھر عدالت نے کارروائی کرتے ہوئے تفریق کا فیصلہ سنادیا۔ یہ فیصلہ شوہر اور بیوی کے رشتۂ نکاح پر قطعی اثر انداز نہیں ہوگا۔ شوہر نے طلاق نہیں دیا، اس لئے بندھن نہیں ٹوٹا۔

غیر مسلم عدالت کا غیر مسلم جج قاضی یا حکم کی اہلیت نہیں رکھتا، اس لئے اسے تفریق یا فسخ کا حق حاصل نہیں۔

''والنکاح لا ینقطع إلا بالطلاق أو الفسخ والتفریق من أهله'' (خلاصة البحر والفتح ورد المحتار علی الدر المختار)۔

اس مسئلے کو مقامی شرعی اتھارٹی سلجھائے زوجین کو جمع کرکے شرعی حل تک پہنچے۔

۴- اگر غیر مسلم حکومت کی عدالت میں مسلم جج متعین ہے اور وہ مسلم مسائل کے تصفیے پر مامور ہے اور مسلم پرسنل لا سے واقف بھی ہے، اگر وہ فسخ وتفریق کے فیصلے شرعی تعلیمات کے مطابق کرتا ہے تو اس کا فیصلہ بطور ''حکم'' یا جزوی قاضی معتبر ہوگا۔

۵- یہ سوال تو تفصیل طلب ہے اصولی بات یہ ہے کہ دینی امور بہ شمول مسلم پرسنل لا میں غیر مسلم عدالتوں اور حکومتوں کا فیصلہ حکمت عملی سے ٹالا جائے تدین میں گوارہ نہیں تمدن میں استخارہ نہیں۔

☆☆☆

# غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق

مولانا ریاض احمد قاسمی[1]

۱- اسلامی قانون کے مطابق غیر مسلم جج کا کیا ہوا فیصلہ مسلمان فریقین کے حق میں ضرورۃً معتبر ہوگا، آج ہندوستان اور اس طرح کے دوسرے ممالک میں مسلمان اسی اصول پر عمل پیرا ہیں، دراصل دنیا میں جب سے جمہوری نظام رائج ہوا ہے، اسی وقت سے اسلامی عدالت اور مسلمان قاضی کے بجائے جمہوری عدالت اور غیر مسلم جج کے فیصلے مسلمانوں کے لئے مشکلات پیدا کرتے رہے ہیں، لیکن چونکہ مسلمان بھی اسی جمہوری نظام کا ایک حصہ ہیں، اس لئے انہوں نے ''مالا یدرک کلہ، لایترک کلہ'' کے تحت اپنا یہ حق تو تسلیم کرالیا کہ مسلم فریقین کے عائلی مسائل میں اسلامی قانون کے مطابق فیصلہ کیا جائے گا، لیکن اس کے لئے عدالت اسلامی ہوگی، اور قاضی بھی مسلمان ہوگا، یہ نہ ہوسکتا تھا نہ ہوا، یہ ہے وہ اضطرار اور مجبوری کی حالت، جس میں غیر مسلم عدالت کا فیصلہ ایک مسلمان کے حق میں معتبر مان لیا گیا۔

پس صورت مذکورہ میں چونکہ شوہر نے خود درخواست دی ہے، اس لئے یہ درخواست ''تفویض طلاق'' ہوگی اور اس پر غیر مسلم جج کا فیصلہ طلاق معتبر ہوگا، بشرطیکہ ضابطے کی کاروائی اسلامی قانون کے مطابق کی گئی ہو۔

۲- شوہر کے دستخط کی حیثیت یہ ہوگی کہ اسلامی قانون کے مطابق جو فیصلہ ہوگا، وہ مجھے منظور ہوگا، میں اس پر راضی ہوں، لہذا اگر عدالت نے اسلامی قانون کے مطابق وجوہ تفریق میں سے کسی وجہ کی بنا پر علاحدگی کا فیصلہ کیا، تو علاحدگی واقع ہوجائے گی، ورنہ محض عورت کے مطالبے پر علاحدگی کا فیصلہ کیا گیا، تو یہ فیصلہ معتبر نہ ہوگا۔

۳- عورت اگر واقعی مظلوم ہے اور وجوہ تفریق میں سے کوئی وجہ موجود ہے، جس کی بنا پر اسلامی قانون کے مطابق کارروائی مکمل کر کے تفریق کا فیصلہ عدالت نے کیا ہے، تو وہ فیصلہ مسلمان شوہر کے حق میں نافذ ہوگا، خواہ وہ اس پر آمادہ نہ ہو، اس لئے کہ یہ ضرورت اور اضطرار کی حالت ہے اور فقہاء نے قاضی یا حکم کے مسلمان ہونے کی جو شرط لکھی ہے، وہ اسلامی نظام حکومت کی صورت میں ہے، اس فرق کے لئے ملکی اور مدنی زندگی کے معاشرتی احوال و واقعات رہنمائی کرتے ہیں۔

۴- جمہوری نظام حکومت میں قاضی بنانے والی حکومت، یا خود قاضی کے بجائے اس فیصلے کو دیکھا جائے گا، جو قاضی نے دیا ہے، اگر وہ فیصلہ فرقت، وجوہ تفریق میں سے کسی وجہ کی بنیاد پر اسلامی قانون کے مطابق دیا گیا ہے، تو معتبر ہوگا ورنہ نہیں، اس باب میں قاضی کے مسلمان ہونے کا کوئی خاص فائدہ نہیں ہے، کیونکہ بہر حال وہ ملکی قانون اور ارباب حکومت کے وضع کئے ہوئے قوانین کا پابند ہے۔

☆☆☆

[1] استاذ، جامعہ رحمانی خانقاہ، مونگیر۔

# غیر مسلم عدالتوں کے ذریعہ دی گئی طلاق کا مسئلہ

سید عبد الحفیظ الحجاوی

اس سوال کے جواب سے پہلے ضروری معلوم ہوتا ہے کہ اس پر غور کرلیا جائے کہ عقد نکاح بھی شرعی اعتبار سے صحیح منعقد ہوا ہے یا نہیں؟ تا کہ یہ سمجھ لیا جائے کہ دونوں کے درمیان رشتہ صحیح قائم ہوا ہے اور وہ جو طلاق دے گا تو طلاق صحیح طریقے پر اپنے محل میں واقع ہوگی۔ اس طرح اس مسئلہ کی پانچ شکلیں بنتی ہیں:

## پہلی شکل:

شوہر نے صراحت کے ساتھ طلاق کا تلفظ نہیں کیا، تو ایسی صورت میں غیر مسلم جج کے لئے عدالت سے اس شوہر کے خلاف طلاق کا حکم صادر کرنا جائز نہیں ہوگا، اس لئے کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

"ولن يجعل الله للكافرين على المؤمنين سبيلا" (سورہ نساء: ۱۴۱)۔

## دوسری شکل:

غیر مسلم جج کو شوہر نے طلاق کا حق سپرد کر دیا تو وقوع طلاق کے لئے ضروری ہوگا کہ شوہر خود پہلے طلاق کا تلفظ کرے، اس لئے کہ وہی طلاق کا مالک ہے اور اسی کے صریح الفاظ طلاق سے طلاق واقع ہوگی، غیر مسلم جج کے حکم سے طلاق واقع نہیں ہوگی۔

## تیسری شکل:

توکیل وتفویض کے ختم ہونے کے بعد غیر مسلم عدالت کے لئے قطعی اس کی گنجائش نہیں ہوگی کہ وہ مسلم شوہر کی طرف سے طلاق دیدے، کیونکہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: "ولن يجعل الله للكافرين على المؤمنين سبيلا" (سورہ نساء: ۱۴۱)،

اور اگر شوہر کے خلاف طلاق کا فیصلہ کردے تو یہ فیصلہ محض جبراً اس کو اقرار کروانے اور فرمانبردار بنانے کے مرادف ہوگا۔

## چوتھی شکل:

اگر غیر مسلم عدالت میں مسلم جج ہو تو ظاہر بات ہے کہ وہ ملکی قانون کی پاسداری بھی کرے گا اور پابند بھی ہوگا، اور آپ جانتے ہیں کہ قضاۃ تین طرح کے ہوتے ہیں جس میں سے ایک جنت میں اور دو جہنم میں ہوں گے اور وہ بھی اسلامی قانون کے تحت فیصلے کرنے والے ہوں گے، تو پھر غیر اسلامی قانون کے تحت فیصلے صادر کرنے والے ججوں کیا حال ہوگا؟

## پانچویں شکل:

ممکن ہے کہ غیر اسلامی عدالتوں کے ذریعہ صادر ہونے والے فیصلے کی حیثیت اقرار طلاق کی ہوگی یا اس کی حیثیت شقاق ونزاع کے معاملہ میں بینہ کی ہوگی، بہر صورت اسے پرسنل لاء اور احوال شخصیہ کے پس منظر میں دیکھا جانا چاہئے۔

☆☆☆

# غیر مسلم ملکوں میں بذریعہ عدالت طلاق کا شرعی حکم

مولانا نثار احمد گودھروی[1]

حضرت تھانویؒ لکھتے ہیں کہ اگر کسی جگہ فیصلہ کنندہ حاکم غیر مسلم ہو تو اس کا فیصلہ بالکل غیر معتبر ہے، اس کے حکم سے فسخ وغیرہ ہرگز نہیں ہوسکتا:

''لأن الکافر لیس بأھل للقضاء علی المسلم کما ھو مصرح فی جمیع الکتب''۔

حتی کہ اگر روداد مقدمہ غیر مسلم مرتب کرے اور مسلمان حاکم فیصلہ کرے یا بالعکس تب بھی فیصلہ نافذ نہ ہوگا، اسی طرح کسی مقدمہ کی سماعت تو مسلمان حاکم نے کی لیکن تفریق سے قبل غیر مسلم حاکم آ گیا اور اس نے تفریق کردی یا بالعکس تو وہ تفریق نہ ہوگی اور اگر فیصلہ کسی جماعت کے سپرد کیا جائے اور چند اشخاص کی کمیٹی میں ان سب ارکان کا مسلمان ہونا شرط ہے کوئی غیر مسلم جج اور مجسٹریٹ بھی اس کا رکن ہو تو شرعاً اس جماعت کا فیصلہ کسی طرح معتبر نہیں ایسے فیصلہ سے تفریق وغیرہ ہرگز صحیح نہ ہوگی، غیر مسلم ممالک میں اگر حاکم مسلمان نہ ہو یا حاکم قواعد شرعیہ کے مطابق فیصلہ نہ کرتا ہو تو عورت کی علاحدگی کے لئے بغیر خاوند کی طلاق کے کوئی صورت نہیں ہے، حتی الامکان لازم ہے کہ خلع وغیرہ کے ذریعہ تفریق عمل میں لائی جائے، لیکن مجبوری کی صورت میں مسلمانوں کی پنچایت میں معاملہ پیش کرنے کی گنجائش ہے، کیونکہ مالکیہ کے مذہب میں قاضی نہ ہونے کی حالت میں یہ صورت بھی جائز ہے کہ محلہ کے دیندار مسلمانوں کی ایک جماعت جس کی تعداد کم از کم تین ہو پنچایت کرے اور واقعہ کی تحقیق کر کے شریعت کے موافق حکم کردے یہ بھی قضائے قاضی کے قائم مقام ہوجاتا ہے، لہٰذا غیر مسلم ممالک میں اگر عدالت کے ذریعہ طلاق دلوائی جائے اور مجبوراً ایسا کرنا پڑتا ہے تو عدالت کے باہر شرعی طریقہ سے دوبارہ معاملہ کرلیا جائے۔

☆☆☆

---

[1] دارالافتاء جامعہ رحمانیہ، گودھرا۔

# چوتھا باب: اختتامی امور

مناقشہ:

## غیر مسلم ممالک میں عدالت کے ذریعہ طلاق

مولانا قاری عبداللہ سلیم، شکاگو امریکہ:

یہ اجتماع ایسے حضرات کا اجتماع ہے جن کے بارے میں امید یہ ہے کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ کا فیصلہ خیر کا ہے، کیونکہ حدیث میں فرمایا گیا ہے: "من یرد اللہ بہ خیرًا یفقھہ فی الدین" جن کو دین میں تفقہ اور بصیرت فقہی حاصل ہو تو یہ سمجھا جائیگا کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے اس فرد کے لیے خیر کا فیصلہ فرمایا ہے، ماشاء اللہ یہاں تو سب اہل خیر جمع ہیں، جہاں تک فقہ اکیڈمی کا تعلق ہے میں آج سے تقریبًا ۲۸ سال پہلے جب امریکہ گیا، اس وقت اس ملک میں کچھ حالات ایسے تھے کہ بعض بنیادی اہم تعلیمی ادارے کچھ ابتلاء کا شکار تھے، پریشانیاں تھیں، تشویش تھی۔ اس وقت میرے قلب ودماغ پر کچھ بوجھ تھا اور ایسا خیال آرہا تھا کہ کہیں ایسا تو نہیں کہ وہ قافلۂ علم جو مدینہ طیبہ زادہا اللہ شرفا سے روانہ ہوا اور بغداد وخراسان اور سمرقند و بخارا ہوتے ہوئے دلی پہنچا اور دلی سے دیوبند آیا، اب اس قافلہ کا کوچ کسی اور طرف ہونے والا ہے، افسوس تھا اس صورت حال پر اور بوجھ سا تو کچھ عرصہ کے بعد یہ اطلاع ملی کہ ایک فقہ اکیڈمی قائم ہوئی اور اس میں اس وقت جو مجھے اطلاع ملی کہ نوجوان علماء اس میں حصہ لے رہے ہیں، مسائل پر بحث ومباحثہ مذاکرہ ہو رہا ہے تو خوشی ہوئی، لیکن تفصیل معلوم نہیں تھی، اس دوران مولانا مجاہد الاسلام صاحب نور اللہ مرقدہ تشریف لائے، میرے یہاں قیام ہوا اور وہ اپنے ساتھ پانچ جلدیں فقہ اکیڈمی کے سمینار کی، جو اس وقت تک سمینار ہو چکے تھے ان کی لے کر آئے اور کچھ تفصیلات بھی بتائیں بہت خوشی ہوئی اور ذہن ودماغ میں جو بادل چھائے ہوئے تھے اور افسردگی طاری تھی، واقعہ یہ ہے کہ وہ سب چھٹ گئے اور ایسا ہوا جیسا کہ یوں کہیے کہ دن نکلتا ہے، سورج طلوع ہوتا ہے تو روشنی پھیلتی ہے تو بدن میں چستی آتی ہے کچھ وہی کیفیت محسوس ہوئی، پھر دوبارہ مولانا مجاہد الاسلام صاحب تشریف لائے تو اور تفصیلات سامنے آئیں تو اللہ ان کو واقعی جزاء خیر دے، کہ انھوں نے علماء کو اس کام پر لگا دیا کہ وہ مسائل میں بحث کریں، غور وفکر کریں، اس کے لیے مطالعہ کریں لکھیں، پڑھیں، یہ بہت بڑا کام ہوا، جہاں تک میرا تعلق ہے، میں سمجھتا ہوں کہ جتنے حضرات یہاں تشریف رکھتے ہیں اور جن کے مقالات اور تقریریں یہاں آئیں گی میں اپنے کو ان سب سے فروتر سمجھتا ہوں، بغیر کسی تواضع کے، تواضع نہیں حقیقت ہے، مگر میں آیا کیوں ہوں، آیا اس لیے کہ آپ حضرات کو ان ہی آنکھوں سے، ان ہی گنہگار آنکھوں سے دیکھ لوں اور دوسری بات یہ ہے کہ بھئی گجرات میں ہو رہا ہے تو یہاں آ کر کھچڑی، کڑھی کھالیں گے اس سے زیادہ کوئی اور مقصد نہیں، اس مدرسہ میں گزشتہ سال بھی میں حاضر ہوا تھا۔

گزشتہ سال مجھ سے میرے عزیز محترم مولانا ندیم الواجدی صاحب نے باصرار اس کا مشورہ دیا کہ میں گجرات کے مدارس بھی دیکھوں، پھر میں نے کہا کہ بھائی میں ضرور چلنے کو تیار ہوں مگر آپ کو بھی ساتھ چلنا ہوگا، وہ بھی اور ان کے بیٹے اور میرے نواسے مولانا یاسر یہ سب ساتھ ہوئے اور یہاں کئی مدرسے دیکھنے کا موقع ملا اور یہاں بھی حاضر ہوا، دل باغ باغ ہوا اور جاکر کے وہاں اپنی تقریروں میں تذکرہ کیا اور لوگوں کو وہاں غیرت دلائی کہ بھائی تم لوگ اتنے بڑے ملک میں رہتے ہو یہاں کچھ کام نہیں ہو رہا ہے دیکھو وہ غریب ملک ہندوستان وہاں کیسا کیسا کام ہو رہا ہے۔ تو اللہ نے پھر دوبارہ یہاں حاضری کا شرف عطا فرمایا، حضرت مولانا عبداللہ صاحب نے کتنا بڑا کارنامہ انجام دیا ہے۔

جہاں تک ان مسائل کا تعلق ہے جو اس سمینار میں زیر بحث ہیں میں سمجھتا ہوں کہ سب مسائل کسی نہ کسی انداز میں فقہ کی کتابوں میں موجود ہیں، چاہے وہ تورق کا مسئلہ ہو، بیع عینہ ہو، اسی طرح سے کاروبارے میں باپ بیٹے کی شرکت کے مسائل ہوں یا اسی طرح سے قربانی میں کس مقام کا اعتبار ہو یہ مسئلے اور اسی طرح سے غیر مسلم جج اور قاضی اور مجسٹریٹس کے ذریعہ سے فیصلۂ طلاق کے مسائل ہوں اور اسی طرح سونے اور چاندی کے زکوۃ کے مسائل یہ سب فقہ کی کتابوں میں موجود ہیں، اب مسائل کی نوعیت کچھ اس طرح کی ہے کہ بعض اقوال اس میں ہیں مگر اس پر فتویٰ نہیں ہے، مفتی بہ

اقوال نہیں ہیں، تو اس سمینار کا اور ایسے سمینار کا مقصد یہ ہے کہ ان اقوال پر غور کر کے یہ دیکھا جائے کہ موجودہ حالات میں ہم کس قول کو لیں۔ اگر ضرورت ہے کہ مفتی بہ قول کو چھوڑ کر غیر مفتی بہ قول کو لے لیں؟ اس میں حرج کیا ہے؟ یا اسی طرح آج افتتاحی اجلاس میں تذکرہ ہو رہا تھا کہ اگر دوسرے مسالک کے ائمہ کے اقوال کو لے لیا جائے تو اس کی کہاں تک گنجائش ہے اور مولانا عبداللہ صاحب کاپودروی نے ٹھیک فرمایا تھا کہ یہاں ہندوستان میں رہتے ہوئے بعض دفعہ اندازہ نہیں ہو پاتا ان حضرات کو جو صرف ہندوستان ہی میں رہتے ہیں اور ان کو باہر جانے کا موقع نہیں ملا کہ وہاں نوعیت مسائل کی کیا ہیں؟ میں عرض کرتا ہوں کہ یہ طلاق ہی کا مسئلہ ہے، بات یہ ہے کہ مثلاً امریکہ جہاں میں ہوں وہاں ایک بات کو تو اصولی طور پر یوں کہیے کہ اس کو قانونی حیثیت دی گئی ہے کہ مسائل کو مذہب کی روشنی میں طے نہیں کیا جائے گا۔ کہہ سکتے ہیں آپ کہ لامذہب ملک ہے یا اس ملک کا قانون جو ہے لامذہبیت پر مبنی ہے آپ کہہ سکتے ہیں، مگر اسی کے ساتھ ایک عجیب بات یہ ہے کہ بعض اسٹیٹس یا بعض اسٹیٹس کی کاؤنٹیز کچھ ایسی ہیں کہ وہاں میں پہلے یہ بات بتلادوں کہ نکاح اور شادی کے لیے رجسٹریشن ضروری ہے، رجسٹریشن میں دو مرحلے ہیں: ایک تو یہ کہ لڑکا جس کو شوہر بننا ہے اور لڑکی جس کو دلہن بننا ہے۔ ان دونوں کو کاؤنٹی کے آفس میں جانا ہوتا ہے، کاؤنٹی جیسے یہاں تعلقہ اور تحصیل ہوتی ہے اس میں جانا ہے اور ان سے میرج لائسنس لینا ہے، یعنی شادی کرنے کا اجازت نامہ، وہ اجازت نامہ لے کر میرے پاس آئے یا کسی اور ادارے کے پاس آئے نکاح پڑھوانے کے لیے، ان کے پاس سرٹیفکیٹ اگر نہیں ہے تو پھر ہم میں سے کوئی اس کے لیے تیار نہیں ہوتا کہ نکاح پڑھائے۔ نکاح ویسے تو پڑھ سکتے ہیں مگر ادارے کی طرف سے اس کو تصدیق نامہ یا یوں کہیے کہ نکاح نامہ بھر کے نہیں دے سکتے ہم اس کو کاغذ پر، تو وہ لائسنس لینا ہے، اس لائسنس پر لکھا ہوا ہوتا ہے کہ یہ میرج سول ہے یا ریلیجیس میرج ہے، بعض کاؤنٹی کے فارم میں یہ لکھا ہوا ہوتا ہے، تو ہم لوگ یہ کرتے ہیں کہ سول کو کاٹ دیا، ریلیجیس میرج ہو گیا اور نکاح پڑھ دیا نکاح ہو گیا، اس کو ہم نے اپنا سرٹیفکیٹ دے دیا، اس کی ضرورت تو اس لیے ہے کہ اس میں زیادہ تفصیلات ہیں کہ گواہ کون ہیں اور مہر کتنا ہے؟ کیوں کہ یہ چیزیں جو ہیں اس کا تعلق وہاں کے قانون سے نہیں ہیں وہ نہیں جانتے کہ گواہ کی کیا اہمیت ہے، وہ نہیں سمجھتے کہ مہر کیا چیز ہے؟ وہ نکاح کو تو جانتے ہیں لیکن مہر کا کوئی تذکرہ ان کے قانون میں نہیں ہے، اس لیے ہم کو سرٹیفکیٹ دینا پڑتا ہے کہ مہر اتنا ہے اور نکاح کے گواہ یہ یہ ہیں، پھر اس کو کاؤنٹی کی طرف سے اس بات کا ایک تصدیق نامہ مل جاتا ہے کہ بھائی یہ فلاں جو ہے اس کی شادی فلاں سے ہو گئی ہے۔

اب مسئلہ جو ہے یہ ہے کہ نکاح رجسٹرڈ ہو گیا ہے، اب اگر طلاق کی نوبت آئے تو جب تک کہ طلاق بھی رجسٹرڈ نہ ہو، اس وقت تک چاہے یہ ہزار مرتبہ بھی طلاق کہتا پھرے، وہاں کے نظام میں اور وہاں کے قانون کے مطابق اس کی کوئی حیثیت نہیں ہے اور جب حیثیت نہیں ہے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ یہ مرد شوہر ہے اور یہ عورت اسی طرح سے بیوی ہے اور یہ عورت کسی جگہ شادی نہیں کر سکتی اور یہ مرد بھی کوئی دوسری شادی نہیں کر سکتا کیوں کہ تعدد ازدواج کی اجازت نہیں ہے، دونوں بندھے ہوئے ہیں قانونی طور پر دونوں کو ساتھ رہنا ہے، یہ شکل ہے۔ میں نے کچھ مسلمان وکیلوں کو جمع کیا اور ان کے سامنے یہ مسئلہ رکھا، مجھے اندازہ ہوا کہ یہ وکیل حضرات بھی اپنے فیلڈ کی بات کو جانتے ہیں اس سے آگے کی بات جانتے ہی نہیں مگر اب کیا کر سکتا تھا ان کے سامنے میں نے مسئلہ رکھا کہ بھائی جب یہاں کا قانون مذہب کو اہمیت نہیں دیتا، اس کے باوجود نکاح کے متعلق جو میرج لائسنس ہے اس پر لکھا ہوا ہے کہ یہ نکاح ریلیجیس ہے اور۔ تقریب نکاح کا انعقاد ریلیجیس ہوا ہے یا سول، تو میں نے کہا کہ جب انہوں نے مذہب کو اس حد تک تسلیم کر لیا ہے، آپ لوگ مجھے یہ بتائیں کہ طلاق کے مسئلہ کو بھی تو اسی طرح منظور کرنا چاہئے یہاں کے قانون میں، اس کی کیا صورت ہے، ان سارے وکیلوں نے ہاتھ اٹھا دیا کہ بھائی یہ ہمارے بس کا نہیں ہے کام۔ تو بھائی پھر ہم کس سے بات کریں، انھوں نے کہا یہ مسئلہ چوں کہ حکومت سے متعلق ہے، قانون سے متعلق ہے، آپ سیاسی لوگوں کو استعمال کریں، آپ کا دباؤ ہو گا سیاسی اعتبار سے تو شاید بات آگے بڑھ جائے یہ ہم وکیلوں کے کرنے کا کام نہیں، انھوں نے تو ہاتھ اٹھا دیا، تو یہ صورت وہاں ہے۔

جیسے یہاں دار القضاء ہیں، میں نے وہاں جانے کے بعد ایک دو سال کے بعد دار القضاء قائم کیا اور اسی طرح کے جو نکاح وطلاق کے مسائل ہیں اس کے لیے، مگر اس پورے عرصے میں تجربہ یہ ہوا کہ ہم کامیاب نہیں ہیں، اس لیے کہ ایک طرف تو یہ ہے کہ عورت ہو عام طور پر اپنا کیس لے کر آتی ہے اور ہم اس کیس کو اگر نہ لیں، مثال کے طور پر عورت اگر جو شکایات پیش کر رہی ہے وہ شکایات عند الشرع معتبر نہیں ہیں، ان کے اوپر کوئی کارروائی نہیں ہو سکتی ہم انکار کر دیں کہ بھائی یہ کوئی مسئلہ نہیں ہے، جاؤ اسی شوہر کے ساتھ رہو، تو وہ عورت سیدھے کورٹ میں چلی جاتی ہے اور امریکہ کا قانون یہ ہے کہ اگر عورت جا کر یہ کہہ دے کہ میرا اس شخص سے دل نہیں ملتا، میں نے شادی کی اس وقت بہت اچھا لگتا تھا یہ مگر اب نہیں اچھا لگتا اس

وقت میرے دل پر اس کی وجہ سے بڑا دباؤ رہتا ہے، میں سکون نہیں محسوس کرتی، میں اس کے ساتھ نہیں رہنا چاہتی، عدالت کہتی ہے کہ جاؤ خدا حافظ، بہت اچھی بات ہے، نہیں رہنا چاہتی تو جاؤ۔ تو حقیقت یہ ہے کہ جس طرح سے دو متعاقدین کوئی بزنس، کوئی معاملہ کرنا چاہتے ہیں دونوں فریق برابر کا درجہ رکھتے ہیں، اگر ایک فریق اس عقد کو ختم کرنا چاہتا ہے تو وہ ختم کر سکتا ہے، ٹھیک یہی صورت ان کے یہاں نکاح کی ہے، لہٰذا متعاقدین میں سے ایک کہتا ہے کہ بھائی اس کو پرولاؤنگ نہیں کر سکتے، اس کو اب زیادہ دیر تک نہیں چلا سکتے، انھوں نے کہا ٹھیک ہے اللہ حافظ، تو وہ وہاں فیصلہ کرا لیتی ہے اور مولوی صاحب نے فیصلہ نہیں کیا، چلو بھائی جج سے فیصلہ کرالو اور جاؤ چھٹی، اس کو چونکہ قانونی طور پر یہ جواز حاصل ہو گیا کہ وہ چوں کہ شوہر کے نکاح سے نکل گئی کسی اور مرد سے شادی کر سکتی ہے یہ ہے ایک بڑی نازک اور پیچیدہ صورت، اس واسطے حقیقت یہ ہے کہ ہمیں یہ دیکھنا ہے کہ غیر مسلم جج کا فیصلہ تفریق نکاح کے تعلق سے معتبر ہے کہ نہیں؟

یہ جو اس میں بحثیں ہیں جو ہمارے سامنے رکھے ہوئے ہیں اس میں ایک صورت تو وہی ہے کہ شوہر جائے کورٹ میں اور کہے کہ صاحب میں اپنی بیوی کو طلاق دینا چاہتا ہوں، آپ فیصلہ کر دیجئے، ایک صورت تو وہ ہے، میں کہتا ہوں کہ اس میں آسانی ہے کہ بھائی ٹھیک ہے شوہر کو کہہ دیں اگر ہماری بات اس تک پہنچ سکتی ہے کہ تو بھی منہ سے طلاق دیدے، ختم ہو جائے گا مسئلہ اور کورٹ سے بھی اس کی اجازت ہو جائے گی تا کہ قانونی طور پر بھی ایک دوسرے سے الگ ہو جائیں، پھر دونوں دوسری شادیاں کر سکتے ہیں، لیکن زیادہ الجھاؤ اس صورت میں ہے جبکہ کورٹ میں جا رہی ہے عورت، اور عورت جو ہے وہ فیصلہ کرانا چاہتی ہے اب کیا ہو، یہ مسئلہ بہت الجھا ہوا ہے، ابھی ہم آپس میں باتیں کر رہے تھے، ایک جزئیہ اس وقت ہم نے دیکھا ہے لیکن نظر اس پر نہیں ٹکی، شامی میں کتاب القضاء میں یہ مسئلہ موجود ہے کہ اگر غیر مسلم ملک میں جہاں حکومت اقتدار غیر مسلموں کے پاس ہے اور مسلمان وہاں رہتے ہیں اگر غیر مسلم جج و قاضی حکومت کی طرف سے مسلمانوں کے لیے مقرر کیا جائے اور مسلمان اس سے راضی ہوں کہ ہمارے مسائل کے لیے جو قاضی و جج بنایا گیا ہم اس پر راضی ہیں اور وہ غیر مسلم ہے۔ تاتارخانیہ کے حوالہ سے موجود ہے کہ پھر اس کا فیصلہ معتبر ہوگا، اس پر فتوی تو نہیں ہے، غیر مفتی بہ قول ہے، لیکن دیکھنا یہ ہے کہ ہم اس طرح کی چیزوں کو ذرا چھان پھٹک کر کے کس طرح ہم اس کو آگے بڑھا سکتے ہیں، اگر ہم نے اس کو بالکل ہی بلاک کر دیا کہ نہیں کوئی صورت نہیں ہے جیسا کہ فتوی ہے تو پھر سوال یہ ہے کہ امریکہ اتنا بڑا ملک ہے، برطانیہ ہے، یورپ کے اور ممالک ہیں، وہاں فتوی ہمارا ہو گیا، مسئلہ کا حل ہو گیا، اسی طرح لٹکا رہے، یا پھر یہ کہیے کہ ایسے تو طلاق دیدی ہے، مگر دونوں ساتھ رہنے پر مجبور ہے اس لیے کہ قانون کا ڈنڈا ان کے سر پر ہے، یا پھر یہ کہ اس نے کورٹ سے فیصلہ لے لیا اور اس کے بعد شوہر نے طلاق نہیں دی اور اس نے جا کر دوسری شادی کر لی تو فتوی کی رو سے تو حرام کاری ہو رہی ہے، اور یہ ایک آدھ مسئلہ نہیں ہے، ہزاروں ایسے مسائل ہیں، میں خوب جانتا ہوں کہ میں جس وقت گیا تھا اس وقت مسلمان اتنی بڑی تعداد میں نہیں تھے، اٹھائیس سال میں تو تین گنا آبادی بڑھ گئی ہے مسلمانوں کی، اس لیے مسائل بھی زیادہ سامنے آ رہے ہیں، تو ایک تو اس مسئلہ پر بھی ہمیں غور کرنا ہے۔

دوسرا مسئلہ جو اگر چہ اس نشست میں اس پر بحث نہیں ہے، واقعہ یہ ہے کہ یہ زکوٰۃ کا مسئلہ ہے اور اسی طرح کرنسی کا مسئلہ ہے یہ ایک دوسرے کے ساتھ جڑے ہوئے ہیں تو ان سے متعلق بھی ہم کو غور کرنا ہے، کیوں کہ اس وقت ہم سب لوگوں کے ذہنوں میں یہ بات ہے کہ اکنامی جو ہے کرنسی، اس کے پیچھے سونا ہے، جب کہ یہ بات ختم ہو چکی ہے بلکہ اب دوسری چیزیں ہیں اور اس میں اس بات کو بھی دیکھنا ہے کہ بعض حکومتیں بعض وقت زائد کرنسی چھاپ دیتی ہیں یوں کہیے کہ جتنی اکنامی کی نوعیت ہے اور جو ویلیو ہے وہاں، اس سے زیاد چھاپ دیتے ہیں تب اس صورت میں کرنسی کی کیا نوعیت ہوگی، اس کی جو نشست ہے اس میں انشاء اللہ اس پر بحث ہوگی، اس وقت کی نشست میں تو طلاق کے مسئلہ پر بحث چل رہی ہے، مجھے عرض کرنا ہے کہ آدھی دنیا نہیں بلکہ آدھی دنیا سے زائد کے مسائل جو ہیں وہ بڑے الجھے ہوئے ہیں اور اگر ہم کسی طرح کسی دوسرے قول کو بھی لیتے ہیں، مجھے معلوم نہیں، میں نے اس حد تک تحقیق نہیں کی ہے میں نے اپنے لڑکوں سے بھی کہا تھا کہ بھائی کتابوں میں تلاش کرو اس مسئلہ کو، آپ سب حضرات جانتے ہیں کہ شوافع کے یہاں نکاح جو ہے اس پر غلبہ عقد کا ہے، معاملہ کا، حنفیہ کے یہاں اس میں تعبدی شان غالب ہے، شوافع کے یہاں جو ہے وہ معاملہ کی نوعیت زیادہ غالب ہے، اصول الشاسی میں موجود بھی ہے تصریح ہے، لیکن اس کے باوجود مسلمان جج کی قید کیوں ہے؟

**مولانا یاسر ندیم:**

ابھی حضرت مولانا قاری عبد اللہ سلیم صاحب نے اصول الشاشی کے حوالہ سے جو بات نقل کی ہے کہ حضرات شوافع کے نزدیک طلاق اور نکاح

کو معاملات کا درجہ دیا جاتا ہے جب کہ حضرات احناف کے نزدیک عبادت کا، تو بات یہ ذہن میں آتی ہے کہ نکاح اور طلاق پر اگر غور کیا جائے تو ان میں معاملاتی پہلو غالب ہے، عباداتی پہلو بھی اگر چہ پایا جاتا ہے لیکن غالب معاملاتی پہلو ہے، یہی وجہ ہے کہ نکاح اور طلاق میں نیت کا اعتبار نہیں کیا جاتا جبکہ ہر عبادت میں نیت کا اعتبار کیا جاتا ہے تو اگر یہ بات ثابت ہو جائے کہ نکاح اور طلاق معاملہ ہے تو اس میں کافر کی توکیل بھی جائز ہونی چاہئے، اگر مرد کی طرف سے توکیل جائز ہے جیسا کہ حضرت مفتی محمود صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے حوالہ سے بات آئی کہ اس میں کوئی حرج نہیں ہے، لیکن اگر عورت کی طرف سے توکیل ہو اور قاضی تفریق کرا دے، اسباب تفریق وہی ہوں جن کا شریعت نے اعتبار کیا ہے تو اب تفریق نافذ ہونی چاہئے، لیکن اگر اسباب تفریق وہ نہ ہوں محض یہ ہو کہ میرا اس کے ساتھ دل نہیں ملتا، اس لیے مجھے علیحدگی چاہیے تو اب وہ فیصلہ شرعاً نافذ العمل نہیں ہونا چاہئے۔

## مولانا صبیح اختر قاسمی:

......آواز نہیں آئی۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے متعلق جو خیال ظاہر کیا گیا میری رائے ہے کہ حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نکاح اور طلاق کے متعلق عقد کا مکمل اعتبار نہیں کرتے صرف نکاح کے مسئلہ میں مہر کی حیثیت کے متعلق حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ عقد کے پہلو کو غالب مانتے ہیں ورنہ طلاق کے مسئلہ میں تو امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک بھی احناف کی طرح مرد کو ہی مکمل اختیار ہے، عورت کے اختیار کا اس میں کوئی دخل نہیں ہے، اس لیے ہمارے کناڈا کے جو بزرگ نے فرمایا تھا کہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک ایسا معاملہ ہے کہ جانبین کی رضامندی پر موقوف ہے، اس پر غور کرنا چاہئے، اس کے متعلق بات نہیں سمجھ میں آئی، میں سمجھتا ہوں کہ حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا طلاق کے مسئلہ میں بھی احناف ہی کی طرح مسلک ہے، صرف مہر کے مسئلہ میں ان کا اختلاف ہے اس میں وہ معاملہ کے پہلو کو غالب مانتے ہیں۔

## مولانا سلطان احمد اصلاحی:

مسئلہ زیر بحث کے سلسلہ میں، میں نے مولانا آزاد رحمۃ اللہ علیہ کے دو جوابات نقل کیے تھے جو بہت ہی اہم تھے اس مسئلہ میں، جن کا تذکرہ ملفوظات آزاد میں ہے جو ان کی آخری زندگی کی کتاب ہے، غالباً وہ جواب تاخیر سے پہنچا کہ نہ اس کا تذکرہ تلخیص میں آیا ہے اور نہ عرض مسئلہ میں آیا، اس لیے میں چاہتا ہوں کہ اس کی طرف توجہ ہو جائے۔ اس میں ایک مسئلہ ہے اس مسئلہ کی اہمیت اس لیے بھی ہو جاتی ہے کہ اس میں یہ کہا گیا تھا کہ وہاں کے علماء امداد الفتاوی کے حوالہ سے اس کی مخالفت کر رہے ہیں، میں اس کی دو تین لائنیں پڑھنا چاہتا ہوں، یہ مسئلہ بی بی لطیف النساء بیگم کا ہے کہ ان کا نکاح نابالغہ کی حالت میں ان کے والد کی ولایت میں میاں معبود بخت کے ساتھ ہوا تھا، تقسیم ہند کے وقت میاں معبود بخت پاکستان چلے گئے اور بار بار یاد دہانی کے باوجود نہ اپنی زوجہ کو ہندوستان سے پاکستان لانے کو تیار ہوئے، نہ اس کو طلاق دینے کے لیے آمادہ ہوئے، مجبور ہو کر لڑکی کی طرف سے ہندوستان کی عدالت میں تفریق کا مقدمہ داخل کیا گیا، عدالت کے غیر مسلم حاکم نے پاکستان میں میاں معبود بخت کے خلاف نوٹس جاری کیا اور ان کی طرف سے اپیل نہ ہونے کی بنا پر فسخ نکاح اور تفریق زوجین کا فیصلہ دے دیا، لڑکی کے اطراف کے علماء کی طرف سے اس فیصلہ کی مخالفت ہوئی کہ فسخ نکاح اور تفرق زوجین کے لیے حَکَم کا مسلم ہونا شرط ہے، اس معاملہ میں غیر مسلم حاکم کا فیصلہ شریعت میں معتبر نہیں، اس کے لیے حضرت مولانا اشرف علی تھانوی کی امداد الفتاوی جلد دوم کی کتاب النکاح ص ۴۹ کا حوالہ دیا گیا ہے۔

اس استفسار کے جواب میں مولانا آزاد فرماتے ہیں:......مولانا کے الفاظ ہیں: عدالت نے جو فیصلہ کیا ہے وہ شریعت کے مطابق کیا ہے وہ نافذ ہو گیا، لڑکی عدت کاٹ کر دوسرا نکاح کر سکتی ہے، دوسرا مسئلہ ہندوستان سے متعلق ہے، جذام کا مرض ہے، لڑکی تفریق چاہتی ہے اور وہ طلاق نہیں دے رہا ہے، اس مسئلہ میں اس نے کورٹ میں درخواست دی اور اس کورٹ نے تفریق کر دی، اس پر مولانا لکھتے ہیں کہ جو صورت آپ نے بیان کی ہے کہ ڈاکٹر کی تصدیق پر عدالت نے تفریق کا فیصلہ کیا ہے یہ ٹھیک ہے اور قابل عمل ہے، میں چاہتا ہوں کہ اس نظریہ سے حضرات فقہاء کوئی رائے قائم کریں۔

## مولانا عتیق احمد بستوی:

بھائی مولانا آزاد کی یہ رائے تھی جو مولانا نے فتاوی نقل کیے ہیں......مولانا آزاد کی یہ رائے تھی کہ غیر مسلم جج کا جو فیصلہ ہے طلاق کے بارے میں اسے مانا جائے گا، بہر حال اسے دیکھ لیا جائے کہ وہ چیز کہاں سے لی گئی، ان کی رائے ہے سن لیا آپ نے، دلیل تو کوئی نہیں دی۔

## مولانا عثمان بستوی:

مجھے دو صورتوں کے متعلق ذکر کرنا ہے، ایک پہلی صورت، ایک دوسری صورت۔ پہلی صورت میں اس کی تعیین ہوجانا ضروری ہے کہ یہ تفویض ہے یا توکیل، اس لیے کہ ایسے ہی کہہ دینا کہ تفویض یا توکیل کسی میں داخل کرکے حکم لگادیا جائے یہ بات صحیح نہیں ہے، سوال یہ ہوتا ہے کہ یہ توکیل ہے، اس لیے کہ عدالت کو شوہر کی طرف سے اس بات کا علم ہوجاتا ہے کہ اس کی طرف سے رضا پائی گئی ہے فسخ کرنے کی، لہٰذا اس کی طرف سے عدالت نکاح فسخ کردے اس معنی کر یہ توکیل ہے۔ لیکن اس معنی کر دیکھا جائے کہ عدالت اپنی صوابدید کے مطابق فیصلہ کرے گی یا صرف شوہر کے کہنے کی وجہ سے فیصلہ کرے گی۔ اگر اپنی صوابدید کے مطابق فیصلہ کرتی ہے تو یہ تفویض بنتی ہے نہ کہ توکیل۔

اب اس پر دوسرا سوال پیدا ہوتا ہے کہ جب یہ تفویض بنے گی تو مجلس کے ساتھ خاص رہے گا اور سوال میں جو عبارت ذکر کی گئی ہے اس میں اس تفویض کو عام نہیں کیا گیا، اس سے پتہ یہ چلتا ہے کہ یہ مجلس کے ساتھ خاص ہے لہٰذا اگر دوسری مجلس میں وہ فیصلہ کرتا تو فیصلہ نافذ نہیں ہوگا لیکن اگر سوال پر پوری طرح سے غور کیا جائے تو یہ سمجھ میں آتا ہے کہ نہیں، جب شوہر اس کو کہتا ہے کہ سوچ کر کے اور اپنی صوابدید کے مطابق اگلی مجلسوں میں میرے حق میں فیصلہ طلاق کا کردیا جائے، میری طرف سے فیصلہ کردیا جائے، اس کا مطلب لازمی طور پر یہ نکلتا ہے کہ تم کو مطلق اختیار ہے کہ جب چاہو، جس طرح سے چاہو اپنی صوابدید کے مطابق فیصلہ طلاق کا کردو، اس لیے مجلس کے ساتھ اختصاص ضروری نہیں ہوا، اس لیے کہ ثابت بالاقتضاء کا ثابت بالنص جیسے کہ اعتدی کے مسئلہ میں حضرات فقہاء فرماتے ہیں تو اسی طرح سے یہاں اس کو تفویض ہونا چاہئے۔ اور اگر اس کو توکیل مانا جائے تو دوسری خرابی یہ ہوگی کہ جیسے ہم نے کہا یہ بات آتی ہے کہ شوہر جب اس کو بلائیں گے، عدالت فیصلہ کردیگی تو وہ کہہ دے گا کہ ہاں ہم نے طلاق دیدیا، مسئلہ صاف ہوجائے گا، لیکن کبھی کبھی یہ صورت پیدا ہوجائیگی اگر توکیل ہے تو رجوع کا حق ہوتا ہے اس کو، اور تفویض ہے تو رجوع کا حق نہیں ہوتا ہے، توکیل اگر مانیں گے تو وہ کہہ سکتا ہے کہ ہم نے رجوع کرلیا۔ اور اگر تفویض مانیں گے تو وہ کہے گا کہ ہم نے رجوع کرلیا تو عورت یہ کہے گی کہ تمہارے رجوع کا کوئی اعتبار نہیں، اس لیے فیصلہ جو تم نے کیا ہے اسی کے مطابق اس پر عمل لازم ہوگا، اس لیے اس مسئلہ پر ضروری ہے یہ تعیین کرنا کہ یہ تفویض ہے یا توکیل، اس کے بغیر مسئلہ حل نہیں ہوگا، اس لیے کہ دونوں جہتوں کے احکام الگ الگ ہیں۔

## مولانا عتیق احمد بستوی:

آپ کی رائے کیا ہے تفویض ہے یا توکیل؟

## مولانا عثمان بستوی:

میری سمجھ سے یہ تفویض ہے، اس لیے کہ عدالت اپنی صوابدید کے مطابق فیصلہ کرتی ہے نہ کہ شوہر کے تابع ہوکر۔

## مولانا عتیق احمد بستوی:

جو جج ہے اگر اس کو معلوم ہو کہ آپ اس کو وکیل اور اپنا مفوض سمجھتے ہیں تو وہ تو واقعی توہین عدالت کا دعوی دائر کرسکتا ہے، یہاں مسئلہ صرف اتنا ہے کہ شرعی بنیاد پر کیا ایسی کوئی تکییف ممکن ہے، جہاں اس طرح کی صورت حال ہے، دارالقضاء اور شرعی پنچایتیں وہاں پر آپ کی قائم نہیں ہیں، وہاں اگر عدالت سے اس طرح کی طلاق ہوجاتی ہے تو جو تینوں صورتیں سوالنامہ میں ذکر ہے، ان میں کسی میں بھی کوئی توجیہ یا تصویر ایسی ممکن ہے جو شرعی لحاظ سے قابل اعتماد ہوسکے۔

## مولانا عثمان بستوی:

دوسری صورت سے متعلق جو یہ بات آئی تھی کہ شوہر کی طرف سے دستخط لے لی جاتی ہے کہ عدالت جو فیصلہ کرے گی وہ تم کو منظور ہوگا، تو چونکہ دونوں طرف سے اس کو اختیار حاصل ہوگیا ہے، اس لیے یہ تحکیم کی صورت بنتی ہے، البتہ اگر شوہر کے اوپر زبردستی، کسی بھی طرح سے چاہے وہ اکراہ ملجی ہو یا غیر ملجی۔

**مولانا عتیق احمد بستوی:**

اس کے بارے میں آپ کی رائے کیا ہے یہ بتائیے۔

**مولانا عثمان بستوی:**

اس کے بارے میں میری رائے یہ ہے کہ یہ تحکیم کی صورت ہے۔

تیسری بات مجھے یہ کہنی ہے کہ اس مسئلہ میں جو یہ کہا جاتا ہے کہ حضرات شوافع یا کسی دوسرے دبستان فقہ سے لے کر کے اس کے متعلق فیصلہ کیا جائے تو اس سلسلہ میں الحیلۃ الناجزۃ کی پوری تصویر ہمارے سامنے ہونی چاہئے کہ دوسرے دبستان فقہ پر فیصلہ کرنے کے لیے ایک تو ان کے مسالک کے علماء سے رجوع کیا جائے، ہم اس سلسلہ میں اپنی طرف سے کوئی رائے قائم نہ کریں، یہ ہماری طرف سے زیادتی ہوگی۔

**مولانا عتیق احمد بستوی:**

ہاں مسئلہ یہی ہے، اب تو ماشاء اللہ کتابیں ہر فقہ کی خوب موجود ہیں، مطالعہ کر سکتے ہیں آپ، اتفاق سے جو مفتی آئے ہوئے ہیں شافعی المسلک ہیں ان سے بھی رجوع کر سکتے ہیں آپ۔

**مولانا عثمان بستوی:**

الحیلۃ الناجزۃ میں مسئلہ صاف لکھا ہوا ہے کہ ایک مفتی سے رجوع نہیں کیا گیا تھا اس مسلک کے جتنے ماہرین تھے سب سے رجوع کیا گیا تھا۔

**مولانا عتیق احمد بستوی:**

نہیں بات یہ ہے کہ حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے جو کارنامہ انجام دیا ہے، انھوں نے ایک ایسا قدم اٹھایا جس کی انتہائی ضرورت تھی، جو پہلے لوگوں نے نہیں اٹھایا تھا، ان کو ضرورت محسوس ہوئی، انھوں نے قدم اٹھایا، اب یہ ضروری نہیں کہ ہر مسئلہ میں مکمل وہی نہج ہو، بالکل وہی نہج ضروری ہو۔

**مولانا عثمان بستوی:** بالکل وہی نہج نہیں ہو لیکن ان کے ماہرین کو ضرور شامل کیا جائے۔

**مولانا عتیق احمد بستوی:** ہاں تحقیق ضرور کی جائے، تحقیق ہوتی رہے گی۔

**مولانا محمد رمضان علی:**

جی! مطلب پہلے یہ ہے کہ جو فقہاء توکیل کی تعریف کرتے ہیں، وہ توکیل کی تعریف یہاں پر بالکل صادق آرہی ہے کہ شوہر کی درخواست کو توکیل ہی مانا جائے، پھر دوسری بات یہ کہ کافر کو وکیل بنایا جاسکتا ہے یا نہیں، تو اس سلسلہ میں فتاویٰ ہندیہ اور دوسرے فقہاء نے صراحت کی ہے، علامہ کاسانی نے بھی صراحت کی ہے کہ مرتد کو وکیل بنا سکتے ہیں تو کافر کو بدرجۂ اولیٰ۔

پھر تیسری صورت یہ ہے کہ کیا جیسے نکاح ہے طلاق ہے ان معاملات میں بھی شوہر وکیل بنا سکتا ہے یا نہیں، اس کی بھی فتاوی ہندیہ میں صراحت ہے: "ویجوز التوکیل بالنکاح والطلاق والعتاق" تو اس کا مطلب یہ ہے کہ شوہر جو ہے طلاق کا بھی وکیل بنا سکتا ہے اور ایک بات یہ جو آئی تھی کہ وکیل کو معلوم بھی ہو کہ اس کو وکیل بنایا جارہا ہے، اس کی فقہاء نے کہیں صراحت نہیں کی ہے۔ البتہ اس کی صراحت ضرور ہے کہ جب وکیل کو معزول کیا جائے تب اس کو یہ علم ہونا ضروری ہے کہ اس کو اس سے معزول کیا جارہا ہے۔

**مولانا عتیق احمد بستوی:** وکیل کے لیے۔

**مولانا محمد رمضان علی:** نہیں علم ضروری نہیں ہے۔

**مولانا عتیق احمد بستوی:** ٹھیک ہے، اچھی بات ہے۔

## مفتی زاہد علی:

میں یہ بات عرض کرنا چاہ رہا ہوں کہ ہندوستان میں دستور ہند کی دفعہ ۲۵ کے تحت فنڈامنٹل ...... بنیادی حق مانی جاتی ہے اس کے تحت سپریم کورٹ نے یہ وضاحت کی ہے کہ پرسنل لاء کا وہ حصہ جو لازمی ہے وہ تو گویا تسلیم کیا جائے گا لیکن جو غیر لازمی ہے، فروعی ہے، جس کا دوسروں کے حقوق سے بہت زیادہ تعلق ہے اس کو اس درجہ میں نہیں رکھا جائے گا، اس سلسلہ میں میرا خیال یہ ہے کہ جو تحریک اس زمانے میں شروع ہوئی تھی اور کاظمی صاحب نے یہ پیش کیا تھا کہ مسلم جج عدالتوں میں ہوں اور جناح صاحب نے اس کی مخالفت کی تھی، اس کو ہمارے فقہ اکیڈمی اور پرسنل لاء کی طرف سے دوبارہ پیش کیا جائے اور مسلم جج فسخ نکاح کے لیے اور اسی طرح خلع کے لیے لازمی قرار دینے کی کوشش کی جائے اور مجھے خاصی امید ہے کہ اس میں کامیابی حاصل ہوگی، اس سلسلہ میں صرف اتنا کہنا ہے مجھے کہ ہائی کورٹ اور سپریم کورٹ کے علاوہ ذیلی عدالتیں کوڈی فیکیشن نہ ہونے کی وجہ سے صرف مفتی کے فتوی کی بنیاد پر فیصلے کیا کرتی ہیں یہ سمجھ لینا بہت ضروری ہے کہ ذیلی عدالتوں کو کوئی اختیار حاصل نہیں ہے، سپریم کورٹ اور ہائی کورٹ کے فیصلوں کے علاوہ اور ہمارے پاس صرف ریزولیشن کے لیے تین چیزیں موجود ہیں: شریعۃ اپلیکیشن ہے ۱۹۳۷ کا ریزولیشن آف مسلم میرج ایکٹ جیسا آپ نے فرمایا تھا ۱۹۳۹ کا اور اس کے علاوہ مسلم مطلقہ ایکٹ، لیکن اس کے علاوہ کوئی چیز کوڈی فیکیشن کی شکل میں نہیں ہے لہٰذا مفتی کا جو فتوی ہوتا ہے ہندوستانی دستور کے مطابق دفعہ ۲۵ کی وجہ سے ذیلی عدالتیں مفتی کے فتوی کو صرف نافذ کرتی ہیں، لہٰذا مفتی کفایت اللہ صاحب نے جو فتوی دیا ہے وہ نہایت اہم ہیں اس کو بہت اچھی طرح سے ہندوستانی مسائل میں جہاں دار القضاء اور شرعی پنچائتیں قائم نہیں ہیں بہت اچھی طرح سے فیصلہ کیا جاسکتا ہے اور کرایا جاسکتا ہے اور باقی کوشش کی جائے دار القضاء کے قیام کی۔

## مولانا عتیق احمد بستوی:

بہر حال حوصلہ ہے کہ قاضی بل پیش کیا جائے، اس کے لیے جدوجہد کی جائے، ہمارے بزرگوں نے یہ خواب دیکھا تھا اور کوششیں کی تھی اور ہم مایوس نہیں ہیں ان شاء اللہ حالات سے، باقی میں علی گڑھ حاضر ہوا تھا کچھ اور مسائل آپ نے ذکر کیے ہیں، میں سمجھتا ہوں کہ مسلم پرسنل لاء بورڈ کے اسٹیج سے وہ زیادہ پیش کرنے کی چیز ہے، ہم لوگ بیٹھ کر بات کرلیں گے، انشاء اللہ، اس وقت جو مسئلہ ہے زیر بحث، اس کے بارے میں ہم چاہتے ہیں کہ لوگوں کی رائے آئے۔

## مفتی عبدالقیوم راجکوٹی:

غیر مسلم جج قاضی ہے یا حکم ہے یا وکیل ہے یہ تو بعد میں طے گا، میں نے مولانا سے ایک بات پیش کی کہ اس سلسلہ کے انجام کے اعتبار سے کچھ سوچا جائے، میں نے لکھا ہے کہ اسلامی فقہ میں بہت سے مسائل ایسے ہیں جو فی نفسہ ذاتاً جواز کا حکم رکھتے ہیں، لیکن سدّ اللباب یا انجام میں فساد کے اعتبار سے ناجائز کا حکم ہے، اس پر آیت کریمہ "لا تسبوا الذین یدعون من دون اللہ فیسبوا اللہ عدواً بغیر علم" دال ہے، گر بالفرض غیر مسلم جج کا فیصلہ طلاق یا فسخ نکاح میں جائز مانا جائے تو طلاق اور فسخ نکاح کی شرح میں اضافہ ہونے کا قوی اندیشہ ہے، حالانکہ شرعی رو سے بلاضرورت شدیدہ شوہر کا طلاق دینا یا عورت کا بلاوجہ طلاق حاصل کرنا جائز نہیں ہے۔ دوسری خرابی یہ ہوئی کہ مسلم پرسنل لا بورڈ یا امارت شرعیہ بہار اڑیسہ وجھارکھنڈ نے متعدد جگہوں میں دار القضاء قائم کر رکھا ہے اور دیندار لوگ ان دار القضاء کی طرف اپنے مسائل میں رجوع کرتے ہیں۔ اگر غیر مسلم جج کا فیصلہ جائز قرار دیا جائے تو جاری شدہ دار القضاء پر زبردست اثر پڑے گا، بلکہ ہوسکتا ہے کہ حکومت اپنے زور سے جاری شدہ دار القضاء کو بند کرنے کا فیصلہ کرے کہ اب تو ہم فیصلہ کر ہی رہے ہیں آپ کے دار القضاء کی ضرورت نہیں، تیسری وجہ اگر غیر مسلم جج کا فیصلہ معتبر مانا گیا تو بہت ممکن ہے کہ حکومت ہند دیگر اسلامی امور میں دخل گیری کے بہانے تلاش کرنے لگے، جیسا کہ ماضی میں ہو چکا ہے، لہٰذا ان ہی بصیرت کے لیے یہ لمحۂ فکریہ ہے کہ اس سلسلہ میں سوچ سمجھ کر غیر مسلم جج کی حیثیت متعین کریں۔

## مولانا عبدالقادر عارفی (ایران):

ہمارے یہاں بھی ایک مسئلہ میں پریشانیاں ہیں، عرض کرنے کا مطلب تو یہ ہے کہ دوستوں کے یہاں اگر کوئی حوالہ ہو، اس سلسلہ میں کوئی

مشورہ ہوتو ہماری رہنمائی فرمائیں، آج کل ہمارے یہاں ایک مسئلہ چل رہا ہے، اس کو مختصراً ایک منٹ میں عرض کرتا ہوں، وہ یہ ہے کہ وہاں نکاح اور عقد کے بعد حکومت کی طرف سے، سرکاری سطح پر ایک قانون ہے کہ لوگ اس کو محضری کہتے ہیں، اس میں ایک کتابچہ ہوتا ہے پھر اس میں شوہر اور زوجین دونوں کے دستخط ہوتے ہیں تو اس میں ایک مصیبت میں ہم پھنسے ہوئے ہیں کہ اس میں اگر پورے کاپی میں دستخط ہو جائے تو جتنے بھی اختیار ہیں شوہر کے ہاتھ میں طلاق کے سلسلہ میں، نکاح کے سلسلہ میں، وہ سارے اختیارات عورت کے اختیار میں چلے جاتے ہیں، تو جس طرح پہلے شوہر تھا، زوجین میں بالکل تبدیلی آجاتی ہے گویا کہ زوج، زوجہ بن جاتا ہے اور زوجہ زوج مثلاً اگر یہ ہوا تو آپ طلاق دے سکتے ہیں دلوا سکتے ہیں، اگر یہ ہو گیا یہ ہو گیا پتہ نہیں کتنے وہاں مواد ہیں جس کو مادہ کے تحت کہتے ہیں، تو اب اس سلسلہ میں یہ مسئلہ وہاں چل رہا ہے کہ کچھ لوگ جو پڑھے لکھے ہیں وہ پڑھتے ہیں اور اس وقت سوچتے بھی نہیں کہ آئندہ کیا ہوں گے تو پڑھ کر وہ دستخط کر دیتے ہیں، سمجھتے بھی نہیں ہیں اور سب پر دستخط کر کے اس کے حوالہ کر دیتے ہیں۔ پھر کئی سالوں کے بعد کوئی جھگڑا، کوئی پریشانی ہو جاتی ہے تو اس سلسلہ میں وہ پھر درخواست دیتے ہیں محکمہ میں، اسی سلسلہ میں سرکاری سطح پر یا قضاۃ کے ماتحت محکمہ کی طرف سے طلاق دلوائی جاتی ہے۔ اب اس سلسلہ میں وہاں ہمارے علماء میں یہ بات چل رہی ہے کہ اس طلاق کا اعتبار ہوگا کہ نہیں ایک تو یہ ہے کہ زوجہ پڑھ کر اس پر دستخط کرتی ہے۔

دوسری بات یہ ہے کہ کچھ ایسے بھی لوگ ہیں جو پڑھے لکھے بھی نہیں ہیں وہ ایسے ہی دستخط کر کے اپنا وہ کاپی لینا چاہتے ہیں، ان کو ضرورت ہے اور کچھ ایسے لوگ بھی ہیں جو دستخط نہیں کرتے ہیں، ایک دو جگہ دستخط کر کے باقی چھوڑ دیتے ہیں، تو اس سلسلہ میں فقہی عبارتیں بھی بہت مختلف ہیں بزرگوں کی مختلف عبارتیں ہیں جو وہاں پریشانی کا سبب بن گئے ہیں۔ اس سلسلہ میں آنحضرات ہماری رہنمائی فرمائیں حوالہ کے سلسلہ میں، کوئی کتاب کا حوالہ دیدیں یا کوئی عبارت ہمیں دکھادیں تو بہت اچھا ہوگا۔

## مولانا حسین فلاحی (قاضی دار القضاء کوکن):

اصل میں جزئیہ کے تعلق سے حضرات شوافع کے مسالک کی بات آئی تھی تو شوافع مسلک کے اعتبار سے صراحت کرنا مناسب ہے کہ حضرت امام شافعیؒ کے نزدیک نکاح میں عقد اور عبادت کا دونوں پہلو ہے الا یہ کہ عقد کا پہلو غالب مانا گیا ہے وہ بھی چند امور میں، جس کی صراحتیں شوافع کی جو کتب فقہیہ ہیں، ان میں موجود ہیں۔ دوسری جو بات آئی جس کی طرف شیخ ممدوح صاحب دامت برکاتہم نے بھی صراحت کی، اور شوافع کی جو مفتی بہ اور معتمد علیہ کتابیں ہیں ان میں صراحت آئی ہے کہ حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے بعد شیخین یعنی امام نووی اور امام رافعی جس قول پر متفق ہوں اس پر فتوی دیا جائے، ان دونوں میں اختلاف ہو تو امام نووی کی بات مانی جائے، ان دونوں میں بھی اختلاف ہو، اس کے بعد بھی اگر کوئی ایسا مسئلہ ہو تو علامہ ابن حجر ہیثمی اور علامہ شمس الدین رحمۃ اللہ علیہ کی بات معتبر مانی جاتی ہے تو شوافع کے تنقیح طبقۂ ثانی کے جو فقہا ہیں ان کی کتابوں میں یہ بات ملتی ہے کہ اگر کہیں نظام قضاء کے اعتبار سے کوئی چیز قائم نہ ہو تو ایسی صورت میں اگر عورت اپنے شوہر سے نان ونفقہ کے اعتبار سے عاجز ہے تو وہ جو ہے تین دن تک انتظار کرے اور اس کے بعد اپنا نکاح وہ بذات خود فسخ کر سکتی ہے، البتہ صاحب ترشیح ...... علامہ بعلوی رحمۃ اللہ علیہ نے اس میں صراحت کی ہے کہ بہتر ہے کہ کم از کم تین علماء کے سامنے وہ اپنی بات رکھے، وہ علماء تحقیق کریں اور پھر وہ علماء اس عورت کو نکاح کے فسخ کی اجازت دیدیں اور اس سے فسخ کے کلمات خود کہلوائے۔ دوسری بات جو چل رہی ہے اس کے اعتبار سے یعنی وہ ممالک جہاں اقلیتیں موجود ہیں تو جیسے کہ بات آئی احتیاط کی بھی ضرورت ہے کہ ہم کوئی ایسا فیصلہ نہ کریں کہ حکومت کو مواد مل جائیں، لیکن اگر کوئی ضرورت ہے اور انتہائی ضرورت ہے تو ایسی صورت میں اگر وہاں شافعی عوام ہوں تو اس بات کی طرف بھی نشاندہی کی جاسکتی ہے کہ ضرورت کے تحت حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے مسلک کے اعتبار سے جو تنقیح ثانی کے فقہاء نے ضرور تا، یعنی باقاعدہ کتابوں کے اندر صراحت موجود ہے شوافع کی، کہ اگر کسی جگہ نظام قضا قائم نہ ہو، مسلمانوں کے عام مصالح معطل ہو رہے ہوں تو ایسی صورت میں حکومت اگر کسی غیر کو بھی قاضی متعین کر رہی ہے تو اس کا فیصلہ نافذ ہوگا بغیۃ المسترشدین صفحہ ۳۴۵ میں بھی اس کا حوالہ موجود ہے، شوافع کی ایک مفتی بہ کتاب ہے "الغرر البھیۃ" اس کی جلد ۱۰ صفحہ ۱۶۲ پر بھی یہ عبارتیں موجود ہیں۔ اگر چہ شیخ الاسلام زکریا انصاری نے اس کی مخالفت کی، لیکن بعد کے جو فقہاء ہیں، جن کی بات شوافع کے یہاں فی الوقت معتبر ہے ان کے یہاں تو فتوی اسی بات پر دیا جاتا ہے، جزاکم اللہ۔

